بیمن گلشن آرائی کن فکان و رنگین فضائی گل و ریحان
عمدہ شرح مبسوط حل المتن لاجواب حل لغات و توضیح معانی میں انتخاب ہے
شرح گلستان
اردو زبان میں ہے
گلدستۂ جنان
تصنیف ماہر علوم واقف فنون مولوی سید رزاق بخش صاحب
مطبع نامی گرامی منشی نولکشور میں بزیبائش تمام چھپی

یعنی گلشن آرائی کن فکان و رنگین فرمائی گل و ریحان
عمدہ شرح مبسوط ما فی المتن باجواب حل لغات و توضیح معانی بے مثال کتاب ہی
شرح گلستان
اردو زبان میں
گلدستہ جنان
تصنیف ماہر علوم واقف فنون مولوی سید رزاق بخش صاحب
مطبع نامی گرامی منشی نولکشور میں چھپا

بسم الله الرحمن الرحیم

گلستان معانی را از آبیاری حمد باری فائز العالمین بهاریست خزان نادیده
و عندلیب سخن را از ترنم نعت سید انبیا صلی الله علیه و آله وسلم [illegible] تا شاخسار
طوبی رسیده. نظم: مرا ورا رسد سروری بر جهان ✽ که آراست از عدل باغ
جهان ✽ زهی عدل پرور حکیم علیم ✽ که روشن کند شمع گل از نسیم ✽ چنین شاهد لاله را
در چمن ✽ که از شعله دارد به بر پیرهن ✽ پس [illegible] حمد گلستان حق را گلیست ✽
بوستان دین پروری بلبلیست ✽ علی بند تا طوره دین حق ✽ فروزنده شمع آیین حق ✽
خداوند اسرار پروردگار ✽ شناسای گفتار پروردگار ✽ به آل او و صاحبان ولا ✽
سلام علیهم دوام السماء ✽ لاجرم از گلگشت خیابان حمد الهی و سیر گلستان نعت رسالت پناهی
پرستار منتهیان از نازک دانی و عطار گلچینان ریاض رنگین بیانی که در فضای مرغزار
سخن سنجی بال فصاحت و بلاغت گشاده اند مخفی مباد که کتاب گلستان [illegible]
مشتمل بر غرائب [illegible] حکایات و نوادر ثمرات تحقیقات و نکات [illegible] داستان
فسانه دلپسند و هر فقره اش سرمایه [illegible] دارد الی الآن هیچ شارحی [illegible]
بیگانه تالیف و ترتیب بلباس آراست رنگین و حکایات دلنشین [illegible]
و مانند این [illegible] بدیع الجمال [illegible]

ممدوح الصفات از ریاحین تازه و رنگین آراسته فرمود و بگلهای شاداب معانی
جدید و سدید سراسر زینت افزود که رشک سعدی شده بود که اینک آمد فصل بهار
می شنید و این بهارستان نورانی را می دید کما قیل رونق عهد شبابست
دگر بستان را بحیرت شد که گل بلبل خوش الحان را اخراب بصفای حکایاتش
کام دل را آب حیات و زلال تشبیهاتش بمذاق تشنگان رحیق تحقیق را نهر عذب
فرات بیاض بین السطور شرحش طباشیر صبح کامرانی سواد [illegible] شب سواد دیده نورانی
دیده را در سیر حروفش تماشای سنبلستانی در نظر و مردمک را در تماشای
الفاظ شرح گلستانی پیش نظر خیابان معانی آبدارش گهر ریز زلال شیرین استعاراتش
باده طرب انگیز اگر این نسخه جامعه را کارنامه محاسن املا بگویم زیباست و بدایع الواح
ارژنگ بخوانم رواست حدیقه ایست که نظاره اش اعیان ارباب بصیرت را قرة العین
گلشنی است که از دست برد خزان پیراهنش مامون و مضمون گل از ریشه
که از گلهای رنگینش شقائق نعمان را بسی شرمساری و اظهار سلاست معانی پیچیده اش
شمال چشمه کوهساری صفحه اش قصیر از قصور رنگینی عبارتش همرنگ مشرب ارغوانی
خیال از تخیل نقش و نگارش تصویر نگارخانه مانی و بعد آنکه شرح مذکور از تسوید
تالیف صورت اختتام پذیرفت و گل محبت در چمن امید شگفت جناب مصنف بمقتضای
کرد فوائح روائح افاده اش را از طبع مطبوع بمارهره تا بچهار سوی هندوستان رسانند و در رنج
بهشت افزا چیزی یادگار بگذارند الا ان بیشتر که اجل موعود در رسید و صرصر مرگ دامن
بر شمع حیات کشید بجز زیست رنگی اسی اکبرآباد بودند که در این راه مقام کانپور بچشم
و رنج الفواد وفقه بمضمون ما تدری نفس بای ارض تموت رخت اقامت زین جهان
بستند و بمقتضای فتمنوا الموت ان کنتم صادقین بسوی مجاورین باغ ارم
پیوستند و ما احسن ما قیل فی تاریخ وفاته سید با کمال عز و شرف
صاحب علم و فضل و فیض پناه جونپور است مولد و مسکن و مدفنش کانپور شد ناگاه
هاتف غیب سال رحلت او بگفت رزاق بخش واویلاه الفقیر بعد رحلته هم مرحوم
۱۲۷۹ھ

اگرچه از طبع کتاب موصوف مأیوس بودم و ابواب فرحت و انبساط بر رخ تنگ شودم الا
گفته‌اند که نومیدی را بسی امید و پایان شب سیه عاقبت سپید است سپید شد الحمد لله که
درین زمان بهجت توامان که نهال طالع ثمرات مقاصد را بر دوش و عندلیب شوق گل
مقصود در آغوش کشیده بود که بواسطهٔ آبیاری توجه خاص عالیجناب معلی القاب گلدسته بند
بهارستان سروری ابر مدرار دین پروری منیع المکان رفیع الارکان جناب
ناظم علیخان تحصیلدار فتح پور مضافات ملک اوده لازال سابقاً للصنائع و
بحرمة النبی الهادی خدایا پیوسته ریاض مقاصد دلی ایشان از رشحات عنایت
باری ریان باد و چون مؤلف مرحوم این مجموعهٔ بهارستان بلاغت نشان را موسوم
باسمی نفرموده بودند نظر بتازگی الفاظ و عبارات داشته موسوم به گلدستهٔ جنان
کرده شد امید که تا نشر روائح این حدیقه تشریح از اهتزاز نسیم عواطف خاص الخاص
سهی سرو خیابان بختیاری نونهال چمنستان نامداری نورس بوستان ثروت شیرین میوهٔ
دوحهٔ فتوت نخلبند بساتین اقبال نضارت بخش مزارع آمال منتظم انتظام امور
جناب منشی نول کشور که شجر عالی همتیش باشاعت علوم و فنون همواره
بارور باد بداعیهٔ همت بلند و بمقتضای حوصلهٔ ارجمند در گلبن مطبع اخبار اوده
سرسبز گردیده بثمر باری انطباع حلاوت بخش کام و زبان اهل عالم شده
ریاحین در بهارستان جنان و روشنی مهر و ماه در بزم عالم امکان هست این حدیقه
بنجران و لمعهٔ نور افشان مقبول گلچینان ریاض رنگین بیانی الٰهی مطبوع طبع گرم سنجان معنا یاب

آمین یا رب العالمین

بسم اللہ الرحمن الرحیم

منت مر خدای را عز وجل که طاعتش موجب قربتست و بشکر اندرش مزید نعمت

منت بالکسر و میم بالفتح و نون مشدد و مفتوح مصدر ہی باب نصر ینصر سے بمعنی نعمت دینا نیکی اور احسان کرنا کسیکے ساتھ از منتخب سپاس و نعمت و شرمندگی از مؤید نعمت دینا اور اپنا احسان منعم علیہ پر بیان کرنا از صراح نیکوئی کسیکی گردن پر رکھنا از کشف اور بعض کتب مین لکھا ہی کہ شمار کرنا منعم کا اپنی نعمتون کو منعم علیہ پر اور بار نعمت کسی پر رکھنا اوسکو اپنا مرہون احسان کرنا اور معترف ہونا منعم علیہ کا منعم کی نعمتون کا از غیاث اللغات یہ ساتھ لفظ داشتن و نہادن و برداشتن و نشستن و کشیدن و پذیرفتن کے مستعمل ہی از بہار عجم شکر نعمت بلفظ منت بلیغ تر ہی شکر سے کیونکہ شکر ہر جگہ اطلاق کر سکتے ہین بخلاف منت کہ خاصہ جناب واہب العطایا ہی چنانچہ وہ جناب کلام مجید مین ۲۶ پارہ کے سورۂ حجرات کے دوسرے رکوع مین بندون کو منت نفی سے منع اور اپنے واسطے اثبات منت باین عبارت فرماتا ہی کہ یمنون علیک ان اسلموا قل لا تمنوا علی اسلامکم بل اللہ یمن علیکم ان ہداکم للایمان جسکا مطلب ظاہر یہ کہ بعضی اشخاص بعد قبول اسلام کے جناب رسالتماب پر احسان کہتے تھے اونکے جواب مین جناب رب العزت فرماتا ہی کہ اے محمد کہدو انسے کہ اپنے اسلام قبول کرنے کا احسان مجہپر مت رکھو بلکہ خداوند تعالے تمپر احسان کیا کہ ہدایت اور توفیق اسلام کی تمکو عطا فرمائی پھر فرماتا ہی لقد من اللہ علی المومنین اذ بعث فیہم رسولا من انفسہم الآیہ اس آیہ سے بخوبی معلوم ہوا کہ منت رکھنا بندون کا بندون پر منہی عنہ ہی اور جناب باری کے واسطے

مستحسن ہے اور شیخ مرحوم نے جو اس کتاب کو بلفظ منت افتتاح فرمایا گویا تلمیح یعنی اشارہ ہی باتباع آیہ
مذکورہ حاصل یہ کہ منت یعنی بار نعمت دوسرے پر رکھنا اور منعم علیہ کو مرہون اپنے احسان کا کرنا
مخصوص واسطے خداوند تعالی کے زیبا ہی اس وصف خاص میں کوئی اوسکا شریک نہیں بلکہ افعال
شرح ابو الفاضل الاحراری مع بعض الزیادات **قولہ منت مر خدای را** **قول** بارہ لفظ فقط واسطے ربط کلام
ہین معنی میں دخل نہیں رکھتے **ب** جیسے بگو و بگفت **مر** جیسے منت مر خدا یرا **در** جیسے درساخت **بر** جیسے
برجستہ **فرا** جیسے فرارفت **فرو** جیسے فرو خواند **وا** جیسے وا داند **خود** جیسے من خود چکسم **ہمی** جیسے ہمی
آرد جیسے گفتار و دیدار **ین** جیسے کہترین و کمترین **ان** جیسے رخان خوبستر از بہار زبان فصیح
رخ خوب تر از ... **خداوند خدای** زبان فارسی میں اسم ذات باریتعالی ہی جیسے عربی میں
الله و الله مخفف ہی خود آ کا یعنی وہ شخص از خود ظہور میں آیا ہی محتاج دوسرے کا اپنے ظہور میں نہیں
و صاحب ... علامت ہی مفعول کی اور اس جگہ زائد ہی چنانچہ امیر خسرو فرماتے ہین شعر گر چہ تن من ... روز را
منت تو از پی این روز را است **عز و جل** دونون صیغہ واحد مذکر غائب کے اثبات فعل ماضی معلوم
باب نصر ینصر سے **عز** عزت سے بمعنی گرامی و قوی و غالب از خیابان و شارح فاضل **جل** جلالت سے
بمعنی بزرگ از غیاث **طاعت** فرمان برداری کرنا از ... باب نصر ینصر سے طاع یطوع طوعا و طاعۃ از صراح
**موجب** صیغہ اسم فاعل کا ہی باب افعال سے مصدر اسکا ایجاب ہی بمعنی واجب گردانیدن اور ایسا کام
کہ موجب دخول بہشت یا دوزخ ہو از کشف مادہ اسکا وجب و وجوب ہی باب ضرب یضرب سے بمعنی واجب
و لازم و سزاوار و مستحق شدن و تقاضا کردن ذات وجود خود را یعنی ہستی خود را و ناممکن بودن عدم او را
غیاث **قربت** بالضم نزدیک ہونا و نزدیکی اور بالکسر مشک یانی کی قرب ... بروزن ... جمع از منتخب
بالضم مصدر ہی باب کرم یکرم سے اور بالکسر ... بمعنی مشک جمع اوسکی قرب بکسر اول و فتح ثانی ہی اور قربات ... اور
بکسر اول و فتح ثانی اور کبھی بسکون ثانی کے قربت ہی اور جو لفظ فعلۃ کے وزن پر ہو اوسکی جمع بسکون عین
و فتح عین و کسر عین تینون طرح سے جائز ہی از صراح اس جگہ قربت بالضم مقصود ہی اور بالکسر ... سوم کیا
اٹھارھوین حکایت میں آویگا **قولہ موجب قربت است** یعنی بندگی و عبادت عند اللہ موجب
قرب و منزلت اور حاصل اوسکا دخول جنت ہی اور لفظ موجب سے مراد یہ ہی کہ بمصداق آیہ کتب ربکم علی
نفسہ الرحمۃ واجب کیا ہی خداوند تعالی نے اپنے نفس پر مہربانی و بخشش کو نسبت اوسکی طاعت گزار

اور مقربان درگاہ الٰہی کے مراتب جسقدر ہین زبان خامہ کی مجال نہین کہ شمہ اوسکا بیان کر سکے اونکی
مغفرت مین کیا کلام حدیث مین وارد ہی کہ قیامت کے دن ایک ایک مومن ستر ستر گنہگارون کو بخشوائیگا
شکر مصدر ہی باب نصر ینصر سے بمعنی ثنا و صفت کرنا منعم کی بسبب حصول نعمت کے از صراح و منتخب
و کشف اللغات و مؤید و بشکر اندرش یہ طرز تحریر قدما ہی باے موحدہ بشکر با لفظ اندر زائد ہی از شگرستان
و خیابان مؤلف کے نزدیک لفظ اندر زائد اور باے سببیت مناسب ہی اس مقام مین ضرور ہی کہ
ب کے جملہ اقسام لکھے جاوین کہ خالی از فائدہ نہین پس جاننا چاہیے کہ حرف با بہ الف ۱۵ معنی مین
مستعمل ہی ۱ بمعنی مع جیسے بخیر و عافیت در بخارا رسیدم بیت بخرمی و بخیر آمدی و آزادے
کہ از حدوث زمان در امان حق بادی ۲ بمعنی باوجود سعدی ولیکن خداوند بالا و پست
بعصیان در رزق بر کس نہ بست ۳ بمعنی طرف و جانب خان آرزو بکوی او ندہم طفل اشک را ذمہ ست
درین زمانہ بفرزند اختیاری نیست ۴ بمعنی مقدار نظامی بجو میستاند ز دہقان پیر بہ من شکر
بدیوان پیش ۵ بمعنی برابر سے بدیدار مردم شدن عیب نیست ولیکن بخند آنکہ گویند بس
۶ براے تقابل یعنی مقابلہ و برابر سے بآبداری لعلت یکی نخواہد بود اگر ہزار عقیق از یمن پدید آید
۷ براے توافق سے نفس در آتش دل بارہا گداخت مرا کہ اینچنین بمراد دل تو ساخت مرا
ایضا شاید سعد عاے تو گویم حکایتے یکبار عرض حال مرا بشنوان شنید ۸ براے قرب سے
شمع بر شوخی بصفا جدلے نبود آنشان در میان حاصلے ۹ بمعنی سبب سے بجرم عشق توام
بکشند و غوغائیست تو نیز بر لب بام آکہ خوش تماشائیست ۱۰ واسطے تشبیہ کے
سعدی گر ملائکہ برآسمان و گرنہ بشر بحسن صورت او در زمی نخواہد بود ۱۱ بمعنی عوض بیت
حافظ پدرم روضۂ جنت بدو گندم بفروخت ناخلف باشم اگر من بجوے نفروشم
۱۲ واسطے قسم کے حفظ بخدا و بہ محمد بعلی و بہ بتول کہ من از کف ندہم دامن اولاد رسول
لا حد زاہدوان تو بے اختیار میترسم بمرتضی کہ ازین ذوالفقار میترسم ۱۳ واسطے یمن او توسل کے
رباعی یارب بہ رسالت رسول الثقلین یارب بغزا کنندۂ بدر و حنین عصیان مرا دو حصہ کن
در عرصات نیمی بحسن بخش و نیمی بحسین ۱۴ واسطے مدد و استعانت کے سعدی ارادت نداری
سعادت مجوے بچوگان خدمت توان برد گوے ع بشکر توان کرد این کار زار تا نہ بیسازم بناخن باز خواہد

۱۵ واسطے صلہ واتصال کے جیسے رنگ برنگ و لب بلب پیہم دمبدم فقط دمبدم خون ز دیدہ میریزم
نالہا میزنم نفس بنفس ۱۶ بمعنی زیر جیسے بہ تیغ بمعنی زیر تیغ چنانچہ بیت ہا بجفا بستہ مرد
بہ تیغ آبدار رومیان ببرد ع گر پا سے خاطر در آید بسنگ ۱۷ واسطے آغاز کے سعدی
بنام جہاندار جان آفرین حکیم سخن بر زبان آفرین اگرچہ درحقیقت یہ بے استعانت کی ہے
لیکن بعد حذف جملہ متعلقہ یعنی ابتدا میکنم صدر کلام میں واقع ہوئی لہذا مجازاً با سے ابتدائیہ و با سے
آغاز کہتے ہیں ۱۸ بمعنی رخ و سمت ع بگردن فتد سرکش تند خو ۱۹ بمعنی اضافت سعدی
بے زر نتواند کہ کند بر کس زور و زر داری بزور محتاج نہ یعنی زور کا محتاج نہیں ۲۰ بمعنی
لائق جیسے بیت کنون کہ در دیدیار نگاہ بہ ہست آن بہ کہ راہ چارہ و تدبیر سپرند یعنی ورد کا کام تمام کیا
لائق معالجہ کے باقی رہا ۲۱ بمعنی انتہا السبب کلیم چون بود یا کنہ کہا ہی تصویر منالی را بہ بیابید
ساز و خفتگان نقش تا لی احادیث ... ۲۲ ... آورد ای شیخ پاکدامن معذور دار ما
یعنی میں نے آپ سے خرقہ نہیں پہنا ۲۳ بمعنی در ۲۴ انداختم بدم گفتی قربان زبان تو دشنام کہن
دادی شکر بدہان تو یعنی در دہان تو ۲۵ بمعنی سبب آن شمع را گذر بنبارم فتادہ است
پروانہ چون شمع بہزارم فتادہ است ع جانم بلب رسید ز ہجران ۲۶ بمعنی را سعدی
دادہ اند آنچہ با کاشتکار ان آیند خاطر آرزو ز دوستی بچون ہم است آرزو دل کہ با سود ایشان
سود است سودا ۲۵ با سے زائد اور یہ اسم اور حرف کی ابتدا میں مفتوح آتی ہے اور افعال کی ابتدا
اکثر جگہ مکسور اور بعض جگہ مضموم مثال اسم کی ع آن قطرہ ام کہ تیغ بدور افگند مرا مثال
بار سعدی کی حرف میں ع بجز این نکتہ کہ حافظ ز تو نا خوشنود است لفظ بجز کو اسم سمجھنا چاہیے
بلکہ حرف ہے اور حرف اصطلاح نحویان اس لفظ کو کہتے ہیں کہ مطلب اسکا بدون ملانے دوسرے کلمہ
حاصل نہو جیسے از و در و بر تا فارسی میں اور فی و علی عربی میں مثال اوس بے زائد کی جو ماضی مضارع اور امر کی
ابتدا میں مکسور آتی ہے جیسے برفت و برود و بگیر مثال اوس بے زائد کی جو ماضی و مضارع و امر کی
ابتدا میں مضموم آتی ہے جیسے بگفت و بگوید و بگو اور بیشتر مرکب ساتھ الف کے ہو یعنی با وہ اسکا معنی
مستعمل ہو بمعنی مع یعنی ساتھ فقط دمبدم بانالہ ہمدم با فغانم ہم نفس آہ با بیچارہ دل بار ہوا
است وبس ۲ بمعنی با وجود بیت سے باآنکہ سرما دامی مرا تیغ بلب کردہ ہرگز نتوانم ز تو کیسہ طلب کرد

ہم واسطے وظیفت کے سعدی فرق است میان آنکہ یارش در بر * تا آنکہ دو چشم انتظارش بر در *
یعنی فرق ہی درمیان اوسکے کہ یار اوسکا ہو کنار مین اور درمیان اوسکے کہ دونون آنکھین دروازہ پر ہون
یار کے انتظار مین ۱۳ یعنی طرف [illegible] جانب جامی بر وزی بہاری چند با او * زلیخا را دہ پیوند با او *
[illegible] مین یا [illegible] سواے اوس کے ۵ یعنی را اتفاقی سنجاب دہی بہیچ بالکوہ * کز سردی وی نہ بیند اندوہ *
بالکوہ یعنی [illegible] ۱۲ واسطے تقابل کے ۵ یاروی تو آفتاب دیدم * خوب است ولیکن آن ندارد *
یعنی تیرے منہ کے مقابلہ مین جو مین نے آفتاب کو دیکھا تو ہر چند آفتاب مین حسن ہی لیکن وہ خوبی
جو تیرے چہرے مین ہی اوسکے چہرے مین نہین ۷ واسطے معاوضہ کے ع فرہاد کوہ غم را باجان نیفرود شید
۸ واسطے استعانت کے شعر باصیقل ضمیر تو چون عکس آینہ * مرئی شود زظل بدن صورت حواسش
از غیاث و منتخب اللغات و مصدر فیوض مزید بالفتح زیادتی و افزونی ساتھ ان دونو معنی کے
مصدر [illegible] ہی اور بالضم میم یعنی افزون کردہ شدہ اسم مفعول ہی باب ضرب یضرب سے زاد یزید زیادۃ
فہو [illegible] زاد یزید زیادۃ فہو مزید نعمت بالفتح ساتھ ناز و نعمت کے زندگی کرنا اور بالضم کسی
چیز سے آنکھین روشن کرنا اور روشن ہونا آنکھ کا کسی چیز سے اور بالکسر نان و آسایش و عطا
از منتخب مال و روزی و دست رس و نیکی و منت و ناز و نکوئی از کشف و غیاث اللغات
قولہ وبشکر اندرش مزید نعمت یعنی بسبب اوسکے شکر کے زیادتی ہی نعمت کا
[illegible] خدا تعالیٰ فرماتا ہی لئن شکرتم لازیدنکم یعنی اگر تم میری نعمتون کا شکر کروگے تو ہر آینہ
زیادہ کرونگا [illegible] ہر نفسی کہ فرو میرود ممد حیات است * و چون بر می آید مفرح
ذات [illegible] ہی اور دخش نسیم کی ہی ناک اور منہ کی راہ سے واسطے ترویح یعنی راحت
دینے قلب کے اور دفع [illegible] کے پہر اوسی راہ سے اور یہ دونون یعنی آمد و رفت دم کی مجموع ایک نفس ہی
جمع اوسکی انفاس از غیاث جو دم نیچے حلق کے جاتا ہی اوسکو نابطہ کہتے ہین اور جو اوپر آتا ہی اوسکو صاعدہ
کہتے ہین فرو بالضم یا واو فارسی سے از کشف و مؤید و یکی اول از زبان یعنی زیر و نشیب و پائین
[illegible] مین فرو میرود [illegible] لیکن صحیح فرو [illegible] معلوم ہوتا ہی کیونکہ بیان کشف و مؤید مین فرو بمعنی پوستین
[illegible] یعنی زیر [illegible] بضم اول و کسر ثانی و دال مشدد صیغہ اسم فاعل کا ہی باب افعال سے مصدر اسکا امداد ہی
[illegible] یعنی یاور و مددگار حیات زندگانی رسم خط عربی مین [illegible] ہی جسطرح زکات کا

ہرقی یا رفتم از کوی تو بی نشستہ بگلوی شکستہ نیک رفتم کہ نہ افتان و نہ خیزان فہم از غیاث و تشریح الحروف و تشدید و تحسر
مشہد بالضم تفویض کرنا کوئی کام کسیکو واسطے اصلاح اوس کام کے تا ہو بد **قولہ از دست و زبان**
شارح فاضل لکھتا ہے کہ نعمت کے بدلے مین کوئی کام اعضا و جوارح سے بجالانا اور زبان سے ثنا
و صفت کرنا اسی کا نام شکر ہے اور صاحب خیابان لکھتا ہے کہ شکر اوس فعل کو کہتے ہین کہ مبنی ہو منعم کی
تعظیم پر زبان سے ہو خواہ اعضا و جوارح وغیرہ سے بخلاف حمد کہ مخصوص ہے زبان سے مؤلف کے
نزدیک تخصیص حمد کی ساتھ زبان کے مسلم اور تعمیم شکر کی زبان اور اعضا و جوارح سے کہ سخن بے دلیل ہے
غیر مسلم کیونکہ آنکھ کان ناک اور دوسرے اعضا سے ثبوت شکر جس سے طبیعت مطمئن ہو جاوے پایا نہین جاتا
اور سخن تا دلیل سے اطمینان نہین ہوتا فی الحقیقت شکر اور حمد دونون متعلق ہین دل سے اور اظہار اسکا
متعلق ہے زبان سے از روے تقریر اور ہاتھ سے بوجہ تحریر یعنی جناب باری کی نعمتون کا شکر ادا کرنے مین
زبان ناطقہ لال ہے انسان ضعیف البنیان کی کیا مجال کہ ہنگام تقریر مقطوع اللسان ہے خامہ دو زبان
بھی مجال کہ لکھنے مین حیران و سرگردان ہے چنانچہ کتاب امالی شیخ ابن بابویہ قمی اور کتاب ابواب الجنان کے
باب اول کی مجلس نہم و ورق ۲۳۳ مین منقول ہے کہ جناب سید الساجدین حضرت امام زین العابدین علیہ السلام
سجدہ شکر مین ایک دعا پڑھتے تھے جسکا فقرہ اول مناسب اس مقام کے یہ ہے الٰہی وعزتک وجلالک
وعظمتک لو انی منذ بدعت فطرتی من اول الدہر عبدتک دوام خلود ربوبیتک بکل شعرۃ فی کل طرفۃ عین سرمد
الابد بحمد الخلائق وشکرہم اجمعین لکنت مقصرا فی بلوغ اداء شکر اخفی نعمۃ من نعمک علی تلخیص مضمون اس
مناجات کا یہ ہے کہ الٰہی قسم ہے تیری عزت و بزرگواری کی جبسے تو نے میری روح کی خلقت فرمائی یعنی ابتدا
روز الست سے تا وقت بقا ہے ربوبیت تیری جسکی انتہا نہین اگر مین تیری عبادت کرون ساتھ ہر موے
تن کے ہر چشم زدن مین عبادت سرمدی ساتھ حمد و شکر کے کہ تمام خلائق کرتے ہین باوجود اسقدر عبادت کے
تیری پوشیدہ تر نعمتون کا احسان جو مجھپر ہے ادا ہو سکے اور ادا ے شکر مین قاصر رہون دو فقرے اس
دعا کے اور ہین انشاء اللہ تعالیٰ عنقریب بیان عبادت مین لکھا جائیگا اور کتاب عدۃ الداعی کے
باب چہارم مین بتمام علامہ حدیث منقول ہے کہ اوحی اللہ الی داؤد علیہ السلام یا داؤد اشکرنی
قال وکیف اشکرک یا رب والشکر من نعمک تستحق علیہ شکرا قال یا داؤد رضیت لہذا الاعتراف منک شکرا
حاصل معنی یہ کہ وحی نازل کی جناب باری تعالیٰ نے طرف حضرت داؤد علیہ السلام کے کہ اے داؤد شکر کر میرا

جو تجھکو نعمتین عطا کی ہین اوسکا شکر حضرت نے کہا خداوندا مین کیونکر تیرا شکر کروں چال آنکہ بیچ زبان ادا ے شکر سے قاصر ہی کیونکہ منجملہ اور نعمتون کے توفیق شکر وادا ے شکر بھی نعمت عام ہی اوس شکر کا بھی تو مستحق لاکلام ہی اس جواب پر جناب باری نے فرمایا کہ ای داؤد تیرے اس اعتراف سے مین راضی ہوا ایسا گویا تو نے شکر ادا کیا جیسا چاہیے ویسا قولہ تعالی اعملوا آل داؤد شکرا وقلیل من عبادی الشکور اعملوا صیغہ جمع مذکر امر حاضر معروف ہی واحد اسکا اعمل مصدر اسکا عمل بفتحتین باب سمع یسمع سے بمعنی کار کردن از صراح آل فرزندان و اہل خانہ و اہل دین و تابعان و خویشان از کشف اولاد و عترت و قوم از بربان اس جگہ لفظ آل منادی ہی یا حرف ندا محذوف داؤد نام پیغمبر پدر حضرت سلیمان علیہما السلام اور یہ لفظ سریانی ہی از منتخب قلیل صیغہ صفت مشبہ ہی باب کرم یکرم سے بمعنی کم جمع اسکی قلل ہی جیسے سریر کی جمع سرر از صراح عبادی عباد و عبید و اعبد جمع ہی عبد کی جیسے کلاب و کلیب و اکلب جمع ہی کلب کی از صراح بمعنی بندگان اور آخر مین یا ے متکلم ہی شکور بضم مصدر ہی بمعنی شکر کرنا اور جمع ہی شاکر کی بمعنی شکر کنندگان از منتخب بمعنی قبول کنندہ شکر و سزاوار شکر و موفق بر شکر از مؤید الفضلا صیغہ مبالغہ و مبتدا موخر ہی قلیل اسکی خبر مقدم از شارح فاضل و خیابان شرح گلستان قولہ آل داؤد بقول صاحب تفسیر زاہدی مراد آل داؤد سے حضرت سلیمان علیہ السلام ہین لفظ جمع بنظر کرامت و بزرگی اوس جناب کے اور حضرت کو ممتاز واسطے شکر کے بوجہ زیادتی نعمت کے فرمایا کہ جن و انس و وحش و طیر سب حضرت کے تابع فرمان تھے احسان ہی خداوند کریم کا کہ یکتا ہی عزت و جلال مین ہمتا فضل و کمال مین عبادت اور فرمان برداری اوسکی مستلزم ہی قرب منزلت کی حاصل اوسکا دخول جنت ہی اور اوسکا شکر سبب ہی زیادتی نعمت کا جسکا نتیجہ دنیا مین عزت و حرمت عاقبت مین رحمت و مغفرت ہی جو ہوا ے سرد یعنی نفس بالطبع دہان و بینی سے حلق کے نیچے قلب تک جاتا ہی یا ورو مدد گار زندگانی ہی اور جب وہ ہوا گرم ہو کر بسبب قوت دافعہ قلب کے اور صعود کرکے منہ کے باہر آتی ہی فرحت انگیز روح حیوانی ہی پس ہر نفس مین دو نعمتین موجود اور ہر نعمت پر واجب ہی ایک شکر بموجب بیت کب شکر حق بندہ سے ادا کسکی ہی مجال شعر یہ مین بھی آ نہین سکتا کہ ہی محال خیال خداوند تعالی قرآن کے بائیسوین پارہ سورہ سبا مین فرماتا ہی جسکا حاصل مطلب یہ ہی کہ اعمال صالح کرو اے فرزند داؤد یعنی سلیمان میری نعمتون کے شکر کے اور میرے بندے شکر گزار تھوڑے ہین قطعہ بندہ ہمان بہ کہ ز تقصیر خویش عذر بدرگاہ خدا آورد ورنہ سزاوار خداوندیش

کس بتواند که بجا آورد ۞ قوله بکسر اول وسکون ثانی اور شعرا کی اصطلاح مین دو یا زیاده
مطلع رکھے یا نرکھے کہ وہ بارہ غزل یا قصیدہ مقطوعہ ہی از مدار کشف و بہار عجم اور بایمعنی بالفتح خطا
مگر بعضی فصحا سے متاخرین نے جائز بھی رکھا ہی از غیاث بندہ فارسی عبد وبیتم بالفتح عربی چیز ایسندی
ہمان بالفتح اول صحیح اور بالضم اول غلط ہی کیونکہ اصل مین یا ہم آن تھا جیسے ہمین اصل مین ہم این تھا از غیاث
بہ بکسر اول وسکون ثانی بمعنی خوب ونیک انبر بان تقصیر کوتاہی وسستی کرنا کام مین منتخب نفائس جمع
خویشتن مرادف ہی خود کا مگر دونون مین اتنا تفاوت ہی کہ خود فاعل اور تنبیہ مین فعل کے واقع ہوتا ہی بخلاف
خویش کیونکہ کہتے ہین خود میکند اور یہ نہین کہتے کہ خویش میکند اور لفظ خویش مفعول ومضاف الیہ
واقع ہوتا ہی از غیاث از بہار عجم بمعنی بس ہویدا از شیہ عذر بالضم والسکون بہانہ ومعذرت در دامن اصطلاح
بسبب گناہ یعنی از کشف درگاہ ودرگہ باکاف فارسی آستانہ در ملوک فارسی جناب حضرت و
عربی اور عرف مین کلمہ تعظیم کا ہو کر اوسی شخص پر اطلاق کرتے ہین اور پیش از اسماے ابرار لاتے ہین از
غیاث وسعید وبرہان ۞ خداوند مرکب ہی وند کا یہ لفظ افادہ معنی صاحب خداوند وداربندہ کا کرتا ہی جب
دوسرے کلمہ سے ترکیب دیوین جیسے تاجور وبارور وہ الشہور برہان سزاوار وشایان وشایستہ
فارسی لائق وموافق حسب منتخبین عربی خداوند بمعنی مالک وصاحب اور معنی ترکیبی اس لفظ کے مانند
خدا چونکہ مالک سب کا ہی لہذا کلمہ وند اس جگہ بمعنی مانند ہی اور واسطے نسبت کے بھی ہی اس صورت مین چاہیے کہ لفظ
خداوند کا اطلاق خدا تعالی پر نکرین کہ ترک ادب ہی قال الرشیدی اور سراج اللغات مین لکھا ہی کہ خداوند
بمعنی مالک وخدا یعنی مانند خدا کیونکہ لفظ وند کلمہ نسبت ہی اور معنی نسبتی اوس سے حاصل ہوتے ہین
آخر بمعنی مالک مستعمل ہی اور اطلاق لفظ خداوند کا ذات حق تعالی پر اشعار استادون مین بہت ہی اور
صاحب بہار عجم لکھتا ہی کہ بعض محل مین لفظ وند کلمہ خداوند مین محض زائد ہوتا ہی از غیاث قولہ سزاوار خداوندی
خداوندی مین یای مصدری ہی اور معنی سزاوار خداوندی کے لائق معبودیت قولہ بندہ ہمان بہ کہ
بعد لفظ بندہ کے ز مقدر ہی یعنی ہرگاہ نعمتین خداوند تعالی کی حد حصر سے افزون ہین اور ایک ایک نعمت کا اگر
لاکھ لاکھ شکر کیجیے تو بھی کم ہی اور کسی بشر کی مجال نہین کہ شکر اوسکا کما حقہ بجا لا سکے تو اس صورت مین
بندہ عاجز کے حق مین یہی بہتر کہ بس از ادای شکر عہدا لکن اپنے تئین قاصر وعاجز سمجھکر درگاہ الہی مین
معذرت کرے بندہ وہی خوب کہ جو عجز سے عذر عبادت کرے پیش خداوند جو لائق ہی خداوندی کے

کس میں یہ قدرت ہی کہ لاوے بجا اس قطعہ میں مصرع اول بحر ہزج مثمن مکفوف مقصور ہی موزون اسکا
مفعول مفاعیل مفاعیل مفاعیل ہی اور مصرع ثانی بحر ہزج مثمن اخرب مکفوف محذوف ہی موزون
اسکا مفعول مفاعیل مفاعیل فعولن ہی اور اختلاف بحور کا دو مصرعون میں جائز ہی صاحب
اسی بیت کو بطریق سند کے لکھا ہی بیان نعمت باران رحمت بی حسابش ہمہ را
رسیدہ و خوان نعمت بیدریغش ہمہ جا کشیدہ پردۂ ناموس بندگان
بگناہ فاحش ندرد و وظیفہ روزی خواران بخطای منکر نبرد قطعہ
ای کریمی کہ از خزانہ غیب گبر و ترسا وظیفہ خور داری دوستانرا کجا کنی محروم
توکہ با دشمنان نظر داری باران فارسی بالفتحتین عربی مطر ہندی مینہ رحمت مہربانی اور
مہربانی کرنا از کشف و از خدا تعالی رزق و احسان الہی از مؤید معدر ہی یا بے سبب سے بمعنی بخشش
از صراح رحمت و رحم و شفقت عربی مہربانی فارسی از لغات حساب بالکسر شمار قولہ ہمہ را لفظ ہمہ
دونون بمعنی تمام از بہار لفظ ہمہ واسطے احاطہ افراد اور شمول اجزا کے آتا ہی اور جمع کرنا اسکا ساتھ یا ے
کے خیال نادر ہی طالب کلیم کہتا ہی گویا ہیشہ و ہمہ یہ شمعی سوختن سعدی بیت ہمہ تخت و ملکی پذیرد زوال
بغیر از ملک ایزد تعال سبب اسکا یہ کہ لفظ ہمہ کو بمعنی ہر کے استعمال کیا ہی اور ہرگاہ لفظ ہمہ بمعنی ہر آتا ہی تو
لفظ مابعد کے آخر میں یاے تحتانی زیادہ کرتے ہیں ہر کب افادہ معنی ہر یکے کا کرتا ہی اور فرق درمیان ہمہ و ہر
یہ ہی کہ ہر واسطے شمول افراد کے ہی اور ہمہ من حیث المجموع کے لہذا خبر دونون کی مفرد اور جمع واقع ہوتی ہی
چنانچہ صائب کہتا ہی بیت زہر گیست کہ عشاق برا مید کنند ہیشہ ناسہ ہمہ کس بلبل بستانی تست
از غیاث پس ہمہ را بمعنی ہر مخلوق و ذی حیات کو جاننا چاہیے خوان بالواو معدولہ بروزن نان
طبق بزرگ اور چھوٹے کو خوانچہ کہتے ہیں از بہار اور بالکسر کہ تکار کہیں سوختگان کا اخوند ہی حروف جمع
صراح اور صاحب مؤید الفضلا لکھتا ہی کہ بالضم والکسر معروف کذا فی التاج او بشرفنامہ بالواو معدولہ کا
خوان طعام ہی لیکن عربی میں واو معدولہ نہیں آیا ہی مگر فارسیوں کے استعمال میں آیا ہی انتہی قولہ و صاحب
غیاث اللغات بہار عجم سے لکھتا ہی کہ ساتھ لفظ گستردن و چیدن و نہادن و آراستن و ساختن و انداختن
و کشیدن و افگندن کے مستعمل ہی نعمت اسکا بیان او پر گذرا دریغ بکسر دال و غین اور
اندوہ و افسوس و دشوار اور اندوہ کرنا تقصیرات گذشتہ پر یہ کلمہ مقام تاسف

نعمتش آہ خوان قوله بچھا ہوا مراد بچھا ہوا کھنچا ہوا بمعنی ہے قریب ماضی صیغہ کشیدہ از برہان و موید و کشف
اس جگہ خوان بمعنی طبق نہیں بلکہ بمعنی دسترخوان ہے دسترخوان و دستارخوان و شیلان بالکسر یای فارسی بچونو
و اسندوری فارسی سفرہ بالضم و سماط بالکسر خوان بالضم و خوان بکسر اول و فتح ثانی عربی پردہ فارسی ستر
دونون بالکسر عربی ناموس لفظ عربی ہے مشتق نمس سے بمعنی چھپانا راز کا از موید و حشمت و عصمت
اور توقیر حرمت کی خلق سے رکھنا اور نیکنامی و مکر و حیلہ پنہانی از غیاث و منتخب و برہان گناہ فارسی جرم
و ذنب و سیئہ بفتح اول و یای تحتانی مشدد عربی فاحش بکسر حاء مہملہ جو بدی کہ حد سے گذر گئی ہو
درد صیغہ مضارع ہے مصدر اسکا دریدن فارسی خرق و مزق عربی پھاڑنا ہندی وظیفہ جو چیز کہ کسی کے
واسطے ہر روزہ مقرر ہوئی ہو از غیاث طعام از موید و معاش از کشف اضافت وظیفہ میں بیانیہ ہے
روزی بمعنی رزق از برہان و مشاہرہ و سالینہ و ناگار خدمتگار از موید خطا بالفتح ناحق کرنا اور
گناہ از کشف جو گناہ کہ بے ارادہ ہو اور ناراست ضد صواب از غیاث علاوہ اسکے اسکا بیان آگے آویگا
منکر بضم میم و فتح کاف بد و قبیح و ناشایستہ و امر قبیح جسکو دیکھکر لوگ انکار کرین از غیاث فعل نامشروع
از موید اور بکسر کاف انکار کنندہ و مادہ اسکا نکر بضمتین و بسکون کاف و نکور ہے بمعنی ناسپاس از صراح
برد بالفتح و تخفیف راء مہملہ مفتوح صیغہ مضارع ہے بردن سے بمعنی ربودن یعنی بزور و سرعت کوئی چیز کسی سے
لینا از غیاث اور بمعنی یافتن و حاصل شدن از برہان اس جگہ بمعنی چھین لینا اور بمعنی حاصل شدن قوله
وظیفہ روزی خواران اکثر نسخون و شروح میں صرف روزی ہے بعض نسخون میں روزی خواران مولف کے نزدیک بنظر
اسکے کہ وظیفہ و روزی متحد المعنی ہے روزی خواران بمعنی خلایق جیسا کہ برہان میں ہے مناسب ہے حرف ندا کا بمعنی
یا از برہان و غیاث کریم منادی ہے بمعنی بخشندہ و جوانمرد از برہان اور گناہ معاف کرنے والا از منتخب خزانہ بالکسر
و خزینہ و گنج و گنجینہ جس جگہ مال چھپا کر رکھیں خزاین بالفتح جمع از منتخب و کشف و صراح اور خزانہ بالکسر صحیح بالفتح
جیسا کہ مشہور ہے غلط از فرہنگ الاغلاط چنانچہ محققان ظریف کہگئے ہیں الخزانة لا تفتح والعلاقة لا تکسر اسکے دو معنی ہیں
ایک یہ کہ خزانہ مفتوح نہیں ہوتا اور علاقہ مکسور نہیں ہوتا دوسرے یہ کہ خزانہ یعنی قفل تک کھولا جائیگا کہ فنا
ہوا اور جبکہ مال مخزن سے باہر نکلا تو اسکو خزانہ نکہینگے علیٰ ہذا القیاس علاقہ یعنی دوال زیور وغیرہ جب تک بندھا ہے
علاقہ ہے اور جب کہ شکستہ ہوا اور کھل گیا تو اسکو علاقہ نہ کہینگے اور لفظ خزینہ کی تحقیق انشاء اللہ تعالیٰ آگے مقام مناسب
مین لکھی جائیگی غیب بالفتح پوشیدہ و ناپیدا از موید مصدر ہے باب ضرب یضرب سے از صراح غیوب بالضم غیب کا جمع

از کشف گبر بفتح اول و سکون ثانی مغ و آتش پرست فارسی مجوسی عربی مجوس جمع از منتخب و نیز با
ترسا بر فروشی کرتے اور اپنے تئین امت حضرت ابراہیم علی نبینا و علیہ السلام سے کہلاتے ہین از کشف و فرہنگ
ترسا بر وزن تنہا ترسندہ و بیم برندہ و واہمہ کنندہ اور نصرانی اور آتش پرست کو بھی کہتے ہین از
برہان یہ لوگ عیسائی ہین اور باصطلاح سالکان مرشد کامل و پیر مکمل کو کہتے اور بعضون کے نزدیک
ترسا مردم صاحب تجرید و تفرید از کشف یہ لفظ رومی ہے از غیاث و سراج اور صاحب مؤید الفضلا
شرفنامہ سے نقل کرتا ہے کہ جمع اسکی ترسایان ساتھ یاے تحتانی کے جو لکھتے ہین غلط ہے بلکہ ترساان
ساتھ ہمزہ کے لکھنا چاہیئے کیونکہ ایک نسخہ جمال حسینی مین اسی طور پر دیکھنے مین آیا ہے بعد اسکے صاحب
مؤید الفضلا اپنی تحقیق یون لکھتا ہے کہ ترسایان غلط نہین بلکہ ہمزہ کو بنظر تخفیف بدلا کیا ہے ساتھ یاے
تحتانی کے اس قاعدہ سے کہ جہان کہین ہمزہ درمیان دو الف کے واقع ہو وہ ہمزہ خود مکسور ہو یا ما قبل
اسکا روا ہے کہ اسکو بدلا کرین یاے تحتانی کے ساتھ یہ ملاعین بسبب شدت عداوت کے جناب
رسالتمآب کا نام اپنے تلوے مین لکھتے ہین اور رسم کتابت انکی برخلاف عادت مسلمانان و اہل
خط ہندی کے بائین جانب سے ہے انتہی اور تحقیق لفظ نصرانی کی باب سوم کی بیسوین حکایت کی
شرح مین انشاءاللہ تعالی لکھی جائیگی خور بواو معدولہ صیغہ امر کا ہے خوردن سے بمعنی اسم فاعل
یعنی خورندہ از برہان اور یہ قاعدہ ہے کہ صیغہ امر کا بعد اسم مضاف کے واقع ہو تو بمعنی اسم فاعل
ہو جاتا ہے جیسے مرثیہ خوان و کتاب خوان و پروانہ نویس و روزگار نویس وغیرہ پس وظیفہ خور
بمعنی وظیفہ خورندہ اور خوردن بمعنی کھانا اور توڑنا اور ریزہ ریزہ کرنا از برہان و مؤید ملاقی ہونا
از غیاث و چراغ ہدایت دوست مقابل دشمن ماخوذ دوسیدن بمعنی چسپیدن
جب دو شخص باخود یا بجان و دل مثل شیر و شکر آمیزش کرین ایک جان دو قالب ہو جاوین تو
ایک دوسرے کا دوست کہلاتا ہے اور دوست اصل مین دوس تھا صیغہ امر بمعنی مفعول اور تاے فوقانی
آخر مین زائد ہے جیسے کوس و کوست بمعنی نقارہ و بالش و بالشت بمعنی تکیہ از غیاث و جواہر الحروف
اس جگہ دوستان مراد ہے مومنین سے را یہ حرف علامت ہے مفعول کی کجا بالضم فارسی این عربی کہان
ہندی از منتخب مختصر ہے کجا کا از قنیہ و مؤید بمعنی کون اور کہان کس جگہ کس مقام پر اور کبھی بمعنی کسوقت
اور فردوسی نے اکثر جگہ بمعنی کہ اور جا بجا بمعنی چہ استعمال کیا ہے از برہان محروم صیغہ اسم مفعول کا ہے

حرمان بفتح حا و سکون را و کسر حا و سکون را اور حرمان بالکسر اور باب ضرب یضرب سے بمعنی بے نصیب
و بے روزی گفتہ و شنیدہ شدہ از کشف و صراح و گردانیدہ شدہ از منتخب و دشمن مرکب ہی لفظ
دش بمعنی بد و زشت اور لفظ من بمعنی نفس و ذات سے پس دشمن بمعنی بد نفس و بد ذات اور یہ لفظ کبھی
بمعنی مفرد آتا ہی اور کبھی بمعنی جمع از غیاث و رشیدی و بہار عجم اور صاحب خیابان لکھتا ہی کہ اصل میں دشمن
تھا دش بمعنی زشت و من بمعنی دل و طبع پس معنی ترکیبی اسکے بد دل و زشت طبع اور دشت بمعنی زشت
و بد ترکیبی میں بھی آیا ہی اس جگہ دشمنان مراد ہی کفار سے کنایہ ہی شفقت سے از کشف بصدق
دل و اشفق ہوا اور مہربانگاہ اور بمعنی فکر و شفقت از غیاث ترجمہ اسکا احسان ہی یا بان کا باران ہر کافر و مسلمان
بلکہ جمیع انسان و حیوان کو پہونچتا ہی اور اسکی انواع و اقسام نعمتوں کا دسترخوان عام ہر جگہ بچھا ہی سبحان اللہ
کیا شان ستاری ہی ہزاروں گناہ بندوں کے دیکھتا ہی لیکن کسیکی عصمت و عفت کا پردہ فاش کرتا
نہیں اور بد معاش و نابکار کسیکا باوجود افعال نامشروع و اعمال ناشایستہ و نا مطبوع اسکا رزق بھی
بند کر لیتا نہیں قطعہ غیب سے ای کریم تو ہر روزہ رزق دیتا ہی گبر و ترسا کو تو دوستوں کو کرے
تو کب محروم دیکھے جب لطف سے قواعد الوفا ایک کتاب تاریخ میں میں نے دیکھا ہی کہ حضرت ابراہیم علی نبینا و
علیہ السلام بغیر مہمان کے کبھی طعام تناول نہ فرماتے منقول ہی کہ ایک روز حضرت مہمان کی تلاش میں نکلے ایک
پیر کو پایا گھر میں لے آئے جب اسکو دین سے بیگانہ پایا تو بغیر کھلائے طعام کے اسکو گھر سے باہر نکالا ہر گاہ وہ پیر
ذلیل گھر خلیل سے خائب ہوا خطاب عتاب آمیز بارگاہ احدیت سے پہونچا کہ ای ابراہیم یہ بندہ نافرمان ہمارا
باوجود کثرت تمرد و عصیان مدت العمر سے خوان افضال و امتنان سے ایک روز بھی بے روزی نہ ہوا آج
کہ صرف ایک طعام چاشت اسکا تیرے حوالہ ہوا اسکو تونے بھوکا گھر سے نکالا حضرت اس حدیث سے از بس متاثر
ہو کر بھاگے تمام اسکے پیچھے دوڑے اسکو پایا اور معاودت میں مبالغہ اور اصرار بہت کیا اس نے سبب تجسم
کرنے اور بھلانے کا استفسار کیا حضرت نے صورت واقعہ ظاہر کی مرد پیر سنکر بہت رویا اور کہنے لگا ہے
خداوند تعالیٰ کہ دشمن کی خاطر کے واسطے اپنے دوست پر عتاب کرے آخر کار اپنے کیش کفر سے تبرا اور ملت حنیف
قبول اسکے مشرف بہ ایمان مخلص و مخلصان حقیقی کے ہوا وہ مورخ بعد ذکر اس حکایت کے لکھتا ہی کہ اس جگہ دوستان
مراد ہیں مومنین سے کما قال ابلغ الشعرا شیخ سعدی شیرازی فرماتے ہیں دوستان را کجا کنی محروم * تو کہ با دشمنان نظر داری *
پس معلوم ہوا کہ سعدی کا قول اس حدیث کے موافق ہی فراش باد صبا را گفتہ تا فرش زمردین بگسترد و دایہ ابر بہاری را فرمود

دوہ لفظ ترکی ہے اہل اردو ہاے ہوز کو ساتھ الف کے بدلا کر کے ددا لکھتے ہین چنانچہ سعادت یار خان رنگین
نورتن کا یہ شعر ریختی اونکے دیوان مین موجود ہے بیت ای ددا مجھکو تو بازار سے لادے طوطا * یا نو
کیلے ہی کے پتون کا بنادے طوطا * اور جان صاحب کا یہ شعر اونکے دیوان ریختی مین ہے بیت
چھیڑتے ہو مجھکو تم ناحق ددا کے سامنے * ہوگی آفت گر یہ کمبختی ہوئی بوا کے سامنے * اور طرفہ تر یہ کہ ددا جو جمع ددہا یا معنی
اوسکے لکھے ہین کنیز لکھکر از طفل خدمت کسے کردہ باشد حالانکہ اوس مرد کو کہتے ہین جو لڑکے کو پرورش اور
تربیت کرے اور کھلاوے جسکو کوکا بھی کہتے ہین ابر و میغ فارسی رباب و سحاب عارض
و غمام عربی بادل ہندی از نفائس بہار فارسی ربیع عربی اقلیم چہارم و پنجم و ششم کے شہرون مین ماہ بیساکھ
و جیٹھ و اساڑھ اور اقلیم دوم و سوم مین چیت و بیساکھ از غیاث اور تفصیل تقسیم کی آگے لکھی جاویگی ہر درخت کا
شگوفہ و گل عموما اور گل درخت نارنج کا خصوصا اور نام ایک پھول کا ہے خوشبو برنگ زرد جسکو عربی مین عین البقر
اور فارسی مین گل گاو چشم کہتے ہین بعضون کے نزدیک یہ بمعنی لفظ بہار عربی ہے از برہان بنات بالفتح جمع
بنت کی بمعنی دختران بنت و ابنہ و صبیہ عربی دخت و دختر فارسی بیٹی اور لڑکی ہندی قز بالکسر و سکون زا ترکی
نبات بفتح نون و بای موحدہ گھاس اور جو سبزہ و درخت کہ زمین سے اوگے از غیاث اللغات
مہد بفتح میم و سکون ہا گہوارہ و منجک بفتح میم و سکون نون و فتح جیم و سکون کاف تازی فارسی پالنا
ہندی اور تمہید مصدر ہے باب فتح یفتح سے بمعنی گستردن چنانچہ تمہید بمعنی گسترانیدن عذر و ہموار و نیکو کردن کار
از صراح زمین بفتح حضرت اوسکا زمی فارسی ارض و غبرا عربی دھرتی ہندی یہ لفظ مرکب ہے
زم بمعنی سردی اور یا و نون نسبت سے جیسے سیمین و زرین مین ہے چونکہ چہرہ اوسکا سرد ہے لہذا اس نام سے
موسوم ہوئی اور کبھی نون کو حذف کرکے زمی بھی کہتے ہین از غیاث چنانچہ باب پنجم کی دو حکایت مین خود شیخ مرحوم فرماتے ہین
قطعہ مگر بالاگہ بر آسمان و گر بنشر * بحسن صورت او در زمی نخواہد بود * بد دوستی کہ حرام است بعد از و صحبت
کہ ہیچ نطفہ چنین آدمی نخواہد بود * پیدایش زمین کی دوشنبہ کو اور جو کچھ زمین مین ہے سہ شنبہ اور چہارشنبہ
اور پیدایش آسمان کی اور جو کچھ آسمان مین ہے پنجشنبہ و جمعہ کو ہوئی ہے از فوائح خواجہ نصیر الدین طوسی
درخت فارسی شجر عربی پیڑ ہندی اور بعض ہیبوتہ از رستمی از برہان قاطع خلعت
بالکسر جامہ دوختہ جو کسیکو پہناوین اور بالفتح خالی کرنا از غیاث و قاموس و موید و کشف و منتخب و مدار
و سروری مادہ اسکا خلع بالفتح کہ مصدر ہے باب فتح یفتح سے بمعنی اوتارنا جامہ و موزہ و نعلین کا از خلعت دیبا

ازصراح اور خلعت بالکسر وہ جامہ کہ اپنے بدن سے اوتار کر دوسرے کو دیوین اور عرف مین وہ جامہ کہ ملوک
وامرا کسیکو عنایت کرین اور وہ تین پارچہ سے کم نہین ہوتا ازغیاث و بہار عجم نوروز دو ہین ایک
نوروز عامہ جسکو نوروز خرد بھی کہتے ہین پہلا دن ماہ فروردین کا کہ مطابق اوسکے ماہ بیساکھ ہی خلقت
آدم علیہ السلام اور عالم کی اوسی روز ہوئی اور سبعہ سیارہ بحکم الٰہی اوسی روز دورہ سیر مین آئے اور
ساتون ستارے اوج مین تھے دوسرے نوروز خاصہ جسکو نوروز بزرگ بھی کہتے ہین چھٹا دن ما
فروردین کا روز عیش و سرور ہی اور ولایت عجم مین اول ایام بہار ہی ازبرہان نوروزی ہین یا مصدری خوا
یاے نسبت ہی ازغیاث و برہان قبا بالفتح جامہ دوالائی یعنی دوتہی کہ پہنتے ہین ازبرہان و غیاث و منتخب جامہ [illegible]
از کشف سبز فارسی اخضر و خضرا بالفتح عربی ہرا ہندی ورق بفتحتین بمعنی برگ درخت اور کاغذ بریدہ
و نوع جانان او بفتح اول و کسر دوم درہم نقرہ و جیم سکہ اور بضم واو و سکون را جمع ورق کی بمعنی کبوتران
فاختہ رنگ از منتخب و غیاث و مؤید ورق عربی برگ فارسی پتا ہندی از لغات بالضم قولہ سبز ورق اکثر نسخون
بجاے سبز ورق کے استبرق ہی بمعنی دیباے سطبر و گندہ معرب استبرہ از منتخب دیباے سبز از مؤید و صاحب
برہان بجاے قاف کے کاف لکھتا ہی یعنی استبرک بمعنی دیباے گندہ و سطبر ہی گرفتن پوشیدن فارسی
لبس عربی پہننا ہندی پوشیدن لازمی و متعدی بمعنی پہننا و پہنانا دونون آیا ہی ازغیاث اطفال
جمع ہی طفل کی و بالفتح جو چیز نازک و تازہ ہو اور بالکسر جو چیز کہ چھوٹی ہو اور نوزائیدہ انسان و حیوان از منتخب
شاخ و شاخچہ فارسی غصن و غصنہ بالضم و فنن بفتحتین عربی ٹہنا و ٹہنی و ڈال و ڈالی ہندی اطفال
شاخ یعنی ٹہنیان و ڈالیان قدوم بضم اول و دوم مصدر ہی بمعنی آنا کسی جگہ سے اور [illegible] سفر
ازغیاث اسعدین با قرب ہی بفتحتین مصدر ہی باب سمع یسمع سے بمعنی سفر سے آنا اور مقدم کے بھی معنی ہین ازصراح
بفتح اول [illegible] موسم بفتح اول و کسر ثالث فتح ثالث غلط ہی چونکہ جمع ہی مواسم [illegible] کی وجہ نوروز و غیرہ
اور بمعنی وقت بھی آتا ہی چنانچہ کہتے ہین موسم بہار از مؤید موسم خزان موسم سرما و موسم گرما گل سرخ فارسی جم
بفتح حاء حطہ و سکون م او و فتح جیم و سکون میم ورد بفتح واو و سکون را مہملہ با دال [illegible] عربی گلاب کا پھول ہندی
از منتخب و لغات [illegible] بیٹھنا اور سونا واقع شدہ [illegible] جہان کہین لفظ گل بغیر اضافت
ساتھ نام کسی درخت کے مذکور ہو تو خاص گل سرخ مراد ہوگا اور اگر مضاف ہو طرف کسی درخت کے تو اوسی
درخت کا پھول کہلاویگا جیسے گل سوسن و گل نرگس و غیرہ ازغیاث و مؤید کلاہ و افسر فارسی اکلیل عربی

یعنے زنبوروں نے جو گلہاے مختلف کے رس چوس کر لعاب اپنے دہن کا افشردہ کر کے
جمع کیا قدرت الٰہی ہے وہ عرق عسل سب شیرینیوں سے افضل ہوا استحالہ کذائی سے
قدرت حق بخوبی جلوہ نما تخم فارسی بزر عربی بیج و گٹھلی ہندی خرما فارسی تمر عربی چھوہارا
ہندی تربیت پرورش نخل درخت خرما باسق صیغہ اسم فاعل کا مصدر اوسکا بسوق باب
نصر ینصر سے بمعنی بالیدن درخت قولہ تعالی والنخل باسقات از صراح باسق دراز و بالیدہ از منتخب
درخت دراز خرما و افزون از کشف اللغات ابر گذشت باد نام ایک عنصر کا ہے اربع عناصر سے
جسکو ہوا کہتے ہیں اور نام ایک فرشتہ کا ہے کہ تدبیر و مصالح دوسری تاریخ ہر ماہ شمسی کی اوس سے
متعلق ہے از برہان مہ و ماہ و مانگ و ماخ فارسی قمر و سنمار بکسر سین مہملہ و نون مکسور و تشدید میم عربی
چاند و ماس ہندی از برہان و منتخب و نفائس اللغات خور و خورشید و مہر و ہور و آفتاب فارسی
شمس و ذکا عربی سورج ہندی از برہان و نفائس اللغات فلک بفتحتین و سما و جربا بفتح
جیم و سکون را و فتح باء موحدہ و خضرا بفتح خاء معجمہ و ضاد معجمہ عربی آسمان و چرخ و سپہر فارسی
سرگ ہندی از منتخب اللغات و برہان قاطع تا واسطے ۵ معنی کے مستعمل ۱ بمعنی زنہار و ہرگز جیسے
ز صاحب غرض تا سخن نشنوی * کہ گر کار بندی پشیمان شوی * ۲ واسطے تنبیہ و آگاہی کے جیسے
تا چہ خواہی خریدن ای مغرور * روز درماندگی بسیم دغل * ۳ بمعنی اگر کہ کلمہ شرط ہے عرفی
تا تیغ بکف یابی سر نفس دوستان زن * تا سنگ بکف آید سر شیشہ ہستی زن * ۴ واسطے ابتدای زمان کے غنی
تا دیدہ ایم صبح بنا گوش یار را * از چشم من چو چشم گہر خواب جستہ است * امیر خسرو
تا چشم تو زہ کرد کمانے بہ کمینے * یک صید نیاسودہ زمانی بزمینے * ۵ واسطے انتہا کے اسکی دو قسم ہے
ایک زمانی شرف الدین بخاری صلوات خداے بروے باد * تا بروز جزا سپاسے باد *
دوسرے مکانی جامی * آن یکے تن پر و چون مہر انور * ز مشرق تا بمغرب طشت از زر *
۶ واسطے ربط کے قایم مقام کاف ربط * نظامی بفرمود تا داغ شان برکشند * حبش زین سبب داغ بر سر کشند *
۷ واسطے اختصار کے نظامی * بفرمود تا کار دانان روم * سوے کعبہ رفتند زان مرز و بوم *
۸ علت بیت * ز من صورت نہ بندد و معنی آزار خاطر ہا * بیاد کس نیایم تا نباشم بار خاطر ہا *
رباعی یارب تو چنان کن کہ پریشان نشوم * محتاج برادران و خویشان نشوم * بی منت مخلوق مرا روزی دہ *

اور شمس و قمر اور فلک تیرے کام میں ہیں بیان اوس کام کا بطریق اجمال مصرع ثانی میں ذکر یعنی تاکہ تو روٹی
پیدا کرے اور غفلت سے نہ کھاوے تفصیل اس اجمال کی یہ ہے کہ بخارات زمین بسبب حرارت آفتاب صعود کرکے جب
کرۂ زمہریر تک پہونچتے ہیں اوس مقام کی شدت برودت سے منجمد ہو جاتے ہیں وہی ابر ہے بعد اوسکے ہوا کی حرکت سے
وہ ابر برستا ہے یعنی زراعت جو باعث زندگی مخلوقات ہے جب اوسکو شمس و قمر کی حرارت اور برودت اور باد و باران کی
یبوست اور رطوبت بقدر ہیچ نہ پہونچے اور زیادتی حرارت و برودت سے محفوظ نہ رہے اوسکے کمال کو زوال آوے جیسے یہ کہ حرارت
آفتاب ایام تموز میں جب بخارات زمین صعود کرکے کرۂ زمہریر مقام اشد برودت تک پہونچکر منجمد ہو جاتے ہیں جسکا نام
ابر ہے ہوا کی حرکت سے وہ ابر رقیق ہوکر برستا ہے وہ باران موجب طراوت اور نشو و نماے زراعت ہے اور حرارت
آفتاب سے جسقدر زراعت میں اضمحلال آتا ہے برودت ماہتاب سے وہ اضمحلال مندفع ہو جاتا ہے اور باران کے
سبب سے غلات اور میوہ جات و نباتات پیدا ہوتے ہیں ہمیشہ پانی برستا رہے تو دانہ بویا ہوا سڑ جاوے
اور نہ برسے تو دانہ نہ اوگے دن کو حرارت آفتاب کی رات کو برودت ماہتاب کی باعث نشو و نماے زراعت ہے
اختلاف فصول و آب و ہوا اور سردی و گرمی دافع انواع آفت ہے ابتداے دانہ افشانی سے تا وقت درو ہونے
غلہ کے اور شروع پھول لگنے درختان میوہ دار سے تا زمان پختگی میوہ جات جو لوگ فیوما تغیرات زراعت و میوہ جات میں
واقع ہوتے ہیں بسبب تاثیرات گردش افلاک و کواکب ہے سبحان اللہ کیا قدرت الٰہی ہے باوجودیکہ افعال
ہر ایک ابر و باد و کواکب و افلاک کے مختلف اور متضاد ہیں انمین سے ایک کبھی مخل ہو دوسرا دفع کر دے اوسکے ضرر
اور حاصل اونکے افعال کا یہ کہ آدمی زراعت کو لیکر باطمینان تمام اوسکو کھاویں الغرض بغفلت کھانا خواہ بیاد الٰہی
کھانا یہ کام ابر و باد اور کواکب و افلاک کا نہیں بلکہ یہ فعل اختیاری آدمی کا ہے مؤلف کے نزدیک اگر غفلت بمعنی اطمینان
سمجھکے نخوری بصیغۂ امر حاضر کہیں تو معنی نہایت چسپاں ہوتے ہیں یعنی ابر و باد اور ماہ و خورشید اور فلک
واسطے حصول معاش بندگان خدا کے من جانب اللہ اپنے اپنے کام مفصلہ صدر میں مصروف ہیں نتیجہ اسکا
یہ کہ زراعت پیدا کرکے اطمینان سے کھاویں اور بیت ثانی میں ہم فرمان نبری بصیغۂ امر حاضر پڑھ سکتے
جانتا چاہیے یعنی ہرگاہ یہ سب ابر و باد وغیرہ بحکم الٰہی تیرے خدمتگار ہیں اور جناب باری نے ایسے عالی مرتبون
تیری خدمت کے لیے مقرر فرمایا تو مقتضاے انصاف نہیں کہ تو اپنے معبود کو بھول جاوے
اور اوسکے فرمان یعنی حکم عبادت کو بجا نہ لاوے اور اوسپر عمل نہ کرے ترجمہ باد صبا کو حکم ہوا
تا وہ فراشون کی طرح بساط زمین پر بساط نباتات مثل تختۂ زمرد بچھا دیا اور ابر بہار کو فرمایا تو اوس

مثل دایون کے روئیدگان خاک کو مثل دختران شیرخوار کے چمن کے پالنے مین پالا اور درختون کو
خلعت نوروز کے مانند ہرے ہرے پتون کی قبائین پہنائین اور فصل گل مین مثل اطفال کے ٹہنیون کے
سر پر تاج غنچہ کا رکہا زنبورون کے منہ کا لعاب اسکی قدرت کاملہ سے عسل ہوا سبب شیرینی سے افضل
و پر حلاوت ہوا اور خرمے کی گٹھلیون سے بسبب اسکی پرورش کی نخل طویل القامت ہوا قطعہ
رات دن شمس و قمر اور فلک و ابر و ہوا ٭ اسی گردش مین ہین تا چمن سے تو روٹی کہاوے ٭ کام پر تیرے
جو مامور کرے ایسون کو ٭ ہے غضب اسکی اطاعت سے اگر تو سر چاوے ٭ در خبر است از سرور
کائنات و مفخر موجودات و رحمت عالمیان و صفوت آدمیان و تتمۂ دور
زمان احمد مجتبی محمد مصطفی علیہ الصلوٰۃ والسلام بیت شفیع مطاع نبی
کریم ٭ قسیم جسیم نسیم وسیم بیت بلغ العلیٰ بکمالہ ٭ کشف الدجیٰ بجمالہ ٭ حسنت
جمیع خصالہ ٭ صلوا علیہ وآلہ بیت چہ غم دیوار امت را کہ باشد چون تو پشتیبان ٭
چہ باک از موج بحر آنرا کہ باشد نوح کشتیبان ٭ خبر بفتحتین یعنی آگاہی اور وہ سخن جس سے آگاہ کرین
و بمعنی حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ از غیاث یعنی اثیر بہ طلح علما سے اصول ہے اور منطقیون کی عرف مین
سخن جسمین احتمال صدق و کذب دونون کا ہو سرور بالفتح اول و ثالث یعنی سردار و مہتر او ندو ہ زیرین
از برہان کائنات یعنی مخلوقات و موجودات یہ جمع ہے کائن کی جمع مؤنث سالم ہے یا بفتح ضمیر ہے تا و
کون ہے بالفتح بمعنی بودن وہست شدن اور بمعنی دنیا و جہان فانی مستعمل اور عالم موجودات کو کون
کہتے ہین کنایۃً وہ سے بود ہوا یعنی حادث کہ پہلے نہ تھا اور پیدا کیا گیا از غیاث و برہان مفخر
و سکون فا در اصل مصدر میمی ہے بمعنی فخر و ناز کرنا کسی چیز پر از غیاث قیل یا سے بفتح میم ہے اصطلاح موجودات
کہ عدم سے وجود مین آئے قولہ سرور کائنات و مفخر موجودات اقول جناب رسالتمآب صلعم سردار
اور فخر تمام موجودات باین معنی ہین کہ حضرت کی شان مین جناب باری تعالیٰ فرماتا ہے لولاک لما خلقت الافلاک
ولولاک لما اظہرت الربوبیۃ یعنی اگر تم نہ ہوتے اے محمد تو مین نہ پیدا کرتا مین آسمان کو اور نہ ظاہر کرتا
ربوبیۃ کو اور یہ حدیث نبوی ہے کہ اول ما خلق اللہ نوری یعنی پہلے جو چیز کہ باری تعالیٰ نے پیدا کی وہ میرا نور
ہے جناب امیر سے منقول ہے کہ چار لاکھ چوبیس ہزار سال پہلے عرش و کرسی و آسمان و زمین
و لوح و قلم و بہشت و دوزخ و ملائکہ و آدم و حوا کی خلقت سے خدا تعالیٰ نے انوار پنجتن کو پیدا کیا

پس ہیں گا و خلقت باطنی حضرت کی قبل از پیدایش جملہ مخلوقات ہی اور تمام عالم طفیلی تھا بسبب وجود کائنات
نور رحمت خواجہ کائنات و تخم موجودات سوائے اُس ذات رحمۃ للعالمین کے دوسرے حق میں عنود ظہور اپنا
رحمت کا لیتا اور احسان الٰہی از موید مصدر ہی باب سمع یسمع سے بمعنی بخشیدن از منتخب عالم
بفتح لام جہان و مخلوقات اور بعض محققین لکھتے ہیں کہ فاعل بفتح عین کے وزن پر جو اسم آتا ہی بمعنی اسم آلہ
ہوتا ہی جیسا کہ خاتم بفتح تاء فوقانی بمعنی ما یختم بہ پس عالم بفتح لام بمعنی ما یعلم بہ ہی جو کہ عجائبات جہان کے
دیکھنے سے ذات حق تعالیٰ اور اُسکی قدرت پر علم حاصل ہوتا ہی لہذا جہان کو عالم کہتے ہیں اور جمع اُسکا بمعنی
انواع مخلوقات آتا ہی اور محاورات فارسی و اردو میں بمعنی حالت و صورت بھی مستعمل ہی از غیاث اللغات
عالمیان جمع ہی عالمی کی جیسے آدمیان جمع ہی آدمی کی اور عالمی اور آدمی دونوں میں یائے نسبت ہی کہ
صفوت ساتھ تینوں حرکات صاد اور سکون فا و فتح واو برگزیدہ ہونا اور خلاصہ کرنا اور صافی شدہ ہونا
اور بمعنی برگزیدہ اور جو چیز کہ صاف ہووے غش اور تیرگی سے از غیاث اللغات آدم نام ہی ابو البشر
علیہ السلام کا وجہ تسمیہ کی دو ہی ایک یہ کہ ادیم زمین یعنی روئے زمین سے حضرت مخلوق ہوئے دوسرے
بعض کہتے ہیں کہ حضرت گندم گون تھے اس صورت میں لفظ آدم ماخوذ ہی اُدمت سے بمعنی گندم گونی
از لطائف و شرح نصاب وجہ اول منقول ہی تفسیر جلالین سے اور بعض محققین لکھتے ہیں کہ لفظ
آدم کو جو نام ہی ابو البشر کا ادیم یا اُدمت سے مشتق کہنا صحیح نہیں کیونکہ آدم لفظ عجمی ہی اور ادیم و اُدمت
عربی ہیں پس مشتق کرنا لفظ عجمی کو عربی سے متصور نہیں ہو سکتا از غیاث تتمہ بفتح تاء اول و
کسر تاء ثانی و تشدید میم مفتوح بمعنی بقیہ و آخر ہر چیز از غیاث دور بالفتح بمعنی ایام و عہد و زمان
از بہار و بمعنی گردش اور دور ہر ستارہ کا ہزار سال ہی دور آخر میں جو قمر ہی پیدایش خاتم النبیین
صلی اللہ علیہ وسلم کی اسی دور قمر میں ہوئی از موید کہتے ہیں دور ہر کوکب سیارہ کا سات ہزار سال ہی
ہزار سال تو بذاتہ اُسکا عمل رہتا ہی اور چھ ہزار سال تک بشارکت دوسرے چھوں کواکب کے
پیدایش آدم علیہ السلام کی ابتدائے دور قمری میں ہوئی اور وہ دورہ آخر ہوا از بہار موافق
حساب آئین اکبری اب دور زحل کا ہی از غیاث زمان ساعت و زمانہ و روزگار و بمعنی عمر کہنہ
و عہد و وقت و فرصت اور ہر گاہ لفظ زمان بمقابلہ زمین واقع ہو تو بمعنی آسمان ہوگا
از غیاث اللغات و لطائف و شرح احمد صیغہ اسم تفضیل کا باب سمع یسمع سے بمعنی ستودہ تر

مصدر اسکا حمد و محمدت ہے بمعنی ستایش و ستودن از صراح مجتبی بالضم اسم مفعول بمعنی برگزیدہ شدہ
یعنی مقبول شدہ باب افتعال سے مصدر اسکا اجتبا بمعنی برگزیدن و فراہم آوردن از منتخب و موید و غیاث
محمد صیغہ اسم مفعول کا ہے باب تفعیل سے بمعنی بسیار ستودہ شدہ از منتخب اللغات
مصطفی بھی صیغہ اسم مفعول کا ہے یعنی برگزیدہ شدہ مصدر اسکا اصطفا ہے صلوۃ بواو
عربی درود بفتحتین فارسی اگر حق تعالی کی طرف سے ہو تو مراد ہے اوس سے رحمت اور اگر ملایکہ کی جانب سے
ہو تو مراد ہوگی اوس سے استغفار اور مومنین کی طرف سے بمعنی دعا اور بہایم اور طیور کی طرف سے
بمعنی تسبیح ہے از غیاث و موید و رشیدی و جہانگیری و کشف و برہان جمع اسکی صلوات ہے سلام
بمعنی بے گزندگی و بے عیبی از غیاث اللغات رحمت و رستگاری یافتن از کشف شفیع کسیکے
جرم کی درخواست عفو کرنے والا از کشف یعنی درخواست عفو کرنے والا صفت مشبہ ہے باب
کرم یکرم سے مصدر اسکا شفع و شفاعت بالفتح ہے از صراح مطاع بالضم اسم مفعول ہے اطاعت کا
باب افعال سے اطاع یطیع اطاعۃ فہو مطیع اطیع یطاع فہو مطاع نبی بیاے تحتانی مشدد
صفت مشبہ بمعنی اسم فاعل فعیل کے وزن پر مشتق ہے نبا سے بمعنی خبر دہندہ یا مشتق
نبوت سے بمعنی علو و ارتفاع چونکہ مرتبہ نبی کا سب مخلوقات سے ارفع و اعلی ہے لہذا پیغمبران اس لقب سے
ملقب ہوئے بمعنی مشرف بر خلق اور نبی عام ہے صاحب کتاب ہو یا نہو اور رسول خاص ہے جو
صاحب کتاب ہو از شرح نصاب اور بضم اول و کسر ثانی موحدہ و یاے تحتانی معروف و ارشی بمعنی
قرآن و مصحف و کلام الہی از رشیدی و برہان اور کشف اللغات میں بالضم یعنی بکسر ثانی بھی
آیا ہے از غیاث اللغات کریم بخشندہ و جوانمرد و سخی و صاحب ہمت از برہان گناہ معاف
کرنے والا از منتخب بزرگوار و گرامی از کشف یہ صیغہ صفت مشبہ کا ہے باب کرم یکرم سے
مادہ اسکا کرم بسکون را و کرامت ہے اقول یعنی بخشندہ گناہ صفت کریم کی یہ ہے کہ باوجود
قدرت کے انتقام اعدا میں تامل کرے جیسا کہ باری تعالی نے شیطان اور شداد و نمرود اور فرعون سے
اس دار دنیا میں انتقام سرکشی کا نہ لیا فرعون ملعون کو باوجودیکہ ہزار برس دعوی خدائی کا کرتا رہا کبھی درد
سر میں بھی مبتلا نکیا یہاں تک کہ حضرت کلیم اللہ نے ایک بار از راہ تعجب کے پوچھا خداوندا انت ترزق فرعون
وھو یدعی الربوبیۃ یعنی آیا تو روزی دیتا ہے فرعون کو حال آنکہ وہ دعوی خدائی کا کرتا ہے جناب باری

حضرتؐ کے جواب مین فرمایا یا موسی ان کا فر فرعون ترک الربوبیۃ فانا ترک الربوبیۃ یعنی اگر فرعون نے
کفر اختیار کیا ترک بندگی مین تو لائق نہین کہ مین ترک ربوبیت کردن یا در بنی آدم مین خاتم کری کا جناب
خاتم الانبیا رسول مختار اور ائمہ اطہار علیہم السلام پر ہوا چنانچہ کتاب الوانیا الجنان کی فصل دوم مجلس چہار دہم
طارق بن عبد اللہ محاربی سے منقول ہے کہ ایکبار بازار ذوالمجاز مین جو قریب مکہ معظمہ کے مقام منی مین
واقع ہے بار دیگر بازار عکاظ مین کہ نواح مکہ مین یا بین طائف ونخلہ ہے حضرت رسالت پناہ حلہ سرخ پہنے ہوئے
باواز بلند فرماتے تھے ایہا الناس لا الہ الا اللہ کہو تا کہ رستگار ہو ایک شخص حضرت کو نعوذ باللہ درشتگو کہکر
پیچھے سے ڈھیلے مارتا تھا یہان تک کہ ایڑیان حضرت کی خون آلودہ ہو گئین راوی کہتا ہے مین نے پوچھا یہ
سب کون ہین لوگون نے کہا وہ جوان سرخ پوش محمد قریشی ہے کہ خلق کو خلاق آسمان کی طرف دعوت کرتا ہے
اور یہ شخص اندازا ابولہب اونکا چچا ہے اور بعضی کتب سیر مین مرقوم ہے کہ مقام مروہ مین جب حضرت نے
فرمایا کہ اے خلایق مین رسول خدا ہون یہ خبر سنکر سر گروہ اہل شقاق ونفاق ابوجہل لعین نے ایک پتھر
حضرت کی پیشانی نورانی پہ مارا کہ مجروح ہو کر اوس سے خون جاری ہوا پھر اوس شجر ہدایت ثمر بوستان شرف کو
ہر طرف سے مشرکین نے سنگ باران کیا حضرت نے پہاڑ پر جا کر ایک تختہ سنگ سے تکیہ فرمایا اس جہت
اوس پتھر کو متکا کہتے ہین جناب امیر المومنین اور حضرت خدیجہ علیہما السلام خبر قتل کی سنکر نالان وگریان اوس
سرچشمہ زلال حلم وکرم کو ہر طرف تلاش کرتے تھے حضرت جبرئیل بفرمان رب جلیل نازل ہو کر کہنے لگے یا رسول اللہ
کیا حال ہے حضرت نے فرمایا ای برادر دیکھو قوم نے مجھ پر کیا کیا جفائین کین سنگ ستم سے گھائل کیا اور میری
پیشانی پر پتھر مارا پس جناب روح الامین پس از تسلی حضرت کا ہاتھ پکڑ کر پہاڑ پہ لیگئے اور ایک بساط کہ بہشت سے
ہمراہ لائے تھے بچھا دی کہ تمام پہاڑ اوس سے چھپ گیا اوس صدرنشین بساط قرب کو بٹھا کر کہا کہ خدا تعالے نے
جملہ مخلوقات کو تمہارے تابع فرمان کیا چنانچہ حسب الطلب ایک درخت حضرت کے پاس آیا سلام کر کے
زمین بوسیدہ ہوا پھر اپنے مقام کو گیا بعد اوسکے فرشتگان زمین وآسمان حاضر ہو کر کہنے لگے کہ حق تعالی نے
ہم کو تمہارا محکوم کیا ہے اگر حکم کیجیے تو اوس قوم کو ہلاک کرین اوس کان محاسن اخلاق وجہان محمد واشفاق نے فرمایا
کہ مین واسطے رحمت کے مبعوث ہوا ہون نہ واسطے زحمت کے یہ نادان ہین غافل ہین والا ایسا نکرتے
بعد اوسکے حضرت امیر و خدیجہ وہان پہونچے دیکھا کہ حضرت اپنے جامہ مطہر سے خون رخسارہ منور
پاک کرتے ہین حضرت خدیجہ کہنے لگین یا رسول اللہ جامہ اپنا خون آلودہ نہ کیجیے خون زمین پر گرنے دیجیے

خوبی سیرت ہے نہ حسن صورت سے چنانچہ دال ہوا اسپر یہ حدیث ان اللہ جمیل ویحب الجمال حسنت جمیع
خصالہ ضمہ ضمیر بہ صیغہ واحد مونث غائب باب کرم یکرم سے مصدر اسکا حسن یعنی خوبی ونکوئی خصال
بالکسر خوبہائے نیک اور بعضی خوہائے بد بھی آیا ہے جمع ہے خصلت کی خصائل بھی اسکی جمع ہے از منتخب صلوا
جمع مذکر امر حاضر واحد اسکا صل بکسر لام مشدد ہے باب تفعیل سے آل بمد ہمزہ یعنی فرزندان مجرور بسبب اضافت
ضمیر یا اضافت الیہ صاحب شکارستان لکھتا ہے کہ لفظ آلہ معطوف ہے معطوف علیہ پر اور عطف ضمیر مجرور پر بلا ضرورت
شعر جائز نہیں چنانچہ کہتے ہیں یجوز للشاعر مالا یجوز لغیرہ یعنی جو شاعر کے واسطے روا ہے وہ غیر شاعر کے واسطے جائز
نہیں اور صاحب خیابان لکھتا ہے کہ عطف ضمیر متصل پر بدون اعادہ حرف جر کے جائز نہیں
مگر یہاں بضرورت شعر واقع ہوا اور محشی لکھتا ہے کہ یہ قاعدہ اہل بصرہ کا ہے کوفیوں کے نزدیک مطلقاً جائز ہے قولہ
**بلغ العلی بکمالہ اقول** یہ قطعہ بحر کامل ہے ہر مصرع متفاعلن سے تام اور مصرع رابع میں صلوا علیہ بوزن
مستفعلن اور وآلہ بوزن متفاعلن ہے اور بحر کامل میں اگر سالم مقابل مضمر کے اور مضمر مقابل سالم کے ایک بیت
میں آوے تو جائز ہے از غیاث قبل شرح کرنے اس قطعہ کے ضرور ہوا کہ حضرت کے کمالات فی الجملہ بیان کیے جاویں تاکہ
سامعین کو لطف اس قطعہ کا بخوبی حاصل ہو پس جاننا چاہیے کہ جناب نبوی تمام عمر کبھی محتلم نہوئے اور دہن مبارک
بلغم وکثافت اور ریم سے پاک تھا اسیطرح پسینا اور بال وناخن جسم مطہر سے جدا ہوتا تو مشک سے زیادہ خوشبو
دیتا بول وبراز حضرت کا دوست یا دشمن کسی نے دیکھا زمین میں غائب ہو جاتا اور جیسا کہ پیش نظر دیکھتے
ویسا ہی عقب سر دیکھتے جب حضرت نرم پتھر کرتے سخت پتھر کی راہ نکلتے لوگوں کے دل میں ہراس و رعب پڑتا
جسم حضرت کا نہ سایہ تھا دھوپ میں سر پر ابر سایہ افگن رہتا چلنے میں زمین سخت اور پتھر پر نشان
قدم کا بیٹھتا اور زمین نرم پر اصلا اثر قدم کا نہ ہوتا کوئی شخص حضرت سے مقابلہ اور قوت میں برابری نہ
کر سکتا حالت خواب میں بھی ایسا بیدار رہتا علاوہ اسکے اکثر صفات ہیں کہ لکھنا اسکا موجب
طول سخن ہے پس یہاں یہی چاہیے کہ کوئی پیغمبر ہوشیار ہوا اور جاننا چاہیے کہ علی سے مراد اس جگہ معراج ہے اور
معراج ہر پیغمبر کی تفاوت ہے چنانچہ حضرت موسیٰ علی نبینا وعلیہ السلام کو معراج کوہ طور پر وادی مقدس
میں ہوئی منقول ہے کہ جب حضرت وادی مقدس میں پہنچے تو غیب سے ندا آئی کہ فاخلع نعلیک انک
بالواد المقدس طوی یعنی اتار ڈال اپنی جوتیاں اور پابرہنہ ہو کر اس وادی میں آ کہ یہ وادی مقدس ہے اور
ہمارے پیغمبر علیہ السلام کو معراج عرش معلی پر ہوئی محمد باقر مجلسی علیہ الرحمۃ تذکرۃ الائمہ میں لکھتے ہیں

وغیر ذالک کہ سب مشدد ہین اور سب مخفف پڑھے جاتے ہین مگر نظم مین بضرورت تشدید ظاہر کرتے ہین
چنانچہ اس شعر مین سعدی توان در مکنون یک دانہ ؏ کہ پیرایۂ سلطنت خانۂ لیکن بضرورت ترکیب
عربی الاسلوب اصل کلمہ کی رعایت کرکے تشدید ظاہر کرنا انسب و اولی ہے جیسے عوام الناس و خواص
الملوک و حواج بیت اللہ کہ اصل مین عوامم و خواصص و حوائج تھا رسالہ عبد الواسع وغیرہ سے لکھا گیا از
غیاث اللغات دیوار فارسی حائط و جدار عربی امت گروہ انسان و پیروان پیغمبران اور جو کہ
جامع خیر و مقتدا سے مردم ہوا اور بمعنی دین اور جو شخص کہ دین مین ممتاز ہوا ز منتخب اور مولانا نور
ین مانع کی تحقیق مین امت ماخوذ ہے ام سے کہ بمعنی قصد کردن ہے از منتخب اس تقدیر پر امت
اس گروہ کو کہتے ہین کہ کسی چیز کے قصد پر یکدل ہوا اور بمعنی جمع و ملت و امام و پیشوا و بمعنی
از روزگار و تارک سراز غیاث و بالضم راہ دین و شریعت چنانچہ کہتے ہین فلان لا امۃ لہ ای لا دین لہ
ولا نحلۃ لہ اور کلام اللہ مین آیا کنتم خیر امۃ ای خیر اہل دین از صراح پشتیبان و پشتیوان و پشتبان
و پشتوان اس لکڑی کو کہتے ہین کہ واسطے استحکام دیوار کے جسکا ایک سرا دیوار مین لگا دین اور دوسرا
سرا زمین مین نصب کرین اور بمعنی پشت پناہ و جانبدار و مدد و معاون بھی آیا ہے از برہان و مؤید قولہ جو کہ
پشتیبان اقول ہرچند ابتدا سے درخبر ست سے تا دونون قطعات عربی ذکر جناب رسالتماب کا
بطریق ذکر غائب ہے اور اس بیت مین لفظ تو سے ذکر حاضر ظاہر اور بادی النظر مین طریق کلام سے
لیکن نفس الامر مین اسکو صنعت التفات کہتے ہین اور التفات لغت مین بمعنی دیکھنا انسان کا
ایک جانب سے دوسری جانب کو اور باصطلاح شعرا منجملہ طرق ثلاثہ کلام یعنی متکلم و مخاطب
و غائب کے متغیر کرنا کلام کا ایک طریق سے دوسرے طریق پر مثلا پہلے بطریق خطاب گفتگو کرکے
بعد اسکے بطریق غیبت آوین اسیطرح کلام غائب سے بجانب خطاب جاوین علی ہذا القیاس ایک
طریق سے دوسرے طریق پر رجوع کرین ابیات وغزل سب اسی روش پر ہوتے ہین مثال اوسکی
جو غیبت سے خطاب کی طرف آوین رباعی گر یار طبیب درد من نیست ؏ درد آلہ
زیستن نیست ؏ بیمار ترا بہ تندرستی ؏ جز نالہ میان پیرہن نیست ؏ از مجمع الصنائع باقی
مثالین انشاء اللہ تعالی مقامات مناسب مین لکھی جاوینگی اور تو کہ بمعنی او بھی آیا ہے شرح اسکی
باب پنجم کی بیسوین حکایت یعنی قاضی ہمدان کی حکایت مین آویگی فانتظر

ونہنگ و بیم از بہان موج عربی آنخیز واشترک بالضم ولبّہ بالفتح فارسی ہینڈولا ہندی دریامین جو
ہوا کی شدت سے پانی بلند وپست ہوتا ہی بحر دیم عربی دریا و دریاے شور و دریاے محیط و دریا
اعظم فارسی سمندر ہندی از غیاث ومؤید ولطائف نوح نام ہی پیغمبر کا علی نبینا وعلیہ السلام
انکو آدم ثانی بھی کہتے ہین یہ لفظ عجمی ہی مگر عربی مین مستعمل اور منقول ہی کہ خوف الہی سے وہ جناب
نہایت نوحہ وزاری کرتے تھے اسی جہت سے نوح کہلائے از مؤید کشتی بان بالفتح وبای
فارسی ملاح و عدار بالفتح عین مہملہ و دال مہملہ مشدد و در آخر رای مہملہ عربی قولہ چہ باک از موج بحر آنرا
کہ باشد نوح کشتیبان کشتی نوح عم کی اسّی گز کی لمبی اور پچاس گز کی چوڑی اور تیس گز بلند تھی
اور بعضی کہتے ہین درازی اسکی تین سو گز کی تھی اور لکڑی اسکی بعضے ساج کی اور بعضے شمشاد کی
کہتے ہین از روضۃ الصفا اقول جاننا چاہیے کہ جناب شارحین نے اس مصرع کی شرح مین لفظ نوح
نام پیغمبر لکھا ہی حالانکہ یا ہمعنی غلط فہمی اُن بزرگوارون کی ہی اور اس معنی مین چند قباحتین لازم
آتی ہین ایک یہ کہ جناب خاتم الانبیا کے مقام مدح مین حضرت نوح عم کی مدح بے محل ہوتی ہی دوسرے
یہ کہ ہرگاہ مطابق کتب اخبار ثابت کہ خود حضرت نوح عم ہنگام تلاطم کشتی بخوف ہلاکت کشتی
واسطے حفاظت کے یہ کلمہ مضطربانہ فرماتے تھے کہ ہولیا ہلہولیا ماریا القن تو اہل کشتی کیونکر بیباک
رہے ہونگے تیسرے یہ کہ زمانہ حضرت نوح عم کا گذر گیا متعلق بزمانہ ماضی ہوا اور فی زماننا نہ تو
حضرت نوح عم موجود ہین نہ انکی کشتی نہ انکی امت جو کشتی پر سوار تھی اور لفظ باشد اس مصرع مین
صیغہ مضارع متعلق بزمانہ آیندہ ہی مفہوم اسکا ظاہر کہ حضرت نوح عم جس کشتی کے ناخدا ہوئین اس
کشتی کے سوار ہونے والون کو خوف ہلاکت کا نہوگا پس کشتی بانی پیغمبر گذشتہ کی مردم آیندہ کے
واسطے کیونکر درست ہو کہ محال عقلی ہی اور اگر مراد لفظ باک سے ہول قیامت اور کشتی سے اطاعت
سمجھا جاوے یعنی جو کوئی حضرت نوح کے حلقہ اطاعت مین درآویگا وہ ہول قیامت سے محفوظ رہکر
عذاب آخرت سے نجات پاویگا تو یہ امر خلاف عقیدہ مسلمات جمیع فرق اہل اسلام ہی یعنی کوئی
شخص اس بات کا قائل نہین کہ درصورت اطاعت حضرت نوح عم کے امت محمدی علی الخ آخرت سے
نجات پاویگی سید غلام مہدی صاحب متخلص بہ بادی گویا اسی مضمون کے بیان کو نظم فرماتے ہین
ع چہ بین باریکہ بین دل انکے اس جا پر بھٹکتے ہین مؤلف کے نزدیک مراد کشتی سے حلقہ

اطاعت حضرات اہلبیت اطہار اور سواران کشتی سے وہ لوگ جو حضرات کے حلقۂ اطاعت مین درآئے
اور دل وجان سے آنکے اوامر و نواہی مین ہین مطیع و فرمان بردار اور نوح سے مراد جناب علی مرتضی حیدر کرار
اور انکے فرزندان ابرار کہ اس دار دنیا مین اپنے متوسلین و معتقدین کے ہین معین و مددگار اور آخرت
مین انکی شفاعت کے خواستگار ہر او موج بحر سے ہلاکت ہو اور پاک سے ہول قیامت و کشتی بانی سے تشفیع
ان چارون سخن پر دلیل روشن یہ حدیث جناب رسول الثقلین ہی کہ متفق علیہ فریقین ہی مثل اہل بیتی
کمثل سفینۃ نوح من رکب فیہا نجی ومن تخلف عنہا غرق حاصل مطلب یہ کہ میرے اہل بیت مشابہ
کشتی نوح ہے یعنی جو کوئی اس کشتی مین سوار ہوا غرق سے محفوظ رہا اور جو اس کشتی مین نہ آیا ڈوب
گیا اسی طرح جو شخص میرے اہلبیت کے احکام اوامر و نواہی پر عمل کریگا وہ ضلالت و ہلاکت سے محفوظ رہیگا اور جو کوئی
انکے احکام سے سرتابی و سرکشی کریگا وہ چاہ ضلالت مین گریگا اور بحر ہلاکت مین پڑیگا اس حدیث کی تائید دوسری
حدیث عالم عالم لدنی ہے متفق علیہ شیعہ و سنی ہے کہ جناب رسول الثقلین نے قریب ایام رحلت کے فرمایا انی تارک
فیکم الثقلین کتاب اللہ وعترتی ما ان تمسکتم بہما لن تضلوا بعدی ولن یفترقا حتی یردا علی الحوض یعنی مین درمیان تمہارے
دو چیزین چھوڑتا ہون ایک قرآن کو دوسرے عترت یعنی اپنے فرزندون کو بعد میرے جس کسی کو
انکے دامن توسل سے سروکار رہوگا وہ بلاشبہ آمرزیدہ و رستگار ہوگا اور ایک دوسرے سے
جدا نہوگا یہان تک کہ حوض کوثر پر میرے پاس دونون کا گذار ہوگا جیسے حدیث مین آیا ہی
منقول جناب سرور مخلوقات فخر موجودات سے کہ باعث رحمت عالم برگزیدہ و خلاصۂ جملہ
بنی آدم پیغمبر آخر الزمان مقبول درگاہ حضرت سبحان ہین بیت کریم و شاہ عالم اور نبی و شافع
محشر و قطب صاحب جمر و مطر ساقی کوثر یا نبی عرش علی پر پہونچا وہی با کمال ہی ظلمت کو
دفع کرتا اسیکا جمال ہی عیبون سے پاک وہی حمیدہ خصال ہی شایستہ درود و دعا اور
اسکی آل ہی یہان تک تقریر ساتھ غیبت کے تھی اب استہزا مین جناب سید الابرار
کے حاضر اور اس جناب کو اپنے حال پر متوجہ سمجھکر عرض کرتا ہی کہ بیت
امت عاصی کا تو ہی ہر تو دہشت کیا علی ہی ناخدا کشتی کا تو موجون سے وحشت کیا
جاننا چاہیے کہ در بیت سے اس بیت تک مضمون جملہ مبتدا ہی آیندہ اسکے ابتدا خبر
لکھا جاتا ہی کہ یکی از بندگان گنہگار پریشان روزگار دست انابت بامید

اجابت بدرگاه حق جل وعلا بردارد ایزد تعالی بر وی نظر نکند بازش بخواند باز اعراض
فرماید بازش بتضرع وزاری بخواند حق سبحانه وتعالی گوید یا ملائکتی قد استحییت من
عبدی ولیس له غیری دعوتش را اجابت کردم وحاجتش برآوردم که از بسیاری
دعا وزاری بنده همی شرم دارم بیت کرم بین ولطف خداوندگار گنه بنده
کردست واو شرمسار روزگار بمعنی زمانہ ناپایدار وایام زندگانی واوقات از برہان بمعنی
زمانہ مطلق ومجازاً بمعنی امتداد ومدت وفرصت اور یہ لفظ مرکب ہی روز اور گار بمعنی کنندہ سے
چونکہ زمانہ حرکت ہی فلک الاعظم کا اور فلک الاعظم محرک ہی دوسرے افلاک کا جیسے فلک شمس
بھی ہے پس مانند حرکت فلکی سازندہ وکنندہ روز ہی اور روزگار بمعنی شغل وپیشہ ونوکری بھی مستعمل
از غیاث انابت بالکسر مصدر ہی باب افعال سے اناب ینیب انابۃ فہو منیب توبہ کرنا اور
دعا مانگنا از کشف رجوع کرنا طرف خدا کے اور باز آنا افعال بد سے از منتخب وصراح امید
بضم اول وکسر میم و یائے مجہول اور کبھی بتشدید میم و یاء معروف بھی پڑھنا اکثر محل میں درست ہے
اور بفتح میم مشدد غلط ہی بمعنی چشم از کسی داشتن از مؤید وبدار وغیاث اللغات اجابت
بکسر اول بھی مصدر ہی اوسی باب افعال سے بمعنی جواب دینا از منتخب وصراح مجازاً بمعنی قبول کرنا
اور باصطلاح اطبا دفع براز جسکو ہندستان میں دست کہتے ہیں از غیاث ایزد بکسر اول وثالث
نام حق تعالی اس نام الٰہی کی وجہ ترکیب یہ ہی کہ چار حرف سے مرکب ہی کہتے ہیں کہ جو کہ مدار عالم کا طالع اول
ہا شہر مطالع دوازدہ پر ہی جسکو اوتاد اربعہ بھی کہتے ہیں پس اس نام کو بلحاظ اعداد مذکورہ ان حروف سے
ترکیب دیا یعنی الف سے طالع اول اور یاء تحتانی سے طالع دہم اور زاء معجمہ سے طالع ہفتم اور
دال مہملہ سے طالع چہارم از رشیدی وغیاث تعالی بفتح لام آخر میں الف مقصورہ بصورت
صیغہ واحد مذکر معروف باب تفاعل سے کہ اکثر اسم الٰہی کا حال واقع ہوتا ہی چنانچہ خدا تعالی
وحق تعالی یعنی برتر ہو خدا از غیاث نظر بفتحتین بمعنی نگاه اور بمعنی فکر بھی آیا ہی از غیاث
دیدن وبینائی وشفقت از مؤید الفضلا دیکھنا کسی چیز کو بتامل از منتخب اللغات
باز فارسی ہم عربی پھر ہندی بمعنی تکرار ومعاودت ودیگر از برہان خواند صیغہ مضارع ہی خواندن
سے بمعنی طلبیدن اعراض مصدر ہی باب افعال سے بمعنی منہ پھیر لینا

تضرع مصدر ہے باب تفعل سے بمعنی زاری کردن از منتخب و مؤید و غیاث مادہ اسکا ضرع ہے بفتحتین
بمعنی سست و ناتوان اور بمعنی خوار و فروتن ہونا از منتخب اللغات **قولہ تضرع و زاری**
اقول یہ دونوں لفظیں مرادف یکدگر بمعنی گریہ ہیں فرق دونوں میں کتب لغات سے تو پایا نہیں جاتا
لیکن عمدۃ الداعی کے باب چہارم میں کہ کیفیت دعا کا بیان ہے منجملہ پندرہ قسم آداب دعا کے قسم پانزدہم
میں بمقام کیفیت رفع یدین تفسیر تضرع کی وہ کی ہے کہ مصائب نالہ میں ہاتھ ٹیکتے اور پیش و پس
اور یمین و شمال نوحہ کرتے ہیں یعنی حالت بیقراری میں جو بہت شور سے روتے ہیں تضرع و بکا کہتی
گریستن فارسی رونا ہندی از منتخب اللغات و صراح و لطائف سبحان اسم مصدر ہے بمعنی
پاک کردن خدا را از بدی و بپاکی خواندن حق تعالی را از منتخب و صراح و غیاث اللغات ملائکہ
صاحب صراح لکھتا ہے کہ ملائک بفتحتین فرشتہ واحد و جمع اور بقول کسائی اصل ملک کی مالک
ساتھ تقدیم ہمزہ کے ہے کہ الوک سے ہے اور الوک بمعنی رسالت پس قلب کیا گیا ہمزہ یعنی موخر ہوا
اور لام مقدم یعنی ملاک بعد اسکے متروک کیا گیا ہمزہ بسبب کثرت استعمال کے اور جمع کرنے
کی حالت میں وہ ہمزہ پھر آیا اسلیئے ملائک و ملائکہ **قد** منجملہ سولہ حروف غیر عاملہ کے ہے
حرف توقع ہے واسطے تحقیق کے ماضی میں اور واسطے قریب کرنے زمانہ ماضی کے ساتھ زمانہ حال
اور مضارع میں واسطے تقلیل کے از نحو میر بمعنی تحقیق و تقلیل و بمعنی بس از منتخب اللغات
بمعنی پسندیدہ آنکہ و الا از کشف اور بتشدید دال بمعنی قامت اور کوتاہ کرنا سخن کا از منتخب ا
بکسر اول و ضم آخر صیغہ واحد متکلم ماضی معروف ہے باب استفعال سے مصدر اسکا استحیا ہے بمعنی
شرم داشتن از منتخب اللغات من بالکسر منجملہ سترہ حروف جارہ کے ایک حرف ہے بمعنی از اور
بمعنی کسی و اکثر ... اور یا بمعنی واسطے جمع و مفرد دونوں کے آیا ہے از غیاث اللغات
عبید بمعنی بندہ عباد بالکسر و عابد بالفتح جمع از منتخب اللغات عبیدی میں یا متکلم کی ہے بمعنی
لیس منجملہ ۱۳ افعال ناقصہ کے یہ فعل ناقص ہے رافع اسم کا اور ناصب خبر کا بمعنی لا
دعوت بالفتح کسیکو کھانا وغیرہ کے واسطے بلانا از غیاث اللغات اقول اس جگہ مراد اس سے
دعا یعنی خواہش سے ہے **حاجت** نیاز مند ہونا اور نیاز و امید و مراد و نیازمندی از کشف
جمع اسکی حاج بتخفیف جیم ہے از منتخب اللغات کرم بفتحتین بمعنی جوانمردی و مروت و سخاوت

وعزیزی و بزرگواری و نوازش از منتخب اللغات و غیاث اللغات لطف بالضم مہربانی و نگہبانی و بازی نکوئی
واحسان وعنایت کرنا از منتخب اللغات ترجمہ کہ جو بندہ گنہگار پریشان روزگار دست دعا واستغنا
بامید عطا و بخشائش بدرگاہ غفار اوٹھاوے اور خدای تعالی بسبب غفلت گناہ کے اوسپر
از راہ شفقت نہ کرے وہ دعا کرے مکرر بار دیگر پروردگار ہو کرتا اعراض اجابت سے کرے اعراض
پھر وہ بندہ بحضور حضرت باری بکمال خشوع و خضوع کرے گریہ وزاری تب حق سبحانہ و تعالے
فرشتگان حاجت روا سے خلایق سے یون فرماوے کہ ای ملائکہ میرے بتحقیق کہ مین شرم کرتا ہون
اپنے بندہ سے حال آنکہ سوا نے میرے کوئی دوسرا اوسکا پروردگار نہین قبول کی مین نے اوسکی دعوت
اور برلایا مین اوسکی حاجت اسواسطے کہ جب بندہ کی جانب سے بہت گریہ وزاری ہوتی ہی
تو مجھکو نہایت شرمساری ہوتی ہی بیت ہی کیا حلم اور لطف پروردگار
کرے بندہ عصیان وہو شرمسار ❊ مولف کہتا ہی ذکر اس حدیث قدسی کا متضمن چند فوائد کا ہی
اولا مطابق حکم اس آیہ کے ادعونی استجب لکم دعا کرنا واسطے حوائج دینی و دنیوی کے اور حال میں
رجوع بخدا رہنا دل وجان سے ہر شخص پر اور اجابت خداوند تعالی پر واجب ہی ثانیا
مطابق اس حدیث نبوی کے ان اللہ یحب السائل الملحح دعا مین الحاح کرنا ضروری ہی ثالثا
موافق اس آیہ کے ادعوا ربکم تضرعا و خفیۃ یعنی تخشعا وتذللا سائلا یعنی حالت دعا مین گریہ وزاری
ضروری ہی اور جناب مولانا سید دلدار علی صاحب مرحوم مواعظ حسنیہ مین فرماتے ہین کہ درباب
دعا کے تین اشکال وارد ہوتے ہین ایک یہ کہ مین دیکھتا ہون کہ اکثر مردم دعا کرتے ہین اور حاجت
اونکی روا نہین ہوتی بنا علیہ نعوذ باللہ حق سبحانہ و تعالی نے اپنے وعدہ کا خلاف کیا
کہ اسباب عدم اجابت دعا کئی چیز ہین ایک اخلال کسی شرایط دعا مین چنانچہ منقول ہی کہ
بن عیسی نے جناب صادق علیہ السلام سے عرض کیا کہ قرآن مین دو آیت ہین جسکا اثر مجھے نہین
حضرت نے پوچھا وہ کون دو آیت ہین اوسنے کہا ایک ادعونی استجب لکم یعنی تم مجھسے دعا کرو مین
قبول کرونگا اور مین دعا کرتا ہون اور حق تعالی اوسکو قبول نہین کرتا حضرت نے فرمایا آیا تو اس بات کو
تجویز کرتا ہی کہ حق تعالی خلاف وعدہ کرتا ہی اوسنے کہا نہین پس امام علیہ السلام نے فرمایا کہ ہرگاہ
ایسا ہی تو موجب عدم اجابت کا کیا ہی اوسنے کہا مین نہین جانتا حضرت نے فرمایا کہ مین تجھکو

خبر دیتا ہون کہ ہرگاہ آدمی حق سبحانہ و تعالی کی اطاعت و فرمانبرداری بجا لاوے بعد اوسکے جو طریق قبولیت کا ہے
اوسکو مرعی رکہہ سکے دعا کرے تو البتہ حق تعالی اوسکی دعا مستجاب کرتا ہے اوسنے پوچھا طریق دعا کیا ہے
حضرت نے فرمایا کہ پہلے حمد و ثناء الٰہی کر بعد اوسکے اوسکی نعمتون کو یاد کر کے شکر الٰہی بجا لا بعد اوسکے درود پڑھ
پھر اپنے گناہون کو یاد کر کے طلب آمرزش کر یہ طریق دعا ہے بعد فراغ دعا کے چاہیے کہ کہے ماشاء اللہ لا حول و لا قوۃ
الا باللہ ماشاء اللہ استکانۃ باللہ ماشاء اللہ تضرعا الی اللہ ماشاء اللہ توجہا الی اللہ ماشاء اللہ لا حول و لا قوۃ الا باللہ
العلی العظیم اور لازم کہ قبل دعا کے یہ استعاذہ پڑھے اللہم اغفر لی الذنوب التی آہ باب چہارم از کتاب عدۃ الداعی اور
یہ دعا تمجید پڑھنا چاہیے یا من ہو اقرب الی من حبل الورید آہ اور یہ دعا جسمین تمجید و مدح و ثناے الٰہی ہے
یا اجود من اعطی آہ بعد اوسکے جناب معصوم علیہ السلام نے فرمایا کہ دوسری آیت کون ہے اوسنے کہا
وما انفقتم من شیء فہو یخلفہ یعنی جو چیز کہ تم راہ خدا مین انفاق دیتے ہو تو خدا اوسکا عوض عنایت کرتا ہے فقط دال
مین نفقہ دیتا ہون اور اوسکا عوض نہین پاتا حضرت نے فرمایا کہ ہرگاہ تم مین کون ہے جو کوئی مال وجہ حلال سے
بہم پہونچاوے اور وہ مال راہ خدا مین صرف کرے تو البتہ حق تعالی اوسکا عوض اوسکو دیتا ہے اور دوسرا
سبب عدم اجابت کا یہ ہے کہ کبھی حاجت روائی دعا کرنے والے کی حق تعالی کے علم مین بجہت فساد عمل اوس شخص کے
ہوتی ہے اور ہرگاہ بندہ بسبب عدم علم انجام کار سواے خوبی کے اوس حاجت مین دوسری بات نہ دیکھکر
حق سبحانہ تعالی سے استدعا کرتا ہے اور علیم علی الاطلاق بمقتضای علم و حکمت اور شفقت جو بندہ پر رکھتا ہے
حاجت اوسکی روا نہین کرتا چنانچہ خود فرماتا ہے وعسی ان تکرہوا شیئا وہو خیر لکم وعسی ان تحبوا شیئا و
ہو شر لکم واللہ یعلم وانتم لا تعلمون یعنی اکثر ایسا ہے کہ مکروہ جانتے ہو تم کسی چیز کو اپنے حق مین حالانکہ وہ چیز
تمہارے حق مین بہتر ہے اور اکثر دوست رکھتے ہو تم کسی چیز کو حالانکہ وہ چیز تمہارے حق مین شر ہے اور خداوند تعالی
خوب جانتا ہے اور تم نادان ہو اور حال بندہ کا اس بات مین مثل حال اوس بیمار کے ہے کہ عقل و علم سے بہرہ نرکھتا ہو اور حکیم
حاذق سے رجوع لاکر بطور [illegible] بعض غذاے مضر کے لینے [illegible] کہ اوس حکیم سے خواہش اوس غذا کی کرے اور وہ حکیم
کہ مضرت سے واقف ہے اوس غذا کے کہانے کی اجازت نہ دیوے فقط اور ایک سبب منقول ہے کہ لینا مال مسلم کا ناحق ظلم ہے
اور دینا اوسکا راہ خدا مین فسق ہے اور امید ثواب کی رکہنا کفر ہے اور منجملہ اسباب تاخیر اجابت دعا نیکو کاری
اور پرہیزگاری ہے یعنی ہرگاہ خداوند تعالی اپنے بندہ کو دوست رکھتا ہے کبھی چاہتا ہے کہ آواز اوسکی مناجات کی
سنتا رہے چنانچہ جابر بن عبد اللہ انصاری جناب سید المرسلین سے روایت کرتے ہین حاصل مضمون یہ ہے

کبھی دوست خدا کا دعا کرتا ہی اور حق تعالی جبرئیل سے فرماتا ہی کہ حاجت اوسکی روا کر لیکن بتاخیر کہ مجھکو آواز
بندہ کی سننا مرغوب ہی اور کبھی دشمن خدا کی دعا سنکر جبرئیل سے کہتا ہی کہ حاجت اوسکی جلد روا کر کہ مین اوسکی آواز
سننا مکروہ رکھتا ہون دوسرے اشکال یہ کہ ہرگاہ حق سبحانہ وتعالی جو کرتا ہی موافق حکمت و مصلحت کے کرتا ہی
اور جو خلاف اوسکے ہو نہین کرتا پس دعا سے کیا فائدہ کیونکہ اگر مطلب دعا کرنے والیکا موافق حکمت کے ہی تو البتہ
حق تعالی صادر فرماویگا اور اگر برخلاف حکمت ہی تو ممکن نہین کہ صادر فرماوے خواہ دعا کرے خواہ نکرے جواب
جاننا چاہیے کہ ہو سکتا ہی کہ قبل دعا کرنے داعی کے کوئی امر برخلاف مقتضاے حکمت کے ہو اور بعد دعا
مقرون بمصلحت ہووے کیونکہ مصلحتین حق تعالی کی باعتبار تبدل اوقات وازمان وتفاوت اشخاص متبدل ہوا کرتی ہین
اور اسی امر سے نسخ ہی منسوخ ہو جانا بعض آیات کا بعض آیات سے اور بعض شریعت کا بعض شریعت سے اور یہ
کہ دعا ہرگاہ جملہ عبادات سے ہی انسان اوسپر ماخوذ ہوتا ہی ہرچند بالفرض درباب انجاح حاجت دعا تاثیر نکرتی ہو
تیسرے اشکال یہ ہی کہ اکثر بعض تاثیرات بعضے افسون اور نقوش وطلسمات مشاہدہ کرتا ہون کہ مثل اوسکے
ادعیہ ماثورہ ومشروعہ مین مشاہدہ نہین کرتا اور اسی وجہ سے اکثر ابناء روزگار ادعیہ ماثورہ سے دست بردار
ہوکر اونہین افسونون ونقوش وطلسمات کے جاننے والون اور ماہران علم تکسیر وغیرہ کی طرف واسطے انجاح حاجات
رجوع کرتے ہین جواب جاننا چاہیے کہ دنیا عالم اسباب ہی یعنی ہرگاہ حق سبحانہ وتعالی نے بمقتضاے اپنی حکمت ومصلحت کے اوسپر
سبب بعض امر کا کیا ہی یعنی [illegible] تو چاہیے کہ اثر اوس امر کا اوس چیز سے صادر ہو خواہ بروجہ مشروع ہو خواہ
برخلاف شرع مثلا مقاربت مرد کی عورت کے ساتھ بشرط ایام حیض وعدم موانع کے سبب تولد طفل کا کیا ہی خواہ یہ مقاربت بنکاح
مشروع ہو یا بنوع [illegible] سبب قتل وجراحت وغیرذلک اور حق سبحانہ وتعالی نے واسطے امتحان کے یا
اور [illegible] مصلحت کے اپنے بندون کو حکم کیا ہی کہ اس جہان فانی مین [illegible] حد شرع سے تجاوز نکرین [illegible]
موافق اپنی آرزو کے منافع دنیوی سے منتفع ہون خواہ نہون ہرگاہ ان باتون کو تونے جانا تو اب جاننا
کہ اگرچہ افسون سبب حصول کسی امر کا ہو لیکن ہرگاہ افسون وغیرہ برخلاف طریقہ شرعی کے ہی تو عاقل کو
چاہیے کہ واسطے منفعت سریع الزوال کے خسران ابدی اور عذاب سرمدی اختیار نکرے اور واسطے توضیح
اس امر کے مین کہتا ہون کہ دنیا کو بمنزلہ باغ کے قرار دینا چاہیے کہ انواع میوہ جات اور گل ورباحین سے
بھرا ہوا اور صاحب باغ نے اپنے غلامون سے کہدیا ہو کہ جب تکو اس باغ کے میوہ وگل کی حاجت ہو
تو عرض کرو [illegible] مین اگر مناسب ومصلحت جانونگا تو اجازت تصرف کی دونگا اور اگر اوسمین کچھ مفسدہ [illegible]

تو بالفعل ہماری حاجت روائی ہوگی لیکن عوض اوسکے تمہاری قدر خواہش کے دہ چند انعام عطا کرونگا اور
اگر نے اعانت میرے تم اس باغ سے منتفع ہوئے تو بالفعل چند مدت واسطے اتمام حجت اپنی کے تم سے اس
بابت مین مواخذہ نکرونگا اور بعد انقضاے مدت معہود انواع عقاب مین ہمیشہ رکھونگا پس واے اوس غلام کی
عقل پر کہ بخوف عدم انجاح حاجت اپنے آقا سے التماس نکرے اور باغبان سے سازش کرکے میوے اوسکے [illegible]
اور عذاب ابدی اپنے واسطے مہیا کرے اور خوشحال اوس غلام کا کہ جب کسیکو کا ہو اپنے آقا سے مانگ لے
اور آقا اوسکا جتنا مصلحت جانے دیوے اور وہ غلام اس جہت سے محبوب اپنے آقا کا ہو اور آقا عنقریب اوسکو
نعمتہاے ابدیہ سے ایسا محظوظ کرے کہ آنکھین اوسکی روشن اور وہ شاد و خورم ہووے ذلک فضل اللہ
یوتیہ من یشاء واللہ ذو الفضل العظیم عاکفان کعبۂ جلالش بتقصیر عبادت معترف اند کہ
ما عبدناک حق عبادتک و واصفان حلیۂ جمالش بتحیر منسوب کہ ما عرفناک حق
معرفتک قطعہ گر کسی وصف او زمن پرسد ۔ بیدل از بی نشان چگوید باز ۔ عاشقان کشتگان
معشوق اند ۔ بر نیاید ز کشتگان آواز ۔ عاکف صیغہ اسم فاعل کا ہے مصدر اوسکا عکف ہے باب نصر سے
بمعنی کسی جگہ مقیم ہونے والا اور مسجد میں واسطے عبادت کے بیٹھنے والا از منتخب و صراح و غیاث اعتکاف مسجد مین
توقف کرنے والا واسطے عبادت کے کعبہ نام بیت اللہ در اصل بمعنی مرتفع چونکہ بناء کعبہ زمین مرتفع
بلند سے ہی اسواسطے نام اوسکا کعبہ رکھا گیا یا مرتفع ہوا ازروے مراتب کے شرح نصاب اور
صاحب صراح وجہ تسمیہ کی یہ لکھتا ہی کہ کعبہ مربع اور چار گوشہ ہی اور تکعیب بمعنی چار گوشہ کردن
جلال بالفتح بزرگی از منتخب اللغات جاننا چاہیے کہ صفت حق تعالی کی دو قسم ہی جلال اور
جمال ہی اور جسمین غیر مین لطافت و نرمی ہو اوسکو جمال کہتے ہیں اور بعض صفات باطن کو جلال اور صفات
ظاہر کو جمال کہتے ہیں از مؤید الفضلا تقصیر [illegible] اوسکا او گناہ عبادت بندگی کرنا
از منتخب معترف صیغہ اسم فاعل کا ہے باب افتعال سے اعتراف اسکا مصدر ہے بمعنی اقرار کرنا
عبدنا صیغہ متکلم مع الغیر نفی فعل ماضی معلوم باب نصر ینصر سے
واصف صیغہ اسم فاعل ہے مصدر اسکا وصف ہے بمعنی بیان کردن از منتخب لغات
اور صفت کرنا از مؤید الفضلا حلیہ بالکسر و بالضم زیور طلائی و نقرئی و مرصع کو کہتے ہیں اور
بمعنی خلقت و صورت اور خلقت اور آرایش اور صفت کسی چیز کی از منتخب و غیاث چنانچہ کہتے ہیں

فلان چیز مستغنی ہی بیان حلیہ سے از مؤید **جمال** خوبی صورت و سیرت از منتخب چنانچہ
کہتے ہین ان اللہ جمیل و یحب الجمال **تحیر** مصدر ہی باب تفعل سے بمعنی سرگشتہ شدن
از منتخب مادہ اسکا تحیر و حیرت و حیران ہی **منسوب** نسبت کردہ شدہ از منتخب و صراح
**معرفت** بالفتح وکسر را نشان و صفت کرنا از مؤید باب کرم یکرم سے از صراح
و عرفان بالکسر باب ضرب یضرب سے بمعنی شناختن از صراح **وصف** بیان کرنا
از منتخب اللغات **ابیات** چون بوحدت در گذشتی از دوئی ❊ عارف اسرار توحید ش توئی ❊
کس نداند حال شرح معرفت ❊ عاجزی آید کمال معرفت ❊ گر تو بینائی با نوار یقین ❊
عارف و معروف جز حق را مبین ❊ **من** بالفتح ضمیر متکلم ہی ترجمہ انا کا و بمعنی کسی و آنکس و کیست
باینمعنی واسطے مفرد و جمع دونون کے مستعمل از غیاث اللغات **دل** بالکسر فارسی قلب بالفتح
و فواد بالضم و جنان بفتح جیم و فتح نون عربی ہیا ہندی اور لطیفہ ربانی جسکی کیفیت کے بیان سے
زبان قاصر ہی از برہان و مؤید اور بیدل کنایہ ہی عاشق سے **بی نشان** کنایہ ہی جناب باری سے
بار شکے لفظ سے تیرہ معنی آئے ہین از انجملہ بمعنی جلا زہان و جہانگیری یعنی مفصل اس جگہ یہی
معنی مقصود **قولہ گر کسے** آہ شارح فاضل اور صاحب خیابان و شکرستان لکھتے ہین کہ
مصرع اول اس قطعہ کا شرط ہی جزا اوسکی محذوف یعنی اگر کوئی کیفیت اوسکے وصف کی مجھسے
استفسار کرے تو اوسکے جواب سے مین عہدہ برا نہون بسبب اسکے کہ اوسکے عشق سے دل باختہ ہون
اور اوسکے حسن عالم آرا کا حیرت زدہ ہون اور بی نشان کا وصف بیدل کیا کہہ سکتا ہی اور بیت ثانی
دلیل مصرع ثانی بیت اول کی ہی اور یہ بھی کہہ سکتے ہین کہ جزای شرط محذوف نہین بلکہ مصرع اول
شرط اور مصرع ثانی جزا ہی یعنی اگر کوئی وصف اوسکا مجھسے پوچھے تو یہ بیدل بی نشان کا حال
کیا کہے اس صورت مین بھی بیت ثانی اوسکی دلیل ہوگی انتہی قولہم **اقول**
مصرع اول مین لفظ من ترجمہ انا کا ضمیر متکلم ہی اوسکا جواب چگویم بصیغہ متکلم چاہیے چہ گوید بصیغہ
مضارع درست نہین اور بیدل سے مراد جو شارحین شیخ مرحوم کو سمجھے ہین غلط فہمی اون بزرگون کی ہی
مؤلف کے نزدیک لفظ من مصرع اول مین فارسی نہین بلکہ عربی حرف موصول ہی بمعنی کدام
اور مصرع ثانی مین لفظ دل بمعنی قلب نہین بلکہ بمعنی لطیفہ ربانی یعنی قوت قدسیہ ہی یس معنی بیت

اول کے یہ ہین کہ اگر کوئی شخص وصف جناب باری تعالیٰ بتفصیل کیفیت و ماہیت پوچھے یعنی دریافت
کیا چاہیے کہ وہ کون ہی کیسا اور کہان ہی تو بدون لطیفہ ربانی و قوت قدسیہ کہ یہ مرتبہ غیر انبیا
وائمہ علیہم السلام کسیکو حاصل نہین کوئی کیا کہے اور ہرگز نہ کہیگا خلاصہ یہ ہی آدم پیغمبر آخر الزمان عاشق و شیفتہ
عشق خداوند تعالیٰ کا یہ قول ہی کہ ما عرفناک حق معرفتک تو کسکو مجال گویائی ہی اوسکے کعبہ عزت و جلال کے
جو معتکف ہین یعنی جناب رسالت مآب علیہ السلام کوتاہی عبادت کے معترف ہین کہ نہ عبادت کی
ہین ہمنے تیری جو حق عبادت ہی اور اوسکی خوبی سیرت ماہیت کے فی الجملہ آگاہ یعنی جناب رسول اللہ
کہ خداوند تعالیٰ کے محبوب ہین بیان کیفیت و معرفت مین حیرت زدگی منسوب کہ نہ پہچانا ہین ہمنے
تجھکو جو حق معرفت ہی **قطعہ** ✤ کوئی پوچھے جو اوسکی ماہیت ✤ کیا بتاوے نشان کا دے کوئی
عاشقان خدا ہین کشتہ عشق ✤ راز حق اونسے فاش ہو نہ کبھی ✤

**یکی از صاحبدلان سر بجیب مراقبہ فرو بردہ بود و در بحر مکاشفہ مستغرق شدہ**
**حالیکہ ازان معاملت باز آمد یکی از اصحاب بطریق انبساط گفت**
بعضے نسخہ مین یکی از محبان گفت ہی - **ازین بوستان کہ تو بودی مارا چہ تحفہ کرامت**
**آوردی** ✤ بعضے نسخہ مین تو بودی چہ تحفہ کرامت کردی ہی - **گفت بخاطر داشتم کہ**
**چون بدرخت گل رسم دامنی پر کنم ہدیۂ اصحاب را چون برسیدم بوی گلم چنان**
**مست کرد کہ دامنم از دست برفت** ✤ گفتم کہ گلی بچینم از باغ
گل دیدم و مست گشتم از بوے ✤ **قطعہ** ای مرغ سحر عشق ز پروانہ بیاموز ✤ کان سوختہ را جان شد و آواز نیامد
این مدعیان در طلبش بیخبرانند ✤ کانرا کہ خبر شد خبرش باز نیامد ✤ **قطعہ** ای برتر از خیال و قیاس و گمان و وہم
وز ہرچہ گفتہ اند و شنیدیم و خواندہ ایم ✤ مجلس تمام گشت و بپایان رسید عمر ✤ ما ہمچنان در اول وصف تو ماندہ ایم
**صاحبدل** اہل باطن کہ صفاے قلب سے اسرار عالم اوسپر منکشف ہوں اور
مغیبات پر اطلاع رکھے ازیہان و بوید مراقبہ مصدر ہی باب مفاعلہ سے بمعنی امید داشتن
و گردن فرو انداختن اور اصطلاح مین حضور دل بخدا و غیبت از ماسوا نجیات کسی سے ڈرنا منتخب
اور سر بجیب مراقبہ فرو بردن کنایہ ہی غور و فکر و یاد الٰہی سے ازیہان بحر گذشت مکاشفہ
آشکارا کرنا اور باصطلاح صوفیان ظاہر ہونا حالات عالم ناسوت و جبروت و ملکوت و لاہوت کا

اور جاننا جملہ واقعات وحادثات کا خیابان مستغرق صیغہ اسم مفعول کا باب استفعال سے
بمعنی غرق شدہ وہمہ را فرا رسیدہ از منتخب اللغات حالہا جمع ہے حال اور حالات اور احوال جمع ہے
حالت کی صراح حال بمعنی زمانہ گذشتہ اور حالت بمعنی کیفیت اور وہ طور جس پر آدمی رہا ہو اور اصطلاح میں
بمعنی کیفیت غیر راسخ منتخب حالی ہموزن قالی یاے معروف بمعنی ہیں فی الوقت وایندم وبیای مجہول یعنی
جس وقت یا جب اور جاننا چاہیے کہ یاے مجہول کی چند قسم ہے ایک یاے وحدت جیسے بادشاہے
در رہ گذرا ستادہ بود دوسری یاے توصیفی کہ اوسکو یاے اشارت اور یاے ابہامی بھی کہتے ہیں
کہ واسطے بیان کا بعد اوسکے واسطے جملہ کے ہونا ضرور ہے قریب ہو خواہ بعید قریب جیسے اس مصرع میں
یا دو صلی کہ دل از ہمہ خبر دارید مثال بعید کی یہ بیت ہے بیت قاتلی خون مرا ریخت کہ در روز جزا
خونبہا از بہم کاسے بحث نکند تیسری یاے تنکیر جسکے معنی تعلق مستغنی ہو تخصیص یا تعیین نہو
جیسے کہ اس مصرع میں مصرع در خرابات مغان نیست چو من شیدائی چوتھی یاے تخصیص جیسے بیت
من واندور تماشای گلستان کسے نگاہی شدہ خرسند لبستان کسے بیت ساز آباد خدایا دل ویرانی را
یا دہ مہر بتان ہیچ مسلمانی را پانچوین یاے شرط وجزا کہ کبھی واسطے شرط وجزا دونوں کے آتی ہے
بیت گر امروز بودی خداوند جاہ نکردی خود از کبر در وے نگاہ چھٹی یاے تمنا کہ صیغہ ماضی کے
آخر میں لاتے ہیں اور مقام حسرت میں مستعمل ہے بیت چہ بودے کہ یا ہم درین کارگاہ
بہ گنجے فرو رفتہ از کام دل ساتوین یاے استمرار صیغہ ماضی کے آخر میں بمعنی دوام استمرار
بیت گرفتی کمر بند زور آزمائے وگر کوہ بودے بکندے ز جائے نخور دسے کہ خاطر بر آسایدش
ندارے کہ فردا بکار آیدش آٹھوین یاے اظہار اضافت کہ بعد الف خواہ واو ساکن کے آتی ہے
جیسے جاے او دیاے او روے او موے او سوے او کوے او نوین یاے تعظیم بیت
ببردی دل ز کفم دوش مجلس آرائے سہی قدے سمن اندام ماہ سیمائے دسوین یاے تحقیر بمعنی اہانت
و استخفاف وحقارت بیت یار دارد سر صید دل حافظ یارا شاہبازے بشکار مگسے می آید
جس بیت میں یاے شاہبازے کی واسطے تعظیم کے ہے اور یاے مگسے واسطے تحقیر کے ہے
گیارھوین یاے زاید کہ بعد الف خواہ واو کے آوے یعنی اگر اوس یا کو دور کرین تو معنی میں
خلل نہ آوے جیسے خدا وخداے دعا ودعاے واو ولوے وغیرہ بارھوین یاے جمع

جیسے آمدیم و رفتیم تیرھوین یاے مقدار جیسے شخصی را بار خاطر بود ... نبود مثل ... ساختہ
چودھوین ملحق ساتھ حرف رابط کے آتی ہے جیسے دانستی بمعنی دانا ہستی و شنیدستی
پندرھوین یاے وقایہ جو درمیان حرف ندا و منادی کے آتی ہے اور اصلی نہین ہوتی جیسے
کہ لفظ خدایا مین بہ حرف ساقی کا ادھمین یاے اصلی ہے اور حرف یا کبھی بدلا ہوتا ہے ساتھ حرف دال کے
جیسے آدینگ و رودنگ اور ساتھ لام کے جیسے نالے و نالی بمعنی فی اور ساتھ ہا کے جیسے رو دہند
و رو ہندہ بمعنی شود شناکنندہ اور یاے معروف کی تو قسم تو پہلا یاے نسبت جیسے بخارائی
و ہندی و رومی و لاہوری و آلی و روغنی و تبریزی و جلوہی جب یاے نسبت بعد الف اور واو کے
واقع ہو تو واسطے رفع اجتماع ساکنین کے قبل از یاے معروف ہمزہ مکسورہ زائدہ لاوین جیسے ملا
و کربلائی و عسائی و صفائی و روسیاہی ... اور کبھی الف کو جو اسم کے آخر مین ہو حذف کرین
اور ہمزہ زائدہ نہ لاوین جیسے بخارا اور بخاری اور اگر یاے نسبت بعد ہاے مختفی کے آوے تو اس ہا کو
کبھی اوس ہاے مختفی کو لفظ مین ہمزہ مکسورہ کے ساتھ بدلا کرین اور یای نسبت کو کتابت مین
داخل نہ کرین اور اوس ہا پر علامت ہمزہ لکھ دین جیسے جامہ بستہ و شکل ... اور کبھی یاے نسبت کو
سلامت رکھین جیسے ... اور یہی حال ہے یاے خطاب کا جیسے گفتہ و شنفتہ و کردہ و بستہ
و شنیدۂ اور جس کلمہ کے آخر مین الف یا ہا یا یاے تحتانی ہو سے یاے نسبت آئی ہو تو کبھی
وہ حرف بدلا کیے جاتے ہین ساتھ واو کے جیسے موسی و موسوی و عیسی و عیسوی و دنیا و دنیوی
و سامانہ و سامانوی و ضعفہ بکسرہ میم و سکون ... نام ایک موضع کا ہے خراسان مین مولد
انوری کا و ضعفوی اور گنجہ مولد نظامی گنجوی و دہلی و دہلوی اور کبھی ہاے آخر کو حالت نسبت مین
حذف کرین جیسے کہ ... و بنگالہ بنگالی اور کبھی بدلا کرین ساتھ کاف فارسی کے جیسے خانہ و
خانگی و ... و ... و ... اور کبھی قبل یاے نسبت کے الف و نون زائدہ لاوین
جیسے رب و ربانی و حق و حقانی و نفس و نفسانی و ظلم و ظلمانی و جسم و جسمانی ... و نور و نورانی اور
جس کلمہ کا حرف ثالث یاے تحتانی ہو یاے نسبت کے الحاق کی صورت مین اوس یا کو حذف
کرین جیسے مدنی منسوب بہ مدینہ و قرشی منسوب بہ قریش و حنفی منسوب بہ ابو حنیفہ و سولھوان
یاے خطاب کہ افعال کے آخر مین بمعنی تو ہو جیسے گفتی و خواہی ... گرفتی و بردی

اور اسما کے آخر مین یعنی ہستی جیسے ہنوز طفلی یعنی ہنوز طفل ہستی تیسری یاے مصدری کہ فارسی یا عربی
بعد اسما کے آتی ہے چنانچہ تری و تازگی و پاکی و رسوائی و دانائی و بینوائی و سادہ لوحی و شکستگی و اندوہگینی
اور یاے مصدری مصدر عربی کے ساتھ بھی لاحق ہوتی ہے بعضون کے نزدیک صحیح اور بعضون کے
نزدیک غلط فی الاصل صحیح نہین جیسے سلامتی و خلاصی و صفائی چوتھی یاے لیاقت کہ مصادر کے
آخر مین آتی ہے جیسے خوردنی و کشتنی و رفتنی و گذاشتنی یعنی لائق خوردن و لائق کشتن و لائق رفتن و
لائق گذاشتن پانچوین یاے متکلم کہ بتقلید عربی اسما و القاب کے آخر مین آتی ہے جیسے آلہی و مخدومی
و استادی و اعتضادی و قبلہ گاہی یعنی الہ من و مخدوم من و استاد من و اعتضاد من و قبلہ گاہ من
صائب نوشتہ نہ جستی آفتاب ان صبح رو را ؛ شہہ نو قبلہ گاہی خواندان محراب ابرو را چھٹی یاے فاعل
کہ بعد اسما کے بمعنی کنندہ آتی ہے جیسے کسبی و کفایتی و غوغائی و فریبی و وسواسی یعنی کسب کنندہ و کفایت
کنندہ و غوغا و فریب و وسواس کنندہ مگر معنی اس یا کے یاے نسبت سے قریب ترہین ساتوین
یاے مفعول جیسے مہری و سندی و انتخابی یعنی مہر کردہ شدہ و سند کردہ شدہ و انتخاب کردہ شدہ
اور یہ بھی ساتھ یاے نسبت کے قریب ہے آٹھوین یاے تشبیہ چنانچہ نظامی گوید بیت
زاغ بفرق تو ہماے کند ؛ سر کہ رسد پیش تو پاے کند ؛ اور یہ ساتھ یاے مصدری کے
قریب ہے نوین یاے مبالغہ چنانچہ علامی و فہامی غیاث معاملت باہم عمل کردن کار کردن
اصحاب یعنی یاران و خداوندان صاحب کی جمع نہین بلکہ جمع الجمع ہے کیونکہ اسم جمع صاحب
صحب بالفتح ہے و جمع صحب کی اصحاب ہے اور جمع اصحاب کی اصاحیب آتی ہے از لطائف و صراح و سعد الدین
تفتازانی اور دوسری جماعت کہتی ہے کہ اصحاب جمع صاحب کی ہے اور اطہار جمع طاہر کی اور انصار جمع
ناصر کی اور اجہال جمع جاہل کی اور جار اللہ زمخشری اس قول سے انکار رکھتا ہے غیاث صحب اسم جمع ہے نہ جمع مکسر
اکثر کے اور جمع ہے نزدیک اخفش کے از تاج اللغات انبساط گستاخی و بے ادبی اور دلیری کرنا و کشادہ
ہونا اور فراخی اور پھیلا یعنی خوشی غیاث و منتخب و مجمع اللغات اور باب انفعال سے مادہ اسکا بسط
بالفتح دال و سکون ثانی باب نصر ینصر سے از صراح ہدایا یعنی ہدیے یا کرامت بزرگی ہدیہ
بتشدید یا اور بسکون دال اور بفتح یا بھی بعضے اساتذہ کے کلام مین مستعمل یعنی تحفہ از غیاث جو چیز کہ بطریق
بھیجین مؤید جمع اسکی ہدایا بالفتح ہے اور جمع تحفہ کی تحف بضم تا و فتح حا فصول اکبری از لطائف و صراح

یعنی اور اپنے دامن کو بھرا ہے **مصرع** گفتم کہ گلی چند چنیم از باغ ٭ اس مصرع مین کاف سے جملہ بیانیہ ہے بعد لفظ گفتم لفظ این مقدر یعنی گفتم کہ یعنی مین نے اپنے دلمین یہ بات کہی کہ اس باغ سے پھول چنون از مصدر چیدن **مرغ سحر** وشہ زند باف و ہزار داستان و ہزار فارسی بلبل و کعیب و عندلیب و عجیب بلبل عزلی فروس و فاختہ قمری کو بھی کہتے ہین از برہان و مویدہ **عشق** بالکسر بہت دوست رکھنا کسی چیز کو اور اطبا کے نزدیک ایک مرض از قسم جنون ہے کہ صورت حسین کی دیکھنے سے پیدا ہوتا ہے اور عبد الرزاق شارح ظہوری شرح اسباب و فتوحات الحکم سے نقل کرتا ہے کہ عشق ماخوذ ہے عشقہ سے جسکو عربی مین لبلاب اور فارسی مین عشق پیچان کہتے ہین وہ ایک نبات ہے کہ جب درخت مین لپٹتی ہے وہ خشک ہو جاتا ہے یہی حالت عشق کی ہے کہ جسکے دل پر طاری ہوا اوسکو خشک و زرد کر دے اور مصطلحات مین آزادون کے یعنی سلام و وداع کہ بجا سے سلام علیکم عشق اللہ کہتے ہین از غیاث اللغات **اقول** ہونا عشق کا مرض بقول اطبا مسلم لیکن یہ ضرور نہین کہ صورت حسین کے دیکھنے ہی سے ہو **بیت** ٭ نہ تنہا عشق از دیدار خیزد ٭ بسا کین دولت از گفتار خیزد ٭ اور اس جگہ مراد الفت و محبت الٰہی سے کہ عشق مرتبہ کمال کو پہونچے فنا فی اللہ ہو جانا عاشقان خدا کو **پیدا شہ** فارسی فراش بالفتح عربی پتنگا دیپکھی ہندی از غیاث و نفایس **سوختہ** وہ شخص جسکو درد و مصیبت پہونچی ہو اور ولایت روم مین طالب العلم کو کہتے ہین از برہان و غیاث اللغات **شد** بالضم بمعنی رفت و گذشت از غیاث و برہان **قولہ** ای مرغ سحر آہ اس جگہ مرغ سحر سے مراد خروس یا فاختہ یا قمری یا بلبل نہ سمجھنا چاہیے بلکہ موافق تصریح صاحب برہان قاطع و موید الفضلا و کشف کنایہ ہے سالک سحر خیز سے اور سالک باصطلاح صوفیہ طالب تقرب حق تعالی ہے کہ عقل معاش کبھی رکھتا ہو از غیاث اور سحر بفتحتین وقت آخر شب و زمان پیش از صبح اور بعضے لکھتے ہین کہ سحر اوسوقت کو کہتے ہین کہ ششم حصہ یعنی جب چار پانچ گھڑی شب سے باقی رہے از غیاث حاصل مطلب مرغ سحر سے عابد قایم اللیل و شب زندہ دار ہے یعنی ای عابد شب زندہ دار جسطرح پروانہ شدت عشق سے بلا تامل فنا فی الشعلہ ہوتا ہے اور اظہار اپنے عشق کا نہین کرتا اسیطرح تو بھی عبادت مین فنا فی اللہ ہو جا اور اظہار عبادت کا کر کر ریا و سمعہ سے خالی نہین ریاعبادت

اس سے کہ بندہ طاعت کرے باین قصد کہ لوگ دیکھین اور سُمعہ یہ کہ لوگ سُنین اور حاصل دونون کا
یہ کہ خلایق مدح و ثنا کرین اور نفع دنیوی اوسکو پہونچاوین ایسے عابدون کے واسطے وادی جہنم ہے
چنانچہ جناب باری تعالی سورہ ماعون مین فرماتا ہے ویل للمصلین الذین ہم عن صلوتہم ساہون الذین
ہم یراؤن اور سورہ ہود مین فرماتا ہے کہ من کان یرید الحیوۃ الدنیا و زینتہا نوف الیہم اعمالہم فیہا
وہم فیہا لا یبخسون اولئک الذین لیس لہم فی الآخرۃ الا النار وحبط ما صنعوا فیہا و باطل ما کانوا یعملون
**قولہ** این مدعیان آہ یعنی طالبان رضاے الٰہی جو راز عشق کا فاش کرتے ہین در حقیقت وے
دنیا طلب ہین آہ وہم عاشق سے بے خبر اور جو محرم اسرار ہین فی الواقع وہی دیندار ہین منزل مقصود تک
پہونچے بے خطر **خیال** بالفتح پندار یعنی تکبر و عجب اور اپنے تئین بزرگ سمجھنا و صورت کہ خواب مین
دیکھین یا بیداری مین تصور کرین از کشف و کنز بالفتح صحیح ہے نہ بکسر مزیل الاغلاط بالفتح نام اوس قوت کا
جو نگاہ رکھے کسی چیز کو جسکو قبول کیا ہے حس مشترک نے صورتہا سے محسوسہ سے اگرچہ وہ صورتین
غائب ہون مقام حس مشترک کا جوف پیشانی مین ہے اور وہ منجملہ حواس خمسہ باطنی سے ہے از بحر الجواہر
بالکسر بمعنی تصور و پندار از منتخب پندار و گمان از بہار عجم بلفظ بستن و یافتن و کردن و سنجیدن
و کشیدن و دیدن و خاستن مستعمل اور بلفظ پختن کنایہ ہے طمع و توقع رکھنے سے از غیاث عالم مثال کو
بھی کہتے ہین اور وہ برزخ یعنی حایل ہے درمیان ارواح و اجسام کے تصور کسی صورت کا خاطر مین خواہ وہ
صورت جسمی ہو یا معنوی از کشف خیال و فکر و تصور عربی اندیشہ و پندیشہ فارسی سوچ ہندی از نفایس
قیاس بکسر اول اندازہ اور اندازہ کرنا درمیان دو چیز کے اور برابر کرنا فکر مین ایک کو دوسرے کے
ساتھ از منتخب و مؤید و بہار عجم و کنز و کشف و صراح اور باصطلاح منطقیون کے قول ہے مرکب دو جملے
کہ لازم آتا ہے اوس سے نتیجہ اس نتیجہ کو باصطلاح منطق شکل کہتے ہین اور قیاس مع الفارق قیاس کرنا
ایک چیز کو دوسری چیز پر بلا مناسبت اور بلا مشارکت درمیان دونون کے از غیاث قیاس و تخمین
و ظن عربی اندازہ و گمان فارسی اٹکل ہندی از نفایس اللغات گمان بمعنی شک گمان و گما
فارسی اشتباہ و شک و شبہ و ظن عربی مقابل یقین از منتخب و برہان و بہار عجم وہم بالفتح جانا
دل کا کسی چیز کی طرف بے قصد از منتخب و صراح و غیاث فرق درمیان تصور اور وہم کے یہ ہے کہ تصور
بقصد ہوتا ہے اور وہم بے قصد مجلس بکسر لام صیغہ اسم ظرف ہے ضرب یضرب سے بمعنی جاے نشستن

کاشف اسرار مراقبہ یعنی یاد حق مین کردن جھکائے دریاے مکاشفہ مین غوطہ لگائے تھا جب
اس کام یعنی یاد الٰہی سے فارغ ہوکر پھر حالت اصلی مین آیا زانوے تفکر سے سر اٹھایا ایک ہمنشین نے
بطریق خوش طبعی کہا اس بوستان مراقبہ مین کہ تو گیا تھا ہمارے لیے کیا تحفہ بزرگی لایا کہا
جی مین تھا کہ جب درخت گل کے پاس پہونچون تو یارون کے واسطے تحفہ پھولون سے دامن بھرون
یان عجیب اتفاق ہوا کہ جب مین اپنے مطلب کو پہونچا گل چینی کرچکا بوے گل نے مجھکو مست و بیہوش کیا
کہ دامن میرے ہاتھ سے چھوٹ گیا بلبیت دلمین تھا کہ باغ سے چنون پھول ؛ گل دیکھ کے بو سے
مین ہوا مست ؛ قطعہ ای عابد شب بیکھ لے پروانہ سے تو عشق ؛ جان نذر خدا کردی پر آواز نہ نکالی
جو فاش کرین اپنی عبادت وہ ہین نادان ؛ اور محرم اسرار کے کچھ نہ زبان سے قطعہ تو ہی خیال و وہم
و قیاس و گمان سے دور ؛ دیکھا سنا ہی جتنے جو کچھ لکھ گئے ؛ تقریرین سب تمام ہوئین ناطقہ ہی بند ؛
ہم اول ہی کے وصف مین حیران رہگئے ؛ ذکر محامد بادشاہ اسلام اتابک ابوبکر بن سعد زنگی
نور اللہ مرقدہ ذکر جمیل سعدی کہ در افواہ عوام افتادہ است و صیت سخنش
کہ در بسیط زمین رفتہ و قصب الجیب حدیثش کہ ہمچو شکر میخورند و رقعہ
منشآتش کہ ہمچو کاغذ زر میبرند بر کمال فضل و بلاغت او حمل نتوان کرد
بلکہ خداوند جہان و قطب دائرہ زمان و قائم مقام سلیمان و ناصر اہل
ایمان اتابک اعظم مظفر الدنیا والدین ابوبکر ابن سعد بن زنگی
ظل اللہ تعالی فی ارضہ رب ارض عنہ وارضہ بعین عنایت نظر کردہ است
و تحسین بلیغ فرمودہ و ارادت صادق نمودہ لاجرم کافۂ انام خاصہ و عوام
بمحبت او گرائیدہ اند والناس علی دین ملوکہم ذکر بالکسر و ذکری و ذکرہ یاد کرنا مصدر ہی باب نصر
ینصر سے از صراح ذکر بالکسر آوازہ اور ثنا اور یاد مین لانا بدل اور یاد کرنا بزبان از منتخب محامد بفتح میم اول
و کسر میم ثانی یعنی ستایشہا و خصلتہاے نیک جمع محمدت کی ایضاً اسلام مسلمان شدن و فرو گذاشتن
و گردن نہادن از منتخب تحقیق لفظ مسلمان کی آگے معرض بیان مین آویگی اتابک بضم با از غیاث
و بفتح تا بر وزن چکاوک از زبان مرکب ہی اتا بمعنی پدر و لفظ بیک بمعنی بزرگ خواہ امیر ہے یعنی و امیر خوا
بزرگ کہ بجاے پدر کے ہو اور صاحب مدار الافاضل شرفنامہ سے نقل کرتا ہی کہ اتابک یعنی ادیب و آموزگار

واتالیق اور لقب سعد زنگی بادشاہ شیراز کا کہتے ہیں سلطان سنجر نے ایک رات کو خواب میں دیکھا سعد زنگی کو کہ استاد اسکا تھا بادشاہی اپنی بخشش وہی بعد وفات سلطان سنجر اتابک سعد زنگی بادشاہ ہوا اور اتابک کہ لقب قدیمی اسکا تھا اپنے اوپر روا رکھا اور لفظ بادشاہ کو برادرزادگان سلطان مرحوم پر مقرر کیا از غیاث نور بتشدید واو مفتوح صیغہ واحد مذکر غائب باب تفعیل سے مصدر اسکا تنویر بمعنی روشن کردن تربت بمعنی خاک و مجازاً بمعنی قبر از غیاث جمیل خوب خیر و نیکو و خوبصورت از غیاث و منتخب مؤید سعدی منسوب بسوی سعد کہ بادشاہ شیراز کا تھا بارشبت ہی نام انکا مصلح الدین بن عبداللہ شیرازی بن شیخ شمس الدین ابو الفرج ابن جوزی مدرس مدرسہ نظامیہ بغداد تھے علوم ظاہر مین انکے استاد شیخ شہاب الدین سہروردی علوم باطن کے پیر معتقد بادشاہ و وزیر چودہ بار حج بیت اللہ گئے روم مین جہاد فی سبیل اللہ کیے گجرات مین بتخانہ سومنات مین بڑے بت کو توڑا ایک عالم کی سیر کرکے آخر کو اہل دنیا کی صحبت سے متنفر ہوکر گوشہ نشینی اختیار کی خوب عبادت کی خالق غفار کی ہر طرح کے فضل و کمال مین عدیم المثال تھے جب دنیا سے انتقال کیا تو ایک سو دس برس کا سن و سال تھا گلستان و بوستان یادگار زمانہ انکی فصاحت پر دال ہین اشعار و قصائد انکے بلاغت سے مالامال ہین شعرا انکو جانتے ہین پیغمبر سخن سند لیتے ہین انکے کلام کو صاحبان فن بیان تا ایں کہ گازرگاہ نام اسکا ہی شیراز مین مدفن شیخ کا وہین ہی انتہی ظاہرا معلوم ہوتا ہی کہ شیخ مرحوم مذہب شیعہ اثنا عشریہ رکھتے تھے چنانچہ اس بیت سے ظاہر ہی ؎ سعدیا شرمے بدار آخر چہ میزیبی بگو ٭ نیست بعد از مصطفیٰ مولا سے من الا علیٰ ٭ اور یہ قطعہ بھی اُسی جناب سے ہی قطعہ خیر از علی کہ لائق پیغمبری بُدے ٭ گر خواجہ رسل نہ بُدے ختم انبیا ٭ فردا کہ ہر کسے بشفیعے زنند دست دست منست و دامن معصوم مرتضیٰ افواہ جمع ہی فوہ کی بالفتح بر وزن نوع کے بمعنی دہن از غیاث عوام جمع ہی عام بتشدید میم کی بمعنی ہمہ را فرا رسندہ جیسے خواص جمع ہی خاص کی از منتخب و غیاث صیت بالکسر و صوت بالفتح و شہرت عربی آوازہ فارسی سخن بفتحتین و بضم اول و فتح ثانی و بفتح اول و ضم ثانی ہر سہ حرکت درست بمعنی کلام از غیاث اس جگہ مراد ہی نظم و نثر سے بسیط بالفتح جا فراخ اور وہ چیز جسکا ایک جز و نہ ہو

نقل کرتے ہیں از مؤید الفضلا و بسیط ہونا و نون یعنی جامے فراخ یا وہ اسکا بسط بالفتح مصدر باب نصر بمعنی پھیلانا
اقول بسیط زمین کنایہ ہے تمام روے زمین سے قصب الجیب صاحب شرح گلستان نادری شارح فاضل
لکھتا ہے بفتحتین قاف و صاد مہملہ و فتح جیم نوعی از خرما و قیل نوعی از شیرینی و قیل نوعی از نیشکر اور صاحب
خیابان لکھتا ہے قصب الجیب نیشکر اور مصنف نے حبیب کو تشبیہ دیا ساتھ نیشکر کے لذت میں اور کلمات کتنوں کو قرار
دیا ہے نیشکر کے اپنا ہو تشبیہ دیا ساتھ قصب الجیب کے پس اضافت قصب کی طرف حبیب کے بانشاء اضافت تشبیہی ہے
ہے اور اضافت مجموع قصب الجیب کی طرف حدیث کے اضافت تشبیہی ہو انتہی قولہ اور شارح سروری
قصب الجیب با اضافت صفت و موصوف یعنی نیشکر محبوب کا و اس سے نیشکر اور فاضل اجل حبیب بفتح جیم و تشدید یا موحدہ
بمعنی پیارا یعنی وہ قصب جو پیارا ہے لکھتا ہے اور سراج الدین علی خان آرزو حبیب بکسر جیم لکھتا ہے یعنی
اسکے تاج اللغات اور منتخب میں نام وہ قلعہ کا شام میں اور صاحب مؤید الفضلا قصب الجیب
بمعنی چھوہاروں کی چھڑی لکھتا ہے کہ شوہر زن کو اور زن شوہر کو دیتے ہیں جسکو ہندی میں نوکاسی کہتے ہیں
اور صاحب غیاث قصب الجیب بفتح جیم بمعنی پارہ نی لکھتا ہے کہ نامہ بر اسمیں نامہ رکھکر مسافت
بعیدہ کو لیجاتے ہیں جسکو ہندی میں چونگا کہتے ہیں کچہ بقول بعضی محققین قصب الحبیب بفتح حاء مہملہ
وکسر با بمعنی نیشکر لکھتا ہے قصب بفتحتین نی اور چیز مثل نی کے ہو مثل نی قلم اور بفتح اول و سکون
ثانی بمعنی بریدن قصاب اس سے ماخوذ ہے از غیاث اور صاحب غیاث اللغات صحاح سے نقل کرتا ہے
قصب القصاب الشاة یعنی برید قصاب عضو عضو گوسپند را و بشر الخدیجۃ ببیت فی الجنۃ من
قصب یعنی بشارت دے خدیجہ کو ایک مکان بہشت سے کہ وہ تر و تازہ و زبرجد سے مرصع بنا ہو
ہوگا اقول جیب بضم میم بمعنی چاہ خواہ بکسر جیم نام وہ قلعہ یا حبیب بفتح جیم و یاے تحتانی بمعنی
کوئی مناسب مقام نہیں اور بہت جگہ لفظ حبیب بفتح حاء مہملہ و کسر باء موحدہ و یاے تحتانی بمعنی لغوی
محبوب یا اور معنی مرادی نیشکر جیسا کہ صاحب غیاث اللغات نے لکھا درست ہوسکتا ہے یا معنی
ایسا حلاوت انگیز مثل گنڈیریوں کے شیرین جو شخص ذائقہ لطیف رکھتا ہے اسکو نقل
اسکو مثل نیشکر کے کھاتے ہیں یعنی دل سے سنتے ہیں لیکن اس معنی میں اولا قباحت
کمال کا طریقہ ہے انکسار اور اس تقریر سے نمایاں ہے اپنی قابلیت کا اظہار ثانیا
تشبیہ نی کی نیشکر سے درست نہیں ہے زینہار مؤلف کے نزدیک موافق کتاب تاج اللغات

اگر جنیب بیا معجمہ و یار تحتانی بمعنی زبان کار و ہیچ کارہ یا جنب بفتح جیم و نون بمعنی دور افگندہ اور
مجموع قصب الجنب خوردہ قلم دور انداختہ اور بعد اُسکے مطابق اکثر نسخہا سے ستعار رفتہ بجاے لفظ
نشکر کے نیشکر ہو تو مناسب مقام ہے کہ ان دونون صورتون مین انکسار پیدا اور تشبیہ کی ساتھ
نیشکر کے صفائی ہویدا پس معنی اس فقرہ کے یہ ہونگے کہ میرا کلام مثل نے بریدہ و ہیچ کارہ یا دور
انداختہ کے ہے جسمین حلاوت و چاشنی مزہ ہے لیکن لوگ بسبب عقیدت اُسکو مثل نیشکر کی گنڈیریون کے
بکمال ذوق کہا لیتے ہین برغبت سنتے ہین رقعہ پارچہ کاغذ از غیاث اللغات عرف مین پارہ کاغذ
لکہا ہوا از خیابان منشآت بضم میم و سکون نون و فتح شین معجمہ والف ممدودہ و تاے
فوقانی بروزن مفعلات صیغہ جمع مؤنث اسم مفعول ہے باب افعال سے مصدر اسکا انشا ہے
اور مراد منشآت سے مسودات و عبارات و تصنیفات ہے از غیاث اللغات مراد اُس سے نثر ہے
از خیابان کاغذ زر جس کاغذ مین روپیہ خواہ اشرفی لپیٹکر کسیکو دیوین اور وہ کاغذ جسمین تفصیل
زر نقد ہو لکہی ہو جسے محاورہ ہندی مین ہنڈی کہتے ہین اور تنخواہ زر نقد کو بہی کہہ سکتے ہین کہ
بطریق انعام یا مواجب کے کسیکو دیا ہو جسطرح سلاطین و حکام ہندوستان نے فرامین پروانجات
روزینہ عطا کیے اور اُس کاغذ کو جسمین طلا کوبان ورق طلا رکہتے ہین اور کاغذ زر افشان طلا کاری دار
اور ورق طلا کو بہی کہتے ہین از تحویلہ و برہان اس جگہ معنی اخیر مناسب کمال بیانش گذشت
فضل افزونی اور افزون ہونا اور غلبہ کرنا کسی پر ساتھ فضیلت کے از غیاث و منتخب
بلاغت مصدر ہے باب کرم یکرم سے بمعنی تیز زبانی از صراح ایراد کلام مین مرتبہ کمال کو
پہونچنا از منتخب اللغات لائق حال مخاطب اور مناسب مقام کے گفتگو کرنا اور وقت
احتمال ملال سامع کے طول مقال سے احتراز کرنا اور امور اہم کو غیر اہم پر مقدم کرنا اور امور
باعث عداوت مخاطب کا ذکر ترک اور امور محبوبہ مخاطب کو ایراد کرنا از غیاث اللغات
تحکم گمان و قیاس از غیاث بلکہ بل لفظ عربی ہے واسطے ترقی و اضراب کے یعنی حکم
[illegible] سے اعراض کرنا فارسیان اکثر ساتھ زیادتی کاف کے استعمال کرتے ہین از غیاث
خداوند بمعنی صاحب و مالک بیانش گذشت جہان بفتح عالم ظاہر اور جو کچہ تحت قمر
یعنی فلک اول کے نیچے ہے اور بکسر اول بہی آیا ہے اور دنیا کے مال و اسباب کو بہی کہتے ہین از برہان

بعضے کہتے ہین اصل مین گہان تھا مخفف گاہان کا مرکب لفظ گہ بمعنی وقت اور الف و نون سے نسبتی
جو کہ موجودات ارضی کو اوقات وازمنہ سے تعلق تمام ہی لہذا بجہت تسمیہ اُسکے لفظ گہان کا کاف
ساتھ جیم کے بدلا کر کے جہان کہا از غیاث گہان بمعنی جہان یعنی عالم دنیا لغت فارسی و شیراز ہی
از برہان بمعنی روزگار از مؤید الفضلا قطب بہ سہ حرکت و بضمتین مینخ جب آسیا گردش
کرتی ہی اور سید قوم و سپہ سالار جسپر ہوے امورات کا مدار اور اصل ہر چیز کی اور بضم اول و
سکون ثانی نام ستارہ کہ درمیان فرقدین اور جدی کے واقع ہی مدار فلک کا اسی پر ہی اور
۳۵۶ مردان اخیار کے سردار کا لقب ہی بقاے عالم اوسیکی برکت سے ہی از مؤید باصطلاح
سالکان قطب و غوث دونون لقب ایک ولی کے ہین کہ وہ مہتر و سر خیل جملہ اولیا کا تھا
نام اسکا عبد اللہ جسکے دو وزیر ایک کا نام عبد الرب جگہ اسکی قطب کے داہنے طرف کہ ناظر ہی
ملکوت مین دوسرے کا نام دار الملک جگہ اُسکی بائین طرف کہ ناظر ہی ملک مین مرتبہ اسکا اعلیٰ ہی
عبد الرب سے از کشف باصطلاح علم ہیئت قطب دو نقطے ہین محاذی یکدیگر کرہ کے
دونون پہلو پر کہ جب کرہ کو حرکت دولابی دیوین تو وہ دونون نقطے اپنی جگہ سے تجاوز نکرین
اور فلک پر دو قطب ہین شمالی اور جنوبی چونکہ ربع مسکون ربع شمالی روے زمین کا ہی لہذا
قطب شمالی سب بلاد عالم مین مرئی ہوتا ہی اور بعض جزائر مین جو قریب خط استوا کے واقع
ہین قطب شمالی و جنوبی دونون دکھائی دیتے ہین اور کبھی لقب اُس ولی کا کہ انتظام ملکی باطنی
عالم معنوی مین بحکم الٰہی اُسکے قبضہ اختیار مین مفوض ہوے از غیاث اور فرقدین نام دو ستارے ہین کا
روشن نزدیک قطب شمالی کے کہ گرداگرد قطب کے پھرتے اور ہمیشہ شام سے تا صبح ظاہر رہتے ہین
کبھی غائب نہین ہوتے اور جدی کبھی نزدیک قطب شمالی کے رہتا ہی اہل ریاضی اس ستارہ کو بجہت
امتیاز کے برج جدی سے بضم جیم و فتح دال و تشدید یاے تحتانی اور فارسیان بامعنی بتخفیف یاے
تحتانی پڑھتے ہین اور قطب شمالی قریب دب اکبر و دب اصغر کے ہی جسکو بنات النعش کبرے
و بنات النعش صغریٰ بھی کہتے ہین دائرہ محوطہ سراسے و خط مدور از مؤید گردش مانند و بمعنی زمانہ
دگرگونہ و صحیفہ گرداز گشتن زمان بیانش گذشت ف ہرگاہ لفظ زمان بمقابلہ زمین واقع ہو
تو بمعنی آسمان ہوگا از غیاث و لطائف و شرح قولہ قطب دائرہ زمان یعنی جسطرح کیلا یا

گردش آسیا اور قطب باعث گردش آسمان ہے اسیطرح اتابک اعظم باعث امن و امان و مرجع و مآب
ملک ایران ہے سلیمان بن داؤد علی نبینا وعلیہما السلام نام پیغمبر معروف اصحاب سیر و اخبار لکھتے ہیں
کہ ابتدائے روز تولد سے ہر صباح و مسا ناصیہ ہمایون سے امارات اقبال لائح تھے اور علامات عزت و
جلال واضح فہم و فراست اور انصاف و عدالت بکمال خداوند تعالی نے عطا فرمایا کہ ایام طفلی میں
حضرت داؤد علیہ السلام امور کلیہ میں اُس جناب سے مشورہ لیتے چنانچہ از جملہ حکایات فطانت منقول
ہے کہ حضرت داؤد علیہ السلام کے حکم سے ایک شخص واسطے قضائے حاجات و مہمات رعایا و برایا کے
مشغول تھا اتفاقاً ایک عورت کہ حسن و ملاحت میں اپنے نظیر نہ رکھتی تھی بدعوی قرض کسی شخص سے مستغیث ہوکر
دار القضا میں آئی قاضی اُس پر فریفتہ ہوکر جب اپنے گھر آیا تو بتوسط ایک معتمد کے اُس سے تزویج کی
خواستگاری کی اُس عفیفہ نے جواب دیا کہ مجھکو خواہش تزویج نہیں قاضی بے دیانت نے ایک
شعبدہ باز کو اُسکے پاس بھیجکر یوں کہلا بھیجا کہ اگر تو قبول نکریگی تو میں تجھکو بتہمت زنا میں گرفتار کرونگا
اُس عفیفہ نے کہا کہ میں اس فعل شنیع سے بمراحل دور ہوں اور خائف و ترسان ہوکر ایک شخص کے پاس
پناہ لیگئی وہ فاسق بھی عاشق اور تمنائے فاسد سے محروم ہوا تیسرے پاس پناہ لیگئی وہ بھی اسی
آرزوے بیہودہ میں شیطان کا محکوم ہوا ناچار حضرت داؤد علیہ السلام کے حاجب کے پاس جا نجبت لیگئی
اُسنے بھی مثل یاران سابق کے تیرہ باطن پایا تو استحقاق سے دست بردار ہوکر کنج خانہ میں جا بیٹھی قضا کار
ایکدن قاضی اور وہ تینوں بعذاب آخرت راضی ایک مجلس میں مجتمع ہوئے ہر طرح کی گفتگو ہوتے ہوتے نوبت
بذکر عفیفہ جمیلہ کے پہونچی آخر سبنے اُسکی ہلاکت پر اتفاق کیا اور حضرت داؤد علیہ السلام کے حضور میں جا حاضر ہوکر
گواہی دی کہ وہ عورت ایک کتے سے مالوف ہے اور اُس کتے سے مباشرت کرانے میں مصروف ہے حضرت نے
بحکم ظاہر موافق شریعت حضرت موسی علیہ السلام کے اُسکے رجم کا حکم صادر فرمایا حضرت سلیمان
یہ حکم سنکر باپ کی مجلس سے اُٹھے اور چند اطفال ملازمین کو ہمراہ لیکر ایک مجلس میں جا بیٹھے اور رجم
کنندگان کے پاس ایک آدمی بھیجا کہ اُس عورت کے رجم میں ابھی توقف کریں بعد اُسکے ایک کو مثل اُس
عورت کے فرض کرکے بٹھایا اور چار لڑکون کو فرمایا کہ نسبت اُسکے گواہی دیں جسطرح اُن چار جھوٹون نے
اُس عفیفہ کے حق میں گواہی دی اور بعد ادائے شہادت اُن چار لڑکون کو جدا جدا طلب کرکے اُس کتے کا
رنگ پوچھا تو بیان ہر ایک کا رنگ میں مختلف پایا پس فرمایا کہ اے فاسقو تم چاہتے تھے کہ مجھکو دھوکا دیکر

ما لکہ سے سنگسار کا حکم حاصل کر دیا بعد اُسکے دوسرے لڑکون کو حکم دیا کہ ان جھوٹے گواہون کو قتل کر دو ایک
ملازم حضرت سلیمان نے اُسیوقت یہ خبر حضرت داؤد علیہ السلام کو پہونچائی پس حضرت نے متنبہ ہو کر
فی الفور اُن گواہون کو جنھون نے عورت کے حق مین گواہی دی تھی طلب کر کے علیحدہ علیحدہ ہر ایک سے رنگ اُس کتے کا
استفسار فرمایا تو کسی نے سیاہ کسی نے سرخ کسی نے زرد کسی نے ابلق بتایا پس اُن چارون کی گواہی دروغ کا عوض پایا
قولہ قائم مقام سلیمان جاننا چاہیے اتابک اعظم نہ پیغمبر ہے نہ انکا باپ نہ اقالیم سبعہ اور تمام روے زمین کا
سلطان نہ بادشاہ ہر وحش و طیر و انس و جان بلکہ صرف بادشاہ ملک ایران پھر وہ کیونکر کہے گئے قائم مقام حضرت
سلیمان بعضے محشی گلستان نے یہ توجیہ لکھی ہے کہ تختگاہ حضرت سلیمان کا بھی شیراز تھا مگر اس تعریف مین کچھ
خوبی بادشاہ کی نہ نکلی چند مدت خود حضرت سلیمان کا قائم مقام صخرہ جنی ملعون ہوا تھا اور چنگیز خان ہلاکو بھی
بادشاہ ایران تھا اور سلاطین عباسیہ بھی فرمان رواے ایران تھے جنھون نے ہزارون بادشاہ اور بعضے ائمہ کو
ناحق قتل کیا مؤلف کے نزدیک ظاہر مراد شیخ کی یہ تھی کہ اتابک اعظم انصاف و عدالت مین قائم مقام حضرت
سلیمان کا تھا ناصر اسم فاعل یعنی یاری دہندہ و مددگار جمع اسکی نصر بفتح نون و کسر ان اضداد بھی آئی ہے
صاحب کی جمع صحب از صراح جمع ناصر کی نصر بالضم از غیاث اسپہان بالکسر مصدر ہے باب افتعال سے
یعنی گرویدہ ہونا اور ایمن کرنا اور امان دینا از منتخب و صراح مظفر صیغہ اسم مفعول باب تفعیل سے فیروزی دادہ شدہ
مصدر اسکا تظفیر ہے مادہ اسکا ظفر ہے باب سمع یسمع سے فیروز یعنی مظفر و منصور اور وہ شخص جسکی حاجت
بر آئی ہو اور کامیاب ہوا ہو اور یعنی مبارک از برہان و غیاث ظل بالکسر و تشدید لام سایہ اور جو سایہ کہ
آفتاب کو چھپا وے اور پناہ از منتخب سایہ اول روز کا اور سایہ آخر روز کو بالفتح کہتے ہین از غیاث
اللہ لغت مین یعنی معبود برحق اور اصطلاح مین علم لذات واجب الوجود مستجمع لجمیع الصفات
یعنی یہ اسم ذات واجب الوجود کا ہے کہ وہ مستجمع ہے ساتھ سب صفات کے اسکی اصل مین اختلاف ہے
امام اعظم کے نزدیک یہ اصل خود ہے اس قیاس سے کہ جب اسکی ذات مین تغیر نہین تو لفظ
اسم ذات اسکی مین بھی تغیر نچاہیے اور سیبویہ کے تین قول ہین ایک یہ کہ اصل اسکی
الالہ تھی ہمزہ مکسور کو حذف اور لام کو لام مین ادغام کیا دوسرے اصل مین الٰہ تھا ہمزہ کو حذف
کر کے عوض اسکے ابتدا مین الف و لام لائے جب دو لام یکجا جمع ہوئے تو ایک کو دوسرے مین ادغام کیا تیسرے
یہ کہ اصل مین لاہ تھا لیہ بالفتح سے یعنی چھپنا اور پردہ مین جانا پس داخل کیا لاہ پر الف و لام

زائد لازم غیر عوض بعد اسکے ادغام جاری ہوا اس قول کو سب اقوال پر ترجیح ہے از غیاث و صراح و منتخب
و بعض حواشی قوله ظل اللہ اقول جاننا چاہیے کہ بادشاہ کو ظل اللہ کہنے کی یہ وجہ ہے کہ جسطرح نظم
وجود ممکنات کا وجود باریتعالی سے متعلق ہے اسیطرح جناب باریتعالی نے انتظام مملکت کا بادشاہ
کی ذات سے متعلق فرمایا تاکہ ضعفا رعایا کا پشت پناہ رہے اور حد اعتدال سے کسیکو باہر نہ جانے دے
اور قدم بادشاہ کا درمیان میں نہو تو بسبب اسکے کہ نفوس امارہ ہر شخص کے خواہان حکومت و بادشاہی ہیں
آپس میں فساد عظیم واقع ہو اور باوجود اسکے تابع فرمان بادشاہی ہونا جملہ رعایا و برایا کا محض
تائید الٰہی ہے پس یہ صفت ظل الٰہی بادشاہ عادل کے حق میں زیبا ہے بادشاہ ظالم کو ظل اللہ کہنا روا نہیں
بلکہ اس ملعون کو ظل الشیطان کہنا چاہیے اور حق تو یوں ہے کہ بمنطوق انی جاعل فی الارض خلیفۃ اور
بمصداق لاینال عہدی الظالمین خلعت بادشاہی غیر از انبیا و ائمہ علیہم السلام دوسرے پر چست و درست
نہیں آتا تعالی بفتح لام بصیغہ ماضی ہے باب تفاعل سے کہ اکثر اسم الٰہی کا حال واقع ہوتا ہے چنانچہ خدا تعالی
وحق تعالی یعنی برتر ہے خدا از غیاث اللغات فی حرف جارہ ہے منجملہ سترہ حروف کے تفصیل اسکی اس
بیت میں ہے بیت با و تا و کاف و لام و واو منذ و مذ خلا ٭ رب حاشا من عدا فی عن علی حتی الی ٭
رب بفتح و تشدید با موحدہ بمعنی خداوند و پروردگار و یار و برادر و بزرگ چنانچہ قول خداوند تعالی
میں جو خطاب ہے انت و ربک میں بلفظ رب بمعنی برادر ہے یعنی انت و ہارون یا رب مصدر ہے بمعنی پالنا اور
نگاہ کرنا اور تمام کرنا اور جمع کرنا اور زیادہ کرنا اور صلاح میں لانا اور لازم ہونا اور خداوند ہونا از منتخب
اقول اس جگہ جو رب بتشدید با موحدہ مکسورہ واقع ہے اصل میں یا ربی تھا یا حرف ندا کا اول سے
اور یار متکلم آخر سے بسبب قیام قرینہ واسطے تخفیف کے حذف کیا گیا ارض صیغہ امر حاضر
ہے باب سمع یسمع سے مصدر اسکا رضا و رضوان بالکسر ہے بمعنی خوشنودی و بفتح و مد خوشنود ہونا
اور باصطلاح اہل تصوف خوشنودی کرنا قضاے الٰہی پر عن حرف جر بمعنی از ہا ضمیر مجرور راجع
بطرف بادشاہ ارض ارض بفتح ہمزہ و کسر ضاد معجمہ صیغہ امر حاضر باب افعال سے مصدر اسکا ارضا
بمعنی خوشنود کردن از صراح عنایت بکسر و فتح قصد کرنا کسی چیز کا اہتمام رکھنا از منتخب رنج کردن
بجہت کسے ماخوذ عنا سے از صراح کافۃ ہمہ انام بفتح و انام بالمد و انیم تینوں طرح بمعنی خلق و
جن و انس اسم جمع ہے جیسے مثل قوم و رہط بمعنی گروہ و جماعت از منتخب و صراح و شرح نصاب و قطاعی

کیفیّت اشتہار و شہرت مثل افصاح قولہ آثارم آہ یعنی جب سے مجھ ہیچمدان پر تیری شفقت کی
نظر ہوئی سخن میرا آفتاب و ماہتاب سے زیادہ آشکارا اور روشن و منور ہوا ہر چند ظاہر بینوں کی نظر میں
بطور مبالغہ کے یہ سخن ہوا لا کوئی چیز ایسی جہان میں آفتاب سے زیادہ روشن نہیں ہو لیکن کے نزدیک
کلام شیخ کا مبالغہ سے سوا قباحت سے بہرا نہایت مدلل بہ برہان ہے اور چند وجہ آفتاب سے ہیچ سخن ہے
اولاً آفتاب صرف دن کو ظاہر رات کو ناپیدا ہی تجلی سخن کی دلون پر دن رات ہویدا ہی ثانیاً آفتاب
ابر مین نظر سے غائب ہو کلام لطیف کبھی خاطر سے محو نہو ثالثاً آفتاب کو جو کوئی بغور دیکھے تو اپنی
آنکھین کھوے اور کلام گویا معان نظر جو دیکھے تو چشم دل روشن ہو جائے رابعاً آفتاب جسم کو جلاتا ہی
کلام دل مردہ کو جلاتا ہی خامساً آفتاب گردش کی صورت مین بالفاظ یعنی ہو کلام کا مقلد
بالاک کہ اسمین ایک لطف ثانی ہی سادساً آفتاب کی جگہ بہت دور یعنی آسمان پر کلام کا مقام نہایت
قریب یعنی دل و زبان پر سابعاً قیامت کے دن آفتاب کی حرارت سے اہل محشر کی ناک مین
آئیگی جان کلام لطیف مثل حمد و نعت کے صلہ مین بلیگار روند رضوان خدمت مین حاضر رہینگے
حور و غلمان خود با واو معدولہ یعنی اور یگانہ و ذات و بلکہ و مرادف خویشتن از مویدیہ کبھی زائد بھی
آتا ہی از غیاث قولہ گر نبود یعنی اگرچہ فی الواقع قولہ بدین بندہ درست حرف با فواہ در زاید ہو
از خیابان اقول بدین مین باے ظرفیت ہو زائد ہونے کی صورت مین دین باقی رہ جاتا ہی
اور دین یعنی این خواہ وآن یعنی آن بدون ترکیب باے اصلی مستعمل نہین لیس زائد نہ کہا جائیگا
اور لفظ بندہ کو اگر ضاف اضافت سمجھا اور لفظ در گہ کو بمعنی درگاہ کہین تو در کی زیادتی کی کچھ
حاجت باقی نہین ہی اور مصرع ثانی کہ اول مین لفظ لیکن استدراک ہے اس صورت مین معنی اس بیت کے
یہ ہونگے کہ اگرچہ فی الواقع جملہ اس بندہ درگاہ مین نہین ہے لیکن یہ بہتر ہے کہ سلطان کو خوش
آوے وہ بندہ قطعہ جب سے کہ تیری مہربانی کی نظر ہوئی روشن ہوا جسکی
سوا النظم و نثر ہو گئی جبین سے مشہور بندہ ہو پادشاہ کو پسند آوے

قطعہ گلی خوشبوی در حمام روزی رسید از دست محبوبی بدستم
بدو گفتم که مشکی یا عبیری که از بوی دلاویز تو مستم
بگفتا من گلی ناچیز بودم ولیکن مدتی با گل نشستم کمال همنشین در من اثر کرد

ولیکن مین ہمان خاکم کہ ہستم ٭ گِل بکسر کاف فارسی خاک با آب آمیختہ از برہان قولہ بود و کشف
کبھی بمعنی خاک بہ نم و خاک خشک شدہ بھی مستعمل از غیاث گل بواو فارسی بخلاف عربی کے بمعنی سندی
قولہ گل خوشبو اقول اس جگہ گل خوشبو سے مراد وہ مٹی ہے جس سے گلاب کھینچنے کے وقت دیگ کا منہ
بند کرتے ہین جسطرح ہندوستان مین کیوڑہ و گلاب کھینچتے وقت آٹے سے دیگ کا منہ محکم کرتے ہین
اہل ولایت کا معمول ہے کہ اسکو حمام مین رکھ چھوڑتے ہین بال سر کے اور داڑھی کے اس سے دھوتے ہین
مشک بالضم و بالکسر دونون صحیح کیونکہ اہل فارس بکسر میم اور اہل ماوراء النہر بضم میم کہتے ہین اور مسک
بالکسر و سین مہملہ اسکا معرب ہے یعنی یہ لفظ فی الاصل عجمی ہے اہل عرب نے اسمین تصرف کرکے اپنے کلام کی
جنس مین کر لیا یعنی شین معجمہ کو سین مہملہ سے بدلا کر دیا عبیر بالفتح زعفران اور بعضے کہتے ہین خوشبو
ہے غیر زعفران از کشف ایک خوشبو ہے مرکب زعفران سے منقول اصمعی سے اور بوے زعفران تنہا ابو عبیدہ سے
اور حدیث مین ہے تلطخہا بعبیر و زعفران اس سے معلوم ہوا کہ عبیر اور ہے زعفران اور ہے از صراح صندل اور گل سرخ
اور گلاب اور مشک سے بناتے ہین از منتخب خوشبوہاے خشک سے کپڑے پر چھڑکتے ہین از سراج اللغات
فلا بلیہ قول مطابق محاورہ کے ہے از غیاث دلاویز وہ چیز کہ دل اصحاب نظر کا اسکی طرف مائل ہوا از گوہر
مطلوب و مرغوب و دلخواہ از بیان قولہ با گل نشستم یعنی بصحبت گل بودم ترجمہ نظم گل خوشبو جو تھے
ملا ہے اک دن ٭ ملی حمام مین تب مین نے پوچھا ٭ عبیر و مشک ہے تو یا ہے عنبر ٭ کہ ہون مین تیری بو سے
مست و شیدا ٭ کہا پہلے تو مین تھی خاک ناچیز ٭ ہوا چندے جو گل کے پاس رہنا ٭ یہ خوشبو اسکی صحبت کا
اثر ہے ٭ وگرنہ ہون وہی خاک کہنہ ٭ اللہم متع المسلمین بطول حیاتہ وضاعف ثواب جمیل
حسناتہ وارفع درجۃ اودائہ وولاتہ ودمر علی اعدائہ وشناتہ بما تلی فی القرآن من آیاتہ
وآمن بلدہ واحفظ ولدہ قطعہ لقد سعد الدنیا بہ دام سعدہ ٭ وایدہ المولی بالویۃ
النصر ٭ کذالک تنشا لینۃ ہو عرقہا ٭ وحسن نبات الارض من کرم البذر ٭ اللہم
اصل مین یا اللہ تھا لفظ یا کو حذف کیا اسکے عوض آخر مین میم مشدد مفتوح لائے متع بالفتح و تاء فوقانی
مشدد مکسور و سکون عین صیغہ امر حاضر معروف باب تفعیل سے مصدر اسکا تمتیع بمعنی دراز کرنا اور
برخوردار ہی دینا از منتخب مادہ اسکا متع ہے باب فتح یفتح سے بمعنی منفعت گرفتن از صراح پس تمتیع
بمعنی نفع بخشیدن مسلمین جمع ہے مسلم کی کہ صیغہ اسم فاعل ہے باب افعال سے

مصدر اسکا اسلام بمعنی گردن نہادن از منتخب **ضاعف** صیغہ امر حاضر معلوم باب مفاعلہ سے
مصدر اسکا مضاعفت بمعنی دو چند کرنا اور زیادہ کرنا از منتخب اللغات **ثواب** مزد و جزاء خیر از فرہنگ
از غیاث یاداشت ضد عذاب از مؤید لفظ ثواب خیر و شر دونوں میں مستعمل مگر خیر میں اکثر از تاج اللغات
**جمیل** بیان اسکا اوپر گذرا **احسانات** جمع حسنہ بمعنی نیکیہا **ارفع**
صیغہ امر حاضر معلوم باب فتح یفتح سے بمعنی بلند کر مصدر اسکا رفع بمعنی بر داشتن **درج**
بفتحتین جمع درجہ بمعنی پایہا و راہہا و پایہا سے نردبان از صراح و غیاث اللغات **اوداء**
بفتح ہمزہ و کسر واو و دال مشدد و مفتوح جمع ہے ودید کی بمعنی دوست دارندہ از غیاث اللغات **ولات**
بضم واو و تخفیف لام جمع ہے والی کی بمعنی حاکمان و دوستان و بتشدید ثانی خطا ہے جیسے قضات جمع
قاضی کی از غیاث اللغات **دمر** صیغہ امر حاضر معلوم باب تفعیل سے مصدر اسکا تدمیر بمعنی
ہلاک کرنا اور ہلاکی میں ڈالنا از منتخب و غیاث مادہ اسکا دمر و دمار بفتحتین ہے بمعنی ہلاکی باب نصر ینصر سے از صراح
**اعداء** جمع ہے عدو بالفتح کی بمعنی دشمن **قولہ دمر علی اعدائہ** صاحب شکرستان لکھتا ہے کہ
کتب لغات سے ظاہر ہے کہ دمر متعدی بنفسہ ہوتا ہے بہ علی کے قولہ تعالی و دمرنا ہم تدمیرا پس استعمال
اوسکا ساتھ کلمہ علی کے بطریق تضمین بمعنی غضب و سخط اور امثال اوسکے ہوگا **شنات**
بالفتح بروزن قنات جمع شانئ کی ہے بمعنی دشمن دارندگان از غیاث اللغات
**تلی** صیغہ ماضی مجہول بالتشدید مصدر اسکا تلاوہ بالکسر ہے بمعنی خواندن قرآن از صراح **قرآن**
مصدر ہے بمعنی خواندن کہ مستعمل ہوا ہے بمعنی مفعول یعنی ۱۱۴ سورہ ہیں اور ۶۶۶۶ آیت ہیں ۵۴۰ رکوع
اور بروایت جار اللہ زمخشری صاحب کشاف ہزار آیت میں قصص اور ہزار میں مثل اور ہزار میں وعد
اور ہزار میں وعید ہزار میں امر ہزار میں نہی پانچسو میں ذکر حلال و حرام اور سو میں دعا اور ۶۶ میں ناسخ
اور منسوخ از غیاث **آیات** و آیا و آی جمع ہے آیت کی بمعنی نشان و یک سخن تمام از قرآن
اصل آیت کی اویہ بالتحریک ہے از صراح **آمن** صیغہ امر حاضر معلوم باب افعال سے
مصدر اسکا ایمان بمعنی گرویدن دل پیم گروانیدن از صراح شرعاً خدا تعالی کی وحدانیت اور پیغمبر علیہ السلام کی
حقیقت کا اقرار زبان سے اور تصدیق دل سے کرنا از مؤید امان دینا از منتخب گرویدن بمعنی پذیرفتن و
[illegible] بمعنی ہے اور از روی لغت کے میل کرنا اور ایک طرف سے

دوسری طرف کو منہ پھیرنا از مؤید الفضلا باب بفتحتین شہر احفظ بالکسر صیغہ امر حاضر معلوم
باب سمع یسمع سے مصدر اسکا حفظ بالکسر بمعنی نگاہ رکھنا اور یاد کرنا از صراح **لقد**
لام تاکید کا اور قد حرف تمنی کا بمعنی تحقیق و تقلیل از منتخب **سعد** صیغہ ماضی معلوم باب سمع
یسمع سے مصدر اسکا سعد بالفتح بمعنی نیک و نیک بختی از غیاث اللغات **ایّد** بتشدید یای تحتانی
مفتوح صیغہ ماضی معلوم باب تفعیل سے تایید مصدر بمعنی نیرو دادن و توانا گردانیدن
از منتخب اللغات باقی بیان اسکا آگے ہوگا **مولی** مصدر میمی ہے اسم فاعل مستعمل بمعنی
یاری دہندہ و بمعنی خداوند و جز آن از غیاث اللغات اس جگہ مراد ہے خداوند تعالی سے **الویہ**
بالفتح و کسر واو بمعنی علمہا سے فوج یعنی نشانہائے لشکر جمع ہے لوا کی از غیاث کذلک فی ہمچنان
**ینشا** صیغہ مستقبل معلوم باب ضرب یضرب سے مصدر اسکا نشا بفتح اول و سکون ثانی و ہمزہ ہے
بمعنی آفریدن و نو پیدا شدن از غیاث **لینہ** نرمی و تنہ درخت خرما از غیاث و موید و لین بکسر نرمی
ضد خشونت و بفتح و تخفیف یا و تشدید یا دیگر آن نرم و تنہ درخت خرما و بکسر جمع از منتخب اللغات
**عرق** بالکسر ریشہ درخت جمع عروق از منتخب اللغات اور بفتحتین **نبات الارض**
جو سبزہ و درخت و گھانس کہ زمین سے اگے از غیاث **کرم** بسکون را سبزہ کہ بر سر چوب سے روید
کذا فی الاداۃ و در فارسی یا و در لسان الشعرا بدین معنی کرم بفتحتین بر وزن حرم ست از مؤید عزیزی
و بزرگواری از منتخب و غیاث **بذر** تخم بونا اور وہ تخم جس سے غلہ حاصل ہو مثل برنج و گندم و
ماش اور وہ گھاس کہ تازہ اوگی ہو اور نکلنا گھاس کا زمین سے از منتخب جو تخم کہ خود سے
چھوٹا ہو از غیاث **ترجمہ** الٰہی منتفع کر اہل اسلام کو بسبب اوسکے طول حیات کے اور دو چند کر
اوسکی جزا کو ساتھ حسنات کے اور بلند مرتبہ کر اوسکے دوستان و حکام کا اور ہلاک کر اوسکے دشمنان
اور مخالفان بدانجام کو بسبب ان آیات کے جو قران میں ہیں اسکو اور اوسکے شہر کو امن
و امان میں خوش اور محفوظ رکھ اور اوسکے فرزند دلبند کو آفات زمانہ سے محفوظ رکھ **قطعہ**
ساری دنیا جس سے خوش [illegible] اور شاہ فتح کا سایہ کرے اوسپر خدا * نخل کبھی بالیدہ ہوتا ہے اوسکے لطف سے
تخم اچھا ہو تو دانہ کبھی پیدا ہو [illegible] تعالی و تقدس خطہ پاک شیراز را بہیبت حاکمان عادل
و ہمت علماء عامل تا زمان قیامت در امان سلامت نگاہدارد ایزد اسکا بیان اوپر گزرا

خطہ پاک کسر وتشدید طا وہ زمین کہ واسطے بنا کرنے عمارت کے گرد اگرد اوسکے خط کھینچا ہوا ور حدود پیدا کیے گئے ہون تاکہ دوسرا کوئی اوسمین دخل نہ کرے اور بمعنی پارۂ زمین اور عرف مین شہر کلان کو کہتے ہین از منتخب ومؤید وغیاث اللغات پاک صاف وبے غش وپاکیزہ بمعنی ہمہ و تمام ہم مستعمل از برہان وغیاث اللغات شیراز نام شہر کا ہے ملک فارس مین بنا کردہ عمرو لیث بادشاہ از برہان بنا کردہ شیراز بن طہمورث از منتخب اصل مین شیر ساز تھا سبب کثرت استعمال سے ساز شیراز ہوگیا اوسی شیراز کو عمرو لیث نے بھی کہتے ہین از مؤید وشرف نامہ آسیب رسیدن وضرر رسیدن از منتخب اللغات غم بالفتح اندوہ وفکر اور مجازاً بمعنی ارادہ وقصد دل واندازہ اور کبھی مجازاً بمعنی دعا مستعمل از غیاث اندوہ واندیشہ از مؤید قیامت مصدر ہے بمعنی قائم شدن اور روز رستخیز کو قیامت اسی سبب سے کہتے ہین کہ اوس روز مردگان زندہ ہوکر کھڑے ہونگے از غیاث امان بالفتح بخوف رہنا اور بمعنی زنہار اور زنہار اسم ہے بمعنی بے خوفی از منتخب وغیاث اللغات امان اسم ہے بمعنی بے خوف رہنا اور پناہ دینا اور رہائی پانا اور فارسی کے محاورہ مین مصدر بمعنی مفعول یعنی بمعنی مسلم بہت آتا ہے از غیاث

ترجمہ اللہ تعالی خطہ پاک شیراز کو حکام عادل کی دہشت اور علما سے باعمل کی دعا اور حسن نیت سے تا روز قیامت باطمینان خاطر جملہ آفات سے بچائے رکھے **قطعہ**

اقلیم پارس را غم از آسیب دہر نیست
تا بر سرش بود چو توئی سایۂ خدا
امروز کس نشان ندہد در بسیط خاک
مانند آستان درت مأمن رضا
بر تست پاس خاطر بیچارگان وشکر
بر ما و بر خدای جہان آفرین جزا
یا رب ز باد فتنہ نگہدار خاک پارس
چندانکہ خاک را بود و باد را بقا

**اقلیم پارس**

اقلیم بالکسر ایک حصہ منجملہ سات حصہ ربع مسکون یعنی زمین آباد کا ہے تفصیل کہ ہند وہندستان وچین وترکستان وخراسان یعنی ایران وماوراء النہر یعنی توران وروم وشام از مؤید وغیاث پارس حرف سوم اس لفظ کا یعنی را مہملہ اکثر وزن شعر سے زاید آتا ہے اور ساکن رہتا ہے اور پارس ابن پہلو بن سام بن نوح نے آباد کیا اور اپنے نام سے اوسکو موسوم کیا زمانہ قدیم مین تمام ایران کو پارس کہتے تھے اور اب چند شہر ہین شیراز ویزد وکرمان وصفاہان وبیضا واصطخر وفیروزآباد وکازرون از برہان غیاث آسیب بالکسر سین مہملہ وسکون یاے تحتانی مطلق آزار اور اوس آزار کو بھی کہتے ہین کہ پہلو سے

و دوش بدوش لگنے سے بہم پہونچے جسکو عربی مین صدمہ اور ہندی مین دہکا کہتے ہین
دہر زمانہ اور کہتے ہین کہ دہر و دہور و دہار نامہای خدا ہین از موید و روزگار و ہمت صرف کردن
و عادت و ہمت از دل حدیث مین ہی لا تسبوا الدہر فان اللہ ہو الدہر یعنی دشنام ندو دہر کو بدرستی کہ
خدای تعالی وہی دہر ہی اور چونکہ بعضے اعراب دہریہ گمان تہے کہ جو حادثہ کہ نازل ہوتا ہی زمین پر منزل اوس
حادثہ کا زمانہ ہی اور دہر کو گالیان دیتے تہے پس حضرت رسالت پناہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ
اس حادثہ کے منزل کو گالی مت دو کہ وہ منزل بتحقیق خدا ہی کہ اوسکو تم دہر جانتے ہو از منتخب اللغات
مامن صیغہ اسم ظرف ہی بمعنی جای پناہ رضا بالکسر لقب امام ہشتم جناب علی ابن موسی کاظم
علیہما السلام کا جزا پاداش نیکی و بدی اور فارسیون نے فرق کیا ہی یعنی جزا کو نیکی مین
اور سزا کو بدی مین استعمال کیا ہی از غیاث اللغات **قطعہ** کچھ آفت زمانہ کا فارس کو غم نہین

والی جب اوسکا تو ہی ہوا ای سایۂ خدا
درگاہ کا تری ہو جہان مین کہان نظیر
سلطان جہان کا ہی علی موسی رضا
لازم ہی تجھکو عدل ضروری ہی ہمیشہ
واجب ہی اپنے ہی عمل خیر کی جزا
پارس کو یا الہی بچا رکہ فساد سے
دنیا مین خاک و باد کو جبتک ہی بقا

**قطعہ**

ندانی کہ من در اقالیم غربت
چرا روزگاری بکردم درنگی
برون رفتم از تنگ ترکان کہ دیدم
جہان درہم افتادہ چون موی زنگی
ہمہ آدمی زادہ بودند لیکن
چو گرگان بخونخوارگی تیز چنگی
چو باز آمدم کشور آسودہ دیدم
پلنگان رہا کردہ خوی پلنگی
درون مردمی چون ملک نیک محضر
برون لشکری چون ہژبران جنگی
چنان بود در عہد اول کہ دیدم
جہان پر ز آشوب و تشویش و تنگی
چنین شد در ایام سلطان عادل
اتابک ابوبکر بن سعد زنگی

**غربت** بالضم دور ہونا اپنے شہر و وطن سے از منتخب اللغات
**تنگ ترکان** نام ایک موضع کا ہی ترکستان مین از برہان و موید **درہم افتادن**
کنایہ ہی خصومت اور جنگ و نزاع سے اور بحث کرنے سے از برہان قاطع و جہانگیری و غیاث اللغات
**موی زنگی** کنایہ ہی پیچیدہ یعنی گھونگر والے بال سے جسکو فارسی مین
مرغول اور عربی مین جعد کہتے ہین از برہان و موید و منتخب و غیاث و لطایف **قولہ** چون موی زنگی
مشبہ بہ ہی اور جہان درہم افتادہ مشبہ ہی یعنی جسطرح گھونگر والے بال پیچدار اور الجھے رہتے ہین
اوسیطرح تنگ ترکان کے لوگ باہم دیگر کشیدہ اور خصومت و جنگ مین پیچیدہ تہے حال بر ملا

دیکھکر ہیں انکی صحبت سے بھاگا اور شہر بشہر ملک بملک پھرتا رہا **گرگ** فارسی ذیب و سید وخاطف سرسام جان عربی بھیڑیا ہندی **پلنگ** بفتح ایک جانور ہے دشمن شیر کا اور ایک جانور ہے جسکو زرافہ شتر گاو اور پلنگ کہتے ہیں کہ سر و گردن اوسکی مانند شتر اور ہاتھ پانون مثل دست و پاے گاو اور بدن اوسکا مثل بدن پلنگ اور چیتا جسمین نقطہ ہا برنگ دیگر ہوا از برہان جو لوگ بکسر اول و فتح ثانی پڑھتے ہیں غلط اور خان آرزو نے شرح گلستان مین لکھا ہے کہ اکثر مردم بے تحقیق و ہندوستان پلنگ چیتے کو جانتے ہیں حال آنکہ یہ غلط ہے کیونکہ پلنگ دوسرا جانور ہے جسکو عربی دان نمر اور چیتے کو فارسی دان یوز کہتے ہیں از غیاث اللغات **مردم** شخص واحد کو کہتے ہیں آدمی سے ترجمہ انسان مردمان اوسکی جمع مردمک اوسکی تصغیر از برہان مفرد و جمع دونون مین یہ لفظ مستعمل اور بمعنی سیاہ چشم و محل بصر ہے از غیاث و بہار عجم و مدار الافاضل **شنیک** تشنیع جو کہ حاضر کو باخلاق کریمانہ یاد کرے اور غائب کو نیکی یاد کرے حاصل تقریر صاحب مؤید و غیاث اللغات **ہزبر** بکسر اول و فتح ثانی صحیح و بضم اول غلط بمعنی شیر درندہ از غیاث اللغات **چنان** کلمہ اشارت ہے واسطے بعید کے اور بکسر غلط کیونکہ اکثر متقدمین اور بعض متاخرین کے کلام مین چونا لواو دیکھا ہے اور یہ بمضموم الاول ہونے پر دلیل صحیح ہے از چراغ ہدایت **آشوب** شور و فتنہ و غوغا از برہان **تشویش** پریشان و آشفتہ کردن از منتخب پریشانی و اضطراب از مؤید **چنین** بالضم اصل مین چون این تھا واو اور الف کو حذف کیا بجہت تخفیف کے چنین ہوا چنانچہ فردوسی طوسی نے واو کو سلامت رکھا ہے مطابق اس شعر کے بیت

| | | |
|---|---|---|
| سنو جو حسن یہ گفت انکے | کہ جو نہین نگوید مگر اے ملے | از غیاث و شرح الشاعر الرحیم |
| نہین جانتا تو کہ شہروں مین کیا | ہوتی تجھکو کس واسطے ہے دنگی | ہین جو تنگ ترکان سے نکلا کہ دیکھا |
| کیسے تھے سب آپس مین جون موے زنگی | ظاہر تھے انسان اور باطن مین گرگ کا | ہوئی جنکو خون ہی مین تیز چنگی |
| جو پھر آیا مین ملک آباد دیکھا | پلنگون نے آدمی چھوڑ خوے پلنگی | ہوئے آدمی مثل شیر نیستان |
| شہرون مین ایک ایک جون فوج جنگی | وہ آفت کبھی غفلت سے آنکھون دیکھی | جہان مین پریشانی و فکر و تنگی |

یہ راحت ہوئی ہے خلائق کو بارو بعہد ابو بکر بن سعد زنگی

در سبب تالیف کتاب

یکشب تامل ایام گذشتہ میکردم و بر عمر تلف کردہ تاسف میخوردم و سنگ

ودوش بدوش لگنے سے بہم پہونچے جسکو عربی مین صدمہ اور ہندی مین دھکا کہتے ہین
دہر زمانہ اور کہتے ہین کہ دہر و دہور و دہار تا جہاے خدا ہین از مؤید و روزگار و ہمت صرف کرن
و عادت و ہمت از دل حدیث مین ہی لا تسبوا الدہر فان اللہ ہو الدہر یعنی دشنام ندو دہر کو بدرستی کہ
خدای تعالی وہی دہر ہی اور چونکہ بعضے اعراب دہر یہ گمان تہے کہ جو حادثہ کہ نازل ہوتا ہی زمین پر منزل اور
حادثہ کا زمانہ ہی اور دہر کو گالیان دیتے تہے پس حضرت رسالت پناہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ
اشغال شدہ کی منزل کو گالی مت دو کہ وہ منزل بحقیقت خدا ہی کہ اوسکو تم دہر جانتے ہو از منتخب اللغات
مامن صیغہ اسم ظرف ہی بمعنی جاے پناہ رضا بالکسر لقب امام ہشتم جناب علی ابن موسی کاظم
علیہما السلام کا جزا پاداش نیکی و بدی اور فارسیون نے فرق کیا ہی یعنی جزا کو نیکی مین
اور سزا کو بدی مین استعمال کیا ہی از غیاث اللغات **قطعہ** کچہہ آفت زمانہ کا فارس کو غم نہین

| | | |
|---|---|---|
| والی جب اوسکا تو ہی ہو اے سایۂ خدا | درگاہ کا تیری ہو جہان مین کہان نظیر | سلطان جہان کا ہی علی موسی رضا |
| لازم ہی تجھپہ عدل ضروری ہی ہم پہ شکر | واجب ہی ہم کو عمل خیر کی جزا | پارس کو یا الٰہی بچا رکھہ فساد سے |
| دنیا مین خاک و باد کو جبتک ہی بقا | **قطعہ** ندانی کہ من در اقالیم غربت | چرا روزگاری بکردم درنگی |
| برون رفتم از تنگ ترکان چو دیدم | جہان درہم افتادہ چون موی زنگی | ہمہ آدمیزادہ بودند لیکن |
| چو گرگان بخونخوارگی تیز چنگی | چو باز آمدم کشور آسودہ دیدم | پلنگان رہا کردہ خوی پلنگی |
| درون مردمی چون ملک نیک محضر | برون لشکری چون ہژبران جنگی | چنان بود در عہد اول کہ دیدم |
| جہان پر ز آشوب و تشویش و تنگی | چنین شد در ایام سلطان عادل | اتابک ابوبکر بن سعد زنگی |

**غربت** بالضم دور ہونا اپنے شہر و وطن سے از منتخب اللغات
تنگ ترکان نام ایک موضع کا ہی ترکستان مین از برہان و مؤید **درہم افتادن**
کنایہ ہی خصومت اور جنگ و نزاع سے اور بحث کرنے سے از برہان قاطع و جہانگیری و غیاث اللغات
موی زنگی کنایہ ہی پیچیدہ یعنی گہونگر والے بال سے جسکو فارسی مین
مرغول اور عربی مین جعد کہتے ہین از برہان و مؤید و منتخب و غیاث و لطائف **قولہ** چون موی زنگی
مشبہ بہ ہی اور جہان درہم افتادہ مشبہ ہی یعنی جسطرح گہونگر والے بال کچھے اور اولجھے رہتے
اوسیطرح تنگ ترکان کے لوگ باہم درہم کشیدہ اور خصومت و جنگ مین پیچیدہ تہے یہ حال برملا

دل را بالماس آب دیدہ می‌سفتم واین بیتہا مناسب حال خود می‌گفتم

سبب تالیف میں رسی اوروہ چیز جس سے توصل کیا جاے طرف بلندی کے
اور باصطلاح حکما جو چیز کہ فی نفسہ موجود ہو اور اوس سے حاصل ہو وجود دوسری چیز کا یعنی جو چیز
وسیلہ حصول دوسری چیز کا ہو از غیاث اللغات **تالیف** دو چیز یا چند چیز کو باہم ملانا اور
ربط دینا اور بمعنی جمع کرنا بترتیب اور کبھی لفظ تالیف کہ مصدر ہے بمعنی اسم مفعول بھی آتا ہے اس
صورت میں تالیف اوس کتاب کو کہینگے کہ جسمیں چند کتب سے مطالب شتی جمع کیا ہو اور یہ
مستفاد ہے کتب لغات وشروح سے از غیاث اللغات **تامل** مصدر ہے باب تفعل سے
بمعنی اندیشہ کرنا تلف ہلاک شدن از منتخب وسوید بمعنی ضائع وتباہ مستعمل از غیاث
**تاسف** بمعنے افسوس کرنا از بمعد اندوہ کھانا از منتخب ماخذ اسکا اسف بفتحتین ہے
باب تفعل سے بمعنی اندوہ اٹھانا وغمگین ہونا از صراح **قولہ سنگ سراچہ** بمعنی سنگ خانہ ہے
کیونکہ لفظ سراچہ تصغیر سرا کا ہے اور بعضے نسخہ میں بجاے سنگ سراچہ کے سنگ لاخ ہے بمعنی انبوہی
سنگہا کیونکہ لفظ لاخ واسطے افادہ معنی کثرت کے آتا ہے از غیاث و خیابان اور ملا سعد صاحب شکرستان نے
لکھا ہے کہ سنگ لاخ دل سے مراد یہ ہے کہ دل میرا کثرت صلابت سے سنگستان ہوا تھا
**اقول** سراچہ بفتح اول بمعنی سراے کوچک اور وہ چیز کہ مثل قفس کے ہو اور تہ نہ رکھتی ہو اور مرغہا
خانگی کو اوسکے نیچے بند رکھیں جسکو ہندی میں ٹاپا کہتے ہیں اور لاخہ بمعنی پارہ از برہان اور سنگ لاخہ
دل میں اضافت مقلوب صفت بموصوف کی ہے یعنی ایسا دل کہ مثل پارہ سنگ کے سخت تھا اوسکو
الماس اشک سے سوراخ کرتا تھا میں یعنی اوقات عزیز میری جو تحصیل امور دنیا میں ضائع وتلف ہوئی
اور دل میرا کثرت علایق دنیا سے مثل سنگ خارا کے سخت ہو گیا تھا تضییع اوقات کو یاد کرکے حالت
مجاہدہ نفس میں یہان تک گریان ہوا ہوں کہ گویا میرے دل میں سوراخ کیا **ترجمہ** سبب تالیف
اس کتاب کا یہ ہے ایک رات جو خواب غفلت سے یکایک میں بیدار ہوا اور بسبب عقل کی رہبری کے
عند المجاہدہ نفس خبردار ہوا ایام گذشتہ کے اعمال میں جو غور کیا تو برا پاتا تھا عمر تلف کردہ کا غم کھاتا تھا
دل سنگلاخ کو الماس اشک سے سوراخ کرنے لگا اور یہ بیتیں حسب حال اپنے کہنے لگا **مثنوی**

**ہر دم از عمر میرود نفسی** ... **چون نگہ میکنم نماند بسی** ... یعنے انا الیہ ...

اور ایسا ہیں الف کثرت کا ہی یا زائد ہے ایکہ پنجاہ رفت و در خوابی ﴿ مگر این پنج روز دریابی ﴾
قولہ ایکہ آہ یعنی ای شخص با وجودیکہ تیری عمر سے پچاس برس گذرے خواب غفلت سے اب تک بیدار
نہوا مگر بلفظ ترجمہ الا کا مقام شک و گمان میں مستعمل اور کبھی مقام یقین و تحقیق میں از بیان اس جگہ
مقصود و معنی اخیر ہے پنج روز کنایہ ہے اندک مدت اور زمانہ اقل قلیل سے چنانچہ کہتے ہیں
دنیا پنج روزہ ہی اور تخصیص پانچ روز کی یہ ہے کہ ایام ہفتہ میں ایک دن پیدایش کا ہی اور ایک دن دنیا سے
جانا ہی باقی پانچ روز ایام زندگی انسان کے ہیں اور شش روز وہ روز بھی کنایہ ہے زمان قلیل سے
از بیان و مؤید دریابی اسمیں در زائد اور یاے خطاب ہی اور یاب صیغہ امر کا ہی یافتن سے
قولہ مگر این پنج روزہ یعنی ای شخص تو پچاس برس کا ہوکر اب تک خواب غفلت سے بیدار نہوا
کیا بالیقین جانتا ہی کہ اس پنج روزہ دنیا کو تو پا دیگا یعنی ہمیشہ اس جہان میں رہیگا حاصل اس شعر کا
یہ ہے یعنی دنیا نہایت بے ثبات ہی کوئی ذی حیات سوا ے خالق کائنات ہمیشہ نہ رہیگا
بمصداق کل من علیہا فان ویبقی وجہ ربک ذو الجلال والاکرام ایکدن سب مرینگے پس جو دم گذرتا ہی غنیمت
جان کر طاعت و عبادت الٰہی سے غافل نرہنا چاہیے ﴿ خجل آنکس کہ رفت و کار نساخت
کوس رحلت زدند و بار نساخت ﴾ خجل نادم شرمندہ اور شرمگین اور پشیمان فارسی
رفت بالفتح صیغہ ماضی ہی رفتن کا بمعنی جانا اور مجازاً بمعنی مرنا از غیاث اللغات کار
بمعنی عمل و فعل از مؤید مجازاً بمعنی صنعت و پیشہ و ہنر و زراعت و کشت از غیاث و سراج کام اور حیلہ
اس جگہ مراد ہی عمل صالح سے ساخت ماضی ساختن کا بمعنی تمام کرنا از بیان آمادہ کرنا
چیز اور درست کرنا اسباب کا از کشف اللغات کوس نقارہ بزرگ و آسیب و صدمہ و
ایما و اشارت اور ایک قسم کا کھیل ہی مشابہ شطرنج کے از غیاث کوس و تبیر فارسی طبل عربی نقارہ ترکی از
نفائس اللغات رحلت بالکسر کوچ کرنا از غیاث زدند صیغہ جمع ماضی ہی زدن سے
اور زدن ۲۵ معنی میں مستعمل ہی اس جگہ بمعنی نواختن یعنی بجانا مناسب از غیاث ضمیر اوسکی راجع
بطرف گذشتگان یعنی جو لوگ مرگئے ہیں قولہ بار نساخت معطوف ہی کار نساخت پر اور کوس رحلت زدند
جملہ معترضہ یعنی اسباب اعمال خیر مہیا و درست نساخت اقول حاصل اس بیت کا یہ ہے کہ جو شخص
اس زندگانی چند روزہ کو حیات ابدی گمان کر با وجود مشاہدہ کے بے حساب نقارہ بجاکر دنیا سے اٹھ گیا

موافق اس قطعہ کے کہ **قطعہ** صبح کو جام سے گذرتی ہی ۞ شب دلارام سے گذرتی ہی ۞
عاقبت کی خبر خدا جانے ۞ اب تو آرام سے گذرتی ہی ۞ وعدہ و وعید ثواب و عذاب آخرت کو
جو کلام اللہ میں موجود ہی ازراہ سہل انگاری معاذ اللہ غلط سمجھکر یا اس خیال سے کہ خداوند تعالی غفور
و رحیم ہی گناہ ہمارے بخش دیگا اور اگر نہ بخشیگا تو غفور و رحیم کیونکر ہوگا یا اس تصور سے کہ عیش
و عشرت ثمرہ شجرہ زندگانی ہی ایام جوانی میں کرلیں ایام پیری میں یا وقت مرگ توبہ کر لینگے کہ دروازہ
توبہ کا کھلا ہی اعمال صالحہ سے کنارہ کش رہا وہ قیامت کو شرمندہ ہوگا اور اوس وقت کی ندامت
کچھ فائدہ نہ بخشیگی اس مضمون کی راستی پر کلام اللہ ناطق ہی پس انسان کو لازم ہی کہ ہر صبح کو صبح رحلت
بلکہ ہر وقت دنیا فانی سے اپنی رخصت سمجھکر ایکدم عبادت اور یاد الہی سے غافل نہ ہے چنانچہ منقول ہی کہ
حضرت نوح علی نبینا و علیہ السلام نے ساڑھے نوسو برس اور بقولے پچیس سو برس اپنی زندگی میں
اپنے رہنے کے واسطے کبھی مکان نہ بنوایا پشتہ گھاس کا جمع کرکے اوسکے سایہ میں بیٹھتے تھے اور جو کوئی کہتا کہ
آپ مکان کیوں نہیں بنواتے تو فرماتے خدا جانے میں جیتا رہوں یا نہ ہوں ۞ **خواب نوشین بامداد**
**رحیل ۞ باز دارد پیادہ را ز سبیل ۞** **خواب** و خور فارسی نوم و ہجوع عربی **نوشین**
بمعنی گوارا و شیرین از برہان منسوب بنوش کہ بمعنی شہد ہی از غیاث اللغات
**بامداد** نزدیک سفیدہ دم صبح از برہان قاطع **رحیل** کوچ از منتخب باب فتح الفتح سے
انصراح **پیادہ** فارسی راجل بکسر جیم عربی **سبیل** و طریق عربی راہ فارسی **قولہ** خواب نوشین آہ
**اقول** مضمون اس بیت کا مشابہ ہی مشبہ اوسکا توضیح بیت اول ہی مقدر مراد خواب شیرین سے
غفلت اور بامداد رحیل سے زندگانی چندروزہ صبح رحلت اور پیادہ سے تارک عبادت و صوم و صلوۃ
اور سبیل سے راہ نجات یعنی اس دار ناپائدار دنیا میں کہ مثل سفیدۂ صبح صادق سریع الزوال ہی
بغفلت بسر کرنا تارک عبادت کو راہ نجات سے باز رکھے تفصیل اس اجمال کی یہ کہ پیش از طلوع صبح صادق
ہر چند وقت راحت ہی کہ بیماروں کو تسکین ہو جاتی ہی اور اگر بد خوابی سے تمام رات کسیکو نیند نہ آئی ہو
تو اوسوقت ضرور نیند آتی ہی ایسے وقت مسافروں کو چلنا موجب کمال آسایش ہی کہ بآرام تمام
منزل مقصود کو پہونچتے ہیں اور جو مسافر صبح کو سو رہا دن چڑھے چلا سبب تمازت آفتاب کے
چلنا اوسپر دشوار ہوا یا تو بیچ میں رہ گیا قطاع الطریق کے ہاتھ سے مارا پڑا یا منزل پر بدشواری

پہونچا علی ہذا القیاس عیش و عشرت دنیا اگرچہ باعث فرحت ہو لیکن لذات حرام کو ترک کرکے عبادت
خالق میں مصروف رہنا آخرت میں موجب اطمینان و راحت ہو کہ تا ابد الدہر آرام تمام خاطر خواہ لطف
زندگانی حاصل ہوگا اور جسنے بندگی میں تقصیر کی اور خدا کی نافرمانی میں کوشش کی عاقبت میں نجات بمعلوم
اور بالفرض حصول نجات عالم برزخ میں رہائی عذاب معدوم قطعہ ہرکہ آمد عمارتی نو ساخت رفت
و منزل بدیگری پرداخت ؛ وان دگر پخت ہمچنین ہوسی ؛ وین عمارت بسر نبرد کسی
عمارت آباد ہونا و آباد کرنا اور آبادی و آباد بمعنی خوب و نیک بھی ہو از برہان قاطع بالکسر آبادانی
اور جو چیز کہ سر پر رکھیں مثل دستار و کلاہ وغیرہ از منتخب اور بالکسر بمعنی درست بھی آیا ہے از غیاث
اس دیار میں یہ لفظ مخصوص واسطے مکانات پختہ کے ہو از مؤید الفضلا منزل بالفتح و سکون نون وکسر زائے معجمہ
جگہ اترنے کی لیکن اکثر بمعنی اس مقام کے مستعمل کہ جہاں مسافر واسطے خواب و آرام کے اترتے ہیں یعنی
مسافر خانہ و سرائے اور بمعنی مطلق خانہ و مکان بھی مستعمل اس جگہ یہی معنی مقصود پرداخت
ماضی پرداختن کا کہ سولہ معنی میں مستعمل اس جگہ بمعنی مرتب و خالی و ترک کرنا مناسب از برہان قاطع
و غیاث اللغات پختن بمعنی بنانا اور مہیا کرنا از برہان بہا ساتھ لفظ خیال اور سودا اور طمع کے
مستعمل از مؤید الفضلا ہوس بفتحتین و سین مہملہ دیوانہ ہونا اور عشق مفرط رکھنا از منتہی
ایک قسم ہے جنون سے اور بسکون واو مصدر باب نصر ینصر سے بمعنی نوعی از رفتار از صراح و قاموس
فارسیوں کی اصطلاح میں بمعنی آرزو و شوق اور بمعنی چیزے اور بمعنی عشق خام و ناقص از
غیاث ہوس و آرزو و امید فارسی توقع و ہوا عربی میل طبع جسکو ہندی میں ساد
کہتے ہیں از مؤید قولہ پخت ہمچنین ہوسی اقول اس مقام میں پختن بمعنی پکنا یا پکانا
اور ہوس بمعنی دیوانگی یا جنون یا شوق و آرزو کوئی مناسب نہیں بلکہ پختن بمعنی بنانا تعمیر
و ہوس بمعنی چیزے مناسب یعنی دوسرا شخص جو اس مکان کا مکین ہوا اسنے بھی
بطور خود کچھ اسمیں بنایا قولہ بسر نبرد کسی بسر نبرد کنایہ ہے فنا کرنے اور اتمام کو پہونچانے
اور گذران کرنے سے از برہان قاطع اور شارح فاضل لکھتا ہے کہ بسر نبرد کسی کے معنی یہ ہیں یعنی
اتمام کو نہ پہونچایا کہ دوسرا اوسمیں افزایش نہ کرسکے یا اپنے سر پر کوئی اٹھا نہ لیگیا لیکن معنی اول صحیح ہیں
اقول معنی ثانی کے غیر صحیح ہونے پر کوئی دلیل نہیں صاحب شکرستان [illegible]

بار استعلا لکھا ہی مولف کے نزدیک بھی معنی ثانی خالی لطف سے نہین کیونکہ عمارت دنیا کو ثبات ہی نہ
اہل دنیا کو اور ظاہر کہ جب وقت مرگ آتا ہی تو کوئی اس خانۂ دنیا کو اپنے سر پر اوٹھا نہین لے جاتا ہی سوا ے
ان دونون معنیون کے تیسرے معنی یہ ہین کہ عمارت سے مراد دنیا اور بسر بردن سے مراد گذران کرنا یعنی
اس دنیا ے ناپائدار مین کسی نے ہمیشہ گذران نکی چنانچہ بیت آیندہ کے سیاق سے یہ معنی
مناسبت نا رکھتا ہی ہ یار ناپایدار دوست مدار ۞ دوستی را نشاید این غدار
غدار بتشدید دال صیغہ مبالغہ کا ہی یعنی بسیار بیوفا از غیاث

تا بتدریج میرود چه غم است
ور کشاید چنانکه نتوان بست
پنجه روزی لوند با هم خوش
لاجرم مرد عارف و کامل
شنکت آنکس که گوی نیکی برد

گر به بندد چنان که نکشاید
گو بشو از حیات دنیا دست
گر یکی زین چهار شد غالب
ننهد بر حیات دنیا دل

مادهٔ عیش آدمی شکم است
گر دل از غم بر کند نشاید
چار طبعی مخالف و سرکش
جان شیرین بر آید از قالب
نیک و بد چون همی بباید مرد

یہ ابیات مادہ عیش سے تا نیک و بد شرح سروری ہین

نسخہ میں یا مادہ بعض نسخہ مین مایہ ہی دونون خوب یعنی اصل و مادہ و دنیا و دستگاہ و سامان
بمقدار از بہار و غیاث عیش زندگانی اور خوش زندگانی کرنا از منتخب و صراح یعنی جیتا
از منتخب شکم فارسی بطن عربی پیٹ ہندی کنایہ بغداد سے یعنی پیٹ مستعمل از
بہار دانش قاطع تا واسطے انتہا ے زمانے کے یعنی جبتک تدریج درجہ بدرجہ
و پایہ بپایہ کسی چیز کو کسی چیز کی طرف لیجانا یعنی آہستہ آہستہ کوئی کام کرنا از غیاث و منتخب
حاصل اوسکا اعتدال ہی قولہ مایہ عیش آدمی یعنی آدمی کی زندگی منحصر ہی شکم پر کہ عبارت ہی
کھانے پینے سے جبتک اکل و شرب مین طریقۂ اعتدال جاری ہی کچھ غم نہین مسادی ہی
اقول اس جگہ شکم سے مراد یہ عالم دنیا ہی چنانچہ اس حدیث نبوی مین السعید
من سعد فی بطن امہ والشقی من شقی فی بطن امہ محققون نے بطن امہ کو دنیا سے تاویل کیا ہی
اور یہ حدیث گویا تفسیر ہی اس آیہ کی فمن کان فی ہذہ اعمی فہو فی الآخرۃ اعمی واضل سبیلا لیکن
جاننا چاہیے کہ تحصیل دنیا کی تین قسمین ہین اولًا حاصل کرنا روزی کا بقدر ضرورت و حاجت
کہ باعث سد رمق اور مددگار عبادت خالق مطلق ہو یہ طلب دنیا ممدوح بلکہ واجب ہی چنانچہ

جناب باری تعالیٰ سورۂ مائدہ میں فرماتا ہے یا ایہا الذین امنوا لاتحرموا طیبات ما احل اللہ لکم ولاتعتدوا
ان اللہ لایحب المعتدین یعنی اے مومنو حرام نکرو اپنے اوپر چیزہا ے نفیس ولطیف کو جو خدا تعالیٰ
تمہارے واسطے حلال کیا اور حدود الٰہی وشریعت سے پاؤن باہر نہ نکالو کہ اللہ تعالیٰ تعدی کرنیوالو کو
دوست نہیں رکھتا سبب نزول اس آیہ کا یہ تہا کہ ایکدن حضرت مخبر صادق وبشیر ونذیر حلائق حال
ہول قیامت بیان فرماتے تھے منجملہ حاضرین مجلس دس آدمیون نے عثمان بن مظعون کے گہر مین
جمع ہوکر باہم اتفاق کیا کہ ہمیشہ صائم النہار وقائم اللیل رہین بستر نرم پر نہ سووین گوشت وچربی
نہ کہاوین عورتون سے مباشرت نکرین آلت رجولیت کو کاٹ ڈالین انواع لباس چہوڑکر کسی ولباس
خشن پہنین دنیا کو ترک کرکے مشاغل ومہمات سے ہاتہ کہینچلین حضرت نے یہ خبر سنکر اونکو طلب
فرماکر پوچہا عرض کیا کہ ہمکو سواے خیر وخوبی کے اور کچہہ غرض نہین پس حضرت نے فرمایا کہ مین ان باتون کا
مامور نہین ہون بدرستیکہ تمپر تمہارے نفوس کا حق ہے کبہی روزہ رکہو کبہی افطار کرو کبہی عبادت کو اٹہو
کبہی سو رہو جیسا کہ مین کرتا ہون اور گوشت وچربی کہاتا اور عورتون سے نزدیکی کرتا ہون پس جو کوئی میری
سنت سے منہ پہیرے وہ مجہسے نہین تا بمقدار حاجت پر اکتفا نکرے کیونکہ حلال سے تحصیل مال ومنال
اور اسباب حشمت وجلال مین کوشش اور سیم وزر جمع کرنا یہ قسم اگرچہ فی نفسہ مباح وحلال ہے لیکن ہزار
انواع مفاسد دنیا وخسران عاقبت وباعث وبال ہے تا لتا ملاحظہ حلال وحرام سے بالکلیہ چشم پوشی کرکے
عذاب روز حشر کو خاطر سے دور اور جمع کرنے ملک ومال مین ہمت مقصور کرنا ایسی دنیا طلب کرنا حرام ہے
چنانچہ خداوند تعالیٰ ۲۵ سیپارہ کے سورۂ جاثیہ مین بطریق تہدید فرماتا ہے وقیل الیوم ننساکم کما نسیتم
لقاء یومکم ہذا وماویکم النار ومالکم من ناصرین یعنی جو لوگ وعدہ ووعید روز قیامت سے منکر ہین اونسے
قیامت کے دن کہا جائیگا کہ آج مین تمکو فراموش کرتا ہون جیسا کہ تم بہول گئے اس روز کے دیکہنے
اور نہین ہے تمہارا جاؤ کار بغیر نار اور نہین ہے تمہارا کوئی معین ومددگار بست ولفظ بند صیغہ مضارع ہے
مصدر اسکا بستن کہ مستعمل ہے چار معنی مین ۱ بمعنی پیوند جیسے آئینہ بستن ونقل بستن ۲ بمعنی پیدا کرد
وشدن جیسے شگوفہ بستن وآبلہ بستن ۳ بمعنی پوشیدن جیسے دستار بستن وپیرایہ بستن ۴ بمعنی
بنا کردن جیسے حصار بستن وپل بستن از بہارعجم وغیاث ساتہہ لفظ صورت ونقش وخیال وطمع کے
مستعمل از موید کشاید مصدر اسکا کشادن بمعنی کہولنا اور فتح کرنا اور ہنسنا اور خوش ہونا

اور تغیر کیا ان سے ریاکر نا بکاف فارسی مشہور از برہان قاطع **قولہ گر دل از غم آہ** اقول دل از غم برکندن کنایہ ہی نا امیدی زندگی سے **شاید** بمضارع مصدر اسکا شایستن بمعنی لائق ہونا از برہان **قولہ گریہ بند د آہ** اقول مطلب اس بیت و بیت ثانی کا ظاہر یہ ہی کہ اگر قبض یعنی ہیضہ محتبس ہو کہ اصلا اجابت نہو تو ایسی حالت مین لایق کہ زندگی سے مایوس ہووے اور اگر ایسا ہیضہ کہ قی اور دست جاری ہو کہ ہرگز بند نہو تو چاہیے کہ زندگی سے ہاتھ دھووے **مولف** کے نزدیک مراد شیخ کی یہ ہی کہ جو لوگ قدر حاجت سے زائد تحصیل دنیا کر کے مال حلال مخزون کرتے ہین اور وہ خزانہ خست سے کبھی نہین کھولتے کہ فی سبیل اللہ خرچ کرین اور کبھی وہ لوگ جو حلال و حرام مین فرق نکر کے مال دنیا فعل حرام مین اسطرح صرف کرتے ہین کہ ہرگز ہاتھ اونکا صرف بیہودہ سے بند نہین ہوتا دونون کو چاہیے کہ لطف زندگانی سے ہاتھ دھو بیٹھین اور زندگی سے مراد زندگانی دنیا سے سریع الزوال نہین ہی بلکہ زندگانی جاودانہ روز آخرت ہی جسکو ہرگز زوال نہین **چار طبع** کنایہ ہی سردی و گرمی و تری و خشکی سے از غیاث اور طبع بالفتح سرشت مردم جس سے پیدا کیا گیا یعنی عناصر اربعہ آب و آتش و باد و خاک **سرکش** نافرمان و مغرور و مردم دیر آشنا از برہان **خوش** بفتح اول و واو معدولہ بمعنی خود و خویش و خویشتن و خوب و شاد از برہان بضم خا جو مشہور ہی غلط اسی جہت سے لفظ خوش کو ساتھ لفظ سرکش و غش کے قافیہ کیا ہی نہ ساتھ بہش و خامش و خمش کے اور لفظ خود بھی بفتح خاے معجمہ و واو معدولہ و سکون دال ہی لہذا لفظ خود کو بد کے ساتھ قافیہ کیا ہی از غیاث و بہار عجم **قولہ چار طبع تا قالب** یعنی عناصر اربعہ با وجود تخالف کہ پانی دشمن آگ کا اور ہوا مخالف خاک کی قدرت الٰہی سے چند روز باخود با متفق رہتے ہین اگر ایک بھی ان سب مین سے غالب ہو تو جان شیرین سے خالی قالب ہو **لاجرم** لا حرف نافیہ ہی اور جرم بفتحتین بمعنی علاج و گزیر و چارہ پس لاجرم بمعنی ناگزیر و بالضرور و لاعلاج از غیاث **عارف** مرد خدا شناس از موید باصطلاح سالکان جسنے بطریق حال و شہود مشاہدہ ذات و صفات و اسماے الٰہی کیا ہو اور وہ صاحب نظر جسکو اللہ تعالیٰ اپنی ذات و صفات و اسما و افعال سے بینا کرے از کشف **شکیبا** بمعنی صبر و تحمل کنندہ و آرام گیرندہ از

منتخب و برہان **کامل** تمام و تمام دانش از کشف **نہادن** مصدر اسکا نہادن بمعنی وضع کردن
وگذاشتن و بستن و قرار دادن از برہان و بہار عجم **قولہ نیک و بد** یعنی بحال نیک و بد بنا بر
رنج و راحت اور بھلے و برے سے حاصل یہ کہ حیات چندروزہ اس سرائے فانی میں جسطرح
رنج سے خواہ راحت سے گذر جائیگی ایکدن سبکو مرنا ہے **خنک** بضمتین سرد و نقیض گرم و بمعنی
خوشی و خوشا فارسی طوبیٰ عربی و بمعنی آسانی نقیض دشواری از برہان **گوے بردن**
کنایہ از زیادتی کردن و فائق و غالب برآمدن از برہان **قولہ خنک آہ اقول** اس مصرع میں
اگر لفظ گوے بکاف فارسی ہے تو معنی یہ ہونگے کہ خوشا بحال اوس شخص کے جو اعمال حسنہ میں
دوسروں پر سبقت لیگیا اور فائق بر آیا اور اگر لفظ کو بکاف تازی موافق برہان قاطع
بمعنی راہ فراخ و کشادہ یعنی شاہراہ اور بردن بمعنی یافتن ہے تو معنی یہ ہونگے کہ خوشا نصیب
اوسکے جسنے شاہراہ ہدایت اور توفیق کی پائی ابیات برگ عیشی بگور خویش فرست * کس نیارد
زپس تو پیش فرست * عمر برفست و آفتاب تموز * اندکی ماند خواجہ غرہ ہنوز *
رفتہ در بازار * ترسمت پر نیاوری دستار * ہر کہ مزروع خود بخورد بخوید * وقت خرمنش
خوشہ باید چید * پند سعدی بگوش دل بشنو * راہ اینست مرد باش و برو *
**برگ** اسباب خانہ و ساختگی و دستگاہ نوا از مؤید بمعنی ساز و نوا و اسباب و جمعیت و سامان
و سرانجام از برہان **عیش** گذشت **گور** و مجاز از تربت فارسی قبر و جدث بفتحتین عربی قبور
و اجداث جمع **قولہ برگ عیشی آہ** یعنی سامان راحت دائمی اپنی قبر میں بھیجدے **اقول** مراد قبر
اس جگہ لحد نہیں جسمیں مردہ کو دفن کرتے ہیں بلکہ مراد عالم برزخ یعنی زمانہ ما بین وقت مرگ و زمانہ
قیامت ہے جسکی حد و انتہا سواے خدا کے کسیکو معلوم نہیں چنانچہ خود جناب باری تعالیٰ فرماتا ہے
وعندہ علم الساعۃ پس انسان کو لازم کہ اپنے واسطے سامان عیش عالم برزخ آمادہ و مہیا کرے قبل اس
کہ مرے باقی رہی گفتگو اسمیں کہ سامان عیش عالم برزخ کیا ہے اور کسکے ہاتھ اور کسکے پاس بھیجے
نزدیک سامان عیش عمل صالح ہے اور رسول حافظان اعمال یعنی کراماً الکاتبین ہیں اور مرسل الیہ
جناب باری ہے **کس** بالفتح بمعنی یار و رفیق و مرد شریف و بمعنی مطلق آدمی از غیاث اللغات
عقلا و دانشمندوں کو بھی کہتے ہیں از برہان **قولہ نیارد** جاننا چاہیے کہ اس مقام میں کہ

ذکر رسال نامۂ اعمال پیش خداوند ذوالجلال ہے آوردن بمعنی لے آنا جیسا کہ اکثر لغات میں ہے درست
نہیں آتا اقول لفظ بیارد ماخوذ آوردن سے نہ سمجھنا چاہیے بلکہ آرد ماخوذ ہے یارستن سے بمعنی توانستن
چنانچہ کتاب مؤید الفضلا میں مرقوم ہے کہ آرد بمعنی تواند ماخوذ ہے یارستن بمعنی توانستن سے اور فارسی میں ابدال الف کا
ساتھ یاے تحتانی کے اکثر واقع ہوتا ہے چنانچہ آرد بیارد و آید بیاید اور فرہنگ میں بھی یارستن بمعنی توانستن ہے
پس معنی اس مصرع کے یہ ہوسکتے کہ پس از مرگ کوئی شخص قادر نہیں کہ اعمال خیر کرسکے اور بلا نامہ
اوسکے نامۂ اعمال کو خداوند تعالے کے حضور میں لیجاوین پس لازم ہے کہ پیش از مرگ جتنے اعمال
حسنہ کیجیے ہوسکیں اوسکی بجا آوری میں قصور نہ کرے اور کسی وقت مرگ کو خاطر سے دور نہ کرے
یعنی انسان کو لازم ہے کہ سامان خانۂ دنیا سے بے ثبات سے پرہیز ہو کر ضروریات خانۂ ویرانۂ گور کا
فکر کرے جہان سالہا سے بے حصر و عدد رہنا ہے چنانچہ ابواب الجنان کی جلد دوم کے مقالہ دوم و
مطلب سوم میں یہ حدیث جناب رسالتمآب سے منقول ہے کہ القبر ینادی کل یوم خمس کلمات
انا بیت الوحدة فاحملوا لی انیسا و انا بیت الظلمة فاحملوا لی سراجا و انا بیت التراب فاحملوا لی فرشا و انا بیت الحیات
فاحملوا لی تریاقا و انا بیت الفقر فاحملوا لی کنزا حاصل معنی یہ کہ قبر ہر روز آدمی غفلت شعار کو پکار کر پانچ کلمات
وحشت انگیز سے بیدار کرتی ہے ایک یہ کہ میں خانۂ تنہائی ہوں اپنے ساتھ کوئی انیس لیتا آ
ہوں اپنے ساتھ چراغ لیتا آ تیسرے میں خانۂ خاک ہوں اپنے ساتھ فرش لا چوتھے میں خانۂ مار
اپنے ساتھ تریاق لا پانچویں میں خانۂ فقر ہوں اپنے ساتھ گنج لیتا آ کہ بروقت حاجت کے کام آوے لوگوں نے پوچھا کہ
یا رسول اللہ مطلب ندائے قبر کا کیا ہے حضرت نے فرمایا کہ
اور ... تریاق اور کلمہ لا الہ الا اللہ اوسکا خزانہ ہے عمر ایام زندگی از غیاث گذشتہ ... فارسی
یخ عربی فرق درمیان برف و یخ کے یہ ہے کہ برف مثل عبیر سفید اور غبار کے ہے
مثل موم گداختہ کے قطرہ قطرہ ٹپکتی ہے از غیاث اللغات آفتاب تابش بمعنی روشنی
کھو زبان رومی مدت رہنے آفتاب کی برج سرطان میں جسکو ہندی میں ساون کہتے تھا
جو کہ اس مہینے میں گرمی بہت ہوتی ہے لہذا فارسی میں مجازاً بمعنی شدت ... گرما
از برہان و غیاث خواجہ بمعنی خداوند خانہ از ابراہیمی ترکی میں القاب سادات کا اور علما
یعنی خواجہ سرا اکا اور ... ہندستان میں بجہت تمیز کے خواجہ اور خواجہ سرا میں غلام خصی کو

از غیاث اللغات مالک خانہ و بزرگ و شیخ پیر و مالدار و حاکم و صاحب جمعیت و خواجہ از برہان قاطع
غرہ بالفتح و تشدید را فریفتہ ہونا و بکسر اول و تشدید را فریفتگی و غافلی از غیاث و لطائف
قولہ عمر برفست آہ حاصل مطلب یہ کہ ایام زندگی جیسے برف شدت گرما میں سریع الزوال ہو
ساتھ اسکے دنیاداروں کو متاع قلیل دنیا سے فریفتگی اور متاع عقبیٰ سے غفلت کمال ہے
تہیدست کنایہ ہے فقیر و بخیل سے ہمسایہ اور اوس شخص سے جو پیسہ سے خالی ہو یعنی جو صدر مجلس میں اور نہ بیہ
نہ بیٹھا ہو از برہان و موید و ابراہیمی بازار فارسی سوق عربی ہاٹ ہندی لفظ بازار اصل میں
آبازار تھا آبا بمعنی آش و شوربا و طعام اور زار بمعنی انبوہی و بسیاری چیز و بمعنی مکان کثرت ہر چیز چونکہ ایسے
مقامات میں انواع و اقسام کے کھانے شوربا فروخت ہوتے ہیں لہذا اوسکا آبازار نام رکھا گیا بسبب کثرت استعمال
الف اول حذف ہو گیا اور مرور ایام بمعنی مطلق جا بیع و شرا مستعمل ہوا از غیاث بمعنی بخوش
از موید دستار دار بکسر اول فارسی از برہان عمامہ بکسر اول و تخفیف میم اور کبھی بتشدید میم
عربی پگڑی ہندی قولہ ای تہیدست آہ صاحب خیابان و شارح فاضل کا مختار مصرع
ثانی میں پہناوری دستار ہے اور اس بیت کی شرح میں دونوں بزرگ لکھتے ہیں کہ تہیدست پہناور
دستار شوی تعمیم کہ دستار پہناوری چہ قطع ضمیر از کلمہ و وصل آن بدیگرے در عبارت فارسی و اکثر شعرا
شعرہ بسیار است این قبیل آمدہ بیت ز حیرت ہا خرد گردید الیش کہ با قامت نمی آید جدا رش
یعنی از حیرت ہا خرد گردید دستار او یا بیت مصنف نیز ہست شعر برین بیت بیت شمانہ ہست با دامن
گوہرم ہنوز از ضیا الہت سر اندر برم یعنی شمانہ ہست با دامنم گوہرے ای با وجود آنکہ دامن گوہر
چیزے با دامنم شمانہ ہست اور برین کتاب صرف کردم و ہنوز خجلم پس معنی بیت چنین باشد ای تہیدست
از نقد کامل عیار ہمہ دست جانم و اخلاص حکم یعنی ای عاشق بلہوس میتر سم کہ در بازار عشق
دستار تو سلامت نماند بلکہ پارہ پارہ گردد و دگرگون شود و این اشارت بر ذلیل و رسوا شدن
چہ پارہ شدن دستار از رسیدن طمانچہ و ضرب موجب ذلت و خفت باشد یعنی از دست تو
دلو سیرت کہ آن عبارت از نفس امارہ غول راہ معرفت باشد ذلیل و رسوا شوی و بعضے لکھتے
کہ این فقرہ تجنیس الخطان است از راہ رفتہ مجنون زندگی ساختم گردی و از بعضی فضلای سلف منقول ہے
کہ تہیدست رفتن کنایہ از بیراہی گردیدن و مفرد الفت نمودن باشد بالفتح ہای موحدہ کنایہ از شعر

گویند یعنی اے بے راہ رفتہ و اے سفر بے منفعت کردہ در بازار جہان میترسم کہ دستار خود
بروز قیامت گنار بیاری و در آغوشش نکشی بلکہ دستار بغارت رود و از صدمہ سزاے
اعمال پارہ پارہ گردد و این اشارت بذلیل و رسوا شدن در چشم خلایق ہست و خان آرزو بجاے
بیاوری بیارناوری نوشتہ و از لفظ بازار مراد بازار قیامت گفتہ و توجیہ آن چنان نمودہ
کہ تسمیہ شی باسمی کہ در مستقبل خواہد یافت مجازا جائز ہست کقولہ تعالی انی ارانی اعصر خمرا
مراد از عصر در ینجا انگور ہست کہ بعد ازین خمر خواہد شد پس قول مصنف ای تہی دست رفتہ
در بازار یا آنکہ وجود بازار قیامت و رفتن بہ بازار الحال ثابت نیست بطریق تسمیہ شی مجازا
باسم مستقبل اوست انتہی اقول شارح فاضل اور صاحب خیابان نے بربیاوری کو دستار
بیاسے موحدہ خواہ بیاسے فارسی کے معنی مین بتوجیہ توجیہات لکھی ہین کہ طمانچہ اور ضرب سے دستار
پارہ پارہ ہوا اور بگڑ جاوے یعنی ذلت و رسوائی و خفت حاصل ہو یا بروز قیامت دستار اپنی
گنار مین نہ لاوے بلکہ غارت ہو جاوے اور صدمہ سزاے اعمال سے پارہ پارہ ہو تعجب و غریب توجیہ ہے
کیونکہ قیامت کے دن تو اہل محشر برہنہ محشور ہو کر بحال خود مبتلا رہینگے وہان پگڑی کہان جو بگڑ جاویگی یا
کوئی ٹکڑے ٹکڑے کرے اور اڑا دیگا یا لوٹ لیجاویگا اور سزاے اعمال وہان عذاب نار کا ہے نہ پارہ پارہ ہونا
دستار کا اور یہ توجیہ خان آرزو کی کہ تسمیہ کسی چیز کا ساتھ چیز زمان آیندہ کے مجازا جائز ہے اگرچہ صحیح ہو لیکن
مطلب شعر سے کچھ علاقہ نہیں رکھتی مولف کے نزدیک تہیدست سے مراد مفلس حریص کم بازار مین جاکر اپنی
پگڑی کا پیچ کھاوے اور یہ شعر مشبہ بہ ہے یعنی اوسکے یہ کہ اے مفلس حریص بازار مین مت جا کہ مین ڈرتا ہون
ایسا نہو کہ تو لالچ سے اپنی پگڑی بیچ کر کھا جاوے یہ مشبہ اوسکا مقدر یعنی اے شخص قلیل العمل تو بازار دنیا مین
زیادہ مشغول ایسا نہو کہ تو شیطان کے پھندے پالے بسبب حرص دنیوی اپنے اعمال حسنہ کو عوض دنیاے
فانی کے بیچ ڈالے اور اکثر آیات و احادیث سے مستفاد ہوتا ہے کہ جیسے اعمال حسنہ بقلت ہین اعمال قبیحہ
کثرت سے بسبب یعنی افعال ناشایستہ کے اعمال صالحہ اونکے حبط ہو کر مومنین کے حصہ مین
دیے جاوینگے اور ممکن ہے کہ اسی دار دنیا مین بسبب سہل انکاری کے یا بجہالت ناچاری کے
دین کو ساتھ دنیا کے بیچین چنانچہ فی زماننا ایک بزرگ نے حج بیت اللہ سے مشرف ہو کر
ثواب اپنے حج کا عوض دو سو روپیہ قرض کے ایک شخص کے ہاتھ بیچ ڈالا اور ابواب الجنان کے

باب اول مجلس نہم فصل دوم مین یہ حکایت منقول ہے کہ ایک زاہد ستر برس تک عبادت کرکے
اپنی عبادت پر اعتماد تمام رکھتا تھا حضرت حکیم الاطلاق نے چاہا کہ شربت لطف سے اوس مرض
مہلک کو زائل کرے اتفاقاً ایکدن گذر اوسکا کسی بیابان بے آب مین ہوا پیاس کی شدت سے
نوبت بجان پہونچی تھی کہ ایک فرشتہ پیالۂ آب زلال بفرمان حضرت ذوالجلال لیکر ظاہر ہوا زاہد نے
پانی طلب کیا اوسنے بعوض قیمت کے نہ دیا پھر عابد کے عذر پر کہ مین قیمت موجود نہین رکھتا
کہا کہ اپنی طاعات و حسنات مجھکو دے زاہد نے دو سالہ عبادت دینے کا اقرار اور فرشتہ نے
کل عبادت ہفتاد سالہ لینے پر اصرار کیا قصہ مختصر جب عابد نے ہفتاد سالہ عبادت اپنی بیچکر
پانی لیا اور پیا تب فرشتہ نے کہا اے عزیز جس عبادت کی قیمت ایک قدح آب ہو اوس پر
اتنا نازان ہونا عجب العجاب ہے مزرع صیغہ اسم مفعول مصدر اوسکا زرع باب فتح سے
بمعنی کاشتہ شدہ از صراح خورد مضارع ہے خوردن کا بمعنی کھانا اور توڑنا اور ریزہ ریزہ
کرنا از برہان و موید ملاقی ہونا از چراغ ہدایت و غیاث خوید بر وزن سعید و خید بالکسر خورد
غلہ گندم و جو کہ ہنوز رسیدہ اوسکا سبز ہو پختگی کو نہ پہونچا ہو و بمعنی غلہ زار از برہان قاطع
بالضم کشت زار جو از موید و ابراہیمی و شرفنامہ و کشت خرمن بالکسر فارسی کردن بالضم
عربی کھلیان ہندی از موید اندر جگہ کھلیان کے آتا در جمع از منتخب خوشہ چیدن
کنایہ ہے بھیک مانگنے سے از خیابان و شارح فاضل قولہ ہے کہ مزرع خود آہ اول مطلب ظاہر
اس شعر کا یہ ہے کہ جو کسان زراعت اپنی قبل از پختگی ہری اور کدری جسکو ہولا ورق ہندی مین
کہتے ہین ددری کھا وے کھلیان کے وقت محتاج خوشہ و دہقانون کے پاس خوشہ چینی کو جاوے
اس معنی ظاہری مین نہ کچھ لطف ہے نہ اس مضمون کو مضامین اشعار سابق و لاحق سے کچھ مناسبت
فی الواقع حسب فحواے اس حدیث کے الدنیا مزرعۃ الآخرۃ یہ عالم گویا کھیت ہے اور اہل عالم کاشتکار
ہاتھ پانون بیل ہین اور قیام و قعود قلبہ رانی عبادت تخم ہے اور رکوع و سجود دانہ افشانی زراعت
ثواب آخرت ہے اور خرمن میوہ جات جنت ما حصل مطلب یہ ہے کہ جو لوگ جنت کے مشتاق عبادت
واسطے حصول دنیا یا نام آوری کے کرتے ہین ثواب آخرت سے محروم رہینگے چنانچہ کتاب
عدۃ الداعی کے باب چہارم مین بمقام علاج ریا اور الباب الجنان کے باب اول مجلس نہم

فصل سوم میں ایک حدیث نبوی منقول ہے جسکا ترجمہ یہ ہے کہ روز قیامت کو سب سے پہلے
تین شخصوں کو موقف حساب میں لیا دینگے ایک حافظ کلام اللہ دوسرے مقتول فی سبیل اللہ
تیسرے وہ صاحب مال جسنے عطا جود کو دیا ہو اللہ پس خداوند تعالے حافظ قرآن سے فرماویگا
کہ میں نے جو تجھکو توفیق دی اور تونے قرآن حفظ کیا تو تونے کیا کیا وہ کہیگا کہ میں نے اوسکو
نمازوں میں قرأت اور روایت کو تلاوت کیا حق جل جلالہ فرماویگا سچ ہی لیکن میرے واسطے نہیں کیا
بلکہ قصد تیرا یہ تھا کہ لوگ کہیں کہ فلان شخص قاری ہے اور قرآن پڑھتا ہے تیرا آج مجھپر کچھ حق نہیں
اور اوس قرأت کا وہی تیرا اجر تھا جو دنیا میں تجھکو حاصل ہوئی پس صاحب مال سے کہیگا
کہ میں نے جو تجھکو بہت سا مال دیا تونے کیا کیا وہ کہیگا میں نے نفقہ کیا اور صدقہ دیا جناب باری تعالے
کہیگا ایسا ہی ہے لیکن قصد تیرا یہ تھا کہ لوگ کہیں کہ فلان شخص بڑا سخی ہے پس تیرا مجھپر کچھ حق نہیں
اجر اس سخاوت کا وہی تھا جو دنیا میں تونے پایا کہ تیری سخاوت مشہور ہوا بعد اوسکے شہید سے
مخاطب ہو کر فرماویگا کہ ای شہید تجھکو جو میں نے قوت و شجاعت عطا کی تونے کیا کیا وہ کہیگا
میں نے جہاد کیا اور جہاد میں مارا گیا پھر اللہ تعالی کہیگا کہ جہاد سے مطلب تیرا یہ تھا کہ لوگ
کہیں کہ تیرا شجاع ہے پس سواے اوس مدح و ثنا کے جو تجھکو دنیا میں حاصل ہوئی آج مجھپر تیرا
کچھ حق نہیں پند و اندرز فارسی وعظ و نصیحت بسیار زبان قوله رہ چنین است یعنی
راہ راست و طریق نجات چنین است قوله مرد باش مرد فارسی بمعنی جو آدمی بالغ کو کہتے ہیں
اقول اس مقام میں مرد کنایہ ہے چست و چالاک و دلیر سے چنانچہ کشف اللغات میں مردی کنایہ ہے چستی
و چالاکی و دلیری سے اور غیاث اللغات میں مرد میدان کنایہ ہے حریف و مقابل سے قوله بروی یعنی اس
راہ راست پر جو طریق وعظ میں نے تجھکو ہدایت کی چلا جا اور اس راہ مستقیم سے منحرف نہو کہ منزل
مقصود کو پہونچیگا اور سیدہی راہ نجات کی یہی ہے اشعار

ہر دم گھٹتی ہے زندگی ہو کم
دم لینے پہ آنکھیں ہیں [illegible]
[illegible]
[illegible]

غفلت میں گذرے تجھکو پچاس برس
کیا شہر زندگی کا تو ہوگا [illegible]
[illegible]
سرپہ کوئی [illegible] گیا ہر نفس

کم ہوتی جاتی ہے عمر ہر دم
ایکدم کا تو مہمان ہے بس
صبح رحلت [illegible]
[illegible]
پایندہ پایدار ہے [illegible]

لائق دوستی نہین اصلا
یا بہت کھانے سے ہو ہیضہ بند
کہ کہ تو زندگی سے ہاتھ کو دھو
ایک اونمین سے بھی جو ہو غالب
زندگی سے اوٹھائے اپنا دل
عیش برزخ کی فکر کرے آپ
اسپہ غرہ کرے سو جاہل ہے
اپنی کھیتی ہری جو کھا جاوے
ہے وہ ناکام خیر عقبیٰ سے

سبب عیش آدمی ہے شکم
رہے زندہ کبھی نہ ساعت چند
چار عنصر عدو ہین آپس مین
جان فی الفور چھوڑ دے قالب
سب کو مرنا ہے ثبات ہے یا یہ
پھر نہ کام آئے بیٹا یا باپ
لالچی تو نہ ہو کہ جا یا کر
کھیت سر کٹنے پہ پھر وہ کیا پاوے
سعدی کی گوش دل سے سن لے بات

معتدل جاری ہو تو کیا ہے غم
یا کہ ہو دست و قے کہ بند نہ ہو
زندگی تک موافقت سے رہین
یہی باعث کہ عارف و کامل
اوسکو طوبیٰ جو نیک ہو [illegible]
برف کی طرح عمر زائل ہے
کہین بگڑی نہ تیری جا اور [illegible]
جسکو ہے کام امر دنیا سے
چل اسی راہ پہ کہ ہووے نجات

بعد از تامل مصلحت آن دیدم کہ در نشیمن عزلت نشینم و دامن صحبت فراہم چینم و دفتر از گفتہاے پریشان بشویم و دیگر پریشان نگویم بیت
زبان بریدہ بکنجے نشستہ صم بکم ﴿ بہ از کسیکہ نباشد زبانش اندر حکم

مصلحت صلح و صلاح مصدر ہین باب نصر ینصر و کرم یکرم فتح الفتح [illegible] سے مصالح جمع ہے اسکی ضد فساد از صراح و منتخب و غیاث نکوئی و چارہ صلاح کار از مؤید نشیمن بفتح نون بکسر شین و یاے مجہول خلوتخانہ و آرامگاہ از غیاث مجازاً بمعنی مطلق جاے و مقام از مؤید و برہان یاے معروف و یاے مجہول دونون درست از غیاث عزلت بالضم جدا ہونا زن و فرزند سے اور گوشہ نشینی واسطے عبادت کے از کنز و غیاث مصدر باب ضرب یضرب از صراح صحبت یاری و ہمنشینی از مؤید فراہم بفتح اول و دوم و چہارم یکجا گرد آمدہ و جمع شدہ از مؤید و برہان چینم صیغہ امر متکلم چیدن سے بمعنی سمیٹنا گرداں چیدن کی عربی تشمیر دامن [illegible] کنایہ ہے گناہ کرنے سے از غیاث دفتر مجموعہ حساب از غیاث کتاب جامع اوراق حساب از منتخب دفاتر جمع پریشان مخفف اوسکا پریش و پریش بکسر تین و یاے مجہول از بہار عجم یاے معروف از برہان و جہانگیری بمعنی پراگندہ یاے معروف فصیح از غیاث قولہ گفتہاے پریشان اقول اس جگہ مراد ہے شعر و سخن غزلیات و ابیات ہین نظم و نثر [illegible] کہ

حبیب و حکایات جوانی خود خوب و حدیث صحبت و عشق ہو زبان بریدن کنایہ ہی دعوی کو
صحبت دلیل خاموش کرنے سے ازبان صم بضم صاد و تشدید میم جمع ہی اصم کی اصم واو
عربی کو فارسی بہرا ھندی بکم بضم باء موحدہ و سکون کاف تازی جمع ہی ابکم کی ابکم واخرس عربی گنگ
و لال فارسی گونگا ھندی لئی نفائس استعمال ان دونون لفظون کا کہ جمع ہی بجائے مفرد واسطے
مبالغہ کے ہی کثرت مین آیا ہے کہ فارسیان بعض جگہہ صیغہ جمع کو مقام مفرد مین استعمال کرتے ہین
جیسے کہ حور جمع ہی حوراء کی از غیاث و خیابان حکم بالضم فرمودن و فرمان و حکم کردن بر چیزے
شاید ازانکہ بزبان بود یا بدست پس نوشتن یا بقلم و کشتن بہ تیغ نیز از احکام باشد از برہان و
بہار عجم مصدر یہی باب نصر ینصر سے بمعنے حکم کرنا درمیان کسیکے قولہ تعالی یحکم بینہم یوم القیمۃ
از صراح باصطلاح منطقیین مراد از اثبات کردن امرے کہ قایل را سکوت بران صحیح باشد از غیاث
قولہ زبان بریدہ آہ یعنی جو کوئی زبان اپنی گفتگو سے این وآن سے بند کرکے گوشہ تنہائی مین
جا بیٹھے مثل بہرے گونگے کے نہ کسیکی بات سنے نہ کسی سے کچھ کہے وہ بہتر ہی اوس شخص سے
جسکی زبان اختیار مین نہو بیہودہ بکے ترجمہ بعد تامل کے مین نے مصلحت یہ دیکھی کہ
زنان و فرزند سے جدا ہوکر واسطے عبادت کے گوشہ تنہائی مین جا بیٹھون اور اہل دنیا کی صحبت سے
کنارہ کرون اور جو کچھ نظم و نثر لکھی ہو دھو ڈالون پھر سخن پریشان نہ کہون بیت خموش بیٹھے
جو کونے مین ہو کے صم بکم ٭ ہی اوس سے خوب زبان ہو جسکا حکم ٭ تا یکی از دوستان
کہ در کجاوہ محنت انیس من بودی و در حجرہ صحبت جلیس برسم قدیم
از در درآمد چندانکہ نشاط ملاعبت کرد و بساط مداعبت گسترد جواب
نگفتم و سر از زانوے تعبد برنگرفتم رنجیدہ نگہ کرد و گفت قطعہ
کنونت کہ امکان گفتار ہست ٭ بگو اے برادر بلطف و خوشی
کہ فردا چو پیک اجل در رسد ٭ بحکم ضرورت زبان در کشی
تا یعنی اوقت کجاوہ و کجابہ دلزادہ فارسے محمل کو ہودج و عماری بتخفیف میم عربی
صورت اوسکی مثل صندوق کہ دو کجاوے باندھتے ہین پشت شتر پر ایک ادھر اور ایک
اودھر اوسمین عورتین بیٹھتی ہین لیکن عماری بتشدید میم ہاتھی کی پیٹھ سے بھی باندھتے ہین

اوسکو عمارتی فیل کہتے ہین از مؤید کشف بالضم برہان بالفتح تخت بالکسر پایہ وآن اتش
از منتخب کوشش از مؤید مراد اوس سے رنج وغم انیس خوگرفتہ وہمدم غمخوار وہمصاحب
از منتخب وکنز وصراح ولطایف وغیاث حجرہ بالضم خانۂ خرد وتاریک کہ روشنی آفتاب کی
وہان نہ پہونچے جسکو ہندی مین کوٹھری کہتے ہین از مؤید صحبت بالفتح ہم صحیح وبالضم غلط کیونکہ
مصدر یہی ثلاثی مجرد سے بضم اول مستعمل نہین ہوا از غیاث از تحقیقات میر نور اللہ احرار
حِب بالکسر وحُب وحُبہ بالضم ومحبت بالفتح بمعنی دوستی از صراح محبت ومودت وخلت
ووداد عربی دوستی وآشنائی ویاری فارسی متائی ہندی از نفائس وغیرہ جلیس ہمنشین
از منتخب ازدر بروزن افسر بمعنی زیبا ولائق وسزاوار از برہان نشاط بالفتح خوشی وشادمانی
بایمعنی لیکن اول غلط ہے کیونکہ اول جمع ہے نشیط کی بمعنی شادمان جیسے کرام جمع کریم کی از غیاث ملاعبت
باہم بازی کردن از منتخب وصراح اصل اسکی لعب ہے باب مفاعلہ سے ہے از منتخب مراغبت خواہش
ورغبت از غیاث قولہ سر بگریبان فرو بردن کنایہ ہے سوچ اور فکر اور حیا کرنے سے از برہان سر زانو
کنایہ ہے مراقبہ سے از برہان تعبد عبادت وبندگی کرنا از غیاث بندگی مین لینا از صراح خواہ کو ناہ
از منتخب کنون مخفف اکنون وحالی بمعنی الحال واین زمان وابتدا از برہان امکان
محاورہ فارسی مین بمعنی طاقت وقدرت اور باصطلاح اہل حکمت وہ چیز جسکا عدم ووجود دونو
ضروری نہو جیسے جزئیات حادثہ مثل انسان ودیگر حیوانات وشجر وحجر اور امتناع اوسکو کہتے ہین
کہ عدم اوسکا ضروری ہو جیسے شریک باری اور وجوب جسکا وجود ضروری ہو جیسے ذات واجب تعالی
از غیاث لطف بیان اسکا اوپر گذرا قولہ پیک اجل بمعنی پیام اجل از برہان مراد او پیا
وقت مرگ یا فرشتۂ قابض ارواح قولہ بحکم ضرورت آہ یعنی بمصداق اذا جاء اجلہم
لا یستاخرون ساعۃ ولا یستقدمون ناطقہ بند ہوجاوے ترجمہ جب مین زاویہ نشین ہوا
تو اوسوقت ایک دوست کہ گویا وہ صحبت مین ہمدم وہمراز رہتا اور حجرہ صحبت مین ہمنشین وہمدم
تھا حسب عادت قدیم ساعت سعید مین آیا کتنی ہی لگاوٹ کی اور بساط رغبت کی کھولا
مین نے اوسکا جواب نہ دیا اور مراقبہ سے سر نہ اٹھایا اوسنے آزردہ ہو کر بنظر غیظ میری طرف
دیکھا اور کہا قطعہ ابھی تک ہے تجھکو مجال سخن + نساکت ہو کہ باتین خوش سے خوش ہونا کلا آج کیجے

جسوقت پیک اجل پہونچے تو آپ ہی تیرا ناطقہ بند ہو یکی از متعلقان منش بر حسب واقع
مطلع گردانید کہ فلان عزم کردہ ست و نیت جزم کہ بقیہ عمر معتکف
نشیند و خاموشی گزیند تو نیز اگر توانی سر خویش گیر و راہ مجانبت پیش
متعلق صیغہ اسم فاعل باب تفعل سے مصدر اسکا تعلق بمعنی چنگ در زدن و بنفس درآویختن
از موید مادہ اسکا علق بالفتحتین ہے بمعنی گل چسپندہ اور محنت یا خصومت لازم کہ دفع نشود از منتخب
بمعنی آویزندہ مثل خویشی و قبیلہ و نوکر و چاکر فاضل مشرقی و شکرستان باب نصر ینصر سے
بمعنی خون بستہ اور کرم آبی جسکو فارسی مین زلو و زالو و زلوک و زلوچہ اور ہندی مین
جونک کہتے ہین اور محاورہ ہندی متعلق عبارت ہے ازدواج و اولاد سے منش اسمین شین ضمیر
غائب کی مفعول راجع بطرف متعلق فلان و فلانہ بالضم لفظ عربی ہے کنایہ ہے آدمی سے اور بسا
زیادتی الف ولام کے ابتدا مین کنایہ بہائم سے لیکن فارسی مین ہر جگہ بغیر الف ولام کے مستعمل چنانچہ
کہتے ہین فلان چیز فلان گھوڑا فلان مکان فلان مرد فلانی عورت از موید شخص مجہول و چیز غیر معروف
از برہان فل بضم اول و سکون ثانی اوسکا مخفف کبھی ایک کو فل اور دو کو فلان اور جمع کو فلون
کہتے ہین از منتخب بغیر الف ولام کنایہ غیر آدمی سے از کشف بالفتح خطا ہے از غیاث بمعنی شخص
غیر معلوم غیاث اس جگہ مراد بذات خود شیخ مرحوم عزم ارادہ و نیت و قصد عربی آہنگ فارسی
اور بمعنی کسیکو قسم دینا از منتخب مصدر باب ضرب یضرب سے از صراح جزم وہ عزم جس سے نہ پھرے
اور سوگند درست کرنا اور خاموش ہونا از منتخب معتکف صیغہ اسم فاعل باب افتعال سے
مصدر اعتکاف بمعنی گوشہ نشینی اختیار کرنا مسجد مین واسطے عبادت کے گزیند صیغہ مضارع
گزیدن بالضم سے بمعنی پسند نمودن و اختیار کردن از غیاث اللغات سر خویش گرفتن کنایہ ہے
موافقت کرنے سے از غیاث قولہ سر خویش گیر یعنی اگر تجھسے ہوسکے تو مثل سعدی کے تو بھی
معتکف ہو کر خاموش ہو مجانبت کسی چیز سے دور رہنا اور کسی کام سے یکسو ہونا از غیاث
مادہ اسکا جنب ہے بمعنی پہلو و کنارہ از صراح قولہ راہ مجانبت پیش یعنی راہ کنارہ کشی اہل دنیا
اختیار کر ترجمہ میرے ایک علاقہ مند نے اوسکو حقیقت حال پر خبردار کیا کہ سعدی نے
عزم مصمم و نیت مستحکم کیا ہے کہ تا دم زندگی اعتکاف مین بیٹھے عبادت پروردگار کرے اور

خاموشی اختیار کرے اگر ہو سکے تو اوسیطرح تو بھی اعتکاف کر اور اہل دنیا سے کنارہ کشی کرنے کا اعتراف کر
گفتا بعزت عظیم و صحبت قدیم کہ دم بر نیارم و قدم بر ندارم مگر آنکہ سخن
گفتہ شود بعادت مالوف و طریق معروف کہ آزردن دوستان
جہل است و کفارت یمین سہل و خلاف راہ صواب است و عکس رای
اولو الالباب ذو الفقار علی در نیام و زبان سعدی در کام
گفتا اسمین الف زاید ہے بعزت مین با قسمیہ ہے قولہ دم بر نیارم یعنی سخن نگویم
از شارح فاضل و خیابان و شکرستان اقول اس مقام مین کہ ذکر سعدی کی خاموشی کا ہے
اور یہ شخص چاہتا ہے کہ سعدی کلام کرے اور علاقہ مند سعدی کا کہتا ہے کہ تو بھی خاموشی اختیار کر
اوسکے جواب مین یہ کہنا کہ مین بات نکرونگا اور پھر یہ کہنا کہ مین یہان سے قدم نہ اوٹھاؤنگا
جبتک بعادت مالوف کلمہ و کلام نہو عجیب و غریب تقریر متناقض ہے مؤلف کے نزدیک
دم بر نیارم کے دو معنی مناسب مقام ہو سکتے ہین ایک یہ کہ مین دم باہر نہ لاؤنگا یعنی اپنا
دم بند کرونگا جان دونگا تا کہ یہ کلمہ سنکر وہ خاموشی کو ترک کرے چنانچہ حالت اضطرار مین ایسے
کلمات زبان پر لانا اکثر لوگون کا معمول ہے دوسرے دم بمعنی لحظہ اور بر آوردن بمعنی تقلید کردن
بھی آیا ہے چنانچہ لفظ دمبدم اور لفظ بر آوردہ کی شرح مین صاحب برہان قاطع لکھتا ہے یہ معنی جواب
مخاطب کے بہت درست آتا ہے یعنی تمام عمر کی خاموشی تو ایکطرف مین ایک لحظہ بھی خاموشی مین
سعدی کی تقلید نکرونگا قولہ قدم بر ندارم یعنی مین یہان سے جنبش نکرونگا مالوف
خو گرفتہ شدہ و دوستی کردہ شدہ مادہ اسکا الف بکسر اول و سکون لام یا بالفتحتین ہے از غیاث
بالفتح باب سمع یسمع سے بمعنی خو گرفتن و دوستی گرفتن بکسی و بجائے از صراح معروف
شناختہ شدہ مادہ اسکا عرف و معرفت و عرفان ہے باب ضرب یضرب سے از صراح جہل
و جہالت بالفتح نادانی و نادانستن و بالکسر خطا ہے باب سمع یسمع سے از صراح کفارہ بالفتح
و تشدید فا پوشندہ گناہان کہ بدلے گناہ کے لازم ہے مثلا توڑنے مین قسم کے یا کھانے مین
روزہ کے معاوضہ گناہ کا کرے اور کفارہ قسم کا ایک بندہ آزاد کرنا یا تین روزہ رکھنا یا دس مسکین
کھلا دینا خواہ کپڑے پہنانا از غیاث و منتخب و کشف و فتاوی فیروز شاہی یمین سوگند از منتخب

صواب بالفتح راست و درست ضد خطا از منتخب و بمعنی راستی و درستی از غیاث اللغات
اولو الالباب صاحبان عقلہا و خردہا کیونکہ اولو بضمتین بمعنی صاحبان جمع ذو کی اور الباب جمع
لب بالضم و تشدید با کی بمعنی عقل و خرد ذوالفقار بفتح فا نام تلوار جناب حیدر کرار غیر فرار موافق
کتب اخبار فرستادہ حضرت قہار قولہ ذوالفقار علی در نیام آہ صاحب خیابان لکھتا ہے
کہ حاصل کلام یعنی یہ ہے کہ تیغ علی جہاد کفار میں میان سے باہر رہی اسی طرح مناسب یہ ہے کہ زبان
سعدی ساتھ کلمات پند و نصیحت کے متحرک رہے اقول یہ معنی تراشیدہ شارح کہ تیغ علی
ہمیشہ جہاد میں میان سے باہر رہی بعد شہادت صاحب ذوالفقار و فقدان ذوالفقار نادرست
مؤلف کے نزدیک راہ صواب سے دور کتب احادیث و اخبار ہے پس معنی ذوالفقار علی در نیام
و زبان سعدی در کام کے یہ ہونگے کہ موافق کتب اخبار بحالت جہاد کفار تیغ صاعقہ کردار جناب
حیدر کرار یعنی ذوالفقار کبھی میان کے اندر نرہی اوسی طرح ہرگاہ سعدی علامہ عصر و مرد فاضل ہے علوم
ظاہر و باطن میں فرد کامل ہے تو بمصداق اس بیت کے ع اگر بینی کہ نابینا و چاہ است اگر خاموش
بنشینی گناہ است ؕ اور بمصداق آیہ وافی ہدایہ امرون بالمعروف و ناہون عن المنکر واجب ہے کہ
سعدی زبان اپنی اظہار کلمات گہربار وعظ و نصائح سے بند نکرے ترجمہ یہ بات سنکر اوسنے
کہا قسم ہے عزت اور بزرگواری خداوند عظیم کی اور سوگند ہے صحبت دیرینہ قدیم کی میں سعدی
اپنی جان دونگا تمام عمر کی خاموشی تو یکطرف سکوت میں ایک لحظہ بھی سعدی کی تقلید اور بیان سے
جنبش نکرونگا مگر اوسوقت کہ وہ بلبل بوستان بولنے چہچہے کرے حسب عادت و طریق دوستان
کیونکہ ستانا دوستوں کے دل کا جہل ہے اور کفارہ خلاف قسمی کا سہل ہے اور موافق کتب اخبار
بحالت جہاد کفار تیغ صاعقہ کردار جناب حیدر کرار یعنی ذوالفقار کبھی میان کے اندر نرہی اور سعدی
کہ علامہ عصر اور مرد فاضل ہے علوم ظاہر و باطن میں فرد کامل ہے موافق راے عاقلوں کے بموجب
آیہ امرون بالمعروف و ناہون عن المنکر اور بنظر اس بیت کے بیت اگر بینی کہ نابینا و چاہ است
اگر خاموش بنشینی گناہ است ؕ واجب ہے کہ زبان اپنی اظہار کلمات گہربار وعظ و نصائح سے
بند نکرے قطعہ زبان در دہان خردمند چیست ؕ کلید در گنج صاحب ہنر
چو در بستہ باشد چہ داند کسے ؕ کہ جوہر فروش است یا پیلہ ور

قطعہ اگرچہ پیش خردمند خامشی ادب ست ؛ بوقت مصلحت آن بہ کہ در سخن کوشی ؛ دو چیز طیرۂ عقل ست دم فرو بستن ؛ بوقت گفتن و گفتن بوقت خاموشی ؛ زبان مدار ہین بفتح رشیدی مین بضم از بہار عجم و کشف مین بفتح و ضم اور صاحب سراج الافات لکھتا ہی کہ تخصیص ضمہ خطا ہی بفتح بھی آیا ہی بلکہ ایران کے لہجہ مین بفتح ہی نہایت یہ کہ دونون صحیح از غیاث ؛ زبان فارسی لسان عربی جیب ہندی دہان فارسی فم و فوہ عربی منھ ہندی اغیر ترکی کلید فارسی مفتاح عربی کنجی ہندی گنج وہ زر و گوہر کو زمین مین دفن کرین از برہان گنج و گنجینہ فارسی خزانہ بالکسر عربی جیہ بچہ ہندی جوہر فروش وجوہری وہ شخص جو دُر و یاقوت و لعل و زمرد وغیرہ جواہرات بیچے پیلور مخفف پیلہ ور بروزن شیشہ گر بمعنی عطار و ابریشم فروش از غیاث و ابراہیمی جو شخص کہ دارو و اجناس عطاری اور سوئی دریشم و مہرہ اور امثال اوسکے خانہ بخانہ بیچتا پھرے از برہان طیرہ بفتح خفت و سبکی و بکسر طا و فتح یار تحتانی فال بد از منتخب بروزن خیرہ خجلت و خجالت و خجل و بمعنی آزردگی ہم و در عربی بمعنی فال بد و بفتح اول ہم در عربی بمعنی قہر و خشم از برہان بفتح اول و سکون ثانی خشم و غضب و خجالت و عیب از کشف بمعنی غمناک بھی آیا ہی از شرح خاقانی و سراج ترجمہ قطعہ زبان ہی کلید در علم و فضل ؛ خموشی مین ظاہر نہوسے ہنر ؛ اگر بند ہو در تو کیونکر کھلے ؛ کہ ہی جوہری گھر مین یا شیشہ گر بعد اوسکے میری طرف مخاطب ہوکر کہنے لگا قطعہ خموشی گرچہ ہی بہتر مگر نہ عالم کو ؛ جواب دینا ہی لازم ہی جسے پوچھے کوئی ؛ نشان بیخردی ہین دو چیز اے غافل ؛ سکوت وقت سخن بکنا وقت خاموشی فی الجملہ زبان از مکالمت او در کشیدن قوت نداشتم و روی از محاورہ او گردانیدن مروت ندانستم کہ یار موافق بود و محب صادق بیت چو جنگ آوری با کسے در ستیز ؛ کہ از وی گزیرت بود یا گریز فی الجملہ اس لفظ کو قدما بمعنی حاصل کلام و مجمل سخن استعمال کرتے ہین ترجمہ اوسکا در جملہ اور عرف حال مین بمعنی من وجہ یعنی کسیطرح مستعمل از برہان جیسے القصہ والغرض و قصہ مختصر و قصہ کوتاہ مکالمت باہم گفتگو کرنا قولہ زبان در کشیدن یعنی خاموش ماندن از مویدا لفضلا قوت بضم قاف و تشدید واو استعداد و امکان از غیاث [illegible]

قوی اسکی جمع ہی بمعنی توانائی از صراح در لغت قو و قوله قوت نداشتم اکثر گلستان مین
جو بصحت مشہور ہین اور شرح خیابان و شرح فاضل مشرقی مین قوت ہی اور مختار صاحب
شکرستان کا فتوت ہی بمعنی جوانمردی اقول ہرچند فقرۂ ثانیہ مین کہ لفظ مروت ہی اوسکے مقابل مین
لفظ فتوت کو صاحب شکرستان نے بہتر ٹھہرایا لیکن بعد اوسکے اگر لفظ نداشتم ہوتا تو معنی درست آتے
حال آنکہ نداشتم فقرۂ ثانیہ مین ہی دونون فقرات مین لفظ نداشتم فصاحت سے باہر اور لفظ نداشتم کے
ساتھ لفظ فتوت محاورۂ فصحا مین شاید آیا ہو مگر فقیر کی نظر سے نہین گذرا پس لفظ قوت بمعنی بجا ہی
جیسا کہ مختار صاحب خیابان و شارح فاضل کا ہی مؤلف کے نزدیک مناسب محاورت بابکدیگر
ہمکلام ہونا از غیاث اور جواب دینا یکدیگر کا قوله محاورت بعض نسخہ مین محادثت بھی آیا ہی
دونون بہتر کہ معنی دونون کے ایک ہین روی گردانیدن و روی تافتن و روگردان شدن
کنایہ ہی کوئی چیز یا کوئی بات منافی طبع دیکھ یا سنکر منہ پھیر لینا از برہان مروت بضمتین و تشدید
واو مفتوحہ و مروآت بضمتین مردمی و مردمی یہ لفظ ماخوذ ہی مرء سے بمعنی مرد از غیاث و مؤید و کشف
و مذیل و صراح یہ لفظ مروت بضمتین و تشدید واو صحیح و بضم اول و فتح ثانی خطا ہی از غیاث ستیز
بکسر تین و یاے مجہول جنگ و خصومت و خشم و ناسازگاری و امر با یکدیگر ہم بمعنی ہی از غیاث اللغات
سرکشی و لجاجت و کین و عناد و تعصب و قہر و ظلم و تعدی از برہان گزیر بالضم چارہ و علاج اور ناگزیر
بمعنی ناچار و لاعلاج اور افادۂ ضرورت بھی کرتا ہی بالفتح بمعنی بیشکار از برہان گریز بمعنی گریختن قوله
چو جنگ آوری آہ یعنی جنگ و خصومت اوس سے کر جسکو زور و قوت یا تیغ تقریر سے مار سکے
خواہ مکر و حیلہ اوسکے ہاتھ سے فرار ممکن ہو اور اگر بزور و قوت یا مکر و حیلہ سے کسیطرح غلبہ ممکن نہو تو
جنگ و خصومت خطا ہی صلح و آشتی روا ہی حاصل سخن محب صادق اگر کسی امر پر اصرار کرے
تو مقتضا اسے محبت یہ ہی کہ تو اوسکی متابعت و رضاجوئی اختیار کرے ترجمہ قصہ کوتاہ
پھر خاموشی کی مجھکو مجال نہ تھی گفتگو سے منہ پھیرنا مین نے بیمروتی سمجھی کیونکہ وہ میرا یار موافق تھا
اور محب صادق بلکہ خصومت جو کرنی ہو تو اوس سے کرو جسے رکھ سکے یا زیا ہو سفر
بحکم ضرورت سخن گفتیم و تفرج کنان بیرون رفتیم در فصل ربیع کہ صولت برد
آرمیدہ بود و اوان دولت ورد رسیدہ پیراہن برگ بر درختان

چون جامهٔ عید نیکبختان قطعه اول اردی بهشت ماه جلالی بلبل گوینده بر منابر قضبان
بر گل سرخ از نم اوفتاده لآلی همچو عرق بر عذار شاهد غضبان قوله بحکم ضرورت حکم بمعنی
فرمان و ضرورت بفتح حاجت و بیچارگی از غیاث و مؤید پس بحکم ضرورت بمعنی بناچاری و مجبوری
تفرج کشایش پانا اور تنگی و دشواری سے باہر آنا از منتخب عربی میں بمعنی خوشحالی اور فارسی میں بمعنی
سیر و تماشا از مؤید فارسیان بمعنی سیر و تماشا اس جہت سے استعمال کرتے ہیں کہ سیر موجب
کشادگی خاطر ہے از غیاث ربیع موسم بہار کہ ہندوستان میں چیت و بیساکھ ہے اور دوسرے قول
میں بیساکھ و جیٹھ از غیاث باران بہاری از منتخب مدت رہنے آفتاب کی برج حمل و ثور و جوزا میں یعنی
بیساکھ جیٹھ اساڑھ از مؤید اقلیم چہارم و پنجم و ششم میں بابت رہنے آفتاب کی حمل ثور جوزا میں یعنی
بیساکھ جیٹھ اساڑھ میں اور اقلیم دوم و سوم میں برج حوت و حمل یعنی چیت بیساکھ میں از غیاث
در لغت بہار صولت بالفتح حملہ بردن از منتخب بمعنی رعب و ہیبت مستعمل از غیاث برد و خصر
بفتح خاے معجمہ و صاد و راے مہملہ عربی سردی فارسی جاڑا ہندی از لغات آرمیده قرار گرفته
و ساکن شده از برہان اوان بفتح وقت و ہنگام از مؤید و غیاث و منتخب دولت بالفتح گردش
زمانہ ساتھ نیکی و ظفر و اقبال و مال کے اور جو چیز کہ دست بدست پھرے مال و ظفر کو دولت اسی جہت سے
کہتے ہیں کہ ایک سے دوسرے کو پہونچتی ہے از غیاث و منتخب نقیض نکبت اور محققین کے نزدیک دوری از
علایق سے اور حاصل ہونا مطالب دارین یعنی دنیا و آخرت کا اور مجذوبین کے نزدیک [illegible]
نرکھنا اور باشتہا اپنے کھانا اور سونا از برہان حصہ و نصیب و قسمت کہ گردش فلکی سے حاصل ہو
از مؤید ورد وجہ تسمیہ عربی گل سرخ فارسی گلاب کا پھول ہندی از لغات اردی بہشت بفتح اول
و سکون را و کسر دال مہملہ و یاے مجہول ماہ شمسی کہ ہندی میں مطابق اوسکے ماہ جیٹھ ہے اور یہ مرکب ہے
ارد بمعنی مانند و نظیر و شبیہ اور بہشت سے پس معنی ترکیبی اسکے مانند بہشت چونکہ ایران و توران میں
اشتداد بہار کی اس مہینے میں ہوتی ہے لہذا یہ مہینہ اس نام سے موسوم ہوا اور نام روز سوم ہر ماہ
شمسی کا ہے از جہانگیری و رشیدی و کشف و غیاث نام ماہ دوم سال شمسی کا ہے کہ آفتاب برج ثور میں
رہتا ہے اور چونکہ یہ مہینہ درمیان فصل بہار کا ہے [illegible] کو خاصیت نشو و نما ہوتی ہے گل و ریاحین
شگفتہ ہوتے ہیں اور ہوا کو خاصیت اعتدال ہوتا ہے لہذا اس مہینے کو اردی بہشت کہتے ہیں [illegible]

نام پہلے مہینے ماہ شمسی کا ہی جسکو ہندی مین بیساکھ کہتے ہین اور آفتاب برج حمل مین رہتا ہی اور سال
شمسی کو سال جلالی بھی کہتے ہین چنانچہ شرفنامہ مین مذکور ہی اور اسی جہت سے اس مہینے کو ماہ جلالی
کہتے ہین اور شرف آفتاب کا اس مہینے مین ہی قول شیخ سعدی اول اردی بہشت ماہ جلالی است بلبل گوینده
از ابتدا الی الفضلاء بلبل لفظ عربی ہی مفرد جمع اسکی بلابل بفتح باء اول و کسر باء ثانی گوینده یعنی چہچہا
کرنے والی منابر جمع ہی منبر کی جسپر واعظ بیٹھکر خطبہ پڑھتا ہی اور وعظ کہتا ہی صیغہ اسم آلہ ہی
مصدر اسکا نبر ہی بالفتح و سکون باء موحدہ باب ضرب یضرب سے بمعنی جاے بلند از غیاث
و منتخب و صراح قضبان جمع ہی قضیب بفتح اول و کسر ثانی کی بمعنی شاخ درخت از صراح
قضبان بفتح اول و سکون ثانی صیغہ صفت مشبہ ہی غضب بفتحتین بمعنی قہرناک و خشمناک انتہیٰ
ترجمہ آخرکار یار غمگسار کی خاطر شکنی مجھکو ناگوار ہوئی چار و ناچار خموشی کی توڑکر پانؤن کو دامن
گوشہ نشینی سے سمیٹکر ہم دونون خوشی خوشی باہر نکلے وہ ایام فصل بہاری کے تھے کہ ان دنون مین
تیزی سرما کی سست و سرد ہوئی تھی غنچہ گل کی شگفتگی کا موسم آپہونچا کونپلین درختون کی زرد
ہوئی تھین پلیٹ ہرے پتون کے جامے ہر طرف پہنے درختون نے ۝ دوشالے سبز اوڑھے عید کو جون
نیک بختون نے ۝ بہار آتی ہی غنچہ گل کے نکلے ہین گلابی سے ۝ نہال سبز جو ہین ہین گلستان مین تیرابی
قطعہ شیخ کا آغاز تھا خوب سی فصل بہار ۝ بلبلین کس شوق سے کرتی تھین ان چہچہے ۝ جو گل سرخ
کو پہنے تھے شبنم ۝ [illegible] پر شوق کے شب را ببوستان با یکی از دوستان
اتفاق مبیت افتاد موضعی خوش و خرم ۝ درختان دلکش و درہم گفتی کہ خرده مینا
بر خاکش ریختہ و عقد ثریا از تاکش آویختہ قطعہ روضۃ ماء نہرہا سلسال ۝ دوحۃ
سجع طیرہا موزون ۝ آن پر از لالہای رنگارنگ ۝ وین پر از میوہای گوناگون ۝ باد در سایہ
درختانش ۝ گسترانیده فرش بوقلمون ۝ بوستان و گلستان و باغ و گلزار فارسی بستان
روضہ عربی اور بوستان اوس مقام کو بھی کہتے ہین جہان میوہای خوش ہووین از برہان جاے
درختان گل و میوہا از مویدا اتفاق واقع ہونا کسی کام کا بے سبب از غیاث مبیت بفتح میم و
کسر باء موحدہ بمعنی شب باشی ہونا یا جگہ شب باش ہونے کی ماخوذ از بیات بالفتح بروزن فعال
بمعنی رات کاٹنا یا شب [illegible] انتہی از غیاث و مہذب وغیر آن

بیہودہ باب ضرب یضرب سے از صراح موضع بفتح میم وکسر ضاد معجمہ بمعنی جاے نہادن چیزے
وبمعنی مطلق جا مستعمل از غیاث اقول لفظ موضع بفتح ضاد صحیح کیونکہ صاحب صراح اسکو باب فتح یفتح سے
لکھتا ہی یعنی بکسر ضاد صیغہ اسم ظرف کا جیسا کہ صاحب غیاث لکھتا ہی باب ضرب یضرب سے غالبا
سہو کاتب یا غلطی صاحب غیاث کی ہوا اور موضعی میں یا توصیفی ہی خوشش بمعنی خوب اقول
لفظ خوشش بالفتح کو ساتھ واو معدولہ کے لکھنے کی وجہ ظاہرا یہ ہی کہ خشش بالفتح بغیر واو معدولہ بمعنی
مادرزن وشوہر ہی جسکو ہندی میں ساس کہتے ہیں اور بمعنی تند وتیز دوڑنا اور بمعنی نعل کو بھی کہتے ہیں
چنانچہ برہان قاطع میں موجود خرم بالضم وراء مشددہ مفتوح تازہ وسیراب از غیاث شادمان وخوشنود
اور نام ماہ دہم کا کہ دسواں مہینہ سال شمسی کا ہی جو آفتاب بیچ جدی میں رہتا ہی مطابق اسکے ماہ پوس
بالکہ ہی اور اسکے آٹھوین تاریخ ہر ماہ شمسی کی کہ بنا بر قاعدہ کلیہ روز جشن وعید اہل فارس ہی از برہان یہ لفظ بمعنی خرم
فارسی میں ساتھ واو معدولہ کے لکھتے ہیں از مؤید وکشف دلکش شوق انگیز اور وہ چیز کہ جسکی طرف
دل ہمیشہ مائل رہے از مؤید درہم پیچیدہ خردہ بالضم بروزن مردہ ریزہ ہر چیز از برہان وغیاث
مینا بالکسر شیشہ شراب وآبگینہ رنگین جس سے طلا ونقرہ پر نقاشی کرین اکثر سبز ہوتا ہی یا لاجوردی
اگرچہ سرخ وسفید بھی ہوتا ہی اور منتخب اللغات میں ایک جوہر سبز ہی از غیاث آبگینہ الوان کہ درصنع کار
کام آتا ہی از برہان خردہ مینا مینا سے شکستہ وریزہ ریزہ شدہ اور کنایہ شراب اعلی سے بھی ہی
از برہان عقد بالفتح گرہ دینا اور باندھنا اور حساب کرنا اور عہد وپیمان کرنا از منتخب [illegible]
وعہد ونکاح وحبل کے مستعمل چنانچہ کہتے ہیں عقدت البیع والنکاح والحبل فانعقد از صراح
وبالکسر سلک مروارید یعنی موتی کی لڑی وگلوبند جسکو ہندی میں ہار کہتے ہیں [illegible] بضم اول وفتح ثانی
جمع ہی عقدہ بالضم کی بمعنی گرہ از غیاث ثریا عربی پروین وپرن فارسی چھہ ستارے اور بعضے کہتے ہیں
سات ستارے ہیں بیچ ثور میں از مؤید چند ستارے یکجا جمع ہیں کوہان ثور میں اور کنایہ
گوہر آبدار ودندان محبوب سے بھی ہی از برہان اصل لغت میں تصغیر ثروا ہے کہ صیغہ مؤنث
افعل التفضیل کا ہی مشتق ثروۃ سے کہ بمعنی کثرت ہی چونکہ ان ستاروں میں قدرے کثرت ہی اسلئے
نام سے مسمی ہوا از صراح اور ہندی شرح بوستان میں تصغیر ثریا میں بلحاظ فرد ہی کہ الگ ہی
یا تصغیر بجہت تعظیم کے ہی از غیاث قولہ عقد ثریا مختار شارح فاضل صاحب بہار [illegible]

عقد بالکسر ہی بمعنی ہار و رشتۂ مروارید **اقول** درختان انگور سے رشتۂ مروارید یا مالۂ مروارید لٹکتا اگر بنظر
تشبیہ خوشۂ انگور کے ہی تو تشبیہ تام نہین ہوتی بلکہ تشبیہ ناقص ہی مؤلف کے نزدیک اس مقام مین
عقد بالکسر نہین بلکہ بضم عین و فتح قاف بمعنی گرہین مناسب کیونکہ ستارہ بصورت گرہ ہوتا ہی اگر ہر
ہر چہار طرف اور تلے اوپر مجتمع ہون تو وہ تشبیہ خوشۂ انگور سے ہوتی ہی پس اس صورت مین عقد ثریا کی
مشابہت خوشۂ انگور سے بخوبی ظاہر اور مشابہت مالۂ مروارید کی خوشۂ انگور سے چسپان نہین
احاطۂ مشابہت سے باہر روضہ و حدیقہ بفتح عربی مرغزار و سبزہ زار و باغ فارسی ریاض جمع از
منتخب و برہان و غیاث و موید **سلسال** آب صافی و سرد و شیرین و خوشگوار از منتخب و غیاث
دوحہ درخت بزرگ از مؤید سجع بالفتح آواز طائران خوش آواز مثل بلبل و قمری وغیرہما از غیاث
**موزون** لفظ عربی ہی بمعنی سنجیدہ اور فارسیان بمعنی خوش استعمال کرتے ہین از برہان **قولہ**
**لالہ ہای رنگارنگ** **اقول** جاننا چاہیے کہ لالہ کے بہت اقسام ہین کوہی و صحرائی و نعمانی
و شقایق و دلسوخت و دلسوز و خطائی و خودروئی و سفید و زرد و عباسی و پیکانی و مقراضی و ذخری
و آتشی و دوروئی اور واقعات بابری مین لکھا ہی کہ قریب پچاس قسم کے لالہ اطراف کابل مین
ملاحظہ ہوا ہی از غیاث و برہان و کشف و مؤید و مصطلحات لالہ ہر گل کو کہتے ہین جو خودرو ہو و
عموماً اور لالہ داغدار کو اوسکو لالہ نعمان کہتے ہین خصوصاً از برہان **ترجمہ** بعد چند مدت رات کو
درمیان ایک گلزار کے ساتھ ایک یار غمگسار کے اتفاق شب باشی کا پڑا ایسا گلستان نمونۂ روضۂ
رضوان کہ بیچ مین ایک مکان عالیشان بہت خوش قطع جسکے دیکھنے سے دل خرم و شادمان گردان
درختان میوہ دار و گل و ریحان نہایت خوبصورت و گنجان زمین پر سبزہ اس خوبی کا اوگا کہ گویا
ریزہ ہاے مینا ریختہ اور اوسکے درختان تاک سے خوشہ ہاے انگور مثل عقد ثریا
آویختہ **قطعہ** نہرون کا پانی سرد راحت جان ؛ طائرون کی صدا بہت موزون
باغ مین لالہاے رنگارنگ ؛ پیڑون مین میوہ ہاے گوناگون ؛ بادنے سایہ مین درختون کے
فرش بچھوا دیے ہین بوقلمون ؛ بامدادان کہ خاطر باز آمدن بر راے
**نشستن غالب آمد دیدمش دامنی گل و ریحان و سنبل و ضمیران**
**فراہم آوردہ و عزیمت شہر کردہ بعضے نسخہ مین ہی آہنگ رجوع کردہ**

گفتم گل بوستان را چنانکه دانی بقائی و عہد گلستان را وفائی نباشد و حکیمان گفتہ اند ہر چہ نپاید دلبستگی را نشاید گفتا طریق چیست گفتم برای نزہت ناظران و فسحت حاضران کتاب گلستان توانم تصنیف کردن کہ باد خزان را بر ورق او دست تطاول نباشد و گردش زمان عیش ربیعش را بطیش خریف مبدل نکند ؂ مثنوی ؂ بچہ کار آیدت ز گل طبقی ؂ از گلستان من ببر ورقی ؂ گل ہمین پنج روز و شش باشد ؂ وین گلستان ہمیشہ خوش باشد ؂

بامدادان وقت طلوع فجر و وقت ظہر کو کہتے ہین اسواسطے کہ معنی غداۃ و غدوہ کے تحت مین آیا ہی اور بعضے اہین طلوع فجر اور برآمد آفتاب کو بامداد کہتے ہین اور غدوہ و غداۃ وہی ہی از برہان الف و نون بامدادان مین زائد ہی جیسے بہاران اور صبحگاہان مین از غیاث و خیابان بامدادان و پگاہ فارسی سحر و صبح و غداۃ و غدوہ عربی تڑکا ہندی از نفائس خاطر جو کچھ دل مین گذرے اور دل کو بھی کہتے ہین کیونکہ یہ ظرف ہین دل صاحب خطرہ ہی از منتخب و بہار عجم و غیاث رای عقل و فکر از غیاث اندیشہ و تدبیر و مقتضاے عقل از منتخب و برہان خرد و قصد اور با حتیاط کچھ کہنا از کشف اللغات دامنی اسمین یا زائد ہی جسکے دور کرنے سے معنی مین خلل پیدا نہو گل بانواع گوشت ریحان اسم جامع ہی ہر ریاحین طیبہ کا خاصکر شیرین و مویز برگ گشت و سپند و شاہ سپرغم کا اوسکو ناز بو کہتے ہین اور ہر گیاہ خوشبودار و ہر گل سواے گل سرخ از غیاث شاہ سپرم و شاہ سپرغم و شاہ اسپرم و شاہ اسپرغم و شاہ اسفرم و شاہ اسفرغم کہ اسکو عربی مین ضیمران کہتے ہین از برہان سنبل بروزن بلبل ایک گھاس ہی خوشبودار شبیہ بزلف محبوبان اوسکی تین قسم ہی رومی و جبلی و ہندی سنبل ہندی عربی مین سنبل الطیب کہتے ہین از برہان ضیمران بالفتح ایک گھاس ہی ضومران بضم میم ایک قسم کا پھول ہی از صراح کہتے ہین ضیمران قبل از زمان کسری یعنی نوشیروان نہ تھا ایک دن بادشاہ مسند عدالت پر بیٹھا تھا ایک سانپ آیا چند دانہ سیاہ منہ سے اگل کر چلا گیا اوسی تخم کو بونے سے ضیمران کی پیدایش ہی نوشیروان ہمیشہ زکام مین مبتلا رہتا ضیمران کے سونگھنے اور کھانے سے زکام جاتا رہا خواص اسکا بہت ہی خصوصا دافع رعاف و بواسیر خونی اگر تھوڑا سا شکر کے ساتھ پیسکر بغل مین لگا دین بوے بغل زائل ہو از برہان در لغت شاہ اسپرغم قولہ گل و ریحان و سنبل و ضیمران

طرح کیا مین نے جواب دیا کہ واسطے تازگی دماغ ناظرون کے اور شگفتگی غنچہ خاطر حاضرون کے
کتاب گلستان تصنیف کر سکتا ہون کہ صرصر خزان کو اوسکے ورق پر قدرت درازدستی کی نہو یعنی
دست تعدی بدرجہ نہ سکے اور گردش فلکی عیش اوسکے بہار کا ساتھ طیش خزان کے گھٹا نہ سکے
مثنوی نہ تیرے کام آئے گل کا طبق ۔ بہ گلستان کا سیر ایک ورق ۔ پانچ چھ دن رہے ہی
گل کی بہار ۔ تازہ دائم رہے یہ گلزار ۔ حالے کہ من این سخن بگفتم دامن گل بریخت
و در دامنم آویخت کہ الکریم اذا وعد وفی فصلی در ہمان روز اتفاق بیاض افتاد
در حسن معاشرت و آداب محاورت در لباسی کہ متکلمان را بکار آید و مترسلان
را بلاغت افزاید فی الجملہ از گل بوستان ہنوز بقیتی ماندہ بود کہ کتاب
گلستان تمام شد حال یعنی زمانہ موجود از غیاث کریم باب کرم یکرم سے مادہ اسکا کرم
بسکون را و کرامت ہی اور کریم بفتحتین یعنی جوانمردی و مروت و سخاوت و عزیزی و بزرگواری و نوازش
از منتخب و غیاث پس کریم یعنی جوانمرد و سخی و بخشندہ صاحب نعمت از برہان وعد صیغہ ماضی ہی باب
ضرب یضرب سے یعنی نوید دیا لیکن بسبب اسکے کہ بعد اذا حرف شرط کے واقع ہوا یعنی مضارع ہو گیا
یعنی نوید دیوے وفی صیغہ ماضی ہی مصدر اسکا وفا یعنی وعدہ بجا لانا بیاض بالفتح سفیدی
ہر چیز و کاغذ سادہ بے لکھا ہوا اور نام ایک شکل کا ہی منجملہ سولہ اشکال رمل کے از غیاث و سروری
قولہ اتفاق بیاض افتاد صاحب خیابان و شکرستان و شارح فاضل لکھتے ہین یعنی در بیاض
کاغذ نوشتم اقول لفظ بیاض محاورہ مین یعنی کتاب ہی چنانچہ بیاض ابراہیم شاہی علم کلام مین
موجود اور کتاب یعنی نوشتن بھی آیا ہی از غیاث پس معنی اس فقرہ کے یہ ہونگے کہ دو فصلین یعنی
حکایتین اوسی روز اتفاق لکھنے کا پڑا معاشرت باخود تا زندگانی کرنا از منتخب باہم آمیزش کرنا
از صراح لغات شاہ ادب طور پسندیدہ از غیاث باقی شرح اس لفظ کی باب چہارم کی حکایت میں
انشاء اللہ تعالی لکھی جائیگی فائدہ محاورت با یکدیگر کلام کرنا اور جواب دینا یکدیگر کو از غیاث اللغات
لباس بکسر جامہ و پوشش اور لباس عورت کا مرد اور مرد کا عورت اور لباس تقوی شرم از خدا
و رشت و سطبر از منتخب قال اللہ تعالی ہن لباس لکم و انتم لباس لہن متکلم صیغہ اسم فاعل کا
باب تفعل سے یعنی سخن گو مادہ اسکا کلام یعنی سخن با فائدہ از صراح اور علم کلام عبارت ہی او علم

جسمین مقدمات نقلی کو بدلائل عقلی ثابت کرین اوس علم کے علما کو متکلمین کہتے ہین از جار شربت و غیاث
شرح سوال جواب دینے والا بلاغت بہونچنا مرتبہ منتہا کو اور ایراد کلام مطابق اقتضای مقام
بشرط فصاحت کہ جز و بلاغت ہی اور فقط فصاحت کے واسطے بلاغت شرط نہین ہی اور مناظر الانشا مین
بلاغت کی یہ تعریف ہی کہ لائق حال مخاطب اور مناسب مقام کے کلام کرنا اور خالص ہونا کلام کا
ضعف تالیف سے اور بعضے ثقات نے یون تصریح کی ہی کہ کلام کی بلاغت یہ ہی کہ کلام ہوافق حال
و مقام کے ہو اسطرح پر کہ وقت احتمال ملال سامع کے چاہیے کہ طول مقال سے احتراز کرے اور اہم کو
مقدم اور غیر اہم کو موخر کرے اور امور ملال انگیز کو ترک اور امور محبوبہ مخاطب کو اختیار کرے از غیاث
اور فصاحت بمعنی تیز زبانی و خوشگوئی اور باصطلاح علم معانی خالی ہونا کلام کا الفاظ غیر مانوس و ثقیل
و درشت و لغات مشکلہ سے اور اون الفاظ سے جو زبان زد بلغا کے نہو اور دو حرف ایک جنس کے
مجتمع نہون جیسے لفظ جمیع علم و لفظ صدق قول کہ لفظ جمیع کا حرف آخر اور علم کا حرف اول عین اور
لفظ صدق کا حرف آخر اور قول کا حرف اول قاف یکجا واقع ہوا یہ خلاف فن بلاغت ہی از مختصر معانی
فصاحت بمعنی کشادہ سخن و درست مخارج ہونا مصدر ہی باب کرم یکرم سے اور بلاغت بمعنی تیز زبانی
مصدر اوسی باب سے از صراح بقیہ بتشدید یا باز ماندہ قال اللہ تعالی بقیۃ اللہ خیر لکم یعنی جو کچھ کہ
حق تعالی نے تمھارے واسطے باقی رکھا اور حرام کیا وہ تمھارے واسطے بہتر ہی از منتخب ترجمہ
یہ بات میرے کہتے ہی گل کا دامن چھوڑ دیا میرا دامن پکڑ لیا کہ جوانمرد و اہل ہمت جب وعدہ کرے
تو بجا لاوے چنانچہ دو حکایتین حسن خطاب اور آداب جواب مین کہ اہل سخن کے کام آوے اور جواب
دینے والون کی بلاغت کو بڑھاوے اوسی دن مجھکو اتفاق لکھنے کا پڑا فصل گل اتمام کو نہ پہونچی تھی
جو کتاب گلستان تمام ہوئی و تمام آنگہ شود بحقیقت کہ پسندیدہ آید در بارگاہ
شاہ جہان پناہ سایہ کردگار پرتو لطف پروردگار ذخر زمان کہف
امان المؤید من السماء المنصور علی الاعداء عضد الدولۃ القاہرۃ سراج
الملۃ الباہرۃ جمال الانام مفخر الاسلام سعد بن الاتابک الاعظم شہنشاہ
المعظم مالک رقاب الامم مولی ملوک العرب والعجم سلطان البر والبحر
وارث ملک سلیمان مظفر الدین ابوبکر بن سعد زنگی ادام اللہ تعالے

اقبالها وضاعف اجلالها وجعل الی کل خیر مآلها بکرشمۂ لطف خداوندی مطالعہ نمایا
قطعہ گر التفات خداوندیش بیاراید ٭ نگارخانۂ چینی و نقش ارژنگی ست ٭ امید
هست که روی ملال درنکشد ازین سخن ٭ که گلستان نه جای دلتنگی ست ٭ علی الخصوص
که دیباچۂ همایونش ٭ بنام سعد ابوبکر سعد بن زنگی ست ٭ حقیقت بالفتح علم و یقین
از کشف چیزیکه باز داشتن و نگاه داشتن آن بحق واجب باشد حقیقة الامر یا یصیر الیه حق الامر و
وجوبه ویقال بلغ حقیقة هذا الامر ای یقینی شانه کذا فی التاج از مؤید بارگاه خیمہ بادشاهان وجاے
رخصت واجازت از برهان جاے باردادن بادشاه از مؤید وکشف **قوله پسندیده آید در بارگاه**
**اقول** لفظ آید فعل مضارع ہے اوسمین ضمیر فاعل کی راجع بطرف کتاب گلستان ہے بنظر اسکے کہ جگہ بار دینے
یعنی محل ورود سخن دل ہے لفظ بارگاه کنایہ ہے خاطر سے یعنی فی الحقیقت یہ کتاب اوسوقت اتمام و کمال کو
پہونچیگی کہ بادشاه کی خاطر مین پسند آوے **پرتو** روشنائی ہر چیزکی کذا فی الشرفنامہ لیکن دراصل پرتو اوس
چیز کو کہتے ہین جسکا وجود بذاته نہو بلکہ بسبب وجود دوسری چیز کے ہووے چنانچہ اہل توحید کہتے ہین کہ وجود
عالم کا پرتو وجود باری تعالی ہے بذاته وجود نہین رکھتا اور روشنائی کو پرتو اسی جہت سے کہتے ہین کہ وجود اوسکا
بسبب ایک جرم منور کے ہے از مؤید بمعنی فروغ و روشنی و عکس و شعاع کہ جرم نورانی سے ظاہر ہوا اور بمعنی سایہ جیسا
کہ مشہور ہے غلط ہے از غیاث و بہار عجم **عنایت** مہربانی ونگہبانی و توجہ از منتخب **ذخر** بالضم بمعنی پنہان نہادن مصدر
باب فتح یفتح سے اور ذخیره بالفتح بمعنی گنجینہ یعنی وه چیز کہ رکھ چھوڑی جاوے اسواسطے کہ دوسرے وقت
کام آوے از منتخب و غیاث شمار قاموس ملک مال روزگار گذشت **قوله ذخر زمان** لفظ ذخر کہ مصدر ہے اس جگہ
بمعنی اسم فاعل مناسب یعنی نگہبان زمان **کہف** غار وپناه کہوف جمع از منتخب و صراح امان سابق گذشت
سما و فلک وخضرا و جربا عربی آسمان و سپهر و چرخ فارسی از نفائس سما ماخوذ ہے سمو سے بمعنی بلندی از
غیاث **قوله المؤید من السماء** یعنی مدد یافته شده از آسمان از شارح فاضل و خیابان قوت داده شده
از آسمان از شکرستان **اقول** قوت و مدد آسمانی مراد ہو تائید یزدانی ہے چنانچہ کلام الله کو کتاب
آسمانی کہتے ہین **منصور** یاری داده شده از غیاث یعنی غالب **عضد** بفتح اول وضم ثانی وسما
عربی بازو فارسی اور بازو بمعنی قوت و استعداد از غیاث اور عضد نام ہے ایک بادشاه شیراز کا جسکا
گنبد مشهور ہے **دولت** شرح لکھی گئی علاوه اسکے دو آمد و [illegible] سختیست و طالع بمعنی [illegible]

اور بضم اول و سکون ثانی بر وزن مردہ بمعنی مالداری و بی نیازی اور وہ مال جو دست بدست ایک
دوسرے سے لیوے از برہان **قاہرہ** بمعنی غالب وچیرہ و زبردست از غیاث نام ایک شہر کا ہر
کنارہ دریائے مصر از منتخب **قولہ** عضد الدولۃ القاہرہ یعنی بازوے دولت غالب از شکرستان
و خیابان و شارح فاضل **اقول** اگر مراد عضد سے قوت ہو تو بنظر اسکے کہ دولت قاہرہ کی قوت
و زیادتی کا سبب خیرات و مبرات اور سخاوت ہی معنی اس جملہ کے یہ ہونگے کہ قوت دینے والا ہی
دولت قاہرہ کا اور اگر مراد عضد سے بادشاہ شیراز صاحب گنبد ہو اور عضد الدولہ ترکیب و معنی مین
مثل آصف مرتبت و سلیمان منزلت ہی تو معنی یہ ہونگے کہ دولت قاہرہ مین وہ عضد ہی اس زمانہ کا
یہ فقرہ مدح بابت امور دنیا کے ہی اور فقرہ ثانیہ یعنی سراج الملۃ الباہرۃ بابت مدح امور دین کے ہی
سراج بالکسر بمعنی چراغ و آفتاب از غیاث **ملت** بمعنی دین از منتخب گروہ از لطائف و شرح
نصاب کیش و شریعت از صراح **باہرہ** بکسر روشن و ظاہر و غالب از منتخب و غیاث مصدر اسکا
بہر ہی باب فتح یفتح سے بمعنی شگفت و غلبہ کردن چنانچہ کہتے ہین بہر القمر و القمر باہر اذا غلب ضوءہ
ضوء النجوم یعنی روشن ہوا قمر اور قمر روشن ہونے والا ہی جب غالب ہو ضیا اوسکی ضیا پر نجوم پر
از صراح **قولہ** سراج الملۃ الباہرہ یعنی چراغ طریقہ روشن از شارح فاضل و خیابان و شکرستان
**اقول** اس جگہ سراج بمعنی چراغ جیسا کہ شارحین مذکورہ نے لکھا ہی نا درست بمعنی آفتاب مناسب
اور ملت باہرہ سے مراد دین محمدی کیونکہ فی الحقیقت جسطرح روشنی آفتاب کی سب روشنیون پر
غالب ہی اور ضیا اوسکی تمام عالم پر ہی اوسیطرح دین محمدی سب ادیان پر غالب ہی **جمال**
خوبی سیرت و صورت و بضم خوبصورت و خوش سیرت از منتخب **انام** و بالمد و ایم تنوین
لفظ اسم جمع ہی بمعنی مخلوقات جن و انس جیسے قوم و رہط بمعنی گروہ و جماعت از
منتخب و شرح نصاب و لطائف و غیاث **قولہ** جمال الانام یعنی خوبی ظاہر و باطن ہی جمیع مخلوقات
انس و جن مین **مفخر** مصدر میمی ہی بمعنی فخر و ناز کرنا کسی چیز پر مادہ اسکا فخر باب نصر ینصر سے
از غیاث و صراح **شہنشاہ** مخفف ہی شاہنشاہ و شاہان شاہ کا بمعنی سر آمد بادشاہان اور
وہ جسکی مدد سے دوسرے بادشاہ ہووین منقول ہی کہ اطلاق اس لفظ کا مثل لفظ خداوند
سوا سے جناب باری تعالی کے دوسرے پہ نکرین از مؤید و برہان **اقول** یہ لفظ فارسی ہی چنانچہ

صاحب مؤید الفضلا نے اسکو فصل فارسی مین لکھا ہی اور یہ بھی جملہ کسی کتاب لغت مثل صراح و برہان قاطع و منتخب اللغات و کشف اللغات و فرہنگ ابراہیمی و جہانگیری و غیاث اللغات و مؤید الفضلا مین نظر نہین آیا معلوم نہین شیخ مرحوم نے لفظ معظم کے ساتھہ بطور عربی باضافۂ الف و لام کے کیونکر ترکیب دیا شاید کسی کتاب لغت عربی مین آیا ہو رقاب بالکسر و رقبت بفتحتین و سکون بار موحدہ و رقبات بفتح اول و ثانی و ثالث جمع ہی رقبہ بفتحتین کی بمعنی پشت گردن از صراح اعم بالضم جمع ہی امست کی شرح اسکی اوپر لکھی گئی مولی بفتح میم آزاد کنندہ و آزاد کردہ و اولی یعنی سزاوار تر و پسر عم و یاری کنندہ و دوست و ہمسایہ و ہم عہد یعنی ہم سوگند مولوی اوسی سے منسوب ہے از صراح و منتخب باب ضرب یضرب سے ہی اور حسب مستعمل شاذ از صراح ہم عمل و متابع و ندیم و مہتر از مؤید یہ لفظ مصدر میمی ہی بمعنی اسم فاعل و اسم مفعول اور ہو سکتا ہی کہ صیغہ اسم مفعول ہو اس تقدیر پر اصل مین مولوی تھا مفعول کے وزن پر واو اور یا ایک جگہہ جمع ہوئے اور حرف اول یعنی واو ساکن ہی اوس واو کو ساتھہ یا کے بدلا کرکے دونون یا کو باہم ادغام کیا اور ضمہ لام کا ساتھہ کسرہ کے بدلا گیا بسبب مناسبت یا کے بعد اوسکے یا اول کو واسطے تخفیف کے حذف کرکے کسرہ اوسکا ساتھہ فتحہ کے بدلا گیا یا متحرک ماقبل اوسکا مفتوح یا کو ساتھہ الف مقصورہ کے بدلا گیا مولی ہوا اگر کتابت مین اوس الف کو بصورت یا لکھتے ہین جیسے کہ اکثر نحو مین لفظ معنی مین یہی تقریر بیان کرتے ہین اور فارسیان کبھی مولا بالالف لکھتے ہین جیسے ماجرا کہ برسم خط عربی مین ماجری لکھتے ہین از غیاث اللغات سلطان والی و حجت و قدرت اور بضم لام بھی آیا ہی از منتخب مظفر بمعنی فیروزی یافتہ مادہ اسکا ظفر ہی تعالی گذشت اقبال پیش آنا اور رخ کرنا دولت کا کسیکی طرف اور بمعنی قبول کرنا از منتخب اہل فارس مین بمعنی دولت اور قوت طالع مستعمل از بہار عجم مضاعف دو چند از غیاث جلال بزرگی از منتخب تحویل گردیدن و گردانیدن اور اصطلاح مین نقل کرنا کسی چیز کا کہ اوسپر دعوی اصل کا کرین از غیاث و منتخب و کشف و لطائف وغیرہ مآل بمد ہمزہ بر وزن مقال جائے رجوع و جائے بازگشت و بمعنی انجام کار مستعمل یہ لفظ صیغہ اسم ظرف ہی اول بر وزن قول سے بمعنی بازگردیدن از غیاث باب نصر ینصر سے از صراح کرشمہ بکسرتین اشارت از غیاث بکسر اول و فتح ثانی و رابع بر وزن فرشتہ ناز و غمزہ و اشارہ بچشم و ابرو از برہان و مؤید مطالعہ بضم میم و فتح لام بر وزن مفاعلہ کسی چیز کی طرف دیکھنا

واسطے دریافت کے از منتخب اللغات و غیاث اللغات التفات عربی کہ ترجمہ فارسی
کن انکھیون سے دیکھنا ہندی قولہ بیاراید مراد یہ ہے کہ بنظر اصلاح دیکھے نگارخانہ وہ مکان
چینی کا جو نقش گوناگون آراستہ و منقش کیا ہوا از مؤید الفضلا و برہان قاطع ارژنگ
نام ہے ایک نقاش چین کا کہ نظیر مانی کا تھا اور بعضے کہتے ہین مانی کا نام ارژنگ تھا
اور مانی وجا ہے کہ لقب اوسکا ہوا از غیاث اللغات اسپید بیان اسکا و سیہ گندرا
روی تافتن و راہ گم کشیدن کنایہ ہے شہر سپید لینے اور روگردان ہونے سے
از ملاقات بہاران دل تنگی مراد ہے اور اداسی اور افسردگی خاطر سے دیباچہ
بیا مجہول و جیم فارسی معرب دیبا کا اور دیباچہ جامۂ ابریشمی زرنگار نگ ہے کہ سلاطین سکے قباچہ بیکلف بخواہم
بناکر پہنتے ہین اور وہ لباس لوازم عالیہ سے ساتھ بادشاہون سے ہے اور بسبب مناسبت آرایش کے خطبۂ کتاب کو
بھی باعتبار عبارات رنگین دیباچہ کہتے ہین اور بعضے محققین نے لکھا ہے کہ دیباچہ بیا سے معروف و جیم
عربی لفظ عربی ہے بمعنی چہرہ و رودی و رخسارہ کذا فی الکنز چونکہ خطبہ کتاب کا بمنزلہ روے کتاب کے ہے لہذا خطبہ
کتاب کو بھی دیباچہ کہتے ہین اور چونکہ صاحب برہان و رشیدی نے بیا سے مجہول و جیم فارسی لکھا ہے
پس ظاہر مین گذرتا ہے کہ دیباچہ بیا سے معروف و جیم عربی اوسکا معرب اور بعضے محققین لکھتے ہین کہ
ماخوذ ہے دیباج سے کہ معرب ہے دیباہ کا بمناسبت زینت و رونق اور حرف ہا مختفی آخر مین لفظ دیباچہ
واسطے نسبت و مشابہت کے ہے از غیاث اقول فی الحقیقت دیباج معرب ہے دیباہ کا چنانچہ
صراح و منتخب مین جمع دیباج کی دیابیج و دیابج مرقوم ہے ترجمہ اور فی الحقیقت یہ کتاب اوس وقت
تمام و کمال کو پہنچیگی کہ جب پسند آوے بارگاہ مین شاہ جہان پناہ سایہ کردگار پرتو لطف پروردگار
نگہبان زمان گوشۂ امن و امان موید بتائید یزدان مظفر و منصور دشمنان حاتم دوران آفتاب دین محمدی
علیہ و علی آلہ الرحمۃ و الرضوان خدیوان مین وحید العصر و الزمان فخر مسلمانان سعد ابن اتابک اعظم
شہنشاہ معظم پشت پناہ عالم سردار ملوک عرب و عجم بر و بحر کے سلطان وارث ملک سلیمان مظفر الدین ابی
ابوبکر بن سعد زنگی کے قائم و دائم رکھے اللہ تعالی اون دونون کا اقبال اور دو چند کرے اونکا جاہ و جلال
اور رجوع کرے طرف انکے خیر و خوبی کے اونکا آل خداوندی سے بگوشۂ چشم نظر اصلاح سے مطالعہ فرماوے
قولہ صلاح اوسکی جواب ہے شرط کے تو ہو جاوے نگارخانۂ چینی و نقش ارژنگی امید ہے کہ نہو

گردانیدن از صراح مکارم بالفتح جمع ہی مکرمت کی یعنی نوازشہا و بزرگواریہا از غیاث اللغات
ترجمہ دوسرے یہ کہ عروس ہنر یعنی فکر کی بسبب بدصورتی کے منہ نہ دکھاوے اور چشم ناامیدی
پشت پائے خجالت سے اپنے نہ اٹھاوے اور دیکھنے والون کے زمرہ مین نہ جلوہ گر ہووے مگر اوسوقت
کہ رونمائی مین خلعت مع زیور ہووے سرکار امیر کبیر کہ عالم و عادل ہی تائید و ظفر یافتہ حضور والا
ہر فن مین کامل ہی پشتیبان تخت سلطانی مشیر تدبیر مملکت رائی جائے امن دامان فقرا پناہ گاہ غربا
تربیت و پرورش کنندہ فضلا دوست دار اتقیا و ابرار اہل فارس کا افتخار اعظم الوزرا رئیس الامرا فخر
دولت و دین حامی اسلام فریادرس مسلمین عمدۃ الملوک والسلاطین ابی بکر بن ابی نصر دراز کرے اللہ
اوسکی ادر بڑھاوے قدر اوسکی کشادہ کرے اوسکا سینہ پر معرفت اور دوچند کرے ثواب آخرت
کہ ممدوح بزرگان آفاق ہی اور مجموع کرم و اخلاق ہی بلبیت اوسکی جس شخص پر عنایت ہی دوست
اعداگناہ طاعت ہی ترجمہ کسی از سایہ بندگان و حواشی خدمتی معین کہ اگر در ادای
آن برخے تہاون و تکاسل روا دارند در معرض خطاب آیند و محل عتاب گردند
بر طائفہ درویشان کہ شکر نعمت بزرگان واجب ست بر ایشان و ذکر جمیل
و دعای خیر و ادای چنین خدمت در غیبت اولیٰ تر ست کہ در حضور این بتصنع
نزدیک و آن از تکلف دور و باجابت مقرون قطعہ پشت دوتای فلک
راست شد از خرمی ۞ تا چو تو فرزند زاد مادر ایام را ۞ حکمت محض ست اگر لطف
جہان آفرین ۞ خاص کند بندۂ مصلحت عام را ۞ دولت جاوید یافت ہر کہ
نکونام زیست ۞ کز عقبش ذکر خیر زندہ کند نام را ۞ وصف ترا گر کنند ور نکند
اہل فضل ۞ حاجت مشاطہ نیست روی دلارام را ۞ بسا ہے وہ فارسے
بضم و رای مہملہ مشدد و جملہ و جمیع و کل عربی سبب ہندی حواشی جمع ہی حاشیہ کی یعنی مردمان
شاگرد پیشہ و خدمتگاران از منتخب و غیاث برخی اسمین یا مقدار ہی خواہ زائد جیسے اندک اور
اور برخ بفتح اول و سکون ثانی بمعنی پارہ و حصہ واندکے از بسیار از برہان تہاون مادہ اسکا ہون
باب تفعل بمعنی آہستگی و سستی کرنا از صراح خوار و حقیر رکھنا از منتخب و غیاث تکاسل
باب تفاعل کاہل و سست دکھانا از منتخب مادہ اسکا کسل بفتحتین باب سمع یسمع سے از صراح خطاب

معرض بالفتح و کسر را جاے ظاہر کردن چیزی و جاے پیدا شدن چیزے از غیاث و منتخب مراد اس سے
محل قولہ و ذکر جمیل و دعاے خیر معطوف ہے واجب پر قولہ و داعی چنین خدمت
یہ واو حالیہ ہے بمعنی حال آنکہ خطاب و عتاب و تیرن بمعنی غضب از مؤید و غیاث ملامت کردن
و خشم گرفتن و ناز کردن از منتخب غصہ کرنا از برہان قولہ کہ در حضور یہ کاف نفی کا ہے تصنع
و تکلف عربی ساختگی فارسی بناوٹ ہندی قولہ پشت دوتای فلک آہ یہ بحر ہزج مثمن مطوی
موقوف ہے مفتعلن فاعلن مفتعلن فاعلن از غیاث دوتا یعنی خم تا واسطے ربط کے ہے قائم مقام کاف
یا واسطے ابتداے زمان کے زاد ماضی ہے زادن کا بمعنی پیدا شدن مادر ایام کنایہ ہے دنیا سے
ترجمہ سبحان اللہ کیا انتظام ہے ہر ایک بندگان و شاگرد پیشگان ایک ایک خدمت پر معین ہیں
کہ اگر اوس کام کی بجا آوری میں اندک کاہلی و سستی روا رکھیں تو محل عقاب و عتاب میں آوین مگر یہ گروہ
فقرا کا اوپر واجب ہے شکر نعمت و ذکر جمیل و دعاے خیر امرا کسی خدمت پر معین نہیں بلکہ ادا کرنا البتہ خیر بات کا
غیبت میں بہتر ہے نہ پیش حضور کہ یہ تصنع سے نزدیک ہے اور وہ تکلف سے دور اور اجابت سے مقرون قطعہ
سیدھی ہوئی پشت خم پیر فلک کی وہیں ۞ جبکہ ماں سے جب دیا مادر ایام کو ۞ قدرت حق ہے اگر لطف خداوند
سے ۞ مصلحت خاص کا تابع کرے عام کو ۞ جینا انکو ناموں کا دولت جاوید ہے ۞ مرنے پر بھی ذکر خیر زندہ کرے
نام کو ۞ وصف ترا گر کرے یا نہ کرے اہل فضل ۞ حاجت مشاطہ کیا روے دلارام کو ۞ قولہ خاص کند او
اقول لفظ خاص سے مراد حاکم و بادشاہ ہے اور کند صیغہ مضارع اوس میں ضمیر فاعل کی راجع بطرف
خداوند تعالی اور لفظ بندہ میں اضافت قایم مقام لفظ را ہے کہ علامت مفعول ہے اور اس مصرعہ کے
آخر میں لفظ را بمعنی براے ہے یعنی خداوند تعالی حاکم گرداند شخص خاص را براي مصلحت عام خلائق
ذکر تقصیر خدمت و موجب اختیار عزلت تقصیر و تقاعدی کہ در مواظبت خدمت
بارگاہ خداوندی میرود و بنا بر آنست کہ طائفہ حکماے ہند در فضیلت بزرجمہر سخن
میگفتند آخر جز این عیبش ندانستند کہ در سخن گفتن بطی است یعنی درنگ بسیار
میکند و مستمع را بسی منتظر می باید بود تا وی تقریر سخنی کند بزرجمہر بشنید و گفت
اندیشہ کردن کہ چہ گویم بہ از پشیمانی خوردن کہ چرا گفتم مثنوی سخندان پرورده پیر کہن
بیندیشد آنگہ بگوید سخن ۞ مزن بی تامل بگفتار دم ۞ نکو گوی گر دیر گوئی چہ غم ۞

بیندیشد وانگہ برآورد نفس * وزان پیش بس کن کہ گویند بس * بنطق آدمی بہتر است از دواب
دواب از تو بہ گر نگوئی صواب * تقصیر و تقاعد پیچھے رہنا اور باز رہنا کسی کام کے کرنے سے از کشف وکشف
مواظبت ہمیشہ ایک کام پر رہنا اور مدام کوئی کام کرنا از کشف و منتخب وکنز خدمت فرمان برداری جمع اسکی
خدمات بکسر اول و فتح دال ہماہیہ جسکو چاکری کرنا اور فارسی کے استعمال مین معنی تحفہ و سلام و کورنش بھی آیا ہے
از غیاث و منتخب و بہار عجم وغیرہ مصدر یحضر باب نصر ینصر سے اور ضرب یضرب سے از صراح بارگاہ گذشت قطعی تشدید ایوان
درگاہ کشندہ وابستہ از غیاث ترجمہ ہمیشہ کی حاضر باشی مین بارگاہ خداوندی کی بجز تقصیر کے گویا کہا
ہوتی ہے اور سعادت مجھ سے باز رہتا ہون بنا اسکی اس بات پر ہے کہ ایک گروہ حکما سے ہند
بزرجمہر کی فضیلت مین گفتگو کرتے تھے آخر کوئی عیب اوسمین نہ جانا سوا اسکے کہ بات کہنے مین
بطی الکلام ہے یعنی بہت دیر کرتا ہے اور سننے والے کو بہت منتظر رہنا چاہیئے کہ وہ تقریر کسی سخن کی کرے
بزرجمہر نے سنکر کہا اندیشہ وغور کرنا کہ کیا کہون بہتر ہے پشیمانی حاصل ہونے سے کہ کیون کہا قطعہ
سخن دانی مین جو ہے پیر کہن * کرے غور پہلے کہے تب سخن * نہ تو بے تامل کبھی مار دم * سخن نیک کہہ دیر کا
کیا ہے غم * نہ تو بات کو طول دے دیر تک * نہ ہو یہ کہ سامع کہے بس بک * ہے گویائی سے بھی خوب انسان کو
جو بیہودہ بولے تو ہے مثل خر * فکیف در نظر اعیان حضرت خداوندی عز نصرہ کہ مجمع اہل دل
و مرکز علما ہے متبحر اگر در سیاقت سخن دلیری کنم شوخی کردہ باشم و بضاعت
مزجات بحضرت عزیز آوردہ و شبہ در بازار جوہریان جوی نیرزد و چراغ پیش آفتاب
پرتوی ندارد و منارہ بلند بر دامن کوہ الوند پست نماید * مثنوی * ہر کہ گردن بدعوی
افرازد * دشمن از ہر طرف بدو تازد * سعدی افتادہ ایست آزادہ * کس نیاید بجنگ افتادہ
اول اندیشہ وانگہی گفتار * پای پیش آمدست و پس دیوار * نخل بندم ولی نہ در بستان
شاہدم من ولی نہ در کنعان * کیف بالفتح عربی چگونہ فارسی کیونکر ہندی یہ اسم مبہم غیر متمکن
مبنی علی الفتح ہے واسطے پرسش احوال کے موضوع ہے اور کبھی بمعنی تعجب آتا ہے قولہ تعالی کیف تکفرون
باللہ از صراح اعیان واعین وعیون جمع ہے عین کی اور عین سوا معنی معروف یعنی چشم
بمعنی اہل شہر و اہل خانہ و آدمی و شخص واحد و گروہ و حاضر و جاسوس و برگزیدہ و پیشوا و اکثر قوم و مال
پدری و مادری از منتخب و صراح بزرگان از غیاث سوا اسکے بہت سے معنی ہین چنانچہ صاحب

الا لیس یعنی لکھا ہین حضرت بمعنی نزدیکی و درگاہ و حضور از منتخب کلمہ تعظیم ہی واسطے اسامی
بزرگون کے او یعنی حضور کلمہ تعظیم ہو گیا ہی اوسی شخص کے واسطے از غیاث عشرت [illegible] بمعنی [illegible]
ہو جیسو فتح اوسکی جمع جگہ جمع ہونیکی یعنی مجلس مجامع بفتح میم اول وکسر میم ثانی جمع مادہ اسکا
جمع بالفتح وسکون میم ہی باب فتح یفتح سے از صراح اہل دل لفظ اہل مفرد وجمع دونون مستعمل بمعنی صاحب
وصاحبان از غیاث اور دل کی شرح آگے لکھی گئی پس اہل دل بمعنی صاحبان کشف وکرامت وفتوت
مرکز صیغہ اسم ظرف ہی رکز سے کہ مصدر ہی باب نصر ینصر اور ضرب یضرب سے اور معنی رکز کے کوئی شئے
نوکدار مثل نیزہ وغیرہ کے زمین پر گاڑنا پس نقطہ دائرہ پرکار کا اسی جہت سے مرکز کہتے ہین صورت اوسکی
یہ ہی ⊙ اس حلقہ کے بیچ مین جو نقطہ ہی اوسیکا نام مرکز ہی قولہ مرکز علمای متبحر یعنی مکان
اوسکا مثل دائرہ ہی اور وہ خود مثل مرکز ہی از غیاث اور علما سے متبحر اوسکی مجلس مین حاضر رہتے ہین
متبحر صیغہ اسم فاعل کا ہی باب تفعل سے مصدر اسکا تبحر ہی تبحر وتبقر بہت علم ہونا اور متبحر بمعنی علامہ عصر
اور تبحر واسکا بحر ہی کہ بقول صاحب غیاث بحر بمعنی غور وفکر بھی آیا ہی جو کہ علما کو تبحر غور وفکر سے حاصل ہوتا
لہذا اونکو متبحر کہتے ہین سیاقت بالکسر روان کرنا از منتخب و غیاث شوخ بواو مجہول بیباک و دلیر و گستاخ
وچالاک از غیاث فضول و بیحیا و بیشرم و دزد و راہزن از رشوخی بمعنی طراری و بیباکی از برہان قاطع بضاعت
وسرمایہ و مال واسباب تجارت فارسی از منتخب پونجی ہندی مزجات بالضم صیغہ واحد مؤنث
اسم مفعول ہی باب افعال سے مصدر اسکا ازجا ہی واحد مذکر اسم مفعول مزجی بمعنی چیزی اندک مزجاۃ
اوسکی مؤنث چنانچہ سورہ یوسف علیہ السلام مین ہی جئنا ببضاعۃ مزجاۃ ای قلیلۃ از صراح ولغت ازجا ازجا کے
یہ معنی ہین کہ کوئی چیز ایک جگہ سے دوسری جگہ بسہولت لیجانا [illegible] چونکہ متاع قلیل بسہولت نقل کی جاتی ہی
لہذا متاع قلیل کو بضاعت مزجات کہتے ہین قولہ بدار الملک عزیز [illegible] یعنی گرامی
وصاحب قدر و خداوند مرتبہ از منتخب و برہان قاطع لقب ہی بادشاہ مصر کا اور زمانہ قدیم مین [illegible]
مصر کا لقب بھی عزیز ہوتا تھا از غیاث ومؤید وکشف [illegible] و اصطلاح عزیز [illegible]
و [illegible] کمیاب وگرامی فارسی از نفائس اقول اس جگہ مراد عزیز سے بادشاہ مصر ہی قولہ و بضاعت
مزجات بحضرت عزیز آوردہ اقول اس جگہ واو تقابل کا ہی یعنی تشبیہ [illegible] مقام لفظ گویا
یعنی علماے متبحر کی مجلس مین حاضر ہو کر گفتگو کرنا تو شوخی ہی اور باوجود کم علمی کے ہمکلام ہونا علما سے گویا انتقال

عزیز مصر کے پاس لیجاتا ہے یہ فقرہ بضاعت مزجات آہ اشارہ ہے اس آیہ سے جو سورۂ یوسف مین ۱۳ پارہ کے
۱۴ رکوع مین قبیل ربع کے واقع ہے وجئنا ببضاعۃ مزجاۃ فاوف لنا الکیل وتصدق علینا ان اللہ یجزی المتصدقین
قصہ اسکا موافق کتب تفسیر کے مجملا یہ ہے کہ بعد فوت عزیز مصر جب حضرت یوسف علی نبینا وعلیہ السلام
بادشاہ ہوئے سات برس تک خوب غلہ جمع کرتے رہے بعد اوسکے ایام قحط مین ایک نرخ مناسب مقرر کرکے
اپنے ملک والون کو بقدر حاجت دیتے اور غیر ملک والون کو ایک اونٹ سے زیادہ نہ دیتے جب حضرت کے بھائیونکو
خبر پہونچی کہ مصر مین غلہ سستا بکتا ہے تو آئے اور غلہ لیکے چلے چلتے وقت حضرت نے فرمایا کہ ابکی بار اپنے بھائی کو بھی
ساتھ لیتے آئیو چنانچہ حضرت کے برادر عینی کو ساتھ لیکے گئے اوس مرتبہ سب اسباب اونکے گھر کا بسبب قحط کے
بک گیا تھا لہذا واسطے خرید کرنے غلہ کے صنوبر اون اور پنیر لیگئے تھے جب حضرت کی مجلس مین داخل ہوے تو
کہنے لگے کہ اے عزیز ہمپر اور ہمارے گھر پر سختی پڑی ہے اور ہم لائے بضاعت ناقص سو ہمکو بھرتی پوری دے
اور خیرات کر ہمپر کہ اللہ تعالی بدلا دیتا ہے خیرات کرنے والونکو انتہی پس لفظ بضاعت اور مزجات وہی پنیر اور اون اور
لفظ عزیز سے بادشاہ مصر مراد شیخ مرحوم کی معلوم ہوتی ہے یعنی ہمارا علم مثل پنیر اور اون کے بضاعت قلیل ہے
اور علما مثل عزیز مصر ہین اور جو صاحب خیابان اور شارح فاضل نے عزیز سے وزیر مصر سمجھا ہے غلط فہمی
اونکی ہے سپید بفتح سین مہملہ وکسر با و سکون تحتی و دال مہملہ سے آبگینہ جسکو ہندی مین پھٹک کہتے ہین از غیاث مثل از
منتخب وسوید سنگ سیاہ ہے براق نرمی وسبکی مین مثل کہربا از برہان آزادہ بروزن آمادہ
سوسن و سرو و مردم ولی شعار اور باصطلاح محققین کہ تعلقات بشری سے خلاص ہو گیا ہو از برہان
جو شخص کہ سلوک کیا ہوا اور بقول صاحب بہار عجم اگر زیادتی کا لفظ آزادہ مین بجہت بیان حرکت ہے
جیسے کہ جام و جامہ دونون بمعنی پیالہ شراب خوری ہے مگر آزاد بدون ہا اوس جگہ مستعمل ہے کہ اختیار
رہائی کا دوسرے کے ہاتھ ہو اور آزادہ وہان کہ اختیار رہائی کا اوسی کے ہاتھ ہو از غیاث اللغات
افتادہ بمعنی عاجز و ساقط و خراب شدہ و زبون گردیدہ اور افتادن بمعنی گرپڑنا اور دور ہونا اور گرنا
خراب و دور ہونے اور تواضع کرنے سے از برہان پائے و پاخیرہ درک و شالدہ فارسی اساس و قاعدہ عربی
نیو ہندی شخلبند وہ شخص کہ صورت درختان و میوجات موم سے بنا دے اور باغبان کو بھی
کہتے ہین از برہان شاہد صاحب حسن و خوب و خوشنما و حاضر و گواہ از غیاث خوبصورت و معشوق
اور فرشتہ کو بھی کہتے ہین از موید تحیر ہکا بکا ہونا حیرت میں ہو و عاقل گفتگو کرنے مین تامل کرنا

بابت [illegible] کے بیان مین لکھتا ہی پس معنی اس فقرہ کے یہ ہونگے کہ اندھے جب تک لکڑی سے جگہ کو ٹٹول
نہ لین آگے پاؤن نہ بڑھاوین خروج مصدر ہی باب نصر ینصر سے بمعنی بیرون شدن و لوج
مصدر ہی باب ضرب یضرب سے بمعنی درآمدن از صراح شاطر چست و چالاک لہذا اطلاق اوسکا
پیک و جلودار پر بھی کرتے ہین از برہان بقول مولانا یوسف بن مانع شارح نصاب ہونا شاطر کا بمعنی
دلاور و شوخ و بیباک و دزد و گرہ بر و امثال ذلک اس مناسبت سے ہی کہ شاطر ماخوذ ہی شطر سے
کہ بمعنی دور کردن ہی پس جو کوئی حیلہ کیسہ کہ دور از ذہن و عقل مردم ہوے اوسکو شاطر کہینگے
اور فرقہ پیادہ ہیان چالاک کہ بلباس خاص اپنے پیش سواری سلاطین وامرا دوڑین از غیاث اللغات
پیش نقیض پس روئین جو چیز کہ روے سے بنایا ہوا اور روے بواو مجہول منجملہ فلزات کے ہی
کہ تانبا خواہ رانگا گداختہ ہی از برہان دونون کو ملا کر گداختہ کرتے ہین از کشف اقول فی التحقیق
روئین بیا و نون جمع سات چیزین ہین کہ باہم گداختہ کرکے ایک کرتے ہین جسکو ہندی مین اشٹ دھات
اور فارسی مین ہفت جوش بھی کہتے ہین اور وہ تانبا رانگا لوہا پیتل جست چاندی سونا ہی قولہ
چو شیر پیش باز روئین جنگ ٭ یعنی پیش بازی کہ از روی ساختہ باشند چہ دست و پا زند
وا اظہار شجاعت نماید یعنی اژدہا کی باز کے آگے مرغ کیا دست و پا مارے اور اظہار شجاعت کرے
از شارح فاضل رضا یار خان شکستان اقول مراد لفظ پیش سے سینہ ہی اور روئین جنگ تعریف ہی
باز کی جسطرح افراسیاب کو روئین تن کہتے ہین حال فی الواقع جسم اوسکا اژدہا کا تھا پس معنی یہ
ہین [illegible] مرغ لڑائی کا اگرچہ مرغ مقابل کے سینہ پر اچھل کر لاتین مارتا ہی لیکن باز کے سینہ پر
لاتین مارنے [illegible] بلکہ اوسکی صورت دیکھکر مارے خوف کے دبکتا ہی اور یہ مضمون بطریق تمثیل کے ہی
یعنی مین قلیل البضاعت علما کے آگے تقریر علمی مین دم نہین مار سکتا ہون مصاف بفتح میم
[illegible] جمع مصف بتشدید فا کی بمعنی ایستادن گاہ در جنگ از منتخب اسم ظرف ہی بمعنی جگہ
صف باندھنے کی اگرچہ معنی لفظ مصاف کے جا صف زدن ہین لیکن مجازاً بمعنی جنگ و مقام جنگ
مستعمل اور [illegible] سے فقط ہی اور لفظ عربی جسکا آخر مشدد ہو اہل فارس تخفیف پڑھتے ہین جیسے قد و
اسی طرح مصاف کو فارسی مین تخفیف پڑھنا درست ہوا از غیاث وصل اللغات و مدار مادہ اسکا صف
بالفتح ہی بمعنی کھڑا کرنا باب نصر ینصر سے چنانچہ کہتے ہین صففت القوم فاصطفوا ای اقمتہم فی الحرب صفا از صراح

پلنگ گذشت آثار گذشت سیر بکسر اول و فتح ثانی جمع ہے سیرت کی یعنی عادات و فضائل
و علم تواریخ و بیان احوال گذشتگان از غیاث قولہ افتادہ جائے اکثر نسخون مین افتادہ بجائے ہے
اور لفظ بلفظ ساز کہ مصرع اول مین ہے مؤلف کے نزدیک افتد بجائے مناسب تر ہے لقمان حکیم سے
لوگون نے پوچھا حکمت کس سے سیکھی جواب دیا کہ اندھون سے کیونکہ جب تک لکڑی سے نشیب
فراز دریافت نکرین پاؤن آگے نہین دھرتے ہین ع کہ مردی کا امتحان شب شادی کو ہے سمجھ لے خرچ کو
قبل آمدنی کے یعنی موافق آمد کے خرچ کر قطعہ چیست ہر گرچہ مرغ لڑنے مین ہے باز کے سینہ پر نہ مارے
چنگل جیسے ہر گرچہ شیر ہو بلی خوف سے موش ہو جو دیکھے پلنگ لیکن باعتماد وسعت
اخلاق بزرگون کے کہ زیردستون کے عیبون سے آنکھ چھپاتے ہین اور خوردون کی خطاؤن کے
اظہار کی کوشش نکرین چند کلمہ بطریق اختصار نوادر و احادیث و اخبار و حکایات و اشعار
قصص السلاطین روزگار سے اس کتاب مین درج کیے اور انکے عمر گرانمایہ سے اسمین صرف کیا
گلستان کی تصنیف کا سبب یہ تھا جو لکھا گیا حسب خواہش تقدیر نے میری تمنا نے موافقت کی
قطعہ یہ ہے نظم کا اسا الما سا ال ہماری خاک ہو وے پریشان اتفاقی الجلیہ نقش سخن کو
سوا اسکے [illegible] کا اسا الملہ شعر یہ ہو کہ ایک دن اہل دل [illegible] دعا سے خیر کا عاصی ہے
احسان ترتیب کتاب اور آراستگی ابواب مین جو دور تک نگاہ فکر دوڑائی تو خلاصہ سخن کی
نظر آئی لہذا اس روضہ رعنا و حدیقہ علیا کو مانند آٹھ بہشت کے آٹھ باب پر اتفاق کیا گیا
تاکہ اس مختصر سے دیکھنے والا ملال نہو پہلا باب بادشاہون کی سیرت مین دوسرا
درویشون کے اخلاق مین تیسرا باب قناعت کی فضیلت مین چوتھا باب خاموشی کے
فوائد مین پانچوان باب عشق و جوانی مین چھٹوان باب ضعف پیری مین ساتوان
باب تاثیر تربیت مین آٹھوان باب آداب صحبت و نصیحت و پند مین مثنوی
دران مدت کہ مارا وقت خوش بود ز ہجرت ششصد و پنجاہ و شش بود مراد ما نصیحت بود
گفتیم حوالت با خدا کردیم و رفتیم ترجمہ مرا دل جب کہ خوش تھا مثل گلشن سن ہجری تھا
چھ سو اور چھپن نصیحت جو کہ کی تھی سب کر دی خدا کو سونپ کر راہ عدم لی تاریخ وفات شیخ سعدی
ہمائے روح پاک شیخ سعدی چو بسوئے قصر جنت گشت قاصد یکے پرسید از من سال فوتش رقم کردم خاصا [illegible] تاریخ ۶۹۱

## باب اول در سیرت بادشاہان

پہلا باب بادشاہوں کی سیرت میں سیرت بالکسر عادت و طریقت و ہیئت از منتخب اللغات خاصیت و صفت معنوی از سوید الفضلا فارسیان بمعنی عرض و ناموس استعمال کرتے ہیں از مصطلحات و غیاث اللغات اس باب میں اُنچاس حکایتیں ہیں *

## پہلی حکایت

پادشاہی را شنیدم کہ بکشتن اسیری اشارت کرد بیچارہ دران حالت نومیدی بزبانی کہ داشت ملک را دشنام دادن گرفت و سقط گفتن کہ گفتہ اند ہر کہ دست از جان بشوید ہر چہ در دل دارد بگوید شعر اذا یئس الانسان طال لسانہ کسنور مغلوب یصول علی الکلب بیت وقت ضرورت چو نماند گریز دست بگیرد سر شمشیر تیز پادشاہ بپاء فارسی مرکب ہی پاد بمعنی پاس و پاسبان و نگہبان و پائیدن و دارندہ تخت و اورنگ اور شاہ سے بمعنی اصل و خداوند و داماد اور ہر چیز کہ سیرت اور صورت میں اپنے امثال و اقران سے بہتر و بزرگتر ہو اس تقدیر پر یعنی لفظ بادشاہ چار وجہ سے باہر نہیں ایک پاسبان بزرگ کیونکہ سلاطین پاسبان خلائق ہیں دوسرے بمعنی داماد اس جہت سے کہ ملک کو عروس سے تشبیہ دی ہی کیونکہ خداوند ملک کو اس نام سے کوئی نسبت رکھتا ہی تیسرے بادشاہ بہ نسبت سائر مردم کے اصل و خداوند ہی اور بادشاہی کی دوام کو نسبت کمال الحسب و النسب چوتھے بمعنی خداوند تخت و اورنگ یہ معنی بہ نسبت اوروں کے اولی اور بحذف ہا راقم بھی جائز و درست از برہان بادشاہ بباء موحدہ غلط اور ... لفظ بادکے ہی اور پاد اصل میں پات تھا تا کو دال سے بدل لیا از غیاث اللغات کشتن و گردن زدن فارسی قتل و سفک عربی جان سے مارنا ہندی اسیر و اسور و محبوس عربی گرفتار و بندی و قیدی و بردہ فارسی باندھ اسکا اسر ہی یعنی بستن بالان بدوال جمع اسکی آسری و اساری اقول فی الحقیقت اسیر اوسکو کہتے ہیں جو لشکر مخالف یا جماعت مخالف سے گرفتار ہوا ہو چونکہ اوسیر شدت و سختی بہت ہوتی ہی لہذا اس نام سے اوسکو مسمی کیا چنانچہ صاحب صراح لکھتا ہی نومیدی مخفف ہی ناامیدی کا

قولہ وقت ضرورت چو نماند گریز* اقول یہ بحر سریع مطوی موقوف ہے بروزن مفتعلن
مفتعلن فاعلان یعنی وقت ضرورت گریختن آگے نماند شمشیر فارسی بمعنی ہندی
ضرب عربی حاصل مطلب اس شعر کا یہ کہ اگر کوئی شخص تنہا دشمن شمشیر بکف سے مقابلہ نکر سکے
اور واسطے حفظ جان کے ضرورت بھاگنے کی ہو مگر بھاگ نسکتا ہو تو ایسے وقت میں مجبور ہوکر
پہلے تلوار کا پکڑ لیگا اور ہاتھ کٹ جانیکا خوف نکریگا شعر سنا ہے میں نے کہ کسی بادشاہ نے
واسطے گردن مارنے ایک اسیر کے جو فوج مخالف سے گرفتار ہوکر آیا تھا اشارہ کیا وہ بیچارہ مصیبت کا
مارا کچھ بس تو چل نہ سکا اوس حالت مایوسی جان میں اپنے ملک کی زبان میں بادشاہ کو گالیاں دینے سخت
و درشت کہنے بد دعائیں کرنے لگا واقعی جو کوئی ناامید ہو جان سے جو کچھ اوسکے دلمیں آوے سو کہے
زبان سے شعر یاس کی حالت میں انسان منھ نہیں لیتا سنبھال * بلی عاجز ہو تو لیوے کتے کی
آنکھیں نکال بیت گریز کو بیکلے وقت گریز* ہاتھ سے لے تھام سر تیغ تیز* ملک پرسید
چہ میگوید یکی از وزرای نیک محضر گفت ای خداوند میگوید والکاظمین الغیظ
والعافین عن الناس واللہ یحب المحسنین ملک را رحمت آمد و از سر خون او
درگذشت وزرا جمع وزیر کی عربی دستور فارسی اور وزیر صیغہ صفت مشبہ ہے باب ضرب سے
او یعنی باب سمع یسمع سے مصدر اسکا وزر بالکسر بمعنی بوجھ اٹھانا قولہ تعالی لاتزر وازرة وزر اخرے انتہی کلام
حامل اخری یعنی نہیں اٹھاتا ہے کوئی اٹھانے والا بوجھ دوسرے کا از صراح وہ شخص جو بوجھ اٹھانے میں کسیکا شریک ہو از منتخب
جسکی رای پر اعتماد کیا جاوے اور امورات میں اوس سے التجا کریں از مؤید الفضلا و تاج اللغات چونکہ وزیر
بار سلطنت و ریاست کے اٹھانے میں بادشاہ سے متفق اور اوسکا شریک ہوتا ہے لہذا اس لقب سے
ملقب ہوا از غیاث اللغات محضر جای حاضر آمدن از مؤید و کشف غائب کو نیکی یاد کرنا از منتخب و
صراح نیک محضر یعنی خوش باطن قولہ والکاظمین آہ عبارات ماسبق اس آیہ کی یہ ہے وسارعوا
الی مغفرة من ربکم وجنة عرضها السموات والارض اعدت للمتقین الذین ینفقون فی السراء والضراء
والکاظمین الغیظ الخ پس کاظمین معطوف ہے متقین پر اور یہ آیہ سیپارہ چہارم سورہ آل عمران کے
رکوع ۱۴ میں واقع ہے معنی اسکے یہ ہیں کہ دوڑو تم بخشش پر اپنے رب کے یعنی بوسیلہ ایمان و اعمال صالحہ
اپنے تئیں شایستہ آمرزش الٰہی اور بہشتی کرو اور دوڑو طرف جنت کے جسکی وسعت مثل وسعت زمین و آسمانوں کے

اور جنت ہے جسکا پھیلاو ہے آسمان و زمین کہ طیار ہوئی ہے واسطے پرہیزگارون کے جو لوگ خرچ کیے جاتے ہیں
خوشی مین اور تکلیف مین اور دبا لیتے ہین غصہ کو اور معاف کرتے ہین تقصیر آدمیون کی واسطے نیکوکار اور
محبوب پروردگار ہین اور اللہ تعالی دوست رکھتا ہے نیکی کرنے والونکو ترجمہ ایک وزیر نیک بخت نے
غرض کی لیے خداوند یہ کہتا ہے کہ جو لوگ کھاتے ہین غصہ کو اور معاف کرتے ہین قصور آدمیون کے واسطے نیکوکا
اور محبوب پروردگار ہین اور اللہ تعالی دوست رکھتا ہے احسان کرنے والونکو یہ کلمہ سنکر بادشاہ کو
اوسپر رحم آیا اوسکے قتل سے درگذرا وزیر دیگر کہ در ضد او بود گفت ابنای جنس ما را
نشاید در حضرت پادشاہان جز براستی سخن گفتن این ملک را دشنام داد و
ناسزا گفت ملک روی ازین سخن درہم کشید و گفت مرا آن دروغ کہ وی گفت
پسندیدہ تر آمد ازین راست کہ تو گفتی کہ آنرا روی در مصلحتی بود و این را بنا
بر خبثی و جنایتی خردمندان گفتہ اند دروغ مصلحت آمیز بہ از راستی فتنہ انگیز
شعر ہر کہ شاہ آن کند کہ او گوید ٭ حیف باشد کہ جز نکو گوید ٭ لطیفہ بر طاق ایوان فریدون
نوشتہ بود مثنوی جہان ای برادر نماند بکس ٭ دل اندر جہان آفرین بند و بس
مکن تکیہ بر ملک دنیا و پشت ٭ کہ بسیار کس چون تو پرورد و کشت ٭ چو
آہنگ رفتن کند جان پاک ٭ چہ بر تخت مردن چہ بر روی خاک ضد بالکسر
وتشدید دال مانند و مخالف جمع و مفرد دونون آیا ہے از منتخب اضداد جمع ضد یہ بھی بمعنی ضد ہاے
کبھی بمعنی جمع مستعمل قال اللہ تعالی و یکونون علیہم ضدا اور کہتے ہین لا ضد لہ ولا ند لہ ولا ضدید لہ اور ضد
بالفتح بمعنی بند کرنا باب نصر ینصر سے از صراح ابنای جنس اس جگہ کنایہ ہے ملازمان درگاہ سلطانی
کہ سب باہم یکدیگر ہم جنس ہین جیسے ابنای الناس و جان کنایہ ہے آدمیون اور پریون سے اور ابنای دہر
و ابنای روزگار کنایہ ہے اہل عالم سے اور ابنای سبیل کنایہ ہے مسافرون سے از برہان براستی
یعنی امر واقعی از برہان روی درہم کشیدن کنایہ ہے ناخوش ہونے اور منہ پھیر لینے سے رو
بمعنی رخسار و ریا و ساختگی و امید و تفحص و تجسس کرنا اور پیدا کرنا اور سبب و باعث و جہت
و سوی و سبب وقوع نفاق از برہان و مؤید اس جگہ بمعنی سبب و باعث مناسب خبث
و خباثت مصدر ہے باب کرم یکرم سے بمعنی پلید ضد طیب از صراح کسیکی برائی کہنا اور ناخوش ہونا

از منتخب اللغات جنایت بالکسر گناہ کرنا از منتخب اللغات و مؤید الفضلا و صراح
و کشف اللغات دروغ و کاست و بہتان بفتح با و سکون یاء تحتانی و فتح
تاء فوقانی از برہان قاطع فارسی افک و بہتان و فریہ و کذب عربی جھوٹ ہندی
فتنہ بالکسر بمعنی شور و غوغا و آشوب از برہان قاطع سختی و بلا از مؤید الفضلا مصدر
نصر ینصر سے جمع اسکی فتن بکسر اول و فتح ثانی از صراح بمعنی دیوانگی از منتخب اللغات
فتنہ و فساد و نزاع و غوغا خصومت عربی آشوب و شور و غوغا و خرخشہ و سرخاش
فارسی جھگڑا ہندی از نفایس اللغات عذاب از غیاث اللغات حیرت و گمراہی و کفر و رسوائی
اور مختلف ہونا مردم کا اپنی راہوں میں از منتخب اللغات قولہ دروغ آہ اقول ہرچند
جھوٹ کہنا حرام مطلق ہے مگر ایک کتاب میں میں نے دیکھا ہے کہ واسطے حفظ مال اور جان
اور ناموس مسلمانوں کے اسطرح پر کہ موافق شرع ہو اور حفظ انکا واجب ہو جھوٹ
بولنا اور انکار کرنا اور کتمان شہادت معفو ہے مرتکب اس امر کا قیامت میں ماخوذ نہوگا بلکہ
مثاب ہوگا انتہی ترجمہ قولہ مثلاً دشمن پیغمبر اور ائمہ اطہار [illegible] احکام مختار [illegible]
احکام دینیہ خلاف حکم خداوند قہار جو باعث گمراہی و ضلالت عالم ہو اور اسکو کوئی مسلمان
مار ڈالے اور ایسے شخص کو حفظ جان و مال و ناموس واجب ہے تو دیکھنے والا قتل کا اگر واسطے حفظ
جان و مال و ناموس قاتل کے اسطرح پر جھوٹ بولے یا انکار کرے یا کتمان شہادت کا کرے موافق شرع کے ہے تو وہ شخص ہرگز
ماخوذ عذاب نہوگا بلکہ مستوجب اجر عظیم ہوگا واللہ اعلم بالصواب خبث [illegible]
و آزار فارسی از منتخب مصدر ضرب یضرب سے از صراح طاق [illegible] از منتخب [illegible]
مثل دلائل وغیرہ مکاتب [illegible] از مؤید نوشتہ بود صیغہ اثبات فعل ماضی بعید ہے مصدر اسکا
از نوشتن [illegible] بمعنی لکھنا اور بضم اول و کسر ثانی بھی آیا ہے اور نبشتن بمعنی لیپنا اور رطب کرنا اور [illegible]
دوختن بمعنی آشامیدن و نوشیدن از برہان دل بستن بیانش گذشت تکیہ لفظ عربی ہے
بمعنی پشت بچیزی گذاشتن اور بمعنی پشتکا بھی آیا ہے یعنی وہ چیز پیٹھ جسپر لگاویں اور بہار عجم میں لکھا ہے
تکیہ بالش اور وہ چیز جسپر تکیہ کریں اور یہ فارسی ہے ماخوذ تکاہ بالضم [illegible]
کہ عربی میں بالمعنی آیا ہے اور معنا پشت پناہ کے بھی کہتے ہیں از غیاث اللغات

روز میدان وانکہ بگریزد بخون لشکری ۞ این بگفت و بر سپاہ دشمن زد تنی چند از
مردان کاری بینداخت چون پیش پدر آمد زمین خدمت ببوسید و گفت قطعہ
ایکہ شخص منت حقیر نمود ۞ تا درشتی ہنر نپنداری ۞ اسب لاغر میان بکار آید ۞
روز میدان نہ گاو پرواری ۞ صاحب تحقیق ند و سرکشا از منتخب روی نمودن کنایہ ہے
متوجہ ہونے سے از غیاث روی آوردن کنایہ ہے مقابل ہونیسے سپارزت واسطے جنگ کے
باہر جانا اور کسی سے لڑائی کرنا مادہ اسکا برز ہے وزن بمعنی ظاہر شدن قولہ بخون لشکری
یعنی بخون لشکر بازی میکند حاصل مطلب اسکا یہ کہ جو کوئی لڑائی سے بھاگے اوسنے گویا
تمام لشکر کا خون کیا قولہ بر سپاہ دشمن زد قولہ زدن کے بہت سے معنی ہیں اس جگہ
معنی تاخت کردن مناسب کا ہے ہی سپارزت جنگجوی شخصی کہ از وکارہا آید ۞ بیان میں ہے مردان
کنایہ ہے تیلیات و کوشش کرنیسے شخص کالبد مردم و بدن انسان از منتخب و غیاث درشتی بمعنی
بدخلقی و تند خوئی و فربہی از غیاث ہنر ضد عیب یعنی خوبی قولہ تا درشتی اس جگہ تا بمعنی ہرگز اور لا
مخففہ ہے لاغر و نزار فارسی نحیف و مہزول عربی دبلا ہندی اور لاغر بمعنی باریک شمال بھی آیا ہے از برہان
گاو پرواری وہ گاو جسکو مسند و مکان میں ایام تابستان میں باندھکر غذا سے لائق دیکر فربہ کیا ہو
از غیاث مطابق تحقیق رشیدی کہ لفظ پروار میں کیا ہے گاو و مادہ گاو فارسی ایتہ عربی گائے ہندی
اور بیل کو عربی میں ثور کہتے ہیں از منتخب ترجمہ سنا میں نے کہ راوی شہر میں بادشاہ کا
ایک دشمن تند و سرکش متوجہ و مستعد جنگ ہوا جب دونوں لشکر مقابل ہوئے اور قصد لڑائی کا کیا
پہلے جو شخص کہ میدان میں آیا وہی لڑکا کہ کوتاہ قامت تھا اور کہنے لگا قطعہ وہ نہیں ہوں میں کہ بیجا
ہٹے میرا قدم خاک پہ سر لیوے اور تن خون کے دریا میں نہائے ۞ آج لڑنیکا جو لیوے نام کھینچا جان پر
سارے لشکر کا ہو خون اوسپر جو رن سے بھاگ جائے ۞ یہ کہہ کر فوج مخالف پر جھکر پل پڑا اور کئی
نعرہ مارکے دلاوران جنگی کو جو سامنے آیا کیا پارہ پارہ جب لڑائی کا پارہ ہو چکا باپ کی خدمت
اکر قدم پر بوسہ دیا اور یہ کہا قطعہ لاغری جسم کو حقیر سمجھ ۞ وہی کو نہ جانیں آپ ہنرمند ہوا ہے کہ
کام آوے گا سے موٹی نہ کام آوے بیل ۞ آوردہ اند کہ سپاہ دشمن بسیار بود و اینان اندک
جماعتی آہنگ گریز کردند پسر نعرہ بزد و گفت ای مردان بکوشید تا جامہ زنان

بخروشید سواران را بگفتن او شور زیادہ گشت و بیکبار حملہ کردند شنیدم کہ ہم دران رو
ز بر دشمن ظفر یافتند ملک سر و چشمش ببوسید و درکنار گرفت و ہر روز نظر بیش کرد
تا ولی عہد خویش کرد برادران حسد بردند و زہر در طعامش کردند خواہرش از غرفہ بدید
و دریچہ برہم زد پسر دریافت و دست از طعام باز کشید و گفت محال است کہ ہنرمندان
بمیرند و بی ہنران جای ایشان گیرند بیت کس نیاید بزیر سایۂ بوم ؛ ور ہما از جہان شود
معدوم ؛ پدر را ازین حال آگہی دادند برادرانش را بخواند و گوشمال بواجب داد پس ہر یکی را
از اطراف بلاد حصہ مرضی معین کرد تا فتنہ بنشست و نزاع برخاست کہ دہ درویش
در گلیمی بخسپند و دو پادشاہ در اقلیمی نگنجند قطعہ نیم نانی گر خورد مرد خدای ؛ بذل
درویشان کند نیمی دگر ؛ ملک اقلیمی بگیرد پادشاہ ؛ ہمچنان در بند اقلیمی دگر ؛
نعرہ آواز و آوازہ کردن مادہ اسکا نعر مصدر ہے باب ضرب یضرب سے از صراح کوشیدن
یعنی سعی و جہد و جنگ و جدل کرنا از بہار قولہ ای مردان آہ اس فقرہ مین اگر تاء فوقانی ہے
تو یہ معنی ہونگے اسے جوان جنگ و جدال کرو لباس عورتون کا نہ پہنو اور اگر یاء تحتانی ہے تو بنظر اسکے
کہ دوسرے لوگ نہیں ہو زنہار آگے [illegible] یعنی یہ ہونگے کہ اے مردو کیا ادھر ادھر دیکھتے ہو
کہ ایسے لوگ ہوں غیرت ہو تو آپ ہی نام کرو والا اوڑھنی اوڑھ کر گھر مین جا بیٹھو عورتون کا کام کرو شور مصدر ہے
باب تفعل سے بمعنی مردانگی و بقول حکما افراط قوت غضبی از غیاث کسی چیز مین بے باک ہو کر جا پڑنا
از صراح و منتخب دلاوری از موید مادہ اسکا ہور و ہوز ہے باب نصر ینصر سے از صراح حملہ بسکون میم
لڑائی کا قصد کرنا اور حریف پر ٹوٹ پڑنا ایک قوم کا جسکو محاورہ ہندی مین بلہ کہتے ہین مصدر ہے باب
ضرب یضرب سے از صراح کنار بالکسر بغل و آغوش از غیاث قولہ درکنار گرفت یعنی گلے سے لگا لیا
بیش بمعنی زیادتی و افزونی از بہار ولیعہد متصرف و حاکم وقت اور اصطلاح مین وہ شخص جسکو
بادشاہ اپنی حین حیات مین اپنی جگہ بٹھا کر مختار سلطنت کا کرے از غیاث حسد کسیکا زوال نعمت
چاہنا بلفظ بردن و کردن و کشیدن مستعمل از غیاث و بہار عجم بدخواہی و حسود بالضم مثلہ باب نصر ینصر
از صراح زہر فارسی سم عربی بالتحریک [illegible] بالضم عربی [illegible] فارسی [illegible] فارسی یعنی
سکون تا [illegible] ثانی [illegible] شکرفات جمع دریچہ بفتح اول و کسر راء مہملہ و یاء معروف

وجیم فارسی بمعنی در کوچک مشہور ہی مگر یای تحتانی کی زیادتی مین تامل ہی لیکن اکثر اساتذہ لاتے ہین چنانچہ
عرفی کہتا ہی بیت دریچہ اش بضیا دیدہ سہیل یمن ٭ نشیمنش ہوا کعبہ نسیم بہار ٭ لیکن ظن غالب
یہ ہی کہ دریچہ اصل مین دریزہ تہا کہ زای معجمہ کو جیم فارسی کے ساتھ بدلا گیا اور دریزہ مرکب ہی لفظ در اور
لفظ یزہ سے کہ بمعنی خرد و کوچک ہی حالت ترکیب مین یای تحتانی کو ساکن کیا پس دریزہ بمعنی دروازہ کوچک
جیسے مشکیزہ و ناویزہ بمعنی مشک کوچک و ناو کوچک ہی اور بعضون نے دربچہ بساتھ بای موحدہ کے
لکہا ہی اور یہ خالی غرابت سے نہین واللہ اعلم کاتبی کہتا ہی بیت روز و شب دربچہ مشرق و مغرب باز است
ورنہ از تنگی این خانہ نفس میگیرد ٭ از غیاث و چراغ ہدایت و خیابان دریچہ فارسی کہڑکی ہندی
**بوم** بالضم نام مکن از غیاث بوم وہ زمین جسمین قلبہ رانی نہوئی ہو اور نام طایر نحوس جسکو
چغد کہتے ہین اور بقول بعضے چغد کی شکل سے ہی مگر بہت بڑا سر اور کان اور آنکہہ اوسکا مثل
بلی کے اور رات کو شکار کرتا ہی دنکو اوڑ نہین سکتا مگر چند قدم اور زمین شیار ناکردہ کو بہی کہتے ہین
از برہان اور بقول قومی زمین مزروعہ کو بوم اور غیر مزروعہ کو مرز کہتے ہین از غیاث ہما
نام اوس جانور کا ہی کہ استخوان کہاتا ہی اور جسکے سر پر اوسکا سایہ پڑے دولت اور سلطنت
حاصل ہو از موید و غیاث بذل بخشیدن از موید بمعنی دینا مصدر باب نصر ینصر سے از صراح
اقلیم بیانش سابق گذشت ترجمہ کہتے ہین فوج مخالف بہت تہی اسطرف ایک تہوڑی
ایک جماعت نے قصد بہاگنے کا کیا شاہزادہ نے للکار کر کہا ای جوانو کیا بغلین جہانکتے ہو
مرد ہونیکی غیرت کرو تو لڑو مردونکا نام کرو والا اوڑہنی اوڑہ کر گہر مین جا بیٹہو عورتونکا
کام کرو ایسے طعن اور تشنیع کی باتین کہنے سے دل اونکے جو اکہڑے ہوئے بیباک ہوکر لڑائی پر
کہڑے ہوگئے ایکبارگی دشمن کے لشکر مین گہس پڑے دل کہولکر خوب لڑے سنا ہی کہ
کہ اوسی دن بادشاہ نے دشمن پر فتح پائی شاہزادہ کو سر و چشم چوم کر گلے سے لگا لیا اوسی روز
شفقت زیادہ کرنے لگا یہانتک کہ اپنا ولیعہد کیا بہائیون نے حسد کیا ایکدن اوسکے
کہانے مین زہر دیا اتفاقا بہن اوسکی بالاخانہ سے دیکہتی تہی کہڑکی کے پٹ پر ایک دوہتڑ مارا شاہزادہ نے تاڑ کر
ہاتہہ کہانے سے کہینچ لیا اور کہا محال ہی کہ ہنرمند مرین اور بے ہنر انکی جگہہ دخل کرین بیت
کوئی آوے نہ زیر سایۂ بوم ٭ گو ہما ہو جہان سے معدوم ٭ لوگون نے اس حال سے بادشاہ کو خبردار کیا

بادشاہ نے اوسکے بھائیون کو بلا کر گوشمالی واجبی دی آخرکار ہر ایک کو اطراف ملک سے موافق اونکی خواہش کے حصہ معین کیا یہانتک کہ فساد و فتنہ بیٹھا اور جھگڑا تکرار درمیان سے اوٹھا واقعی کہ دس فقیر ایک کمل مین سوتے ہین اور دو بادشاہ ایک اقلیم مین گنجایش پذیر نہوتے ہین قطعہ آدھی روٹی کھائے گر مرد خدا دے فقیرونکو وہ آدھی دوسری ہو اگر سلطان ہفت اقلیم کو تو آٹھوین کی فکر مین ہو ہر گھڑی

## چوتھی حکایت

طائفہ دزدان عرب بر سر کوہی نشستہ بودند و منفذ کاروان بستہ و رعیت بلدان از مکائد ایشان مرعوب و لشکر سلطان مغلوب بحکم آنکہ ملاذی منیع از قلہ کوہی بدست آوردہ بودند و ملجا و ماوای خود کردہ مدبران ممالک آن طرف در دفع مضرت ایشان مشاورت کردند کہ اگر این طائفہ ہم برین نسق روزگاری مداومت نمایند مقاومت ممتنع گردد

ترجمہ چور عرب کے ایک گروہ نے پہاڑ کی چوٹی پر بیٹھکر ... روزگاری یعنی کچھ زمانہ تک ... [illegible]

گروہ ... طائفہ و طبقہ و جماعت و قوم عربی گروہ فارسی از نفائس گروہ مردم ایک ہزار تک از منتخب پارہ از چیزی یقال طائفۃ من الناس و طائفۃ من اللیل از مؤید یا وہ اسکا طوف باب ضرب یضرب سے قولہ تعالیٰ ولیشہد عذابہما طائفۃ من المومنین از صراح رعیت بفتح اول و کسر ثانی و تشدید تحتانی عامہ مردم و راعی والی رعیت باب نصر ینصر سے از صراح یا بمحافظہ الراعی یعنی جسکی حفاظت کرتے شبان و گلہ بان از غیاث و ہر ذیل بلدان بالضم جمع ہے بلد بفتحتین کی بمعنی شہر مکائد جمع ہے مکیدہ کی جیسے مصالح جمع مصلحت کی بمعنی بدسگالی و بداندیشی از غیاث اللغات

و شارح فاضل مرعوب اسم مفعول ہے رعب بالضم کا بمعنی ترسانیدن از صراح ملاذ جای پناہ از منتخب صیغہ اسم ظرف مصدر اسکا لوذ بمعنی پناہ گرفتن باب نصر ینصر سے از صراح منیع صیغہ صفت مشبہ باب کرم یکرم سے مصدر اسکا مناعہ بمعنی عزیز ہونا اور استوار ہونا جگہ کا از صراح

قلہ بالضم و تشدید لام پہاڑ کی چوٹی از بہار ... قلل بضم القاف و فتح اللام الاول جمع از صراح ملجا بالفتح و ملتجا بالضم پناہ گاہ از منتخب ماوی جای برگشتن از منتخب مدبران یعنی ناظمان و عاملان مضرت خلاف منفعت ضرر و گزند رسانیدن باب نصر ینصر سے از صراح مشاورت مصلحت

نسق بالتحتین رونق و دستور کذا فی المنتخب و بدارہ غیاث یا ی بمعنی جز و بکسر اول بروزن
نیکو زور و قوت و توانائی از برہان و جہانگیری یہ بیا معروف ہی اور ظاہر ابھی فصیح ہے یا اور واؤ دونوں
معروف پڑھے جاتے ہیں اور فصحاے ایران کا معمول ہی کہ اکثر بلکہ سب جگہ مجہول کو معروف پڑھتے ہیں
از غیاث ہلی اسمین یاے خطاب ہی اور ہل بالکسر صیغہ امر کا ہی ہلیدن بکسر تین سے بمعنی گذاشتن
از برہان بگسلی صیغہ نہی حاضر اور اسمین یاے خطاب ہی گسستن و گسیختن بمعنی بریدن
و جدا کردن و شکستن و پست گردانیدن و رفع نمودن از برہان گسستن بمعنی اخیر اس جگہ
مناسب قولہ بگذرد پیش از ہیچ بر نگسلی یعنی الاقبل جاننا چاہیے کہ گردون گاڑی و چھکڑا
رہکلا اور کبھی چرخی کو کہتے ہیں جو اسباب جر ثقیل سے ہی اور کھود اور وانہ کمان حکمت
کہ آلات حصار گیری سے ہی از مؤید و برہان و غیاث لیکن فی الحقیقت گردون ایک آلہ حکمت
کا ہی کہ سبب سے درخت چند سالہ جڑ سے اکھڑ آتا ہی گرفتن بمعنی بند کردن از غیاث
سبیل چوب وزن دار کہ بکار و زنش سیلابان آید یعنی گذا گویند از غیاث و بہار عجم
ترجمہ عرب کے چورون میں سے ایک گروہ بر سر کوہ بیٹھ رہے تھے اور راہ مسافرون کی
بلکہ قافلہ والون کی بند کر دی تھی ساری خلقت شہرون کی اونکی بد ذاتی و تاراج سے مارے
خوف کے ہراسان اور لشکریان بادشاہی ہمیشہ کی چوری و رہزنی و غارتگری سے سخت
مضطر و پریشان سبب اسکا یہ کہ اون چورون کو جاے قرار نہایت محکم و استوار چوٹی پہ
پہاڑ کی ہاتھ لگ گئی تھی اونھون نے بود و باش اپنی وہان اختیار کی تھی اوس دیار کے حاکمون
اور ناظرون نے واسطے دفع مضرت و گزند اون موذیون کے آپسمین مشورہ کیا کہ اگر اسیطرح
پیش رفت ہونگے تو مقابلہ اونسے مشکل ہوگا مثنوی اگر پیڑ نے تازہ پکڑی ہو جڑ تو ایک
آدمی سے وہ جاوے اکھڑ و گر چند مدت میں جب ہو قوی تو گردون سے بھی وہ نہ اکھڑے کبھی
وہ چشمہ ہو جائے گر بند سے ہاتھی بھی گر ہو پانی بلند سخن بر این مقرر شد کہ یکی را
بتجسس ایشان برگماشتند و فرصت نگاہ میداشتند تا وقتی کہ بر سر قومی
راندہ بودند و بقعہ خالی ماندہ تنی چند از مردان واقعہ دیدہ جنگ آزمودہ را بفرستاد
تا در شعب جبل پنہان شدند شبانگاہ باز آمدند سفر کردہ و غارت آوردہ سلاح

بکشادند و غنیمت بنهادند نخستین دشمنے کہ بسر ایشان تاختت آورد خواب بود چندان کہ پاسی از شب گذشت بیت قرص خورشید در سیاہی شد یونس اندر دہان ماہی شد تجسس خبر پرسیدن از صراح تجسس بجیم تازی اور تحسس بحاے حطی نقطہ دونوں بمعنی جستجو کرنا اور خبر پوچھنا از منتخب جاسوس جستجو کرنیوالا احوال کا جواسیس جمع از منتخب گماشتن وگماردن مقرر کرنا فرصت نگاہ داشتن کنایہ ہے منتظر وقت رہنے سے راندن بمعنے رد کرنا اور دور کرنا کسی کو جگہ سے از کشف اور بمعنی تاختن و دوانیدن بھی آیا ہے از شارح فاضل وخیابان گلستان دویدن از فاضل مشرقی ہانکنا اور چلنا اور چلانا از مصدر فیوض بقعہ بالضم وہ زمین کہ جدا ود ممیز ہو دوسری زمین سے بقاع بالکسر جمع از منتخب بمعنی سراے وخانہ مستعمل از غیاث واقعہ جنگ وحادثہ وسختی وکارزار و مردن از غیاث شعب بالفتح بمعنی شگاف وغار و بالکسر وہ راہ کہ پہاڑ میں ہو اور درہ پہاڑ کا از منتخب وخیابان شعاب جمع وکوہ وشعاب عربی کو کوہ فارسی کوہ ہندی غارت وغنیمت دونی بفتح فاو سکون تحتانی وآخر ہمزہ عربی چیز ولیتا و تاراج ویہ دونو فارسی لوٹ ہندی سلاح عربی ساز جنگ فارسی ہتیار ہندی نخستین نخست بضم ثانی بروزن درست بمعنی اول وابتدا اور نخستین بمعنی اولین از برہان قولہ قرص خورشید درسیاہی شد یعنی آفتاب فرورفت از لطائف برہان سیاہی پدید آمد از موید قولہ یونس اندر دہان ماہی شد کنایہ اس بات سے کہ دن آخر ہوا اور رات آئی از برہان ومؤید بعضے فضلاے سلف سے منقول ہے مصرع ثانی اس بیت کا اشارۃً نظیر مصرع اول کا ہے یعنی جانا آفتاب کا زاویۂ خفا میں ایسا ہی ہے جیسا جانا حضرت یونس کا بطن ماہی میں یا مصرع ثانی بیان اوس رات کی شدت تاریکی کا چوروں کے حق میں ہو یعنی جسطرح حضرت یونس پر تین تاریکیاں پیش آئیں تھیں ایک تاریکی دریا دوسری شکم ماہی تیسری تاریکی شب اوسیطرح پہونچا اوس شب کا چوروں کے حق میں یعنی شدت تاریکی میں تھا بسبب اسکے کہ وہ شب موجب گرفتاری وقطع حیات اونکی ہوئی از شارح فاضل وخیابان گلستان اور بعضے کہتے ہیں یونس عبارت ہے خواب سے اور مچھلی اشارہ ہے چوروں کی آنکھوں سے یعنی نیند اونکی آنکھوں میں آئی اور یہ بھی کہہ سکتے ہیں کہ جب آفتاب برج حوت میں آتا ہے یعنی چیت کے مہینے میں بسبب موسم برف و باران کے

اور بدرو کج یعنی بدخلق و کج خلق کہ نتیجہ ہوسکے بد آیا ہی اور بمعنی وہین اور لفظ تعین بمعنی کہنہ ہونا
جامہ کا اور بمعنی جامہ کہنہ یا بمعنی بکسر لام بمعنی آیا ہی از غیاث و منتخب بہار عجم و لطائف سے پرتو بیانش گذشت
بنیاد بمعنی اصل تربیت پرورش کرنا از منتخب و مؤید و صراح در لغت یا گردگان چہار مغز یعنی
اخروٹ از بربان و مؤید گنبد بدال مہملہ عمارت مدور و غیرہ گنبد گل اور قبہ بشکل گنبد جسمین انگیٹھی بنا دی ہوئی گل
اور پیالہ شراب وغیرہ از بربان نسل فرزند و زہ زاد لفظ عربی ہی از مؤید تبار خاندان از مؤید اخگر
فارسی جمرہ عربی چنگاری ہندی از بربان افعی وہ سانپ ہی کہ جسکو دیکھے وہ مر جاوے اور نظر
اوسکی زمرد پر پڑے تو اندھا ہو جاوے کہتے ہیں انکہ یہ ہیں وہ سانپ اپنی صورت دیکھے تو اپنی
نظر کی تاثیر سے خود ہلاک ہو جاوے از مؤید ترجمہ تفصیل اس اجمال کی یہ کہ مردان دلاور
جو پہاڑ کے درون میں بیٹھے تھے باہر نکل پڑے اور ایک ایک کی مشکین چڑھا صبح کو بادشاہ کی
دولت سرا پہ لا کر حجرا گاہ میں کھڑے ہوئے حضرت قدر قدرت کو جو غضب سلطانی آیا سبکے مار ڈالنیکا
اشارہ فرمایا اتفاقاً اون چوروں میں ایک جوان تھا کہ میوہ اوسکی اوٹھتی جوانی کا اوسوقت تک گدرایا
اور سبزہ اوسکے گلستان رخسار کا تازہ برآیا تھا ایک وزیر نے پایۂ تخت بادشاہ کو بوسہ دیا اور جبین
شفاعت زمین پر رکھکر عرض کیا کہ اس لڑکے نے ابتک باغ زندگانی سے پھل نہیں کھایا ہی اور
آغاز جوانی سے برخورداری و نفع نہیں پایا ہی قبلہ عالم کی شفقت و مروت سے امید ہی کہ اسکی
جان بخشی کا احسان اس غلام پر کیجیئے بادشاہ نے اس بات سے غصہ ہو کر منہ پھیر لیا اور کہا
بیت اصل جسکی ہو برا اوس سے بھلائی کی کہان ؛ تربیت نااہل کو گنبد پہ جیسے گردگان ؛
نسل اور خاندان انکا منقطع و مستاصل کر دینا اولی تر ہی اور بیخ و بنیاد انھون کی کھود ڈالنا
بہتر ہی کیونکہ آگ کو بجھانا اور چنگاری کو چھوڑ دینا اور سانپ کو مارنا سنپولے کو پالنا کام عقلمندان
و دانشمندان کا نہیں قطعہ ابر برسائے گرچہ آب حیات ؛ بار ور بید تو ہو نہ سکے گا ہرگز ؛ کبھی صحبت
دوستی کمینہ سے کہ تو ہو نہ پاسکے ہرگز ؛ وزیر این سخن بشنید و طوعاً و کرہاً پسندید
و بحسن رای ملک آفرین خواند و گفت اینچہ خداوند فرمود عین حقیقت است
کہ اگر در صحبت آن بدان تربیت یافتی طبیعت ایشان گرفتی و یکی از ایشان
شدی اما بندہ امیدوار است کہ بصحبت صالحان تربیت پذیرد و خوی

خردمندان گفتند این کودک ہنوز طفل است و سیرت بغی و عناد آن گروہ در نہاد وی متمکن نشدہ و در حدیث است کل مولود یولد علی الفطرة فابواہ یہودانہ و ینصرانہ و یمجسانہ قطعہ با بدان یار گشت ہمسر لوط خاندان نبوتش گم شد سگ اصحاب کہف روزی چند پی نیکان گرفت و مردم شد این بگفت و طایفہ از ندمای ملک با وی بشفاعت یار شدند تا ملک از سر خون او درگذشت و گفت بخشیدم اگرچہ مصلحت ندیدم رباعی دانی کہ چہ گفت زال با رستم گرد دشمن نتوان حقیر و بیچارہ شمرد دیدیم بسی کہ آب سرچشمہ خرد چون بیشتر آمد شتر و بار ببرد فی الجملہ پسر را بناز و نعمت پروردند و استاد ادیب بتربیتش نصب کردند تا حسن خطاب و رد جواب و سائر آدابش بیاموختند و در نظر ہمگنان پسند آمد باری وزیر از شمائل او در حضرت ملک شمہ میگفت کہ تربیت عاقلان در او اثر کردہ است و جہل قدیم از جبلت او بدر بردہ ملک را ازین سخن تبسم آمد گفت بیت عاقبت گرگ زادہ گرگ شود گرچہ با آدمی بزرگ شود قولہ طوعاً و کرہاً یعنی ظاہر میں خوشی باطن میں ناخوشی طبیعت سرشت و نہاد بغی یعنی بالفتح و سکون ثانی مصدر ہے بمعنی بیفرمانی اور ظلم عبارت ہے سے بار رہا اور بکسر ثانی و بار ماندن بر وزن فعیل صیغہ صفت مشبہ بمعنی بیفرمان از منتخب عناد جنگ و خصومت و سرکشی و خشم و کین و تعصب و ظلم و تعدی از منتخب و برہان در لغت نہاد بنیاد و رسم و وضع از مؤید فطرت آفرینش و دین و اسلام از منتخب شمائل جمع ہے شمال بالکسر کی بمعنی خو و عادت از منتخب و کشف و مؤید اور نیز جمع شمال بالفتح کی بمعنی خوبی ذات و سرشت نیکو و خصلت پاکیزہ و اخلاق پسندیدہ اور یا بمعنی بکسر اول بھی آیا ہے اور یہ اصح ہے اور مرادف شکل کا از برہان فارسیوں نے بمعنی صورت و تقطیع و وضع استعمال کیا ہے از غیاث و بہار عجم گرگ بھیڑیا بیانش گذشت ترجمہ وزیر نے یہ بات سنی ظاہر میں خوب باطن میں ناخوب پسند کی اور بادشاہ کی خوبی رای سے آفرین کر کے

وہراول اور بمعنی نقیب وچوبدار وپہلوان وکوتوال بھی آیا ہے وجہ تسمیہ کی یہ ہے کہ سر بمعنی سردار
وامیر اور ہنگ بمعنی سپاہ از برہان وجہانگیری وسراج ورشیدی وبہار عجم سرہنگ وسرلشکر کلاہ را
بالفتح پیشرو لشکر ومقدم کار کہ عمل بردست او باشد از مؤید اُغلمش بضم اول وثانی
وسکون لام وضم میم وشین معجمہ نام ایک بادشاہ ترکستان کا از غیاث ومؤید کیاست
بالکسر وکیس بالفتح دونون مصدر ہین باب ضرب یضرب سے بمعنی زیرکی خلاف حمق از
صراح بزرگی ودانائی از منتخب فراست بیانش گذشت قولہ زائد الوصف یعنی اوسکی
صفات سے زبان قاصر ناصیہ موے پیشانی ومحل آن نواصی جمع از منتخب فارسی مین بمعنی
پیشانی مستعمل از غیاث قولہ بالای سرش آہ یعنی اوسکی صورت وشکل سے ظاہر تھا کہ صاحب
دولت واقبال ہوگا کیونکہ ستارہ بمعنی بخت واقبال ورایت وعلم اور بلندی بمعنی رفعت وعزت
وجاہ وجلال بھی آیا ہے فی الجملہ مقبول نظر سلطان آمد کہ جمال صورت وکمال معنی
داشت وحکما گفتہ اند توانگری بہنرست نہ بمال وبزرگی بعقل ست نہ بسال
ابنای جنس او حسد بردند وبخیانتی متہم کردند ودر کشتن او سعی بیفایدہ نمودند
ع دشمن چہ کند چو مہربان باشد دوست ملک پرسید کہ موجب خصمی ایشان
در حق تو چیست گفت کہ در سایہ دولت خداوندی ہمگنان را راضی کردم مگر حسود کہ
راضی نمی شود الا بزوال نعمت من وبدولت خداوند باد قولہ توانگری بہنر آہ شارح ذی فضل
لکھتا ہے کہ توانگر بمعنی توانا وقدرت دارندہ اور اطلاق لفظ توانگر کا صاحب مال پر اس سبب سے ہے
کہ وہ بوسیلہ مال وزر کے امور دنیوی پر قادر ہوتا ہے پس معنی اس فقرہ کے یہ ہونگے کہ قادر ہونا
امور دنیوی پر مثلاً حاصل کرنا عزت واعتبار کا چشم خلایق مین اور سرخروئی وباریابی درگاہ
امرا وسلاطین اور امثال اوسکے ہین بسبب فضل وکمال اور بے عیبی کے ہے نہ مال وزر پر منحصر کیونکہ اکثر
صاحب مال کہ بے بہرہ ہین فضل وکمال سے بسبب بیدانشی اور دوسرے معائب کے باوجود
مال گوشمال کھاتے ہین اور خلایق کی آنکھ مین حقیر نظر آتے ہین اور اصحاب فضل وکمال بے وساطت
زر ومال بسبب کمالیت کے مقبول امرا وسلاطین اور امور دنیوی پر قادر ہوتے ہین خلاصہ معنی یہ کہ
توانگری صرف مال سے نہین بلکہ سبب اوسکا اجتماع مال وفضل وکمال دونون ہے یا صرف فضل وکمال

اور مطلب فقرۂ ثانیہ کا یہی کہ بزرگی اور فضیلت دوسرون پر بسبب عقل کے ہی نہ صرف بسبب سال کے کیونکہ اکثر پیران کہن سال بے عقلی و نادانی سے چشم خلائق مین حقیر دکھائی دیتے ہین اور صاحب عقل باوجود قلت سن و سال دوسرون پر بزرگی و افزونی رکھتے ہین انتہی اکثر نسخون مین بجاے لفظ ہنر دل ہی یعنی تونگری بدل است نہ بمال اور صاحب خیابان لکھتا ہی کہ فقرہ اول واسطے موافقت فقرہ دوم کے واقع ہوا والا حکایت کے اصل مطلب مین کچھ دخل نہین رکھتا اور لفظ ہنر نظر با لفظ عقل کہ فقرۂ آئندہ مین ہی مناسب تر معلوم ہوتا ہی انتہی اقول ہرگاہ بقول فاضل مشرقی تونگر بمعنی قادر و توانا ہی اور مؤید الفضلا مین بھی یہی معنی مرقوم تو حصول قدرت و توانائی امور دنیا پر بسبب مال کے مسلم لیکن حاصل ہونا مال کا منحصر ہنر پر یہ سخن بیدلیل ہی کیونکہ اکثر اہل ہنر باوجود کمالات ظاہری و باطنی تمام عمر دولت سے بے نصیب اور ہیشتر بے ہنر بسبب مال کے معزز و ممتاز رہے ہین اور بہ فرقت سامان ذلت بسبب مال کے ذلت سے محفوظ ہوئے ہین بیت بخت و دولت بکاردانی نیست؛ جز بتائید آسمانی نیست؛ فی الواقع تونگری نام ہی مالداری کا مؤلف کے نزدیک اس مقام مین تونگری بمعنی لغوی مالداری مقصود نہین بلکہ بمعنی مجازی عبارت ہی مستغنی ہونے سے کہ متعلق بدل ہی یا متعلق بہ ہنر اور اہل دل یعنی صاحب کمال باطنی اور اہل خوبی و ہنر یعنی صاحب حسن و جمال لا بے شبہ مستغنی ہین استغناے ظاہری و باطنی سے بمعنی کہ ذاتی محتاج بمال نہین بقول ہزار فیح البسنوا بیت مستغنی ذاتی نہ ہوس کے ہون تسخیر؛ معدن ہی جہان سونے کا وان خاک ہی اکسیر پس بنظر اسکے کہ وہ لڑکا حسن و جمال مین عدیم المثال تھا اور فہم و فراست مین صاحب کمال اس جگہ لفظ دل بمعنی نہین اور یہ دونون فقرات حکایت کے اصل مطلب مین دخل تام رکھتے ہین نا الصاحب کی زیادتی ہی جو شیخ مرحوم کے قول کو اصل مطلب سے دور سمجھ ایا اور واقع ہونا فقرۂ اول کا واسطے موافقت فقرۂ ثانی کے قبل وقوع فقرۂ ثانی طرفہ مضمون من قبیل توجیہ القول بما لا یرضی بہ قائلہ ہی و ہذا مما تضحک علیہ الثکلی قولہ بہ دل یعنی ربودل و یافتن از گویہ و برہان قولہ و بہ دولت خداوند باد اقول لفظ دولت کہ معطوف ہی لفظ نعمت پر اس جگہ بمعنی مال نہین بلکہ بمعنی اقبال ہی اور یہ کلمہ دعائیہ وہ لڑکا اپنے حق مین کہتا ہی تقدیر اس فقرہ کی یہ ہی کہ و نعمت من بہ دولت خداوندی باد یعنی حسود بغیر زوال میری نعمت کے راضی نہین ہوتے الٰہی اللہ تعالیٰ

نعمت میری بدولت و اقبال خداوندی کے قایم ہو جیو قطعہ توانم آنکہ نیازارم اندرون
کسی ؛ حسود را چہ کنم کو ز خود برنج درست ؛ بمیر تا برہی ای حسود کین رنجیست ؛
کہ از مشقت آن جز بمرگ نتوان رست ؛ قطعہ شوربختان بآرزو خواہند
مقبلان را زوال نعمت و جاہ ؛ گر نبیند بروز شپرہ چشم ؛ چشمۂ آفتاب را چہ گناہ ؛
راست خواہی ہزار چشم چنان ؛ کور بہتر کہ آفتاب سیاہ ؛ قولہ برنج درست
قاعدہ مقرر ہی کہ حرف با ہرگاہ ساتھ حرف ظرف یعنی لفظ در کے جمع ہو تو ب مقدم آویگی
کہ اپنے مدخول سے جدا نہین ہو سکتی جیسے بشکر اندرش و بہ بندہ درست اور یہ ب زائد
ہوتی ہی واسطے تحسین کلام کے از ضروری قولہ بمیر تا برہی الخ چاہیے بیت اول مین حسود کو
بطور غائب ذکر کیا اور اس بیت مین بطور خطاب اسکو صنعت التفات کہتے ہین شرح اسکی دیباچہ کے مقام نفست
لکھی گئی یعنی اس بیت کی شرح مین چہ غم دیوار امت را آہ قولہ کین رنجیست ضمیر این کی راجع ہی طرف
حسد کے قولہ مشقت آن ضمیر آن کی راجع ہی طرف رنج کے شوربختان یعنی بخت ازمو ید مقبل
یعنی سعادتمند از منتخب در لغت اقبال چشمۂ آفتاب و چشمہ خاور کنایہ ہی آفتاب سے قولہ
راست خواہی لفظ اگر اس جگہ مقدر ہی اور معنی اس بیت کے ساتھ ضمیمہ بیت اول کے یہ ہین کہ چمگادڑ
دن کو اندھی اور ایسی آرزو مین رہتی ہی کہ چشمۂ آفتاب سیاہ ہو جاوے اگر حق پوچھتے ہو تو
ایسی ہزار آنکھین اندھی رہنا بہتر ہی مگر آفتاب کا تیرہ و تاریک ہونا قباحت ہی ترجمہ ایک امیرزادہ
کو اغلمش بادشاہ کے در دولت پر مین نے دیکھا کہ عقل و زیرکی اور فہم و دانائی حد بیان سے زیادہ
رکھتا تھا ایام خوردی سے آثار بزرگی اوسکی پیشانی نورانی سے نمایان بلیت سر پر تھا جو اوسکے
چراغ اقبال ؛ چہرہ سے ہوید شہمت و مال ؛ آخرکار بادشاہ کا مقبول نظر ہوا اس جہت سے کہ ظاہر
حسن و جمال مین عدیم المثال تھا اور باطن فضل و کمال سے مالا مال تھا اور حکیمون نے کہا ہی
وہی جو صاحب ہنر ہو نہ صاحب مال اور عالی مرتبت وہی جو عاقل ہو نہ پیر کہن سال اقران
ہمجلس یعنی اوس کے ہمسروں کو حسد نے لیا اور ایک گناہ مین اوسکو متہم اور اوسکے قتل کی
بیفایدہ کی ع جب دوست مہربان ہو تو دشمن سے ہووے کیا ؛ بادشاہ نے پوچھا کہ ...
ان لوگون کی خصومت کا کیا سبب ہی کہا حضور کے سایۂ دولت مین رہکر ... راضی کیا

یہ حاسد راضی نہیں ہوتے مگر اسیری نعمت کے زوال سے اللہ تعالی اسیری نعمت کو بدولت واقبال خداوند نعمت کے ہمیشہ قایم رکھے قطعہ یہ ہو سکے ہے کہ ستاؤں نہیں کسیکا دل ❊ حسود آپ سے نار حسد میں جلتا ہے ❊ مرے وہ موذی تو اپنے غم سے ہووے چھٹکارا ❊ بغیر مرگ چھوڑا اوسکو کون سکتا ہے ❊ قطعہ حاسدان کی یہی تمنا ہے ❊ جاوے اہل دول کی حشمت وجاہ ❊ دیکھے اگر نہ چمگادڑ ❊ کیا بھلا آفتاب کا ہے گناہ ❊ ایسی آنکھیں ہزار اندھی ہوں ❊ چشم خورشید پر نہو سیاہ ❊

## چھٹی حکایت

یکی را از ملوک عجم حکایت کنند که دست تطاول بمال رعیت دراز کرده بود و جور و اذیت آغاز نہاده تا بجایی که خلق از مکاید فعلش بجہان برفتند و از کربت جورش راه غربت گرفتند چون رعیت کم شد ارتفاع ولایت نقصان پذیرفت و خزینه تهی ماند و دشمنان از ہر طرف زور آوردند قطعه ہر که فریاد رسی روز مصیبت خواہد ❊ گو در ایام سلامت بجوانمردی کوش ❊ بنده حلقه بگوش ار ننوازی برود ❊ لطف کن لطف که بیگانه شود حلقه بگوش ❊

لغت عجم وہ ملک جو غیر عرب ہے خصوصاً ملک ایران و توران اور مردم غیر عرب کو بھی عجم کہتے ہیں اور بالضم گنگ زبان والا یعنی گونگا از منتخب و سوا اسکے کہتے ہیں جب دوسرے ملک کے لوگ عرب میں جاتے اور باعث ناواقفیت زبان عرب کما حقہ گفتگو نہ کرسکتے اور چپ رہتے تھے لہذا اہل عرب ان کو عجم کہتے یعنی گونگا اور کند زبان ہیں از غیاث تطاول ظلم از غیاث جور بالفتح بمعنی منحرف ہونا راستے سے اور راہ سے چنانچہ کہتے ہیں جار عن الطریق اور ستم کرنا حکم میں کسی پر چنانچہ کہتے ہیں جار علیہ فی الحکم منتخب مکاید جمع مکیدت بمعنی فریب مکائد بیاکش گذشت کربت بالضم و کریب بالفتح اندوہ و غم جس سے دم بند ہو چنانچہ کہا جاتا ہے کہ بہ الغم اذا اشتد علیہ از صراح ارتفاع بالکسر بلند ہونا و بلند شدن و از جای برآمدن از منتخب بمعنی حاصل از صراح مجاز المعنی محصول وحاصل ولایت و محصول املاک از غیاث جوانمردی کنایہ سخاوت و بخشش و کرم و بالکسر جمع بالفتح حلقہ بگوش کنایہ ہے بندہ و غلام و فرمان بردار سے از غیاث و لایت میں معمول ہے کہ غلام کے کان میں حلقہ ڈال بالفتح ڈال دیتے ہیں اسی جہت سے غلام کو حلقہ بگوش کہتے ہیں ترجمہ نقل کرتے ہیں کہ ایک بادشاہ عجم نے رعیت کے مال کی طمع

ہاتھ ظلم کا دراز اور ستم و ایذا رسانی آغاز کیا تھا یہان تک کہ خلایق اوسکی بداندیشی و ظلم سے جہان مین
پریشان ہوئی اور اوسکے رنج و ستم سے راہ جلاوطنی اختیار کی خانہ ویران ہوئی جب رعیت جاتی رہی
آمدنی ولایت کی گھٹ گئی نہ کوئی دولت باقی نہ مال باقی رہا خزانہ خالی رہا دشمن چارون طرف سے
چڑھ آئے بیٹھے تھے بڑھ آئے قطعہ رنج کے وقت جو چاہے کوئی حامی اپنا ٭ کرے ایام فراغت مین
کریمون کا شمار ٭ بندہ گر رکھی تو اسے بھاگے جو ایذا پاوے ٭ کرم و لطف سے بیگانہ ہو فرمان بردار یار ہے
در مجلس او کتاب شاہنامہ ہمی خواندند در زوال مملکت ضحاک و عہد فریدون وزیر
ملک را پرسید کہ فریدون گنج و ملک و حشم نداشت چگونہ مملکت برو مقرر شد
گفت چنانکہ شنیدی خلقی برو بتعصب گرد آمدند و تقویت کردند پادشاہی یافت
گفت ای ملک چون گرد آمدن خلق موجب پادشاہیست تو خلق را چرا پریشان میکنی
مگر سر پادشاہی نداری بیت ہمان بہ کہ لشکر بجان پروری ٭ کہ سلطان بلشکر کند
سروری ٭ تعصب حمایت کردن و یاری دادن از منتخب دردمندی کردن و خویشاوندی کردن
و نیز جنگ و دشمنی کردن از مؤید تقویت زور و قوت دینا از منتخب ترجمہ ایک روز اوسکے
دربار مین کتاب شاہنامہ کا وہ مقام پڑھا جاتا تھا جہان ضحاک کی زوال سلطنت اور فریدون کی
حکومت کا بیان ہی وزیر نے بادشاہ سے پوچھا کہ فریدون نہ خزانہ و دولت رکھتا تھا نہ ملک و حشمت
پھر کیونکر مقرر ہوئی اوسپر سلطنت کہا جیسا کہ تو نے سنا ایک عالم اوسکی حمایت پر متفق ہو کر جمع
ہوئے جب اس طرح مددگاری اوسکے ہاتھ آئی تب بادشاہی اوسنے پائی پھر وزیر نے کہا اے
شاہ جہان پناہ جب اتفاق خلائق کا موجب بادشاہی ہی تو آپ خلائق کو کیون پریشان کرتے ہین
کیا خیال بادشاہی کا نہین رکھتے ہین بیت تو کہ فوج کی پرورش مثل جان کے کہ لشکر سے ہو بادشاہ جہان کا
ملک گفت موجب گرد آمدن سپاہ و رعیت چیست گفت پادشاہ را عدل باید
تا برو گرد آیند و رحمت تا در سایۂ دولتش ایمن نشینند و ترا این ہر دو نیست شعر
نکند جور پیشہ سلطانی ٭ کہ نیاید ز گرگ چوپانی ٭ پادشاہی کہ طرح ظلم فگند ٭ پای دیوار
ملک خویش بکند ٭ عدل بمعنی داد برابر کرنا کسی چیز کو دوسری چیز کے ساتھ و راستی اور پادشاہ
دینا از منتخب اعتدال از بیان بمعنی عادل بھی آیا ہی اور عدل و عدالت دونون بمعنی باب ضرب یضرب

ازصراح چوپانی یعنی چرواہا طرح بالفتح قائم کرنا بناے مکان کا از لطائف وغیاث ترجمہ بادشاہ نے
پوچھا سبب جمع ہونے سپاہ و رعیت کا کیا ہے کہا بادشاہ کو انصاف و راستی چاہیے تاکہ اوسکے پاس
حاضر ہوں اور رحم چاہیے تاکہ اوسکے سایۂ دولت میں چین سے بیٹھیں اور آپ میں یہ دونوں نہیں مثنوی
ظالموں سے کبھی نہو شاہی ؛ بھیڑیے سے نہوئے چرواہی ؛ جور سلطان نے جب کیا برپا ؛ نیو کو
دیوار ملک کی کھودا ؛ ملک را پند وزیر ناصح موافق طبع نیامد بزندانش فرستاد بسی برنیامد
که بنی عم سلطان بمنازعت برخاستند و ملک پدر خواستند و بمقاومت لشکر
آراستند قومی که از دست تطاول او بجان آمده بودند و پریشان شده برایشان گرد
آمدند و تقویت کردند تا ملک از تصرف او بدر رفت و بر آنان مقرر گشت قطعه
پادشاهی کو روا دارد ستم بر زیردست ؛ دوستدارش روز سختی دشمن زورآور است
با رعیت صلح کن وز جنگ خصم ایمن نشین ؛ زانکه شاهنشاه عادل را رعیت لشکر است
ترجمہ جب بادشاہ کو نصیحت وزیر ناصح کی موافق طبیعت کی نہ آئی اوسکو قیدخانہ میں بھیجا بہت دن
نہ گذرے تھے کہ بادشاہ کے چچیرے بھائی خصومت کو اٹھے اور ملک باپ کا چاہا اور واسطے مقابلہ کے لشکر آراستہ کیا
وہ لوگ جنکو اسکے دست ظلم سے نوبت بجان پہونچی تھی اور پریشان ہوگئے تھے جمع ہوئے اور
مدد کی یہانتک کہ ملک اوسکے تصرف سے نکل گیا اور اوسکے برادران عم زاد پر مقرر ہوا قطعہ
زیردستوں پر روا رکھے ستم جو بادشاہ ؛ دوست اوسکا روز سختی اوسکو کرڈالے تباہ
تو رعیت سے مدارا کر کے بے اندیشہ بیٹھ ؛ کیونکہ شاہنشاہ عادل کی رعیت ہی سپاہ ؛

## ساتوین حکایت

پادشاهی با غلامی عجمی در کشتی نشسته بود غلام دیگر دریا ندیده بود و محنت
کشتی نیازموده گریه و زاری در نهاد و لرزه بر اندامش افتاد چندانکه ملاطفت
کردند آرام نگرفت ملک را عیش از و منغص بود و چاره ندانستند حکیمی دران
کشتی بود گفت اگر بفرمائی من او را بطریقی خاموش گردانم ملک گفت غایت
لطف و کرم باشد حکیم فرمود تا غلام را بدریا انداختند چند غوطه بخورد پس مویش
گرفتند و سوے کشتی آوردند بدو دست در دنبال کشتی آویخت چون برآمد بگوشه

بنشست و قرار یافت ملک را عجب آمد پرسید که حکمت چه بود گفت اول محنت
غرق شدن نچشیده بود و قدر سلامت کشتی ندانسته همچنین قدر عافیت کسی داند
که بمصیبتی گرفتار آید قطعه ای سیر ترا نان جوین خوش ننماید معشوق منست
آنکه بنزدیک تو زشت است حوران بهشتی را دوزخ بود اعراف از دوزخیان پرس
که اعراف بهشت است فرق است میان آنکه یارش در بر با آنکه دو چشم انتظارش
بر در دیگر و دگر بمعنی باز و بمعنی بعد یعنی قبل ازین گاهی از قفیه و گویا اس لفظ کو جب دوسرے کسی لفظ
ساتھ ملا کر ین تو افادہ معنی تکرار و تفنن کا کرے از بہار گریہ و زاری بمعنی نالہ و فریاد فرق درمیان
دونون لفظون کے یہ ہے کہ بے آواز کو گریہ کہتے ہین اور با آواز کو زاری اور نالہ بھی کہتے ہین از خیابان
اور صاحب بہار عجم گریہ بمعنی آب چشم ریختن لکھتا ہے قولہ در نهاد یعنی شروع کرد ملاطفت
کسیکے ساتھ نیکی کرنا از منتخب ملاطفت و ترحم و تلطف عربی نوازش و دلجوئی و مهربانی فارسی
از نفائس منغص صیغہ اسم مفعول ہے باب تفعیل سے مصدر اسکا تنغیص بمعنی تیرہ گردانیدن عیش بر کسی
و عیش بمعنی زندگی از منتخب مجرد اسکا نغص بالتحریک باب سمع یسمع سے بمعنی بمراد تمام نرسیدن و تیرہ
شدن و ناخوش عیش شدن و کار تمام نشدن از منتخب و صراح قولہ بواو معروف لفظ عربی ہے
بمعنی فرو شدن در چیزی مصدر باب نصر ینصر سے از صراح فارسی مین بواو مجہول مستعمل ہے ہزار غوطه
بخوردم در بحر بیکبار نرسیده سزای بخت من است این گناه دریا چیست دنبال بضم اول پیچھا
کسی چیز کا اور عقب و دم حیوانات از غیاث قولہ دنبال کشتی بعض نسخه مین سکان کشتی ہے اور سکان
بضم اول و تشدید کاف دنباله کشتی از منتخب جسکو ہندی مین پتوار کہتے ہین از نفائس اقول
ہر گاه سکان بمعنی دنباله کشتی ہے تو لفظ کشتی زائد ہوتا ہے اس صورت مین لفظ دنبال مناسب قولہ
همچنین بمعنی واقعی اعراف بالفتح ایک مقام ہے درمیان دوزخ و بہشت کے اوس مقام کو اعراف
اس جہت سے کہتے ہین کہ وہان کے رہنے والے اعرف یعنی خوب دیکھنے والے احوال دوزخیون
اور بہشتیون کے ہونگے از غیاث و تفسیر زاہدی و مدارک و کشف و منتخب فرق بمعنی جدا کرنا اور
کشادگی موے سر جسکو ہندی مین مانگ کہتے ہین اور بمعنی سر بھی ہے از غیاث اقول یہ لفظ جو بمعنی
سر بھی آیا ہے لفظ دو چشم جو مصرع ثانی مین ہے نہایت مناسب قولہ با آنکه دو چشم الخ اس جگہ واسطے

عظمت کے ہیں ترجمہ ایک بادشاہ نے کسی غلام عجمی کو اپنے ہمراہ کشتی میں بٹھایا تھا غلام نے
کبھی دریا نہ دیکھا تھا نہ کشتی کا مزا اوٹھایا تھا سیندھ لے اوچھلنے دیکھکر گھبرایا رونے لگا دہشت ہوئی بڑی
ڈوبنے کے خوف سے سارے بدن میں تھرتھری پڑی لوگون نے کتنا دبایا بہ تسلی دلاسا سمجھایا
پر اوسکو چین نہ آیا بادشاہ کی زندگی تلخ ہوئی عیش سے کیا کنارہ کوئی نہ جانتا تھا اوسکے چپ کرانے کا
چارہ اتفاقاً ایک حکیم بھی اوس کشتی میں تھا کہنے لگا اگر حضور فرماوین تو مین اسکو ایک طرح سے
چپ کراؤن بادشاہ نے کہا نہایت لطف و کرم حکیم نے حکم کیا کہ اسکو دریا میں ڈال دین جب اوسنے
غوطے پر غوطے کھائے تو ڈاڑھی یا مونچھی پکڑ کر جسم کو داوسکے سر کے بال کن کی طرح پکڑ کر کشتی کے طرف کھینچ لائے
وہ دونون ہاتھ سے پتوار میں لپٹ گیا جب بہزار خرابی کشتی میں آیا گوشہ میں گھس کر بیٹھا قرار پایا
بادشاہ کو تعجب ہوا اور پوچھا کیا حکمت تھی کیونکہ یہ چپکا ہو گیا حکیم نے عرض کیا کہ اسنے کبھی ڈوبنے کے
رنج کا مزا نہ چکھا تھا کشتی پر سلامت رہنے کی قدر نہ جانتا تھا یہی قدر عافیت کی وہ جانے
جو مصیبت میں گرفتار ہووے قطعہ اے سیر تجھے نان جوین خوش نہین آتی ۔ محبوب وہ میرا ہے
کہ جس سے ہے نفرت ۔ حوران بہشتی کو تو اعراف ہی دوزخ ۔ اور دوزخیون کے واسطے اعراف ہے جنت
نہایت فرق ہے جسکی بغل مین ستایان ہووے ۔ اوس سے جو منتظر آمد جانان ہووے

## آٹھوین حکایت

ہرمز را گفتند از وزیران پدر چہ خطا دیدی کہ بند فرمودی گفت گناہی معلوم نکردم
ولیکن دیدم کہ مہابت من در دل ایشان بیکران ست و بر عہد من اعتماد کلی
ندارند ترسیدم کہ از بیم گزند خویش آہنگ ہلاک من کنند پس قول حکما را کار بستم
کہ گفتہ اند قطعہ از ان کز تو ترسد بترس ای حکیم ۔ وگر با چو او صد بر آئی بجنگ ۔ از ان
مار بر پای راعی زند کہ ترسد سرش را بکوبد بسنگ ۔ نبینی کہ چون گربہ عاجز شود ۔
بر آرد بچنگال چشم پلنگ ۔ ہرمز بضم اول و ثالث نام پسر بہمن بن اسفندیار اور کبھی نام
نوشیروان از برہان مہابت بالفتح بمعنی ہیبت بمعنی ترس و بیم و حشم و بزرگی از صراح فارسیان
بمعنی پشان و شکوہ لاتے ہین از چراغ ہدایت و بہار عجم عہد پیمان و سوگند و زینہار و امان و نگاہداشت
و رعایت حرمت از منتہی الارب شناختن و دانستن و وفا بچیزی کردن و بفتح و کسر تا آنکہ تعہد و لایت کارہا کند

ازمنتخب عہاد بالکسر عہود وبضمتین جمع ازصراح اعتماد و تکیہ کردن برچیزے و قصد کردن ایضا ساتھ بھروسے تکیہ کرنا کسی چیز پر
ازغیاث درکشیدن گزند بمعنی آسیب و آفت ورنج و چشم زخم از مؤید و برہان و غیاث کار بستن بمعنی بعمل آوردن از شرح سکندرنامہ وغیرہ
چوپان بالضم وفتحہ ہی چوپان گلہ بان راعی عربی شبان و چوپان فارسی چرواہا ہندی زند صیغہ مضارع زدن سے بمعنی کرید
ازغیاث ترجمہ نقل کرتے ہیں کہ ہرمز بیٹے نوشیروان نے بارہ برس سلطنت کی اپنے ایام حکومت میں جب
اوسنے اپنے باپ کے وزیروں کو نظربند کیا تو لوگوں نے پوچھا کہ اپنے باپ کے وزرا سے کیا خطا دیکھی
جو قید و ناخرسند کیا جواب دیا کوئی گناہ تو مین نے معلوم نہین کیا لیکن جب دیکھا کہ دہشت میری
ونکے دل مین بیحد ہے اور میرے عہد و پیمان اور امان پر وسے تکیہ نہین رکھتے تو مین ڈرا کہ مبادا خوف سے
اپنی اذیت کے میری ہلاکت کا قصد کرین اسواسطے مین نے قول حکما پر عمل کیا کہ کہہ گئے ہین قطعہ
کرے تجھ سے جو خوف تو اوس سے ڈر ؛ گرا دوسے گو ویسے سو وقت جنگ ؛ ڈرے سے کالا جو دیکے کو
خوف سے ؛ کہ سر اوسکا کچلے نہ سے کوئی سنگ ؛ ہی ظاہر کہ بلی ہو جب تنگ فعلہ میں ؛ چھپٹ کر نکالے وہ چشم پلنگ ؛

## نوین حکایت

یکی از ملوک عرب رنجور بود در حالت پیری امید زندگانی قطع کردہ کہ سوارے
از در درآمد و بشارت آورد کہ فلان قلعہ را بدولت خداوندی بکشادیم و دشمنان اسیر
شدند و سپاہ و رعیت آن طرف بیکبارگی مطیع فرمان گشتند ملک نفسی سرد برآورد
وگفت این مژدہ مرا نیست بلکہ دشمنانم راست یعنی وارثان مملکت قطعہ
درین امید بسر شد دریغ عمر عزیز ؛ کہ آنچہ در دلم است از درم فراز آید ؛ امید بستہ برآمد
ولی چہ فایدہ زانکہ ؛ امید نیست کہ عمر گذشتہ باز آید ؛ قطعہ کوس رحلت بکوفت
دست اجل ؛ ای دو چشم وداع سر بکنید ؛ ای کف دست و ساعد و بازو ؛ ہمہ تودیع
یکدگر بکنید ؛ بر من اوفتادہ دشمن کام ؛ آخر ای دوستان گذر بکنید ؛ روزگارم
بشد بنادانی ؛ من نکردم شما حذر بکنید ؛ قولہ کہ سوارے یہ کاف مفاجات ہے اسکو
فجائیہ بھی کہتے ہیں بمعنی ناگاہ از در بمعنی زیبا و لائق و سزاوار زیبا آن ظاہر از مؤید بشارت
بالفتح اور بالضم دونون آیا ہی بمعنی خوش خبری از منتخب بالضم اور بالکسر بمعنی [illegible] اور بالفتح [illegible]
مصدر ہی باب سمع یسمع اور بالکسر مستعمل ہی مخصوص واسطے خیر کے اور مقام شر میں [illegible] انذار [illegible]

استعمال بدون قید کے نہیں آتا قولہ تعالی فبشرہم بعذاب الیم از صراح اور صاحب غیاث بحر الجواہر
ومدار الافاضل سے نقل کرتا ہے کہ بالفتح بمعنی خبر خوش خطا ہے کشادن فارسی فتح وصل وفاک بعربی کھولنا
ہندی اس جگہ بمعنی فتح کرنا مناسب از برہان ونفایس مطیع تابع دار فرمان حکم عموما اور حکم بادشاہ
خصوصًا نفس سرد بفتحتین نون وفا کنایہ ہے آہ سرد سے کہ حالت حسرت ویاس میں منہ سے نکلے
قولہ از درم فراز آید اقول از در بمعنی ظاہر موید الفضلا سے اوپر لکھا گیا اور میم مفعول کی ہے بمعنی مجھ سے کو
فراز بروزن نماز بمعنی قریب ونزدیک وپیش وحضور اور کبھی یہ لفظ زائد بھی آتا ہے اس جگہ آید کے ساتھ
بمعنی پیش مناسب اقول معنی اس بیت کے یہ ہونگے کہ افسوس ہے عمر عزیز اس امید میں کہ جو ہوس
کہ جو میرے دل میں ہے بظاہر مجھکو پیش نظر آوے کو فتح بجانا اور کو فتن کے اور بھی معنی ہیں آئندہ لکھے جائینگے
قولہ دست اجل اقول اس جگہ ظاہر اکنایہ ہے ملک الموت سے قولہ برمن اوفتاده دشمن کام
قال السروری برمن افتاد مرگ دشمن کام یعنی موتی کہ مقصود ومدعاے دشمن بود انتہی قال المحشی
ودر بعضی نسخہ برمن افتاده دشمن کام واقع ست واین من حیث العبارۃ خالی از تکلف نیست
ازانکہ درین مقام کسرہ رای مہملہ بر وسکون نون من برای ضرورت وزن واجب ست انتہی
قال الشارح الفاضل ودشمن کام اضافت محمول بر قلب ست یعنی کام دشمن ومراد ازان
مرگ باشد چہ مقصود دشمن غیر ازین نباشد وبرمن افتاده یعنی برمن واقع شده انتہی قال صاحب الخیابان
باضافت لفظ من بسوے افتاده وصفت ترکیبی ست پس دشمن کام بطریق صفت بعد صفت آمده
یعنی برمن ناتوان ہم مراد دشمنان انتہی قولہ آخرای دوستان گذر بکنید قال الشارح الفاضل و
صاحب الخیابان یعنی اے دوستو بار دیگر مجھپر گذرا اور میرا حال تباہ معاینہ کرو اور ہوسکتا ہے کہ مراد
آخر سے آخر کار اور نوبت آخر ہو یعنی بنوبت آخر کہ وقت میری رحلت کا ہے گذر کرو اور اگر لفظ آخر کو
زائد قرار دیں تو جائز ہے لیکن اس تقدیر پر بکسر خاء معجمہ اور در صورت معنی اول بالفتح ہوگا اور چونکہ
اعضا بعد مرگ یکدگر سے جدا ہو جائینگے لہذا ہر عضو سے خطاب کرکے کہتا ہے کہ یکدگر سے رخصت ہو
انتہی اقول مرگ دشمن کام جو سروری نے اختیار کیا خالی تکلف سے نہیں اور محشی جو کسرہ رای برادر
سکون نون من کو واجب ٹھہراتا ہے کوئی وجہ وجوب کی معلوم نہیں ہوتی اضافت لفظ من کی طرف
افتاده کے درست مختار شارح فاضل وصاحب خیابان صحیح لیکن مصرعہ ثانی کے معنی نادرست ہیں

مؤلف کے نزدیک مراد کام سے سخن اور دشمن سے موت اور آخر سے وقت اخیر اور بعد لفظ دوستان کے
رحم کنید مقدر اور مراد گذر کنید سے میری تقصیر معاف کرو پس معنی اس بیت کے یہ ہونگے کہ مین جو موت کے منہہ مین
پڑا ہون اور میرا وقت اخیر ہی قریب اس جہان سے اٹھتا ہون ای دوستو مجھپر رحم کرو اور جو کچھ
مجھسے تقصیر ہوئی ہو معاف و درگذر کرو چنانچہ ایسے کلمات زبان پر لانا اہل اختصار کا معمول ہی یا
کلمہ گذر بکنید بطریق نصیحت ہو یعنی از طمع دنیا درگذر کنید اس صورت مین حاصل مطلب اس مصرع کا یہ
ہوگا کہ انتہا درجہ تحصیل دنیا کا بادشاہی ہی کہ یہ مرتبہ مجھکو حاصل ہوا اب کہ میری مرگ کا وقت آپہنچا
سوائے دو گز کفن یا دو گز زمین کے ملک و جاہ و جلال اور متاع و مال میرے کس کام کا ہی گاہ مجھ
بادشاہ روے زمین کا یہ حال ہے تو ای دوستو اس دنیاے ناپایدار کی تحصیل سے تم متنبہ ہو کر درگذر
کرو یہ معنی اخیر مضمون عبارات ماسبق سے زیادہ تر مناسبت رکھتا ہی یعنی ملک نفسی سرد برآورد و گفت
واللہ اعلم بغرض المصنف ترجمہ ایک بادشاہ عرب کا حالت پیری مین بیمار تھا اور رشتہ امید
زندگانی منقطع کر چکا تھا کہ ناگاہ ایک سوار موجود ہوا سامنے آیا اور یہ خوشخبری لایا کہ فلانے قلعہ کو
بدولت قبلہ عالم کے فتح کیا اور دشمن اسیر ہوے جملہ سپاہ و رعیت اوس طرف کی تابع فرمان ہو گئی
بادشاہ نے ایک آہ سرد دل پر درد سے کھینچی اور یہ بات کہی کہ نہین ہی یہ بشارت میرے واسطے بلکہ
میرے دشمن یعنی وارثان مملکت کے واسطے **قطعہ** اسی امید مین افسوس مین تمام ہوا ؛ کہ
پیش آوے عزیزو ابھی جو دل مین ہی میرے ؛ سو آرزو تو برائی پہ مجھکو کیا حاصل ؛ نہین امید
کہ عمر گذشتہ منہ پھیرے ؛ **قطعہ** بج گیا کوچ کا بھی نقارہ ؛ سر سے اب تم جدا ہوا ای آنکھو
ای ہتھیلی و ساعد و بازو ؛ رخصت آپس مین تم سبھی ہو لو ؛ مین پڑا اب ہون موت کے
منہہ مین ؛ دوستو مجھکو تم معاف کرو ؛ ہوئی غفلت مین خیر مجھسے نہ کچھ کرو پر تم نہ غافل ہو

## دسوین حکایت

بر بالین تربت یحیی پیغمبر علیہ السلام معتکف بودم در جامع دمشق یکی از ملوک عرب کہ به بی انصافی
موصوف بود درآمد و نماز کرد و حاجت خواست **بیت** درویش و غنی بندہ این
خاک درند ؛ و آنانکہ غنی ترند محتاج ترند ؛ ترجمہ سرہانے مرقد منور حضرت یحیی پیغمبر
علیہ السلام کے اعتکاف مین بیٹھا تھا مین ایک بادشاہ عرب کا کہ بے انصافی مین مشہور تھا

دمشق کی جامع مسجد مین آیا نماز پڑھی اور دعا کی اور خداوند تعالی سے حاجت چاہی بیت
الله کے سب بندے ہین سلطان و گدا ؛ زیادہ غنی ہین زیادہ محتاج سدا ؛ اتفاقاً بزیارت
آمد روی بمن کرد و گفت از آنجا که همت درویشان است و صدق معاملهٔ ایشان
خاطری همراه من کن که از دشمن صعب اندیشناکم گفتم بر رعیت ضعیف رحمت کن تا از دشمن
قوی زحمت نبینی قطعه ببازوان توانا و همت سر دست ؛ خطاست پنجهٔ مسکین
ناتوان بشکست ؛ نترسد آنکه بر افتادگان نبخشاید ؛ که گر ز پای درآید کسش نگیرد دست
هر آنکه تخم بدی کشت و چشم نیکی داشت ؛ دماغ بیهده پخت و خیال باطل بست ؛ ز گوش
پنبه برون آر و داد خلق بده ؛ وگر تو می ندهی داد روز دادی هست ؛ مثنوی
بنی آدم اعضای یکدیگراند ؛ که در آفرینش ز یک گوهراند ؛ چو عضوی بدرد آورد روزگار ؛
دگر عضوها را نماند قرار ؛ تو کز محنت دیگران بیغمی ؛ نشاید که نامت نهند آدمی ؛

ترجمہ بعد اوسکے واسطے زیارت مزار حضرت یحیی علیہ السلام کے آیا میری طرف متوجہ ہوا
اور کہنے لگا اس سبب سے کہ مشہور ہے ہمت مردان خدا اور راستی اونکے معاملہ کی ہے سبب سے
جا بالقبول شخصے کہ بیت مردان خدا خدا نباشند ؛ لیکن ز خدا جدا نباشند ؛ میرے واسطے
دعا کر کہ ایک دشمن قوی سے خوف کرتا اور نہایت ڈرتا ہون مین نے کہا رعیت ضعیف پر
کیا کر شفقت اور رحمت تاکہ دشمن قوی سے کبھی نہ دیکھے مشقت و زحمت قطعہ بزور و قوت
بازو و دست فولادی ؛ خطا ہے توڑنا پنجہ ضعیف و مسکین کا ؛ ڈرے وہ گرتے ہوئے کو نہ جو کوئی
تھامے ؛ کہ جب وہ گر پڑے کوئی نہین اوٹھاویگا ؛ امید غلہ پہ بوئے جو کوئی دانہ سڑا ؛ تو وہ سڑے
نہ پاویگا ایک بھی دانا ؛ درست ہوش کر اپنا اور داد خلق کی دے ؛ وگرنہ تجھسے خدا انتقام لیویگا ؛
مثنوی بنی آدم اعضا ہین باہم دگر ؛ کہ ہر ایک ہین فرزند خیر البشر ؛ جو ایک عضو مین درد ہو بار بار
تو سب عضو ہو جاین پھر بیقرار ؛ نہو تجھکو غم سے جو غیرون کے کام ؛ تو مت آدمی کا تو رکھ اپنا نام ؛

## گیارھوین حکایت

درویشی مستجاب الدعوات در بغداد پدید آمد حجاج بن یوسف را خبر کردند بخواند
وگفت دعای خیری بر من کن گفت خدایا جانش بستان گفت از بهر خدا این چه

دعا نست گفت این دعای خیر ست ترا وجملہ مسلمانان را ﴿ شنوی ای زبردست
زیر دست آزار ﴿ گرم تاکی بماند این بازار ﴿ بچہ کار آیدت جہانداری ﴿ مردنت بہ کہ
مردم آزاری ﴿ مستجاب صیغہ اسم مفعول کا ہی باب استفعال سے مصدر اسکا استجابت ہی
بمعنی قبول کرنا اور جواب کہنا از منتخب اجابت و استجابت دونون کے ایک معنی ہین از تاج اللغات
دعوات بفتحتین جمع ہی دعوت کی ساکن العین کی بمعنی خواندن کسی را بسوی طعام اور دعوت بالفتح مصدر ہی
باب نصر ینصر سے از صراح اور بمعنی دعا کردن از شارح فاضل وخیابان دعوات کی عین مفتوح اس
قاعدے سے ہوئی کہ جس لفظ کا عین کلمہ ساکن ہو حالت جمع مین مفتوح ہو جائیگا جیسے رکعت و رکعات
حجاج نام ہی ایک ظالم کا بیٹا یوسف ثقفی کا کہتے ہین حجاج نے ستر ہزار آدمی کو ناحق قتل کیا
از غیاث عبد الملک بن مروان کی طرف سے عامل تھا حجاز کا دو برس تک عراق مین اور بیس
برس تک خراسان مین رہا از سروری قولہ دعاے خیرست بر من کن جاننا چاہیے کہ لفظ بر ترجمہ علی کا
بمعنی بالا ہی اور لفظ دعا متعدی بعلی واسطے شر کے مستعمل اور متعدی بلام واسطے خیر کے اور شارح
سروری کہتا ہی کہ یہ قاعدہ مختص بزبان عربی ہی نہ بزبان فارسی حاصل اسکا یہ کہ اس مقام مین
لفظ بر ترجمہ علی کا ہی بمعنی بالا اقول یہ توجیہ نادرست ہی کیونکہ دعای بالاے من کن کلام فصحا مین
فقیر کی نظر سے نہین گذرا شاید سروری نے دیکھا ہو مگر نشان اوسکا نہین دیا اور قول بے سند
لائق اعتبار نہین مؤلف کے نزدیک وہ قاعدہ جو اوپر لکھا گیا زبان فارسی مین بھی جاری ہو سکتا ہی
کیونکہ لفظ بر سواے معنی بالا کے اکثر معنی مین مستعمل چنانچہ صاحب برہان بمعنی طرف و جانب بھی
لکھتا ہی پس حاصل مطلب عاے جانب من کن کا دعاے براے من کن ہی فہذا ہو المطلوب قولہ ترا
وجملہ مسلمانان را اقول خیر ہونا دعاے مرگ حجاج مسلمانون کے حق مین باین جہت کہ اوس ظالم کے
ستم سے نجات پاوین اور حجاج کے حق مین بایمعنی کہ جسقدر ظلم مین تخفیف ہو عذاب بھی کم ہوگا
اور فاضل سروری ابو المنصور راوی سے یہ حکایت نقل کرتا ہی کہ مین کوفی کی مسجد مین معتکف تھا اتفاقا
ایک غلام ہندی اوس مسجد مین آیا بکمال خشوع و خضوع نماز ادا کرکے چلا گیا ایک مہینے تک اوسکا یہی معمول تھا
ایکروز مین نے اوسکو سلام کیا اوسنے جواب نہ دیا دوسرے روز مسجد مین آبیٹھا وعلیکم السلام کہا
مین نے پوچھا اسمین کیا حکمت ہی کہ کل کے سلام کا تو نے آج جواب دیا کہا کہ اجازت اپنے مالک سے

نہ مین کچھ بات کہتا نہ کوئی کام کرتا ہون آج اجازت ردجواب کی مجھکو حاصل ہوئی تب مین نے کہا کہ
اے غلام ایک ساعت میرے پاس بیٹھنے اور گفتگو کرنے کی اجازت اپنے مالک سے لا تو مین تیرے
آگے کچھ ذکر خدا کرون پس وہ اجازت لایا اور میرے پاس بیٹھا مین نے پوچھا کہ تو نے کوئی امر
عجیب تر دیکھا ہو تو بیان کر کہنے لگا کہ مدت سے میری یہ عادت تھی کہ اول شب سے تا آخر شب
نمازین پڑھا کرتا بعد اوسکے بار تعالے سے حاجت مانگتا یہان تک کہ ایک شب مین نے عرض کیا
کہ خداوندا مین چاہتا ہون کہ کسی اہل نار کو دیکھون پس مجھکو حکم کیا کہ فلانے وادی مین جا وہان
تو مین گیا تو ہنوز صبح طلوع ہوئی تھی کہ صدا سے نالۂ عجیب و غریب مین نے سنی پس ہکا بکا
مین نے دیکھا کہ ایک اژدہا ہے بزرگ دم اپنی ایک شخص کی گردن مین حمایل کیے ہوے اوسکو گھسیٹے لیے جاتا ہے
مین نے آواز دی کہ اے شخص ایک ساعت ٹھہر جا تو مین تجھسے کچھ بات پوچھون کہنے لگا مین اختیار مین
اژدہے کے ہون تب مین نے کہا اے اژدہے تجھے قسم ہے اوس خدا ے عز و جل کی جسکے حکم سے تو جاتا ہے
ایکدم ٹھہر جا جب وہ ٹھہرا تو مین نے اوس شخص سے پوچھا کہ تو کون ہے اور تیرا کیا حال ہے کہا مین حجاج
بن یوسف ہون ساتھ ان سب عذاب و نکال کے مین نے دیکھا اوسکے دونون کندھون پر دو بار گران
اور پشتارہاے کلان تا بآسمان پوچھا یہ بار کیسے ہین کہنے لگا داہنے کندھے پر بار خون مومنین ہے اور
بائین کندھے پر بار حقوق مسلمین ہے اور باوجودیکہ ساٹھ برس تک کلمہ لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ میری
زبان پر جاری رہا یہ اژدہا ہر ساعت مجھکو مشرق سے تا مغرب کھینچے لیجاتا ہے یہ میرے ظلم کی سزا ہے
ترجمہ ایک فقیر مستجاب الدعوات بغداد مین آیا حجاج بن یوسف ثقفی حاکم بغداد نے خبر سنکر اوسکو
بلایا اور کہا مین امیدوار ہون کہ تو میرے حق مین دعاے خیر کر فقیر نے کہا کہ یا الٰہی تو اسکی جان لے
اوسنے گھبرا کر کہا خدا کے واسطے یہ کیا دعا ہے مین نے ایسی بات کسیکی نہین سنی کہنے لگا تجھکو اور
سب مسلمانون کو دعاے خیر ہے یہی مثنوی سے اے زبردست زیر دست آزار گرم کبتک رہیگا
یہ بازار ٭ کام آوے نہ تیرے یہ شاہی تیرا مرنا بھلا کہ مردم آہی ٭

## بارھوین حکایت

یکی از ملوک بے انصاف پارسائی را پرسید کہ کدام عبادت فاضل ترست گفت
ترا خواب نیمروز تا دران یک نفس خلق را نیازاری قطعہ ظالمی را خفتہ دیدم نیمروز

گفتم این فتنہ ایست خوابش بردہ بہ ❊ وانکہ خوابش بہتر از بیداریست ❊ آنچنان بدزندگانی مردہ به

پارسا و پرہیزگار زاہد یعنی متقی دقرا عربی از مؤید وہ شخص جو معاصی و ذمایم سے اپنے تئین محفوظ رکھے اور دور رہے از غیاث و برہان نیمروز فارسی ہاجرہ و ظہیرہ و نصف النہار عربی دوپہر ہندی از انفاس نام ایک شہر کا ہی ولایت سیستان مین وجہ تسمیہ کی یہ ہی کہ جب حضرت سلیمان علیہ السلام وہان پہونچے تو زمین پر آب دیکھکر دیون کو کہا کیا کہ اس زمین کا پانی مٹی سے پاٹ کر خشک کرین دیون نے دوپہر کے عرصہ مین اوس زمین نشیب کو پاٹ دیا اور بعضے کہتے ہین کہ نیمروز چین کا دوپہر تک وہان لشکر پڑا رہتا تھا اور بعضے لکھتے ہین کہ رستم نے دوپہر کے وقت اوس ملک کو فتح کیا ان وجوہات سے اوس شہر کا نام نیمروز رکھا گیا سواے اسکے اور وجوہات بھی لوگ نقل کرتے ہین از برہان و رشیدی و غیاث قولہ دران یک نفس اقول ضمیر آن کی راجع ہی طرف نیمروز کے اور مراد یک نفس سے ہیچ نفس فتنہ بیانش گذشت قولہ گفتم این فتنہ ایست اقول لفظ فتنہ اگرچہ مصدر ہی لیکن بنظر اسکے کہ مصدر اکثر بمعنی اسم فاعل بھی آتا ہی چنانچہ زید عدل مین لفظ عدل بمعنی عادل ہی بنا بر علیہ اس جگہ فتنہ بمعنی فساد برپا کرنے والا مناسب بدزندگانی کنایہ ہی اوس شخص سے جسکے جینے سے بدی حاصل ہو از شارح فاضل مشرقی ترجمہ ایک بادشاہ ظالم نے کسی عابد متقی سے پوچھا کہ سب عبادتون سے کون عبادت بہتر ہی اوسنے کہا تیرے واسطے افضل العبادات خواب دوپہر ہی کہ اوتنی دیر تک تو کسیکو نستاوے اور خلق تیرے ظلم سے امان پاوے قطعہ

دیکھا اک ظالم کو سوتا لوابیش سونا ہی اوسکا بھلا جو فتنہ ہو ❊ خواب جسکا خوب بیداری سے ہو ❊ الیسا بدزندہ ہو مردہ جیتا ہو

## تیرھوین حکایت

یکی را از ملوک شنیدم کہ شبی در عشرت روز کردہ بود و در پایان مستی میگفت بیت

ما را بجہان خوشتر ازین یکدم نیست ❊ کز نیک و بد اندیشہ و از کس غم نیست قولہ شبے در عشرت روز کردہ جاننا چاہیے کہ دن واسطے بیداری و کارگذاری کے ہی اور رات واسطے سونے کے پس شب را روز کردن کنایہ ہی جاگنے سے عشرت بالکسر صحیح بالفتح غلط بمعنی خوشدلی اور باہم خوش زندگانی کرنا از غیاث و بحر الجواہر و قاموس صحبت رکھنا از منتخب مصدر ہی باب ضرب یضرب اور نصر ینصر دونون سے از صراح ترجمہ مین نے سنا ہی کہ ایک بادشاہ ایک رات بھر عیش و عشرت مین

بیدار رہا اور انتہائے مستی مین یہ کہتا تھا بیت واہ کیا خوب مزا مجھکو ملا اسدم ہے ٭ کہ بد و نیک کی پروا
نہ کسیکا غم ہے ٭ درویشی برہنہ بسر ماہ خفتہ بود و گفت بیت ای آنکہ باقبال تو در عالم نیست ٭ گیرم کہ غمت
نیست غم ما ہم نیست ٭ قولہ برہنہ بسر ماہ کنایہ ہے اوس شخص سے جو نہایت مفلس ہو کہ جاڑون کے
موسم مین ایک پارچہ کملی یا گدڑی کا بھی نہ رکھتا ہو قولہ خفتہ بود اقول لفظ خفتہ صیغہ ماضی قریب
خفتن سے ہے اور خفتن کے معنی سونا جیسا کہ مشہور ہے غلط ہے بلکہ سونا ترجمہ ہے خوابیدن و خسپیدن کا
اور خفتن اور خفتیدن دونون بضم خا بمعنی لیٹنا اقبال بیانش گذشت بمعنی دولت قولہ ای آنکہ
باقبال تو آہ اقول باقبال مین با ترقابل ہے جیسا کہ اس بیت مین ہے بیت آبداری لطافت کی تو اہل ادب
گر ہزار عقیق از یمن شود پیدا ٭ پس معنی اس مصرع کے یہ ہونگے کہ مقابل تیری دولت و ثروت کے
کوئی شخص عالم مین نہین ہے ترجمہ ایک فقیر نہایت مفلس بالاخانہ کے نیچے لیٹا ہوا سنتا تھا کہنے لگا
بیت تجھسا گو دنیا مین کوئی صاحب عالم نہین ٭ کیا اگر ہمسے غریبون کا بھی تجھکو غم نہین ٭
ملک را خوش آمد صرۂ ہزار دینار از روزن بیرون کرد و گفت دامن بدار درویش گفت
دامن از کجا آرم کہ جامہ ندارم ملک را بر ضعف حال رحمت زیادت شد خلعتی بران مزید کرد
و پیشش فرستاد درویش آن نقد و جنس را باندک مدت تلف کرد و باز آمد بیت
قرار بر کف آزادگان نگیرد مال ٭ نہ صبر در دل عاشق نہ آب در غربال ٭ صرہ بمعنی
ہمیان و کیسہ درہم و دینار فارسی توڑا ہندی مصدر ہے باب نصر ینصر سے انصراح بروزن و خوشہ
و غرفہ عربی تابدان و دریچہ فارسی کھڑکی ہندی از نفایس روزن کی جمع روازن از غیاث
ترجمہ بادشاہ کو سخن اوسکا پسند آیا توڑا ہزار دینار کا کھڑکی سے باہر کیا اور فرمایا کہ دامن
پھیلا درویش نے کہا دامن کہان سے لاؤن کہ جامہ نہین رکھتا ہون بادشاہ کو زیادہ ہوئی
رحمت اضافہ کیا اوس دینار پر ایک خلعت اور درویش کے پاس بھیج دیا اوسنے وہ نقد و جنس
تھوڑے دنون مین فضول خرچی سے صرف کیا اور پھر باامید انعام آیندہ آیا بیت جو لوگ
مشرف ہین پاس اونکے قرار پکڑے نہ مال دنیا ٭ نہ صبر عاشق کے دلمین اور سے نہ پانی چلنی مین ٭
در حالتی کہ ملک را پروای او نبود حالش بگفتند بہم برآمد و روی ازوی درہم
کشید و ازینجا گفتہ اند اصحاب فطنت و خبرت کہ از حدت و سورت پادشاہان بر حذر بباید

فی الجملہ بنشستم و از ہر دری سخن پیوستم تا حدیث زلت یاران در میان آمد گفتم قطعہ
چہ جرم دید خداوند سابق الانعام ٭ کہ بندہ در نظر خویش خوار میدارد ٭ خدای راست مسلم
مسلم بزرگواری و حلم ٭ کہ جرم بیند و نان برقرار میدارد ٭ چندان و چندین بمعنی قدر مقدار
از غیاث کذا و مقدار و مصطلحات بمقدار مجہول وغیر معین اور بمعنی ہر چند و ہر چہ کبھی آیا ہی اور کبھی بجائے لفظ
آنقدر اور تا آنزمان اور چنان اور با کی اور تا کے بھی استعمال کرتے ہین کنایہ بہت سے اور بعد اس لفظ چندان کے
حرف کاف بیانیہ آنا بھی معمول ہی از مؤید و برہان حضرت بیانش گذشت تواضع فروتنی کرنا
فرود بیانش گذشت قولہ فروتر جاننا چاہیے عامہ نسخہ مین لفظ فرو ہی لیکن یہ لفظ بمعنی زیر
و پائین کسی لغت مین حقیر کی نظر سے نہین گذرا بلکہ برہان و کشف و مؤید و غیاث مین بمعنی کوبیدن
و روباہ ہی یہ معنی مناسب اس مقام کے نہین پس لفظ فرود صحیح معلوم ہوتا ہی غالبًا دال قلم ناسخ سے
رہگیا ہوا اور فرو مخفف فرود کا بھی کسی لغت مین دیکھا نہین کہین مخفف ہو لیکن یہ کہ بضرورت شعر حرف دال گرایا
یعنی ہو وکشتی بیخ فرود بابیہ از برہان قاطع اللہ اللہ مقام تعجب مین مستعمل ناز استغنا معشوق کا عاشق سے
کہ باعث ہو زیادتی شوق کا از برہان کشش معشوق کی عاشق سے از مؤید بیباکی و بیپروائی معشوق و بمعنی فخر
از غیاث ناز فارسی غنج بالفتح و دلال بالکسر عشوہ عربی لاڈ ہندی یعنی حرکت معشوق کی جس سے دل عاشق کا فریفتہ ہو
نازنین نازکنندہ از برہان لاڈلا ہندی از نفائس قولہ از ہر دری سخن پیوستم اقول صاحب شکرستان نے
لفظ در کو زائد لکھتا ہی فی الحقیقت اس جگہ در بمعنی نوع و جنس ہی از برہان حاصل مطلب یہ کہ ہر قسم کی
باتون کو بطور تمہید کے اصل مدعا سے مین نے ملائین حدیث خبر و سخن اور جو چیز کہ نئی ہو اور مرد اندک
سال از منتخب با منتخب اللغات و شرح قول و فعل پیغمبر از غیاث زلت بالکسر زای معجمہ و تشدید لام لغزش
و بضم پیوستن ضمیمہ بالفتح و نیز بضم گناہ از منتخب بمعنی لغزش و لغزیدن کنایہ کار ناپسندیدہ سے اور
اس لفظ کو بحیثیت الآداب استعمال کرتے ہین چنانچہ زلت انبیا علیہم السلام از خیابان مادہ اسکا زلل ہی
بمعنی پھسلنا پاؤن کا کیچڑ مین اور لغزش زبان کی گفتگو کرنے مین باب ضرب یضرب اور سمع یسمع
از صراح لغزش اور لڑکھڑانا قدم کا اور گر پڑنا اور بکسر ذال معجمہ خواری از غیاث و لطائف خداوند
بمعنی مالک از صاحب غیاث اس جگہ مراد وہ امیر سابق الانعام معنی ترکیبی اسکے سبقت کرنے والا
عطا سے لغت مین اور استعمال مین وہ شخص جو بے دریافت استحقاق و لیاقت کے بخشش کرے

کرے

یہی صفت خداوندکی ہی از خیابان مسلم بضم میم و فتح لام مشدد بار ور واشستہ شدہ سلامت داشتہ شدہ
وسپردہ شدہ از غیاث و منتخب تسلیم مصدر بمعنی رسانیدن جیسے سلمہ اللہ منہا اور بے گزند رکھنا جیسے
سلمہ اللہ اور سپرد کرنا جیسے سلم اللہ الشی فتسلمہ ای اخذہ اور بمعنی گردن نہادن بحکم و قضا اور سلام کرنا بقا
سلم علیہ مادہ اسکا سلامت باب سمع یسمع سے بمعنی بے گزند و بے عیب ہونا اور رہائی پانا از
صراح بزرگوار مزید علیہ بزرگ از غیاث و بہار عجم لطف بیانش گذشت نان فارسی خبز عربی
روٹی ہندی مراد قوت و روزی ترجمہ اتنے مین اوس بزرگ کے مصاحبان حضور نے
میرے حال پر اطلاع پائی دوڑے آئے اور بتعظیم و تکریم مجھکو لاکر صدر مجلس مین بٹھلانے لگے لیکن
فروتنی سے مین صف نعال مین بیٹھ گیا اور یہ کہا بیت رہنے دے کہ عجز و ناتوان ہون ؛ مین لائق صف بندگان ہون
اوس بزرگ نے کہا ع اللہ اللہ یہ کیا ہی چاہیے سخن بیت گر آنکھون پر میرے بیٹھے مخدوم ؛ خدمت کرون
دل سے لون قدم چوم ؛ القصہ ہر قسم کی باتون کو بطور تمہید کے اصل مطلب سے مین نے
ملایا یہان تک کہ ذکر یارون کے گناہ کا درمیان مین آیا اور یہ کہا قطعہ ہوئی ہی کون خطا اوس سے
ای نعیم قدیم ؛ جو اپنے بندے کو نظرون مین خوار رکھتا ہی ؛ خدا یہ ختم بزرگی ہی اور لطف و کرم ؛ کہ زرق
جرم پر بھی برقرار رکھتا ہی ؛ حاکم این سخن را بسندید اسباب معاش یاران فرمود تا بر
قاعدہ ماضی مہیا دارند و مؤنت ایام تعطیل وفا کنند شکر نعمت بگفتم و زمین خدمت
ببوسیدم و عذر جسارت بخواستم و گفتم قطعہ چو کعبہ قبلۂ حاجت شد از
دیار بعید ؛ روند خلق بدیدارش از بسے فرسنگ ؛ ترا تحمل امثال ما باید کرد
کہ ہیچکس نزند بر درخت بے بر سنگ ؛ قاعدہ دستور از منتخب ماضی قدیم مہیا
حاضر و آمادہ و ساختہ شدہ از برہان و منتخب موجود از مؤید مؤنت باحتیاج معیشت چون
نفقہ و کسوت در عرف بمعنی خرچ از غیاث تعطیل بیکار کرنا کسیکو از غیاث یہ مصدر ہی باب
تفعیل سے بمعنی خالی چھوڑنا چنانچہ حدیث ہی عائشہؓ سے ایک عورت کے حق مین کہ جب وہ مرگئی
تو کہا عطلوہا یعنی انزعوا حلیتہا یعنی اوتار لو اوسکے زیورات کو اور مادہ اسکا عطل بفتحتین ہی بمعنی
بے پیرایہ رہنا عورت کا باب سمع یسمع سے از صراح وفا بیانش گذشت قولہ زمین خدمت ببوسیدم
اقول زمین خدمت بوسیدن کنایہ ہی سلام کرنے سے جیسا کہ لوگ وقت حصول مطالب

شکر گزاری کرکے ہاتھ سے سلام کرتے ہین جسارت دلیری ترجمہ حاکم نے اس بات کو پسند کیا اور فرمایا کہ وظیفہ عاشق یارون کی بدستور قدیم جاری رکھین بلکہ روزینہ ایام بیکاری کا دیدین لیکن شکر اس نعمت کا مین نے بمبالغہ تمام کیا اور اٹھکر سلام کیا اور عذر اپنی دلیری کا کرکے یہ کلام کیا

قطعہ جو کعبہ قبلۂ حاجت ہی دور دور کے لوگ ✿ طواف کرتے ہین ملکر ہزارہا فرسنگ ✿ تجھے ضرور کہ قالت ہی اہل حاجت کی ✿ درخت مین جو نہ پھل ہو نہ مارے کوئی سنگ ✿

## انیسوین حکایت

ملک زادہ گنج فراوان از پدر میراث یافت و دست کرم برکشاد و داد سخاوت بداد و نعمت بیدریغ بر سپاہ و رعیت بریخت قطعہ نیاساید مشام از طبلۂ عود ✿ بر آتش نہ کہ چون عنبر ببوید ✿ بزرگی بایدت بخشندگی کن ✿ کہ دانہ تا نیفشانی نروید ✿ دریغ بیانش گذشت ریختن ایضا اقول اس جگہ مقصود لٹانا ہی جسکا ترجمہ فارسی مین غارت دادن اور عربی مین انہاب باب افعال سے چنانچہ کہتے ہین انہب الرجل مالہ فانتہبوہ ونہبوہ قاموس کلمۂ نہی اصلاح یعنی لٹایا فلانے شخص نے مال اپنا پس تم بھی مال اپنا اوسکو لٹادو آسایدن صیغہ مضارع ہی آسودن سے بمعنی آرام پانا اور آسا بمعنی چھپانا منھ کا واسطے دفع بخار جسکو فارسی مین فاژہ و دہن درہ و خمیازہ اور عربی مین تثاوب دلوباد اور ہندی مین جماہی کہتے ہین از برہان و غیاث مشام بتشدید میم تازی مگر فارسی مین بتخفیف میم مستعمل بمعنی محل قوت شامہ کہ انتہا سے بینی اور مقدم دماغ ہی اور در حقیقت یہ لفظ صیغہ جمع ہی بمعنی واحد مستعمل اصل مین مشام تھا جمع مشم کی کہ صیغہ اسم ظرف ہی شم سے کہ مصدر ہی بمعنی بوئیدن یعنی سونگھنا صیغہ واحد و جمع مین میم کو میم مین ادغام کیا مشم و مشام ہوا از غیاث طبلہ صندوقچہ کو کہتے جسمین سیم و زر وغیرہ رکھین از مؤید و غیاث عود تصریح اسکی ہشتادمین کی حکایت مین ہی عود و قطر و مندل عربی اگر فارسی و ہندی از نفائس ایک لکڑی ہی سیاہ رنگ کہ واسطے خوشبو کے اوسکو جلاتے ہین اور مندل ایک شہر ہی ہند مین کہ وہان عود بہت ہوتا ہی بعضون کے نزدیک ایک درخت کی جڑ ہی اوسکو کھود کر زمین مین دفن کرنے سے بعد متغیر ہو جانے کے عود خالص ہوتا ہی از برہان قولہ نیاساید مشام آہ یعنی عود خشک صندوقچہ یا تھیلی مین بند ہی اوسکی بو پھیلے اور دماغ معطر ہو اور جب اوسکو آگ پر رکھیں

اوسمین بعض نسخون میں بجائے برہم آورد موافق طبعش نیاید و مراد از جز فرسود و گفت قارون نام مرد کا ذکر کہ
بڑا بخیل تھا اور لغت عجمی ہے از موید منجملہ اون ستر آدمیون کے تھا جنکو حضرت موسی علیہ السلام
واسطے سماعت کلام حق تعالی کے اختیار فرمایا تھا حضرت کلیم اللہ علیہ السلام اوسکو بہت عزیز
رکھتے اور تعلیم دیا دیتے فرماتے ابتدا مین مرد فقیر و درویش تھا آخر الامر بسبب کثرت مال کے جسکا ذکر
بزعم بعضے واللہ اعلم علم کیمیا تھا جادۂ اعتدال سے منحرف ہوا اور بحکم آیۂ کریمہ ان الانسان لیطغی
ان راہ استغنی کہ تیسوین سپارہ کے سورۂ اقرا مین واقع ہے غایت طغیان و فساد سے طریق بغاوت
و عناد ساتھ جناب مستطاب رب العباد کے اختیار کیا کہتے ہین ایک مکان اوس نے گرد و پیش زر کا
بنایا تھا کہ دیوار اوسکی زر سرخ کی تھی اور ایک تخت آراستہ کیا تھا کہ چشم روزگار نے مثل اوسکے نہ دیکھا
ایکدن استر سفید پر کہ زین اوسکا زرین تھا سوار ہوا اور چار ہزار سوار اور بقولی نو ہزار سوار ایسا
معصفر کہ اوس زمانہ تک وہ رنگ کسی نے نہ دیکھا تھا پہنے ہوئے سفید خچرون پر ساتھ زین طلائی کے
ہمراہ تھے بعضے دنیا طلب یہ جاہ و تجمل دیکھکر کہنے لگے یا لیت لنا مثل ما اوتی قارون انہ لذو حظ عظیم
یعنی ای کاش ہمارے واسطے ہوتا مثل اسکے جو دیا گیا قارون کو بدرستی کہ وہ بڑا صاحب نصیب ہے
اور ایک جماعت دیندار جیسے اعتبار ہی دنیا سے خبردار تھے کہنے لگے ویلکم ثواب اللہ خیر لمن آمن
وعمل صالحا یعنی واسطے تمہارے ای طالبان دنیا ثواب اور پاداش اللہ تعالی کا بہتر ہے مال دنیا سے
واسطے اوس شخص کے جو ایمان لاوے اور عمل صالح کرے باقی حالات ہلاکت قارون کے کتاب
ابواب الجنان کے باب اول اور مجلس دوازدہم مین بتفصیل مرقوم ہین ترجمہ اسکا اس کتاب کے
باب ہشتم کی دوسری حکمت مین انشاء اللہ تعالی لکھا جائیگا فانتظر نوشیروان بضم اول و بائے
معروف مخفف ہے نوشین روان کا بمعنی جان شیرین کیونکہ نوشین بمعنی شیرین و روان بمعنی جان
ولادت ہمارے پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا اوسی بادشاہ کے عہد مین ہوا از برہان کہتے ہین مزدک نام
حکیم نوشیروان کے باپ کے وقت مین پیدا ہوا دعوی پیغمبری کا کرکے مذہب اباحت اختیار کیا اور
خلق کو اس مذہب کی دعوت کرنے لگا یہان تک کہ اسی ہزار آدمی اوسکے مطیع ہوئے تھے نوشیروان نے
اوسکو اور اوسکے مطیعون کو قتل کیا از موید و برہان ایک شرح معتبر مین لکھا ہے کہ نوشیروان مرکب ہے
لفظ نو بالفتح ترجمہ جدید اور شیر بمعنی اسد سے اور لفظ وان حرف تشبیہ ہے یعنی مانند شیر نو یعنی شیر جوان

از غیاث لقب اسکا کسریٰ تھا بادشاہ ایران ایوان کسریٰ بنا کردہ اسیکا ہے جسقدر نام حسب نسب کا تھا
یزدجرد اسکے بیٹے نے ہوا یا از مؤید حضرت شہربانو والدہ حضرت امام زین العابدین علیہ السلام کی بیٹی اسی یزدجرد
بادشاہ کی تھیں قولہ نوشیروان نامرد یعنی بسبب عدالت کے نام اسکا اب تک جہان میں ثابت ہے قولہ اگر
اس جہت سے وہ گویا زندہ ہے از خیابان اقول یہ توجیہ درست نہیں کیونکہ اکثر سلاطین اپنے زمانہ میں
عادل تھے اور ایک لاکھ اسی ہزار اور بقول ایک لاکھ چوبیس ہزار پیغمبر ہوگذرے ہے آنکی عدالت میں
کسی طرح کا شک و شبہ نہیں سواے چند انبیا کے جنکا نام قرآن میں مذکور ہے یا کتب اخبار میں مسطور ہے
اور کسیکا نام مشہور نہیں کتب اخبار سے بھی پایا نہیں جاتا پھر کیا سبب کہ نوشیروان ہیکے نام کی اسقدر
شہرت ہے کہ ہر خاص و عام جانتے ہیں مؤلف کے نزدیک صرف عدالت باعث شہرت نہیں بلکہ عمدہ
وجہ شہرت کی یہ ہے کہ پوتی نوشیروان کی حضرت شہربانو علیہا السلام جناب سید الشہدا حضرت امام حسین
علیہ السلام کے حبالۂ نکاح میں درآئیں اُنکے بطن سے حضرت امام زین العابدین اب الائمہ علیہ و علیہم السلام
متولد ہوئے حضرت صاحب الزمان علیہ الصلوٰۃ والسلام اب تک حی و قائم و موجود ہیں اور ذکر مصائب
جناب سید الشہدا و اسیری حضرت شہربانو میں نام نوشیروان کا بھی زبان زد ہوتا ہے پس بدولت
برکت نام مبارک جناب سید الشہدا و حضرت شہربانو علیہما السلام کے نام نوشیروان کا بھی مشہور
زبان زد جمہور ہے **نصیحت** شاہزادہ نے اس بات سے نصیحت پکڑ لیا اور کہا کہ خداوند تعالیٰ نے مجھکو
اس مملکت کا مالک کیا ہے اسواسطے کہ کھاؤں اور رعیت و سپاہ کو کھلاؤں نہ اسلیے کہ جمع کروں اور
چھوڑ جاؤں **بیت** چالیس گنج چھوڑ کے قارون ہوا تمام ٭ نوشیروان ہے زندہ کہ اب تک ہے نیک نام

## بیسویں حکایت

آوردہ اند کہ نوشیروان عادل را در شکارگاہی صیدی کباب میکردند
نمک نبود غلامی را بروستا فرستادند تا نمک آورد نوشیروان گفت نمک
بقیمت بستان تا رسمی نگردد و دہ خراب نشود گفتندش کہ ازین قدر چہ خلل
زاید گفت بنیاد ظلم اول در جہان اندک بودہ است ہر کہ آمد بران مزید کردہ تا
بدین غایت رسید **قطعہ** اگر ز باغ رعیت ملک خورد سیبی ٭ بر آورند غلامان
او درخت از بیخ ٭ بہ پنج بیضہ کہ سلطان ستم روا دارد ٭ زنند لشکریانش ہزار مرغ بسیخ

قولہ نوشیروان عادل را اس جگہ لفظ را بمعنی برا ہے یعنی برائے نوشیروان عادل روستا
مخفف روستائی از کشف و برہان دہ لاج روستائی باشندہ دہ یعنی دہقان از جہانگیری و
سراج وغیاث رسم عادت و رسمی جاری معنی خراج کذا از غیاث قولہ تا رسمی نگردد و دہ خراب نشود
اقول ضمیر گردد کی راجع ہو طرف نمک کے یعنی ایسا نہو کہ لینا نمک کا بلا قیمت مثل خراج کے رقم معمولی
ہو جاوے اور جو بادشاہ بعد آوے بے قیمت نمک لیا کرے یا زمیندار یہ حرکت بادشاہ کی
دیکھکر بمصداق الناس علی دین ملوکہم یعنی اور رعایا سے بغیر قیمت نمک لیتا رہے اور لینا نمک کا
متعدی ہو دوسرے اشیا کے لینے پر اور ایسی تعدیوں سے گاؤں والے بھاگیں اور قریہ ویران
ہو جاوے خلل رخنہ و تباہی کار از منتخب زاید ہمیشہ مضارع زائیدن کا یعنی پیدا شدن
قولہ تا بدین غایت رسید اقول یعنی رفتہ رفتہ ظلم اس درجہ کو پہونچا کہ تم لوگ لینا نمک کا
بے قیمت ظلم نہیں سمجھتے ہو سیب و تیب فارسی تفاح بضم فوقانی و تشدید فا و حاء مہملہ عربی
از مؤید و برہان آملہ بمد ہمزہ و سکون لام و فتح میم و در آخر ہا ہندی نام ہے ایک میوہ کا از نفائس
سه باغبان درنگشود دست گلستان ترا بو کہ رسد مشت صبا سیب زنخدان ترا قولہ بیخ
وبیخ اقول ہرچند لفظ بیخ بیاء مجہول کا قافیہ بیخ بیاء معروف کا درست نہیں آتا لیکن کلام اساتذہ میں بہت آیا ہے
ترجمہ کہتے ہیں نوشیروان عادل کے واسطے کسی شکارگاہ میں لوگ ایک شکار کا کباب
بھونتے تھے اتفاقاً وہاں نمک نہ تھا ایک غلام کو گاؤں میں بھیجنے کے پاس بھیجا کہ نمک لے آوے
نوشیروان نے کہا خبردار قیمت دینا بے قیمت نمک نہ لینا تاکہ لینا نمک کا بلا قیمت مثل خراج
رقم معمولی اور دستور و عادت نہو جاوے اور ایسی تعدیوں سے گاؤں ویران و غارت نہو جاوے
لوگوں نے عرض کیا اس مقدار قلیل نمک لینے سے کیا خلل پیدا ہوگا فرمایا کہ بنیاد ظلم کی پہلے سلاطین
کے عہد میں تھوڑی تھی بعد آنے والوں کے جو بادشاہ ہوا اس نے کچھ کچھ اس پر زیادتی کی
یہاں تک کہ اب اس حد کو نوبت پہونچی کہ تم لینا نمک کا بے قیمت از راہ سہل انکاری ظلم نہیں سمجھتے
ابیات قطعہ جو کہ بادشاہ رعیت کے باغ سے ایک سیب غلام اوسکے تو جڑ تک بھی کھود ڈالیں
اور پانچ بیضوں کی مقدار بادشاہ ظلم کرے تو کیا لشکری اوسکے ہزار مرغ سیخ پر لگائیں

[illegible] حکایت

عالمی را شنیدم که خانه رعیت خراب کردے تا خزینه سلطان آباد کند
بے خبر از قول حکما که گفته اند هرکه خدا ے عز وجل را بیازارد تا دل خلقی بدست آرد
خداوند تعالی همان خلق را برگمارد تا دمار از روزگارش برآرد بیت آتش سوزان
نکند با سپند ۞ آنچه کند دود دل مستمند ۞ سر جمله حیوانات شیر است و اذل جانوران
خر و باتفاق خردمندان خر باربر به که شیر مردم در ۞ مثنوی ۞ مسکین خر اگرچه بی تمیز است
چون بار همی برد عزیز است ۞ گاوان و خران باربردار ۞ به ز آدمیان مردم آزار ۞
خلق بفتح خا معجمه و سکون لام بمعنی پیدا کرنا اور کوئی چیز بنانا اور نرم اور ہموار کرنا اور پیدا ہونا
اور پیدا شده از منتخب مصدر باب نصر ہے از سراج قوله خلقی یعنی مخلوق اور مصدر بمعنی
اسم مفعول اکثر آتا ہے چنانچہ اوپر لکھا گیا دمار بالفتح بمعنی ہلاک اور وہ چیز جسکے لوگ محتاج ہوں
زندگانی میں مطلقا اور دم و نفس باد و دود و دخان از برہان فارسی میں بالکسر مشہور جیسے خراج اور
رواج اور بمعنی دماغ جو مشہور ہے محض غلط از غیاث روزگار بیانش گذشت قوله دمار از
روزگارش برآرد اقول بعضے نسخہ میں دماغ از نہادش ہے یال دونوں کا واحد اور دمار اس جگہ
بمعنی دخان اور دود برآوردن کنایہ خراب کرنے سے سراج اللغات میں موجود اور صاحب بحر الفراید
نے تصحیح کی ہے کہ ترجمہ میں دمار بمعنی انتقام مستعمل ہے روزگار سے دھواں نکالنا کنایہ ہے استیصال سے
سپند و سپندان فارسی حرمل بفتح حا مہملہ و را مہملہ و میم مفتوح عربی اسپند ہندی مستمند اندوہگین
و غمگین و حاجتمند از غیاث قوله اذل بمعنی ذلیل تر بعض نسخہ میں کمتر ہے بمعنی ادنی ترجمہ
ایک ظالم کو میں نے سنا ہے کہ گھر رعیت کا خراب کرتا اس نیت سے کہ خزانہ بادشاہ کا معمور کرے
بے خبر تھا حکیموں کے قول سے کہ کہتے ہیں جو کوئی اپنے خالق کو دکھ دیوے رنج اس غرض سے کہ ایک مخلوق
یعنی بادشاہ اس سے ہو راضی اور معمور ہو اسکا گھر خداوند تعالی اسی بادشاہ کو اس بات پر
مقرر کر دیوے کہ اسکا استیصال کرے ظلم کا انتقام لیوے بیت رکھتے ہی آگ میں اسپند اک پہ
سیماب سان ۞ دود آه سوخته تیره کرے تا آسمان ۞ ہر چند سرسب حیوانوں کا شیر ہے اور ذلیل ترین
جانوران خر ہے لیکن باتفاق دانشمندان بہتر ہے خر باربردار نہ شیر درندہ مردم آزار ۞ مثنوی ۞ گو خر ہے
ذلیل بیچارا ۞ ہے بوجھ اٹھانے سے وہ پیارا ۞ گاوان و خران باربردار ۞ بہتر ہیں شخص مردم آزار ۞

گویند ملک را طرفی از ذمائم اخلاق او معلوم شد در شکنجه کشید و بانواع عقوبت بکشت
قطعه حاصل نشود رضای سلطان ✿ تا خاطر بندگان نجوئی ✿ خواهی که خدای بر تو بخشد
با خلق خدای کن نکوئی ✿ آورده اند که یکی از ستم دیدگان بر سر او بگذشت و در حال تباه او
تامل کرد و گفت قطعه نه هر که قوت بازوی منصبی دارد ✿ بسلطنت بخورد مال مردمان
بگزاف ✿ توان بحلق فرو بردن استخوان درشت ✿ ولی شکم بدرد چون بگیرد اندر ناف ✿
بیت نماند ستمگار بد روزگار ✿ بماند برو لعنت کردگار ✿ طرف بسکون دوم طبانچه پارها
اور بفتحتین عربی پاره و اندک فارسی تھوڑا ہندی از منتخب و نفائس ذمائم جمع ہی ذمیمه کی بمعنی بدخو
و چیز زشت از غیاث و خیابان اخلاق بیان شر گذشت شکنجه بالکسر عذاب از کشف و نقویه
از تهذیب از غیاث و سروری قوله در شکنجه کشید اقول ہرچند شکنجه مین کھینچنا یا آرہ سر پر چلانا
اور امثال اسکے ولایت مین سیاست سلطانی ہے قریب ہی لیکن فقرہ ثانی بانواع عقوبت کشتن سے
ظاہر که در شکنجه کشیدن کنایه ہی قید سے بندگان کنایه ہی شاگرد پیشگان و ملازمان حضور کی سے
بخشد صیغه مضارع بخشیدن بمعنی عطا نمودن اور بخشودن بمعنی رحم و شفقت نمودن دونون کا ہی
اس جگه مضارع بخشودن کا مناسب قوله منصب بفتح میم و کسر صاد مهمله صیغه اسم ظرف ہی
باب ضرب یضرب سے مصدر اسکا نصب بسکون صاد ہی بمعنی برپای کردن از صراح منصب
بفتح مرتبه و مقام و اصل و بضم و تشدید بارنجند شده از منتخب بفتح یکم و کسر سوم جای نصب
و صدر اور استعمال مین بجای مسند بھی آیا ہی و بکسر یکم و فتح سوم دیگ آهنی از مؤید بفتح یکم و کسر سوم
جای برپا شدن اور مجازاً بمعنی رتبه و عهده جلیل القدر که امرا کے واسطے بادشاه هندوستان کی
حضور سے مقرر ہوتے اور بفتح صاد خطا ہی اور خان آرزو کی تحقیق یه که لفظ منصب جو بفتح صاد
مشهور ہی باقتضای قاعده تصریف بکسر صاد چاہیے اور یه غلط عام ہی نه غلط عوام اور جاننا چاہیے
کہ غلط دو قسم ہی ایک غلط عام جیسا که لفظ منصب بکسر صاد ہی بفتح صاد لیا جاتا ہی چنانچه عامه
شعرای فرس نے اسکو لفظ لب و غضب کے قافیه کیا ہی دوسرے غلط عوام جیسے لفظ تعینات بمعنی وہ لوگ
جو کسی طرف اور کسی کام پر مقرر کیا گیا ہو اور یه استعمال عوام کا ہی تم کلامه از غیاث اقول غضب
بمعنی رنج اور رنج دیکھنا مصدر باب سمع یسمع سے آیا ہی صراح مین موجود پس اسم ظرف اسکا

منصب بفتح صاد ہوگا اور معنی ہر کہ قوت بازوے منصب دارد کے یہ ہونگے کہ جو شخص اپنے بازو مین
قوت رنج دینے کی رکھتا ہے یعنی رنج دے سکتا ہے اس صورت مین لفظ منصب بفتح صاد نہ غلط عام
نہ غلط عوام بلکہ صحیح اور اس مقام مین فصیح سلطنت درازدستی و دراززبانی و قہر و غلبہ از
منتخب و خیابان و غیاث گزاف بکسر اول بروزن خلاف بمعنی بیہودہ و ہرزہ و بسیار
و بے حسابی ناحق و بے حد اور بضم اول بھی ہے از برہان بالضم گفتار بیہودہ و مقال دروغ از موید
و کشف قولہ نہ ہر کہ آہ اقول اس جگہ نہ حرف نفی ترجمہ لا کا حکم نہی کا رکھتا ہے پس معنی مین بیت کے یہ ہوے
کہ جس شخص کو طاقت ایذارسانی و قہر و غلبہ کی بسبب عہدہ جلیل کے حاصل ہوا اسکو لائق نہین
کہ لوگون کا مال ناحق کھا جائے فرو بردن فارسی بلع عربی نگلنا ہندی قولہ شکم بدرد اقول
شکم دریدن کنایہ ہے شدت درد اور کمال بے چینی اور لوٹنے و تڑپنے سے چنانچہ بحالت شدت
درد شکم کہتے ہین کہ مارے درد کے پیٹ پھٹا جاتا ہے قولہ گیرد یعنی جا گیرد جسکو ہندی مین اڑجانا
کہتے ہین ناف فارسی سرہ عربی تونڈی و ڈھونڈھی و نابھی ہندی اور بمعنی وسط و میانہ ہر چیز
از برہان و موید مضمون اس بیت کا علت ہے مضمون بیت اول کا بطریق تمثیل کے ترجمہ
کہتے ہین بادشاہ کو کچھ بدخوئی و ستم رسانی اسکی معلوم ہوئی اسکو قید کرکے طرح طرح سے
ہلاک کیا **قطعہ** منظور ہو گر رضاے سلطان ؛ تو دوستی ملازمان کر ؛ گر چاہے کہ خوش ہو
تجھسے خالق ؛ تو خلق سے اوسکی نیکیان کر ؛ منقول ہے کہ جن لوگون پر اسنے ظلم کیا تھا انمین سے
ایک ستم رسیدہ اسکی لاش پاس قید پر آیا اسکے حال پر تامل کرکے یہ کہا **قطعہ** جسے حکومت
و منصب ہو چاہیے اسکو ؛ نہ لیوے مال کسیکا وہ ظلم و ناحق سے ؛ اگرچہ حلق کے نیچے اتر سکے
ہڈی ؛ جو اٹکے ناف مین تو سختیون سے جان نکلے بلبت رہے کب ستمگار بد روزگار ؛ پر اوسپر رہے لعنت لوگون کا

## بائیسوین حکایت

مردم آزارے را حکایت کنند کہ سنگی بر سر صالحی زد درویش را مجال انتقام نبود سنگ را نگاہ
میداشت تا زمانی کہ ملک را بر آن لشکری خشم گرفت و در چاہ حبس کرد درویش بیامد و سنگ بر سرش
کوفت گفتا تو کیستی و این سنگ چرا بسر من زدی گفت من فلانم و این ہمان سنگ است کہ
در فلان تاریخ بر سر من زدی گفت چندین مدت کجا بودی گفت از جاہت اندیشہ میکردم اکنون کہ

نہ تھی لاچار وہ پتھر اٹھا کر رکھ چھوڑا بقول شخصے کہ چاہ کنندہ را چاہ در پیش تھوڑا عرصہ گذرا تھا
کہ اتفاق وقت سے اوس لشکری پر بادشاہ کو غصہ نے لیا اوسکو کوئین مین قید کیا یہ خبر سنکر
وہ فقیر وہان آیا اوس پتھر کو اوسکے سر پر گرایا وہ گھبرا کر کہنے لگا تو کون ہے اور یہ پتھر کیون میرے سر پر مارا
اوسنے کہا مین وہی مجروح سر ہون اور یہ وہی پتھر ہے جو فلانی تاریخ کو تو نے میرے سر پر مارا تھا پوچھا اتنی
مدت تک تو کہان تھا کہا مین اندیشہ کرتا تھا بسبب تیرے جاہ کے اب کہ دیکھا تجھکو اندر چاہ کے غضب
شاہنشاہ کے وقت فرصت کو غنیمت سمجھا اور عقلا کہگئے ہین مثنوی دیکھے نالائق کو جب اقبال و جاہ
عاقلون کی طرح تو بھی صبر کر گر نہو تجھکو مجال انتقام ؛ سلے بد دل کے ساتھ سست لڑنیکا نام ؛ پنجہ
فولاد بازو سے ملا ؛ ساعد سیمین سے اپنے ہاتھ اٹھا لے ؛ ہاتھ اوسکے جب کہ باندھے آسمان ؛ پھر نکال اوسکا تو مغز استخوان

## تئیسوین حکایت

یکی را از ملوک مرضی هائل بود که اعادت ذکر آن ناکردن اولی طائفہ حکمای یونان متفق شدند
کہ مر این درد را دوائی نیست مگر زہرہ آدمی کہ بچندین صفت موصوف باشد ملک
بفرمود طلب کردند دہقان پسری یافتند بدان صفت کہ حکیمان گفتہ بودند پدر
و مادرش را بخواندند و بنعمت بیکران خوشنود گردانیدند و قاضی فتوی داد کہ خون یکی از
رعیت ریختن سلامت نفس پادشاہ را روا باشد جلاد قصد کشتنش کرد پسر رو
بسوی آسمان کرد و بخندید ملک پرسید درین حالت چہ جای خندیدن است گفت
ناز فرزند بر پدر و مادر باشد و دعوی پیش قاضی برند و داد از پادشاہ خواہند اکنون
پدر و مادر بعلت حطام دنیا مرا بخون در سپردند و قاضی بکشتن فتوی داد و سلطان مصلحت
خویش در ہلاک من ہمی بیند بجز خدای تعالی پناہی نمی بینم بیت پیش کہ بر آورم ز
دستت فریاد ؛ ہم پیش تو از دست تو گر خواہم داد ؛ سلطان را دل ازین سخن بہم بر آمد
و آب در دیدہ بگردانید و گفت ہلاک من اولی تر است از خون بیگناہی ریختن سر و چشمش
ببوسید و در کنار گرفت و نعمت بیکران بخشید و آزاد گردانید گویند کہ ملک ہم در آن ہفتہ
صحت یافت قطعہ ہمچنان در فکر آن بیتم کہ گفت ؛ پیلبانی بر لب دریای نیل ؛ زیر پا
گر بدانی حال مور ؛ ہمچو حال تست زیر پای پیل ؛ مرض بفتحتین بیماری فارسی روگ ہندی

هائل بمعنی ہولناک وخوفناک وترسانندہ صیغہ اسم فاعل کا ہی مصدر اسکا ہول بمعنی ترسانیدن باب نصر ینصر
از صراح اعادہ بمعنی بازگردانیدن وبازگفتن سخن از منتخب وکنز وغیاث قولہ ناکردن اولی بعض نسخہ مین
سوجہ بنود اور سوجہ بمعنی خوب وپسندیدہ از منتخب یونان بالفتح مشہور بالضم ایک ملک ہی اقلیم پنجم مین
داخل ہی روم کہ بنام یونان ابن یافث بن نوح علیہ السلام کے آباد ہوا از لب اللباب وغیاث سکندر نے اوسکو
تہ آب وخراب کیا اور لفظی کے باپ کا نام ہی یونان اوسی سے منسوب ہی از برہان زہرہ بالفتح وتلخہ فارسی
مرارہ عربی پتا ہندی فتوی حکم شرع کا از غیاث حطام بالضم وطاء مفتوح قولہ پیش کہ آہ اس مصرع مین
کاف استفہامیہ استخباریہ ہی مراد اوس سے جناب باریتعالی اور یہ مصرع جزا سے مقدم ہی اور مضمون مصرع
ثانی کا شرط اسکی خبر قولہ ہمچنان درفکر آہ اقول مطلب بیت ثانی کا جو مقولہ فیلبان ہی صاف صاف
عیان ہی کچھ حاجت غور وفکر کی نہ تھا ہر معلوم نہیں ہوتی یعنی مضمون اس بیت کا مشحون بیت اخیر کا جو فیلبان
دریاے نیل کے کنارے کہتا تھا ابتک میرے دل سے بھولتا نہیں کہ تیرے پاؤن کے نیچے جیسا حال
چیونٹی کا ہی اگر تو سمجھے تو ویسا ہی تیرا حال ہی نیچے پاؤن فیل کے بدرستی سمجھو اس بات کا غور کرنا حاصل مطلب
اسکا یہ کہ چیونٹی باوجود حقارت جثہ آدمی کے پاؤن تلے پڑتی ہی اور اکثر ایسا ہوا ہی کہ در صورت واقع ہونے
اوسکے حرکت قدم مین جان اوسکی بچ جاتی ہی لیکن آدمی کا بچنا ہاتھی کے پاؤن کے نیچے سے بعید معلوم
ہوتا تھا پیشتر اب یہ شبہ دل سے رفع ہوا اور حقیقی اگر چاہے تو ہاتھی کے پاؤن کے نیچے سے آدمی کا
بچ جاوے یعنی ہاتھی اپنے پاؤن کا زور آدمی پر نہ دیوے جیسا کہ دہقان پسر کو اللہ تعالی نے بادشاہ کے
قتل سے نجات دی اور شیخ مرحوم کی غرض ہاتھی اور آدمی کے ذکر سے فقط مراد تمثیل ہی کہ دہقان پسر کو
چیونٹی سے تشبیہ دی اور بادشاہ کو ہاتھی سے اور جتنا خطر ہے ناتوان کا توانا کے ہاتھ سے کثیر الوقوع ہی جیسا کہ
اکثر اطفال کو بھیڑیا یا شیر یا دوسرا درندہ اٹھا لیگیا ہی اور مدت تک اوسکو پرورش کرتا رہا ہی اور وہ لڑکا صحیح
سالم پھر اپنے والدین سے آکر ملا ہی اور پرورش کرنا فرعون کا حضرت موسی علیہ السلام کو باوجود عداوت
جانی اور دودھ پلانا مادہ شیر کا شداد کو قرآن واحادیث سے بخوبی ثابت ترجمہ ایک بادشاہ کو
ایسا مرض ہولناک عارض تھا جسکا نام لینا ناپسندیدہ ہی چند حکماے یونان دوا کی تجویز مین اس بات پر
متفق ہوے کہ دواسے خاص اس مرض کی کوئی نہین مگر پتا آدمی کا جو فلانے فلانے اوصاف سے موصوف ہو
حسب الارشاد بادشاہ کے لوگون نے بڑی تلاش سے جیسا آدمی حکیمون نے بتایا تھا ایک دہقان پسر کو پایا

اوسکے مان باپ کو بلایا و دولت لا انتہا دیکر راضی کر دیا اور یہ فتوی قاضی نے دیا کہ ہلاکت ایک رعیت کی
واسطے سلامت نفس بادشاہ کے شرعًا بھی جائز و روا ہی جلاد نے اوسکے ذبح کرنے کا قصد کیا تو اوسنے
آسمان کی طرف سر اوٹھاکر تبسم کیا بادشاہ نے پوچھا کہ اس حالت قتل مین یہ موقع کیا ہی ہنسنی کا لڑکے نے
کہا لاڈ فرزند کا والدین پر ہی اور قاضی کے آگے لیجاتے ہین فریاد بادشاہ سے چاہتے ہین داد سُو اب
بحصول اندک مال دنیا کے مادر و پدر میری محبت دل سے کر گئے پدر میری خونریزی پر ہوے راضی
فتوی دیتے ہین حضرت قاضی اور میری ہلاکت مین اپنی شفا دیکھتا ہی بادشاہ سوا ئے خدا کے
اور کسکے پاس لیجاؤن پناہ بیت لیجاؤن مین کسکے آگے تیری فریاد ؛ تیرے ہی آگے چاہتا ہون
داد ؛ اس بات کے سننے سے بادشاہ کا دل بھر آیا آنکھین ڈبڈبائین اور یون فرمایا کہ ایک بیگناہ کی
خونریزی کرنا اوس سے بہتر ہی میرا ہی مرنا یہ کہکر اوس لڑکے کی پیشانی اور آنکھین چومین چھاتی سے لگالیا
مال و زر بہت سا دیا اور آزاد کیا کہتے ہین اوسی ہفتہ مین بادشاہ کو بخیر و خوبی ہو گئی شفا از سر نو
آبحیات پیا قطعہ قیلبان کی بیت یہ مجھکو ہی یاد ؛ پڑھ رہا تھا جو لب دریائے نیل
جو بچاوے مور تیرے زیر پا ؛ وہ بچاوے تجھکو زیر پائے پیل

## چوبیسوین حکایت

یکی از بندگان عمرو لیث گریختہ بود کسان در عقبش برفتند و باز آوردند وزیر را
با وی غرضی بود اشارت بکشتنش کرد تا دیگر بندگان چنین حرکت نکنند بندہ
پیش عمرو لیث سر بر زمین نہاد و گفت بیت ہرچہ رود بر سرم چو تو پسندی
رواست ؛ بندہ چہ دعوی کند حکم خداوند راست ؛ اما بموجب آنکہ پروردہ نعمت
این خاندانم نخواہم کہ در روز قیامت بخون من گرفتار آئی اگر این بندہ را بخواہی کشت
باری بتاویل شرع بکش تا در قیامت مواخذ نباشی ملک گفت تاویل چگونہ کنم
گفت اجازت فرمای تا وزیر را بکشم آنگہ بقصاص او بفرمای مرا کشتن تا بحق کشتہ باشی
ملک بخندید وزیر را گفت چہ مصلحت می بینی گفت ای خداوند بصدقہ گور پدرت این
حرامزادہ را آزاد کن تا مرا ہم در بلا نیفگند گناہ از منست کہ قول حکما را معتبر نداشتم کہ
گفتہ اند قطعہ چو کردی با کلوخ انداز پیکار ؛ سر خود را بنادانی شکستی ؛ چو تیر انداختی بر روی دشمن ؛

خدا رکن کا ندرآ یا جنس شستی پشم ولیث بواو زائدہ غیر ملفوظ نام بادشاہ بانی شیراز کا نام اسکا
عمرو اور لقب اسکا لیث بمعنی شیر از غیاث وبرہان غرض بفتحتین نشانہ تیر و دل تنگ وملول شدن از منتخب
حاصل اسکا عداوت قولہ ہر چہ برود آہ ہرچہ رود مبتدا اگر تو پسندی جملہ شرطیہ معترضہ رواست خبر
اور مصرع ثانی یعنی حکم مبتدا خداوند راست خبر از شارح فاضل اقول ترکیب مصرع ثانی کی درست نہین
شارح فاضل نے معلوم نہین یعنی حکم خداوند راست کے کیا سمجھے اگر لفظ راست کو بمعنی ضد دروغ
یا بمعنی صادق ضد کاذب سمجھا ہی تو غلط فہمی اونکی ہی کیونکہ فقرہ آیندہ سے واضح ہی کہ وہ غلام بادشاہ کے
حکم کو خلاف شرع ظاہر کر کے ہدایت تاویل شرعی کی کرتا ہی پھر تصدیق بادشاہ کے حکم کی کیونکر درست ہو سکتی ہی
فی الحقیقت مؤلف کے نزدیک راست مین لفظ را علامت اضافت ہی اور است حرف ربط ہی
پس معنی اس مصرع کے یہ ہونگے کہ بندہ کیا دعوی کرے حکم خداوند کا ہی حاصل اوسکا یہ کہ حکم آپکے
اختیار مین ہی تو مین خلاف مرضی کیا دعوی کر سکتا ہون بارے بسیار مجہول یہ لفظ واسطے قلت
قبول واستدعاے قلیل کے آتا ہی از غیاث واسطے تقلیل واختصار کے مستعمل جیسے القصہ
بہمہ حال وبہر حال وبمعنی یکبارہ وبمعنی گاہے وایاہے از برہان ومؤید وقنیہ اور بیاے معروف بیانش خواہد آمد
تاویل باز گشت کرنا کسی چیز سے اور حیلہ شرعی اور اصطلاح مین پھیرنا کلام کا ظاہر سے اوس طرف
کہ احتمال رکھتا ہو اور کہتے ہین تاویل مشتق ہی اول سے پس معنی تاویل کے پھیرنا کلام کا طرف اول کے
اور بیان کرنا ایک عبارت سے بعبارت دیگر از منتخب ومدار وفرہنگ حسینی وزبدۃ الفوائد اور تحقیق عبد الکریم خان
مغفور کی ہی از غیاث مواخذ اسم مفعول ہی باب مفاعلت سے مصدر اسکا مواخذہ بضم میم وفتح خا ترجمہ
بمعنی گرفت کردن مادہ اسکا اخذ ہی باب نصر ینصر سے بمعنی گرفتن از غیاث وصراح قصاص بالکسر مصدر ہی
باب نصر ینصر سے بمعنی کشندہ کو پھیرنا اور مجروح کرنا عوض جراحت کے از صراح خون ناحق کے بدلے مین کو
قتل کرنا از مؤید حرامزادہ وزنا زادہ وتخم حرام وحرامغول فارسی ولد الزنا وولد السحت وولد الحرام عربی
از نفائس اقول لفظ حرامزادہ ہر چند کسیکے حق مین کہنا معصیت ہی لیکن صاحب نفائس وغیاث
حرامزادہ بمعنی فتنہ انگیز بھی لکھتا ہی جسکی عربی شریر ہی پس کہنا وزیر کا اوس غلام کے حق مین حرامزادہ
بمعنی شریر وفتنہ انگیز سمجھنا چاہیے نہ بمعنی ولد الحرام کلوخ انداز صاحب برہان بمعنی فلاخن
لکھتا ہی صورت اوسکی یہ ہی کہ اہل زراعت اور چرواہے رسی بٹ کر ایک طرف اوسکے جالی

بناتے ہین اوسمین جالی ہین ڈھیلا رکھکر سر کے اوپر دو چار بار چرخ دیکر چلاتے مقصود دیکر ڈھیلا مارتے ہین
جسکو ہندی مین گوپن اور ڈھلوانس کہتے ہین لیکن اس جگہ مراد صاحب غیاث سے پیکار جنگ از
غیاث پیکار و کارزار و آزرم فارسی حرب ہیجا و وقعہ عربی لڑائی ہندی از غیاث وغیرہ آماج
ونشانہ فارسی ہدف عربی ترجمہ ایک غلام عمرو لیث بادشاہ کا بھاگ گیا تھا لوگ
اوسکے پیچھے گئے اور پھیر لائے وزیر کو اوسکے ساتھ عداوت تھی موقع پاکر اوسکے قتل کی اشارت کی
باظہار اس حیلہ کے کہ دوسرے غلام ایسی حرکت نکرین بندہ نے بادشاہ کے آگے سر زمین پر رکھکر کہا جو بات
مجھ گنہگار کی [illegible] جو کچھ ہو روا ہے حکم خداوندی مین بندے کو دعوی ہی کیا لیکن اس نظر سے کہ اس خاندان کی
نعمت کا پرورش یافتہ ہون نہین چاہتا کہ آپ میرے خون کے مطالبہ مین گرفتار ہوین اگر اس بندہ
بے گناہ کو قتل کیا چاہتے ہین بارے بحیلہ شرعی قتل کرین تا کہ قیامت کے دن مواخذہ مین نہ پڑین
بادشاہ نے پوچھا کیونکر حیلہ شرعی کرون غلام نے عرض کیا اجازت دیجیے تو مین مار ڈالون وزیر کو
اوسکے قصاص مین آپ قتل کرین مجھ بندہ پیر کو تاکہ قتل میرا ناحق نہو بادشاہ نے یہ لطیفہ سنکر ہنس دیا
وزیر سے استفسار کیا کہ تو کیا مصلحت دیکھتا ہے کہنے لگا قبلہ عالم وجہان پناہ بتصدق ہزار جان [illegible]
اس فتنہ انگیز کو جلد آزاد کیجیے تا مجھکو بلا مین نہ چھوڑے گناہ میرا ہے کہ حکیمون کے قول کو معتبر نجانا کہ
کہگئے ہین قطعہ

کلوخ انداز سے گر تو نے کی جنگ * ترا سر ٹوٹنا ہے پیش آنا *
جو تیر اندازی کی دشمن پہ تو نے * تو جان اپنے کو بھی اوسکا نشانا *

## چھبیسوین حکایت

ملک زادہ را خواجہ بود کریم النفس نیک محضر کہ ہمگنان را در مواجہہ حرمت
داشتے و در غیبت نکو گفتے اتفاقاً ازوی حرکتے کرد در نظر ملک ناپسند آمد مصادرہ
فرمود و عقوبت کرد سرہنگان ملک بسوابق نعمت او معترف بودند و
بشکر آن مرتہن لاجرم در مدت توکیل او رفق و ملاطفت کردندے
و زجر و معاقبت روا نداشتندے قطعہ صلح با دشمن اگر خواہی ہر گہ کہ ترا
در قفا عیب کند در نظرش تحسین کن * سخن آخر بدہان میگذرد موذی را *
سخنش تلخ نخواہی دہنش شیرین کن * نوذ زا ر بضم اول و واو مجہول و فتح ثانی

نام ایک شہر کا ہی ملک خراسان مین مابین ہرات و شاپور از غیاث نام ایک بادشاہ کا ہی از موید
خواجہ صد بہانش گذشت کریم النفس کریم یعنی بخشندہ و جوانمرد اور گناہ معاف کرنے والا اور نفس یعنی
ذات از منتخب پس کریم النفس یعنی خوش باطن نیک محضر جو شخص کہ حاضر اوسکا نیک ہو از غیاث
یعنی خوش ظاہر ہوا جسمہ روبرو شدن از غیاث مصادرہ تاوان جرم کا لینا از منتخب و غیاث
چون کسی را بمال او فروختن مادہ اسکا مصدر ہی باب نصر ینصر سے از صراح اس جگہ مراد ہی قید سے چنانچہ
آگے آویگا کہ بہ یقینے در زندان بماند عقوبت پاداش بدی و شکنجہ از موید سر ہنگ سپاہی از برہان
توکیل کار بکسی گذاشتن از منتخب و غیاث رفق بکسر نرمی کرنا اور نرمی اور لطف اور بالفتح
نفع پہونچانا بالکسر مصدر ہی باب نصر ینصر سے از منتخب و صراح زجر بالفتح باز رکھنا اور منع کرنا
لیکن فارسیون کے محاورہ مین یعنی ضرب و سرزنش از غیاث مصدر باب نصر ینصر سے از صراح
معاقبت کسیکو مارنا اور باندھنا از منتخب و کذا بعض نسخہ مین معاتبت ہی یعنی عتاب کرنا از غیاث
قولہ صلح با دشمن آہ ہمارے نسخہ مین یہ گر ہی لیکن مصرع مین سکتہ ہوتا ہی غالبا اصل ہر گر رہا ہوا اور
یہ بحر رمل مثمن مخبون مقطوع ہی موزون ہو اسکا فاعلاتن فعلاتن فعلاتن فعلن ہی قولہ سخن آخر آہ
یعنی موذی کے منہ سے سخن تلخ آخر کو نکلتا ہی پس تجھکو لازم ہی کہ اوسکا منہ پہلے ہی سے میٹھا کر دیا
قول جناب امیر المومنین علی ابن ابیطالب علیہما السلام کا ہی جزاء الاحسان یقطع اللسان ترجمہ
ملک زوزن کا ایک وزیر تھا باطن مین لطف و کرم سے مالا مال ظاہر مین نہایت خلیق اور حمیدہ خصال
روبرو پاس حرمت رکھنا پیچھے نیکی یاد کرنا اتفاقا ایک حرکت اوس سے صادر ہوئی بادشاہ نے
ناپسند کیا ناخوش ہوکر اوسکو نظر بند کیا عقوبت پر متعین سرہنگان چند کیا وے لوگ اوسکی
قدیم نعمتوں کے معترف و ممنون تھے اور اوسکے شکر کے رہون تھے ناچار ایام تعینائی مین اوسکے
ساتھ لطف و مدارا کرتے رہے اور قید و بند روا نرکھتے رہے قطعہ صلح دشمن سے اگر چاہے تو وہ جب تجھکو
پیچھے نفرین کرے تو پیش نظر تحسین کر ۃ موذی منہ سے سخن تلخ نہ کہنے پاوے تو چاہیئے پہلے ہی تو اوسکا
دہن شیرین کر ۃ انچہ مضمون خطاب ملک بود از عہدہ بعضے بیرون آمد و بہ بقیتے
در زندان بماند آوردہ اند یکی از ملوک نواحی در خفیہ پیغامش فرستاد کہ ملوک
آن طرف قدر چنان بزرگواری ندانستند و بیعزتی کردند اگر رای عزیز فلان

احسن الله عواقبه بدین جانب التفاتی کند در رعایت خاطرش هرچه تمامتر
سعی کرده شود که اعیان این مملکت بدیدار او مفتقر اند و بجواب این حرف منتظر
مضمون معنی لغوی اسکے درمیان گرفته شده ماخوذ ضمن بالکسر اور ضمن بمعنی اندرون غیاث مضمون
از سوی خطاب اسکے کئی معنی ہین اس جگہ بمعنی عتاب از غیاث ومعنی عهده آنچه بر کسی لازم از غیاث
وشارح فاضل قوله آنچه مضمون تا بماند اقول سیاق کلام سے معلوم ہوتا ہے کہ بادشاه نے
وزیر کو جس غلطی ہین محبوس کیا تھا سواے اوسکے دوسری علتون ہین ماخوذ کیا اور بیرون آنا ہے
وہ اوسی کہ حساب سے پاک ہوا نواحی جمع ہے ناحیہ کی بمعنی گوشه زمین اور کناره کسی چیز کا از
پیغام وپیام فارسی رساله بالفتح عربی قوله پیغامش فرستاد اقول طرز تحریر عبارات آئنده یعنی
چنان بزرگواری ہوراے عزیز فلان واحسن الله عواقبه وخاطرش و بدیدار او سے معلوم ہوتا ہے کہ شقه خاص
خفیه نگار کو لکھا تھا اور وزیر کو بوسیله اوسکے پیغام زبانی پہونچا والا وزیر کو بضمیر غائب یاد کرتا بلکه
بضمیر خطاب عواقب بمعنی انجامهاے کار از غیاث جمع ہے عاقبت کی بمعنی آخر و پایان منتخب و فرزند
از منتخب قوله احسن الله عواقبه یعنی نیک کرے الله تعالی پایان کار اوسکا از خیابان وشارح فاضل
اقول عاقبت بمعنی فرزند بھی آیا ہے بنا بر علیه اس جمله دعائیه کے معنی یہ بھی ہو سکتے ہین که نیک کرے
الله تعالی اوسکے فرزندون کو قوله که اعیان یه کاف عطف کا ہے قائم مقام واو عاطفه مفتقر بکسر خاء معجمه
صیغه اسم فاعل وبفتح خا صیغه اسم مفعول مصدر اسکا افتقار بمعنی نازیدن منتظر مصدر انتظار بمعنی
چشم داشتن از منتخب ترجمه القصه جو کچھ مضمون عتاب بادشاه کا تھا بعضی کی جوابدہی
و ہوا خنده سے فارغ اور محاسبه سے پاک ہوا اور باقی کی جهت سے قید [illegible] ابھی باقی تھا بادشاه
سرحد نے یه خبر سنکر اوسکو پیغام التیام بھیجا او شقه خاص خفیه نگار یا درکسی [illegible] لکھا که
اوس طرف کے ملوک نے از راه ناقدردانی قدر و منزلت ایسے بزرگوار جان نثار لاثانی کی نه جانی اور
بیعزتی اوسکی دل پر اٹھائی اگر راے عزیز اوس شخص کی نیک بخت کرے الله تعالی اوسکے فرزندون کو
ہماری طرف آنے پر رجوع کرے تو جہان تک ہو سکے اوسکی عزت وحرمت ہین کوشش بلیغ کی جاویگی
اور سرداران اس ملک کے اوسکے مشتاق دیدار ہین اور اس نامه کے جواب کے منتظر اور امیدوار ہین
خواجه چون برین وقوف یافت از خطر اندیشیده در حال جوابی مختصر کرد اگر [illegible]

فتنہ نباشد بقضای ورقی نوشت و روان کرد یکی از متعلقان ملک برین واقعہ مطلع شد ملک را اعلام کرد کہ فلان را کہ حبس فرمودہ با ملوک نواحی مراسلت دارد ملک بہم برآمد و کشف این خبر فرمود قاصد را بگرفتند و رسالت بخواندند نبشتہ
بیانش گذشت بر بلا افتادن کنایہ ہے فاش ہونے سے کیونکہ بلا بمعنی آشکارا ہے از غیاث و منتخب ضد خلا از موید فتنہ بیانش گذشت ورق ایضاً واقعہ یعنی حال و کار از غیاث اعلام خبردار کردینا از منتخب مادہ اسکا علم بالکسر ہے باب سمع یسمع سے رسالت کتابی مختصر کہ بجانبے فرستند یعنی رقعہ از موید ترجمہ وزیر نے جب اس پیغام پر اطلاع پائی آفت و ہلاکت سے اندیشہ کرکے فی الفور ایک جواب مختصر کہ اگر خدا نخواستہ خود پکڑا جاسے اور راز فاش و بر ملا ہو تو کچھ فساد اٹھے نہ موجب سختی و بلا ہو ایک پرچہ کاغذ پر لکھا اور چپکے سے بھیجدیا ایک متوسل بادشاہی اس حال پر آگاہی پائی بادشاہ کو آگاہ کیا کہ فلاں شخص یعنی وزیر کو جو آپ نے قید کیا ہے گرد و نواح کے سلاطین سے نامہ و پیام رکھتا ہے بادشاہ غصہ میں آیا اور اس خبر کو تحقیق فرمایا یہانتک کہ قاصد نامہ سمیت پکڑا گیا اور خط پڑھا گیا نوشتہ ہو کہ حسن ظن بزرگان بیش از فضیلت بندہ است و تشریف قبولی کہ فرمودہ اند بندہ را امکان اجابت آن نیست بحکم آنکہ پروردۂ نعمت این خاندانست و باندک مایہ تغیر خاطر با ولی نعمت قدیم بیوفائی نتوان کرد
بیت آنرا کہ بجای تست ہر دم کرمی ٭ عذرش بنہ ار کند بعمری ستمی
حسن بالضم نیکوئی و خوبی محاسن جمع لفظ حسن ساتھ لفظ خدا است و سعاد و بہار و سعا و سلوک و قبول و ظن و گلستان و سعی اور امثال اسکے مستعمل اور بفتحتین بمعنی خوب و نیکو اور کنایہ ہے تناسب اعضا و خوشنمائی رنگ سے از غیاث و بہار عجم حسن ظن یعنی خوش اعتقادی فضیلت درجہ و مرتبہ از غیاث و منتخب تشریف بمعنی بزرگ کردن و بزرگ داشتن اور فارسیان بمعنی خلعت لاتے ہیں کہ امراء و سلاطین کسیکو بطریق سرفرازی عنایت فرماتے ہیں اور یہ لفظ گوشمالی و داشتن کے اور واسطے معنی رفاقت کے ساتھ لفظ بردن و دادن و فرمودن کے مستعمل از بہار عجم قبول بیانش گذشت امکان بیانش گذشت اجابت بمعنی جواب دینا اور روا کرنا بمعنی قبول کرنا از غیاث مایہ بیانش گذشت تغیر ایضاً ولی نعمت یعنی صاحب نعمت کہ عبارت ہو مربی اور صاحب حق سے

قولہ بجاے نشست یعنی در حق نشست از خیابان لفظ جاے زائد ہی واسطے تحسین کے از محشی قولہ
عذر پیش بنہ یعنی عذر اوسکا منظور رکھ قولہ بجرے اسمین یاے استمراری بمعنی دوام یعنی تمام عمر مین
ستم تعدی و آزار از زبان ترجمہ اوس مکتوب مین لکھا تھا کہ گمان نیک بزرگون کا کمترین کے
حق مین سے زیادہ ہی اور واسطے قبول کرنے جس امر کے کہ وعدہ سرفرازی ارشاد ہوا ہی بندے کو ادائگی
بجا آوری کا مقدور نہین اس نظر سے کہ تربیت یافتہ اس خاندان کا ہی بسبب ادنی شکر رنجی کے
اپنے مربی قدیم سے بیوفائی یعنی نمک حرامی کرنا نہ چاہیے بقول شخصے بیت جسکا ہو رہا کرم ہمیشہ تجھ پہ
بیدل نہوا کہ ستم سہہ ہی پیشہ ملک را پسندید حق شناسی او خوش آمد خلعت و نعمت
بخشید و عذر خواست کہ خطا کردیم کہ ترا بی جرم و خطا بیازردیم گفت ای خداوند
بندہ درین حالت شمارا خطاے نمی بیند بلی تقدیر خداے تعالی چنین بود کہ
مر این بندہ را مکروہی برسد پس بدست تو اولی تر کہ حقوق سوابق نعمت
برین بندہ داری و ایادی منت و حکما گفتہ اند مثنوی گر گزندت رسد ز خلق
مرنج ٭ کہ نہ راحت رسد ز خلق نہ رنج ٭ از خدا دان خلاف دشمن و دوست ٭ کہ
دل ہر دو در تصرف اوست ٭ گرچہ تیر از کمان ہمی گذرد ٭ از کماندار بیند اہل خرد ٭
ایادی جمع ہی ایدی کی اور ایدی جمع ہی ید کی از غیاث و کشف و سروری و کنز ید بمعنی ہاتھ اور نعمت
و قوت یعنی اطاعت از سوید ایدی و ایادی دستہا و نعمتہا لیکن ایدی بمعنی دست بہت مستعمل
و ایادی بمعنی نعمت اور جو قرآن مین ہی ولما سقط فی ایدیہم معنی اوسکے پشیمان ہوے از منتخب قولہ
و ایادی منت اصل ید بمعنی ہاتھ ہی لیکن مجازا بمعنی قدرت و نعمت مستعمل اس جگہ بمعنی نعمت ہی اور ایادی
منت مین اضافت از قبیل اضافت سبب کے طرف مسبب کے ہی یعنی نعمتین کہ سبب منت کا
ہوتی ہین اور منت بمعنی شمار نعمت اور رکھنا بار منت کا منعم علیہ پر اور اگر منت کو جیسا کہ فارسی والے نے
اطلاق کیا ہی بمعنی شکر لیا جاے تو ہوسکتا ہی یعنی نعمتین کہ وسیلہ و ذریعہ شکر کا ہوتا ہی اور اگر منت
بمعنی نعمت دنیا کہا جاے تو اضافت از قبیل اضافت فروع کی طرف اصول کے ہوگی یعنی نعمتین کہ منشا
اوسکا وصف انعام اور نعمت بخشی ہی نور اللہ احراری تحقیق معنی مجازی مبنی ہی علامہ تفتازانی کے
قول پر جو مطول مین فن بیان مین ذکر کیا ہی اور حق یہ ہی کہ بمعنی نعمت حقیقیہ مستعمل جیسا کہ صراح مین ہی اگر

پس مجاز کو دخل نہین اسیواسطے سید المحققین سکاکی نے شرح مفتاح مین لکھا ہی کہ ایادی نعمتون مین حقیقت عرفی ہوئی اگرچہ فی الاصل بمعنی مجاز ہی اور بعضے کہتے ہین مشترک دونون معنی مین ہی اور بعضے تفریق کرتے ہین جیساکہ صاحب منتخب نے تفریق کیا ہی اور فاضل چلپی کہتا ہی کہ یہ محل بحث ہی کیونکہ ید اصل مین یدی تھا اور ہرچند بروزن فعیل ہوا فاعل کے وزن پر جمع نہین کیا جاتا اور ابو عمر نے اسکو قطع کیا ہی کہ ایادی نعمت مین اور ایدی اعضا مین مستعمل لیکن اخفش کہتا ہی کہ کبھی برعکس بھی ہوتا ہی پس اس عبارت مین بلے اضافت پڑھنا چاہیے محمول بر اضافت مقلوب مثل گیہان خدیو اور بعضے کہتے ہین اسمین اضافت من قبیل اضافت فروع کے طرف اصول کے ہی لیکن بعد اوسکا ظاہر از خان آرزو لفظ ایادی منت معطوف ہی حقوق پر یعنی حقوق ایادی منت بر بندہ داری از شکرستان **اقول** ایادی جمع خواہ جمع الجمع ید کی ہی اور ید بمعنی قوت وقدرت بھی جیساکہ ید اللہ فوق ایدیہم مین ہی اور منت بمعنی نیکی واحسان کرنا پس معنی جملہ سابق اور اس جملہ کے یہ ہونگے کہ پچھلی نعمتون کے حقوق تو مجھپر ہین اور آیندہ بھی مجھکو قدرت احسان کرنے کی حاصل ہی اس نظر سے اگر اندک آزار تیرے ہاتھ سے مجھکو پہونچا تو محل شکایت نہین تیرا آزار دینا ہرگونہ ترجیح رکھتا ہی اون لوگون کے آزار پر جنکا مین شرمندہ احسان نہین ہون اس صورت مین جو تکلفات وتحقیقات شارح فاضل ونور اللہ احراری وخان آرزو اور صاحب شکرستان نے کیے ہین کچھ حاجت باقی نہین رہتی اور معنی بے تکلف حاصل ہوتے ہین **قولہ** نہ راحت رسد از خلق نہ رنج یعنی رنج وراحت جسقدر مقدر اور موافق مشیت الٰہی ہی اوسمین خلق کو کچھ مداخلت نہین اور یہ مراد نہین کہ انسان کچھ اختیار نہین رکھتا اور جملہ امورات موافق خواہش الٰہی انسان سے سرزد ہوتے ہین **قولہ** از خدا دان **اقول** یہ مسئلہ جبر واختیار کا ہی اسمین اہل اسلام کو اختلاف ہی اہل سنت کہتے ہین خالق جملہ افعال کا خداوند تعالی ہی متمسک اونکی یہ آیات ہین خالق کل شیٔ لا الہ الا ہو اور الم یروا الی الطیر مسخرات فی جو السماء ما یمسکہن الا اللہ اور الم یروا الی الطیر فوقہم صافات ویقبضن ما یمسکہن الا الرحمن اور امامیہ اثنا عشریہ کہتے ہین کہ انسان فاعل مختار ہی مجبور نہین اگر مجبور ہوتا اور افعال اختیار اوسکے من جانب اللہ ہوتے تو وعدہ و وعید ثواب وعقاب پر جناب باری تعالی نہ فرماتا مثل الیوم تجزی کل نفس بما کسبت اور الیوم تجزون ما کنتم تعملون اور من عمل صالحا فلنفسہ اور لیجزی الذین اساؤا بما عملوا اور کفار کو توبیخ وسرزنش مثل وما منع الناس ان یومنوا کیف تکفرون باللہ اور امثال اوسکے سے نکرتا اور اگر فی الحقیقت خالق جملہ افعال عباد کا جناب باری ہوتا تو کفار کی حسرت

وندامت روز حشر کا ذکر جو خدا یتعالی نے قرآن مین فرمایا ہی مثل ربنا ارجعنا نعمل صالحا غیر الذی کنا نعمل
جسکا حاصل مدعا یہ ہی کہ مین نے جو اعمال بد دنیا مین کیے خداوندا اب مجھکو دنیا مین تو بھیج تو بجای
اعمال خیر کرون ندامت کی کوئی وجہ معلوم نہین ہوتی کیونکہ درصورت مجبور ہونے اور فاعل مختار ہونے
انسان کے اور خالق افعال ہونے جناب باری کے کفار کے واسطے جواب صاف ہی کہ یا الہی تو نے ہمکو
پھر بھیج اور اُس ظلم سے کہ پہلی بار تو نے کیا اور ہمارے ہاتھ سے کفر کو خلق کیا اور اب مجھپر عذاب کرتا ہی
باز آ اور بعوض اسکے کہ پہلی بار تو نے ظلم کیا اب میرے ہاتھ سے اعمال صالحہ جاری کر اور مجھ مین ایمان
پیدا کر خداوندا حیف ہی کہ بجاے ایمان و عمل صالح کے تو نے کفر و معصیت مجھسے کروایا اور اب مجھپر
عذاب کرتا ہی اور ایک حدیث متفق علیہ فریقین ہی چنانچہ شارح تجرید اور ابن ابی الحدید نے باندک تفاوت
روایت کی ہی جسکا حاصل مضمون یہ ہی کہ جب حضرت امیر المومنین ع نے جنگ صفین سے مراجعت فرمائی
ایک شیخ کہ وقت محاربہ کے حضرت کے ہمراہ رکاب حاضر تھا کھڑا ہو کر عرض کرنے لگا کہ یا امیر المومنین
یہ سفر ہمارا بقضا و قدر حق تعالے کے تھا حضرت نے فرمایا بلے اے شیخ تم لوگون نے کسی بلندی پر
صعود نہین کیا اور کسی پستی پر نزول نہین کیا مگر بقضا و قدر حق تعالی کے پھر شیخ نے عرض کی کہ آیا
یہ تعب و محنت جو ہمنے کھینچی کچھ اسکا اجر و ثواب حق تعالی کے نزدیک مترتب ہوا یا نہین حضرت نے
فرمایا اے شیخ اسطرح کا حرف زبان پہ مت لا گویا تو نے یہ گمان کیا ہی کہ ہمنے بقضاے حتمی و قدر لازم کے
یہ سفر کیا ہی اگر ایسا ہو تو چاہیے کہ ثواب و عقاب بالمرہ باطل اور امر و نہی و زجر عبث اور وعد و وعید
بیمعنی ہو جاوے اور گنہگار مستحق ملامت نہو نیکوکار مستوجب مدحت یہ مقالات بت پرستان اور
دشمنان خدا اور قدریہ و مجوس اس امت کے ہین اے شیخ بدرستیکہ الله تعالی نے تکلیف دی ہی اپنے
بندون کو از روے تخییر اور منع کیا ہی از روے تحذیر اور عطا کیا ہی عمل قلیل پہ ثواب کثیر اور نہین گناہ کیا
کسیکو مغلوب اور نہین مطیع کیا کسیکو از راہ جبر و کراہت اور نہین پیدا کیا زمین و آسمان کو باطل یہ
گمان اون لوگون کے ہین جنھون نے کفر اختیار کیا پس عذاب سخت ہی اون کافرون کے واسطے خدا کے
جہنم فقط یہ مضمون ہدایت مشحون سنکر شیخ اوٹھ کھڑا ہوا اور یہ اشعار پڑھنے لگا ۵ انت الامام الذی
نرجو بطاعتہ ؛ یوم النجات من الرحمن غفرانا ؛ اوضحت دیننا ما کان ملتبسا ؛ جزاک ربک عنا فیہ احسانا
فلیس معذرة فی فعل فاحشة ؛ قد کنت راکبها فسقا و عصیانا ؛ لا لا و لا قایلا ناهیه اوقعنی فیها

عبدت اذا یا قوم شیطانا ٭ ولا احب ولا اشار الفسوق ولا ٭ قتل الولی لظلما و عدوانا ٭ انی یجب و قد صحت
عزیمته ٭ ذوالعرش اعلن فی لک اعلانا ترجمہ اسکا یہ ہی **قطعہ** تو ہی امام حق تری طاعت سے ہی امید
روز نجات کر دے مری مغفرت خدا ٭ واضح کیا ہی تو نے مرا دین بے شبہہ ٭ اللہ اس کرم کی تجھے
دیویگا جزا ٭ بداعتقادی سے نہ مجھے جانے عذر ہی ٭ مین فسق و معصیت مین ہا تھا جو مبتلا ٭
اس مقام تقریبی مین اتنا لکھنا کافی ہی اور جسقدر علماے اعلام نے اس مسئلہ مین گفتگو کی ہی اگر دلائل
انکے بالتفصیل لکھے جاوین تو ایک کتاب ضخیم طیار ہو **قولہ** از خداوان خلاف دشمن و دوست ٭
یعنی موافقت و موانست کہ کام دوست کا ہی اور عداوت و بیمہری کام دشمن کا ہی اور ان دونون یعنی موافقت
و عداوت مین خلاف ہی صدور فاعل اس خلاف کا خدا کی طرف سے جان از شارح فاضل اول
یہ معنی درست نہین مؤلف کے نزدیک معنی یہ ہین کہ دوست کا کام لطف و محبت ہی اور دشمن کا کام
قہر و عداوت ہی اسکے خلاف اگر دوست سے دشمنی اور دشمن سے دوستی ظہور مین آوے تو اس
خلاف کو من جانب اللہ سمجھنا چاہیے **تصرف** دست درکار سے کردن از منتخب برگشتن از
مذہب الصادر و مؤید اس جگہ تصرف بمعنی اختیار **ترجمہ** بادشاہ کو طریقہ اوسکی
حق شناسی و دولتخواہی کا خوش آیا خلعت فاخرہ و انعام وافرہ عنایت فرمایا اور عذرخواہی کی
کہ مین نے بیجا کیا جو تجھکو بے جرم و خطا آزار دیا وزیر نے التماس کی ای خداوند اس حالت مین بندہ
آپکی خطا نہین دیکھتا حق تو یہ ہی کہ خواہش تقدیر خداے تعالی کی ایسی ہی تھی کہ اس بندۂ گنہگار کو
کچھ رنج و آزار پہونچے پس آپکے ہاتھ سے ہی اولی تر بدین نظر کہ پچھلی نعمتون کے حقوق از بسکہ ہین
بندے پر اور آیندہ بھی آپ کو قدرت احسان کرنے کی ہی مقرر اور حکما کیا خوب کہگئے ہین اسکو
لکھنا چاہیے باب زر **مثنوی** گر ستادے کوئی تو غم مت کر ٭ کہ نہ راحت ہو خلق سے نہ ضرر ٭
رنج و راحت خدا کی ذات سے ہی ٭ سبکا دل ہاتھ مین اوسیکے ہی ٭ تیر چھوٹتا کمان گو ٭ پر کماندار سے سمجھ اوسکو

## چھبیسوین حکایت

**بیت**
یکی از ملوک عرب شنیدم کہ با متعلقان دیوان میگفت کہ مرسوم فلان را چندانکہ
مضاعف کنید کہ ملازم درگاہ ست و مترصد فرمان و دیگر خدمتگاران بلہو و لعب
مشغول و در ادای خدمت متہاون صاحبدلی بشنید فریاد و خروش از نہاد شن برآمد

پرسیدندش که چه دیدی گفت مراتب بندگان بدرگاه خدای تعالی همین مثال دارد
قطعه دو بامداد گر آید کسی بخدمت شاه ۔ سوم هر آینه در وی کند بلطف نگاه ۔ امید
هست پرستندگان مخلص را ۔ که نا امید نگردند ز آستان اله ۔ قطعه مهتری در
قبول فرمان است ۔ ترک فرمان دلیل حرمان است ۔ هر که سیمای راستان دارد
سر خدمت بر آستان دارد ۔ شرح سوم بمعنی [illegible] شده و نشان کرده شده [illegible]
لفظ امر سوم سے [illegible] ہوتا ہی [illegible]
اوسکو ذہن مین نشان کرتے یعنی لکھدیتے ہین از غیاث [illegible] اسم مفعول [illegible]
وآئین اور لکھنا اور کام کو فرمانا مصدر ہی باب نصر ینصر سے از صراح [illegible]
ملازم [illegible] ہمیشہ رہنے والا کسی جگہ یا کسیکے پاس [illegible]
ملازم نوکر کو کہتے ہین از غیاث درگاه [illegible]
ہی یعنی امیدوار مصدر اسکا ترصد باب تفعل سے بمعنی چشم داشتن از منتخب [illegible]
رصد بفتحتین و سکون ثالث ہی بمعنی چشم داشتن باب نصر ینصر سے از صراح لهو بازی [illegible]
کار فتح سے از مؤید لعب بفتح لام و کسر عین بازی و بسکون عین بمعنی بازی کردن مصدر ہی باب سمع یسمع
از مؤید و صراح مشغول مصدر اسکا شغل بالفتح و بفتحتین او بضم و بضمتین چارون صورت سے [illegible]
بمعنی کام اور [illegible] اور باز رکھنا اور [illegible] ضد فراغ اشغال و شغول جمع مصدر ہی باب [illegible]
از منتخب و صراح ادا بمعنی پہنچانا اور یہ لفظ مصدر [illegible] آتا ہی جیسے نبات بمعنی رویانیدن
و رستنی اور عطا بمعنی دادن و بخشش اور کلام و بیان بمعنی سخن کردن و سخن ہی خدمت
چاکری کردن از غیاث ممشاون مستی کننده از غیاث ماده اسکا مشی ہی بمعنی راه چلنا آہستگی کرنا
باب نصر ینصر سے قوله تعالی یمشون علی الارض ہونا اور سبک ہونا از صراح قوله همین مثال دارد [illegible]
اسکی ترجمه مین لکھی جائیگی سیما نشان و علامت جس سے خیر و شر پہچانا جائے مجازا بمعنی پیشانی مستعمل
کیونکہ نیکی و بدی پیشانی سے مفہوم ہوتی ہی قال الله تعالی سیماهم فی وجوههم من اثر السجود ترجمہ
ایک بادشاه عرب کو مین نے سنا ہی کہ ارکان دولت سے کہتا تھا کہ فلان شخص کا مشاہره جتنا ہی
اوس سے دو چند کردو کہ ہمیشہ حاضر باش دربار رہتا ہی اور ہر وقت منتظر حکم سرکار دوسرے

خدمتگار بازی ولہو مین بہت چست کام کرنے مین نہایت سست ایک صاحبدل سنکر چلّایا اور شور و غوغا سے بلبلایا لوگون نے اوس سے پوچھا تو نے کیا دیکھا جو اتنا شور مچایا کہا جسطرح ملازمان سلطان صلہ مین بجاآوری فرمان کے مشاہرے و وظیفہ پاتے ہین اوسیطرح حضرت یزدان خالق انس و جان فرمان روائے کون و مکان کے بندگان عوض مین طاعت و عبادت کے ہزار در ہزار درجے بلند پاتے ہین قطعہ دو روز جو کوئی جاوے حضور حضرت شاہ ؛ تو اوسپہ تیسرے دن لطف سے کیے وہ نگاہ ؛ یقین ہے کریگا عبادت ہین رات دن جو لوگ ؛ کہ نا امید نہ پھیرے اونھین کبھی اللہ قطعہ ہو تو ماہتر مطیع فرمان ہے ؛ ترک فرمان دلیل حرمان ہے ؛ تابعون کا نشان ہے یہ ظاہر ؛ کام پر اپنے جو رہے حاضر ؛

## ستائیسوین حکایت

ظالمی را حکایت کنند کہ ہیزم درویشان خریدی بحیف و توانگران را دادی بطرح صاحبدلے برو بگذشت و گفت بیت ماری تو کہ ہر کرا ببینی بزنی ؛ یا بوم ہر کجا نشینی بکنی قطعہ زورت ار پیش میرود با ما ؛ با خداوند غیبدان نرود ؛ زورمندی مکن بر اہل زمین ؛ تا دعائی بر آسمان نرود ؛ ظالم ازین سخن برنجید و روی از نصیحتش درہم کشید و بدو التفات نکرد تا شبی آتش مطبخ در انبار ہیزمش افتاد و سائر املاکش بسوخت و از بستر نرمش بخاکستر گرم نشاند اتفاقا ہمان شخص برو بگذشت شنیدش کہ با یاران ہمی گفت ندانم کہ این آتش از کجا در سرای من افتاد گفت از دود دل درویشان قطعہ حذر کن ز دود درونہاے ریش ؛ کہ ریش درون عاقبت سر کند ؛ بہم بر مکن تا توانی دلے ؛ کہ آہی جہانی بہم بر کند ؛ لطیفہ بر تاج کیخسرو نوشتہ بود قطعہ چہ سالہاے فراوان و عمرہاے دراز ؛ کہ خلق بر سر ما بر زمین بخواہد رفت ؛ چنانکہ دست بدست آمدست ملک بما ؛ بدستہاے دگر ہمچنین بخواہد رفت ؛ ہیزم فتح ہمیہ فارسی خشب و حطب بفتحتین عربی لکڑی جلانے کی ہندی ازبرہان و غیاث اودون ترکی حیف بیانش گذشت طرح بالفتح بمعنی انداختن و دور کردن اور بمعنی فروخت کرنا کسی چیز کا بزور بہ ایسکے ہاتھ از چراغ ہدایت اقول اس جگہ معنی اخیر مناسب مار فارسی حیہ عربی

سانپ ہندی ازنفائس حکام و امرا سے غرجستان کو بھی مار کہتے ہین اور وہان کے بادشاہ کو بھی
شار اور غرجستان توابع خراسان سے ہی از بیان قولہ بنالی اکثر نسخون مین بگڑی ہی ہر چند
بکنی کا قافیہ بگڑی ہو سکتا ہی لیکن قافیہ صحیح بنالی ہی اور زدن بمعنی کاٹنا بھی آیا ہی پس بنالی مثال
بوم نام طائر منحوس اور بعضے کہتے ہین ایک پرندہ ہی چغد کے جنس سے لیکن اوس سے بہت بڑا
اور آنکھ اور کان اوسکا مثل بلّی کے رات کو شکار کرتا ہی دن کو زیادہ چند قدم سے اڑ نہین سکتا
از بیان وعیاث کنی صیغہ امر حاضر کندن سے مراد اوس سے خراب و ویران کرنا از خیابان
قولہ از بستر نرم آہ علامی فہامی ابوالفضل کہتا ہی کہ مدت سے مین مشق کرتا ہون ایسا فقرہ بہما
میری خاطر مین نہین گذرا ترجمہ نقل کرتے ہین کہ ایک حاکم ظالم ہیمہ فروشون سے لکڑی
کھینچ بہت ارزان خرید کرتا بیچ ہوسے غریب بیچارے ناچار کرتے صبر اور تونگرون کے ہاتھ گران بیچتا
بغیر اس ظلم سے تنگ آئے تھے سارے امرا سے شہر ایک صاحبدل نے وہان جاکر کہا بیت
کیا سانپ ہی تو کہ جسکو دیکھے کاٹے ؛ یا الّو کہ بستیون کو ویران کر دے قطعہ نہ ورتیر اگرچہ
ہمیشہ چلا ؛ پہ خداوند دو جہان پہ نہ جاسکے ؛ کبھی اہل زمین پہ زور نہ کر ؛ کہ دعا اونکی آسمان پہ جا ؛
جو کہ سچی بات کڑوی لگتی ہی اوس حاکم نے اس سخن حق سے آزردہ ہوکر اوسکی نصیحت سے
منہ پھیر لیا اور اوسپر التفات نکیا الغرض مظلومون کی دعا آسمان پر پہونچی اور خداوند تعالی کے
حضور مین مقبول ہوئی کہ ایک رات کو اوسکے باورچیخانہ کی آگ اڑکر لکڑیون کے ٹال مین جا پڑی
اوسکی ساری املاک کو جلاکر خاک مین ملایا اور بستر نرم سے اوسکو اٹھاکر خاکستر گرم پہ بٹھایا
اتفاقاً اوسی صاحبدل کا وہان گذر ہوا یہ سنا اوسنے کہ وہ ظالم اپنے یارون سے کہتا تھا مین
نہین جانتا یہ آگ کہان سے میری منزل مین آئی ہی تو کہا اوسنے درویشون اور دل والون کے دود
دل نے یہ آگ لگائی ہی قطعہ دھوین سے دل ریش کے حذر ؛ کہ آخر کو منہ زخم پنہان کرے
سکے نہ دل کو جلانا کبھی ؛ کہ اک آہ عالم کو ویران کرے ؛ قطعہ ہزارون سال تلک بادشاہ ملک
بے حد ؛ قدم مزار پہ لاکھون کا میرے آویگا ؛ یہ ملک جیسے مرے ہاتھ آیا دست بدست ؛ اسی
طرح سے وہ غیرون کے ہاتھ جاویگا

| اٹھائیسوین حکایت |
|---|

یکی در صنعت کشتی گرفتن سر آمده بود سیصد و شصت بند فاخر دانستی و هر روز
بنوعی کشتی گرفتی مگر گوشۂ خاطرش با جمال یکی از شاگردان میلی داشت
سیصد و پنجاه و نہ بندش در آموخت مگر یک بند کہ در تعلیم آن دفع انداختی
و تاخیر کردی فی الجملہ پسر در قوت و صنعت سر آمد و کسی را در زمان او با او امکان
مقاومت نبودی تا بحدی کہ پیش سلطان گفتہ استاد را فضیلتی
کہ بر من است از روی بزرگی است و حق تربیت و گرنہ بقوت از و کمتر نیستم
و بصنعت با او برابرم صنعت بالفتح از کشف و صراح و منتخب بالفتح و بالضم از بہار عجم
بمعنی پیشہ و ہنر صنعت و شغل عربی پیشہ و کار ہنر فارسی کام ہندی از لفائف کشتی فارسی
ہے بالفتح اور کبھی بالکسر عربی کہ مصدر ہے باب فتح یفتح سے اور اصل اس لغت کی کستی بسین مہملہ ہے ماخوذ
کستن سے کہ بمعنی گرفتن ہے چونکہ فارسی میں سین مہملہ اور شین معجمہ باہم تبدیل ہوتے ہیں اسواسطے
کشتی کہتے ہیں از بہار سر آمدن کنایہ ہے بزرگ ہونے سے از مؤید کامل آمدن از غیاث اللغات
قولہ سر آمدہ بود یعنی باعتبار ہنر کے سر آمد تھا فاخر کنایہ ہے نیکو از ہر چیز از منتخب بعید و استوار
از منتہی گوشۂ خاطر کنایہ ہے دل سے کیونکہ خواہش متعلق بدل ہے جمال بالفتح بمعنی خوب شدن
و خوبی از منتخب یہ مصدر ہے باب کرم یکرم سے شاگرد فارسی تلمیذ بالکسر متعلم عربی یعنی سیکھنے والا
اور سکھانے والے کو معلم و استاد کہتے ہیں اور صاحب برہان لکھتا ہے کہ شاگرد بمعنی خادم اور صاحب
غیاث لکھتا ہے کہ ظاہرا یہ لفظ اصل میں شاہ گرد تھا اسواسطے کہ خادمان گرداگرد شاہ و مخدوم کے
کمر بستہ ہوکے مستعد رہ کر صدور فرمان و خدمت کے رہتے ہیں اسی جہت سے خدمتگاران کو عربی میں
حواشی کہتے ہیں میل بالفتح خواہش و توجہ و رغبت دل از غیاث بمعنی خمیدن و جنبیدن و جور کردن
از منتخب میل و میلان و مَیل و مِمال مصدر ہے یعنی خمیدن از صراح قولہ با جمال یکی آہ اقول اس جگہ
جمال بمعنی خوبصورتی نہ سمجھنا چاہیے بلکہ مقصود کمال ہے یعنی یہ شاگرد فن کشتی میں کامل ہوا اس
صورت میں غالبا لفظ باجمال میں بای موحدہ بدون الف بمعنی طرف و جانب ہو اور الف جو
اسکے ساتھ ملا ہے متعلق جمال سے ہے یعنی باجمال اور اجمال بالکسر بمعنی نیکو کردن کار صراح میں موجود ہے
پس حاصل نیکو کردن کا وہی کمال ہے جیسا کہ اوپر لکھا گیا دفع کوئی خبر کسیکو دینا

اور دور کرنا اور باز رکھنا از منتخب قوله دفع انداختن اقول یعنی گوشہ خاطر او رتعلیم آن دور انداختن تاخیر درنگ کردن از مؤید پس گذاشتن از منتخب ترجمہ ایک شخص کشتی لڑنے کے فن میں طاق تھا اور مصارعت میں مشہور آفاق تھا تین سو ساٹھ پیچ نہایت خوب یاد تھے سب اوسکو نئے نئے طرز استاد کے ہر روز نئے انداز کی کشتی لڑتا اس سبب سے ایسا مشتاق تھا کہ نہ کوئی پہلوان اوسکی پیٹھ زمین پر لگا سکتا نہ کوئی جوان اوسکے چہرے پر ہاتھ لگا سکتا اس کمال سے ایک عالم اوسکا مشتاق تھا اگرچہ شاگرد اوسکے بہت تھے لیکن وا سطے کمال کرنے ایک شاگرد کے توجہ موفور رکھتا تین سو انسٹھ بند تو اوسکو تعلیم کیے ایک بند کے سکھانے میں طبیعت کو دور رکھتا دلمیں مخفی و مستور رکھتا قصہ مختصر وہ لڑکا قوت و ہنر میں سب پر فائق ہوا کسیکو اوس زمانہ میں اسکے ساتھ مجال مقابلہ کی نہ تھی ایسا لاگو ہوا یہان تک کہ ایک دن بادشاہ کے روبرو کہنے لگا کہ استاد کو مجھپر فضیلت از راہ بزرگی اور حق تربیت کے ہی والا از روے قوت اوس سے میں نہ کمتر ہون بلکہ یکسان برابر ہون اور ہنر میں برابر ہون ملک را این سخن دشوار پسندیده نیامد بفرمود تا مصارعت کنند مقامی متسع معین کردند وارکان دولت واعیان حضرت وزورآوران روے زمین حاضر شدند پسر چون پیل مست درآمد بصدمتی که اگر کوه روئین بودے از جا می برکندے دشوار و دشخوار بالضم بمعنی مشکل نقیض آسان از برہان و مؤید وکشف لفظ دشوار مرکب ہی دش بمعنی زشت اور دار کلمہ نسبت سے از غیاث قوله این سخن دشوار آمد اقول لفظ وار بمعنی بسیار بھی لغت برہان قاطع میں مرقوم ہی اس صورت میں دشوار بمعنی زشت بسیار ہوگا یہی معنی مناسب مقام ہین یعنی یہ کلمہ بیہودہ تعلی ومقابلہ کا خوش نہ آیا بہت برا معلوم ہوا مصارعت مصدر ہی باب مفاعلہ سے بمعنی کشتی گرفتن یعنی دو آدمی کا آپسمین لڑنا اس ارادہ سے کہ ایک دوسرے کو زمین پر گرا دیوے از غیاث مادہ اسکا صرع بمعنی افگندن ہی باب فتح یفتح سے از صراح متسع صیغہ اسم مفعول کا ہی باب افتعال سے بمعنی فراخ شده مصدر اسکا اتساع بکسر ہمزہ وتشدید تا ہی بمعنی فراخ شدن مادہ اسکا وسع ہی بالضم بمعنی فراخی باب سمع یسمع سے از صراح ومنتخب اصل اتساع کی اوتساع تھی قاعدہ ہی کہ باب افتعال میں جو واو خواہ یا بجاے فا کلمہ کے ہو اوس واو کو ساتھ ت کے بدلا کر کے ت کو ت میں ادغام کرتے ہین اعیان بیانش گذشت صدمہ دو چیز کو باہم ملا دینا اور آسیب پہونچانا از منتخب صدم مصدر ہی

باب ضرب یضرب سے انصاف سے ترجمہ بادشاہ کو یہ کلمہ تعلّی و ہمسری کا خوش نہ آیا بطریق امتحان
لڑنے کا حکم صادر فرمایا ایک بڑے سیدان میں اکھاڑہ مقرر کیا ارکان دولت و مقربان حضرت
اور پہلوانان مملکت و جوانان سلطنت تماشا دیکھنے کو جمع ہوئے وہ شاگرد مست ہاتھی کی طرح
جھومتا ہوا گھٹنوں پر ٹیک کے گھومتا اس دبدبہ سے آپہونچا کہ اگر آہنی دیوار کا پہاڑ وہاں
دکھائی دیتا تو مثل گھاس کے زمین سے اکھاڑ لیتا استاد دانست کہ جوان از وی بقوت
برتر است بدان بند غریب کہ از وی پنہان داشت با وی درآویخت جوان دفع
آن ندانست استاد از زمین برداشت و بالای سر برد و بر زمین زد غریو از خلق
برخاست ملک فرمود تا استاد را خلعت و نعمت دادند و پسر را زجر و ملامت کرد
کہ با پرورندۂ خویش دعوی مقاومت کردی و بسر نبردی گفت ای خداوند استاد
بزور و قوت بر من دست نیافت بلکہ در علم کشتی دقیقہ ماندہ بود کہ از من دریغ
همی داشت امروز بدان دقیقہ بر من غالب آمد استاد گفت از بہر چنین روز
نگہ میداشتم کہ خردمندان گفتہ اند دوست را چندان قوت مدہ کہ اگر دشمنی کند
تواند نشنیدۂ کہ چہ گفت آنکہ از پروردۂ خویش جفا دید قطعہ یا وفا خود نبود
در عالم ۰ یا مگر کس درین زمانہ نکرد ۰ کس نیاموخت علم تیر از من ۰ کہ مرا عاقبت
نشانہ نکرد اعلمہ الرمایۃ کل الیوم ۰ فلما اشتد ساعدہ رمانی ۰ استاد
بالضم بمعنی استاذ کا کیونکہ استاد بمعنی ترکتاب اور رد و بفتح وا و سکون دال
مہملہ بمعنی دانا اور ترکیب اسکی مقلوب ہی مثل گلاب کے ذال معجمہ معرب اوسکا جمع اسکی اساتذہ
از غیاث بہار عجم وغیرہ غریو بالفتح یا بار فارسی آواز نرم در گلو یا گریہ و فریاد یا گریہ از سوید و شیون
بکسر شین و یا مجہول بمعنی شور و فریاد و بانگ و غوغا از برہان صباح و غلاا اسکی عربی از لغات کس دقیقہ
چیزیکہ باریک باشد از غیاث قول یا وفا خود نبود لفظ خود بمعنی او و ذات بھی آیا ہی از برہان اقول
لفظ یا بمعنی استفہام ہی اور خود نبود سے مطلب یہ ہی کہ بذاتہ موجود نہ تھی یعنی کیا وفا کا کسی زمانہ میں
وجود ہی نہ تھا اور خود بمعنی او کی مثال قول خود شیخ مرحوم ہی ع اگر سایۂ خود برفت از سرش ۰ تو در سایۂ
خویشتن پرورش ۰ اعلم صیغہ مضارع واحد متکلم باب تفعیل سے او سمین ضمیر فاعل کی اور ہو مفعول

سرمایہ مفعول ثانی یعنی تیراندازی کرنا از منتخب رمی بسکون میم و رمایہ بالکسر دونون مصدر ہین باب ضرب
یضرب سے از صراح قولہ اشتد صیغہ ماضی باب افتعال سے مصدر اسکا اشتداد ہے بمعنی شدت
وسختی اور کبھی مراد کسی چیز کے کمال سے ہوتی ہے از غیاث سخت ہونا اور سخت کرنا اور سخت پکڑنا اور دوڑنا
از منتخب مادہ اسکا شدت بالکسر بمعنی سختی اور بالفتح ایکبار حملہ کرنا مصدر باب نصر ینصر سے از صراح اور سداد
بسین مہملہ بمعنی استقامت یعنی راست ہونا اور سیدھے کھڑے ہونا از منتخب و صراح مختار شارح سیروانی کا
بسین مہملہ ہے اقول دونون طرح سے معنی درست ہوتے ہین لیکن بشین معجمہ اولیٰ ہے ترجمہ استاد نے
سمجھا کہ جوان مجھسے قوی تر ہے کمین ہے مقابلہ اس سے آسان نہین ہے اوسی پیچ سے جو چھپا رکھا تھا پانون
لپیٹا اس پیچ کا روک وہ نہ جانتا تھا غافل ہوا پیٹھ کے اوپر سے جھٹکا جا کر پانون اٹھا کر اولٹا اٹھا
اسنے جھٹ پانون اوسکے چھوڑ دونون ہاتھ اوسکے زور سے پکڑ سر اپنا اٹھایا تو پانون اوسکے زمین
اکھڑ کر چارون شانے چت زمین پر آ پڑا پھر تو لوگون سے غلغلہ بلند ہوا جابجا شور و غل اٹھا
بادشاہ نے استاد کو خلعت و نعمت دیا اور شاگرد بیوفا کو زجر و ملامت کی اور کہا کہ اے
نالائق تونے اپنے مربی سے دعوی مقابلہ کا کیا کچھ بن نہ آئی تیرے غرور نے تیرا بہت پہنچائی وہ
حقیقت شاگرد نے کیونکر بات بنا کر عرض کرنے لگا اے خداوند استاد نے زور و قوت سے مجھکو نہین گرایا
بلکہ علم کشتی مین ایک بند باریک مخفی رکھ لیا تھا اوسکی تعلیم مین مجھسے پردہ رکھتا تھا اوسی بند سے آج مجھپر
غالب آیا استاد نے یہ بات سنکر کہا سچ اسی دن کے واسطے وہ بند مین نے بچا رکھا کہ بزرگون کا قول ہے
دوست کو اتنی قوت نہ دے کہ اگر ارادہ دشمنی کا کرے تو دبا سکے کیا بہت چھوٹا پالا ہوا بڑے سے
ٹوٹن سے نہ ہل سکے ایسا وہ گر پڑے کہ زمین سے نہ ہل سکے کیا نہین سنا تونے کہ کیا استاد نے
اپنے شاگرد سے بیوفائی پائی تب یہ بات فرمائی قطعہ کیا وفا پہلے ہی جہان مین تھی معدوم یا وفا کا
کبھی وجود نہ تھا ہین نے جسکو سکھایا تیر کا علم آخر اوسنے مجھے نشانہ کیا

## انتیسوین حکایت

درویشی مجرد بگوشۂ صحرائی نشستہ بود پادشاہی بروی بگذشت درویش از آنجا
فراغ ملک قناعت ست بدو التفات نکرد سلطان از آنجا کہ سطوت سلطنت ست
بہم برآمد و گفت این طائفہ خرقہ پوشان امثال حیوانند اہلیت و آدمیت

نداربد وزیر نزد یکش آمد و گفت ای جوانمرد سلطان روی زمین بر تو گذر کرد چرا خدمت نکردی و شرط ادب بجا نیاوردی گفت ملک را بگو که توقع خدمت از کسی دار که توقع بنعمت او دارد و دیگر بدانکه ملوک از بهر پاس رعیت اند نه رعیت از بهر طاعت ملوک قطعہ پادشه پاسبان درویش است ٭ گرچه نعمت بفر دولت اوست ٭ گوسپند از برای چوپان نیست ٭ بلکه چوپان برای خدمت اوست قطعہ یکی امروز کامران بینی ٭ دیگرے را دل از مجاہدہ ریش ٭ روزکی چند باش تا بخورد ٭ خاک مغز سر خیال اندیش ٭ فرق شاہی و بندگی برخاست ٭ چون قضاے نبشتہ آمد پیش ٭ گر کسی خاک مردہ باز کند ٭ نشناسد توانگر از درویش ٭ مجرد تنہا و تارک دنیا ہو مرد بے زن از غیاث جو کہ اسباب دنیا سے کچھ نہ رکھتا ہو از مؤید از آنجا کہ یعنی برائے آنکہ از غیاث و بہار عجم فراغ بالضم فروغ درخشانی چراغ وغیرہ اور بالکسر یعنی فرصت پانا اور سرور قلب و نشاط دل اور فراغت یعنی آسودہ ہونا و فارغ ہونا جلالی سے اور ہوا سے سرد موسم گرما از برہان جستر از مؤید بفتح پرداختن از کاری و بکسر کا سہ بزرگ کہ نتوان برداشت از منتخب بالفتح مصدر ہی باب نصر یہ از صراح ملک بالضم بادشاہ ہونا اور بکسر کسی چیز کا مالک ہونا اور بفتح و کسر لام بادشاہ از منتخب بادشاہی و ولایت از مؤید بالکسر مالک کرنا مصدر ہی باب ضرب یضرب سے والملک مقصود سین مالک او ملیک ملوک املاک جمع از صراح قناعت بالفتح تھوڑے پر راضی ہونا از منتخب خرسندی اور پسند کرنا اوس چیز کو جو قسمت میں ہو مصدر ہی باب سمع یسمع سے قانع بمعنی راضی از صراح قولہ فراغ ملک قناعت ست قال آرزو اگر فراغ اس جگہ بمعنی نے شغلی لیا جاوے کہ کنایہ ہی بے پروائی سے تو معنی یہ ہونگے کہ ملک قناعت فراغ رکھتا ہی یعنی رسم اوس ملک کی فراغ و بے پروائی ہی اس سبب سے درویش نے سر نہ اوٹھایا اور صراح میں فراغ بمعنی فراخ بھی آیا ہی اس صورت میں معنی یہ ہونگے کہ ملک قناعت از بسکہ فراخ ہی درویش نے ملک تنگ دنیا کی طرف توجہ اور بادشاہ کی طرف میل نکیا اقول صراح میں مولف نے دیکھا فراغ بمعنی فراخ پایا نگیا مگر فریغ بمعنی اسپ فراخ گام اور فرفار بمعنی فراخ البتہ ہی پس معانی نوشتہ آرزو

قطع نظر اسکے کہ خالی تکلف سے نہیں اگر مقصود مصنف کا موافق قول آرزو ہوتا تو یون لکھتے کہ از انجا کہ
ملک قناعت فراغ بہت مولف کے نزدیک معنی ... یہ ہین کہ فراغ بمعنی فارغ ہونا علائق دنیا سے
جسکا حاصل ترک دنیا ہی اور لفظ ملک کو اگر بضم میم و سکون لام بمعنی بادشاہی کہین جیسا کہ منتخب و
مؤید سے اوپر لکھا گیا تو معنی یہ ہونگے کہ ترک دنیا بادشاہی ملک قناعت کی ہی اور اگر اس نظر سے کہ فراغ
اسم مصدر ہی اور مصدر بمعنی اسم فاعل کبھی اکثر آتا ہی فراغ کو بمعنی فارغ یعنی تارک دنیا اور لفظ ملک کو بفتح
میم و کسر لام بمعنی بادشاہ کہین تو معنی یہ ہونگے کہ تارک دنیا بادشاہ ملک قناعت ہی اور وسعت
ملک قناعت کی بیان سے باہر سطوت بالفتح بمعنی قہر کردن از کشف سخت گرفتن و حملہ بردن
از منتخب مادہ اسکا سطو بسکون طاء حطی مصدر ہی باب نصر ینصر سے سطوات بفتحتین جمع سطوۃ کی
از صراح قولہ سطوت سلطنت یعنی سطوت لازمہ سلطنت کا ہی خدمت سلام و کورنش از غیاث
قولہ توقع بنعمت او دارد اقول اس جگہ او بمعنی توجہ پاس بمعنی محافظت از غیاث حراست
و پاسبان از برہان طاعت فرمان برداری از مؤید فر بالفتح و تشدید را عربی مین بمعنی بھاگنا
مصدر باب ضرب یضرب سے از صراح اور بسکون را فارسی مین بمعنی شان و شوکت و رفعت و شکوہ
و نور و پرتو و زیبائی ہی از برہان دبدبہ از شکرستان دولت بپایانش گذشت قولہ گرچہ بنعمت
بفر دولت اوست اقول یعنی اگرچہ نعمت بسبب شان و شوکت اقبال و ظفر کے بادشاہ کو گردش
فلکی سے حاصل ہی لیکن پادشاہ زمین و آسمان نے اوسکو سلطان روی زمین صرف واسطے حراست و نگہبانی
خلائق کے مقرر کیا ہی والا بادشاہ و رعیت دونون بندہ خدا ہین رعیت بپایانش خواہد آمد قولہ
ملوک آہ اس فقرہ مین دو لفظ رعیت واقع ہی پہلے سے مراد رعیت دنیادار دوسرے سے مراد دنیا
دست بردار کامران وہ شخص ہی جسکے سب کام حسب مراد حاصل ہون از خیابان ... بار رنج و
کوشش اور کافرون کے ساتھ جنگ کرنا از منتخب ریش بیاے مجہول بر وزن خویش بمعنی جراحت
از مؤید و برہان وہ زخم جس سے خون و ریم نکلے از کشف مجروح و زخمی از غیاث روز ... کے اسمین
کاف تصغیر کا ہی اور یاے وحدت از خیابان خیال بپایانش گذشت قولہ خیال اندیشی ...
کنایہ ہی اوس شخص سے جو متکبر و مغرور ہو بسبب جاہ کے کہ مراد ہی پادشاہ سے ...
مضمون ... قضا ... نوشتہ کنایہ ... سے خاک کنایہ ...

ترجمہ ایک فقیر تارک دنیا گوشہ صحرا میں بیٹھ رہا تھا اتفاقاً کوئی بادشاہ اسکے پاس جا پڑا
درویش نے بسبب اسکے کہ ترک دنیا بادشاہی ملک قناعت کی ہے جسکی وسعت حد بیان سے
باہر ہے بادشاہ کی طرف مطلق التفات نہ کیا سلطان اس وجہ سے کہ قہر و غضب لازمہ سلطنت ہے
غصہ میں آیا اور یہ فرمایا کہ یہ گروہ فقرا مشابہ جانوروں کے ہیں اصلاً اہلیت و انسانیت نہیں رکھتے
وزیر نے ازراہ خوشامد اسکے نزدیک جا کر پوچھا کہ اے کریم صاحب ہمت مرد خدا بادشاہ روے زمین
تیرے پاس تشریف لایا کیوں اسکی تعظیم نہ کی تسلیم و کورنش کے واسطے سر نہ جھکایا اور شرائط ادب کے
بجا نہ لایا اسنے جواب دیا بادشاہ سے کہو کہ اس سے آرزو خدمت کی رکھے جو امید اسکی نعمت کی رکھے
دوسرے تو اس بات کو جان اور بادشاہ و جہان کو دل سے پہچان کہ سلطان زبان خداوند تعالیٰ کی
طرف سے رعیت کے ہیں پاسبان نہ رعیت پجاری دنیا سے کنارے بادشاہ کے تابع فرمان اور
رعیت وہ ہے جسکی نگہبانی کرے شبان و گلہ بان قطعہ شاہ ہے پاسبان رعیت کا ؛ گو ہے منعم وہ
شاہی پانے سے ؛ نہیں خدمت کے واسطے دنیا ؛ بلکہ وہ واسطے چرانے کے ؛ قطعہ دل کسیکا ہے آج
خرم و شاد ؛ اور کسیکو ہے رنج و غم سے ملال ؛ منتظر خاک ہونگے کل سب کے ؛ جس میں آگئے ہیں ہر طرح کے
خیال ؛ کچھ نہ فرق شاہ و بندے میں ؛ مرنے پر سبکا ہوئے یکسان حال ؛ قبر کھلنے پہ ہوے کیا معلوم
یہ تونگر تھا یا کہ خستہ حال ؛ ملک را گفتار درویش استوار آمد گفت از من چیزے بخواہ
گفت آن میخواہم کہ دیگر زحمت ندہی گفت مرا پندے بدہ گفت بیت دریاب
کنون کہ نعمت ہست بدست ؛ کین دولت و ملک میرود دست بدست ؛
استوار بضم اول و فتح ثالث بر وزن خوشگوار بمعنی محکم و مضبوط و معتمد اور باور یعنی قبول و قابل
سخن در است از برہان دریاب صیغہ امر از دریافتن و فہمیدن ہے از برہان مردا ور معونت کہ
از گذشتہ تدارک کن از شرفنامہ قال الشارح الفاضل یعنی بشناس اینکہ دولت و ملک
بدست دیگرے خواہد افتاد پس غافل را سزاوار آن نیست کہ سعی در امور اخروی کند اقول بایں معنی
دریاب کا مفعول مضمون مصرع ثانی ٹھہرتا ہے حال آنکہ دریاب فعل امر ہے اسمیں ضمیر فاعل کی راجع بطرف
مخاطب اور کہ نعمت ہست بدست اسکا مفعول ہے اور مصرع ثانی اسکی علت مؤلف کہتا ہے
دریاب بمعنی بگیر سمجھ لے یعنی اتنک نعمت دنیا تیرے دست قدرت میں موجود ہے

فی سبیل اللہ مستحقین و محتاجین کو دے عوض اوسکا دنیا و آخرت مین ملے کیونکہ ملک و مال آخر کو
بعد تیرے مرنے کے دوسرے کے ہاتھ جائیگا اور ہمیشہ سے دست بدست جاتا چلا آتا ہے اور دریا
بمعنی دریا ترجمہ بحر کا بھی آیا ہے چنانچہ برہان قاطع مین مرقوم ہے اس تقدیر پر معنی یہہ ہونگے کہ یہ نعمت دنیا
مثل دریا ہے کتنا ہی پانی صرف ہو دریا کم نہین ہوتا پس تو بھی اوسکے دینے مین بخل نکر کہ ہرگز کم نہوگا
روز بروز اوسمین زیادتی ہوگی ترجمہ بادشاہ کو درویش کی نصیحت بہت آئی پسند کہا کہ مجھ سے
تو مجھسے جو کچھ حاجت ہو لے اوسنے کہا مین یہی چاہتا ہون کہ تو بار دیگر مجھے تکلیف
نہ دے سلطان نے پھر کہا تو مجھکو کوئی پند سکہا کہا کہلا یعنی یہہ کہا بیت

دے لے نعمت بہت ہی بہتر یہ بات ÷ حشمت و مال کب جاتا ہے ہاتھون ہات

## تیسوین حکایت

یکی از وزرا پیش ذوالنون مصری رفت و ہمت خواست کہ روز و شب
بخدمت سلطان مشغول میباشم و بخیرش امیدوار و از عقوبتش ترسان
ذوالنون بگریست و گفت اگر من از خدای عز و جل چنین ترسیدمی کہ تو از
سلطان از جملہ صدیقان بودمی ÷ قطعہ ÷ گر نہ امید و بیم راحت و رنج ÷ پای
درویش بر فلک بودی ÷ ور وزیر از خدا بترسیدے ÷ ہمچنان کز ملک
ملک بودے ÷ ذوالنون مصری ذوالنون لقب یونس پیغمبر علی نبینا و
علیہ السلام از منتخب و کشف و منہیہ و غیاث و صراح وجہ تسمیہ کی یہ کہ ذو بمعنی صاحب اور نون
بمعنی مچھلی کے سبب اسکے کہ حضرت یونس علیہ السلام چالیس شبانہ روز مچھلی کے پیٹ مین رہے
لقب حضرت کا ذوالنون ہوا قصہ حضرت کا باب ہشتم کے اخیر مین لکھا جائیگا اور سروری لکھتا ہے
کہ ذوالنون مصری طبقہ اول اولیا سے ہین نام انکا ثوبان کنیت آپکی ابو الفیض ذوالنون کے
لقب کی وجہ یہہ ہے کہ ایکروز کشتی مین بلباس گدائی بیٹھے تھے کسی شخص کے ہاتھ مین گوہر قیمتی تھا
غفلت مین ہاتھ سے چھوٹ پڑا جب خیال کیا تو کشتی مین ڈھونڈھنے لگا ہر چند لوگون نے تلاش کیا
نہ پایا تب لوگون نے سبکی فقیر کے چورانے پر قرار پائی کتنا اونے انکار کیا کسی نے اعتبار کیا ہر چند انہونے
قسم کہائی آخرکار لوگ اُسکے مارنے پر مستعد ہوئے وہ رجوع بحضرت عالم الغیب ہوئے کہ دفعۃً

دریا ہوا فی الفور ایک مچھلی منہ میں موتی لیے ہوے کنارہ کشتی کے آئی مالک نے اپنا موتی لیا اپنی حرکت سے
نادم و پشیمان ہو کر اظہار ندامت کیا ہمت بمعنی فکر و حزن اور مجازاً بمعنی دعا مستعمل از غیاث قولہ تبرسید
بعضے نسخہ میں بہ ستید مے ہی اقول قطعہ آیندہ کے مصرع ثالث میں تبرسید ہی اس نظر سے
تبرسید مناسب صدیق بفتح اول و تخفیف دال مکسورہ بمعنی دوست و دوستان مفرد و جمع
دونوں آیا ہی مذکر و مؤنث دونوں میں مستعمل اور بکسر اول و تشدید دال مکسورہ بسیار راست گو از غیاث
بقول امامیہ لقب جناب امیر المومنین علی ابن ابی طالب ع اور بقول اہل سنت لقب خلیفہ اول قولہ
گر نہ امید و بیم آہ بعضے نسخہ میں گر نبودے امید راحت و رنج ہی دونوں درست در صورت اول
گر نہ کے بعد لفظ بودے مقدر اور بعد لفظ بیم کے واو عاطفہ تھا اور ترکیب میں امید و بیم دونوں
مضاف راحت و رنج دونوں مضاف الیہ راحت متعلق با امید اور رنج متعلق بہ بیم پس معنی
اس بیت کے یہ ہونگے کہ اگر نہ ہوتی کسیکو امید راحت جنت اور بیم رنج آخرت اور خدا کو بعد
بجہت استحقاق عبادت و لیاقت ذاتی و تعظیم و اجلال کے عبادت خدا کی کرتا تو پاؤن درویش کا
فلک پر ہوتا کہ کنایہ ہی علو مرتبہ اور مقرب درگاہ الٰہی ہونے سے یعنی درویش مقرب درگاہ الٰہی ہوتا
یہی معنی مختار شارح مصری کا ہی اور در صورت ثانی یعنی گر نبودے امید راحت و رنج یعنی قبل
لفظ رنج کے لفظ حرف یا بیم مقدر جاننا چاہیے اور خان آرزو لکھتا ہی کہ بعضے نسخہ صحیحہ قدیمہ
تخطی شیخ شیرازی میں دیکھا گیا گر نبودے خیال راحت و رنج ہی اور شارح فاضل لکھتا ہی کہ
امید راحت و رنج عبارت ہی احتیاج رکھنے اور خوف میں ہونے سے مثلاً کہیں کہ تمھارے نیک و بد سے
میں توقع نہیں رکھتا ہوں یا اس سے عدم احتیاج و بے پروائی ہی یعنی نہ میں تمھارا محتاج ہوں اور نہ
تمھارے [illegible] وحشت بالجملہ طرز کلام استادان سلف سے دریافت ہوا کہ دو لفظ متضاد مثلاً
نیک و بد رنج و راحت وغیرہ کو بطریق معطوف و معطوف علیہ ذکر کرتے ہیں اور منجملہ دونوں لفظوں
مناسب ایک لفظ کے دوسرا لفظ بعد اسکے لاتے ہیں چنانچہ امید مناسب نیکی و راحت اور غم مناسب
رنج و بدی ہو اور مجموعے کلام سے کنایہ جو معنی کہ مستفاد ہوتے ارادہ کرتے ہیں ترجمہ
ایک وزیر ذو النون مصری کے پاس گیا اور کہا کہ میں بہت امیدوار دعا کیونکہ رات دن مشغول
کام و عمل السلطان صحت [illegible] سلطان آپکے انعام کا امیدوار اور اسکے عقوبت

وزیر سالن ذوالنون یہ بات سنکر ہوا گریان اور کہا کہ اگر مین خدا سے جہان سے اسقدر ہوتا لرزان
جیسا کہ تجھکو ہی خوف بادشاہ زمان تو مین ہوتا منجملہ صدیقان قطعہ گر نہ عابد کو
ہوتی بیم و رجا ۞ تو مقام اوسکا لامکان ہوتا ۞ مثل شہ ڈرتا گر خدا سے وزیر ۞ پھر تو فخر فرشتگان ہوتا

## اکتیسوین حکایت [۳۱]

بادشاہی بکشتن بیگناہی فرمان داد گفت ای ملک بموجب خشمی کہ ترا بر من است
آزار خود مجوی کہ این عقوبت بر من بیک نفس بسر آید و بزہ آن بر تو جاوید بماند
قطعہ دوران بقا چو باد صحرا بگذشت ۞ تلخی و خوشی و زشت و زیبا بگذشت ۞
پنداشت ستمگر کہ جفا بر ما کرد ۞ بر گردن او بماند و بر ما بگذشت ۞ ملک را نصیحت او
سود مند آمد و از سر خون او در گذشت قولہ بموجب خشمی آہ خان آرزو کہتا ہی کہ اکثر نسخون مین بموجب
بباء موحدہ ہی اور بعض نسخہ مین بدون باء موحدہ اور لفظ بموجب بکسر جیم بمعنی سبب محاورہ مین
شائع ہی یعنی بسبب دشمنی کے کہ جو تو رکھتا ہی عذاب اپنا او پر اختیار مت کر اس صورت مین خصمی مین
یاء مصدری ہوگی اور مطابق نسخہ دوم قبل لفظ موجب کے باء سببیت محذوف چنانچہ
محاورۂ عراق مین ہی اور شارح فاضل کہتا ہی کہ موجب اس جگہ بفتح جیم اور خشمی مین یاء مجہول
انتہی قول آرزو اقول اس تقریر سے معلوم ہوا کہ مختار خان آرزو کا خصمی بصاد مہملہ بمعنی دشمنی ہی
اور مختار شارح فاضل کا موجب بفتح جیم بمعنی واجب کردہ شدہ مؤلف کے نزدیک بادشاہ کے
واسطے لفظ خصمی بیاء مصدری بمقابلہ شخص ادنی کے غیر مناسب اور خشمی بیاء مجہول بمعنی قہر
وغضب مناسب اور موجب بفتح جیم خالی تکلف سے نہین عقوبت بپایانش گذشت
بزہ بفتحتین بمعنی گناہ و خطا از غیاث جور و حیف یعنی ستم و ظلم از برہان اقول اس لفظ سے
مراد ہی مظلمہ و مواخذہ عقبی سے جاوید بکسر واو و یاء تحتانی مجہول بمعنی ہمیشہ اور بفتح واو
خطا ہی از غیاث بروزن ناہید بمعنی پایندہ و ہمیشہ و دائم اور عالم آخرت کو بھی کہتے ہین از برہان
اقول معنی اخیر مناسب مقام دوران بفتحات ثلثہ بمعنی گردش فلک یعنی زمانہ جاننا چاہیے
کہ اس وزن پر جو مصدر آوے اور اسکے معنی مین حرکت و انتقال ہو وہ لفظ بفتحات ثلثہ
آتا ہی جیسے جریان و طیران و سیلان و ثوران بمعنی جوشش و فیضان و میلان و خفقان و غثیان

وحیوان وجولان مگر فارسیون نے اکثر الفاظ کو بسکون ثانی استعمال کیا ہی از غیاث بقا جینا اور
زندگانی اور رہنا کسی چیز کا جہان مین مصدر از باب سمع یسمع سے از صراح فانی نہونا از منتخب قولہ دوران
بقا یعنی ایام زندگی باد صحرا کنایہ ہی اُس ہوا سے جو آنا فانا زائل ہوجاوے یعنی سے مراد ہی رنج زشت بالکسر
زدن بہ بد ضد زیبا اور بالفتح ترجمہ رویت بمعنی دیکھنا از برہان بالکسر جسکا دیکھنا ناگوار خاطر ہو از کشف
زیبا نیکو وخوب نقیض زشت و بد وبمعنی زیبندہ بھی آیا ہی از برہان جو چیز کہ خوب ساتھ راحت کے اور زیبا
وآراستہ ہو از مؤید قولہ پنداشت شارح فاضل اور دوسرے شارحین کا مختار پنداشت صیغہ ماضی
پنداشتن سے ہی یعنی گمان بردن و تصور کردن و سمجھنا یعنی اقول لفظ پنداشت اس جگہ ماضی پنداشتن کا
پنداشتن نہین مؤلف کے نزدیک یہ لفظ مرکب ہی پند بمعنی وعظ ونصیحت اور راست حرف رابطہ سے اور معنی
اس بیت کے یہ ہین کہ ظالم نے جو ستم مجھ پر کیا وہ ستم تو مثل باد صحرا کے گذر گیا اور مین جیسا تھا
ویسا ہی ہون قطعہ سر با گذشت واین دل زار ہمانست ؛ گر با گذشت واین دل زار ہمانست
القصہ تمام ہر دو گرم عالم ؛ سربا گذشت واین دل زار ہمانست ؛ لیکن مواخذہ عقبی اس ستم کا
ظالم کے گردن پر رہگیا اور یہ بات اوروں کے واسطے پند ونصیحت اور بمقام خوف وعبرت ہی

ترجمہ ایک بادشاہ نے حالت غضب مین کسی بیگناہ کے قتل کا حکم صادر فرمایا اُسنے
جان سے ہاتھ اٹھا کر عرض کیا کہ جہان پناہ بسبب قہر سلطانی کے جو اسوقت تجھکو مجھ بے تقصیر پر
ہوا ہی اپنے حق مین غضب حضرت ذو الجلال کا خواہان مت ہو کہ یہ رنج وصعوبت قتل کی اک دم مین
بندہ سے جائیگا لیکن مظلمہ ومواخذہ اس خون کا روز قیامت کو اور عذاب عالم برزخ تجھ پر رہیگا
قطعہ ہی عمر تو مثل باد صر صر گذری ؛ سب راحت ورنج مین سراسر گذری ؛ غنیمت کی جگہ ہی ظالم
ظالم کا وبال ؛ اوسپر رہا حشر تک جو مجھپر گذری ؛ اس نصیحت نے بادشاہ کے دلمین اثر کیا اُسکے خون ناحق سے درگذر کیا

## بتیسوین حکایت ۳۲

وزرای نوشیروان در مہمی از مصالح مملکت اندیشہ میکردند وہر یکی بر وفق دانش
خود رای میزدند و ملک نیز ہمچنان اندیشہ میکرد بزرجمہر را رای ملک اختیار افتاد
وزرا در نہانش گفتند رای ملک را چہ مزیت دیدی بر فکر چندین حکیم گفت
بموجب آنکہ انجام کار معلوم نیست ورای ہمگنان در مشیت است کہ صواب آید

باخطا بس موافقت رای ملک اولی ترست تا اگر خلاف صواب آید بعلت متابعت او از معاتبت ایمن باشم که گفته اند مثنوی خلاف رای سلطان رای جستن ؛ بخون خویش باید دست شستن ؛ اگر خود روز را گوید شب است این ؛ باید گفت اینک ماه و پروین ؛ وزرا بیانش گذشت مهم بضم اول و کسر ثانی و تشدید ثالث صیغہ اسم فاعل کا ہی بمعنی غم و اندوہ مین ڈالنے والا از منتخب جمع اسکی مہمات مادو اسکا ہم بالفتح ہا و تشدید میم ہی بمعنی اندوہ باب نصر ینصر سے ہموم اسکی جمع اور مہم بمعنی کار سخت از صراح امر عظیم و کار دشوار کو مہم اس جہت سے کہتے ہین کہ فکر و اندوہ مین ڈالتا ہی اور مہم کنایہ ہی ضرور سے از غیاث مصالح جمع ہی مصلحت کی شارح فاضل و شکرستان وہ چیزین جس سے چیزون کی صلاح دین مصلحت مصدر ہی باب نصر ینصر سے بمعنی نیکی و صلاح کار ضد مفسدہ از صراح فارسی مین بمعنی مصلح کہ صیغہ اسم فاعل کا ہی مستعمل از بہار عجم و بریات از چراغ ہدایت مصالح بالفتح لام مقلوب ہی مصلح کا جیسے تھا اصل بمعنی اصل اور مواجب بمعنی مواجب صیغہ جمع نہین ہی از عبد الواسع شارح بوستان مصلح اصل مین مصلح تھا یعنی جو چیز کہ مصلح ہووے کسی چیز کی اور ہو سکتا ہی کہ مصالح جمع ہو مصلح بضم میم و کسر لام کی کہ صیغہ اسم فاعل کا ہی صلاح سے از مولوی غیاث الدین صاحب غیاث اللغات مملکت بفتح اول و ضم لام مقام بادشاہی از منتخب بادشاہی از غیاث مواضع جو تحت و تصرف مین بقہر و غلبہ آوے از صراح رای عربی مین بمعنی فکر و تدبیر و مقتضای عقل از برہان و مؤید رای زدن کنایہ ہی مشورہ کرنے سے از برہان اور زدن بمعنی گفتن و دیدن بھی آیا ہی از غیاث اختیار بیانش گذشت مزیت بالفتح افزونی از منتخب فضیلت از مؤید اور بضم میم و فتح زاء معجمہ و یاے مشدد بمعنی روغن زیت مالیدہ شدہ اور بعض نسخ توقیعات کسروی مین بجاے اس لفظ کے مزین ہی و یہی اصح ہی از غیاث اللغات ہمگنان جمع ہی ہمگین کی اصل بفتحتین تھا بجہت توالی حرکات کے میم کو ساکن کیا جیسا کہ مژگان جمع مژہ کی بفتح ثانی اور ہاے آخر کو حالت نسبت مین کاف فارسی سے بدلا گیا اور بعضے لکھتے ہین کہ جمع ہی ہمگی کی یا کو واسطے تخفیف کے حذف کیا اور نون زائد لائے اور بعضون کے نزدیک مخفف ہی ہمگی ایشان کا اور لفظ ہمگی کو بکاف عربی پڑھنا خطا ہی از بہار عجم و مدار و کشف و رشیدی و جہانگیری و برہان و غیاث مشیت بالفتح بمعنی خواستن اور یہ لفظ مختص ہوا ہی بمعنی خواہش و مرضی حق تعالی صواب

خطا بیان اپنا گذشت معاینت کسی سے خشمگین ہو کر گفتگو کرنا از کشف ملامت و غصّہ کرنا از غیاث
اینکار یعنی این بیت از غیاث اینچ کے معنی پیچ اور کاف کی زیادتی واسطے قربت و نزدیکی کے ہی از برہان قاطع
پروین ثریا کے معنی ہیں لغت میں ترجمہ نوشیروان بادشاہ کے وزرا ایک امر عظیم
مصلحت ملک کسری میں مشورہ کر رہے تھے اور ہر ایک موافق اپنی اپنی سمجھ کے رائے لگاتے تھے
اوسی طرح بادشاہ نے بھی جو کچھ خیال میں آیا فرمادیا بزرجمہر وزیر نے بادشاہ کی رائے کو پسند کیا
اُس سے وزیروں نے تنہائی میں پوچھا بادشاہ کی رائے میں تو نے کیا فضیلت دیکھی جو اتنے
حکیموں کی رائے پر ترجیح دی کہا اس وجہ سے کہ انجام کار معلوم نہیں کیا ہوگا اور رائے ہر شخص کی
خواہش تقدیر میں ہے واللہ اعلم راست و درست آوے یا قضا و قدرت الٰہی ہو جاوے
پس اتفاق کرنا بادشاہ کی رائے سے ہی اولیٰ تر اسواسطے کہ اگر خلاف صواب آوے تو بسبب
اُسکی موافقت رائے کے عذاب سے رہوں نہ خوف و خطر کہ عقلا کہگئے ہیں مثنوی
خلاف رای سلطان جو کہے بات ÷ اُٹھا لے پہلے اپنی جان سے ہاتھ ÷ یہی لازم ذکر کا کہدے
رات گر شاہ ÷ کہ سچ ہی ہے یہ پروین اور ماہ ÷

## بیسویں حکایت

شیادی گیسوان بافت که من علوی ام و با قافله حجاز بشهر در آمد و چنان نمود که از حج
می آید و قصیده پیش ملک برد و دعوی کرد که من گفته ام شیاد
بفتح و تشدید یا مبالغہ کا ہے بمعنی مکار و فریب دہندہ از غیاث مصدر اسکا شید ہے باب ضرب
یضرب سے از صراح لیکن صاحب صراح شید بمعنی گچ کرنا اور کہگل کرنا لکھتا ہے گیسو
تو یہی کہتا ہے کہ گیسو موے دراز کہ سر کے دونوں طرف کھنچے ہوں اور بعضوں نے مرادف
زلف کا لکھا ہے اور اشعار متاخرین سے ظاہر کہ گیسو غیر زلف چنانچہ قاسم مشہدی کا
یہ شعر ہے بیت یک سر مو در سر لیلی و شان بیکار نیست ÷ انچہ می آید زیاد از زلف
گیسو میشود ÷ از غیاث و سراج اللغات موے بافتہ از مؤید بکاف فارسی موے بافتہ
بیت از بسکہ در دل داشتم آن گیسوے پر پیچ او ÷ از زخمہاے سینہ ام سر میکشد
چون مارہا از کشف اور زلف عربی ہے بمعنی پارہ شب جاتا بمناسبت سیاہی کی

اطلاق مشبہ کا مشبہ پر کرکے موے قریب گوش کو زلف کہتے ہین اور صاحب سراج لکھتا ہی کہ
ظاہرا زلف مخفف زلفین بکسر فا کا بمعنی زنجیر ہی بجہت تشبیہ کے موے صدغین پر اطلاق کرتے ہین
از غیاث اقول اگرچہ محاورہ ہندی مین زلف وگیسو دونون موے بناگوش کو کہتے ہین
چنانچہ یہ شعر مرزا رفیع السودا کا ہے ۞ زلفین بکھرتی ہوئی یون چہرہ پہ مانگے ہین دل ۞ جسطرح
ایک کھانے پہ بیٹھین دو بالک ۞ اور یہ شعر خواجہ حیدر علی آتش کا ہے ۞ گیسوے مشکین
رخ محبوب پر آنے لگے ۞ چشمۂ خورشید مین بھی سانپ لہرانے لگے ۞ فی الواقع گیسو مردون کے
سر پہ دونون طرف مدور ہوتے ہین کان تک پہنچتا اور زلف عورتون کے سر پر کان کے آگے
جسکو بناگوش کہتے ہین بعد چوٹی گوندھنے کے جو چھوٹے چھوٹے بال رخسارون پر آویزان رہتے ہین
قولہ شیادی گیسوان بافت اکثر نسخون مین بجاے شیاد کے سیاہ بالکسر بمعنی غلام حبشی ہی
اور بعض نسخہ مین سیاح بمعنی بسیار سیر کنندہ ہی مختار صاحب شکرستان کا سیاح مشتق سیاحت سے
اور مختار شارح فاضل وسروری کا شیاد شید سے شارح فاضل لکھتا ہی کہ زمانہ سلف مین سادات
اور پیرزادگان زلف کو پیچ وتاب دیتے اور گیسو رکھتے تھے اور سروری لکھتا ہی کہ شید فارسی کی
ظاہرا فارسیون نے اس لفظ شیاد کو بمعنی فریب وزرق اشتقاق کیا عجم و روم مین یہ لفظ
مستعمل اقول مؤلف کے نزدیک سیاح بمعنی بسیار سیر کنندہ مناسب غالباً بنظر تصریح
کہ آیندہ آویگا جہاندیدہ بسیار گوید دروغ فی الاصل یہی لفظ رہا ہو علوی فرزندان جناب
علی ابن ابیطالب ؑ غیر فاطمی قولہ من علوی ام بعض نسخہ مین علوی ست ہی ترجمہ ایک
جہاندیدہ نے زلفین اینٹھین اور گیسو رکھکر مشہور کیا کہ مین علوی ہون اور ساتھ قافلہ حجاز کے
شہر مین آکر صورت حاجیون کی بنائی اور ایک قصیدہ بادشاہ کے آگے لیگیا ظاہر کیا کہ مین نے کہا ہے

یکی از ندمای ملک دران سال از سفر آمدہ بود گفت من او را در عید اضحی
در بصرہ دیدم حاجی چگونہ باشد دیگری گفت پدرش نصرانی بود در ملطیہ
علوی چگونہ بود وشعرش در دیوان انوری یافتند ملک فرمود تا بزنندش
ونفی کنند کہ چندین دروغ چرا گفت گفت ای خداوند روی زمین سخنی
دیگر بگویم اگر راست نباشد بہر عقوبت کہ فرمائی سزاوارم گفت آن چیست

گفت قطعه نه عربی گرت ماست پیش آورد ؛ دو پیمانه آبست و یک چمچه
دوغ ؛ گر از بنده لغوی شنیدی مرنج ؛ جهاندیده بسیار گوید دروغ ؛ عید بالکسر
چیز که عود کرے اندیشه و بیماری و اندوه سے اور مانند اسکے اور روز جشن مسلمانون کا
از صراح و منتخب عید یعنی وه چیز جسمین عود کرے فرحت و شادی از شرلیشی چونکه روز عید ہر سال
عود کرتا ہی لهذا اس نام سے یه روز مسمی ہوا از غیاث اعیاد جمع اقول عید پانچ ہین ایک عید فطر
غره ماه شوال دوسری عید الضحی دہم ذیحجه تیسری عید غدیر اٹھارهوین ذیحجه چوتھی
عید بابا شجاع نہم ربیع الاولی یه دونون عید مخصوص فرقه امامیه کی ہین پانچوین عید مسیح جس روز
مائده حضرت عیسی ع کی دعا سے نازل ہوا اضحی بالفتح آخر مین الف مقصوره بصورت یا
اسمین تین لغت ہین اضحات و اضحیة و ضحیة تینون الفاظ مترادف ہین یعنی جو چیز که قربان کرین
گوسپند وغیره سے جمع اضحات کی اضحی اور اضحیه کی اضاحی اور ضحیه کی ضحایا پس اضافت
عید کی طرف اضحی کے از قبیل اضافت لفظیه ہی ترکیب توصیفی نہین اور کلام فقها مین جو
واقع ہی که الاضحی کالفطر از قبیل حذف ہی نور الله احراری ضحی بالضم والقصر یعنی چاشتگاه
از صراح اضحی یعنی تیره افعال ناقصه کے ہی تفصیل تیرهون افعال کی یه ہی کان صار اصبح
امسی و اضحی ظل بات مادام مازال مابرح ماانفک مافتی لیس عمل انکا یه ہی که رفع کرتے ہین ا
اسم کو اور نصب کرتے ہین اپنی خبر کو جیسے اضحی زید حاکما معنی اسکے یه ہین که حاصل ہوئی
حکومت زید کو وقت دوپہر کے از شرح مائة عامل نصرانی عیسوی مذہب کیونکه حضرت عیسی
علیه السلام کے اسماء مبارک مین ایک نام ناصری بھی ہی اور وجه تسمیه کی یه که حضرت کا تولد
ناصره مین ہوا که ایک موضع ہی مضافات بیت المقدس سے جو ولایت شام مین ہی اور یه نسبت
ساتھ حذف کرنے الف کے اور زیاده کرنے الف و نون کے جیسے که حقانی منسوب ہی از غیاث
ملطیه بفتح اول و ثانی و کسر طا و حطه و تشدید یاء تحتانی نام ایک شهر کا ہی روم مین که اسمین
مسکن کفار تھا اور بعض اہل کتاب گلستان مین جو بلیطه بروزن قصیده لکھا ہی غلط ہی از مؤید
و غیاث از تقویم البلدان اقول صاحب مؤید بعد لفظ ملطیه کے لکھتا ہی که بلیطه بروزن لبیا
نام ایک مقام کا ہی پس صاحب تقویم البلدان کا یه لکھنا که بلیطه غلط ہی صحیح معلوم نہین ہوتا

کیونکہ ہو سکتا ہی کہ ملطیہ نام شہر کا ہو اور بلیطہ نام کسی موضع کا ہو انوری نام شاعر معروف
کہ لقب اُسکا اوحد الدین تھا پہلے خاوری تخلص کرتا تھا از شکرستان نفی کردن بمعنی
دور کرنا اور نیست و نابود کرنا اور شہر بدر کرنا از غیاث غریب نادر و مسافر از غیاث
کلام غریب سخن غامض یعنی مشکل اور فارسیان بمعنی لطیف و عجیب استعمال کرتے ہین از مؤید
دور و بیگانہ از منتخب و درویش از کشف فقیر دور از وطن او ورود شخص جو دوسری ولایت سے آیا ہو
از خیابان ماست بروزن راست جغرات اور بعضے جغرات چکیدہ کو کہتے ہین اور بعضے مسکہ کو
کہتے ہین یعنی شیر غیر جوشیدہ سے جو گھی نکالتے ہین اور جغرات لغت سمرقندی ہی معرب اسکا
سقرات از برہان جغرات آب افگندہ از مؤید پیمانہ فارسی قفیز بفتح قاف و کسر فا بروزن [illegible]
عربی وہ ظرف جس سے کوئی ناپین اور قدح شراب خوری از برہان چچیہ بالضم و قاشق بضم
شین معجمہ لغت ترکی ہی بمعنی کفگیر کوچک از غیاث کفچہ و کفچہ فارسی ملعقہ بالکسر عربی از نفائس و غیاث
و برہان دوغ بواو مجہول وہ دودھ جس سے مسکہ نکال لیا ہو از غیاث و بہار عجم جغرات جسمین پانی ڈالکر متھین جسکو ہندی مین
چھاچھ اور مٹھا کہتے ہین از کشف شیخ سعدی کے کلام سے معلوم ہوتا ہی کہ دوغ وہ ہی جسمین
پانی نہ پڑا ہو از مؤید **قولہ** غریبے آہ یعنی اگر کوئی شخص غریب تیرے آگے دہی ہنڈی بطریق
نذر لاوے اور اُسکو تو مقطر کرے تو مقرر اُسمین سے دو کٹوری پانی اور ایک کفچہ دہی خالص
نکلیگا علی ہذا القیاس اگر مجھسے ایک سخن خلاف واقع تو سُنا تو رنجیدہ مت ہو کیونکہ
جہاندیدہ تو بہت دروغ کہتے ہین ترجمہ ایک ہمنشین بادشاہ کا اوسی سال مین
سفر سے آیا تھا کہنے لگا قبلہ عالم عید الضحی کے روز تو اوسکو مین نے بصرہ مین
دیکھا تھا حاجی کیونکہ ہو گیا دوسرے نے کہا مین اسکو پہچانتا ہون یہ رہنے والا
ملطیہ خواہ بلیطہ کا ہی باپ اسکا نصرانی تھا اور یہ قصیدہ جو سنی باظہار اپنی تصنیف کے
پڑھا دیوان انوری مین لوگون نے پایا ہی ملاحظہ کیا جاوے بادشاہ نے فرمایا اسکو
مارین اور ناک کاٹ کر شہر کے باہر نکال دین کہ اسقدر دروغ بہتیرے کیون کہا اُسنے
عرض کیا کہ اے خداوند روے زمین مین امیدوار ہون ایک بات اور التماس کرون
اگر سچ نہو تو جسقدر آپ سزا تجویز فرمادین مین اُسکا سزاوار ہون بادشاہ نے کہا وہ کیا

بات ہی کہنے لگا **قطعہ** دہیڑی مین ہو گر کوئی نذر دے ؛ دو پیمانہ پانی اور اک چمچہ دوغ ؛
سنی مجھسے گر لغو ناخوش نہو ؛ جہاندیدہ کہتے ہین اکثر دروغ ؛ **ملک را خندہ گرفت**
**گفت ازین راست تر سخن تا عمر نگفتہ ست بفرمود تا آنچہ مامول**
**اوست مہیا دارند و بدل خوشی او را گسیل کنند** مامول امید داشتہ شدہ
از غیاث صیغۂ اسم مفعول ہے مصدر اسکا امل باب نصر ینصر سے از صراح **گسیل**
بضم کاف فارسی بمعنی وداع کرنا اور دفع کرنا اور روانہ کرنا اور کہین بھیجنا کسیکو از برہان
**ترجمہ** بادشاہ کو ہنسی نے لیا کہا اس سے زیادہ کوئی سخن راست اسنے تمام عمر
نہین کہا ہوگا پس فرمایا جو کچھ آرزو اسکی ہے یعنی خلعت و انعام اسکو دیوین اور خوشی سے رخصت کرین

## چونتیسوین حکایت

**یکی از پسران ہارون رشید پیش پدر آمد خشمناک کہ مرا فلان سرہنگ زادہ**
**دشنام داد بمادر ہارون گفت ارکان دولت را کہ جزای چنین کسی چہ با**
**شد یکی اشارت بکشتن کرد و یکی بزبان بریدن و دیگری بمصادرت و نفی**
**ہارون گفت ای پسر کرم آنست کہ عفو کنی و اگر نتوانی تو نیز دشنام مادر**
**دہ چندانکہ انتقام از حد درنگذرد پس آنگہ ظلم از طرف تو باشد و دعوی از قبل خصم**
**قطعہ** نہ مردست آن بنزدیک خردمند ؛ کہ با پیل دمان پیکار جوید ؛
بلی مرد آن کس ست از روی تحقیق ؛ کہ چون خشم آیدش باطل نگوید ؛
**مثنوی** یکی را زشت خوی داد دشنام ؛ تحمل کرد و گفت ای نیک فرجام ؛
بتر زانم کہ خواہی گفت آنی ؛ کہ دانم عیب من چون من ندانی ؛ **قبل** بکسر اول
و فتح ثانی طرف و جہت و جانب از غیاث قولہ پیل دمان لفظ دمان بالفتح صیغہ اسم فاعل کا
دمیدن سے بمعنی جوشندہ و دمندہ اور کنایہ ہے مست و خشمناک سے اور حالت غضب
مفرط مین فریاد کرنے والے سے اور ظاہر کہ حیوانات حالت غضب و مستی مین بہت تندی سے
دم مارتے ہین جیسے ہاتھی اور بڑا سانپ اور اکثر یہ لفظ پیل و اژدہا و شیر کی صفت مین واقع
ہوتا ہے از برہان و خیابان و سراج اور صاحب بہار عجم لکھتا ہے کہ یہ لفظ گھڑیال و دریا اور سیل کی

صفت مین بھی آیا ہی از غیاث بیکار یعنی جنگ وجدال از غیاث باطل ضد حق و ناچیز و
ناحق اباطیل جمع گویا جمع کیا ہی ابطیل کے مصدر اسکا بطل و بطول و بطلان تینون با فتح
باب نصر ینصر سے قوله باطل نگوید یعنی اگر کوئی شخص کلمہ نالائم و سخت و درشت کہے
اور غصہ آوے تو مرد وہ ہی کہ غصہ کو کھاوے اور غیر از راستی و درستی کوئی بات ایسی
جو موجب اُسکی رنجش کا ہو زبان پر نہ لاوے **ترجمہ** ایک بیٹا ہارون رشید کا باپ کے
سامنے آیا ناک بھون چڑھائے غصہ کی صورت بنائے کہ فلانے سرہنگ زادے نے مجھکو
ماں کی گالی دی ہی ہارون نے ارکان دولت سے پوچھا کہ ایسے شخص کی کیا سزا ہی ایک نے کہا
اُسکو نے سر کرین دوسرے نے کہا زبان اُسکی آب خنجر سے تر کرین تیسرے نے عرض کیا
تاوان لیکر شہر سے بدر کرین ہارون نے کہا بیٹا مقتضاے کرم یہ ہی کہ تو معاف کر ہرگز نہ
انتقام کا نام لے اور اگر تحمل نہو سکے تو اُسکو بھی ماں کی دشنام دے اور انتقام اُسقدر چاہیے
کہ حد سے تجاوز نکرے پھر اُسوقت ظلم ہوگا تیری طرف سے اور دعوی تیرے خصم کی طرف سے
**قطعہ** نہین وہ مرد ہی عاقل کے نزدیک ؛ کہ جو کوئی لڑے پیل دمان سے ؛ وہی محسوب ہی
مردون مین نے شک ؛ نہ غصہ سے کہے جو بد زبان سے **مثنوی** کسی کو دی جو اک واہی دشنام
کہا اُسنے کہ سن اے نیک فرجام ؛ جو تو سمجھا مین اُس سے بھی برا ہون ؛ مین اپنا عیب بہتر جانتا ہون

## پچیسوین حکایت

با طایفہ بزرگان در کشتی نشستہ بودم زورقی در پی ما غرق شد و دو برادر
بگردابی در افتادند یکی از بزرگان ملاح را گفت بگیر این هر دو برادر را کہ بہر یکے
پنجاہ دینارت بدہم ملاح در آب رفت تا یکی را خلاص کرد و دیگری ہلاک شد
گفتم بقیت عمرش نماندہ بود ازین سبب در گرفتن او تاخیر کردی ملاح
بخندید و گفت آنچہ تو گفتی یقین است و سببی دیگر ہست کہ میل خاطر من
برہانیدن این یکی بیشتر بود کہ وقتی در بیابان ماندہ بودم مرا بر شتری نشاند
و از دست آن دیگر تازیانہ خوردہ بودم در طفلی گفتم صدق اللہ تعالے
من عمل صالحا فلنفسہ ومن اساء فعلیہا **قطعہ** تا توانی درون کس مخراش

کاندرین راه خارها باشد ❊ کار درویش مستمند برآر ❊ که ترا نیز کارها باشد ❊
زورق و سفینه و خلیته و قرقور و قارب و قارف عربی سنبک و کشتی فارسی ناؤ هندی فرق
اسقدر ہی کہ خلیہ و قرقور کشتی بزرگ کو کہتے ہین اور قارف و قارب و سنبک کشتی خرد کو جسکو
محاورۂ ہندی مین پنوار کہتے ہین مستمند بیانش گذشت ترجمہ ساتھ ایک گروہ
بزرگون کے مین کشتی مین بیٹھا تھا ناگاہ ڈونگی پنوار کی جو اسی کشتی کے پیچھے رہتی تھی مین سنگ کے
صدمہ یا اور کسی وجہ سے ڈوب گئی دو بھائی اسمین بیٹھے تھے گرداب مین آکر ڈوبنے لگے ایک
بزرگ نے ملاح سے کہا کہ ان دونون کو نکالو تو ہر ایک کے نکالنے کی اجرت مین پچاس پچاس دینار
انعام دیے جاینگے ملاح نے ایک کو پکڑ کر نکالا دوسرے کو نہ سنبھالا مین نے کہا زندگی اسکی باقی
نہ ہی تھی اس سبب سے اسکے نکالنے مین تاخیر پڑی ملاح نے ہنسکر کہا جو تو نے کہا سچ ہی اسمین
کچھ شک نہین اذا جاء اجلہم لا یستاخرون ساعۃ ولا یستقدمون سوا ے اسکے دوسرا سبب
یہ ہی کہ خواہش میرے دل کی اسکے نکالنے پر زیادہ تھی اسوجہ سے کہ ایک وقت مین بیابان مین
ماندہ ہو گیا تھا اسنے مجھکو ایک اونٹ پر بٹھلا لیا اور ایام طفلی مین اسکے ہاتھ سے مین نے
تازیانہ کھایا ہین نے کہا سچ کہا اللہ تعالی نے جو کوئی عمل نیک کرتا ہی آیندہ کو اپنے حق مین اچھا کرتا ہی
اور جو کوئی عمل بد کرتا ہی آیندہ کو اپنے واسطے برا کرتا ہی قطعہ دل کسیکا نہ کیجیو مجروح ❊
راہ اندا مین ہین بہت سے خار ❊ اہل حاجت کا کام کر جلدی ❊ اسمین ہی تیری بھی برآمد کار ❊

## چھتیسوین حکایت

یکی از وزرا پیش ملوک عجم پسری داشت ... [illegible]
یکی از وزرا زیردستان رحمت آوردی و صلاح همگنان جستی اتفاقا بخطاب
ملک گرفتار آمد همگنان در استخلاص او سعی کردند و موکلان در معاقبتش
ملاطفت کردندی و بزرگان شکر سیرت خویش بپادشاه گفتند تا ملک
از سر خطاب او درگذشت صاحبدلی برین حال اطلاع یافت و گفت
قطعه تا دل دوستان بدست آری ❊ بوستان پدر فروخته به ❊ پختن
دیگ نیکخواهان را ❊ هر چه رخت سراست سوخته به ❊ با بد اندیش هم نکوئی
کن ❊ دهن سگ بلقمه دوخته به ❊ زیردست یعنی رعیت و ماگذار از بیان ... گوید

مغلوب و مخفی از غیاث غلامان و کنیزگان از کشف اقول اس جگہ کنایہ ہی تابعین سے قولہ
تا دل اقول اس جگہ لفظ تا واسطے علت کے ہی یعنی برائے ترجمہ ایک وزیر عموما
سب رعیت اور سپاہیوں پر خصوصا بادشاہ کے ہمراہیوں پر شفقت و احسان کرتا اور
نیکی و بہبود ہر ایک کی چاہتا اتفاقا بادشاہ کے غضب میں پڑا دروازے پر چوکی پہرے کا
نشان گڑا انکو حکم ہوا بہت کرے لیکن نیکی رایگان نہیں جاتی ہی ایک نہ ایک دن کام آتی ہے
بقول شخصے کہ نیکی کر خدا سے پا وہ پچھلے احسانات کو یاد کرکے ہر صغیر و کبیر نے وزیر کی صفائی و رہائی کی
کوشش و تدبیر کی کمان کی چوکی کمان کا پہرا یہ سب اہتمام پہرے نام تھا موکلوں کو تو رات دن
اسکی خدمت سے کام تھا ارکان دولت نے بالاتفاق جب موقع دخل پایا بادشاہ کے سامنے
ذکر اسکی صفائی باطن کا کرکے خوب تقریر صاف کی یہانتک کہ سلطان نے تقصیر اسکی
معاف کی ایک صاحبدل نے جب اس حال پر اطلاع پائی تو یہ بات زبان گہربیان سے فرمائی
قطعہ خاطر دوستان میں رہ مصروف ؛ باغ موروثی گرچہ ہووے فروخت ؛ خیر خواہوں کی
دیگ پکنے کو باندھ لکڑی تو کپڑے کر دے سوخت ؛ نیکی کرنا بدوں سے بھی بہتر ہے نیکی کا سے تو القمہ سے کر دوست

## سینتیسویں حکایت

دو برادر یکی خدمت سلطان کردے و دیگرے بسعی بازو نان خوردی
باری این توانگر درویش را گفت چرا خدمت سلطان نکنی تا از مشقت کار کردن
برہی گفت تو چرا کار نکنی تا از ذلت خدمت رستگاری یابی کہ خردمندان
گفتہ اند نان جوین خوردن و نشستن بہ کہ کمر زرین بستن و بخدمت ایستادن
بیت بدست آہک تفتہ کردن خمیر ؛ بہ از دست بر سینہ پیش امیر
قطعہ عمر گرانمایہ درین صرف شد ؛ تا چہ خورم صیف و چہ پوشم شتا
ای شکم خیرہ بنانی بساز ؛ تا نکنی پشت بخدمت دوتا ؛ مشقت کار کردن مصدر
باب فتح یفتح سے از سراج کار یعنی فعل از موید ہوا نا یعنی صنعت و پیشہ و ہنر و زراعت و کسب
از سراج و برہان و غیاث مشقت رنج کشیدن و دشواری آمدن از کشف ذلت بالفتح
خوار شدن اور ذلت بالکسر اور ذل بالضم اول و تشدید لام یعنی خواری تینوں مصدر ہیں باب

ضرب لغرب ہے از صراح آہک واترہ بفتح ہمزہ وذال فارسی گچ فارسی جص وکلس ونورہ عربی
چونا ہندی آہک کی وجہ تسمیہ یہ ہی کہ جب پانی او سپر چھڑکین تو ایک بخار اُس سے مانند آہ کے
اٹھتا ہی از غیاث و رشیدی تفتہ بسیار گرم شدہ از برہان خمیر فارسی عجین عربی قولہ
آہک تفتہ کردن خمیر کنایہ ہی مزدوری کرنے اور کار ردی اختیار کرنے سے از شارح فاضل وخیابان
صیف موسم تابستان یعنی ایام گرما شتا بالکسر موسم سرما و زمستان قولہ تعالی
رحلۃ الشتاء والصیف شتا وخصر وبرد عربی زمستان وسرما فارسی جاڑا ہندی قولہ تا چہ خورم آہ
تخصیص کھانے کی گرمی مین اسوجہ سے ہی کہ اُس فصل مین پہننے کی حاجت چندان نہین ہوتی حتی کہ بعضے
عریان گذران کرتے ہین اسی طرح نسبت پہننے کی جاڑون مین کیونکہ اُس موسم مین حاجت پہننے کی
بہت ہوتی ہی مثلا شبہاے زمستان مین تمام رات بھوکے رہتے ہین بخلاف برہنہ علی الخصوص
ملکہاے سردسیر مین از خیابان اقول مضمون اس بیت کا مشعر بحال امرا ہی کہ بسبب نازک مزاجی کے
موسم گرما مین غذاے لطیف وسریع الہضم وبارد کے کھانے مین تکلفات کرتے ہین بشدت گرمی سے
متحمل لباس کے نہین ہوتے اور موسم سرما مین پوشاک نرم وگرم وسبک پہنتے ہین شکم خیرہ کنایہ ہی
اُن شخصون سے جو تابع نفس امارہ کے ہین اور غذاے خاطر خواہ کھاتے ہین قناعت سے متنفر رہتے ہین
قولہ اے شکم خیرہ مطلب اس بیت کا بطریق پند یہ ہی کہ اے تابع نفس امارہ ایک روٹی اکل
حلال سے حاصل کرکے اُس پر قناعت کر زیادہ حرص مت کر اور زندگانی چند روزہ غنیمت جان کر
واسطے عبادت اپنے خالق کے رکوع وسجود مین پشت اپنی خم کر اور بادشاہ مجازی جو آدمیت مین
مثل تیرا ہی اُسکے حضور سے ہرگز پشت خم نکر کہ واسطے پارۂ نان کے اپنے مثل کے آگے جھکنا کمال بیغیرتی ہی
حکایت دو بھائی تھے ایک بادشاہ کی خدمت مین ہمیشہ حاضر دربار رہتا دوسرا اپنے قوت بازو سے
روٹی کھاتا تحصیل مال حرام سے دست بردار رہتا وجہ حلال زراعت سے روزی حاصل کرکے
شکر گذار رہتا ایکبار برادر عالی مقدار نے کہا کیون بادشاہ کی خدمت تو نہین کرتا کہ محنت مشقت
کاشتکاری سے چھوٹے اُسنے کہا تو کیون کھیتی نہین کرتا کہ ذلت خدمت سے نجات پاوے
اور سلام وجھکنے سے بری کر دے کیونکہ عقلمندون نے کہا ہی کہ بہتر ہو نان جوین کھانا اور چین سے
بیٹھے رہنا نہ کمر زرین باندھنا اور خدمتگارون کی طرح کھڑے رہنا بیت ہے بہتر کہ گرم ہونا خمیر

نہ باندھے کبھی ہاتھ پیش امیر قطعہ عمر تیری اسمیں کٹی کیا کرین ٭ گرمی و جاڑے مین خورد و پوشش ہم ٭ جاے قناعت تو کر اک روٹی پر ٭ کیجو نہ خدمت مین کبھی پشت خم

## اڑتیسوین حکایت

کسی مژدہ پیش نوشیروان عادل آورد کہ فلان دشمنت را خداے تعالی برداشت گفت ہیچ شنیدی کہ مرا بگذاشت بیت مرا بمرگ عدو جای شادمانی نیست کہ زندگانی ما نیز جاودانی نیست ٭ مژدہ و خوشخبری و نوید فارسی بشری و بشارت عربی قولہ برداشت یعنی از دنیا برداشت کنایہ ہی فانی ہونے سے **ترجمہ** ایک شخص نے خوشخبری نوشیروان عادل کے آگے لایا کہ مین نے سنا ہی تیرے فلانے دشمن کو خداے تعالی نے دنیا سے اٹھا لیا اسنے کہا یہ بھی کچھ تو نے سنا کہ مجھکو چھوڑ دیا بیت عدو کی مرگ نہین جاے شادمانی ہی کہ زندگی نہ ہماری بھی جاودانی ہی ٭

## انتالیسوین حکایت

گروہی از حکما در بارگاہ کسری بمصلحتی در سخن ہمیگفتند و بزرجمہر کہ مہتر ایشان بود خاموش بود سوال کردندش چرا درین بحث با ما سخن نگوئی گفت وزرا بمثال اطبا اند و طبیب دارو ندہد مگر بسقیم پس چون بینم کہ راے شما بر صواب ست مرا بر سر آن سخن گفتن حکمت نباشد مثنوی چو کاری بی فضول من بر آید ٭ مرا در وی سخن گفتن نشاید ٭ و گر بینم کہ نابینا و چاہ ست ٭ اگر خاموش بنشینم گناہ ست ٭ بارگاہ خیمہ بادشاہان و جاے رخصت و اجازت از دربان اس جگہ مراد ہی دربار سے کسری لقب نوشیروان کا اور قاموس مین معرب خسرو کا ہی و اسع المکان از غیاث بعضے کہتے ہین بالکسر و بالفتح لقب ملوک فارس جیسا کہ فرعون لقب ملوک مصر اور خاقان لقب ملوک چین اور قیصر لقب ملوک روم اور نجاشی لقب ملوک حبش اس حکایت سے لقب نوشیروان کا ظاہر کہ بزرجمہر اسکا وزیر تھا اور موید یہ ہی کہ نام بادشاہ کا ہی جو بعد یزدجرد کے بادشاہ ایران ہوا اور بہرام گور نے اسکی سلطنت چھین لی اور سکندری مین ہی کہ نوشیروان عادل وغیرہ شاہان مداین کو اکاسرہ کہتے ہین از خیابان اور سید شریف علامہ شرح مواقف مین لکھتا ہی کہ کسری معرب کیخسرو کا ہی جمع اسکی

اکاسرہ کسری بالفتح لقب بادشاہ فرس اور بالکسر بھی آیا ہی اور معرب ہی خسرو کا کسروی بالفتح
والکسر منسوب ہی طرف اُسکے اور کسری بلا واو بھی اکاسرہ جمع اُسکی خلاف قیاس کیونکہ قیاس
یہ چاہتا ہی کہ کسرون بفتح را ہو جیسے عیسون و موسون بفتح سین ہی از صراح در بیان لغت کسر
تفتیش جستجو کرنا سخن مین از منتخب و برہان عرف مین سوال و جواب کرنا متعلمون کا از مؤید
تفحص کرنا از غیاث مصدر باب فتح بفتحہ سے از صراح سقیم بیمار و مجازاً بمعنی چیز ناقص از غیاث
یا وہ سقام بالفتح اور سُقم بالضم اور سَقَم بفتحتین مثل حُزن و حَزَن کی مصدر ہی باب سمع یسمع سے
بمعنی بیماری ہی از صراح قولہ بسر آن یعنی بالاے آن کیونکہ بر سر آمدن کنایہ ہی غلبہ و افزونی و زیادتی
کرنے سے از برہان فضول مصدر ہی بمعنی افزونی اور یہی جمع ہی فضل کی بمعنی زیادتیہا و افزونیہا
اور بفتح اول بمعنی زیادہ گو اور وہ شخص جو افعال غیر ضروری لایعنی مین مشغول ہو اور زیادہ بیہودہ کہنے
از منتخب و غیاث قولہ بیکاری بے فضول آہ اقول بعض نسخون مین فضولی بزیادتی یا ہی چنانچہ
شارح نور اللہ نے بعد تقریر شرح طویل الذیل فضولی کو درست ٹھہرایا ہی لیکن یہ لفظ ترکیب مین
مضاف بساقط الاضافت ہوتا ہی اور لفظ من اُسکا مضاف الیہ اور ایسے مقام مین فک اضافت
فصاحت سے باہر ہی لغت کے نزدیک فضول بدون یا مناسب اور اصل معنی اس بیت کے
یہ ہین کہ جب کوئی مطلب بغیر اپنے بولنے اور دخل کرنے کے حاصل ہو تو اُسمین گفتگو کرنا عیب ہی
ترجمہ ایک گروہ حکما دربار مین نوشیروان عادل کے کسی مصلحت ملکی مین گفت گو کر رہے تھے
بزرجمہر کہ ازبس ہوشیار اور سب حکما اور وزرا کا سردار تھا مہر خموشی لب پر رکھے چپ چاپ حاضر
دربار تھا اول سب نے اُس سے پوچھا کہ آپ اس گفتگو مین کچھ نہین بولتے کیون لب نہین کھولتے
اُسنے کہا کہ وزرا مشابہ اطبا کے ہین اور طبیب بے سبب دوا نہین دیتے مگر بیمار کو اُسیطرح وزیر صاحب تدبیر
صلاح فلاح بتا نہین دیتے مگر خطا کار کو پس ہر گاہ مین دیکھتا ہون کہ تمھاری راے بر سر صواب ہی
صلاح کی اُسمین گنجایش نہین تو مجھکو اُس راے پر بیوجہ رد و قدح کرنا مقتضاے حکمت و دانش نہین
مثنوی جو حاجت ہو مرے بے بولے پوری ؛ تو لا حاصل ہی کہنا اور فضولی ؛ گمان
اندھے کے آگے ہووے یا غار ؛ نہ بولون مین تو البتہ گنہگار

## چالیسوین حکایت

ہارون الرشید را چون ملک مصر مسلم شد گفت بخلاف آن طاغی کہ بغرور
ملک مصر دعوی خدائی کرد نبخشم این ملک را الا بکمترین بندگان سیاہی
درشت کودن خصیب نام ملک مصر بوی ارزانی داشت گویند عقل و درایت
او بحدے بود کہ طائفہ حراث مصر شکایت آوردند کہ پنبہ کاشتہ بودیم بر کنار
نیل باران بیوقت آمد تلف شد گفت پشم بایستے کاشتن تا تلف نشدے
صاحبدلے این سخن بشنید و گفت مثنوی اگر روزی بدانش بر فزودے
ز نادان تنگ تر روزی نبودے ؛ بنادان آنچنان روزی رساند ؛ کہ دانا
اندر آن حیران بماند ؛ مسلم صیغہ اسم مفعول کا ہی باب تفعیل سے مصدر اسکا تسلیم ہی اسکے
کئی معنی ہیں ایک بمعنی رہانیدن جیسے سلمہ اللہ منہا یعنی رہائی دیوے اسکو اللہ اس سے دوسرے
بمعنی سالم نگاہداشتن جیسے سلمہ اللہ تعالی یعنی سلامت و محفوظ رکھے اسکو اللہ تعالی تیسرے
بمعنی سپردن جیسے سلم الیہ الشئی فتسلمہ ای اخذہ سپرد کی گئی اسکو ایک چیز پس لیا اسنے مادہ
اسکا سلامت ہی باب سمع یسمع سے از صراح تمام گرفتہ شدہ از خیابان قولہ مسلم شد
یعنی ہاتھہ لگا طاغی صیغہ اسم فاعل ہی مصدر اسکا طغیان و طغوان بالضم اور طغوی بالفتح
باب فتح یفتح سے ہیں بمعنی از حد درگذشتن طغی یطغی و یطغو طغیانا از صراح طاغی وہ شخص جو حد
وادب سے درگذرا ہو اور کبھی بمعنی ظالم و بے فرمان بھی آتا ہی از غیاث اقول اس جگہ مراد ہی
فرعون سے قال اللہ تعالی اذہب الی فرعون انہ طغی سیاہ غلام حبشی از سراج کودن
گھوڑا پرتل کا جسپر بوجھہ لادین مجازا جو شخص کہ زیرک اور تیز فہم نہو از منتخب و مؤید و صراح درشت
کدن مردم و دون و کم عقل و نادان و بدفہم و کج طبع و بے ادراک از برہان خصیب بفتح اول و کسر ثانی
نام غلام حبشی اور بعضوں نے بصاد مہملہ بھی لکھا ہی از غیاث ارزانی بمعنی مسلم از برہان و ارزانی و
بخشیدن از غیاث برقرار از بہار عجم ارزانی و سپردن فارسی مسلم عربی ہی از انشاء السرور
درایت بیانش گذشت حراث بالضم و تشدید را مزارعان یعنی زراعت کنندگان جمع
حارث کی از غیاث مصدر اسکا حرث بالفتح ہی بمعنی ورزیدن یعنی زراعت کردن و کشاورزی
کردن از صراح شکایت بالکسر گلہ کردن از غیاث شکایت بالکسر و شکو و شکوی بالفتح

جمع آید کنیزک مطالعت کرد ملک درخشم رفت و ہرا و را بسیاہی بخشید کہ لب
زبرینش از پرده بینی در گذشته بود و لب زیرینش بگریبان فرو هشته هیکلی
که صخرهٔ جنی از طلعتش برمیدی و عین القطر از بغلش بگندیدی شعر
تو گوئی تا قیامت زشت روئی * برو ختم است و بر یوسف نکوئی * قطعه
شخصی نه چنان کریه منظر * کز زشتی او خبر توان داد * وانگه بغلش نعوذ بالله * مردار
بآفتاب مرداد * جمع آمدن کنایہ ہی مباشرت سے قولہ مطالعت کرد یعنی ناز و نخرے کرنے لگی
زبرین بمعنی بالا کہ نقیض پائین ہی از برہان زیرین بمعنی پائین کہ نقیض بالا ہی پردہ بفتح باے
فارسی و تشدید راے مہملہ دامن و طرف و کنارۂ ہر چیز جیسے پردۂ بیابان و پردۂ کوہ و پردۂ بینی و پردہ
قفل جسکو ہندی میں مُجہر کہتے ہین پردۂ بینی و سوراخ بینی فارسی خیشوم و منخر عربی نتھنا ہندی
گریبان و گردن فارسی عنق عربی ہیکل بمعنی صورت از برہان صخرہ بفتح صاد مہملہ و خاے معجمہ
نام ایک دیو کا کہ بہ صورتی میں مشہور ہی اور بعضے کہتے ہین نام اُس دیو کا جو انگشتری حضرت سلیمان
علیہ السلام لیگیا تھا عفریت اسکا لقب تھا جنی بطریق صفت بیان ہی صخرہ کا اور لفظ جنی
واحد ہی جن کا جب کہ جنس مقصود ہو تو جن کہینگے اور جب ایک فرد جنس سے مراد ہو تو جنی کہینگے
جیسے ہندی و رومی کہ بدون یا کے بمعنی جمع اور ساتھ یا کے بمعنی واحد مستعمل اور عوام میں مشہور ہی
کہ جن واحد ہی اور اجنہ جمع حال آنکہ یہ خطاے فاحش ہی کیونکہ اجنہ جمع جنین کی ہی یعنی وہ بچہ کہ ماں کے
پیٹ میں ہو عین القطر بکسر قاف نام روغن سیاہ و بدبو کہ شتران خارش دار کو ملتے ہین اور
بعضے کہتے ہین کہ چشمۂ گوگرد یعنی مس گداختہ اور شرح نصاب میں لکھا ہی کہ عین القطر چشمۂ مس گداختہ
کہ حق تعالی نے حضرت سلیمان کے واسطے جاری کیا اور بعضے اہل تحقیق لکھتے ہین کہ عین بمعنی
چشمہ اور قطر مخفف ہی قطران کا کہ روغن سیاہ بدبو درخت عرعر سے نکالتے ہین از غیاث اللغات
طلعت بالفتح دیدار و دیدن روے از منتخب و صراح قولہ وانگہ بغلش مختار خان آرزو و شارح فاضل
کا ہی لیکن لفظ وانگہ اس جگہ محض بمعنی مؤلف کے نزدیک لفظ گندہ جیسا کہ عام نسخوں میں ہی مناسب
مردار بالضم لاشہ و مردہ از غیاث اللغات مرداد بالضم پانچوان مہینا سال شمسی کا یعنی مدت رہنے آفتاب کی
برج اسد میں جسکو ہندی میں بھادون کہتے ہین ترجمہ ایک بادشاہ کے واسطے ایران سے ایک لونڈی تحفہ

تحفہ لائے تھے نذر گذرانی منظور نظر ہوئی کسی روز بادشاہ نے اُسکے ساتھ قصد مباشرت کیا
جیسا کہ اکثر عورات کا معمول ہی راہ ناز سے اُسنے ہاتھ نہ لگانے دیا بادشاہ کو غصہ نے لیا اُسکو ایک
غلام حبشی کے حوالہ کیا جسکا اوپر کا ہونٹھ نتھنون تک چڑھا تھا اور نیچے کا ہونٹھ ٹھڈھی تک لٹک پڑا
تھا اور اُسکی صورت کا حال کیا بیان کرون جسکے ہنسنے سے رونگٹے کھڑے ہوتے ہین صخرۂ جنی
دیکھتا تو خوف سے بھاگ کر تحت الثری مین دم لیتا اور چشمۂ گندھک مین اُسکی بغل کا ایک
قطرہ پسینا پڑ جاتا تو مارے بدبو کے تمام عالم کا دماغ سڑ جاتا **شعر** نہوگا حشر تک ایسا
بداسلوب ❊ نہ خوبی مین کوئی یوسف سا محبوب ❊ **قطعہ** بدشکل نہ ایسا کوئی ہوگا ❊ دیکھے سے ہے
جسکے دل فسردہ ❊ بدبوے بغل پناہ رب کی ❊ بھادون مین سڑے ہی جیسے مُردہ ❊ آوردہ اند
که دران مدت سیاه را نفس طالب بود و شهوت غالب مهرش بجنبید
مهرش برداشت بامدادان ملک کنیزک را جست و نیافت ماجرا گفتند
خشم گرفت و فرمود تا سیاه را با کنیزک استوار ببندند و از بام جوسق بقعر
خندق در اندازند یکی از وزرای نیک محضر روی شفاعت بر زمین نهاد و
گفت سیاه بیچاره را درین خطائی نیست که سائر بندگان بنوازش و انعام
خداوندی معتاد اند گفت اگر در مفاوضت او شبی تاخیر کردے چه شدے
که من او را افزون تر از بهای کنیزک بدادمی گفت ای خداوند نشنیده که
حکما گفته اند **قطعه** تشنۂ سوخته در چشمۂ حیوان چو رسید ❊ تو مپندار که
از پیل دمان اندیشد ❊ ملحد گرسنه در خانۂ خالی بر خوان ❊ عقل باور نکند کز رمضان
اندیشد ❊ ملک را این لطیفه پسند آمد و گفت اکنون سیاه را بتو بخشیدم کنیزک را
چکنم گفت کنیزک را هم بسیاه بخش که نیم خوردۂ او هم او را شاید **قطعه** هرگز
او را بدوستی مپسند ❊ که رود جای ناپسندیده ❊ تشنه را دل نخواهد آب زلال
نیم خورده دهان گندیده ❊ بعض نسخون مین یہ قطعہ اسطرح پر دیکھنے مین آیا ہی
**قطعه** دست سلطان دگر کجا یابد ❊ چون بسرگین درافتاد ترنج ❊
تشنه را دل نخواهد آب زلال ❊ کوزه بگذشت بر دهان سلنج ❊ لفظ نفس بتحقیقین

بمعنی دم یعنی سانس تحقیق اسکی دیباچہ مین اور بفتح اول وسکون فا باب ہفتم کی اٹھارھوین حکایت مین لکھی جائیگی اس جگہ مقصود نفس امارہ ہی جس سے ارادت مختلف دل مین راہ پاتے ہین اور قاموس و صراح مین بمعنی روح و تن بھی آیا ہی اور چراغ ہدایت مین بمعنی عضو تناسل بھی مستعمل از غیاث اللغات شہوت آرزو و شوق نفس بطرف حصول لذت از بحر الجواہر و سروری مطلق آرزو و خواہش خواہ آرزوے طعام ہو خواہ آرزوے جماع از شمسی و غیاث اقول اس جگہ مقصود قوت باہیہ ہی مہر جنبیدن کنایہ ہی ہیجان اشتیاق سے مہر بردا شتن کنایہ از ازالۂ بکارت سے مہر بالضم دخترہ و دختری دونون بالضم فارسی عذرا بالفتح عربی چیرا ہندی بام فارسی سطح سقف عربی کوٹھا ہندی از نفائس جوسق معرب کوشک کا یعنی بناے بلند جسکو عربی مین قصر کہتے ہین قولہ معتاد اند بعض نسخہ مین معتود ہی بضم میم و فتح تا و عین مہملہ و واو مشدد و مکسور بمعنی خوگر و عادت کنندہ اور معتاد بالضم عادت گرفتہ شدہ و عادت گیرندہ از غیاث مرقا و مشت انبازی اور برابری کرنا کام اور سخن مین از صراح مراد اس سے جماع ترجمہ کہتے ہین ان دونون غلام کے نفس امارہ کو مباشرت کی خواہش تھی اور قوت باہیہ مین از بسکہ اثر آتش شہوت تھا خوبی قسمت سے جو وہ محبوبہ ہاتھ آئی بادشاہ کا لحاظ دل سے جاتا رہا شرم و حیا کو چھوڑ کر اسکی مہر کو توڑا دوسرے دن بادشاہ نے لونڈی کو ڈھونڈھا تو نہ پایا لوگون نے ماجرا کہکر سنایا غصہ نے لیا تو یون فرمایا لونڈی اور غلام کو پکڑ لاوین دونون کو ایک رسی مین جکڑ کر بام قصر سے خندق مین گرا دین ایک وزیر نیک نیت نے تسلیم بجا لا کر عرض کیا کہ اس باب مین بیچارہ غلام کی کچھ خطا نہین کہ سب بندے حضور کے نوازش و انعام کے خوگر ہین اور بات پر خون گرفتہ ہین بادشاہ نے کہا یہ بات سچ ہی لیکن اگر ایک رات اس قدر صبر کرتا اور صحبت مین تاخیر کرتا تو کیا نقصان ہوتا بلکہ بڑا فائدہ تھا کہ مین اسکو کنیزک کی قیمت سے زیادہ دیتا دامن اسکا موتیون سے بھر دیتا وزیر نے کہا خداوند کیا آپ نے نہین سنا کہ حکما نے کہا ہی

قطعہ دھوپ مین چلتا جو پہونچے لب دریا پیاسا ؛ پی لے پانی نہ ڈرے فیل وہان سے گا ہے ؛ بھوکے ملحد کو جو کھانا ملے خالی گھر مین ؛ کھا لے پروا نہو اسکو رمضان سے گا ہے ؛ اور جان کی امان پاؤن تو ایک لطیفہ الضاف سناؤن پردہ کی بات آپ سمجھ جاوین اور ان دونون کے

خون سے باز آوین کہ مثلاً کوئی شخص ہنسی ٹھٹھے مین کسی اپنے دوست ہمتن کے سر سے اتار لے جیرا یا اسکو اٹھا کر دے پٹکے اور وہ اسکے دستار کالے سہرا طرہ اور آپس مین کرین گتھم گتھا تو ایسے امورات مین غیرون کو دخل کرنا نچاہیے بیت میان عاشق و معشوق رمز یست ٭ کرام الکاتبین راہم خبر نیست ٭ بادشاہ نے اس لطیفہ کو سنکر بہت پسند کیا مارے ہنسی کے پیٹ پکڑ کر لوٹ گیا کہا اب مین نے غلام کو تجھکو دیا بتا کنیزک کو کیا کرون کہا لونڈی غلام کو دے کہ جو ٹھا اسکا اسیکو چاہیے قطعہ نہ لگا دل تو ایسے واہی سے ہیٹھے جو جاے ناپسندیدہ ٭ دل نہ پیاسے کا پانی کو چاہے ٭ جو ٹھا جو ہو دہان گندیدہ ٭ قطعہ نہ چھوے ہاتھ سے کبھی سلطان ٭ سرکہ مین گر پڑے کبھی جو ترنج ٭ پیاسے کا دل نچاہے آب زلال ٭ جو ٹھا کوزہ جو ہو دہان سلنج ٭

## بیالیسوین حکایت

اسکندر رومی را پرسیدند کہ دیار مشرق و مغرب بچہ گرفتی کہ ملوک پیشین را خزاین و عمر و ملک و لشکر بیش ازین بود و چنین فتحی میسر نشد گفت بعون خدا ہر مملکتی کہ گرفتم رعیتش را نیازردم و رسوم خیرات گذشتگان باطل نکردم و نام بادشاہان جز بہ نیکوئی نبردم بیت بزرگش نخوانند اہل خرد ٭ کہ نام بزرگان بزشتی برد قطعہ این ہمہ ہیچ ست چون می بگذرد ٭ تخت و بخت و امر و نہی و گیر و دار ٭ نام نیک رفتگان ضایع مکن ٭ تا بماند نام نیکت پایدار ٭ اسکندر بالکسر نام سلطان عظیم الشان نواسہ فیلقوس کا بیٹا دارا کا نام انکی والدہ کا ناہید وجہ تسمیہ کی یہ لکھتے ہین کہ ناہید کو گندہ دہنی کے سبب سے دارا نے فیلقوس کے پاس بھیجدیا معجون اسکندروس کہ فارسی مین سیر اور ہندی مین لہسن کہتے ہین کھانے سے گندہ دہنی زائل ہوئی جب بیٹا پیدا ہوا تو اسکا نام اسکندر رکھا اور بعضے کہتے ہین اسکندر پیغمبر تھا اور ذو القرنین اس جہت سے کہتے ہین کہ دو طرف پیشانی کے بلند اور آگے نکلا تھا از برہان بعضے کہتے ہین ولی تھا اور بعضے حکیم پیشہ اور نیک رو فرشتہ تھا آئینہ سکندری مین لکھا ہی کہ پانچ سو برس بادشاہی کی اور شاہنامہ مین ہی کہ پہلے اسکو دل اکبر کہتے تھے از موید بعضے کہتے ہین سکندر ذو القرنین اکبر جسکے عہد مین حضرت خضر علیہ السلام پیغمبر تھے دوسرا تھا از غیاث در لغت سکندر بدون الف امر حکم کرنا نہی

استغفار آمرزش خواستن از متعب؛ ترجمہ ایک فقیر میں نے دیکھا کہ آستانۂ کعبہ پر سر
گھستا اور رو رو یہ کہتا تھا کہ اے کریم واے رحیم تو علام الغیوب ہی جانتا خوب ہے کہ انسان ضعیف
البنیان کاہل و جاہل سے کیونکر عبادت ہوا ور کیا تیری طاعت ہو قطعہ عذر خدمت میں
کرنے آیا ہوں؛ نہیں طاعت کا مجھکو ہی اظہار؛ کریں عاصی گناہ سے توبہ؛ اور عبادت سے
عارف استغفار؛ عابدان جزای طاعت خواہند و بازرگانان بہای بضاعت
من بندہ امید آوردہ ام نہ طاعت بدریوزہ آمدہ ام نہ بتجارت اصنع بی ما انت
اہلہ بیت گر کشی ور جرم بخشی روی و سر بر آستانم؛ بندہ را فرمان نباشد
ہر چہ فرمائی برآنم قطعہ بر در کعبہ سائلی دیدم؛ کہ ہمی گفت و میگریستی خوش
من نگویم کہ طاعتم بپذیر؛ قلم عفو بر گناہم کش؛ قطعہ خلق در ملک خدا از ہمہ عیبے
پاک نشد؛ صالحان خردہ نگیرید کہ ما رندانیم؛ گر کسی را عملی ہست امیدی دارد
ما گدائیم درین ملک نہ بازرگانیم؛ جزا بالفتح پاداش نیکی و بدی اگر فارسیوں نے فرق
کیا ہے نیکی میں جزا اور بدی میں سزا از؛ بازرگان و بازارگان سوداگر و سودائی فارسی تاجر
عربی بہا وارز فارسی ثمن و قیمت عربی مول ہندی بضاعت بیانش گذشت قولہ
اصنع بی ما انت اہلہ اقول یہ جملہ موافق ہے اس دعا کے مضمون سے اللہم ان ذنوبنا قد عظمت
و جلت وانت اعظم منہا واجل فافعل بنا ما انت اہلہ ولا تفعل بنا ما نحن اہلہ یعنی خداوندا تحقیق
کہ گناہ میرے بزرگ و جلیل ہیں لیکن تو اُس سے عظیم تر و جلیل تر ہے پس تو کر وہ سلوک ہمارے
ساتھ جو تیرے لائق ہے اور نہ کر وہ سلوک جو ہم گنہگاروں کے لائق ہے قولہ گر کشی اس جگہ کشتن
مراد ہے عذاب کرنے سے قولہ روی و سر بر آستانم یعنی میرا سر و رو ہے اور تیرا آستان ہے میں یہاں
ہرگز نہ جاؤنگا تو چاہے مجھے عذاب کرے چاہے آزاد کرے فرمان حکم بادشاہان قولہ فرمان
نباشد اقول اس جگہ فرمان بمعنی صاحب فرمان ہے یعنی سواے تیرے دوسرا کوئی میرا
فرمان روا نہیں ہے قولہ سائلی اقول اس جگہ سائل مراد ہے دعا کرنے والے سے قولہ میگریستی خوش
اقول اولاً جاننا چاہیے کہ لفظ خوش بفتح اول و واو معدولہ و سکون شین معجمہ بمعنی شاد و خود
خویش و خویشتن و خوب ہے اور بمعنی لفظ [illegible] خوشنما اور بعض فضلا [illegible]

عزت و جلال ہی گنہگار ہون پر نظر نہ کرکے وہ بات کر جو تیرے لائق ہی نہ وہ بات جو میرے لائق ہی بیت بار خدایا بخشندہ اونکا تیرے در سے کہان جاؤن حکم پر راضی ہو نہین تیرے سوا اک نہین قطعہ کہیے مین دیکھا مین نے اک سائل خوب رو رو رہا ہی وہ کہتا تھا میری طاعت اگر نہو منظور دے مری معصیت کی فرد مٹا قطعہ خلق ہر طرح کی ہی مالک خدا مین رہی صالح خوردہ نہ پکڑو مین اگر زندہ ہون نیک ہین جسکے عمل اونکو ہوا ہی نجات مین نہ تا چیز ہون فقیرون کی طرح زندہ ہون

حکایت

عبد القادر گیلانی را دیدند در حرم کعبہ روی بر حصا نہادہ ہمی گفت ای خداوند ببخشای و اگر مستوجب عقوبتم در قیامت مرا نابینا برانگیز تا در روی نیکان شرمسار نباشم قطعہ روی بر خاک عجز میگویم ہر سحرگہ کہ باد مے آید ای کہ ہرگز فراموشت نکنم ہیچت از بندہ یاد مے آید عبد القادر نام محی الدین لقب ابو محمد کنیت از شکرستان گیلان نام ایک گانون کا ہی متصل بغداد کے مولد حضرت عبد القادر کا اور نام ایک ولایت کا معرب اوسکا جیلان از خیابان اوسکو گیل بھی کہتے ہین از منتخب و برہان حرم کعبہ اطراف گرداگرد خانہ کعبہ آدمی مجرم اور دوسرے حیوانات کا قتل وہان حرام ہی از خیابان حصا جمع حصات کی بحذف تا بمعنی سنگریزہ حصبار بھی بمعنی سنگریزہ ہی از منتخب ببخشای صیغہ امر کا ہی بخشودن بخشایدن بمعنی رحم و شفقت کردن و از جرم و گناہ و تقصیر درگذشتن کہ درگذشتن و بمعنی بخشیدن ہم از برہان و خیابان مستوجب سزاوار و لائق از خیابان صیغہ اسم فاعل کا باب استفعال سے استیجاب کہ اصل مین استوجاب تھا اسکا مصدر بمعنی سزاوار ہونا مادہ اسکا وجوب بالضم ہی بمعنی لازم ہونا باب ضرب یضرب سے از صراح نابینا کور فارسی ضریر و اعمی عربی اندھا ہندی قولہ میگویم مختار شارح فاضل کا گویم بے واو موحدہ گفتن سے اور بعض نسخہ مین میالہم ہی اور خان آرزو کہتا ہی کہ میگویم غلط فاحش ہی اور صاحب خیابان لکھتا ہی کہ اس بیت مین روی بر خاک عجز جملہ حالیہ ہی ضمیر متکلم سے جو لفظ گویم یا ہی تھی مین مستتر ہی سحرگہ گویم کا ظرف اور مضمون بیت ثانی مقولہ ہی مولف کے نزدیک میگویم نا خوشگفتن سے مناسب قولہ یاد می آید مصرع ثانی بمعنا

کلمۂ باد بمعنی موحدہ اور مصرع رابع مین بیاے تحتانی قولہ ایکہ الخ اے حرف ندا کا منادی اسکا جناب باری تعالی مقدر یعنی خداوندا معنی اس قطعہ کے یہ کہ پیش از طلوع صبح کاذب یعنی آخر شب کو جب ہوائے سحری چلتی ہے تو مین یہ کہتا ہون کہ خداوندا مین تجھکو کبھی فراموش نہین کرتا ہون کبھی اس بندۂ گنہگار کو تو بھی یاد کرتا ہے ترجمہ عبد القادر جیلانی کو دیکھا کہ حرم کعبہ مین سنگریزون پر سر رکھے ہوئے کہتے تھے اے خداوند نعمت مین امیدوار ہون کہ میرے گناہ معاف کر اور اگر لائق عذاب ہون تو مجھکو قیامت کے دن اندھا مبعوث کر تاکہ ابرار کے روبرو نہ شرمسار ہون قطعہ خاک پر رکھکے سر یہ کہتا ہون ؛ صبحدم جب کہ یاد آتی ہے ؛ مین نہ بھولون کبھی تجھے اللہ ؛ تجھکو کچھ میری یاد آتی ہے

## چوتھی حکایت

دزدی بخانۂ پارسائی درآمد چندانکہ طلب کرد چیزی نیافت دل تنگ شد پارسارا خبر شد گلیمی کہ برآن خفتہ بود در راہ دزد انداخت تا محروم نشود قطعہ شنیدم کہ مردان راہ خدا ؛ دل دشمنان رانکردند تنگ ؛ ترا کے میسر شود این مقام ؛ کہ با دوستانت خلافست وجنگ ؛ مودت اہل صفا چہ در روی وچہ در قفا نہ چنانکہ پست عیب گیرند و در پیشت میرند بیت دربرابر چو گوسفند سلیم ؛ در قفا ہمچو گرگ مردم خوار ؛ بیت ہرکہ عیب دگران پیش تو آورد وشمرد ؛ بی گمان عیب تو پیش دگران خواہد برد ؛ تنگ یعنی دل آزردہ وعاجز شدہ وبازماندہ وافسردہ از برہان گلیم بکاف فارسی وکملی فارسی کساء بالکسر وپلس بالکسر عربی اور کملی زبان فارسی وہندی دونون مین مستعمل مقام بالفتح جاے قیام از منتخب اور کھڑے ہونا اور بالضم رہنا اور جگہ رہنے کی باصطلاح سالکان اقامت بندہ کی عبادت مین آغاز سلوک مین اور شرط سالک کی یہ ہے کہ ایک مقام سے دوسرے مقام پر ترقی کرے یہان تک پہنچانوے مرتبہ تلوین یعنی مقامات فقر سے گذر کر مرتبہ عدم کو کہ مرتبہ تمکین ہے مقام کرے اور مراد تمکین سے زوال بشریت ہے جسکو مرتبہ فقر وفنا کہتے ہین از کشف وغیاث اس جگہ مراد قدر ومرتبہ از خیابان قولہ این مقام یعنی منجملہ مردان راہ خدا کے ہونا صفا پاک وبے غش وبے کدورت ہونا از منتخب قولہ اہل صفا مراد وہ شخص جسکا ظاہر

و باطن یکساں ہو سلیم درست و سادہ از منتخب مصدر اسکا سلامت بمعنی بے گزند اور بے عیب ہونا اور رہائی پانا باب سمع یسمع سے از صراح مرد سادہ دل و احمق از غیاث درست اور خلاصی یافت از کشف اس جگہ مراد ہو حلیم سے **ترجمہ** ایک چور سینہ زور کسی مفلس متقی کے گھر میں در آیا کتنا ڈھونڈھا کچھ نہ پایا افسردہ دل آزردہ ہوکر پھرا پارسا خواب سے بیدار ہوا اس خیال سے کہ چور محروم و ناکام نہ جائے وہ کملی جسپر سوتا تھا چور کی راہ میں پھینک دی **قطعہ** میں سنتا ہوں مردان راہ خدا ✽ نہیں کرتے دل دشمنوں کا بھی تنگ ✽ تجھے کب یہ مرتبہ ✽ کہ تو دوستوں سے بھی رکھتا ہے جنگ ✽ دوستی صاف باطن کی سادہ ہے جیسی آگے ویسی پیچھے نہ ایسی کہ پیچھے عیبوں کا اظہار کریں اور آگے زبانی جان نثار کریں پیٹھ آگے غیبت میں جیسا کا سا حال ✽ پیچھے ہو جا میں پھیر کے مثال پیٹ غیر کا عیب جو آگے ترے اظہار کرے ✽ تیرا بھی عیب وہ بیشک تر باہر کرے

## پانچویں حکایت

تنی چند از روندگان متفق سیاحت بودند و شریک رنج و راحت خواستم کہ مرافقت کنم موافقت نکردند گفتم از کرم و اخلاق بزرگان بدیع است روی از مصاحبت مسکینان تافتن و فائدہ دریغ داشتن کہ من در نفس خویش اینقدر قوت و قدرت میشناسم کہ در خدمت مردان یار شاطر باشم نہ بار خاطر ✽ ان لم اکن راکب المواشی ✽ اسعی لکم حامل الغواشی ✽ روندگان یعنی مسافر سیاحت بالکسر سیوح بالضم سیح و سیحان بالفتح مصدر ہیں باب ضرب یضرب سے بمعنی رفتن زمین از صراح سیر کردن از منتخب مرافقت بیائش نشست موافقت باکسی ہمکار بودن و ہم پشت شدن و لائق آمدن از منتخب و کشف سازگاری در مزاج و کار از بہار در لغت سازگاری بدیع نادر و غریب از خیابان جو چیز نئی ہو اور نئی مشک از منتخب عدیم المثال اور یہ صفت خداوند تعالیٰ کی ہو از صراح یار دوست و مصاحب و اعانت کنندہ و آشنا از بہار مخفف یارا کا کہ بمعنی قوت ہو از غیاث شاطر ہیا ان حرف شرط کا لم اکن واحد متکلم مضارع راکب سوار مواشی جمع ماشیہ کی مادہ اسکا مشی ہو مصدر باب ضرب یضرب سے از صراح اطلاق اس لفظ کا عموماً چارپایہ پر ہو از غیاث اسپ و شتر و خر خصوصاً از خیابان اسعی صیغہ واحد متکلم مضارع باب فتح یفتح سے

سلامت آہ یعنی باعث رستگاری درویشان لباس ظاہری ہے کہ یہ وضع دیکھکر کوئی متعرض انکے حال کا نہین ہوتا
اور سب اُسکو اچھا جانتے و مانتے ہین قولہ زیادہ گوئی از غیاث یاری مصاحبت دلق پشمینہ کہ فقرا
پہنتے ہین از غیاث پشمینہ یا مو لباسیکہ او بنجہ از موی قولہ ظاہر حال آہ یعنی لباس ظاہر عارفونکا دلق ہے اور لباس باطن
تقوی ہے قولہ اینقدر بس آہ قال آرزو یعنی یہ دلق پوشی واسطے اُس شخص کے جو شہرہ طرف
خلق کے رکھتا ہے کافی ہے یعنی واسطے فریب دینے خلایق کے کفایت کرتی ہے انتہی اور قال
مشرقی نے اس توجیہ کو پسند کیا قولہ ظاہران بزرگون سے لفظ عارف [illegible]
حال آنکہ فریب دنیا شان عارفون کی نہین بلکہ یہ کام دغا بازون اور [illegible]
نزدیک مطلب اس بیت کا یہ ہے کہ ہر چند لباس ظاہری عارفون کا دلق ہے لیکن لباس باطنی [illegible]
اور ترک علائق دنیا و اجتناب از رزق ہے اونکے واسطے اتنا بہت کہ بقدر ضرورت توجہ جانب
خلق ہے والا اُنمین اور فقراے دنیا دار مین زمین و آسمان کا فرق ہے قولہ در عمل کوش آہ
یعنی اعمال خیر کی بجا آوری مین کوشش کر اور جیسی طبیعت چاہے ویسی پوشش کر رکھ لے
سر پر کلاہ جعفر شاہی اور کندھے پر پرچم بطور سپاہی قولہ تاج بر سر آہ اس مصرع کے
ایک معنی تو وہ ہین جو لکھے گئے دوسرے علم سواے معنی نیزہ بمعنی نقش جامہ [illegible] غیاث مین اور
رقم جامہ کہ کار زر وغیرہ کپڑے پر کرین منتخب مین اور جامہ زربفت خیابان مین مرقوم یعنی
بطرز بادشاہون کے تاج سر پر رکھ لے اور عباے کمخواب یا مشجر کی کندھے پر ڈال لے بعد
اس بیت کے شارح فاضل اور صاحب خیابان یہ بیت لکھتے ہین بیت زاہدی در پلاس
پوشی نیست ؛ زاہد پاک باش و اطلس پوش ؛ زاہد جو شخص کہ رغبت و خواہش دنیا کی
ترک کرتا ہو اور مال و جاہ و ناموس سے تعلق نرکھے از غیاث پلاس پشمینہ سطبر پوشش درویشان
جسکو ہندی مین کمل کہتے ہین از بہار جسکو ریسمان درخت سن سے بنتے ہین جسکی ہندی [illegible]
از غیاث اطلس نام جامہ ابریشمی کہ اکثر نقوش سے سادہ ہوتا ہے از غیاث قزاگند و قزاکند
و قزاگنگ و قزاغند نام جامہ جسمین روئی اور ابریشم بھرکر تیار کرتے اور روز جنگ پہنتے [illegible]
تلوار اوسپر کام نہین کرتی اور خفتان یعنی چلتہ اور کبھی زرہ کو کہتے ہین از بہار و غیاث [illegible]
و مجبوب و خصی عربی آختہ و خصی فارسی ہیجڑا ہندی از بہار و ہو یہ صیغہ اسم مفعول ہے از باب تفعیل

مدعی یا اسکا مخنث یا دو اسکا مخنث بالکسر یعنی سست جو کہ مرد سے بعد قطع آلہ رجولیت یا لاکی
واستواری مردانہ جاتی رہتی ہو لہذا اسکو مخنث کہتے ہین از غیاث و برہان شعر آشنا سخن
ایک نے کہا اس سخن سے جو تو نے سنا دل کو ملول مت رکھ کہ ان دونون ایک جوٹھا ہے بیت
بصورت فقیر اپنے گروہ سے نکلا ہمارے سلک صحبت مین آملا بیت کوئی جامہ کیا کوئی جامہ
زیبندہ جامے جو ہی نامہ ہین ۞ اسوجہ سے کہ فقیرونکا لباس خاص سیلی کفنی لنگوٹا اشمہ با
اعتبار ہی کوئی نہین جانتا کہ یہ موذی و مکار ہے اوسکی بولی ٹھولی چرب زبانی پر کسی نے گمان
زیادہ نکو گوئی کا نکیا سب نے اسکو مصاحبت مین قبول کرکے ساتھ لے لیا مثنوی
دلق ہو عارفون کی پوشش عام ۞ پر انھین خلق سے نہین ہو کام ۞ نیکیان کر پہن لباس اچھا ۞
سر پہ رکہ تاج کلہ سے بہتر ہوا ہو مکمل سے کوئی زاہد بس ۞ زاہد پاکبازہ ہین پلاس ۞ چھوڑ
و ہوا یہ تقوی ہی ۞ نہ فقط اشمہ و لنگوٹا ہی ۞ [illegible] مرد ۞ [illegible]
گروہی رندی تا شبی رفتہ بود و تمام شب تا گدو بیاری حصاری خفتہ
کہ دزدی ابریق رفیق برداشت کہ بطہارت میرود و بغارت
میرفت پارسا بین کہ خرقہ دربر کرد ۞ جامہ کعبہ را جل خرکرد ۞
چندانکہ از نظر درویشان غایب شد ببرجی برفت و درجی بدزدید
تا روز روشن شد آن تاریک دل مبلغی راہ رفتہ بود و رفیقان بیگناہ
خفتہ بامدادان ہمہ را بقلعہ درآوردند و بزندان کردند از ان تاریخ ترک
صحبت گفتیم و طریق عزلت گرفتیم کہ السلامۃ فی الوحدۃ ۞ قطعہ چو از قومی
یکی بیدانشی کرد ۞ نہ کہ را منزلت ماند نہ مہ را ۞ نمی بینی کہ گاوی در علفزار
بیالاید ہمہ گاوان دہ را ۞ قولہ تا بشب اسمین با بمعنی مقدار ہے یعنی قدرے شب باقی تھا د یعنی
در آمدن شب از بیان توفیق دست دادن مدد کردن کسی را بکارے از منتخب و صراح
یعنی دستگیری و امداد اصطلاح مین موافق کرنا خدا کا اسباب کو موافق خواہش بندہ کے
تاکہ اسکی خواہش سرانجام پاوے اور استعمال لفظ توفیق کا بہم پہنچنا اسباب امور خیر مین خاص
نہ اسوا اسکی شرمین از غیاث ابریق بالکسر و یا معرب آبریز ظرفیکہ آب دارد با لولہ و با دستہ یعنی [illegible]

ٹوٹی اور ٹھہرا لگا ہوا باریک جمع از منتخب دیکھو چیتھڑے کی ٹوٹی وار از غیاث برفتن
بیانش گذشت قولہ ابیق رفیق اقول یہ دونوں الفاظ اگر مضاف و مضاف الیہ
ہوں تو رفیق بمعنی یار ہوگا یعنی کسی یار کی دیکھو اٹھائی اور اگر صفت موصوف ہو تو رفیق بمعنی
ہمراہ ہوگا یعنی اپنے ساتھ کی دیکھو طہارت بمعنی پاک شدن اور بمعنی وضو و استنجا نقل
از غیاث مبلغ بالفتح جای رسیدن و مقام و بمعنی حد و نہایت و بمعنی مقدار و بمعنی اندک و بمعنی
بسیار از غیاث تاریخ کسی چیز کا وقت ظاہر کرنا اور اصطلاح میں معین کرنا ایک مدت کا
از غیاث تاریخ و توریخ وقت پیدا کرنا اور یہ تعریف ہی وقت کی چنانچہ ارخت الکتاب و ورخته
از صراح یعنی وقت پیدا کردم کتاب را از خیابان قولہ ترک صحبت گفتم اقول اس جگہ گفتم
بمعنی کردم ہے چنانچہ صاحب برہان گفتن بمعنی کردن بھی لکھتا ہے علت بیانش گذشت
علف بفتحتین و فتح فصیح عربی اسپست بالفتح فارسی لوبیہ کی نام ایک گھاس کا ہے کہ اسکے
تخم کو بذر الرطبہ کہتے ہیں از برہان آلاید صیغہ مضارع ہے آلودن بمعنی آلودہ و ملوث ہونا و
کرنا از برہان قولہ ببالاید ہمہ آہ یعنی گھیرے سے ایک بیل بھی کھیت یا علف زار میں پڑے تو
مالک کھیت کا تمام گاؤں کے بیلوں کو پکڑ لیتا ہے ترجمہ ایک دن کچھ رات گذری تھی ہم
چلے تھے رات کو دیوار قلعہ کے نیچے لیٹ پڑے رہے تھے کہ بدقسمت نے دیکھو ایک رفیق کی
اٹھالی تا لوگ جانیں طہارت کو جاتا ہے حالانکہ غارت کو جاتا تھا بدبخت خرقہ اس پارسا نے ٹھیرا
جل ہر کو یا جامہ کعبہ کا ہے یہاں تک کہ فقیر دلوں کی نظر سے غائب ہوا ایک برج میں در آیا ایک
صندوقچہ چرایا روز روشن ہونے سے پیشتر بہ طرف راہ دور و دراز قطع کر چکا اور رفیقان بیگناہ
تھے غافل سوئے صبح کے وقت ہم سب کو چوری کے شبہ میں لوگوں نے پکڑا قلعہ میں لیجا کر زندان میں
قید کیا اور ہمیں اسی جگہ اوس تاریخ سے ہم نے ترک صحبت اختیار کیا اور طریق تنہائی و کنارہ کشی
اختیار کیا کہ تنہائی میں سلامت ہے غیر دانشمند کی رفاقت میں ہزار آفت ہے قطعہ کہتے ہیں کہ قوم
میں سے ایک بیجا کام ہوں بیقدر و عزت آپکے سب قبیل ۞ چو گھیرے سے چرے اک بیل بھی کھیت کا
تو پکڑے جائیں سارے گاؤں کے بیل ۞ گفتم سپاس و منت خدای را عزوجل
کز فواید درویشان محروم نماندم اگرچہ بصورت از صحبت فرید شدم

و بدین حکایت که گفتی مستفید گشتم و امثال مرا همه عمر این نصیحت بکار آید
مثنوی به یک ناتراشیده در مجلسی ✿ برنجد دل هوشمندان بسی
اگر برکه پر کنند از گلاب ✿ سگی در وی افتد کند منجلاب ✿ فرید تنها و مبا

از موید فارد و فرہنگ یعنی یگانہ و از صراح مستفید فائدہ گیرندہ قولہ امثال مرا یعنی
وہ جو میرے ایسے مسافر ہیں انکو ناتراشیدہ ناہموار و ناقبول یعنی بے اصول و بے ادب
از بہار احمق و نادان از گلستان برکہ بالکسر و بالفتح عربی برک و حیاض جمع آبگیر
از منتخب فارسی و بزبان منجلاب بفتح اول و ثالث وہ گڑھا جسمین حمام یا
باورچی خانہ کا پانی جمع ہوا اور آب ہو کہتے ہیں اُسکو پارگین بھی کہتے ہیں
سبب اسکا [illegible] گل والے لکھا اسی گوسفند
الا یہ قولہ منجلاب گنج کہ اسم ظرف ہے نجل کا
بمعنی انداختن اور لفظ آب ہے منجلاب بمعنی جائے انداختن آب از غیاث اللغات
ترجمہ میں نے یہ بات سنکر کہا کہ شکر و احسان ہے خداوند عزت و جلال کا کہ میں درویشوں کے
فوائد پند سے اگرچہ نصیحت کنارے پڑا اور اس حکایت سے جو تونے کہا میں فائدہ
ہوا اور مجھ سے مسافروں کو تمام عمر یہ نصیحت بہت کام آوے اگر اسکو بجا لاوے مثنوی
بیچ مجلس میں ہووے کوئی اک فضول ✿ بہت عاقلوں کا کرے دل ملول ✿ اگر حوض میں
ہو عطر و گلاب ✿ پڑے ایک کتا تو ہو منجلاب ✿

## چھٹی حکایت

زاهدی مهمان پادشاهی بود چون بر سفره بنشستند کمتر از آن خورد که ارادت
او بود و چون بنماز برخاستند بیشتر از آن کرد که عادت او بود تا ظن صلاحیت
در حق او زیادت کنند بیت ترسم نرسی بکعبه ای اعرابی ✿ کین ره که تو
میروی بترکستانست ✿ چون بمقام خویش آمد سفره خواست تا تناولی
کند پسری داشت صاحب فراست گفت ای پدر در دعوت سلطان
چیزی نخوردی گفت در نظر ایشان چیزی نخوردم که بکار آید گفت نماز را هم

قضا

قضا کن کہ چیزی نکردی کہ بکار آید قطعہ ای ہنرہا نہادہ بر کف دست عیبہا برگرفتہ زیر بغل ٭ تا چہ خواہی خریدن ای مغرور ٭ روز درماندگی بسیم دغل
صلاحیت نیکو بودن و نیکوکار بودن از منتخب اعرابی لفظ اعراب بمعنی عربان صحرا نشین و از منتخب باینمعنی یہ لفظ جمع ہی کہ مفرد نہین رکھتا از غیاث و قاموس و صراح و لطائف و کنز وغیرہ
جمع عرب کی نہین بلکہ مفرد ہی اسکی جمع اعاریب ہی اور اعرابی مین یائے نسبت ہی منسوب بطرف اعراب
چنانچہ کہتے ہین رجل اعرابی یعنی مرد بدوی اور لفظ عرب استعمال مین مؤنث ہی از تاج اللغات جمع
عرب کی ہی اور عرب اسم جنس ہی پس اعراب اسم جمع ہی مانند قوم و رہط از شکرستان بالفتح بمعنی یکی
از اعراب اور یہ منسوب ہی ساتھ اعراب کے کہ بمعنی صحرا نشین ہی از غیاث قولہ ای ہنرہا آہ اولیا
ہنر بر کف نہادن کنایہ ہی اظہار فضل و کمال سے اور عیبہا زیر بغل کنایہ ہی عیوب باطنی سے
ترجمہ ایک زاہد کسی بادشاہ کا مہمان تھا جب دسترخوان پر لوگ بیٹھے تو اُسنے جسقدر خواہش
تھی اُس سے کم کھایا اور جب نماز کو اُٹھے تو زیادہ اُس سے کیا جو اُسکی عادت تھی تاکہ دیکھنے والے
اُسکے حق مین گمان صلاحیت کا زیادہ کرین بیت کعبہ پہونچیگا نہ ای بدوی کدھر کو دھیان ہی
جسطرف جاتا ہی تو وہ راہ ترکستان ہی ٭ جب اپنے مکان پر آیا دسترخوان طلب کیا کہ کھانا تناول کرے
ایک بیٹا اُسکا نہایت صاحب فہم و فراست تھا کہنے لگا بابا جان کیا بادشاہ کے یہان آپنے کچھ
کچھ نہین کھایا کہا لوگون کے سامنے مین نے موافق اپنی اشتہا کے نہ کھایا کہ دنیا کے کام آوے بیٹے نے کہا
نماز بھی قضا کیجیے کہ موافق مرضی خدا کے نکیا جو آخرت مین کام آوے قطعہ او ہنر لوگون کو دکھاتا ہے
عیب اپنے چھپاکے زیر بغل ٭ جاکے بازار لیگا کیا خرید ٭ جیب مین تیری ہین جو سیم دغل ٭

## ساتوین حکایت

یاد دارم کہ در ایام طفولیت متعبد بودم و شب خیز
در خدمت پدر نشستہ بودم ہمہ شب دیدہ بر ہم نبستہ و مصحف عزیز
در کنار گرفتہ و طائفہ گرد ما خفتہ پدر را گفتم از اینان یکی
بگذارد چنان خفتہ اند کہ گوئی مردہ اند گفت جان پدر
کہ در پوستین خلق افتی قطعہ نبیند مدعی

دربیش ؛ اگر چشم خدا بینش بخشد ؛ نہ بیند ہیچکس عاجز تر از خویش متعبد
بسیار عبادت کنندہ از غیاث مصدر اسکا تعبد ہے بمعنی عبادت و بندگی کرنا از غیاث و شمسی دلکنبر
بندگی مین پکڑنا اور زوار کرنا از منتخب شب خیز کنایہ ہے نماز تہجد پڑھنے والے سے کہ وقت اسکا ثلث
آخر شب ہے مولع بضم میم و فتح لام صیغہ اسم مفعول بمعنی حریص از منتخب مصدر اسکا ایلاع باب افعال
مادہ اسکا ولع بفتحتین اور ولوع بالفتح ہے بمعنی حریص شدن باب سمع یسمع سے صلہ اسکا ساتھ باء
موحدہ کے آتا ہے از صراح در پوستین افتادن کنایہ ہے کسیکے عیب مین غور کرنے اور کسیکا عیب
ظاہر کرنے سے از برہان و غیاث مدعی بمعنی دعوی کنندہ و آرزو دارندہ اس جگہ مراد ہے حاسد و خصم
از شارح فاضل و خیابان پندار بمعنی تکبر و عجب از برہان قولہ اگر چشم آہ بعضے نسخہ مین یہ
اسطرح پر ہے ؎ اگر چشم خدا بینی ببخشد ؛ نہ بینی ہیچکس عاجز تر از خویش ؛ دونون نسخے درست درصورت
اول ضمیر شین کی راجع بطرف مدعی اور دونون صورتون مین بخشد کا فاعل خداوند تعالی ہے ترجمہ یاد رکھتا ہون
کہ مین ایام طفولیت مین از بسکہ نماز گذار تھا اور شب زندہ دار اور حریص بیچ زہد و تقوی نہایت پرہیزگار ایک رات
پدر بزرگوار کی خدمت مین بیٹھا تھا تمام رات نہ سویا تھا قران شریف کی تلاوت ہوتی رہی اور ایک جماعت ہمارے
گرد سوتی رہی مین نے باپ سے کہا ان لوگون مین ایک بھی سر نہین اٹھاتا کہ دو رکعت نماز پڑھے ایسے سوتے ہین کہ
گویا مر گئے جو بیدار نہین ہوتے ہین والد ماجد نے فرمایا اے جان پدر اگر تو بھی سوتا تو اس عیب جوئی سے
بہتر ہوتا قطعہ نہ حاسد دیکھے غیر اپنے کسیکو ؛ تکبر کا ہے پردہ آپکے آگے ؛ اگر یا دے خدا اپنی
آنکھین ؛ تو اپنے کو وہ بدتر سب سے دیکھے

## آٹھوین حکایت

بزرگی را در محفلے ہمی ستودند و در اوصاف جمیلش مبالغہ می نمودند
سر بر آورد و گفت من آنم کہ من دانم شعر کفیت اذی یا من یعد
محاسنی ؛ علانیتی ہذا و لم تدر باطنی قطعہ شخصم بچشم عالمیان خوب منظر
است ؛ وز خبث باطنم سر خجلت نہادہ پیش ؛ طاؤس را بنقش و
نگارے کہ ہست خلق ؛ تحسین کنند و او خجل از پای زشت خویش ؛
کفیت بضم صیغہ واحد مذکر حاضر ماضی مجہول اور بفتح ماضی معلوم مصدر اسکا کفایت

باب ضرب یضرب سے بمعنی کارگزاری کردن و بسر آمدن از صراح اذی گ اذی واذاۃ واذیت
بمعنی رنجش اسم من الایذا بمعنی رنجانیدن از صراح التقدیرہ ماتیاذی بہ اذی تعدّ بضم عین و تشدید
دال مہملتین واحد مذکر حاضر مضارع معلوم مصدر اسکا عدّ بالفتح بدال مشدد باب نصر ینصر سے بمعنی
شمردن محاسن بالفتح میم و کسر سین جمع حسن بالضم کی بمعنی خوبی و نیکوئی ضد قبح کی برخلاف قیاس
علانیہ بالفتح و علن بالضم و علن بالتحتین آشکارا از منتخب ہذا اسم اشارہ لم تدر بر وزن
لم ترم صیغہ واحد مذکر غائب فعل مضارع معلوم مادہ اسکا دری بالفتح و دریہ بالفتح والکسر و درایت
بالکسر بمعنی دانستن باب ضرب یضرب سے از صراح باطن پوشیدہ خلاف ظاہر از خیابان اور خیال آرزو
کہتا ہی کہ کفیت بصیغہ ماضی مجہول اس جہت سے ہی کہ باب کفیت کا دو مفعول چاہتا ہی چنانچہ
شارح فاضل لکھتا ہی کہ جب کفایت متعدی ہی تو ظاہر ایسا معلوم ہوتا ہی کہ کفیت بصیغہ ماضی مجہول ہی
اور مفعول ثانی اسکا علانیتی اور ہذا بدل اسکا اور تذکیر ہذا باوجود تانیث علانیتی بجہت ضرورت کے واقع ہوئی
اور خلاصہ معنی یہ کہ کفایت کی گئی ہی تجھکو اذیت در تجشم ای شخص تو شمار کرتا ہی میری نیکیاں جو ظاہر ہیں
اور نہیں جانتا جو میرے باطن میں پوشیدہ ہی اور اکثر شارحوں نے کفیت بصیغہ معروف لیا ہی یعنی بہت
کیا تو نے اس وقت اور صراح میں کفایت بمعنی بس آمدن چیزے لکھا ہی اس صورت میں علانیتی مفعول
کفیت کا ہوگا اور لفظ ہذا بدل علانیتی کا اور بعضوں نے کہا ہی کہ علانیتی مبتدا ہی اور ہذا اسکی خبر
یا بالعکس اور معنی یہ لکھے ہیں کہ بس ہی تجھکو ای شخص کہ شمار کرتا ہی تو میری خوبیاں ظاہر میرا یہ ہی
اور تو نہیں جانتا جو میرے پنہاں میں ہی اور یہ بعید ہی انتہی قولہ اور فاضل سروری لکھتا ہی کہ کفیت
صیغہ مجہول ہی اور اذی اسکی تمیز بعد فعل اسمیں ضمیر فاعل کی محاسنی مفعول اور علانیتی خبر مقدم
اور ہذا مبتدا مؤخر اور جملہ لم تدر حال باطنی مفعول شخص کالبد مردم و بدن انسان وغیرہ اور بمعنی
پیدا آمدن از غیاث منظر بمعنی جای نظر صیغہ اسم ظرف ہی مصدر اسکا نظر بالتحتین اور نظران بمعنی
کسی چیز میں بتامل دیکھنا باب نصر ینصر سے از صراح یہ لفظ کبھی بمعنی چشم آتا ہی کیونکہ آنکہ محل نظر و
اور جگہ پیدا ہونے بصر کی ہی اور کبھی بمعنی چہرہ در آتا ہی اسواسطے کہ چہرہ موضع واقع ہونے نظر کا ہی
اکثر نظر چہرہ پر پڑتی ہی اور کبھی بمعنی دریچہ جو سر بام پر ہوتا ہی مستعمل اس جہت سے کہ دریچہ پر بیٹھکر
نظر کرتے ہیں از غیاث و کشف و تتبع کلام اساتذہ ترجمہ کسی محفل میں اہل مجلس ایک بزرگ کی

تعریف کرتے تھے اور اسکی خوبیون کی صفات مین حد سے زیادہ توصیف کرتے تھے اُس بزرگ نے سر اُٹھا کر
کہا مین جیسا ہون مین ہی جانتا ہون تمھارے سراہنے کو نہین مانتا ہون **شعر** بہت ایذا ہوئی جو تو نے
سراہا مجھکو ؛ حال ظاہر ہے پر باطن کی خبر کیا تجھکو ؛ **قطعہ** ظاہر مرا ہو چشم جہان مین اگرچہ خوب ؛ مین
سرنگون ہون اپنے برائے کو جان کے ؛ طاؤس کے تو نقش کی تحسین کرے ہی خلق ؛ وہ منفعل ہے
کالے منھ اور نیلے پاؤن سے

## نوین حکایت

یکی از صلحاے لبنان کہ مقامات او در دیار عرب مذکور بود و کرامات او
مشہور بجامع دمشق درآمد و بر کنارہ برکہ کلاسہ طہارت میکرد پایش
بلغزید و بحوض درافتاد و بمشقت بسیار از انجا خلاص یافت چون از
نماز بپرداختند یکی از اصحاب گفت مرا مشکلی ہست گفت آن چیست
گفت یاد دارم کہ شیخ بر روی دریاے مغرب برفت و قدمش تر نشد امروز
درین قامت آب از ہلاک چیزی نماند صلحا صالح کی جمع ہی لبنان بالضم
نام ایک پہاڑ کا ہی نزدیک جبل عامل کے از منتخب نزدیک حمص کے کہ مسکن فقرا و اولیا و ابدال
و اقطاب ہی از برہان **مقامات** کنایہ مراتب سے کلاسہ بفتح کاف و سین نام جائی
و مقامی از برہان و مؤید بکسر اول ماخوذ کلس بالکسر سے بمعنی چونہ و آہک و گچ جیسا کہ بعضون
آیا ہی پس معنی کلاسہ جو کہ چونہ سے بنایا ہو جیسے کہ حبالہ بمعنی دام حبل یعنی رسی سے بنا ہے انتہی
از شرح گلستان عبد الغنی و سراج اور جو بعضی شارحان گلستان اور بعضے اہل لغت نے
کلاسہ بضم اول نام موضع لکھا ہی ظاہر اخطا ہی کیونکہ مسجد مین تخصیص دوسرے موضع کی گنجایش
نہین رکھتی از غیاث **اقول** بعض نسخہ صحیح مین بجاے جامع دمشق جانب دمشق ہی
اس صورت میں اگر نواحی دمشق مین کوئی مقام مسمی بکلاسہ ہو تو عجب نہین دوسرے یہ کہ برکہ
کلاسہ مین باضافت مضاف و مضاف الیہ یعنی حوض چونہ کا لینے کی صورت مین اگر جامع
دمشق صحیح ہو اور اسمین کوئی حوض خام بھی رہا ہو تو البتہ تخصیص حوض پختہ کی ہو سکتی ہی و ما من
عام الا و قد خص منہ البعض و الا تخصیص بلا مخصص لازم آتی ہی حال آنکہ مساجد مین سواے

ایک حوض کے دوسرا حوض نہین ہوتا پس کلاسہ نام مقام ہونے مین کوئی وجہ خطا کی معلوم
نہین ہوتی پرداختن بمعنی فارغ شدن از زبان ترجمہ ایک مرد صالح وحید العصر
والزمان ساکن کوہ لبنان کہ مراتب اُسکے ملک عرب مین زبان زد جمہور خوارق عادت اُسکے
مشہور دُور دُور طرف دمشق کے آیا حوض کلاسہ کے کنارے وضو کررہا تھا کہ یکایک پاؤن
اُسکا ڈگمگایا حوض مین گر پڑا غوطہ پر غوطہ کھایا بمشقت تمام وہان سے نجات پاکر باہر آیا جب لوگ
نماز سے فارغ ہوے تو ایک مصاحب نے عرض کیا کہ مجھکو ایک امر مشکل منظور ہی اُسکا دریافت
کرنا منظور ہی پوچھا وہ کیا ہی کہا یاد رکھتا ہون کہ ایکبار آپ دریاے مغرب پر چلے گئے آپکا
قدم آب دریا سے تر نہوا آج اِس قد آدم پانی مین ہلاکت سے کوئی دقیقہ باقی نرہا اِسکا کیا سبب ہی
شیخ سر بجیب تفکر فرو برد پس از تامل بسیار گفت نشنیدہ کہ سید عالم
محمد مصطفی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم گفت لی مع اللہ وقت لا یسعنی
فیہ ملک مقرب ولا نبی مرسل و نگفت علی الدوام وقتی کہ چنین فرمود بجبرئیل
ومیکائیل نپرداختی و دیگر وقت با حفصہ و زینب درساختی مشاہدۃ
الابرار بین التجلی والاستتار مینمایند ومیربایند بیت دیدار مینمائی و
پرہیز میکنی ٭ بازار خویش و آتش ما تیز میکنی ٭ قطعہ اشاہد من اہوی
بغیر وسیلۃ ٭ فیلحقنی شان اضل طریقا ٭ یؤجج نارًا ثم یطفی برشۃ ٭
لذاک ترانی محرقًا و غریقًا لی براے من لام جار یا مجرور مع اللہ مع مضاف اللہ مضاف الیہ
یعنی با خدا وقت بمعنی زمانہ و ساعت مبتدا لا یسع بفتح سین صیغہ واحد مذکر غائب
نفی فعل مضارع معروف بمعنی نمیگنجد مصدر اِسکا سعۃ بالفتح اور وسع بالضم ہی باب سمع یسمع
از صراح لا یسع فعل نون وقایہ کا یاے متکلم مفعول مقدم ملک مقرب فاعل موخر پرداختن
توجہ کرنا اور علاقہ سے فارغ ہونا اور اٹھانا اور رفع کرنا اور آخر کو پہونچانا اور تمام ہونا اور
ترک کرنا اور آراستہ کرنا اور مشغول ہونا اور مقید ہونا اور کسیکے ساتھ سازش کرنا اور برانگیختہ
ہونا اور سجانا اور لگانا اور لینا اور لیجانا اور چلا دینا اور مرتب کرنا از برہان حفصہ و زینب
دونون ازواج پیغمبر جاننا چاہیے کہ حضرت کے سواے حضرت خدیجہ بنت خویلد رضی اللہ عنہا کے

وازواج کہین نکاحی بعقد دوام ایک عائشہ بنت خلیفۂ اول دوسری حفصہ بنت خلیفۂ ثانی
تیسری ام حبیبہ دختر ابوسفیان خواہر معاویہ چوتھی سودہ بنت زمعہ پانچوین ام سلمہ
بنت ابی امیہ یہ پانچون زنان قریشیہ ہین چھٹی صفیہ بنت حی بن اخطب خیبریہ
ساتوین میمونہ بنت حرث ہلالیہ آٹھوین زینب بنت جحش ہلالیہ نوین جویریہ
بنت حرث مصطلقیہ یہ چارون غیر قریش سے ہین اور تفصیل اولاد کی یہ ہے کہ قاسم خدیجہ
کبریٰ سے اور ابراہیم ماریہ قبطیہ کنیز حضرت سے اور کہتے ہین دو فرزند اور تھے طیب
و طاہر اور بعضے کہتے ہین کہ طیب و طاہر لقب ابراہیم کا ہے اور بیٹیان حضرت کی فاطمہ زہرا
و رقیہ و زینب اور بعضے کہتے ہین رقیہ و زینب فرزندان خدیجہ شوہر سابق سے ہین
مگر یہ قول متروک ہے از تذکرۃ الائمہ **قولہ** درساختی یعنی با ایشان مصاحبت و اختلاط کردی
از خیابان **مشاہدہ** دیکھنا اور کسیکے ساتھ کہین حاضر رہنا از منتخب مصدر باب مفاعلت ہے
بمعنی معاینہ کرنا مادہ اسکا شہد و شہادت ہے بمعنی خبر درست و آگاہی قاطع از صراح مشاہدہ
و رویت عربی و دیدن و نگرشت و دیدار فارسی دیکھنا ہندی از برہان و نفائس و غیرہ
ابرار جمع ہے بار کی بالفتح و تشدید راء کی بمعنی نیکوکاران از منتخب **تجلی** روشن و آشکارا شدن
و جلوہ کردن از منتخب **قولہ** مشاہدۃ الابرار ای وقت مشاہدۃ اللہ للابرار حاصل مطلب
یہ کہ مشاہدہ جناب باری تعالیٰ کا بنظر اسکے کہ نہ جسم ہے نہ جسمانی نہ مکان مین ہے نہ جہت مین بچشم سر
محال عقلی ہے لیکن بقول کاشف اسرار رب العالمین جناب امیرالمومنین لا تدرکہ العیون
بمشاہدۃ العیان لکن تدرکہ القلوب بحقائق الایمان بچشم دل البتہ ممکن ہے اور یہ مشاہدہ سبکو
اور ہر وقت میسر نہین الا بعض ابرار کو بعض اوقات مین لیکن نہ وہ مشاہدہ جیسا کہ ہمارے
پیغمبر کو حاصل تھا بلا استتار محض تجلی بلکہ تجلی و استتار دونون کے بین بین **قولہ**
مینمایند و میربایند **قال** بعض الشارحین یعنی مشاہدہ نیکان و تجلی ایشان دایم یکسان
و یکنہج نیست بلکہ ایشان درمیان کشف و اختفا میباشند و وقوع کرامات بجز وقت
مکاشفہ و تجلی صورت نمی بندد و حاصل آنکہ قضا و قدر یعنی معشوق حقیقی عاشقان خود را
گاہ جلوہ مینماید و گاہ کشف استتار میسازد و گاہ ایشان را ازان حال میرباید پس فاعل

نمایند و ربایند حق تعالی ست و ایراد جمع باعتبار تعبیران بقضا و قدر ست و این خبر ست
و مشاہدة الابرار تا آخر مبتدا انتہی قوله و انا اقول فاعل نمایند و ربایند کا حق تعالی کو اور
تعبیر کرنا اوس جناب کو قضا و قدر سے اور جملہ مشاہدة الابرار کو مبتدا اور نمایند و ربایند کو
خبر لکھنا شارح مذکور کا مقام تعجب ہی کیونکہ قضا و قدر فی التحقیقت حکم جناب باری ہی نہ خود
جناب موصوف اور مشاہدہ کی خبر نمایند و ربایند محض لغو مؤلف کے نزدیک قبل نمایند
و ربایند کے لفظ مشاہدہ مقدر اور نمایند و ربایند کہ صیغہ جمع ہی اسمین ضمیر فاعل کی راجع
بطرف ابرار کہ وہ بھی جمع ہی اور معنی ربایند کے کہ اللہ تعالی آگاہ ایشان را ازان حال میربایدیہ
معنی یہان نادرست بلکہ ربایند ماخوذ ہی ربودن سے اور ربودن بمعنی یافتن بھی آیا ہی چنانچہ برہان قاطع
مین موجود ہی پس معنی نمایند و ربایند کے یہ ہین کہ ابرار مشاہدہ تجلی جناب ایزدی بچشم دل مینمایند
و مطلب خود آنچہ از مشاہدہ دارند می یابند قوله دیدار مینمائی آہ اقول اس بیت مین صنعت
التفات ہی تشریح اس صنعت کی دیباچہ مین اس بیت کی شرح مین کہ چہ غم دیوار امت را کہ باشد
چون تو پشتیبان آہ لکھی گئی اور اصل مطلب اس شعر کا یہ ہی کہ ؎ دیدار مینمائی و پرہیز میکنی
بازار خویش و آتش ما تیز میکنی ؛ اور یہ بیت بحر مضارع مثمن اخرب محذوف ہی مفعول فاعلات
مفعول فاعلن از غیاث اور لفظ دیدار کو جو مصرع اول مین ہی ترجمہ رویت کا یا بمعنی چشم و دیدہ
و بینائی و قوت باصرہ نہ سمجھنا چاہیے بلکہ معنی رخ و روی و چہرہ ہی از برہان اور پرہیز کرنے سے
مراد منہ چھپا لینا ہی یہ معنی تو لفظی ہین اور حاصل مطلب یہ ہی اشاہد صیغہ واحد متکلم مضارع
معروف باب مفاعلة سے مصدر اسکا مشاہدہ مادہ اسکا شہود بمعنی حاضر شدن اہوی
صیغہ واحد متکلم مضارع معروف باب افعال سے مصدر اسکا اہوا ر اہوی یہوی اہواء بمعنی
دوست داشتن مادہ اسکا ہوا بمعنی آرزو کردن و دوست داشتن از منتخب بقول ہذا اہوی
الی ای احب الی باب سمع یسمع سے از صراح اصل مین اہوی اس جگہ اہواہ تھا حذفت الہاء
لضرورة الشعر یلحق صیغہ واحد مذکر غایب فعل مضارع معروف مصدر اسکا لحوق و لحاق
بالفتح بمعنی رسیدن باب سمع یسمع سے شان آگاہ شدن از چیزی از منتخب حاصل مطلب
اسکا بیخبری اضل صیغہ واحد متکلم مضارع معروف ماخوذ ضلال و ضلالت سے بمعنی

گم شدن و گمراہی باب ضرب یضرب سے اور ضلال بمعنی محبت بھی آیا ہے قولہ تعالیٰ ان ابانا لفی ضلال مبین یعنی باپ ہمارا یوسف اور اسکے برادر کی محبت مین مغلوب ہے از صراح یوجج بدو جیم عربی صیغہ واحد مذکر غائب مضارع معروف باب تفعیل سے تاجیج مصدر مادہ اسکا اجج واجیج ہے بمعنی زبانہ زدن آتش از صراح یطفی بضم یا صیغہ واحد مذکر غائب فعل مضارع معروف باب افعال سے مصدر اسکا اطفا بمعنی بجھانا آتش و چراغ کا از منتخب مادہ اسکا طفا مرو طفو بفتحتین بمعنی فرو مردن آتش باب سمع یسمع سے از صراح رشش بالفتح چکیدن آب باران اندک اندک از منتخب آب زدن از غیاث مصدر ہے باب نصر ینصر سے از صراح محرق بفتح را صیغہ اسم مفعول احراق سے بمعنی سوختن و سوزانیدن و محرق بمعنی سوزانیدہ شدہ از غیاث اور بجائے مہملہ معجمہ اسم مفعول اخراق سے بمعنی حیران کرنا اور تشدید را سے مہملہ تحریق سے بمعنی پارہ کرنا مادہ اسکا خرق بمعنی پھاڑنا کپڑے کا اور قطع مسافت از منتخب باب نصر ینصر سے از صراح غریق وہ شخص جسکے سر سے پانی گذر گیا ہو از منتخب مصدر اسکا غرق بمعنی آب از سر گذشتن باب سمع یسمع سے از صراح قولہ محرقاً و غریقاً جاننا چاہیے کہ شارح فاضل و صاحب شکرستان و شارح نور اللہ و صاحب خیابان چارون بزرگوار محرقاً اسم مفعول احراق سے بمعنی سوختہ لکھتے ہین لیکن سوختگی اس شخص کی کو آتش عشق سے فی الباطن ہو بظاہر ثابت نہین اور لفظ ترانی سے سوختگی ظاہر واضح ہوتی ہے اور یہ مقام جلنے کا نہین بلکہ ڈوبنے اور پانی پر چلنے کا ہے اس صورت مین مؤلف کے نزدیک مخرقاً بجائے معجمہ اخراق سے بمعنی حیران گردانیدن جیسا کہ منتخب اللغات مین ہے مناسب اور پانی پر چلنا اسطرح پر کہ قدم تر نہو بلاشبہ خرق عادت یعنی کرامت ہے اور خرق عادت کے مشاہدہ سے دیکھنے والون کو ضرور حیرانی ہوتی ہے پس رائے شارحین مذکورہ کی نے شک سہو خطا ہے فافہم و لا تغفل اور ہو سکتا ہے کہ مخرق بخاے معجمہ و تشدید را مہملہ باب تفعل سے ہو بمعنی پارہ کردن و نیک دریدن از غیاث و منتخب و درانیدن از صراح معنی اس قطعہ کے یہ ہین کہ مشاہدہ کرتا ہون اس شخص کو جسکے دیکھنے کی آرزو ہے بواسطہ و بسبب دوسرے کے اسوقت میرا عجیب حال ہوتا ہے یعنی ہو جاتی ہے مجھکو بے خبری اور مین ایسا از خود رفتہ ہو جاتا ہون کہ مجھکو کچھ راہ نہین سوجھتی اور حال میرے معشوق کا یہ ہے کہ پہلے بھڑکا دیتا ہے آتش اشتیاق کو پھر آب دیدار کے چھینٹے دے دے کر اس آگ کو بجھاتا ہے یہی وجہ ہے جو تو مجھکو کبھی صاحب خرق عادت و کرامت دیکھتا ہے اور کبھی غریق حوض آفت ترجمہ شیخ یہ بات سنکر

کہ باعث اشراف واطلاع ضمایر وسرایر ہیں اور بہ پشت پا زدن کنایہ ہے کمال جہل سے کہ اوسکے پیش پا افتادہ ہی نظر نہین آتا خان آرزو قولہ بر دست آہ دست افشاندن کنایہ ہی ترک کرنے سے از زبان درویش کہ عبارت ہی عارف سے دونون عالم کو خیال مین نہین لاتا کیونکہ جو شخص مستغرق دریاے معرفت ہی اسکو لذات دنیا و آخرت کی کیا پروا عاشق ہر حال مین تابع مرضی معشوق رہتا ہی ترجمہ یہ پوچھی ایک نے یعقوب سے بات ؛ عیان ہی تجھپہ سب ارض وسموات ؛ شمیم پیرہن تو مصر سے آے ؛ کنوین مین حال یوسف کیون نہ کھلپاے ؛ کہا دل ہی چون برق نہان ہی ؛ چمک جاوے تو روشن سب جہان ہی ؛ کبھی تا عرش اعلے ہی ظاہر ؛ کبھی تا پشت پا نظرون سے باہر ؛ فقیرونکا جو ہوتا ایک سا حال ؛ دو عالم اسکے آگے پھر تو کیا مال ؛

## گیارھوین حکایت

درجامع بعلبک کلمہ چند وعظ میگفتم با جماعتی افسردہ دل مردہ راہ از عالم صورت بعالم معنی نبردہ دیدم کہ نفسم درنمیگیرد و آتش گرمم در ہیزم تر اثر نمیکند دریغ آمدم تربیت ستوران و آئینہ داری در محلہ کوران ولیکن در معنی باز بود و سلسلۂ سخن دراز در بیان این آیت ونحن اقرب الیہ من حبل الورید سخن بجائی رسانیدہ کہ میگفتم قطعہ ؛ دوست نزدیکتر از من بمن است ؛ وین عجبتر کہ من از وی دورم ؛ چکنم باکہ توان گفت کہ او ؛ درکنار من ومن مہجورم ؛ بعلبک نام ایک شہر کا ہی ملک شام مین کہ قوم الیاس علیہ السلام وہان بعل نام بت کی پرستش کرتے تھے از منتخب توابع دمشق سے ہی درمیان پہاڑکے اور وہان ایک قلعہ ہی مستحکم اور بناہاے عجیب ومکانات غریب اس شہر مین بہت ہین کہ مثل اسکے دنیا مین نہین از بیان ویاقوت حموی ایک تاریخ مین لکھا ہی کہ طول قامت بعل کا بیس گز کا تھا اور شیطان علیہ اللعن اسکے پیچھے سے لوگون کے ساتھ گفتگو کرتا اور حسب مراد اپنے اوامر ونواہی کہتا جاتا سو بعد ہ اس بتخانہ ہی واسطے پرستش کرانیکے مامور تھا اور بروایت بعضے بعل نام ایک عورت حسینہ کا تھا کہ نظیر اپنا نرکھتی تھی اور قوم اعتقاد اسکی الوہیت پر کرکے اسکی پرستش کرتی تھی قولہ جماعت افسردہ یعنی وہ جماعت پژمردہ تھا اور عدم تاثیر مین مانند سنگ

یعنی از خیابان افسردہ یعنی دل سرد شدہ اور دل سرد اسکو کہتے ہین جو عشق سے رکتا ہو اور شارح فاضل
دل مردہ تاریک دل عالم صورت عبارت ہی عالم ظاہر سے اور تعریف عالم کی ہی العالم ماسوی اللہ
یعنی جو کچھ سواے ذات خدا کے ہی سب عالم ہی اور صاحب منتخب لکھتا ہی تمامی آفریدگان اور جو کچھ
درمیان فلک الافلاک یعنی فلک نہم کے ہو از غیاث عالم معنی کنایہ ہی ذات و صفات سے
راہ نبردن یعنی راہ نیافتن قولہ راہ از عالم آہ اقول یعنی وے لوگ بصورت انسان
بسیرت حیوان صرف دنیا کے طلبگار راہ دین سے بے سروکار تھے قولہ نفس آہ نفس بفتحتین سے
مراد سخن ہی اور درنمیگیرد سے مراد یہ کہ موثر و کارگر نہین ہوتا یعنی کلام میرا انکے دل مین بسبب فقدان
استعداد کے اثر نہین کرتا از خیابان آتش بکسر تاء فوقانی و آذر بدال مہملہ و معجمہ مضموم فارسی شعلہ
و ضرم و نار عربی آگ ہندی از نفائس کنایہ گرمی و حدت عشق سے از برہان قولہ آتش گرم آہ
اقول آتش کنایہ کلام عاشقانہ پرسوز سے کیونکہ آتش خاطر کنایہ ہی مردم عاشق پیشہ اور اس
شخص سے جو سخنان عاشقانہ پرسوز و گداز کہے از برہان اور ہیزم تر مراد ہی اس دل سے جسمین حرارت
سخن کی تاثیر نکرے ستور بضمتین بروزن شعور چارپایہ عموما اور گھوڑا و شتر و خر خصوصا
از برہان چنانچہ فردوسی کہتا ہی بیت ز سم ستوران درین پہن دشت ٭ زمین شش شد
و آسمان گشت ہشت آسترہ دار سر تراش و حجام کو کہتے ہین از برہان محلہ بیانش گذشت
یعنی بالفتح اور آخر مین الف مقصورہ بصورت یا اور باستعمال فارسی بیاے معروف جابجا [illegible]
و مراد از سویدا قصد کردہ شدہ و اسم از لفظ قصید و شود از منتخب کلام از صراح اصل مین سویتھا
واو اور یا یکجا جمع ہوے اور پہلا ساکن تھا واو کو یا کے ساتھ بدلا گیا پس و نون یا کو یا کے ادغام کیا اور
ضمہ نون کو واسطے مناسبت یا کے کسرہ کے ساتھ بدل کیا اور یاء اول کو واسطے تخفیف کے حذف کر کے کسرہ کو
فتحہ کے ساتھ اور یا کو الف کے ساتھ بدلا گیا سعی ہوا اور اگر سعی کو اسم ظرف کہین اصل اسکی بروزن مفعل ہوگی یا
متحرک ما قبل مفتوح یا کو الف کے ساتھ بدلا گیا اس صورت مین تعلیل کم ہوتی ہی از غیاث باز رکشتا دو فارسی بفتح
عربی کھلا ہندی سخن عربی یا فارسی ہم ہندی اقرب نزدیکتر سہل رگ از غیاث و زبردستی گردن از منتخب
اور باصطلاح اطبا جس کی بین جنبش و حرکت ہو بخلاف شریان اور وہ تمیز از غیاث قولہ اقرب آہ
آدم آیہ ۱۶ سیپارہ سورۃ ق کے اوایل مین اس عبارت سے واقع ہی ولقد خلقنا الانسان ونعلم

ذکر شراب ہو اس جگہ بہ نسبت حاضران کے خامان مناسب **جوش** کنایہ از جوشیدن و شوریدن
و بہم بر آمدن از برہان جوشیدن دیگ و سوزش دل و در بہار عجم بلفظ زدن و کردن و گرفتن و برخاستن
و رسیدن و بلند شدن و افتادن و نہادن و ریختن و آمدن مستعمل از غیاث **سبحان اللہ**
ساتھ پاکی کے یاد کرنا اللہ تعالی کو اور استعمال اس لفظ کا اکثر مقام استعجاب میں ہے اور لفظ سبحان
اسم مصدر ہے از غیاث سبحان اللہ معناہ التنزیہ للہ نصب علی المصدر کانہ قال ابرئ اللہ من السوء
برارۃ اسپر تنوین نہیں آتی اس وجہ سے کہ اہل عرب کے نزدیک یہ معرفہ اور مشابہ تانیث ہے از شرح
اصل اسکی سبح اللہ سبحا تھی فعل کو واسطے تخفیف کے حذف کر کے اسکی جگہ لفظ سبحان کو ساتھ
حذف کرنے الف آخر کے لا کر مضاف کیا اور ہاے اللہ کا فتحہ ساتھ کسرہ کے بدلا گیا **قولہ فہم سخن آہ**
بعض نسخہ میں بجاے لفظ چون کے تا ہے **اقول** یہ بیت بطریق پند واعظین کے حق میں ہے یعنی
اس بیت کے یہ ہیں کہ سننے والا اگر بات نہ سمجھے اور باوجود اسکے واعظ وعظ کہتا جاے تو زبان
کو خود واعظ کو استعداد فہم کی نہیں ہے کیونکہ از جملہ آداب وعظ یہ ہے کہ واعظ سامعین کی استعداد
سمجھکر موافق انکی فہم کے وعظ کہے **فسحت میانش گذشت ارادت خواستن** باد دہیکا
رو دہی باب نصر ینصر سے بمعنی چاہنا از منتخب و صراح **بیار** صیغہ امر ہے آوردن سے بمعنی لانا
خواہ یا ریدن سے بمعنی توانستن **قولہ فسحت آہ قال** صاحب الخیابان یعنی پہنائی میدان
ارادت بیار ای ارادت کامل باید کہ مرشد سخنی بگوید **اقول** اس بیت میں کہ نصیحت ہے متوعظین کے
حق میں لفظ بیار برابر جملہ آوردن سے کہنے کی صورت میں قبل لفظ وسعت کے لفظ در آور دو قبل
لفظ بیار کے لفظ خود را کو مقدر جاننا چاہیے یعنی در وسعت میدان خواہش خود را بیار مطلب
کہ اے متوعظین خوب دل لگا کر نصیحت واعظ کی سنو تو مرد سخنگو کے یعنی واعظ چوگان تقریر
گوے مطالب تمہارے ہدف دل پر مارے یعنی وعظ و نصائح اُسکے تمہارے دل نشین ہوجاویں اور
آئندہ تمہارے کام آوے اور لفظ بیار برابر بمعنی یارستن سے بمعنی قصد و ارادہ و آہنگ کردن کہنے کی
صورت میں معنی یہ ہونگے کہ وسعت میدان شوق کا قصد کرو یعنی بتوجہ خاطر و حضور قلب نصیحت
واعظ کی سنو اس صورت میں حاجت کسی لفظ کے تقدیر کی باقی نہیں رہتی **شرحجب**
ہیں اس سخن کی شراب سے مست و متوالا تھا اور دست قدرت میں لیے تقدیر کی تقریر کا پیالہ اٹھا

ناگاہ ایک راہگیر نے کنار مجلس سے گذر کیا اور کلمات وعظ کے دور آخر نے اسکے دلمین اثر کیا ایک ایسا
نعرہ مارا کہ اور لوگ بھی اسکے ساتھ چلائے اور مجلس کیج دیئے انھونکو روتا دیکھکر بلبلائے مین نے دلمین کہا
سبحان اللہ مجلس کے اغیار راہ عشق کے خبردار تو مقرب حضور ہوئی اور حاضرین مجلس عقل کے
اندھے راہ خدا سے دور ہوئے قطعہ سمجھے نہ سامع کے جو ادراک کو ، اسکو کبھی واعظ عاقل نہ جان
شوق سے سن تو ہدف قلب ہے ، گنبد سخندان کا لگے بے گمان

## بارھوین حکایت

شبی در بیابان مکہ از بیخوابی پای رفتنم نماند سر بنہادم و شتربان را
گفتم دست از من بدار قطعہ پای مسکین پیادہ چند رود ، کز
تحمل ستوہ شد بختی ، تا شود جسم فربہی لاغر ، لاغری مردہ باشد
از سختی ، گفت ای برادر حرم در پیش است و حرامی در پس اگر رفتی بردی
و اگر خفتی مردی بیت خوش است زیر مغیلان براہ بادیہ خفت ،
شب رحیل ولی ترک جان بباید گفت ، شتربان فارسی جمال بالفتح
و تشدید میم عربی مسکین بیانش گذشت تحمل ایضاً ستوہ بضمتین بمعنی تنگ آمدہ
و ملول و عاجز و بازماندہ از مؤید و سراج و کشف و برہان بختی شتر خراسانی کہ بہت قوی
و بزرگ ہوتا ہے از منتخب یا اشتر سرخ رنگ از مؤید منسوب ہے بخت نصر بادشاہ ظالم
کی طرف کہتے ہیں کہ عرب کی انٹنی کو عجم کے اونٹ سے جوڑا لگایا اس سے جو بچے پیدا ہوئے اونکے
بیٹے یعنی اسکی نسل سے جو اونٹ ہین بختی کہلاتے ہین از لطائف و غیاث بختی بتشدید
یا واحد مذکر اور بختیہ واحد مؤنث اور بخت بالضم اسکی جمع اور بخاتی بالفتح جمع الجمع
لیکن بخاتی جمع لفظی ہے اور بخت باعتبار جنس کے جمع معنوی ہے اور بخت نصر کی وجہ تسمیہ
یہ ہے کہ بخت بالضم مخفف ہے بوخت کا بمعنی پسر و نصر بتشدید صاد مہملہ نام ہے بت کا
جب وہ ولد الزنا پیدا ہوا تو اسکی والدہ نصر کے زیر قدم ڈالکے چلی گئی تو لوگون نے
اسکا نام بخت نصر رکھا یعنی بیٹا نصر کا بسبب کثرت استعمال کے تشدید نصر کی ساقط ہو گئی
از غیاث و قاموس ایک تاریخ مین دیکھا ہے کہ وہ ملعون حضرت دانیال پیغمبر کے وقت مین

پیدا ہوا اور بیت المقدس کو اسی ملعون نے خراب کیا **مغیلان** سمر و سمرہ عربی ببول و کیکر ہندی اصل مین ام غیلان تھا ام بمعنی مادر اور غیلان بالکسر جمع ہی غول کی کہ ایک قسم دیو اور جن ہین کہ کوہ و صحرا مین رہتے ہین جس شکل مین چاہین متشکل ہوں چونکہ درخت مذکور صحرا مین کہ جائے بود و باش غولان ہی پیدا ہوتا ہی لہذا ام غیلان سے موسوم ہوا اور فارسیون نے الف کو حذف کرکے ضمہ اسکا میم کو دیا از غیاث **قولہ** بباید گفت یعنی بباید کرد کیونکہ گفتن بمعنی کردن بھی آتا ہی **ترجمہ** ایک رات صحراے مکہ معظمہ مین اونٹ سے اتر کر پیادہ چلا تھا مین مارے نیند کے پانون نہ اٹھتے تھے بے طاقت ہو کر زمین پر لیٹ گیا اور شتربان نے کہا کہ تو مجھسے ہاتھ اٹھا **قطعہ** کہان تک آدمی چلے پیدل ؛ چلتے چلتے جب اونٹ تھک جاوے ؛ موٹے کا جسم جب تک ہو نحیف ؛ دبلے کی جان ناک تک آوے ؛ یہ بات سنکر شتربان نے کہا جان برادر حرم آگے ہی حرامی گھاٹ مین پیچھے جلدی چل نکلے تو جی بچتا ہی سو دے تو کوس اجل بجتا ہی **بیت** شب رحیل نہ رہتے ہین سو تو زیر ببول ؛ ہی تجھکو خوف کہین مار ڈالے تجھکو نہ غول ؛

## تیرھوین حکایت

پارسائی را دیدم بر کنار دریا کہ زخم پلنگ داشت و بہیچ دارو بہ نمی شد مدتہا دران رنجور بود و همچنان شکر خدای تعالی میگفت پرسیدندش کہ شکر چہ میگوئی گفت شکر آنکہ بمصیبتی گرفتارم نہ بمعصیتی **قطعہ**

اگرم زار بکشتن دہد آن یار عزیز ؛ تا نگویم کہ دران دم غم جانم باشد ؛ گویم از بندہ مسکین چہ گنہ صادر شد ؛ کہ دل آزردہ شد از من غم آنم باشد ؛

زار ضعیف و نحیف و خوار و خفیف و نالان و گریان و گریہ کردن بسوز از بیان **قولہ** اگرم آہ یعنی اگر من ضعیف و نحیف را بکشد اور ہو سکتا ہی کہ یون کہین اگر مجھکو اس حالت زار مین قتل کرے **قولہ** تا نگویم آہ شارح فاضل نے تا نگوئی اور خان آرزو نے تا نگویم اختیار کیا ہی اور لکھا ہی کہ لفظ گویم بیت ثانی مین معنا معطوف ہی تا نگویم پر مؤلف کے نزدیک بھی مختار آرزو کا صحیح معلوم ہوتا ہی اور معنی اس قطعہ کے یہ ہین کہ اگر مجھکو اس حالت

ازرہین یار عزیز یعنی خداوند تعالی فنا کرے تو غم جانکندن کی شکایت ہرگز نکرون بلکہ یہ کہون
کہ آیا مجھسے کوئی گناہ تو صادر نہین ہوا کہ موجب اُسکی آزردگی کا ہو اُس حالت جانکندن مین
مجھکو سواے اس غم کے کوئی غم نہوگا **ترجمہ** ایک پرہیزگار کو دریا کے کنارے پر مین نے
دیکھا کہ زخم پلنگ کا رکھتا تھا اور کسی دوا سے چنگا نہوتا مدت تک اُس آزار مین بیمار تھا
اور ہمیشہ خداے تعالے کا شکر گذار تھا لوگون نے پوچھا تو کس چیز کا شکر کرتا ہے اُسنے کہا شکر
اِس بات کا کہ گرفتار ہون مصیبت مین نہ معصیت مین **قطعہ** گر فنا مجھکو کرے حق تو شکایت
نکرون ؛ مجھکو ہرگز نہ الم ہوویگا جان کندن کا ؛ یہ کہون مجھسے ہوئی ہے جو خطا باعث قہر
بخش دے اسکے سوا غم نہین جان و تن کا ؛ **بلی مردان خدای مصیبت را بر معصیت
اختیار کنند نہ بینی کہ یوسف صدیق علیہ السلام دران حالت چہ گفت قال
رب السجن احب الی مما یدعوننی الیہ** یہ آیۃ سورہ یوسف مین بارھوین سیپارہ کے
رکوع نہم مین بعد ثلث کے واقع ہے اُس جگہہ جہان ذکر ہے زنان مصر کے اپنے ہاتھ کاٹ ڈالنے کا
بیان کے لیے و تفصیل اُسکی باب پنجم کی انیسوین حکایت لیلی و مجنون مین انشاء اللہ تعالے
لکھی جاویگی عبارت ماسبق اس آیۃ کی یہ ہے ولقد راودتہ عن نفسہ فاستعصم ولئن لم یفعل
ما آمرہ لیسجنن ولیکونا من الصاغرین قال رب السجن آہ حاصل مطلب اس قصہ کا یہ
کہ جب زنان مصر نے جو زلیخا پر طعنہ زن تھین اپنے اپنے ہاتھ کاٹ ڈالے تو زلیخا کہنے لگی
کہ یہ وہی شخص ہے جسکے عشق کا تم مجھکو طعنہ دیتی تھین اور مین نے اُسکو ہرچند چاہا پر اُسنے
اپنے تئین باز رکھا اور جو میری خواہش ہے اگر وہ نکریگا تو بے شبہ قید مین پڑیگا اور بےعزت
ہوگا غرض اس کہنے سے یہ کہ وے سب حضرت کو سمجھا کر راضی کرین بعضے کتب تواریخ سے
معلوم ہوتا ہے کہ جب زلیخا نے اُن سب سے اپنا مطلب ظاہر کیا تو اُنمین سے دو عورت
شیرین سخن چرب زبان مستعد اس امر کی ہوکر زلیخا کے محل مین رہین باقی زنان دست بریدہ
گریبان صبر دریدہ دامن کشان خون افشان گریان گریان اپنے اپنے گھر گئین القصہ ایک
اسی دستے سمجھانے لگی کہ اے یوسف تو مرد سعادتمند ہے اور زلیخا تیرے دام عشق مین
مبتلا ہے مقتضاے مروت کہ اُسکو زندان ہجر سے آزاد کر اور اپنے وصل سے دل اُس غمدیدہ کا

شاد کر تو حسینان جہان مین مثل فرشتہ ہو جیسے آفتاب درمیان انجم اور وہ ہمن بودین اور
باہر بودین مین مثل حور ہو بصورت مردم بے تکلف تو آفتاب ہو تو وہ ماہ اجتماع نیرین لازم ہو بلا شبہا
پھر اس سے کیا بہتر کہ وہ عروس ہوا اور تو شاہ حضرت نے فرمایا اجتماع نیرین ایک درجہ مین ہو
محاق ہے اور اتفاق مواصلت دوستان بالآخر منتہی بفراق ہو اس سے بہتر کہ قمر خورشید انور
دور رہے والا اسکے نور مین فتور رہے دوسری یون دھمکانے لگی کہ اے عزیز زلیخا ماہ دیدار خورشید
رخسار ہے نامناسب آپسے انکار و استکبار ہے ولی نعمت روزگار کی متابعت مین منفعت صحیح
بسر کر اگر مثل فعل اجوف پر حرف علت زبان پر لاویگا اور ایسے عذر و بہانہ کو مضاعف گردانیگا تو
انتقام قہر و غضب سے سالم نرہیگا لفیف گنہگارون اور مقرون زندانیونکا ہو کر مفروق و مقرون کی
سزا پاویگا حضرت نبوی نے جواب دیا کہ شیر بیشۂ نبوت شہوت پرستان کفتار صفت کی روبہ بازی
فریفتہ نہو جاوے اور ہما سے بلند پرواز آشیانہ قرب صمدیت کنجشک سر سبز کے دام مین آوے
یہ کہکر حضرت نے مکر زنان سے پناہ مانگ کر جناب مالک غیب دان سے استعانت چاہی اور فرمایا
رب السجن احب الی مما یدعوننی الیہ والا تصرف عنی کیدہن اصب الیہن واکن من الجاہلین ترجمہ
واقعی مردان خدا مصیبت اختیار کرتے ہین معصیت سے انکار کرتے ہین کیا نہین دیکھا تو نے
قرآن مین کہ حضرت یوسف صدیق علیہ السلام کو جب زنان مصر دام تزویر و معصیت مین پھنسایا
چاہتی تھین تو حضرت نے کیا کہا فرمایا کہ خداوندا مجھکو قید پسند ہے اس بات سے جسطرف مجھکو
بلاتی ہین اور اگر تو دفع نکریگا مجھسے انکا فریب تو مائل ہو جاونگا انکی طرف اور بیعقل ہو جاونگا

## چودھوین حکایت

درویشی را ضرورتی پیش آمد گلیمی از خانۂ یاری بدزدید حاکم فرمود
دستش ببرند صاحب گلیم شفاعت کرد که من او را بحل کردم گفت بشفاعت
تو حد شرع فرو نگذارم گفت راست فرمودی اما هرکه از مال وقف چیزی
بدزدد قطعش لازم نیاید که الفقیر لا یملک شیئا هرچه درویشان راست
وقف محتاجان است حاکم دست از وی برداشت و ملامت کردن گرفت
که جہان بر تو تنگ آمده بود که دزدی نکردی الا از خانه چنین یاری گفت

شنیده که گفته اند خانهٔ دوستان بروب و در دشمنان مکوب بیت چون
فروبالی تسبیحی من بعجز اندر بده ٭ دشمنان را پوست برکن دوستان را پوستین ٭
تکلیم بیانش گذشت نفقه بفتحات اول وثانی وثالث آنچه بعیال واطفال خورش دهند از مدار
وغیاث شفاعت بالفتح درخواست کردن از کشف خواهش نمودن از منتخب ومؤید وصراح
بحل بکسرتین بخشیدن جرم وعفو کردن گناه از لطائف ومدار بمعنی معاف از بهار عجم چونکه فارسی میں
جار حطی نہیں آتی ظاہرا یہ لفظ عربی ہے حال آنکہ لغات معتبرہ عربی مثل صراح وقاموس ومنتخب وغیرہ میں
یہ لفظ نہیں آیا اس سے معلوم ہوا کہ اصل ہیل بفتح اول وکسر یا ہوز صیغہ صفت مشبہ رہا ہو بمعنی
ترک کردہ شدہ ورہا کردہ وگذاشتہ شدہ اور مجازا بمعنی معاف مستعمل ماخوذ ہیل بالفتح سے کہ مصدر ہی باب
فتح یفتح سے بمعنی ترک کردن وگذاشتن ہمراہ کاتبوں کی غلطی اور اہل تعلیم وتعلم کی بے التفاتی سے
بجائے حطی مشہور ہوا یا فی الاصل ہِل بکسرتین صیغہ امر کا ہلیدن بمعنی گذاشتن سے ہو کہ بعض محل میں
بمعنی اسم مفعول واقع ہوتا ہے جیسا کہ لفظ گزین کہ صیغہ امر ہی بمعنی اسم مفعول مستعمل ہے تقدیر یہاں ہوز
درست مگر یہ کہ بجا حطی بطریق ابدال ہو جیسا کہ حیز حال آنکہ اصل میں ہیز وبال تھا لیکن اس قسم کا
ابدال خالی ضعف سے نہیں اور ہو سکتا ہے کہ بحل بفتحتین وتشدید لام بمعنی بحلال شدن اور بای
موحدہ واسطے ظرفیت یا معیت کے بقاعدہ فارسی ہو اور حل بفتح وتشدید لام مصدر بمعنی حلال شدن
جیسا کہ منتخب میں ہے شارح سروری نے اسی توجیہ کو اختیار کیا ہے از غیاث حد بالفتح وتشدید دال
مارنا یعنی سزا دینا گنہگار کو تا بار دیگر گناہ نہ کرے از منتخب وغیاث شرع بالفتح مصدر ہے باب فتح
یفتح سے بمعنی راہ روشن اور راہ راست جو حق تعالی نے بندوں کے واسطے پیدا کیا اور حکم کیا از منتخب
وصراح وقف جو چیز کہ فی سبیل اللہ چھوڑ دی گئی ہو واسطے مساکین کے اور کسیکی ملک نہو اور بعض جگہ
بمعنی مطلق عطا مستعمل مصدر ہے باب ضرب یضرب سے از غیاث وصراح روب صیغہ امر ہے روفتن
بمعنی جاروب دادن از مؤید قولہ خانہ دوستان بروب یعنی دوستوں کے گھر سے جسقدر حاجت ہو
بے تکلف لو کہ محب صادق کبھی متعرض نہوگا قولہ در دشمن کوب یعنی انکے دروازہ پر احتیاج لیکر مت جا
پوست کندن کنایہ ہے ظاہر کرنے اور کسیکا عیب بیان کرنے سے از غیاث اللغات ومصطلحات
ترجمہ کسی درویش کو ایک ضرورت شدید پیش آئی ایک یار کے گھر سے کملی چرائی قاضی نے

جب سنکر اُسکو پکڑا اُسکے ہاتھ کاٹنے کا حکم دیا درویش نے درخواست کی کہ اُسکو چھوڑ دو مین نے اپنی کملی اُسپر مباح کی قاضی نے کہا تیری شفاعت سے مین حد شرع کی چھوڑ نہین سکتا اُسنے کہا آپ نے سچ فرمایا لیکن جو کوئی مال وقف چرا وے اُسپر کاٹنا ہاتھ کا لازم نہ آوے کیونکہ فقیر مالک نہین ہوتا کسی چیز کا جو کچھہ درویشون کا ہے وقف تھا جون کا ہے حاکم ہاتھ کاٹنے سے دست بردار ہوا اور اُسکو یون ملامت کرنے لگا کہ کیا جہان تجھپر تنگ آیا تھا جو چوری کی مگر ایسے یار کے گھر سے جسنے تجھکو سمجھایا ہاتھ کٹنے کے ضرر سے اُسنے کہا کیا آپنے نہین سنا جو عقلا کہگئے ہین کہ دوست کے گھر صاف کنجیو چھپٹ ہین ہاتھ آوے لے اپنے تصرف مین لا اور دشمن کے دروازہ پر التجا نہ لیجا

بیت مفلسی مین عاجزی کرنا کبھی بہتر نہین ؛ دشمنونکا پوست کھینچ اور دوستون کا پیرہن ؛

## ہندرھوین حکایت

یکی از پادشاہان پارسائی را دید گفت ہیچت از ما یاد می آید گفت بلی وقتیکہ خدای را فراموش میکنم بیت ہر سو دود آن کش ز در خویش براند ؛ وانرا کہ بخواند بدر کس ندواند ؛ قولہ ہیچت از ما آہ یعنی اوقات خاص مین کچھہ مجھکو بھی تو یاد کرتا ہے بلی بفتح باے موحدہ وکسر لام یہ لفظ موضوع ہے واسطے تصدیق کلام کے اصل مین عربی ہے بفتح لام مگر فارسیون نے بکسر لام استعمال کیا ہے از غیاث قولہ براند فعل مضارع ہے اسمین ضمیر فاعل کی راجع بطرف خدا تعالی قولہ ندواند یعنی محتاج غیر کا نکرے حاصل اس سخن کا یہ کہ جب کوئی شخص اہل دنیا کی صحبت سے کنارہ کش ہو لیکن خداوند تعالی کے ساتھ الفت وعشق صادق رکھے تو وہ کارساز بے نیاز اُسکو ایسا مستغنی کردیے کہ پھر دوسرے کی طرف احتیاج توجہ وتعلق کی باقی نرہے چنانچہ ایک شارح لکھتا ہے کہ منصور بن عمار ایک مرد مومن یتیم تھا والدہ اُسکی چرخہ زنی اوقات بسر کرتی ایک روز اُس ضعیفہ نے دو درم منصور کو دیے کہ ایک کی روٹی دوسرے کی روئی خرید لاوے وہ جو گھر سے نکلا تو دیکھا کہ دو شخص دو درم کے واسطے باہم ناکت کشتی کر رہے ہین اسنے بغرض رفع خصومت دونون درم انکو فی سبیل اللہ دے ڈالے اور والدہ سے آکر خبر دی وہ مومنہ بہت خوش ہوئی اور اسکے حق مین دعاے خیر وبرکت دیکر ایک کلا وہ سوت حوالہ کیا کہ اسکو فروخت کرکے کچھہ کھانے کو لے آوے وہ بازار مین گیا تو ایک ماہی فروش کے پاس دو مچھلیان سڑی ہوئی پائین

بعوض سوت کے خرید لین اور اپنے گھر لاکر والدہ کو دین اسنے مچھلی کا پیٹ چاک کیا تو اسکے صدف
سینہ سے ایک گوہر آبدار پایا کہ دو ہزار اشرفی کو بکا اسوقت ایک آواز غیب آئی کہ ای منصور یہ
اشرفیان عوض ہین ایک درم کے ہین جو تونے راہ خدا مین دیا دوسرا درم تیری آخرت مین کام آویگا
تتمہ ایک بادشاہ نے کسی پارسا کو دیکھا پوچھا کہ اوقات خاص مین کبھی مجھکو بھی تو یاد کرتا ہی
اسنے کہا کبھی تیری یاد دل مین نہین پاتا ہون ہان مگر اسوقت کہ خدا کو بھول جاتا ہون بیت
جکو اتا پھرے چرخ ہا حق جسکو بھولا وے ؛ وہ جسکو بلاوے وہ بھلا کیون کہین جاوے ؛

## سولھوین حکایت

یکی از صالحان بخواب دید بادشاہی را در بہشت و پارسائی را در دوزخ پرسید
کہ موجب درجات این چیست و سبب درکات آن چہ کہ مردم بخلاف آن
ہمی پنداشتند ندا آمد کہ آن بادشاہ بمحبت درویشان در بہشت است
واین پارسا بتقرب بادشاہان در دوزخ قطعہ دلقت بچہ کار آید و تسبیح و مرقع
خود را ز عملہای نکوہیدہ بری دار ؛ حاجت بکلاہ برکی داشتنت نیست ؛
درویش صفت باش و کلاہ تتری دار ؛ درجات و درکات جمع ہی درجہ و
درکہ کی النار درکات والجنۃ درجات یعنی طبقات دوزخ کو درکات کہتے ہین اور منازل بہشت کو
درجات از صلح قولہ آن پادشاہ آہ یہ کلام مطابق اس حدیث کے ہی کہ نعم الامیر علی باب الفقیر
وبئس الفقیر علی باب الامیر حاصل مطلب اس خبر کا ظاہر یہ ہی کہ خوشا حال اس امیر کے جو
[illegible] از راہ انکسار فقیر کے دروازہ پر جاوے اور انکی مصاحبت کرے
قیامت کے دن اسکی جگہ بہشت مین ہوگی اور برا حال اس فقیر کا جو رزاق حقیقی کو چھوڑ کر
رزاق مجازی یعنی امرا کے دروازہ پر بھیک مانگے روز حشر اسکی جگہ جہنم مین ہوگی واقعی
کہ بادشاہ کی محبت اور [illegible] مین بخوف بادشاہ اصلاً مطلقاً خدا کا خوف باقی نہین رہتا اور
[illegible] الایمان [illegible] ہرگاہ ایمان نرہا تو اسکے جہنمی ہونے مین کیا شبہ ہی تسبیح
یعنی سبحان اللہ گفتن مگر اس جگہ بنظر مناسبت دلق و مرقع کے مراد سبحہ ہی قولہ کلاہ برکی
فاضل مشرقی شرح عربی سے نقل کرتا ہی کہ برکی بفتحتین با موحدہ و را مہملہ و کسر کاف تازی

ایک جامہ ہو کہ پشم شتر سے بنتے اور فقرا اس سے کلاہ و قبا بناتے ہیں انتہی اور صاحب فرہنگ جہانگیری
اسی معنی پر اسی قول کو سند لایا ہے اور شارح فاضل لکھتا ہے کہ یہ تحقیق بعض شارحوں کی ہے لیکن مشہور ترکی
بتاء فوقانی نسبت ہے بترک بسکون الاوسط لیس فتح راے مہملہ خصائص یا نسبت سے ہے یا بجہت ضرورت
شعری انتہی اور صاحب خیابان لکھتا ہے کہ دونوں توجیہ فتح راے مہملہ کی محل نظر ہے کیونکہ تتر نام ایک اقلیم کا ہے
جو متصل چین کے واقع ہے اور یاے نسبت اس سے لاحق ہو فارسی میں پائی نہیں گئی اور ضرورت شعر کی
اساتذہ پر تہمت ہے مگر یہ کہیں کہ قادر سخن کو زبان میں تصرف جائز ہے اور یہ تصرف نہ از راہ عجز بلکہ از رو
قدرت و تصرف کے ہے اور دونوں میں فرق بعید ہے اقول ترک بفتح تاء فوقانی و سکون راء مہملہ جو
آدمی کو کہتے ہیں اور اسی معنی پر تارک بفتح راء مہملہ ہے بیان و مؤید یہی ہے جو [illegible] ہے کہ ترک بتحتانی
مخفف تارک کا ہے اس صورت میں احتیاج ضرورت شعری کی باقی نہیں رہتی ہے ترکی بتحتانی مثل کالی کے
پشم شتر سے بنتے ہیں اکثر فقرا اسکی قبا و کلاہ بناتے ہیں از بیان تتری منسوب ہے تتر کہ مخفف
تاتار کا ہے اور ایک ملک ہے ترکستان میں کہ سابق اسکے ساکنان وہاں کے کافر تھے از غیاث اللغات
ترجمہ کسی صالح نے خواب میں عرصۂ قیامت اور ایک بادشاہ کو بہشت میں اور ایک پارسا کو
دوزخ میں دیکھا کہ فرشتے لیے جاتے ہیں پوچھا کہ بادشاہ کی ترقی کا موجب اور پارسا کے تنزل کا
سبب کیا ہے کہ لوگ برخلاف اسکے گمان رکھتے تھے آواز آئی کہ بادشاہ فقرا کی محبت سے بہشت میں
گیا ہے اور پارسا بادشاہوں کی مصاحبت سے دوزخ میں **قطعہ** کام آوے نہ تجھے کچھ خرقہ
نہ تسبیح ۃ لازم کر نیک کام سے اپنے کو بری [illegible] تاج برکی پوشش [illegible] ظاہر ہو اسے چاہیے
باطن رسیدہ درویش کلاہ تتری رکھ ۃ

[illegible]

پیادہ سر و پا برہنہ با کاروان حجاز از کوفہ بدر آمد و ہمراہ ما
شد و معلومی نداشت خرامان ہمی رفت و می‌گفت **قطعہ** نہ بر اشتر
سوارم نہ چو اشتر زیر بارم ۃ نہ خداوند رعیت نہ غلام شہریارم ۃ غم موجود
و پریشانی معدوم ندارم ۃ نفسی می‌زنم آسودہ و عمری بسر آرم
معلوم کنایہ مال و زر اور درم و دینار سے اور فارسی یعنی زر اس جہت سے کہ بسبب شہور کے

کچھ حاجت نام لینے کی نہیں جیسے یقین کہ بمعنی مرگ مستعمل ہی از غیاث خراسان فارسی ستبھر عربی باناز و تکبر روندہ از مؤید **قوله** نہ باشتر آد **قال آرزو** یہ بیت چاہیے کہ اس اسلوب ہو نہ باشترے سوارم نہ چو خر بزیر بارم ؛ نہ خلیفہ رعیت نہ غلام شہریارم کیونکہ اس صورت مین بے تکلف موزون ہوتی ہی اور عامہ نسخہ مین مصرعہ اول مین نہ چو شتر زیر بارم اور مصرع ثانی مین نہ خداوند رعیت واقع اس صورت مین لفظ شتر کو ساکن الاوسط اور لفظ خداوند بحذف پڑھنا چاہیے تاکہ وزن درست ہو **قال صاحب خیابان** وزن اس بیت کا چار فعلات سے ہی **قال صاحب شکرستان** یہ نظم نہیں بلکہ نثر ہی موزونیت اسکی اتفاقی ہی چنانچہ بعضے احادیث موزون ہو گئے ہین انتہی اقوالہم **و انا اقول** خان آرزو نے جو اس بیت کو ناموزون ٹھہرا کر شیخ کے قول مین بغرض موزونیت کے اصلاح دی غلط فہمی انکی ہی فی التحقیق یہ بحر رمل مثمن صدر و ابتدا مخبون و حشو بعضے سالم و بعضے مخبون و عروض و ضرب سالم ہی چنانچہ صاحب غیاث اسی قطعہ کو سند لایا ہی تقطیع اس قطعہ کی واسطے توضیح کے لکھی جاتی ہی **قطعہ**

نہ باشتر بر سوارم نہ چو اشتر زیر بارم ؛ نہ خداوند رعیت نہ غلام شہریارم ؛

فعلاتن فاعلاتن فعلاتن فاعلاتن فعلاتن فعلاتن فعلاتن فعلاتن ؛

غم موجود و پریشانی معدوم ندارم نفسی می زنم آسودہ و عمری بسر آرم ؛

فعلاتن فعلاتن فعلاتن فعلاتن فعلاتن فعلاتن فعلاتن فعلاتن ؛

اور صاحب خیابان نے جو اس بیت کے وزن چار بار فعلات فعلات سے لکھے کمال حیرت ہی چار فعلات سے اس بیت کو کچھ علاقہ نہین اور زیادہ تر تعجب ہی صاحب شکرستان سے کہ باستدلال بعض آیات و احادیث اسکو نثر لکھتا ہی کیونکہ آیات اور احادیث مین موزون ایک مصرع کا البتہ اتفاقیہ ہی نہ یہ کہ چار چار مصرع برابر موزون ہو جاوین اور ظاہر کہ ہرگاہ بحر اس قطعہ کی درست ہی تو موزون ہو جانا اسکا اتفاقیہ محض زیادتی ہی ورنہ جتنے قصائد و غزلیات تصنیف ہوئے ہین سبکو نثر کہہ سکتے ہین **قوله** بر سوارم اس جگہ لفظ بر زائد ہی **ترجمہ** ایک پیادہ سر و پا برہنہ مفلس حد سے زیادہ حجاز کے قافلہ کے ساتھ کوفہ سے نکلا اور ہمارے ہمراہ ہوا مین نے دیکھا کہ وہ اپنے پاس کچھ نہ رکھتا تھا خوش و محظوظ چلا جاتا

اور یہ کہتا تھا **قطعہ** نہ ہون مثل اونٹ بوجھل نہ شتر سوار ہون سکین ٭ نہ غلام بادشاہ ہون
نہ تو شہریار ہو سکین ٭ نہ مجھے ہی نقد کا غم ہے نہ ہی مفلسی کی پروا ٭ برطرح سے چین سے گذرے ہی
کسی پر نہ بار ہون مین ٭ اشتر سواری گفتش ای درویش کجا میروی
برگرد کہ بسختی بمیری نشنید و قدم در بیابان نہاد و برفت چون
بنخلہ بنی محمود رسیدیم توانگر را اجل فرا رسید و درویش
ببالینش آمد و گفت ما بسختی نمردیم و تو بر بختی بمردی **بیت** شخصی
ہمہ شب بر سر بیمار گریست ٭ چون روز شد او بمرد و بیمار بزیست
**قطعہ** ای بسا اسب تیزرو کہ بماند ٭ کہ خر لنگ جان بمنزل برد
بسکہ در خاک تندرستان را ٭ دفن کردیم و زخم خوردہ نمرد
نخلہ ایک درخت خرما از صراح نخلہ بنی محمود نام ایک موضع کا درمیان مکہ و مدینہ
از صراح باغ خرما از بیابان چند درخت خرما انبوہ یا اندکی **مطلب** ایک شتر سوار نے
اس سے کہا اے درویش کہان جاتا ہے پھر جا نہیں تو سختی سے مریگا کچھ نہ سنا قدم
بیابان مین رکھا بیلا اور بے اندیشہ چلا جب نخلہ بنی محمود کے پاس قافلہ پہونچا اتفاقا
تونگر شتر سوار کی اجل آ پہونچی اور مرگیا درویش نے اسکے سرھانے آکے یہ کہا ع ہم نہ سختی مین مر
مرگیا تو بختی پر **بیت** رات بھر اک سر بیمار پہ روتا تھا کھڑا ٭ صبح وہ مرگیا بیمار وہ جیتا
اٹھ بیٹھا **قطعہ** تھک گئے کتنے باد پا دیکھے ٭ گدھے لنگڑے مقام پہ پہونچے
خاک مین مل گئے بھلے چنگے ٭ زخم خوردہ ہین بد توان جیتے

## اٹھارھوین حکایت

عابدی را پادشاہی طلب کرد اندیشید کہ داروئے بخورم
تا ضعیف شوم مگر اعتقاد در حق من زیادہ کنند آوردہ اند کہ دارو
قاتل بود بخورد و بمرد **قطعہ** آنکہ چون پستہ دیدمش ہمہ
مغز ٭ پوست بر پوست بود ہمچو پیاز ٭ پارسایان رو
در مخلوق ٭ پشت بر قبلہ میکنند نماز **بیت**

چون بندہ خدای خویش خواند * باید کہ بجز خدا نداند * پستہ فارسی فستق بضم فا و فتح تا عربی معرب فارسی لیکن فتح عربی کو داہنے ہی ہیں * فارسی بجمل عربی قولہ دیدمش اس جگہ دیدن کے معنی دیکھنا بچشم سر نہیں بلکہ بچشم دل مقصود کہ مراد اُس سے جاننا ہے روی بہ پشتش گذشت قولہ پارسایان روی در مخلوق * کنایہ ہے پارسایان ریاکار سے قولہ آنکہ چون پستہ آہ اقول حاصل مطلب اس قطعہ کا یہ کہ اُس عابد کو تو نے جو مثل پستہ سراسر مغز اور عابد خالص سمجھا وہ درحقیقت پستہ بے مغز مثل پیاز کے تہ بتہ پوست تھا مطلق اُسمیں مغز نہ تھا یعنی عابد خالص نہ تھا اور جن پارساؤن کا روے دل مخلوق میں ہے اور خلائق کے دکھانے کے واسطے اظہار پارسائی بغرض طلب منفعت کے رو بقبلہ نماز پڑھتے ہیں درحقیقت خدا سے منحرف ہیں اور گویا پشت بقبلہ نماز پڑھتے ہیں اور کیفیت نماز کی جسطرح سے چاہیے انشاء اللہ تعالی باب ہشتم کی تیسویں حکایت جدال سعدی کے اوایل میں لکھی جائیگی ترجمہ ایک عابد کو کسی بادشاہ نے بلایا وہ کوتاہ اندیش سوچا کہ ایسی دوا کھاؤن کہ سست و ناتوان ہو جاؤن تا بادشاہ میری زہد و عبادت کی راستی میں یقین کامل کرے اُس ناقص العقل گدھے خود پرست مکار کی یہ فکر باطل تھی کہتے ہیں دھوکے سے وہ دوا کھائی جو مثل سم قاتل تھی کھاتے ہی آنکھیں بند کر ایکدم کھڑ[illegible] ملک وجود کو ہیچ و پوچ اور نابود سمجھ بادشاہ کی ملاقات سے اصلا توجہ نکی جیسے پیدا ہوا تھا لنگوٹا سیلی کفنی چادر لپیٹ سیدھی ملک عدم کی راہ لی قطعہ سمجھا پستہ سا جسکو پاک مغز * تہ بتہ پوست تھا وہ مثل پیاز * منحرف جنکا دل ہو خالق سے * شرق رو گو پڑھتے ہیں وہ نماز *

بندے خالق کے جو دل سے اچھا ہو * اُسکے سوا غیر کو سمجھا نہ *

## انتیسویں حکایت

کاروانی را در زمین یونان بزدند و نعمت بیقیاس ببردند بازرگانان گریہ و زاری بسیار کردند و خدا و رسول را شفیع آوردند فایدہ نبود

بیت چو پیروز شد دزد تیرہ روان * چہ غم دارد از گریہ کاروان

لقمان حکیم در آن کاروان بود یکی گفتش کلمہ چند از حکمت و موعظت با اینان بگوئی باشد کہ برخی از مال ما دست بدارند

دریغ باشد کہ چندین نعمت ضائع گردد گفت دریغ باشد کلمۂ حکمت با ایشان گفتن قطعہ آہنی راکہ موریانہ بخورد ٭ نتوان برد ازو بصیقل زنگ ٭ با سیہ دل چہ سود گفتن وعظ ٭ نرود میخ آہنین در سنگ ٭ قطعہ بروزگار سلامت شکستگان دریاب ٭ کہ جبر خاطر مسکین بلا بگرداند ٭ چو سائل از تو بزاری طلب کند چیزی ٭ بدہ وگرنہ ستمگر بزور بستاند ٭ کاروان فارسی ستارہ و قافلہ عربی قولہ زدند یعنی قطاع الطریق زدند اور زدن بسواے معنی معروف بمعنی غارت کردن بھی آیا ہے از غیاث چنانچہ قطاع الطریق کو اسی جہت سے راہزن کہتے ہیں بیانش گذشت فائدہ اینچہ از دانش و مال گرفتہ و دادہ شود از منتخب بھیر و زد و فیروز غارت نالب و بمعنی عربی از بہان شرحی بیانش گذشت قولہ دست بارند و داشتن کنایہ ہے چھوڑ دینے سے موریانہ و مورچانہ دیمک موریچہ و زنگ فارسی بضم اول بروزن جہار از تاج اللغات جبر شکستہ کو باندھنا اور کسیکو خوشحال کرنا از منتخب ترجمہ ایک قافلہ کو سرزمین یونان میں راہزنوں نے لوٹا مال و اسباب بیحساب لیگئے کہ ایک تنکا نہ چھوڑا سوداگروں نے بہتیری گریہ و زاری کی خدا اور رسول کی دہائی دی کچھ فائدہ نہ بخشا بیت جو ہو چور غالب بڑا ہی ستم ٭ کوئی روئے سر پیٹے کیا اسکو غم ٭ لقمان حکیم بھی اُس قافلہ میں تھا ایک شخص نے اُس بزرگ سے التماس کیا کہ چند کلمے حکمت و نصیحت کے تو بھی انسے کہہ شاید تھوڑا سا مال ہم لوگوں کا خدا ترسی کرکے چھوڑ دیں افسوس آتا ہے کہ اتنا مال مفت ہاتھ سے ضائع جاتا ہے فرمایا کہ رائگان ہے انسے کلمہ حکمت کہنا بہتر ہے چپ رہنا قطعہ مورچا لوہے کو جو کھا جاوے ہے ٭ نہ ہو صیقل سے صاف اسکا جنگ ٭ سنگ دل سے عبث ہر کہنا وعظ ٭ میخ آہن کرے نہ سنگ میں گھر ٭ قطعہ تونگری میں فقیروں کے ساتھ کر تو سلوک ٭ کہ کچھ دیوے ہر صدقہ ہزار آفت کو ٭ مانگے زاری سے سائل تو بے تامل دے ٭ وگرنہ زور سے لے چھین ظالم بدخو ٭

## بیسویں حکایت

چندانکہ مرا شیخ اجل ابو الفرج بن جوزی رحمۃ اللہ علیہ ترک سماع فرمودی و بخلوت و عزلت اشارت کردی عنفوان شبابم غالب آمدی

و ہوا و ہوس طالب ناچار بخلاف راے مربی قدمی چند برفتمی و از سماع و مجالست
حظی برگرفتمی و چون نصیحت شیخم یاد آمدی گفتمی بیت قاضی ار با ما نشیند
برفشاند دست را ٭ محتسب گر می خورد معذور دارد مست را ٭ ابوالفرج
کنیت ہے شیخ مرحوم کے استاد کی مدرس مدرسہ نظامیہ و محدث صاحب رسالہ تلبیس ابلیس
رد میں فرقہ صوفیہ کے از زبان آرزو قدم بفتحتین پیش پا از صراح پاے و پیش پاے و لی
دالنیا از مؤید فاصلہ میان دو قدم از غیاث چند یعنی شمار غیر معین از مؤید و برہان قولہ
قدمی چند اقول اس عبارت سے مراد تھوڑی دور ہے سماع سننا راگ کا از غیاث اللغات
دست افشاندن کنایہ ہے ناچنے سے از برہان محتسب بیانش گذشت ترجمہ
جتنا کہ مجھکو شیخ بزرگ ابوالفرج جوزی رحمۃ اللہ علیہ واسطے ترک مجلس غنا کے فرماتے اور واسطے تنہائی
و گوشہ نشینی کے سمجھاتے آشنا ہی جوش آغاز جوانی مجھپر غالب ہوتا اور نفس امارہ راگ
رنگ کی لذت کا طالب ہوتا چار و ناچار خلاف راے استاد علامہ روزگار کتنی ہی دور مجلس
غنا کی طرف یا دوڑ جاتا گانے بجانے اور یگانے و بیگانے کی صحبت سے مزہ اٹھاتا اور جب
نصیحت استاد کی یاد آتی تو یہ زبان پر لاتا بیت بیٹھے یار قاضی تو اٹھکر ناچے آپ بھی
ہو مستا ٭ محتسب میکش پھرے میخانوں میں خود گھومتا ٭ تا شبی بمجمع قومی برسیدم
که دران میان مطربی دیدم بیت گوئی رگ جان می گسلد زخمہ
ناسازش ٭ ناخوشتر از آوازہ مرگ پدر آوازش ٭ گاہی انگشت حریفان
ازو در گوش و گہی بر لب که خاموش ٭ شعر نہاج الی صوت الاغانی لطیبہا ٭
وانت مغن ان سکت نطیب ٭ بیت نبیند کسی در سماعت خوشی ٭
مگر وقت رفتن که دم درکشی ٭ مثنوی چون بآواز آمد آن بربط سراے
کدخدا را گفتم از بہر خداے ٭ زیبقم در گوش کن تا نشنوم ٭ یا درم بکشای
تا بیرون روم ٭ رگ جان فارسی شریان عربی ہر رگ جہندہ کو کہتے ہیں عموماً اور وہ
رگ جو ہفت اندام کے نیچے متعلق بدل ہے خصوصاً وہ رگ اگر خدانخواستہ کٹ جاوے تو آدمی
ہرگز نہ بچے گسلد بیانش گذشت زخمہ فارسی مضراب عربی جوہ ہندی جس سے بربط او

تنبورہ و ستار وغیرہ بجاتے ہین از مؤید و غیاث نا ساز بے اصول و خارج از نغمہ و بے وضع از برہان
آوازہ شور و غل اور نام کی شہرت کا بھی ہے جسکو شش آوازہ کہتے ہین تفصیل چھیون نغمہ کی یہ ہے
سلمک و شہناز و مایہ و نوروز و گردانیا و گوشت از بیان نہاج صیغہ واحد مذکر غائب فعل
مضارع مجہول باب افعال سے مادہ اسکا ہیج و ہیجان ہے بمعنی برانگیختن و برانگیختہ شدن
لازمی و متعدی دونون آیا ہے از صراح الی بتشدید یائے متکلم بمعنی سوے من صوت آواز
اغانی بالفتح جمع ہے اغنیہ بضم اول و تشدید یائے تحتانی کی بمعنی سرود یعنی گانا از صراح منتخب
وامانی و اضحیہ و اضاحی اور اغنیہ اس ساز کو کہتے ہین جو ہاتھ سے بلا نفخ دم کے بجاتے ہین مثل چنگ
و رباب وغیرہ اور مزمار اسکو کہتے ہین جو بنفخ دم سے بجاتے ہین مثل نے و موسیقار از [illegible]
طیب بالکسر بمعنی خوشی و پاکی از مؤید بوئے خوش و خوشی طیب از غیاث منتخب [illegible]
مغنی بتنوین نون مشدد اصل مین مغنیٌ تھا صیغہ اسم فاعل ہے بمعنی گانے والا سکت
صیغہ واحد مذکر حاضر معروف بمعنی خاموش رہے تو تطیب صیغہ واحد مذکر حاضر مضارع
بمعنی خوش باشد قولہ نہاج آہ قال صاحب الخیابان نہاج بصیغہ متکلم مع الغیر مضارع مجہول
ہے ہیجان سے اور نطیب صیغہ متکلم مع الغیر مضارع معروف ہے طاب یطیب سے بمعنی خوش
ہیتو ہم خلاصہ معنی یہ کہ برانگیختہ ہوتا ہون مین طرف آواز سازون کے بسبب اسکی خوش آوازی
کے اور تو ایسا مطرب ہے کہ جب چپ ہوتا ہے تو مین خوش ہوتا ہون اور بعضے شارحون نے نہاج
بصیغہ مضارع غائب مجہول لیا ہے حال آنکہ مفعول مالم یسم فاعلہ اسکا پیدا نہین ہے پس محتاج
تاویل کا ہوتا ہون اقول اس شعر مین لفظ طیب بکسر با موحدہ مجرور الی کا ہے نہ کی صورت
مین البتہ مفعول مالم یسم فاعلہ مفقود ہوتا ہے بغیر تاویل کے معنی درست نہین ہو سکتے لیکن
اگر لفظ الی کو بتشدید یائے متکلم پڑھین تو وہی یا متکلم مجرور الی کی ہوگی اور لفظ طیب الاغانی
بضم با موحدہ مضاف ساتھ مضاف الیہ کے بلکہ مفعول مالم یسم فاعلہ نہاج کا ہوگا اس
صورت مین حاجت تاویل کی باقی نہین اور نطیب کو متکلم مع الغیر طاب یطیب سے لیا ہے در صورتیکہ
مصرع اول مین لفظ الی بتشدید یا تحتانی ہو تو چاہیے کہ مصرع ثانی مین لفظ تطیب کو بھی بتشدید
یا تحتانی باب تفعیل سے پڑھین تاکہ وزن مین خلل نہ آوے اور تطیب [illegible] یائے تحتانی بمعنی خوش کردن

کنز اللغات میں آیا ہے مؤلف کے نزدیک یہی صورت درست معلوم ہوتی ہے اور لفظ الیٰ سے مراد
الیٰ قلبی ہے اور لفظ صوت میں تار تانیث نہ سمجھنا چاہیے کہ بیاج کی تذکیر میں خلل پیدا ہو جیسا چنانچہ یہ مثل
انتشر صوتہ فی الناس صراح میں موجود والانتشر پھیلنا معنی اس شعر کے یہ ہیں کہ پہنچی جاتی ہے طرف میرے
قلب کے صدا باجوں کی بسبب خوش آہنگی کے اور یہ مغنی تو ایسا بدآواز ہے اگر چپ ہو تو خوش کرے میرے دلکو
یعنی باجوں کی آواز دمساز دلکو بھاتی ہے شعر چنگ بے انداز بیہوش پرداز سے جان جاتی ہے بربط
نام ایک ساز کا ہے مثل طنبور کا سر بزرگ شکم سینہ پہلا اور دستہ کوتاہ از برہان و رشیدی
و غیاث کد خدا صاحب خانہ از برہان زیبق و ژیوق و زاوق معرب جیوہ و زیواہ بروزن میوہ
و سیماب فارسی پارہ ہندی معدن زر و نقرہ سے حاصل ہوتا ہے از مؤید و برہان و صراح و منتخب
کان میں ڈالنا مورث صرع و سکتہ و اختلاط عقل ہے تدبیر اسکے دفع کی یہ ہے کہ ایک پانوں سے
کھڑا ہو کر جست کرے اور روغن گرم کان میں ٹپکا دے اور کندش سے چھینکے اگر ان تدبیروں سے
دفع نہو تو سلائی رانگ کی کان میں ڈال کر پھرا دے تاکہ سیماب اوسمیں لپٹ کر باہر آوے
از طب یوسفی و کفایہ منصوری اقول ظاہر کہ صرع و سکتہ و اختلاط عقل کی حالت میں آدمی
کیونکر سن سکتا ہے ترجمہ آخر کار ایک رات کسی مجلس میں بخت رسا کی تائید سے میں بھی تھا
وہاں دیکھا کہ ایک مطرب گا رہا ہے اسکے اوصاف کیا کہوں شیطان کے کان بہرے بیت
یاران کی جاتی رگ جان جب بجاتا ساز تھا ٭ گریۂ مرگ پدر سے بھی وہ بدآواز تھا ٭ اہل مجلس کبھی
انگشت در گوش کبھی لب پر کہ خاموش بیت سنکے باجوں کی صدا روح کو راحت ہووے
پر تو ساکت ہو تو دلکو بھی فرحت ہووے بیت تیرے گانے سے کوئی خوش ہوئے گا ٭
مگر وقت جانے کے جب کھینچے دم ٭ مثنوی جب لگا وہ گانے یہ میں نے کہا ٭ اہل خانہ سے
کہ از بہر خدا ٭ یا تو پارہ کان میں بھر دے مرے ٭ یا میں گھر جاؤں تو در کو کھول دے ٭ فی الجملہ

بپاس خاطر یاران را موافقت کردم و شبی چندین مجاہدہ بروز آوردم

قطعہ مؤذن بانگ بے ہنگام برداشت ٭ نمیداند کہ چند از شب گذشتہ است
درازی شب از مژگان من پرس ٭ کہ یکدم خواب در چشمم نگشتہ است

بامدادان بحکم تبرک دستاری از سر و دیناری از کمر بگشادم و پیش مغنی بنہادم

درویشان از بان خرقه وجبه وبفتح عربی ژند وبمعنی وہزار میخی فارسی گدڑی ہندی از لغا نفس
یعنی وہ جامہ جسمین ٹکڑے مختلف الالوان پیوند کرین اور یہ لباس مخصوص فقیرون کا ہی مشائخ
شیوخ واشیاخ وشیخہ بکسر شین معجمہ وفتح تحتانی وشیخان وشیخہ بفتح میم وسکون شین وشیوخا جمع ہے
شیخ کی از صراح یعنی پیر وخواجہ اور صاحب منتخب لکھتا ہی کہ شیخ کی جمع مشیخہ ہی اور مشائخ جمع الجمع ہی اور
صاحب قاموس لکھتا ہی کہ مشائخ بھی جمع شیخ کی ہی اور صاحب کشف لکھتا ہی کہ شیخ باصطلاح سالکان
انسان کامل کو کہتے ہین کہ شریعت وطریقت اور حقیقت مین رسا ہو قولہ خرقہ مشائخ قال
الشارح الفاضل اطلاق مشائخ کا ایک شخص پر عرف عام مین واقع ہوا ہی جیسے نظام الدین اولیا
اور چونکہ حضرت شیخ نے ایک شخص کے قول کو نقل کیا لہذا وہی عبارت جو اسکے زبان سے نکلی بیان کی
اقول چونکہ فرقہ فقرا مین دستور ہی کہ بعض مریدان صادق العقیدت کو لباس خاص مثل تاج یا دستار یا کلاہ
وغیرہ عنایت کرتے ہین اور وہ جامہ واسطہ بواسطہ ایک کے ہاتھ سے دوسرے کو پہونچتا ہی اس لحاظ سے لفظ مشائخ
کہا اور اطلاق لفظ مشائخ کا ایک شخص پر ہرگز درست نہین اور تمثیل نظام الدین اولیا کی باظہار عرف عام
قابل پذیرائی نہین کیونکہ غالبا فی الاصل لقب شاہ نظام الدین کا قطب الاولیا رہا ہو بسبب کثرت
استعمال کے لفظ قطب ساقط ہو گیا ہو قولہ ضمہ سندہ زر وسیم از منتخب دف وعکل عربی دائرہ
فارسی دف ہندی از لغا نفس مطرب وبمعنی عربی مغنیا گر ورامشگر وسرودگوئی فارسی گویا ہندی
از لغا نفس قولہ مطربی آہ لفظ مطرب کی یا ے توصیفی ہے یعنی چنین مطرب اور دور از ین خجستہ سیر آ
جملہ معترضہ ہی اور جملہ معترضہ اسکو کہتے ہین کہ درمیان دو جملے کے واقع ہو کہ چندان فائدہ معتد بہ رکھتا ہو
یعنی اگر اسکو نکال ڈالین تو معنی مین خلل پیدا ہو اور کبھی و باین بیش آ وے صفت ہی مطرب کی اور دور از ینجا
خجستہ سیر کا کلمہ استفادہ ہی یعنی اسکی پناہ لیتے ہین بدی کا گذر اس جگہ نہو وہ دور رہے تو بہتر ہی
قولہ مرغ ایوان آہ اقول مرغ ایوان کنایہ ہی طائرون کی تصویر سے کہ اکثر مردم شائقین در و دیوار
اور چھت مین نقوش تصویرون کے بنواتے ہین اور یہ شعر اس مطرب کی مذمت مین بطریق مبالغہ کے
واقع ہوا یعنی وہ مطرب اسطرح کا کریہ الصوت تھا کہ اسکی آواز مکروہ وحشت انگیز سے مرغ ایوان بھی
اڑ گئے جیسا کہ طالب آملی کے اس شعر مین مدح معشوق کی بطریق مبالغہ واقع ہے ع بہتن بو یا کنند
گلہای تصویر نہالی را ⁂ بیدار سازد خفتگان نقش قالی را ترجمہ معطر کرے وہ گلہاے تصویر نہالی کو

جگادے شور کردن سے خفتگان نقش قالی کو ۔ راست نام ہے ایک مقام کا منجملہ بارہ مقام کے
مغنیوں کے سر بردن کنایہ ہے زیادہ بکنے اور درد سر دینے سے از بیان ترجمہ قصہ مختصر یاروں کی
خاطر سے وہ بیچارہ ساری رات اختر شماری میں کاٹی آنکھیں پتھرا گئیں بخت خوابیدہ کو کس کس شور و غوغا سے
جگایا تب اسنے دامن مشکین شب کا اٹھا کر گریبان صبح سے ملایا قطعہ موذن نے اذان کی
کیا ہی بیوقت ۔ نہ اسکو ہوئی اطلاع نہ شب کی ۔ درازی اسکی میری آنکھ سے پوچھ ۔ پلک بیداری کی
اک دم نہ جھپکی ۔ صبح کو بنظر اسکے کہ اس مطرب کا گانا میرے حق میں مبارک ہوا کہ میں نے مجلس غنا میں
جانے سے توبہ کی سر سے اوتار کر دستار اور کمر سے کھولکر دینار پیش کئے آگے رکھا اور اسکے گلے سے لگ
شکر اسکے احسان کا کیا یاروں نے اسکے حق میں میری ارادت جو خلاف عادت دیکھی میری کوتاہی
رائے پر حمل کرنے لگے اور وہاں منھ پر ہاتھ رکھکے مسکرانے لگے انہیں میں سے ایک نے زبان طعن کی دراز کی
اور عتاب و رسوائی آغاز کی کہ یہ حرکت تو نے نامناسب کی لائق خرقہ بزرگوں کا ایسے نا شخص کو دیا
جسنے کیفیت [illegible] روزہ [illegible] کی دینار کو اسکو دیا کہ آسکے درہم جسکے [illegible]
وقت میں [illegible] ایسا مطرب ہو اور اس گھر [illegible] ۔ دیکھا ایک جا دو بار [illegible] ۔ راست
جو اسکے حلق سے اٹھا ۔ خلق کا رونگٹا کھڑا ہوا [illegible] اڑ جاتا ۔ مجھے ایذا دی بیچارہ
حلق اپنا [illegible] گفتم مصلحت آنست کہ زبان تعرض کوتاہ کنی کہ مرا کرامت او
ظاہر شد گفت مرا بر کیفیت آن واقف گردان تا ہمچنین تقرب جوئیم
و بر مطایبت کہ کردم استغفار کنیم گفتم بعلت آنکہ مرا شیخ اجل بارہا بترک
سماع فرمودہ بود و موعظہ بلیغ گفتہ و در سمع قبول من نیامدہ امشب
طالع میمون و بخت ہمایون بدین بقعہ رہبری کرد تا بدست این مطرب
توبہ کردم کہ بقیت زندگانی گرد سماع و مخالطت نگردم قطعہ آواز خوش از
کام و دہان لب شیرین ۔ گر نغمہ کند ور نکند دل بفریبد ۔ ور پردہ عشاق
و صفاہان و حجاز است ۔ از حنجرہ مطرب مکروہ نزیبد ۔ تعرض پیش آنا
کسی را دلتنگ شدن و حیپ در است رفتن ہور برکوہ از دشواری راہ از مزاح مستثنی تقرب
نزدیک شدن و نزدیکی جستن از منصب مطایبت کسیکے ساتھ خوش طبعی مزاح کرنا اور ہنسنا

و گشتی نغمہ آواز نرم و ملایم از منتخب اس جگہ مراد سرود ہی پردہ وہ بند جو ستار خواہ طنبورہ وغیرہ
دستی پر واسطے رکھنے انگلیوں کے اور حفظ مقامات موسیقی کے باندھتے ہیں جسکو زبان ہندی میں سندری
کہتے ہیں اور لفظ پردہ بسبب کثرت استعمال کے بمعنی مطلق آہنگ مستعمل ہو گیا ہے اور بعض مقامات بھی انکو
خیال پر پردہ عشاق و پردہ خراسانی و پردہ عراق و پردہ یاقوت و پردہ دیسال و پردہ بابلی و پردہ کوچک
و پردہ حجاز و پردہ عجم و پردہ زنبورہ و پردہ حجاز اور تحقیق یہ ہے کہ حقیقت بارھویں مقام کی جدا ہے اور پردہ
پردہ شعبہ کی جدا از عجایب دہار عجم و سلج و برہان عشاق و صفاہان و حجاز تینوں نام مقام سرود کے ہیں
اور بعض نسخوں میں بجای صفاہان کے خراسان و نہاوند ہے یہ دونوں بھی نام مقام ہیں قولہ در پردۂ عشاق
آن لفظ در بالا ملاس جگہ نہیں بلکہ در بفتح واو تخفیف اگر کا ہے از برہان یعنی معنی اس بیت کے یہ ہونگے
کہ اگرچہ پردہ عشاق و صفاہان و حجاز بہت طرب انگیز ہیں لیکن بد آواز کے گلے سے نکلیں تو خوش نہیں آتے
مضمون اس جملہ کا متعلق ہے نغمہ سے یعنی عشاق و صفاہان و حجاز کے پردہ میں نغمہ مغنی ہر حنجرہ گلو
[illegible] میں نے کہا کہ زبان طعن کی کوتاہ کر کہ مجھکو اس مطرب کی کرامت ظاہر ہوئی اسنے کہا
اس کرامت کی کیفیت سے مجھکو مطلع کر تو تیری طرح میں بھی اعتقاد کروں اور خوش طبعی و مزاح سے جو میں
کیا تھا استغفار کروں میں نے کہا اسکی کرامت مجھکو اسوجہ سے معلوم ہوئی کہ میرے استاد اگلے
شیخ [illegible] مجھکو [illegible] کرتے رہے اور وعظ و نصیحت حد سے زیادہ کرتے رہے میں نے انکی نصیحت پر کان نہ کیا
آج کی رات مجھکو طالع میمون اور بخت ہمایون نے اس مکان کی طرف رہبری کی جو اس مطرب کے ہاتھ
میں نے توبہ کی کہ ساری عمر مجلس نشاط و انبساط کے گرد نہ جاؤنگا کبھی قطعہ کا ناخوش آواز کا
گوسفند [illegible] بیشک ہو مسیحا دل مردہ کو جلاوے اور پردہ عشاق و صفاہان و حجاز جو
گاوے جو بد آواز کبھی دل کو نہ بجھاوے

## اکیسوین حکایت

لقمان حکیم را گفتند ادب از کہ آموختی گفت از بی ادبان ہر چہ از ایشان
ناپسند آمد از فعل آن پرہیز کردم قطعہ نگویند از سر بازیچہ حرفی
کزان پندی نگیرد صاحب ہوش و گر صد باب حکمت پیش نادان
بخوانند آیدش بازیچہ در گوش لقمان حال انکا باب ہشتم میں لکھا جائیگا

بالفتح مصدر ہی باب فتح یفتح سے بمعنی کردن قولہ تعالی واوحینا الیہم فعل الخیرات اور فعل بالکسر بمعنی کردار از صراح اس جگہ بالفتح مناسب قولہ نگویند آہ فاعل نگویند کا مردم محذوف ہے بازیچہ فارسی لعبہ بالضم عربی کھلونا ہستی از لطائف و غیاث و برہان اقول نگویند اور نگیرد دونوں میں نون استفہام انکاری ہی یعنی گویند و گیرد مطلب اس بیت کا یہ کہ جو شخص کہ صاحب عقل و دانش ہی لوگوں کی حرکات بیہودہ و کلمات ناپسندیدہ بھی دیکھتا اور سنتا ہی تو اُسکو سمجھ کر خلاف اُسکے عمل کرنے میں مطلب حاصل کرتا ہی اور جو کہ عقل سے خالی ہی اُسکے آگے سو باب حکمت پڑھیں تو وہ سبکو بازیچہ اطفال سمجھتا ہی اور اپنی نادانی سے لغو جانتا ہی ترجمہ لقمان حکیم سے ایک مجلس میں کسی نے پوچھا کہ آپ نے ادب کس سے سیکھا کہا بے ادبوں سے یعنی جو حرکت اُنکی مجھکو ناپسند آئی اصلاح میں نے اُس سے پرہیز کیا اور اُس کام کے گرد نگیا قطعہ کہ نادان اگر بیہودہ کہے بات تو دانا اُس سے بھی حاصل کرے پند ؛ سنے نادان جو سو قانون حکمت ؛ فسانہ سمجھ کرے چشم دل بند

## حکایت ۲۲ سے متعلق

عابدی را حکایت کنند کہ شبی دہ من طعام خوردے و تا سحر ختمی در نماز کردے صاحبدلی بشنید و گفت اگر نیم نانی بخوردی و بخفتی فاضل تر ازان بودے قطعہ اندرون از طعام خالی دار تا درو نور معرفت بینی تہی از حکمتی بعلت آن کہ پری از طعام تا بینی

من بتشدید نون دو رطل ہیں مستعمل اطبا ہی اور رطل نیم آثار از غیاث اس حساب سے ۱۰ من کا دس سیر ہوا اور صاحب برہان قاطع لکھتا ہی کہ وزن من کے چالیس استار اور ہر استار پندرہ مثقال کہ مجموع چھ سو مثقال ہوتا ہی بوزن تبریز اور مثقال چھ دانگ کا اور ہر دانگ آٹھ جو اور تین جو کی ایک رتی اور چھبیس جو کا ایک ماشہ اس حساب سے مثقال دو ماشہ کا ہوتا ہی پس وزن من کے سو تولہ ہوئے ترجمہ کہتے ہیں ایک عابد رات کو قریب پانچ سیر کے کھانا کھایا کرتا اور تا سحر نماز میں ختم ایک قرآن کرتا ایک صاحبدل نے سنکر کہا اگر آدھی روٹی کھاکر ساری رات سوتا تو وہ سونا اس جاگنے پر فاضل تر ہوتا کیونکہ ظاہر و صحیح ہی کہ دل روشن کو دل بار کرتا

ہر گوشہ ترجیح ہی قطعہ خالی رکھ پیٹ کو بہت مت کھا تا کہ دل میں ہو نور حق کی جھلک نور کی آ سمین کب ہو گنجایش پر ہی تیرا شکم تو ناک تاک

## پچیسوین حکایت

بخشایش الٰہی گمشدہ را در مناہی چراغ توفیق فرا راہ داشت تا بحلقہ اہل تحقیق درآمد و بیمن صحبت درویشان و صدق نفس ایشان ذمائم اخلاقش بحمائد مبدل گشت و دست از ہوا و ہوس کوتاہ کرد و زبان طاعنان در حق وی دراز کہ ہمچنان بر قاعدہ اول است و صلاحش نامعول بیت بعذر توبہ توان رستن از عذاب خدای ولیک نمی‌توان از زبان مردم رست بخشایش از جرم و گناہ درگذشتن کسی را از برہان مناہی جمع منہی کی بمعنی نہی کردہ شدہ اور مجازاً بمعنی بد و زبون از غیاث مادہ اسکا نہی بسکون ہا باب فتح بفتح سے بمعنی باز داشتن از صراح توفیق یعنی دستگیری و امداد فرا بالفتح بمعنی پیش و نزدیک و دور و بالا از غیاث بمعنی در یعنی بیچ ترجمہ فی کا بھی آیا ہی از برہان قولہ بخشایش آہ اس جملہ مین داشت فعل موخر ہی اور بخشایش اسکا فاعل مقدم اور لفظ را بمعنی برای یعنی بخشایش الٰہی برای گمشدہ در مناہی چراغ توفیق پیش راہ او نہادہ و مرحمت الٰہی را متوجہ بسوی اعمال حسنہ نمود از خیابان قولہ حمائد جمع ہی حمیدہ کی بمعنی خوبیہا و نعمتہا سے ستودہ از غیاث بعضے نسخہ مین بجاے حمائد کے محامد ہی جمع محمدت کی اسکے بھی وہی معنی ہین معول بفتح میم و ضم عین مہملہ و سکون واو بر وزن مقول اسم مفعول ہی تعول بفتح اول و ثانی کے بمعنی اعتماد کردہ شدہ و بفتح میم و سکون عین و فتح واو جاے تکیہ و اعتماد و جاے استعانت و بضم میم و فتح عین و تشدید واو مفتوح اعتماد کردہ شدہ اور یہی بمعنی اعتماد کردن لیکن بصیغہ اسم مفعول تعویل سے مصدر میمی بھی آیا ہی اور تعویل بمعنی اعتماد کردن ہی از غیاث قولہ نامعول بعض نسخہ مین نامعمول ہی دونون صحیح از خان آرزو و شارح نور اللہ ترجمہ کسی گمشتہ راہ ضلال کی رہنمائی کے واسطے رحمت الٰہی نے چراغ ہدایت کا آگے راہ کے رکھدیا کہ وہ صاحبان تحقیق کے حلقہ مین در آیا درویشون کی صحبت کی برکت اور انکی ذات پاک کی صدق و راستی سے

عادات ذمیمہ و خمیدہ اسکے ساتھ اوصاف حمیدہ کے متبدل ہوئے اور حرص و ہوا سے
ہاتھ کھینچ لیا لیکن زبان طعنہ زنان اُس مرد خدا کے حق میں بدستور دراز تھی کہ تا حال
اُسکی چال ڈھال طور سابق پر ہے اور زہد و صلاحیت اُسکی نا معتبر ہے بیت بچے
عذاب خدا سے جو کوئی توبہ کرے ٭ مگر زبان خلائق سے وہ کبھی نہ بچے طاقت جور زبانہا
نیاورد و شکایت پیش پیر طریقت برد شیخ بگریست و گفت شکر
این نعمت چگونہ گذاری کہ بہتر از آنی کہ می پندارندت قطعہ
چند گوئی کہ بداندیش و حسود ٭ عیب جویان من مسکین اند گہ
بخون ریختنم بر خیزند ٭ گہ بہ بدخواستنم بنشینند نیک باشی و بد
گویدت خلق ٭ بہ کہ بد باشی و نیکت گویند ٭ طریقت یعنی راہ اور باصطلاح
سالکان تزکیہ باطن اور شریعت تزکیہ ظاہر از غیاث تحقیق عجیبہ الکریم خیال مخفو ر واز صراح
قولہ چند گوئی اقول مطلب اس قطعہ کا یہ ہے کہ تو کہانتک شکایت کریگا کہ بداندیش
اور حاسد تجھ غریب کے عیب جو ہیں کبھی تیرے واسطے فکر ہلاکت و تباہی کرتے ہیں اور کبھی
باخود بیٹھکر تیری بدخواہی کرتے ہیں تیرے نزدیک یہ بہتر ہے کہ تو نیک ہوا ور خلق تجھکو بد کہیں
نہ یہ کہ تو بد ہو اور لوگ نیک کہیں ترجمہ آخر کار خلائق کے طعن و تشنیع کی بات کی تاب
نہ لاکر پیر طریقت کے آگے آیا اور شکایت زبان پر لایا شیخ زار زار رویا اور پھر فرمایا کہ شکر
اس نعمت کا تو کہاں کر سکتا ہے احاطہ امکان سے باہر ہے کہ جیسا تجھکو لوگ گمان کرتے ہیں
تو اس سے بہتر ہے قطعہ حاسدوں کا یہ گلا کر بیٹھا ٭ کہ مرے عیبوں کا کھولا دفتر
دشمنِ جان ہیں برا چاہتے ہیں ٭ فکر ہے اسکی عبث تجھکو مگر ٭ نیک رہ سب تجھے گو جانیں برا
نہ کہ بد ہو اور کہیں سب بہتر ٭ لیکن مرا بین کہ حسن ظن ہمگنان در حق من
بکمال است و من در عین نقصان روا باشد اندیشہ کردن و تیمار
خوردن شعر گر آنہا کہ میگفتمی کردمی ٭ نکو سیرت و پارسا بودمے
شعر انی لمستتر من عین جیرانی ٭ واللہ یعلم اسراری و اعلانی
قطعہ در بستہ بروی خود ز مردم ٭ تا عیب نگسترند ما را ٭ در بستہ

عالم الغیب ٭ دانای نہان و آشکار اشمار غمخواری و خدمت و محافظت کرنا اسکی جو بیمار ہو یا کسی بلا مین گرفتار ہو اور بمعنی نگاہ رکھنا اور محافظت کرنا اور غمخواری و فکر و اندیشہ کرنا اور اسکو تیمارداری بھی بولتے ہین ازبہان غمخوارگی و غم و نگاہداشت از غیر قولہ روا باشد آہ شرح اسکی ترجمہ سے ظاہر ہے لیکن حال میرا جسکو تامل دیکھکر میرے حق مین لوگون کا اعتقاد یہ کہ صاحب کمال ہی اور فی الواقع مجھ مین سراپا نقصان و میری بداعمالی جان کا زوال ہی لازم ہی اندیشہ کرنا اپنے اعمال و افعال کا اور خوف حضرت ذوالجلال کا اور غم حساب کا واسطے حرام و حلال کا بیت جو مین کرتا جو کچھ زبان سے کہا ٭ تو ہوتا مین خوش سیرت و پارسا ٭ شعر گو مرا عیب خلائق کی ہی آنکھون سے خفی ٭ پہ نہین ظاہر و باطن تو ہی خالق پہ جلی قطعہ مجھ مین تو عیب اکی ہی ولیکن تا خلق نہ جانے کچھ تر اعیب ٭ بے شک و ہی ظاہر و نہان سب ٭ جانے ہی خدا ہی عالم الغیب ٭

## بیسوین حکایت

پیش یکی از مشایخ کبار گلہ کردم کہ فلان در حق من بفساد گواہی دادہ است گفت بصلاحش خجل کن رباعی تو نیکو روش باش تا بدسگال ٭ بنقص تو گفتن نیابد مجال ٭ چو آہنگ بربط بود مستقیم ٭ کی از دست مطرب خورد گوشمال ٭ نیکو روش یعنی خوش اعمال بدسگال بروزن لفظ بد شگال بداندیش و بدخواہ و دشمن ازبہان آہنگ موزونی ساز و آواز اور وہ آواز جو قبل گانے کے واسطے امتحان درستی ساز کے کھینچین ازبہان مستقیم راست ضد کج اور جو کچھ کہ سیدھا کھڑا ہوا ازغیاث قولہ چو آہنگ آہ لفظ آہنگ فاعل مقدم ہی کند کا اور موصوف ہی اور مستقیم صفت ہی آہنگ کی یعنی جبکہ بربط آہنگ مستقیم کند مطلب یہ کہ بربط کے تار ابریشمی اگر کھنچے ہون اور آواز سیدھی اور درست کرے یعنی سُر صاف اور نیچے نکلے تو بربط کے کان یعنی کھونٹی کیون اینٹھی جائے اقول اس جگہ ذکر بربط کا کہ محض برسبیل تمثیل واقع ہوا بیان ہی بصلاحش خجل کن کا اور اس جملہ کے دو معنی ہین ایک معنی کی تصریح مین بیت اول ہی یعنی اگر تو اعمال خیر مین کمال حاصل کرے تو دشمن کی کیا مجال جو تیرے

حق مین نقصان نکال سکے دوسرے معنی کی توضیح مین یہ بیت ثانی ہی کہ اگر دشمن تجھکو برا کہتا ہی اور
اُسکے حق مین مثل تار بربط تیرے منہ سے بول اچھے اور سچے نکلین تو پھر بد کہنے کا کیا ذکر وہ تجھکو اپنا
پیر و مرشد اور استاد جانے تیرا نام سنکر کان پکڑے ترجمہ ایک بزرگ کے آگے مین نے شکایت
کی کہ فلانے شخص نے میرے حق مین ازراہ فساد بداعمالی کی گواہی دی فرمایا کہ تو اپنی نیکی و خصلت
سے اُسکو خجل کر اور اُسکے حق مین کلمۂ خیر کہکر اُسکو خوشدل کر رباعی تو رہ نیاب اور سچے کہ نکلین
نہ دشمن کہے تیری جز خوبیان ؛ جو بربط کے سبب تار ہووین سے ؛ تو مطرب بنا بیٹھے کبھی کھونیان
رباعی تو کر خیر تو دشمن بد سگال ؛ نہ بدگوئی کی یاد سے ہرگز مجال ؛ جو بربط کے بول اچھے نکلین درست ؛
تو مطرب نہ دیوے کبھی گوشمال ؛

## ۲۵ پچیسوین حکایت

یکی را از مشایخ شام پرسیدند کہ حقیقت تصوف چیست گفت پیش
ازین طائفہ بودند در جہان بصورت پراگندہ و بمعنی جمع و اکنون خلقی اند
بظاہر جمع و بباطن پریشان قطعہ چو ہر ساعت از تو بجائی رود دل
بہ تنہائی اندر صفائی نہ بینی ؛ گرت مال و جاہست و زرع و تجارت ؛
چو دل با خدا ایست خلوت نشینی ؛ تصوف بمعنی پشمینہ پہننا ماخوذ ہی صوف بالضم
سے کہ بمعنی پشم اور ایک قسم کا پشمینہ ہی اور اصطلاح مین خواہش نفسانی سے پاک ہونا اور اشیاء
عالم کو مظہر حق جاننا چونکہ زمانہ سابق مین اس صفت کے لوگ صوف پہنتے تھے لہذا صوفی کہلائے
اور مجازاً اُنکے اعمال و افعال کو تصوف نام رکھا اور یہ ہو سکتا ہی تصوف ماخوذ صوف بالفتح سے ہو کہ
کہ بمعنی یکسو ہونا اور منہ موڑنا ہی چونکہ واصلان حق ماسوی اللہ سے یکسو ہوتے اور منہ پھیر لیتے ہین
لہذا انکے افعال کو تصوف کہتے ہین از غیاث سوا اسکے کشف اللغات مین چند وجہ مرقوم ہین
قولہ بمعنی جمع یعنی سیرت مین باخدا قولہ چو ہر ساعت آہ یعنی اگر ہر لحظہ دل تیرا ہر سو دوان ہو
تو خلوت گزینی و تنہائی مین قلب کی صفائی کہان ہی اور اگرچہ تو صاحب مال و جاہ و زراعت و
تجارت ہو لیکن اگر دل خدا کے ساتھ ہی تو فی الحقیقت تو خلوت نشین اور دولت عقبی تیرے ہاتھ ہو
ترجمہ کسی شخص نے ایک شیخ الاسلام ساکن ملک شام سے جسکا دل مثل سفیدہ صبح روشن

وہاں تھا پوچھا کہ حقیقت تصوف کی کیا ہے کہا کہ قبل اس کے ایک جماعت تھی ظاہر میں پریشان اور باطن میں جمعیت باخدا اور ابکی بالفعل ظاہر میں متقی و پرہیزگار سلطان العارفین سبحان اللّٰہ صاحب جمعیت و جماعت اشتغال تاسف میں صرف ہے پاکیزگی ظاہر و باطن میں مفسد روزگار لکی تماش میں رئیس الشیاطین انیس الفاسقین صاحب سجدہ وریا تا نصف شب معروف لہو و لعب و زنا شراب پیش بخت صبح کو نہا کر امام زمانہ بن جاتے ہیں ہمیشہ ہزار دانہ کی تسبیح کو لیے دردست پھرتے ہیں یہ کہتے کہ ہم بھی امام زادے ہیں ؛ قطعہ اگر دل ترا ہر گھڑی کو بکھیرے تو تنہائی میں بیٹھے جا صدل صفائی ؛ ہو گو مال و دولت زراعت تجارت ؛ جو دل باخدا ہو تو خلوت بھی ہے

## چھبیسویں حکایت

یاد دارم کہ شبی در کاروانی ہمہ شب رفتہ بودم و سحر بر کنار بیشہ خفتہ شوریدہ کہ دران سفر ہمراہ ما بود نعرہ برزد و راہ بیابان گرفت و یک نفس آرام نیافت چون روز شد گفتمش آن چہ حالت بود گفت بلبلان را دیدم کہ بنالش درآمدہ بودند از درخت و کبکان از کوہ و غوکان از آب و بہائم از بیشہ اندیشہ کردم کہ مروت نباشد ہمہ در تسبیح و من بغفلت خفتہ

قطعہ دوش مرغی بصبح می نالید ؛ عقل و صبرم ببرد و طاقت و ہوش
یکی از دوستان مخلص را ؛ مگر آواز من رسید بگوش گفت باور نداشتم کہ ترا
بانگ مرغی چنین کند مدہوش ؛ گفتم این شرط آدمیت نیست ؛ مرغ تسبیح خوان و من
خاموش ؛ بیشہ و بیابان جنگل و دشت فارسی اجم و بیدا و صحرا و قفار و قاع عربی از لغات سحر اس وقت کو کہتے ہیں جب چھٹا حصہ رات سے باقی رہ جائے از غیاث سحرگاہان اسمیں الف و نون زائد ہیں جیسے روزگاران و بہاران میں ہر وقت نماز صبح شوریدہ پریشان و دیوانہ مزاج و عاشق از رہان کبک فی تیہو و زیج فارسی دراج عربی تیتر ہندی غوک فی زق و کلا فارسی ضفدع بالکسر غیلم و قرہ عربی مینڈک ہندی بہائم چارپایہ ترجمہ یاد رکھتا ہوں کہ ایک رات قافلہ کے ساتھ تمام شب میں چلا پچھلے کو جنگل کے کنارے سو رہا اس سفر میں ایک شوریدہ روزگار عاشق پروردگار ہمارے ہمراہ تھا نور کے تڑکے دفعۃً چلایا راہ جنگل کی لی اور ایکدم کہیں قرار نہ پایا جب آفتاب طلوع ہوا تو میں نے اس سے پوچھا کہ تیرا کیا حال تھا کہا کہ مقتضائے

آدمیت نہیں ہے کہ یاد الٰہی میں رہیں یہ سبب وحشی وطیر اور خواب غفلت میں رہوں نہیں یاد خدا بے سروکار مثل غیر **قطعہ** بولا کل صبح اک شیخ سحر * گم ہوا میرا صبر و طاقت و ہوش * تا کہاں اک محب صادق تھے سنتی جو ہیں میری صدا کے خروش * کہا مجھکو کبھی نہ سمجھا باور * تو ہوا آواز مرغ سے بیہوش * بولا میں کون آدمیت ہے * مرغ ذاکر ہوں اور میں خاموش *

## ستائیسوین حکایت

وقتی در سفر حجاز طایفهٔ جوانان صاحبدل همراه من بودند همدم و همقدم وقتها زمزمه بکردندی و بیتی محققانه بگفتندی و عابدی در سبیل منکر حال درویشان بود و بیخبر از درد ایشان تا برسیدیم بخیل بنی هلال کودکی سیاه از حی عرب بدر آمد و آوازی برآورد که مرغ از هوا در آورد اشتر عابد را دیدم که برقص در آمد و عابد را بینداخت و راه بیابان گرفت گفتمش ای شیخ صوت سماع در حیوانی اثر کرد و ترا هیچ تفاوت نکرد **رباعی** دانی که چه گفت مرا آن بلبل سحری * تو خود چه آدمیی کز عشق بیخبری * اشتر بشعر عرب در حالت است و طرب * چون ذوق نیست ترا کژ طبع جانوری * **بیت** اشتر را شور و طرب در سر است * اگر آدمی را نباشد خر است * وعند هبوب الناشرات علی الحمی * تمیل غصون البان لا الحجر الصلد * هر چه بینی در خروش است * دل داند درین معنی که گوش است * نه بلبل بر گلش تسبیح خوان است * که هر خاری بتسبیحش زبان است *

ہمدم یار و مصاحب از مؤید اصل میں دو غواص کو کہتے ہیں کہ دونوں کے دم برابر ہوں ایک کو زنجیر میں باندھکر واسطے لینے موتی کے دریا میں ڈالیں اور دوسرا جبلین دم کرکے بیٹھے جب اسکا دم گھٹے اور طاقت ضبط کی نہ رہے تو غوطہ خور کو فی الفور کھینچ لیویں تا کہ ہلاک نہو از برہان ہمقدم بمعنی ہمراہ و ہمسفر و ہم طلب از مؤید و برہان زمزمہ بمعنی زمزم یعنی آہستہ آہستہ کچھ پڑھنا اور لفظ زمزم مرکب ہے دو زم سے اور زم بمعنی آہستہ ہے اور زمزمہ اُن کلمات کو کہتے ہیں جو مغان وقت آتش پرستی کے آہستہ پڑھتے ہیں از برہان فارسی میں بمعنی آواز نرم و خوب مستعمل از مؤید نغمہ و ترنم کہ بآہستگی گاہ

از لطائف محقق بقاف اول مشدد مکسور صیغہ اسم فاعل کا باب تفعیل سے بمعنی تحقیق کنندہ
یعنی راست و درست کرنے والا اور وہ شخص جو سخن کو بدلیل ثابت کرے اور باصطلاح صوفیہ
وہ شخص ہے جسپر حقیقت اشیا کما ینبغی منکشف ہوئی ہو یہ بات اسکو میسر و حاصل ہی کہ حجت
و برہان سے تجاوز کرکے مرتبہ کشف الہی کو پہونچا ہو اور بعین العیان مشاہدہ کیا ہو کہ فی الحقیقت
سب حق ہی اور کوئی چیز موجود نہیں بغیر نور وجود واحد مطلق ہی اور موجودیت دوسری اشیا کی
محض وہمی اضافی ہی از لطائف اور بقاف اول مشدد مفتوح صیغہ اسم مفعول کا ہی بمعنی
وہ چیز جو تحقیق ہوئی ہو از غیاث محققانہ اسمین لفظ آنہ کلمہ نسبت ہی جیسے شاہانہ و جانانہ
و عاشقانہ میں قولہ عابدے بعض نسخہ میں بجاے عابدے عارفے ہی مؤلف کے نزدیک
عابدے صحیح کیونکہ عارف درد سے درویشون کے بے خبر کیونکر ہوگا قولہ در سبیل قال
صاحب الخیابان سبیل در صراح بمعنی راہ و از مدار الافاضل و دیگر کتب ہمین معلوم می شود
و شارح فاضل بمعنی راہ سفر نوشتہ انتہی قولہ اقول حاصل مطلب ایک شارح کا یہ کہ وہ
عابد اثناے راہ میں کسی جگہ رہتا تھا اور دوسرے شارح کا یہ کہ وہ عابد اس سفر میں ہمراہ تھا
یہ معنی لفظی و ظاہری جو شارحین مذکورہ نے لکھے شیخ مرحوم کے مطلب کو نہ سمجھے اور سبیل بمعنی راہ
تو اطفال بستان بھی جانتے ہیں اسکے لکھنے کی کیا حاجت ہی مؤلف کے نزدیک مراد در سبیل سے
یہ کہ وہ عابد راہ عرفان کے بیچ میں گم گشتہ تھا منزل مقصود کو نہ پہونچا تھا بہکتا ادھر میں
نہ ادھر میں او دھر میں منکر صیغہ اسم فاعل باب افعال سے مصدر اسکا انکار بمعنی باور نہ رکھنا اور ناپسند
رکھنا اور نہ پہچاننا از منتخب مادہ اسکا نکر بفتحتین اور بسکون کاف ذکور ہی بمعنی ناشناس از
صراح بفتح کاف نخیل بر وزن وکیل و نخیل درخت خرما اور درختان خرما اطلاق اس لفظ کا مفرد
اور جمع دونون پر آیا ہی نخل اسکا جمع نہین بلکہ اسم جمع ہی از صراح و غیاث بنی ہلال نام قبیلہ ہی
قبائل عرب سے از غیاث ہلال قبیلہ از ہوازن از صراح نخیل بنی ہلال نام ایک موضع کا ہی
درمیان راہ مکہ اور روضہ نخلستان ہی از خیابان و شکرستان حمی بتشدید یا قبیلہ از عرب
میان ہر دو از غیاث قولہ از ہوا بدر آورد اقول لفظ ہوا کو بمعنی عنصر نہ سمجھنا چاہیے بلکہ بمعنی ما بین
الارض و السما ہی قولہ دانی کہ چہ گفت آہ یہ بحر بسیط صدر و ابتدا ہی سالم و حشو و عروض و

ضرب مجنون ہی مستفعلن فعلن چار بار از غیاث **قولہ مر آن بلبل سحری را** قول لفظ مر اگرچہ بمعنی دیگر
اس جگہ مخفف مارا کا ہی اور را بمعنی از سبب آیا ہی پس مر بمعنی از ما اور ضمیر آن کی راجع ہی طرف اس کودک
حبشی کے اور بلبل سحری مشار الیہ آن کا کنایہ سالک سحر خیز سے کہ مرغ سحر کی شرح بیچ دیباچہ میں بیان
اسکا لکھا گیا **شعر** بالکسر بمعنی دریافتن و دانستن اور مولانا یوسف نے شرح نصاب میں لکھا ہی کہ شعر کے معنے
معرفت چیزہاے باریک اور اب مخصوص بنظم ہی از غیاث **حالت** بال از مؤید کیفیت اور مصطلح مرادی
رنا ہوا اور اصطلاح میں کیفیت غیر راسخ از منتخب **طرب** بفتحتین شاد ہونا اور نشاط کرنا اور شوق وخوشی
اور فرح از کشف باب سمع یسمع سے بمعنی سبکی نشاط و شادی از صراح **ذوق** و ذواق و مذاق بالفتح بمعنی
چکھنا اور آزمانا مزہ کسی چیز کا از منتخب باصطلاح سالکان مستی و بیہوشی کہ شراب عشق کے پینے سے عاشق کو
ہووے اور وہ شوق جو کلام محبوب کے سننے اور اسکے جمال کے دیکھنے سے حاصل ہو اور عاشق بیچارہ وجد میں
آوے اور اس وجد میں بیخود و بے شعور اور بے نام و نشان و محو مطلق ہو جاوے ایسے حال کو ذوق کہتے ہیں
از کشف کشف بمعنی کج نقیض راست از بہار عجم **طبیعی** وصف ترکیبی ہی کہ صفت جانور کی واقع ہوتی از قضایا
مبدوء بسبب چلنا ہوا کا از منتخب **ناشرات** جمع ہو ناشر کی بمعنی پراگندہ کنندہ از منتخب
**حمی** بکسر اول و فتح میم اور آخر میں الف مقصورہ بصورت یا بمعنی سبزہ زار جو کہ جانوروں کے چرانے
کے واسطے رکھا ہو از غیاث **تمیل** بفتح تا صیغہ واحد مؤنث غائب فعل مضارع معروف ماخوذ
میل سے بمعنی خمیدن و جنبیدن از منتخب **غصون** واغصان جمع ہی غصن کی بمعنی شاخ از منتخب
غصن بالضم و فنن بفتحتین فا و نون عربی شاخ فارسی ڈال ہندی غصنہ عربی شاخچہ فارسی
ٹہنی ہندی از نفائس **بان** ایک درخت ہی کہ قد خوبرویوں کو اس سے تشبیہ دیتے ہیں
اسکے دانہ کا روغن بہت نافع و خوشبو ہی جسکو عربی میں دہن البان کہتے ہیں از منتخب
نہایت نازک و خوشنما کہ ملک عرب میں اگتا ہی ہندوستان میں نہیں ہوتا بعضوں نے
بو درخت سنجد و بکاین کو لکھا ہی محض غلط از غیاث اللغات **حجر** و حجارہ عربی
سنگ فارسی پتھر ہندی صلد سخت از منتخب **قولہ بذکرش آہ** مضمون اس قطعہ کا
مطابق ہی اس آیت سے وان من شئی الا یسبح بحمدہ ولکن لا تفقھون تسبیحھم ترجمہ ایکبار سفر
حجاز میں کتنے جوانان صاحبدل اہل عرفان ہمارے احباب تھے اور ہمرکاب اکثر اوقات نغمہ سرائی کرتے

اور یہ بھی محققانہ کہتے اور ایک عابد بھی اس قافلہ میں تھا گم گشتہ راہ معرفت ادھر میں نے ادھر بہتیرا دوڑ
میں نے درویشوں کے حالات سے آشنا تر آشنا کر دیئے کچھ خبر جب نخلۂ بنی ہلال میں ہم پہونچے
تو ایک لڑکا حبشی کا دیہات عرب سے نکل کر وہاں آیا ایک ایسی آواز سے بیت کھینچی کہ اڑتا پرند ہوا سے جھک کر
زمین پر گر پڑا اور اونٹ عابد کا بلبلا اٹھے اور وجد کرنے لگا عابد کو گرا کر جنگل کا راستہ لیا میں نے
شیخ سے کہا اے شیخ اس ہمہ اسے اثر نہ کیا کہ حیوان پر اثر کیا کچھ تاثیر نہ ہوئی تو کیسا
انسان ہے ہر بات کی تو شیخ نے بھی بولا تھا وہ آدمی ہرگز نہیں جو عشق سے ہو بے خبر
اونٹ اگر شعر عرب سے بلبلایا وجد میں اور ذوق کرنے کو نہیں ہے تو بے شک چوپایہ اونٹ
بس سے ہو گیا ہے خود وشوریدہ سر ہو انسان کو کیسے اسکو خبر بیت شتر کی جو جاتا
ہے کی وہ اثر انسان کو ہوئے بہتا ہے ہوا چلے تو ڈالیاں طوفان سے کبھی ہوا
بلکہ سکان سے ہی ہو یا درخت میں ہر قرآن وہی سنتا ہے جسکے دلکے کان ہیں

گل پہ بلبل کرتی خوان ہے ہر اک کانٹا ذکر حق زبان ہے

## اٹھائیسویں حکایت

یکی را از ملوک مدت عمرش سپری شد قائم مقامی نداشت وصیت کرد که بامدادان نخستین کسی که از در شهر اندر آید تاج شاهی بر سر وی نهند و تفویض مملکت بدو کنند اتفاقا اول کسی که در آمد گدائی بود همه عمر لقمه اندوخته و رقعه بر رقعه دوخته ارکان دولت و اعیان حضرت وصیت ملک بجای آوردند و تسلیم مفاتیح قلاع و خزائن بدو کردند ساتھ سکہ اور تھوڑا اور اسلام کرنا مشتمل ہے جمع مفتاح کی عربی کلید کو فارسی کنجی ہندی کہتے ہیں ترجمہ ایک بادشاہ کی عمر آخر ہوئی اور کوئی وارث نہ تھا تو مرتے وقت وصیت کی کہ صبح کو پہلے جو کوئی شہر پناہ کے اندر آوے تاج سلطانی اسکے سر پر رکھو اور ملک اسکو سپرد کرو اتفاقا پہلے وہ فقیر شہر میں آیا جو تمام عمر گھر گھر کے ٹکڑے مانگ مانگ کر کھاتا پیوند پر پیوند سیتا ارکان دولت اور اعیان سلطنت وصیت بادشاہ کی بجا لائے کنجیاں خزانوں قلعوں اور خزانوں کی سلامیاں دیں توپخانوں کی نذریں دیں وزیروں اور امیروں نے اشرفیاں پاکین خیرات میں فقیروں نے روشن چوکی بجنے لگی نوبت خانوں میں کھلبلی پڑی لشکر کے جوانوں

بدامن افشانند تا بنظر در ثواب او نہ کنی ❊ کز بزرگان شنیدہ ام بسیار ❊ صبر
درویش بہ ز بذل غنی ❊ بیت اگر بریان کند بہرام گوری ❊ نہ چون پای ملخ
باشد ز موری ❊ تعزیت صبر کرنے کو کہنا مصیبت زدہ کو اور پرسش کرنا اقربا سے
مردہ کو مادہ عزا ہی بمعنی صبر و شکیبائی باب سمع یسمع سے از صراح و منتخب تعزیت عربی پرسہ
و ماتم پرسی فارسی تہنیت مبارکباد کہنا از منتخب دردمند اور مخفف اسکا دردمن بمعنی مردم
افتادہ و دردناک و خاکسار از برہان قولہ بلائی زین جہان آہ اقول مطلب اس بیت کا یہ ہی
کہ اس دنیا ئے ناپائدار سے زیادہ تر کوئی بلا ئے پریشان کنندہ نہیں کیونکہ جسکو مال دنیا حاصل ہی
زیادتی و حفاظت مال کی فکر میں نہ دن کو چین ہی نہ رات کو آرام ہی اور جو فقیر و محتاج ہی اسکو دنیا
تلاش معاش سے کام ہی قولہ مطلب یعنی قدر ما یحتاج سے زیادہ روزی کی تلاش مت کر
توانگری مراد ہی استغنا سے ہنی بتشدید یا بروزن فعیل خوشگوار و گوارندہ و ما ضم از غیاث
جو چیز کہ بے مشقت حاصل ہوا ز منتخب اس جگہ مراد ہی پایدار سے قولہ کہ بذل غنی یہ کاف
بمعنی از ہی بہرام بالفتح ابن یزدجرد اثیم بادشاہ عراق کہ چار برس تک اسکے عہد میں کوئی نہ مرا
از بس عادل و سخی تھا اکثر شکار گورخر کا کرتا اس جہت سے بہرام گور مشہور ہوا از برہان و غیاث
ملخ و میگ فارسی جراد عربی ٹڈی ہندی قولہ نہ چون پاے ملخ آہ اقول مطلب اس بیت کا
یہ ہی کہ اگر بہرام واسطے کسیکی مہمانی کے ایک گورخر کا کباب کرے تو اسکے نزدیک کہ بادشاہ وقت
تھا گورخر کچھ چیز نہیں وہ مہمانی مقابل اس پاے ملخ کے نہیں ہو سکتی جو ایک چیونٹا حضرت
سلیمان کے آگے بطریق تحفہ لیگیا کہ اسکے حوصلہ سے زیادہ تھا ترجمہ اسنے کہا اے برادر
میری تعزیت کر کہ جاے تہنیت نہیں کیونکہ جب تو نے فقیری کی حالت میں مجھکو دیکھا تھا
مجھے فکر ایک نان کی تھی اور آج فکر ایک جہان کی ہی مثنوی نہ دنیا ہو تو ہوئے دردمندی
بلے تو اس سے ہوئے پابے بندی ❊ بلا کوئی نہیں ہی زر سے افزون ❊ کرے شاہ و گدا دونون کو
محزون ❊ قطعہ جز قناعت طلب نہ کچھ مال ❊ یہ وبال اور اسکو ہو نہ زوال ❊ گر غنی بخشدے زر
قدر بسیار سہی ❊ سو چندان ثواب سے خوشحال ❊ بذل قادر سے صبر عاجز خوب ❊ سنا اکثر بزرگو نسے
یہ مقال ❊ بیت کھلادے سیکڑون بہرام اگر گور ❊ نہ چون پایے ملخ ہو تحفۂ مور ❊

## اٹھائیسوین حکایت

یکی را دوستی بود که عمل دیوان پادشاه کردی مدتی اتفاق دیدن نیفتاد کسی گفت فلان را دیر شد که ندیدی گفت من او را نخواهم که ببینم قضا را از کسان او یکی حاضر بود گفت چه خطا کرده است که از دیدن او ملولی گفت خطائی نیست اما دوست دیوانی را وقتی توان دید که معزول باشد قطعه در بزرگی و دار و گیر عمل ز آشنایان فراغتی دارند روز درماندگی و معزولی درد دل پیش دوستان آرند عمل بپایش گذشت دیوان بپایش گذشت دار و گیر کنایہ حکومت و ریاست سے از بہار عجم

ترجمہ کسی شخص کا ایک دوست سرکار سلطانی مین کام دیوانی کا کرتا تھا مدت سے ملاقات کا اتفاق نہ پڑا کسی نے اُس شخص سے پوچھا کہ بہت دن گذرے دیوان صاحب کی ملاقات کو تو نہ گیا کہا مین نہین چاہتا ہون کہ اُسکو دیکھون اتفاقاً اُسوقت دیوان کے عزیزون مین سے ایک شخص حاضر تھا کہنے لگا وہ کیا خطا کار ہے جو اُسکے دیکھنے سے تو اسقدر بیزار ہے کہا مین قصور تو کچھ نہین کہ سکتا کہ مقبول ہو لیکن دوست عہدہ دار بادشاہی کو اُسوقت دیکھنا چاہیے کہ معزول ہو قطعہ خدمت مال و جاہ و حشمت مین بیٹھکر آشناؤن سے اپنے دور رہین جب کہ معزول ہووین عہدہ سے درد دل اپنا آنسے جاکے کہین

## انتیسوین حکایت

ابوہریرہ ہر روز بخدمت مصطفی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم آمدی گفت یا ابا ہریرہ زرنی غبا تزدد حبا یعنی ہر روز میا تا محبت زیادہ شود صاحبدلی را گفتند بدین خوبی که آفتاب است نشنیده ایم که کسی او را دوست گرفته است و عشق آورده گفت برای آنکه هر روز میتوان دید مگر در زمستان که محجوب است و محبوب قطعه بدیدار مردم شدن عیب نیست ولیکن نه چندانکه گویند بس اگر خویشتن را ملامت کنی ملامت نباید شنیدن ز کس ابوہریرہ نام صحابی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

عبد الشمس نام تھا اور اسلام مین عبد الرحمن اور کنیت ابوہریرہ از خیابان وجہ تسمیہ کی یہ کہ
ہرہ زبان عربی مین بلی کو کہتے ہین اور گربہ نر کو ہر بتشدید را اور ہریرہ تصغیر ہے ہرہ کی شمار الیہ بلی کو
بہت دوست رکھتے ایکروز جناب رسول اللہ کی حضور مین گئے تو وہ بلی بھی ہمراہ تھی حضرت نے
فرمایا آؤ یا ابا ہریرہ جب سے لقب اونکا ابوہریرہ مشہور ہوا اوائل دفتر ثانی فتاوی قاضی خان
مین امام اعظم سے منقول ہے کہ مین جملہ صحابہ کی تقلید کرتا ہون اور اپنی رائے و قیاس سے
مخالفت انکی نہین کرتا مگر تین صحابہ ایک انس بن مالک دوسرے ابوہریرہ تیسرے سمرہ بن جندب
اور ابن ابی الحدید معتزلی اپنے شیخ ابوجعفر سے نقل کرتا ہے کہ ہمارے شیوخ ابوہریرہ سے اخذ
روایت نہین کرتے تعجب ہے کہ بعض سمجھے و ثقات یہ بار بہ و مدہ ایکروز درمیان دیکر آنا
اور ہفتہ مین ایکبار کسیکی ملاقات کرنا از صراح منتخب قول جناب اقول حب بالضم اور بالکسر
دونون بمعنی دوستی درست از صراح اس جگہ برعایت قافیہ کے بالکسر مناسب ہے
قوله تزدد حبا قال الفاضل المشرقی و صاحب شکرستان تزدد اصل مین تزداد تھا
صیغہ واحد مذکر حاضر مضارع معروف مصدر اسکا ازدیاد باب افتعال سے دال آخر بدلہ تار فوقانی کا اگر
اور مجزوم اس جہت سے کہ جواب امر ہے بعد جزم ہونے دال کے الف بسبب التقاء ساکنین کے
ساقط ہوگیا قوله یعنی ہر روز آ اقول ظاہرا یہ ترجمہ شیخ مرحوم کا نہین بلکہ یہ ترجمہ اور لفظ رضی اللہ
عنہ بعد ابوہریرہ کے لوگون کا تصرف ہے اور جو بعضے محشی گلستان نے لکھا ہے کہ یہ حدیث موضوع ہے
انکی غلط فہمی ہے کیونکہ شیخ مرحوم از جملہ ثقات تھے اگر یہ حدیث موضوع ہوتی تو ہرگز نہ لکھتے علاوہ اسکے
بے اعتمادی ابوہریرہ کی فتاوی قاضی خان اور شرح ابن ابی الحدید سے لکھی گئی سوا اسکے روایات
کثیرہ سے واضح ہے صحت مین اس حدیث کی کچھ شک نہین اور جناب رسول خدا صلعم نے جو اسکو
ہر روز کے آنے سے منع فرمایا اور ہفتہ مین ایکبار ملاقات کرنیکو ارشاد کیا سبب اسکا ظاہرا یہی ہے
کہ اسکی ملاقات حضرت کو ناگوار خاطر تھی اور قطعا اس جہت سے ممنوع نفرمایا کہ اخلاق سے
بعید تھا اور صاحب شکرستان لکھتا ہے کہ ہنگام جنگ معاویہ و جناب امیر علا ابوہریرہ ٹیلے پر بیٹھتا
وقت نماز کے حضرت کا شریک ہوتا اور کھانا معاویہ کے ساتھ کھاتا اور قاضی حسین مشہدی
تواریخ مین قول خود ابوہریرہ کا نقل کرتا ہے الکل اسلم والصلوۃ خلف علی اتم وطعام معاویۃ ادسم

یعنی ثنیا استقام ہے کہ گزند ہو اور نماز جناب علی ابن ابیطالب ع کے پیچھے پڑھنا تمام بہتر اور کھانا معاویہ کا
خوب بہتر ہے جسکو بہت پسند ہی انتہی حال اسکی ابیا اندازی کا اسکے قول و فعل سے ظاہر ہے ترجمہ کہتے ہیں
ابوہریرہ ہر روز جناب رسول خدا کی خدمت میں آتا ایک روز حضرت نے فرمایا کہ اے ابوہریرہ تو ہفتہ میں
ایکبار میرے پاس آیا کر تاکہ محبت زیادہ ہو کہ آفتاب باوجود اس خوبی کے کہ روشن ہے میں نے نہیں سنا
کہ کسی نے اسکو دوست رکھا ہو اسکے دیکھنے کا اشتیاق ہوا ہو کہا وجہ اسکی یہ ہے کہ ہر روز اسکو دیکھ سکتے ہیں
مگر ایام سرما میں کہ پردہ ابر وا ہو وے سردی میں حرارت اسکی محبوب ہے اسی جہت سے سبکو مرغوب ہے
قطعہ ملاقات جب جبکی بھی چاہیے کر بیشتر الیپا نہ دو کہ سبے کچھ معاف شماتت کرے اپنے نفس کو
ملامت سے غیروں کی ہو جاسے حمایت

## اکیسوین حکایت

یکی را از بزرگان باد مخالف در شکم پیچیدن گرفت و طاقت ضبط آن نداشت
بی اختیار ازوی صادر شد گفت ای دوستان مرا در آنچه کردم اختیاری
نبود و بزهی بر من ننوشتند و راحتی بدرونم رسید شما بکرم معذور دارید
قطعہ شکم زندان باد است ای خردمند ندارد هیچ عاقل باد در بند چو باد
اندر شکم آید فرو هل که باد اندر شکم بارست بر دل حریفی کز ایشان
ناسازگار چو خواهد شدن دست پیشش مدار باد مخالف کنایہ ہے ضرط سے
دیگر فارسی زدام و ضراط دونوں بالضم اور ردم و ضرط دونوں بالفتح عربی باد ہندی پاد ہے از منتخب
و غیاث ضرط و ضراط مصدر ہے باب ضرب یضرب سے از صراح بزہ بیانش گذشت درون
کنایہ ہے دل سے قولہ اندر شکم آید اکثر نسخوں میں بجائے آید کے پیچد اور بعض نسخہ میں گیرد آدے
حاصل سبکا واحد ہے حریف ہم پیشہ و ہم کار از منتخب یار از صراح قولہ حریفی آہ یعنی اگر کوئی یا
یار خاطر و ناموافق قصد جانے کا کرے تو اسکو بلا تامل جانے دے مت روک ترجمہ
ایک بزرگ کے پیٹ میں باد مخالف مثل بگولے کے پیچ کھانے لگی طاقت ضبط کی نہیں رہی ناچار
شخص کہ ہوا کسکے روکنے سے رکے بے اختیار ایک صدا سے وحشت انگیز نکل گئی آدمی
کچھ اینک آواز سے جو اہل مجلس چونکے اور بعضے مسکرائے تو وہ بزرگ کہنے لگا اے دوستو

منہ سے بولنا تو اختیاری ہے پیہ آواز اختیاری نہ تھی اور اس حرکت اضطراری سے کچھ گناہ
میرے ذمہ نہ لکھے گئے اور میرے دل کو راحت پہونچی لطف و کرم سے تم مجھکو معذور رکھو ہنسنا اور
مسکرانا دل سے دور رکھو اور اگلے کہگئے ہین قطعہ شکم ہی مجلس بادمخالف ﴿ نہ رکھے باد کو
عاقل کبھی بند ﴿ نہ دے تو پیچ و تاب اسکو ہاں کر ﴿ مخالف گھر سے نکلے دل ہو خرسند بیت
چلا جاسکے اگر بار خاطر ہی یار ﴿ تو جانے دے مت روک اسے زنہار ﴿

## بیسوین حکایت

از صحبت یاران دمشقم ملالتی پدید آمده بود سر در بیابان قدس نهادم و با
حیوانات انس گرفتم تا وقتیکه اسیر قید فرنگ شدم و در خندق طرابلس
با جهودانم بکار گل بداشتند دمشق بکسرتین نام ایک شہر کا ہے قصبات
شام سے خوبی و پاکیزگی بازار و عمارات و کثرت درختان میوہ جات و نہرہائے ہر کوچہ و مکانات
و محلات اور دوسرے اوصاف مین بے نظیر جنت شام بھی اسکو کہتے ہین یہ لفظ بمعنی عجلت کے
بسبب اسکے کہ وہ شہر بہت جلد آباد ہوا لہذا اس نام سے مسمی کیا گیا بقول بعضے بانی اسکا دمشق
بن کنعان تھا کہ اسنے اپنے نام سے اسکو مشہور کیا از برہان و یاقوت حموی اور تاریخ مختصر ابو
تصنیف ابو الفرج مین لکھا ہے کہ بانی اس شہر کا سورقس بادشاہ فلسطین تھا اور یوسیفوس کہتا ہے
کہ بنا کردہ عوص بن آرام کا ہے یہ قول تاریخ سبتینی و عبرانی سے متفق ہے از برہان نام اسکے بانی کا
دمشق خواہ دمشاق بن نمرود از منتخب و غیاث فاضل چلپی حاشیہ مطول مین بکسر اول و
فتح ثانی لکھتا ہے از خیابان قدس بضم اول و سکون ثانی ایک پہاڑ ہے زمین نجد بیت المقدس مین
اور نام شہر قدس خلیل ہے از منتخب خندق و خندگ معرب کندہ بکاف عربی فارسی جو قلعہ کے
گرد گڑھا کھودتے ہین از برہان طرابلس بضم اول و بار موحدہ نام شہر کا ہے شام مین اور ایک
شہر ہے مغرب مین از منتخب ترجمہ ایکبار یار دمشق کی صحبت سے مین بیزار ہوا بیابان
قدس کی طرف نکل گیا حیوانون کے ساتھ انس اختیار کیا قضاکار ایسا وقت پڑا کہ قید فرنگ
مین گرفتار ہوا اور خندق طرابلس مین یہودیون کے ساتھ مٹی کھودنے کا مجھکو کام ملا
یکی از رؤسای حلب که سابقهٔ معرفتی در میان ما بود گذر کرد و بشناخت

گفت این چه حالت است که موجب ملالت است گفتم چه گویم قطعه همی گریختم
از مردمان بکوه و بدشت ؛ که از خدای نبودم بدیگری پرداخت ؛ قیاس کن که
چه حالت بود دران ساعت ؛ که در طویله نامردمان بباید ساخت بیت
پای در زنجیر پیش دوستان ؛ به که با بیگانگان در بوستان ؛ حلب نام
ایک قدیم شہر کا ہے ملک شام میں وہاں ایک قلعہ ہے مرتفع و مستحکم اور مقام حضرت ابراہیم خلیل
علیہ السلام کا وہاں ہے از برہان ملالت وملامة وملل مصدر ہے باب سمع یسمع سے بمعنی تنگ آمدن
وباول و عاجز شدن از صراح و برہان ترجمہ آخر ایک شخص حلب نے کہ میرے اور اسکے درمیان
میں سابق کی شناسائی تھی وہان گذر کیا اور مجھکو پہچان کر کہا تیرا کیا حال ہے کہ جسکے دیکھنے سے
مجھکو ملال ہوتا ہے میں نے کہا کیا عرض کرون قطعہ میں بھاگا پھرتا تھا لوگوں سے کوہ و صحرا میں
سوا خدا کے نتھا مجھکو دوسرون سے کام ؛ قیاس کرے تیرا حال ہوگا کیا اسوقت ؛ طویلے مین
جو نامردون کے رہا کرے تو مدام ؛ بیت قید بھی بہتر حضور دوستان ؛ غیرون مین بدتر ہے سیر بوستان
بر حالت من رحمت آورد و بده دینار از قید فرنگم خلاص کرد و با خود بحلب برد
و دختری داشت در عقد نکاح من درآورد بصد دینار چون مدتی برآمد بدخوئی
و ستیزه روئی آغاز کرد و زبان درازی کردن گرفت و عیش مرا منغص میدارد
مثنوی زن بد در سرای مرد نکو ؛ هم درین عالمست دوزخ او ؛ زنهار از قرین
بد زنهار ؛ وقنا ربنا عذاب النار ؛ باری زبان تعنت دراز کرده همی گفت تو
آن نیستی که پدرم ترا از قید فرنگ بده دینار باز خرید گفتم بلی من آنم که بده دینار
از قید فرنگم باز خرید و بصد دینار بدست تو گرفتار کرد مثنوی شنیدم گوسفندی
را بزرگی ؛ رہانید از دہان و دست گرگی ؛ شبانگہ کارد بر حلقش بمالید ؛
روان گوسفند از وی بنالید ؛ که از چنگال گرگم در ربودی ؛ چو دیدم عاقبت
خود گرگ بودی ؛ ستیزه بیانش گذشت منغص مکدر و تیره از صراح زنهار زینهار
بمعنی پناه ڈھونڈھنا و امان چاہنا اور عہد و پیمان و ترس و بیم و شکایت کو بھی کہتے ہیں اور بمعنی
افسوس و حسرت و امانت و تعجیل و آگاہی کبھی آیا ہے از برہان قدر و تاکید از مؤید بمعنی شتاب جلد

وہوش از غیاث **وقنا** اصل مین وقی او عطف کا ہی اور قِ صیغہ امر کا ہی مصدر اسکا وقی بالفتح اول و سکون ثانی ہی باب ضرب یضرب سے بمعنی نگاہداشتن از غیاث وصراح **قولہ** وقنا آہ جملہ ماخوذ ہی اس آیت سے ربنا آتنا فی الدنیا حسنۃ وفی الآخرۃ حسنۃ وقنا عذاب النار یعنی خداوندا عنایت کر مجھکو دنیا مین نیکی اور آخرت مین نیکی اور محفوظ رکھ مجھکو عذاب آتش جہنم سے کہتے ہین مراد نیکی دنیا سے قناعت اور نیکی آخرت سے شفاعت ہی از ضیاء بان اس آیت کی تفسیر مین جناب امیر المومنین علیہ السلام سے منقول ہی کہ نیکی دنیا سے مراد زن صالحہ اور نیکی آخرت سے حور بہشتی اور عذاب نار سے زن بدخلق از سروری **غیبت** کسیکی عیب جوئی و بدگوئی کرنا از منتخب و غیاث ماخوذ ہی غیبت بالفتح بمعنی گنہگار ہونا مصدر ہی باب سمع یسمع سے از صراح **کارد** کرک کاف فارسی سکین بالکسر وتشدید کاف عربی چُھری ہندی **قولہ** بالید حلق سے خنجر یا چُھری ملنا عبارت ہی چُھری چلانے اور ذبح کرنے سے از برہان قاطع **روان** بالفتح بمعنی جان و نفس ناطقہ اور نفس ناطقہ کو ہمیشہ کی حرکت فکری کی جہت سے روان کہتے ہین از غیاث روان و چند بالفتح با فارسی وزا معجمہ اور آخر مین دال مہملہ موقوف بروزن مرد اور جان فارسی روح و نفس عربی از افائس **ترجمہ** یہ کلام میرا سنکر میری حالت پر آپکو رحم آیا دس دینار پر مجھکو قید فرنگ سے چھڑایا اپنے ساتھ حلب کو لیگیا اور اپنی بیٹی کا نکاح سو دینار مہر پر میرے ساتھ کر دیا جب چند مدت گذری تو وہ عورت کوتاہ اندیش میرے ساتھ بدخوئی و جنگجوئی اختیار کرکے زبان درازی سے اڑنے لگی اور میری حلاوت زندگی تلخ کرنے لگی **مثنوی** کہ عورت بد مرد صالح کو وہ زندگی مین عذاب دوزخ ہو الامان بار بد سے یا اللہ نار دنیا سے مانگتا ہون پناہ ایکبار زبان تشنیع و طعن دراز کرکے کہنے لگی کہ تو اپنے دن بھول گیا میرے باپ نے قید فرنگ سے تجھکو چھڑا دیا دس دینار پر مول لیا مین نے کہا سچ ہی دس دینار دیکر چھڑایا اور سو دینار پر تیرے ہاتھ پھنسایا **مثنوی** سنا ہی دنیا آگہ عالی نسب نے چھڑایا گرگ کے دست و دہن سے گلہ سے ایک گوسپند کو پھر اخیر شب تو اُسکے حلق سے نکلا کر کہ مجھے جو بھیڑیے سے

تو نے چھڑایا حقیقت مین ہی تو ہی گرگ میرا

## ستائیسوین حکایت

**یکی از پادشاہان عابدی را پرسید کہ اوقات عزیزت چون میگذرد گفت**

همه شب در مناجات و سحر در دعای حاجات و همه روز در بند اخراجات
ملک را مضمون اشارت عابد معلوم گشت فرمود تا وجه کفاف او معین
دارند تا بار عیال از دل او برخیزد مثنوی اے گرفتار پای بند عیال ٭
دگر آزادگی مبند خیال ٭ غم فرزند و نان و جامه و قوت ٭ بازت آرد
ز سیر در ملکوت ٭ همه روز اتفاق میسازم ٭ که بشب با خدای پردازم ٭ شب
چو عقد نماز بربندم ٭ چه خورد بامداد فرزندم ٭ مناجات بمعنی راز گفتن با خدای تعالی
از مؤید مصدر ہی باب مفاعلہ سے مادہ اسکا نجو ہی باب نصر ینصر سے از صراح دعا ر بالضم خواستن
حاجت از خدا تعالی از منتخب مصدر ہی باب نصر ینصر سے ادعیۃ جمع از صراح قولہ دعای حاجات
اکثر نسخون میں دعا و حاجات ساتھ واو عاطفہ کے ہی مؤلف کے نزدیک واو عاطفہ غیر صحیح ہی
کیونکہ جب دعا بمعنی طلب حاجت ہی تو بعد لفظ دعا کے واو عطف کی صورت میں ضرور ہی کہ لفظ
حاجات کا مضاف مقدر ہو اور بغیر واو عطف کے ضرورت تقدیر کی باقی نہیں رہتی دعای حاجات
یا حاجات مضاف الیہ اور یہ از قبیل لفظ تلاوت قرآن ہی کیونکہ لفظ تلاوت بمعنی خواندن
قرآن ہی اور بعد لفظ تلاوت کے ذکر قرآن بطریق توضیح ہی قولہ تا وجہ کفاف آہ اقول اس فقرہ میں لفظ
تا مکرر واقع ہی اول قائم مقام کاف بیانیہ اور دوسرا بمعنی برای آنکہ بار غم و اندوہ از بہان عیال بالکسر
بمعنی زن و فرزندان و دیگر توابع از منتخب و کشف و مدار و مؤید و لطائف بالفتح غلط از غیاث ہی تحقیق
بالفتح و تشدید یای باب ضرب یضرب سے از صراح پاے بند وہ رسّی جس سے پاؤن چارپائے کا باندھتے ہین
از برہان رسن و دام از غیاث آزادی قید و تجرد و خلاص شدہ و نجات یافتہ اور محققین کے نزدیک
وہ شخص جو تعلقات ظاہری و باطنی سے خلاص پاوے از برہان قوت بالضم خوردنی از منتخب
روزی از مؤید روزی بقدر حاجت از کشف ملکوت بفتحتین پادشاہی و پروردگاری و تصرف
در چیزے و عالم فرشتگان از منتخب باصطلاح صوفیہ عالم معنی کہ عالم ارواح ہی از مدار و کشف و کنز
و مؤید بعضے رسالہ تصوف میں لکھا ہی کہ ملکوت فرشتون کی عبادت کا مقام ہی کہ طاعت و عبادت
بے قصور و بے فتور حاصل ہوتی ہی از غیاث قولہ غم فرزند آہ اقول یعنی اندیشہ اولاد کا اور کھانا
اور کپڑے اور دوسری ضروریات کا تجھکو عالم ارواح کی سیر سے باز رکھے یعنی عبادت خالص سے

ہونیکے قولہ اتفاق میسازم الخ یعنی تمام دن عزم بالجزم و نیت مستحکم کرتا ہون کہ رات کو خدا کی
عبادت مین مصروف رہون اور رات کو جب نماز کی نیت باندھتا ہون تو یہ فکر رہتی ہے کہ صبح کو
بیٹے لڑکے بالے کیا کھائینگے ترجمہ ایک بادشاہ نے کسی عابد سے پوچھا کہ تیری اوقات
عزیز کیونکر گذرتی ہے کہا تمام رات مناجات مین سحر کو دعا سے حاجات مین اور تمام دن فکر اخراجات مین
بادشاہ کو اشارہ الخ یعنی پوشیدہ عابد کا معلوم ہو گیا فرمایا کہ خرچ روزینہ اسکا مقرر کر دیوین روزینہ سرکار
پا و رشتہ الخ یعنی غم و اندیشہ روزی زن و فرزند اسکے دل سے اٹھ جاوے مثنوی جسکو غم ہو عیال کا
دور کیا اپنا دل سے اسکے اٹھے خیال نجات * فکر اولاد و نان و جامہ بہ جیب * طاعت خالق سے ہی باز رکھے
دن کو یہ عزم کیجے از شام تا سحر بندگی خدا کی بجا لائیں * رات کو جو نماز مین ہو خیال * صبح کیا کھائینگے مرے اطفال

## چوبیسوین حکایت

یکی از متعبدان شام در بیشه سالها عبادت کردی و برگ درختان خوردی
بادشاه آن طرف بحکم زیارت نزد یک وی رفت و گفت اگر مصلحت بینی
در شهر از برای تو مقامی بسازم که فراغ عبادت ازین به دست دهد و دیگران
ببرکت انفاس شما مستفید شوند و بر اعمال صالح شما اقتدا کنند زاهد را
این سخن قبول نیامد ارکان دولت گفتند پاس خاطر ملک را مصلحت
آنست که چند روزی بشهر در آیی و کیفیت مقام معلوم کنی پس اگر صفای
وقت عزیزان را از صحبت اغیار کدورتی باشد اختیار باقی است متعبد
بسیار عبادت کنندہ از تعبّد باد و اسکا تعبد ہی باب تفعل سے بمعنی بندگی و عبادت کرنا
از نشانش بندگی مین لینا از صراح خوار کرنا از منتخب انفاس بالکسر راغب کرنا کسیکو
در چیزی پسندیدہ و نفیس او نفیس ہونا اور بالفتح جمع ہے نفس بفتحتین کی بمعنی دم از منتخب ترجمہ
ایک عابد شہر والا شام کا برسون سے جنگل مین عبادت بجا لاتا تھا اور درختون کے
پتے کھایا کرتا تھا بادشاہ اسطرف کا واسطے زیارت کے اسکے پاس گیا اور کہنے لگا کہ اگر آپ
مصلحت دیکھین اور فرماوین تو مین آپکے واسطے ایک مکان دلکشا فرحت افزا مقرر کر دون
کہ فراغت عبادت کی یہان سے بہتر میسر ہو اور دوسرے لوگ آپکے دم کی برکت سے فائدہ مند ہوون

اور تمھارے اعمال صالحہ کی پیروی کرین زاہد نے قبول نکیا تب ارکان دولت نے کہا کہ صلاح وقت
یہ ہی کہ بادشاہ کی خاطر سے چند روز شہر مین جاکر رہین اور کیفیت مقام کی دریافت کرین پس اگر صحبت اغیار سے
اوقات عزیز کو غبار کدورت حاصل ہو تو پھر یہان چلے آنے کا اختیار باقی ہی آوردہ اند کہ عابد بشہر
درآمد و بستان سرای خاص ملک را از برای او پرداختند مقامی دلکشا
روان آسای چون بہشت **مثنوی** گل سرخش چو عارض خوبان ✿ سنبلش ہمچو
زلف محبوبان ✿ ہمچنان کز نہیب برد عجوز ✿ شیر ناخوردہ طفل دایہ ہنوز
**شعر** وافانین علیہا جلنار ✿ وعلقت بالشجر الاخضر نار ✿ بستان سرای
وخانہ باغ وہ باغ جو صحن خانہ مین بنا دین از سراج اللغات پرداختن کے سوا معنی ہین اس جگہ بمعنی آراستہ
ومرتب گردانیدن وخالی کردن مناسب از برہان وجہانگیری وغیاث گل سرخ وگل فارسی
خوجمہ وورد عربی گلاب کا پھول ہندی قولہ چو عارض خوبان یعنی گلاب اس باغ کا رنگ مین لطافت
مین مثل رخسارہ محبوبان تھا سنبل بیانش گذشت نہیب بر وزن فریب بمعنی ترس وبیم
غارت کنندہ از مؤید نہیب ونہیو بالکسر بمعنی ترس وبیم از جہانگیری بکسر نون ویای مجہول امالہ نہاب
کہ لفظ عربی ہی بمعنی ترس وبیم وعظمت وآواز مہیب وغارت اور بفتح اول بر وزن فریب بمعنی غارتگر از غیاث
برد عجوز بفتح بای موحدہ وعین مہملہ سرمای آخری از مؤید سات روز ہین چار دن کے اخیر مین تین دن
آخر بہمن یعنی پھاگن اور چار دن اول اسفندار یعنی چیت کے جو کہ ایام آخر سرما کے ہین لہذا اسکو برد عجوز
کہتے ہین کیونکہ برد بمعنی سرما اور عجوز بمعنی پیرزن اور بعضے کہتے ہین کہ ان روزون ایک بڑھیا
صحرا مین سرما سے مر گئی تھی لہذا وہ ایام اس نام سے مسمی ہوئے اور نام اون ساتون دن کا یہ ہی اول
صن بکسر صاد مہملہ وتشدید نون دوسری صنبر بکسر صاد مہملہ ونون مشدد وفتح وسکون بای موحدہ ورای مہملہ تیسری وبر
فتح واو وسکون بای موحدہ ورای مہملہ چوتھے آمر بر وزن فاعل پانچوین مؤتمر بصیغہ اسم فاعل چھٹے معلل
وکسر لام اول مشدد ساتوین مطفی الجمر بالضم اس روز اخیر کو مکفی الظعن بھی کہتے ہین از صراح
وغیاث اور بعضے جو بمعنی پیرزان عجوزہ بزیادتی ہا لکھتے ہین خطا ہی کیونکہ فعول کے وزن پر جو لفظ کہ
بمعنی اسم فاعل ہو مذکر ومونث اوسکا یکسان ہی از مدار ولطائف وصراح ومؤید وصحاح ومختار الجواہر ومنتخب وغیاث
قولہ ہمچنان کز نہیب آہ شارح فاضل اور خان آرزو اور صاحب خیابان وشکرستان برد عجوز کو ایام

سرمای سخت لکھتے ہین حال آنکہ آخر ماہ پھاگن و اوایل ماہ چیت مین جسکو گلابی جاڑا کہتے ہین سرما بعتدال
و سست رہتا ہی سختی کا کیا ذکر چنانچہ صاحب صراح بمعنی بین زمہریر اور صاحب مؤید بمعنی سرمای
آخری لکھتا ہی اور لفظ عجوز سے بھی ضعف سرما کا ظاہر ہی پس صورت مین مؤلف کے نزدیک لفظ کہ بین
کا وصف تعریف کا ہی اور برد عجوز سے کہ بمعنی سرمای آخری ہی مراد اوس سے وہ ایام ہین جنمین پتے درختون کے
زرد اور سست و سرد ہوکر گرجاتے ہین جسکو خزان کہتے ہین چنانچہ صاحب مؤید نے فرایدسے خزان کی
یہی تعریف لکھی ہی اور لفظ نہب بمعنی غارت بھی ایام خزان ہی سے مناسب ہی پس معنی اس بیت کے
یہہ ہین کہ گل و سنبل اس باغ کے صدمہ خزان سے محفوظ اور الپیتہ تر و تازہ تھے جیسے مان کے پیٹ سے بچہ پیدا ہوا
اور ہنوز دودھ نہ پیا ہوا اور جو شارحین نے اس بیت کے معنی مین تکلفات کیے ہین بنظر طول عمل کے
تفصیل اوسکی نہین لکھی گئی افنان جمع ہی افنان کی اور افنان جمع ہی فنن کی بمعنی شاخ از منتخب و غیاث
جلنار معرب ہی گلنار کا بمعنی گل انار علقت بضم عین و لام مشدد مکسور و قاف مفتوح و سکون تا
صیغہ واحد مؤنث غایب ماضی مجہول از تعلیق سے بمعنی آویختن از غیاث احضر بمعنی سبز و سیاہ از منتخب
کہتے ہین عابد اون لوگون کے سمجھانے سے شہر مین آیا بادشاہی خانہ باغ خاص اوسکے رہنے کو
خالی کر دیا وہ مقام دلکشا فرحت افزا مثل گلشن جنت تھا مثنوی رخ خوبان سا اوسکا ہر گل تھا
زلف مشکین سا اوسکا سنبل تھا دور وان سے خزان وہ گل ایسے شیر نا خوردہ طفل ہو جیسے شعر
شاخون مین گلنار وان ایسے دکھتے تھے درخت سبز مین جون سرخ انگارے لٹکتے تھے

ملک در حال کنیزکی ماہروی پیشش فرستاد رباعی ازین مہ پارۂ عابد
فریبی ملائک صورتی طاؤس زیبی کہ بعد از دیدنش صورت نبندد
وجود پارسایان را شکیبی ہمچنان در عقبش غلامی بدیع الجمال لطیف
الاعتدال قطعہ ہلک الناس حولہ عطشا و ہو ساق یری و لا یسقی
دیدہ از دیدنش نگشتی سیر ہمچنان کز فرات مستسقی بدیع بیانش گذشتہ
لطیف نہایت نیکو کار و باریک کنندہ و نہایت نازک از منتخب بار یک بین اوکشف کردہ
اسکا لطافت باب کردم ہلیم سے از صراح اعتدال بین بین ہونا گرمی و سردی و تری و خشکی مین
پیطول عرض مین اوہر برابر ہونا کسی چیز کا کسی چیز کے ساتھ اور کبھی کنایہ ہوتا ہی اعضا و اندام سے کیونکہ

اکثر اعضاے بیرونی انسان کے دو دو ہین اور باہم عدل یعنی برابری رکھتے ہین اور یہ مجاز ہی کہ اطلاق
مصدر کا اسم فاعل پر ہوا ہی از غیاث **قولہ** ملک الناس آہ **اقول** اکثر نسخون مین یہ شعر عربی علحدہ اور شعر
فارسی علحدہ ہی فی الحقیقت دونون شعر ملکر قطعہ ملمع ہی اور ملمع باصطلاح شعرا اسکو کہتے ہین کہ ایک مصرع
عربی اور دوسرا مصرع فارسی ہو یا ایک شعر عربی دوسرا شعر فارسی ہو وس بیت تک **عطش** بفتحتین عربی
تشنگی فارسی پیاس ہندی **عطشان** بفتحتین عربی تشنہ فارسی پیاسا ہندی **فرات** آب خوش
وشیرین اور نام دریا کا ہی نزدیک کوفہ کے از غیاث **مستسقے** صیغہ اسم فاعل کا ہی مصدر اسکا
استسقا باب استفعال سے کہ نام ایک مرض کا ہی اسکی تین قسم ایک لحمی جسمین بالکل اعضا پھول جاتے ہین
سبب اسکا ضعف وبرودت مزاج جگر ہی کہ خون بواسیر یا حیض کے زیادہ نکلنے سے یا بعد محنت وریاضت
ٹھنڈا پانی پینے سے ہو یا ضعف طحال سے کہ سودا کو جذب نکر سکے کبد مین رہجاے یا ضعف معدہ سے
کہ کیلوس خام غیر منہضم معدہ مین جاوے اور کبد اوسکے نضج سے عاجز رہے دوسری زقی جسمین پیٹ
پھول جاتا ہی مثل مشک کے اسپر ہاتھ مارنے یا کروٹ لینے سے آواز پانی کی نکلتی ہی یہ بدترین اقسام ہے
تیسری طبلی کہ حرارت کبد یا شدت برودت ورطوبت معدہ سے ہوتا ہی اور مرض استسقا کے ساتھ
اگر تپ عارض ہو تو پیاس بہت لگتی ہی از کفایہ منصوری **ترجمہ** جب وہ عابد اس مکان مین گیا
تو بادشاہ نے ایک لونڈی مہ پارہ بلکہ اسکے حسن پر قربان سبعہ سیارہ فی الفور وہان بھیج دی
**مثنوی** جسے دیکھکر عابد پریشان ؛ ملک صورت تھی طاؤس اسپہ قربان ؛ نظر گر پارسا کی اوسپر
پڑجاے ؛ زمین مین سرو سا حیرت سے گڑجاے ؛ اسیطرح ایک غلام حسن وجمال مین عدیم المثال تناسب
اعضا بحد اعتدال صاحب سلیقہ کمال بعد اسکے بھیج دیا **قطعہ** پیاسے مرجائین اسکے گرد انسان ؛
دے نہ پانی دکھاکے ترسائے ؛ دیکھنے سے نہ اسکے آنکھ ہو سیر ؛ جیسے مستسقی آب دریا سے ؛
**عابد از طعامہای لذیذ خوردن گرفت و کسوتہای لطیف پوشیدن**
**و از فواکہ و مشموم و حلاوت تمتع یافتن و در جمال غلام و کنیزک نظر کردن**
**و خردمندان گفتہ اند زلف خوبان زنجیر پای عقل است و دام مرغ زیرک**
**بیت** در سر کار تو کردم دل و دین با ہمہ دانش ؛ مرغ زیرک بحقیقت منم
امروز و تو دامی ؛ **فی الجملہ دولت وقت مجموع بزوال آمد چنانکہ گفتہ اند**

**قطعه** هر که هست از فقیه و پیر و مرید ؛ وز زبان آوران پاک نفس ؛ چون بدنیای دون فرود آید ؛ بعسل در بماند همچو مگس ؛ **فوائد** جمع فائده کی بمعنی سود جانا **مشموم** خوشبو **قوله** در سر کار آه بعض نسخون مین در سر و کار هی **اقول** جاننا چاہیے کہ لفظ سر و کار مرکب ہی لفظ سر بمعنی شغل و خواہش و فکر و خیال ہا اور لفظ کار بمعنی فعل سے اور لفظ سر کار باضافت بمعنی معاملہ و مقصود از برہان و مؤید مؤلف کے نزدیک سر کار باضافت اولی اور مراد اُس سے عشق ہی اور قبل لفظ کردم کے لفظ سر باد یا ضائع مقدر اور ہر چند لفظ تو بضمیر خطاب اور لفظ کردم و ہم بصیغہ متکلم اور لفظ داعی مین یاے خطاب ہی لیکن فی الحقیقت مراد مضمون اس بیت کا بطریق اخبار حال عشق ہی نہ بطریق انشا اور معنی اس بیت کے یہ ہین کہ اُس عابد نے باوجود عقل و دانش کے غلام و کنیز کے عشق مین دل و دین اپنا کھو دیا اور جسطرح مرغ زیرک دانہ کی طمع سے دام صیاد مین پھنس جاتا ہی اُسی طرح وہ بھی دام الفت مین پھنس گیا **زبان آور** مردم شاعر و فصیح و بلیغ از برہان و مؤید و کشف کناتہ واعظ سے بقرینہ پاک نفس کے از سروری **پاک نفس** کنایہ ہی صاف باطن سے کیونکہ پاک برہان مین بمعنی صاف و بے غش و پاکیزہ مرقوم **ترجمہ** عابد قوت بالایموت سے عوض مربیان و سنبوسہ شیرمال باقر خانی خوان نعمت نان بادام نان پسندیدہ اُٹھا اور میوہ جات مین انگور حبشی ناشپاتی خرما بادام اخروٹ کشمش منقا پستہ کھانے کمخواب ششتر مشروع گلبدن دوشالا اوڑھنے پہننے عطر گلاب موتیا بدن بالن عروس و نازبو کپڑوں مین لگانے اور غلام و کنیزک کے جمال کا نظارہ کرنے لگا اور دانشمندون نے کہا ہی کہ زلف محبوبان عاقلون کے پاؤن کی زنجیر ہی اور مرغ دانا کے واسطے دام تزویر ہی بیت عشق مین کھو دیا عاقل نے دل و دین اپنا ؛ مرغ دانا کی طرح دام محبت مین پھنسا جاصل کلام اُسکے کمال مین زوال آیا جیسا کہ بزرگون نے فرمایا **قطعہ** جتنے ہین پیر اور مرید و فقیہ ؛ واعظ و صاحبان پاک نفس ؛ جب کہ دنیاے دون مین در آوین ؛ پھنس رہین جسطرح عسل مین مگس ؛ بار دیگر ملک بدیدن او رغبت کرد عابد را دید از هیات نخستین بگردیده و سرخ و سفید بر آمده و فربه شده و بر بالش دیبا تکیه زده و غلام پری پیکر با مروحهٔ طاوسی بر بالای سرش استاده بر سلامت حالش شادمانی کرد و از هر دری سخن گفتند تا ملک بانجام سخن گفت من این دو طائفه را در جهان دوست میدارم

علما و زہاد را وزیر فیلسوف جہاندیدہ حاضر بود گفت ای خداوند روی زمین
شرط دوستی آنست کہ با ہر دو طائفہ نکوئی کنی علما را زر بدہ تا دیگر بخوانند و
زاہدان را چیزی مدہ تا زاہد بمانند بالش و بساط و دست فارسی مسند عربی از برہان
مروحہ بکسر میم و سکون را مہملہ و فتح واو و حا حطی و مذبہ بکسر میم و فتح ذال معجمہ و باے موحدہ
مشدد و مفتوح عربی مگس ران فارسی مورچھل و چنور ہندی زہاد جمع ہے زاہد کی اور زاہد وہ ہے جو خواہش
و رغبت دنیا کی نہ رکھتا ہو اور مال و جاہ و ناموس سے تعلق نہ پکڑے از منتخب و لطائف و غیاث
فیلسوف بمعنی حکیم و دوستدار حکمت جمع اسکی فلاسفہ از غیاث مخفف ہے فیلاسوف کا
لغت یونانی ہیں فیلا بمعنی دوستدار اور سوف بمعنی حکمت پس فیلاسوف بمعنی دوستدار حکمت
از برہان ترجمہ ایکبار بادشاہ نے عابد کے دیکھنے کی خواہش کی جا کر ملاحظہ فرمایا تو دیکھا
پہلی صورت بدل گئی تھی سرخ و سفید نکلا موٹا تازہ ہوا مسند دیبا پر تکیہ لگائے بیٹھا اور غلام
گل اندام پری پیکر مورچھل طاؤسی لیے پیچھے سر پر کھڑا ہے عابد کی خوشحالی و فارغبالی پر بادشاہ
بہت خرم و مسرور ہوا خود ہر طرح کا مذکور ہوا آخر کو جہان پناہ نے فرمایا سارے جہان میں سب سے
زیادہ تر میں دوست رکھتا ہوں دو فرقہ محبوب پروردگار کو یعنی علماے دیندار اور زہاد روزگار کو
وزیر عاقل جہاندیدہ و ہر فن میں کامل حاضر تھا کہنے لگا اے صاحب عالم شرط دوستی یہ ہے کہ دونوں
فرقہ سے آپ سلوک فرماویں علما کو مال و زر دیجیے کہ خاطر جمعی سے خوب پڑھیں اور پڑھاویں زاہد کو
کچھ عنایت نہ کیجیے کہ زاہد ہی قائم رہیں اور نفس امارہ کی سرکشی سے اپنے تئیں بچاویں بیت نہ
زاہد را درم باید نہ دینار چو بستد زاہد دیگر بدست آر قطعہ آنرا کہ سیرت خوش و سریست
با خدای بی نان وقف و لقمہ دریوزہ زاہد ست انگشت خوبروی و بنا گوش
دلفریب بی گوشوار و خاتم فیروزہ شاہد ست قطعہ درویش نیک سیرت
و فرخندہ رای را نان رباط و لقمہ دریوزہ گو مباش خاتون خوبصورت
و پاکیزہ روی را نقش و نگار و خاتم فیروزہ گو مباش بیت تا مرا ہست
دیگرم باید گر نخوانند زاہدم شاید قولہ نہ زاہد را آہ اقول صفت زاہد کی یہ ہے کہ ہمیشہ
متوجہ آخرت کار رہے اور راحت و لذات دنیا سے احتراز رکھے اور خواب و خور اپنے اوپر حرام کرے

مگر بوقت ضرورت اور ہمیشہ نرم دل وچشم تر ہو اور ایک ساعت ورد وعبادت سے خالی نرہے اور
تحصیل معاش قدر حاجت سے زیادہ نکرے اور کسی سے مانگنا تو یکطرف جو کوئی دیوے تو نہ لیوے چنانچہ
منقول ہے کہ صحب جناب باری حضرت اباذر غفاری ازبسکہ بیمار ہوئے مقدور دوا کرنے کا نہ تھا بعضے
دوستوں نے کہا اگر تم کہو تو میں طبیب کو بلاؤن اور جو دوائین تجویز ہوں اپنے پاس سے منگاؤن
اُس صاحب صبر وتحمل اور مالک ملک توکل نے فرمایا حکیم وشافی مطلق کی مرضی سے میں مریض وبیمار ہون
اور نحیف وزار ہون نہیں میں نہ تجویز طبیب کی چاہتا نہ شفا کا طلبگار ہون رازق العباد نے تو روزی
میری آخرت پہ مقدر کی پھر میں دنیا میں کیوں خواہان درہم ودینار ہون بہر حال میں تابع رضاے
پروردگار ہون قصہ مختصر جب فاقے سے حالت بہت تنگ ہوئی اور نحافت سے طاقت ہلنے کی نرہی
تو بہن سے بلا کر کہا مجھکو اٹھاکر میدان میں لیچلو میں گھاس کھا کر زندگانی بسر کرونگا سبحان اللہ کیا
زہد واستغنا ہے لذات دنیاے بے ثبات سے اسقدر کنارہ کیا کہ گھاس کا کھانا گوارا کیا کہتے ہیں چند روز کے
بعد اُس مرد میدان زہد کا وعدۂ اجل آپہونچا جب طور احتضار ہوا بے سروسامانی سے بہن کو بہت اضطرار
ہوا حضرت نے فرمایا تم گھبراؤ مت بعد میرے مرنے کے سر راہ جا بیٹھیو ایک قافلہ حجاج کا آویگا قافلہ سالار
مرد مومن ہے اُس سے میرا حال کہیو وہ آکر میری تجہیز وتکفین کریگا چنانچہ مالک اشتر حج بیت اللہ سے
فارغ ہوکر مع قافلہ آتے تھے اُس عفیفہ سے حال سنکر تشریف لائے اور بخوبی تجہیز وتکفین کرکے جب
مدینہ منورہ کو گئے تو جناب امیر المومنین علی ابن ابیطالب علیہ السلام سے یہ سب حال بیان کیا اُس
جناب نے یوں ارشاد کیا کہ شکر اس بات کا کرو کہ تمکو اباذر غفاری نے مومن کہا **وقت بیانش** از
دریوزہ ودرویزہ دونون بالفتح اور با واو ویار مجہول بمعنی بھیک مانگنا اور بھیکھ آور قنیہ میں بمعنی جد
وجہد از مؤید انگشت فارسی ابر بالفتحتین الف وبار موحدہ وسکون رار مہملہ وفتح میم ترکی اصبع عربی
انگلی ہندی از نفائس **بنا گوش** بضم مخفف اُسکا بن گوش فارسی صدغ بالضم عربی کنپٹی ہندی
از نفائس زیر نرمہ گوش از برہان بعضوں نے بمعنی شقیقہ اور بعضوں نے بمعنی پس گوش لکھا ہے
از بہار عجم بکسر وفتح جیسا کہ مشہور ہے محض غلط کیونکہ رشیدی وبہار عجم وکشف وسراج اللغات ومؤید
ومدار الافاضل وسکندری وشرفنامہ وحل اللغات وفرہنگ حسینی میں بالضم بمعنی نرمہ گوش ہے ازغیاث
گوشوار مخفف گوشوارہ کا فارسی قرط بالضم وشنف بالضم وفتح عربی بالا ہندی از نفائس وبرہان و

غیاث جو کہ کان سے لٹکاوین قرط ہی اور جو کان کے اوپر ہے شنف ہی او ملتخب خاتم بکسر تا ہر ہی انگشتری فارسی اُز وا ترکی انگوٹھی ہندی فیروزہ اُسکی انگوٹھی جو کوئی سپنے فقیر نہو حضرت جبرئیل علیہ السلام بہشت سے بطرق ہدیہ حضرت رسول خداصلعم کے واسطے لائے تھے کہ حضرت نے جناب امیر المومنین کو عنایت فرمائی اُس نگین پر الله الملک کندہ تھا وہ انگوٹھی بوراثت ائمہ مابعد علیہم السلام کو پہونچی اور حضرت امام علی نقی علیہ السلام سے منقول ہی کہ جس انگوٹھی پر یہ آیت رب لاتذرنی فردا وانت خیر الوارثین کندہ ہو صاحب انگشتری صاحب اولاد ہووا و جناب رسالتمآب صلعم سے منقول ہی کہ خداوند تعالی فرماتا ہی کہ جو شخص دعا کرے اور اُسکے ہاتھ میں انگوٹھی فیروزہ کی ہو میں شرم کرتا ہون کہ اُسکو نا امید پھیرون صاحب حلیۃ المتقین لکھتے ہین کہ صبح کو نظر کرنا فیروزہ پر باعث روشنی چشم ہی انیس ربا دا مسافر خانہ از غیاث ولطائف سرای وخانہ از کشف نقش بمعنی لیاقت وسزاوار ہی جنانچہ شاعر کہتا ہی بیت لباس زر کش شاہی چہ نقش دارد ؛ تن برہنہ من نقش بوریا دارد از غیاث وشرح دیوان خاقانی و مدار و تحفۃ السعادت نگار بالکسر بروزن شکار بمعنی بت جسکی عربی صنم ہی اور بمعنی نقش اور مرادف نقش کا جیسے نقش و نگار اور بمعنی نگارندہ و نقش کنندہ اور وہ نقش جو مہندی سے معشوق کے دست و پا پر بناوین اور کنایہ معشوق و محبوب اور اُس شخص سے جسکو بہت دوست رکھین از برہان قولہ نا مرا ہست آہ یعنی باوجود موجود ہونے روزی بقدر سد رمق کے اگر کوئی روزی زائد طلب کرے تو اُسکو زاہد کہا چاہیے ترجمہ بیت کبھی زاہد نہ درہم لے نہ دینار جو لیوے کہ نہ زاہد اُسکو زنہار قطعہ زاہد وہی جو متقی اور حق کا راز دار ؛ لیوے نہ نذر اگر نہ مانگے جہان ہیچ ؛ چاہین حسین کو سبھی گو ہاتھ مین نہو ؛ فیروزہ کی انگوٹھی ویا بالا کان مین ؛ قطعہ درویش صاف باطن وعاقل ہی جنتی ؛ قسمت مین اُسکے لقمہ دریوزہ گو نہو ؛ محبوب خلق ہی دیا خالق نے جسکو حسن ؛ مہندی کے چھلا خاتم فیروزہ گو نہو ؛ بیت زیادہ سد رمق سے جو چاہے ؛ اُسکو زاہد نہ کہیو تم گاہے ؛

## پینتیسوین حکایت

مطابق این سخن بادشاہی را مہمی پیش آمد گفت اگر این حالت مرا دمن برآید چندین درہم زاہدان را بدہم چون حاجتش برآمد و تشویش خاطرش برفت وفای نذرش بوجود شرط لازم آمد یکی را از بندگان خاص کیسہ درہم داد تا بزاہدان

تصدق کنند گویند غلام عاقل و ہوشیار بود ہمہ روز بگردید و شبانگہ باز آمد و درمہا را بوسہ
داد و پیش ملک نہاد و گفت زاہدان را چندان کہ طلب کردم نیافتم گفت این چہ
حکایت ست آنچہ من دانم درین شہر چہار صد زاہد اند گفت ای خداوند جہان
آنکہ زاہد ست نمی ستاند و آنکہ می ستاند زاہد نیست ملک بخندید و ندیمان را گفت
چندان کہ مرا در حق این طائفہ خدا پرستان ارادت ست و اقرار این شوخ دیدہ را
عداوت ست و انکار و حق بجانب اوست بیت زاہد کہ درم گرفت و دینار
زاہد تر ازو یکی بدست آر۔ قولہ اگر این حالت آہ بعض نسخون مین اگر انجام این حالت
بر مراد من باشد ہی اور حالت بمعنی کیفیت مراد اُس سے مہم مذکور وفا بیانش گذشت نذر بفتح
نون و سکون دال بمعنی پیمان اور پیمان باندھنا از منتخب جو چیز کوئی شخص اپنے اوپر واجب گردانے
مثل روزہ و صدقہ و طعام فاتحہ روح بزرگان اور جو نقد و جنس کہ امرا و سلاطین کے حضور مین گذران کے
ملاقات کرین اور بفتح اول و ضم ثانی حیران و پریشان اور بضمتین ترس و بیم از غیاث و مدار و کشف
دلطائف و صراح جسکو ہندی مین منت کہتے ہین قولہ بوجہ و شرط بعض نسخہ مین بموجب شرط ہی شرط
بمعنی عہد و پیمان اور لازم کرنا اور لازم ہونا کسی چیز کا از غیاث شروط و شرائط جمع مصدر باب
نصر منتخب و صراح قولہ زاہد کہ درم آہ جاننا چاہیے کہ زاہد کی دو قسم ہی ایک زاہد تر جیسکے اوصاف ہم
حکایت مین لکھے گئے دوسرے زاہد خشک جو بے درد دل اور بے معرفت اور جاہل ہو عشق خدا سے
غافل ہو مؤلف کے نزدیک مضمون مصرع اول مبتدا ہی خبر اُسکی زاہد خشک ہقدر یعنی جو شخص درہم
و دینار لیوے فی الواقع وہ زاہد خشک یعنی بے معرفت و جاہل ہی عشق الٰہی سے غافل اور مصرع ثانی مین
لفظ تر کو بمعنی بادہ سمجھنا چاہیے بلکہ بفک اضافت زاہد موصوف اور تر اُسکی صفت اور مضمون مصرع ثانی کا
بطریق فرمان ہی یعنی اب تجھکو لازم ہی کہ ایک زاہد موصوف بصفات زہد تلاش کر اور منت و سماجت
کسیطرح اسکو درہم لینے پر راضی کر تاکہ ایفاے نذر سے ہم سبکدوش ہون ترجمہ مطابق
اسی حکایت کے کسی بادشاہ کو ایک لڑائی درپیش ہوئی دل مین نیت کی کہ اگر یہ مہم موافق میری آرزو کے
سر ہو تو اسقدر درہم زاہدون کو دون جب اُسکی حاجت پوری ہوئی سچا آوری صدقہ کی موافق
عہد و پیمان کے لازم و ضروری ہوئی چنانچہ ایک توڑا درم کا کسی غلام خاص کو دیا کہ زاہدون کو تقسیم کر دے

کہتے ہین غلام بڑا عاقل و ہوشیار تھا تمام دن شہر مین پھرا شام کو آیا از راہ تعظیم توڑا درہمون کا چوم کر
بادشاہ کے آگے رکھا اور کہا کہ مین نے ہر چند تلاش کیا کوئی زاہد نہ پایا بادشاہ نے فرمایا ایسا کلمہ خلاف
واقع تو کیا زبان پر لایا حال آنکہ مین خوب جانتا ہون اس شہر مین چار سو زاہد ہین جنکی توکل پر گذران اور پرہیزگار
عابد ہین اسنے عرض کیا قبلہ عالم جو زاہد ہی لیتا نہین اور جو لیتا ہی طریقہ زہد سے باہر ہی لے حکم ثانی غلام اسکو دیتا نہین
بادشاہ کو یہ لطیفہ سنکر ہنسی آئی مصاحبون سے یہ بات فرمائی کہ ان فرقہ خدا پرستون سے جس قدر مجھکو اعتقاد و
اقرار ہی اسنے شرم و حیا کو اتنا ہی عناد و انکار ہی اور فی الواقع حق بجانب اسکے ہی یہ سخن دلنشین لائق پسند و اعتبار ہی
بعد اسکے غلام کیطرف متوجہ ہوکے ارشاد کیا بیت نذر واجب ہی نہ غافل کو دیر لینے پر کسی عارف کو خدا کے لیے تو راضی کر

## تئیسوین حکایت

**یکی از علمای راسخ را پرسیدند چہ گوئی در نان وقف گفت اگر از بہر جمعیت خاطر و فراغ عبادت می ستانند حلال ست و اگر جمع از بہر نان می نشینند حرام ست بیت**
**نان از برای کنج عبادت گرفتہ اند * صاحبدلان نہ کنج عبادت برای نان ***

راسخ استوار و پایدار شونده از منتخب مصدر اسکا رسوخ ہی کل ثابت فہو راسخ و منہ الراسخون فی العلم
از صراح حلال اس جگہ مراد ہی مباح سے اور مباح باصطلاح فقہا اس فعل کو کہتے ہین جسکے کرنے یا نکرنے
مین نہ کچھ ثواب ہو نہ عذاب حرام اس فعل کو کہتے ہین جسکے کرنے مین عذاب اور نکرنے مین ثواب ہو
قولہ اگر از بہر جمعیت آہ اقول مطلب اس فقرہ کا ترجمہ سے واضح ہوگا قولہ نان از برای آہ اقول
یعنی صاحبدلون نے نان وقف اسواسطے اختیار کی ہی کہ روزی سے مطمئن ہوکر گوشہ مین بیٹھین اور
بدلجمعی عبادت کرین اور گوشہ گیری اسواسطے نہین اختیار کی ہی کہ سجادہ ریائی بچھا کر لوگون کو دام
تزویر مین لاوین اور ایسے مال و زر لیوین اور جمع کرین ترجمہ ایک عالم علوم ظاہر و باطن سے
کسینے پوچھا کہ مال وقف کے لینے مین آپ کیا فرماتے ہین کہا کہ جو لوگ اس نیت سے لیتے ہین کہ فکر
بہم رسانی روزی سے فارغ ہو باطمینان خاطر عبادت کرین انپر وہ مال حلال ہی اور جو لوگ اس
ارادہ سے گوشہ مین بیٹھ رہتے ہین کہ خلائق معتقد ہوکر نذر و فتوح اور تحائف و ہدایا دیوین تو
وہ مال انپر حرام ہی اسوجہ سے کہ باعث عبادت ریائی ہی اور عبادت ریائی باعث عذاب الہی ہی
چنانچہ کتاب عدۃ الداعی کے باب چہارم مین جناب رسول خدا صلعم سے یہ حدیث منقول ہی کہ کوئی

ایک نماز ریائی پڑھیگا وہ مشرک ہی اور دوسری حدیث ہی کہ جس شخص کے عمل مین برابر ایک ذرہ کے ریا ہو وہ عمل قبول نہوگا اور کتاب امالی شیخ ابن بابویہ مین یہ حدیث جناب رسالتمآب صلعم سے منقول ہی کہ قیامت کے دن ریاکار چار نام سے پکارا جائیگا ایک کافر یعنی بیدین و منکر نعمتہاے الٰہی دوسرے فاجر یعنی فاسق یا دروغ گو تیسرے غادر یعنی بیوفا چوتھے خاسر یعنی زیان کار پھر اُس سے کہا جائیگا کہ نیست و نابود ہوا تیرا عمل اور باطل ہوا تیرا اجر آج کے روز تو ثواب سے بے نصیب ہی اجر اپنا اس سے طلب کر جسکے دکھانے کے واسطے عبادت کرتا تھا بیت لے نال وقف عارف عبادت کے واسطے ؛ ہرگز نہ گوشہ گیر ہو دولت کے واسطے

## ستائیسوین حکایت

درویشی بمقامی رسید که صاحب آن بقعه کریم النفس بود و طائفه اهل فضل و بلاغت در صحبت او هر یک بذله و لطیفه چنانکه رسم ظریفان باشد همی گفتند و درویش راه بیابان قطع کرده و مانده شده و چیزی نخورده یکی ازان میان بطریق انبساط گفت ترا هم چیزی باید گفت مرا چون دیگران فضل و بلاغت نیست و چیزی نخوانده ام بیک بیت از من قناعت کنید همگنان برغبت گفتند بگوی گفت بیت من گرسنه در برابرم سفرهٔ نان ؛ همچون عزبم بر در حمام زنان ؛ یاران نهایت عجز او بدانستند و سفره پیش او آوردند صاحب دعوت گفت ای یار زمانی توقف کن که پرستارانم کوفته بریان می سازند درویش سر برآورد و بخندید و گفت بیت کوفته بر سفرهٔ من گو مباش ؛ گرسنه را نان تهی کوفته است ؛ بقعه بالضم وہ زمین کہ محدود و متمیز ہو دوسری مین از منتخب یعنی سراے و خانہ مستعمل از غیاث کریم النفس بیانش گذشت اس جگہ مراد ہی سخی فضل و بلاغت شرح ان دونون لفظون کی دیباچہ مین بمقام ذکر جمیل سعدی کے لکھی گئی بذلہ سخن خوش و مرغوب کہ دوستون کی محفل مین واسطے نشاط خاطر کے کہین از لطائف غیاث سخن دلکش اور آہنگ مین پڑھنا شعر کا از برہان لطیفہ سخن نرم و نازک کہنا از مؤید نیکی اور چیز نیکو از منتخب ظریف صیغہ صفت مشبہ ہی باب کرم یکرم سے ظرفاء و ظراف بالکسر و ظروف بالضم جمع اسکا ظرف بالفتح ہی معنی زیرکی اور ظرافت ہی بمعنی زیرک شدن از صراح ظریف عربی زیرک

دانا و خوش طبع فارسی از منتخب و برہان و بہار عجم و غیاث و مؤید و کشف انبساط بیانش
گذشت قولہ بباید گفت اقول اس جگہ لفظ گفت متعلق جزے اور جملہ آیندہ دونون سے ہے
پس ایک گفت کو مقدر سمجھنا چاہیے قناعت بیانش گذشت گرسنہ و گرشتہ بالضم فارسی
جایع و جوعان عربی بھوکھا ہندی از برہان و نفا ایس عرب بفتحتین مرد بے زن و زن بے مرد از
غیاث عجز بالفتح و بالکسر عاجزی و ناتوانی از غیاث بالفتح ناتوانی مصدر باب ضرب بغیر
از صراح کوفتہ اول بمعنی کباب ثانی بمعنی آسیب رسیدہ و آزار کشیدہ و از محنت و سفر ماندہ شدہ
از غیاث و مصطلحات ترجمہ ایک فقیر اس مقام پر وارد ہوا جس جگہ کا مالک سخی تھا اُسکے
پاس ایک گروہ صاحب فضل و بلاغت بیٹھے ہر ایک سخنان شیرین و لطائف نمکین جیسا کہ عادت
عقلمندون کی ہے کہہ رہے تھے درویش راہ بیابان کی قطع کرکے آیا ماندہ ہوگیا اور بھوکھا تھا اُن
لوگون مین سے ایک نے بطریق خوش طبعی کہا آپ بھی کچھ بذلہ و لطیفے آپ بھی کہیے کہنے لگا مثل
دوسرون کے مین عالم نہین فضل و بلاغت سے درماندہ ہون اور کچھ نہین خواندہ ہون ایک
بیت سننے پر قناعت کرو تو کہون سبکے سب بہت بشاش و مشتاق ہوا کہنے لگے ارادہ اس
کیا بہتر فرمایئے بسم اللہ تب اُسنے یہ بیت پڑھی بیت مین ہون بھوکھا سیر آگے اک دسترخوان
بچھا در حمام زنان کے جون مجرد ہون کھڑا یارون نے اُسکو بھوکھ سے نہایت عاجز پایا دسترخوان
اُسکے آگے بچھایا صاحب دعوت نے کہا ای یار ایک گھڑی ٹھہر جا لونڈیان کوفتہ بنا رہی ہین جلیا ہو
تو کھانا کھا درویش نے سر اُٹھایا ہنسکر یون کہا بیت میرے دسترخوان پر اسدم نہوئے کوفتہ
روکھی روٹی بھوکھ مین ہے کوفتہ کوفتہ

## اڑتیسوین حکایت

مریدی گفت پیری را چہ کنم کہ از خلائق برنجیدت اندرم از بسکہ بزیارت من
همی آیند و اوقات عزیز مرا از تردد ایشان تشویش حاصل میشود گفت
هرچہ درویشانند مر ایشان را وامی بدہ و آنچہ توانگرانند از ایشان چیزی بخواہ
کہ دیگر یکی گرد تو نگردند بیت گر گدا پیشرو لشکر اسلام بود کافر از بیم توقع
برود تا در چین تردد آمد و شد کرنا اور پھرنا از منتخب مجاز ابمعنی فکر و اندیشہ از تاج المصادر

و کنز و غیاث تشویش بیانش گذشت پیشتر و کشکول و نیز فارسی مقدمة الجیش عربی براول بالکسر ترکی از نفائس ترجمہ ایک مرید نے کسی پیر طریقت سے پوچھا مین کیا کرون کہ خلایق کے ہاتھ سے نہایت رنج مین ہون اکثر میری ملاقات کو آتے ہین اُنکی آمد و رفت سے میری اوقات عزیز کو پریشانی حاصل ہوتی ہے اور پراگندگی خاطر سے میری عبادت باطل ہوتی ہے پیر نے کہا جو فقیر ہین انکو قرض دے اور جو تونگر ہین اُنسے قرض لے تو بمصداق القرض مقراض المحبت پھر تیرے گرد نہ تونگر آوینگے نہ درویش اور حاصل ہوگا عبادت مین چین و عیش بیت ہو گدا فوج مسلمان کے ہو آگے آگے ہم خیرات سے کافر در چین تک بھاگے

## اڑتالیسوین حکایت

فقیہی پدر را گفت ہیچ ازین سخنان دلاویز و رنگین متکلمان در من اثر نمیکند بحکم آنکہ نمی بینم مر ایشان را کردار موافق گفتار مثنوی ترک دنیا بمردم آموزند خویشتن سیم و غلہ اندوزند عالمی را کہ گفت باشد و بس ہرچہ گوید نگیرد اندر کس عالم آنکس بود کہ بد نکند نہ بگوید بخلق و خود نکند آیہ اتامرون الناس بالبر و تنسون انفسکم بیت عالم کہ کامرانی و تن پروری کند او خویشتن گم است کرا رہبری کند فقیہ جاننے والا مسائل شرعیہ کا اور دانشمند از منتخب و دانا ے علم شرع از غیاث مادہ اسکا فقہ بالکسر و بار ملفوظ ہے بمعنی دریافت کرنا اور جاننا اور علم لیکن یہ علم مخصوص ہوا ساتھ علم معرفت احکام شریعت از غیاث و شرح نصاب دلاویز بیانش گذشت متکلم ایضا ترجمہ کسی فقیہ کے بیٹے نے باپ سے کہا کہ علما متکلمین کے سخنان مرغوب میرے دل مین اثر نہین کرتے اس جہت سے کہ مین نہین دیکھتا ہون کردار اُنکا موافق گفتار کے بلکہ خلاف حکم شریعت حضرت احمد مختار کے مثنوی لوگون کو ترک دنیا سکھلاوین سیم و زر آپ جمع فرماوین فعل عالم ہو گر مخالف قول اُسکے کہنے پہ سب پڑھین لاحول وہی عالم جو فعل بد نکرے نہ کہ سکھلا وے اور خود نکرے چنانچہ جناب باریتعالے سورہ بقر مین سیپارہ اول کے رکوع مین کہ قریب ربع کے ہے علماے بے عمل کی مذمت مین فرماتا ہے جسکا حاصل مطلب یہ ہے کہ آیا تم حکم کرتے ہو خلایق کو واسطے اعمال نیک کے

اور بھول جانے ہوا پستہ فقروں کا یعنی اعمال نیک ہم خود نہیں کرتے ہو بیت عالم کہ بیش و عشرت
دن پیروی کرے ۔ گم کردہ راہ خود ہو وہ کیا رہبری کرے پدر گفت ای پسر این خیالی باطل
نشاید روی از تربیت ناصحان بتافتن و راہ بطالت گرفتن و علما را
بضلالت منسوب کردن و در طلب عالم معصوم از فوائد علم محروم ماندن
ہمچو نابینائی کہ شبی در وحل افتادہ بود و میگفت ای مسلمانان چراغی فرا راہ
من دارید زنی فاجرہ بشنید و گفت تو کہ چراغ نبینی بچراغ چہ بینی ہمچنین مجلس
وعظ چون کلبۂ بزازان است آنجا تا نقدی ندہی بضاعتی نستانی و اینجا تا
ارادتی نیاوری سعادتی نبری قطعہ گفت عالم بگوش جان بشنو ور
نماند بگفتنش کردار ۔ باطل است آنچہ مدعی گوید ۔ خفتہ را خفتہ کی کند بیدار ۔
مرد باید کہ گیرد اندر گوش ۔ ور نبشتست پند بر دیوار قطعہ صاحبدلی
بمدرسہ آمد ز خانقاہ ۔ بشکست عہد صحبت اہل طریق را ۔ گفتم میان عالم
و عابد چہ فرق بود ۔ تا اختیار کردی ازان این فریق را ۔ گفت او گلیم خویش
بدر میبرد ز موج ۔ وین جہد میکند کہ بگیرد غریق را ۔ بطالت بالفتح بیکاری
اور معطلی اور بالکسر بمعنی دلیری از منتخب و غیاث مصدر ہے باب کرم یکرم سے اور بطل و بطول
و بطلان تینون بضم اول مصدر ہین باب نصر ینصر سے از صراح معصوم صیغہ اسم مفعول کا ہو اور
اسکا عصمت بالکسر مصدر باب ضرب یضرب سے بمعنی باز رکھنا اپنے تئین گناہ سے از صراح
معصوم وہ ہے جو گناہان صغیرہ و کبیرہ سے عمدا و سہوا محفوظ رہے یہ منصب سوائے انبیا و ائمہ
علیہم السلام کے دوسرے کسیکو حاصل نہین وحل و رنجہ عربی لاے دلش و خلاب فارسی چہلا
و کیچڑ ہندی از نفائس فاجرہ مزاح کنندہ از خیابان و شکرستان اور چند نسخون مین بجائے
فاجرہ کے فاخرہ ہے مگر نسخہ صحیحہ مین فاجرہ ہے مؤلف کے نزدیک یہی مناسب کلبہ بالضم فارسی
دوکان بتشدید کاف و حانوت عربی دوکان ہندی و فارسی بزاز بتشدید زاے معجمہ فارسی و ستا...
مادہ اسکا بز بالفتح و تشدید زاے ہے بمعنی سلاح و متاع باب نصر ینصر سے از صراح قولہ ور نماند اقول اس
باز صیغہ مضارع ماندن سے ہے بمعنی مثل و مانند و مشابہ کسی چیز کے ہونا از زبان یعنی اگرچہ فعل عالم

موافق قول کے نہو لیکن اسکے سخن کو بگوش دل سنکر اسپر عمل کرنا چاہیے **قولہ مدعی گوید قال الشارح**
مدعی کنایہ ہے حکیم سنائی سے اور مصرع ثانی اسیکا مقولہ ہے جسکا مصرع اول یہ ہے ع عالمے خفتہ است
و تو خفتہ اور مراد خفتہ اول سے مرد غافل و جاہل اور خفتہ ثانی سے عالم بے عمل اور بیداری سے ہدایت
اور معنی بیت سعدی یہ ہے کہ قول حکیم سنائی کا غافل و جاہل کو بے عمل ہدایت نہیں کر سکتا اس
حدیث سے باطل ہے کہ ان اللہ لیؤید ہذا الدین بالرجل الفاجر یعنی حق تعالی اس دین کی تائید کرتا ہے بسبب
وعظ و نصیحت مرد بدکار و بے عمل کے اور وہ قول صریح مخالف نقل و عقل کے ہے دلیل نقلی حدیث
مذکور اور دلیل عقلی یہ کہ خدا تعالی قادر ہے کہ اپنے بندے کی ہدایت جس شخص سے چاہے کرے اگرچہ وہ ہادی
فاجر ہو انتہی **قولہ اقول** مراد مدعی سے حکیم سنائی کو اور دلیل نقلی کے ترجمہ کو دلیل عقلی سمجھنا سراسر
غلط فہمی اور حدیث مذکور بالا شعر سے [illegible] معنی ہے کہ واضع نے صرف اغراض عیب پوشی بعض اسلاف اہل جہل کے
لئے وضع کیا ہے وضعیت اسکی اس سے ظاہر ہے کہ اگر اللہ تعالی اپنے بندوں کی ہدایت ہادی فاجر کے
بسبب وعظ و نصیحت کے کرتے تو بعثت انبیائے معصوم کی [illegible] نہ ہوتی [illegible] اور [illegible] سکتا
کہ اللہ تعالی انبیاء کے عوض ظالم و جاہل یا فاسق و فاجر کو مبعوث کرے اور [illegible] مصداق کل
حزب بما لدیہم فرحون کہ بسبب ظلم و فسق و فجور کی ہدایت کرے نہ اعمال صالحہ کی اور رفتہ رفتہ
اعمال قبیحہ کی ہدایت عوام کالانعام کے واسطے دین متین ہو جاوے نعوذ باللہ من ہذا الاعتقاد
مؤلف کے نزدیک مراد مدعی سے مرد جاہل ہے اور خفتہ اول سے عوام اور خفتہ ثانی مرد جاہل کی صفت ہے
قرینہ اس سخن پر یہ کہ پہلی بیت میں ذکر عالم ہے معنی اسکے یہ کہ نصیحت عالم کی گوش دل سے سنکر
اسپر عمل کر اور اسکے اعمال پر لحاظ نکر بمصداق انظر الی ما قال ولا تنظر الی من قال یعنی خیال کر
طرف اس کلام کے جو کہا اور نہ خیال کر طرف اس شخص کے جسنے کہا اور بیت ثانی میں ذکر جاہل ہے
معنی اسکے یہ کہ مرد جاہل کا سخن کہ عقل سے علاقہ نہیں رکھتا باطل ہے اسکے کلام سے کسیکو ہدایت نہیں
ہو سکتی اور ظاہر ہے کہ جاہل مثل خفتہ کے ہے اور سوتے کو سوتا نہیں جگا سکتا اس صورت میں یہ مصرع کہ
خفتہ را خفتہ کے کند بیدار اگرچہ فی الاصل حکیم سنائی کا ہو اور شیخ مرحوم کو توارد ہو گیا ہو نہایت
متین و صحیح ہے اور جب کہ وضعیت حدیث مذکور کی واضح ہو گئی تو مراد مدعی سے حکیم سنائی ہرگز نہیں ہو سکتا
شارح [illegible] نے کہا [illegible] صرف اس خیال باطل سے [illegible] مضمون کو ترتیب سے [illegible] سمجھا اور [illegible] کی

اختیار کرنا اور علما کی گمراہی کا اظہار کرنا اور عالم معصوم کی جستجو مین علم کے فائدون سے محروم رہنا ایسا ہی کہ ایک اندھا رات کو کیچڑ مین پھنس گیا اور کہتا تھا اے مسلمانو ایک چراغ سر راہ رکھدو ایک عورت ظریفہ سنکر کہنے لگی کہ تو روشنی چشم سے کچھ دیکھتا نہین چراغ سے کیا دیکھیگا علی ہذا القیاس مجلس وعظ کی بزازون کی دوکان کے مشابہ ہے جبتک نقد نہ دیگا دوکان سے نہ کچھ لیویگا اور مجلس وعظ مین جبتک اعتقاد درست نہ لاویگا سعادت نہ پاویگا قطعہ سخن عالم کا گوش دل سے سن گو نہ اسکا قول سے کردار ہو جاہل کی لغو ہے یہ بات کہ سوتے کو سوتا کیا کرے بیدار قطعہ ایک عابد آیا مدرسہ مین خانقاہ سے پڑھنے کو چھوڑ صحبت اہل طریق کو پوچھا یہ مین نے فرق عابد کو چھوڑ کر کیون تو نے اختیار کیا اس فریق کو بولا بچا لے اپنی ہی کملی وہ موج سے دریا مین بیٹھکر بچا لے غریق کو

## چالیسوین حکایت

یکی بر سر راہی مست خفتہ بود و زمام اختیار از دست رفتہ عابدی بر وی گذر کرد و در حالت مستقبح او نظر کرد جوان از خواب مستی سر برآورد و گفت وإذا مروا باللغو مروا کراما إذا رأیت أثیما کن ساترا وحلیما یا من تقبح أمری لم لا تمر کریما قطعہ متاب ای پارسا روی از گنہکار ببخشایندگی در وی نظر کن اگر من ناجوانمردم بکردار تو بر من چون جوانمردان گذر کن

مستقبح اسم مفعول ہے استقباح سے کہ بمعنی زشت شمردن ہے مادہ اسکا قبح بالضم بمعنی زشتی نقیض حسن اور قباحت بالفتح بمعنی زشت ہونا کہ دونون مصدر ہین باب کرم یکرم سے از صراح مر بالفتح و تشدید را مہملہ و مرور بالضم دونون مصدر نصر ینصر سے بمعنی کسی چیز پر گذر کرنا اور جانا از صراح لغو و لاغیہ مصدر نصر ینصر سے بمعنی بیہودہ کہنا سخن باطل اور جو چیز کہ کام نہ آوے از غیاث بمعنی نکما کہیگا اور سخن کہنے بے قصد دل از منتخب کرام بالکسر و کبار بالضم دونون جمع ہین کریم کی بمعنی جوانمردان از صراح کرام بالکسر ابو عبد اللہ نام ایک شخص کا لقب بھی تھا جسنے سلطان محمود کے وقت مین ایک مذہب اختراع کیا اور ہر مذہب سے کچھ کچھ اخذ کیا تھا طائفہ کرامیہ اسی سے منسوب ہین از منتخب قولہ وإذا مروا الخ یہ آیہ سورہ شعرا مین واقع ہی ترجمہ ایک شخص سر راہ مست پڑا سوتا تھا ایسی باگ اختیار ہاتھ سے چھٹ گئی تھی کہ مطلق خواب غفلت سے بیدار نہوتا تھا کسی عابد

ایسکے سر ہانے گذر کیا اور اُسکی حالت قبیح پر بغور نظر کیا یعنی اُسی حالت میں یا کہ اسکی بغل کی نس اُبھار
اور بات زبان پر لایا کہ بموجب مضمون آیۂ کریمہ کہ جسوقت گذر ہو تمھارا ایسی جگہ جہان امر قبیح ہو تو نیک
لوگوں کے عیب پوشی کرو **بیت** دیکھے گر عیب کسیکا تو چھپا مثل حلیم ✿ پردہ ست فاش کرا یہان کا
یہ ہی شان کریم **قطعہ** نہ پھیرا ے متقی مُنہہ عاصیون سے ✿ نگاہ لطف سے اُنپر نظر کر ✿
جو فعل بد سے ہون میں ناجوانمرد ✿ تو مجھپر چون جوانمردان گذر کر ✿

## اکتالیسوین حکایت

طائفۂ رندان بخلاف درویشی بدر آمدند و سخنان ناسزا گفتند و بزدند و
برنجانیدند شکایت پیش پیر طریقت برد کہ چنین حالتی رفت گفت ای فرزند
خرقۂ درویشان جامۂ رضاست ہر کہ درین کسوت تحمل نامرادی نکند
مدعی ست و خرقہ بر وی حرام **بیت** دریای فراوان نشود تیرہ بسنگ ✿ عارف
کہ برنجد تنک آبست ہنوز ✿ **قطعہ** گر گزندت رسد تحمل کن ✿ کہ بعفو از گناہ
پاک شوی ✿ ای برادر چو عاقبت خاک ست ✿ خاک شو پیش از انکہ خاک شوی ✿

رندان کا بیان گذشت **قولہ** جامۂ رضاست یعنی جامۂ اہل رضاست **قولہ** نامرادی شارح نوراللہ
لکھتا ہے کہ غلط ہے صحیح بے مرادی **اقول** شارح فاضل کی غلط فہمی ہے نظیر نامرادی کی ناامید و ناسپاس
و ناشناس و ناحق و ناراض و ناخداو نا آزمودہ و ناہنجار و ناکس سوا اسکے بہت الفاظ کلام
اساتذہ میں وارد ہیں اور شیخ مرحوم نے اس قسم کے الفاظ کو اس کتاب میں بکثرت استعمال کیا ہے
**قولہ** مدعی ست یعنی اُسکو فقط دعوی درویشی کا ہے والا درویش نہیں بلکہ دنیادار ہے **فراوان**
بمعنی بسیار و بحار بمعنی عمیق از زبان **تیرہ** دلوشناک و گلناک فارسی از زبان و لفافس
رتق بفتحتین عربی گدلا ہندی از صراح **قولہ** خاک شو یعنی خاکساری اختیار کر اور اپنے تئین ذلیل جان
اور ہر وقت منتظر و آمادۂ مرگ رہ یہ مصرع گویا ترجمہ حدیث موتوا قبل ان تموتوا کا ہے یعنی بمصداق کل نفس
ذائقۃ الموت قبل اسکے کہ پیغام اجل ہو نچے تو اپنے تئین فنافی اللہ کردے **ترجمہ** ایک گروہ رند کسی فقیر کی
مخالفت پر نکل پڑے گالیان دین اور مارا اور ستایا اور خوب لڑے وہ بیچارا آفت کا مارا پیر
طریقت کے آگے شکایت لیگیا کہ دشمنون نے میرا یہ حال کیا پیر نے کہا اے فرزند خرقہ درویشونکا

پوشش اسکی ہی جو صاحب صبر و رضا ہی اور راضی برضائے قضا ہی جو شخص اس لباس فقر مین بکروہات ومصائب کی برداشت نکرے وہ درویش نہین دنیادار اور نعمت فقر سے ناکام ہی لباس درویشی کا پہننا اُسپر حرام ہی بیت ایا ٹھیلے سے دریا نہو ہرگز گدلا ✽ عارف ہو مکدر تو ہی جیسے ڈبرا ✽ قطعہ رنج کی جو کوئی کرسے برداشت ✽ عفو کر دے تو ہو گناہ سے پاک ✽ اسے برادر چو خاک

ہونا ہی ✽ مرنے کے پیشتر تو ہو جا خاک ✽

## بیالیسوین حکایت منظوم

این حکایت شنو که در بغداد ✽ رایت و پرده را خلاف افتاد ✽
رایت از گرد راه و رنج رکاب ✽ گفت با پرده از طریق عتاب ✽ من و تو
هر دو خواجه تاشانیم ✽ بندهٔ بارگاه سلطانیم ✽ من ز خدمت دمی نیاسودم
گاه و بیگاه در سفر بودم ✽ تو نه رنج آزموده نه حصار ✽ نه بیابان و باد و گرد و غبار
قدم من بسعی پیشترست ✽ پس چرا عزت تو بیشترست ✽ تو بر بندگان
مه روئی ✽ با کنیزان یاسمن بوئی ✽ من فتاده بدست شاگردان ✽ بسفر
پای بند و سرگردان ✽ گفت من سر بر آستان دارم ✽ نه چو تو سر بر آسمان دارم
هر که بیهوده گردن افرازد ✽ خویشتن را بگردن اندازد ✽ رایت وعلم عربی نشان

فارسی جھنڈا ہندی پردہ بیانش گذشت قولہ گفت با پردہ آہ اقول شارح فاضل اور صاحب خیابان وشگرستان وخان آرزو نے اس حکایت کی شرح مین مناظرہ رایت وپردہ کا بمعنی ظاہری لکھا ہی کہ پردہ وعلم مین اس طرح کا مناظرہ واقع ہوا حالانکہ پردہ ونشان ذی روح وصاحب زبان نہین ہین جسمین مناظرات واقع ہون اور اگرچہ بعضے علمائے زور طبیعت سے مناظرہ حسن وعشق یا علم ودولت ودوات وقلم وغیرہ بدلایل عقلیہ لکھکر ایک کو دوسرے پر ترجیح دی ہی لیکن چند حکایت مین تخصیص بغداد سے ظاہر ہوتا ہی کہ در حقیقت یہ مناظرہ فرضی نہین پس عجب نہین کہ یہ گفتگو درمیان علم بردار وپردہ دار و یا فراشون کے واقع ہوئی ہو چنانچہ لفظ خواجہ تاشان وبندگان سلطان وغیرہ سے پیدا خواجہ تاش غلامان یک صاحب نوکران یک آقا از بہار انرو سے تحقیق کے اصل مین خواجہ داش تھا بمعنی [illegible]

ذال کو ساتھ تاء فوقانی کے بدلا لیا اور داش ترکی میں مرادف بلفظ ہم مقام ہشہر اگر بیرون آتا ہے چنانچہ یولداش یعنی ہمراہ و اگداش یعنی ہم قوم و ہمچشم از عنایت و شہر تاش یعنی ہم شہر ہمسایہ از عنایت قولہ تو بر بندگان اسی جگہہ یعنی نزدیک ہے ترجمہ شہر اجہرا و کا ایک قصہ ؛ رایت و پردہ میں خلاف پڑا ؛ گرد رہ اور سفر کا رنج و تعب ؛ جھنڈے نے پردہ سے کہا بغضب ؛ ہم تو دونوں غلام سلطان ہیں ؛ کچھ نہیں فرق اسمیں یکسان ہیں ؛ چین ملتا نہیں مجھے دم بھر ؛ پیش مجھکو رہے دوام سفر ؛ غم میدان مجھے نہ رنج حضر ؛ نہ بیابان میں رنج گرد و غبار ؛ چلتے چلتے مراہی ناک میں دم ؛ تیری عزت تو کچھ نہیں ہے کم ؛ حیف تیرے تو پاس پھرو ہون ؛ اور کنیزان یاسمن بو ہون ؛ پاجیون کے میں ہاتھ میں حیران ؛ پابستہ بند سفر اور سرگردان ؛ کہا سر میرا آستان پہ ہے ؛ نہ تری طرح آسمان پہ ہے ؛ سرکشی غرہ سے جو کوئی کرے ؛ اپنی گردن کے بھل وہ گری پڑے ؛

## پینتالیسویں حکایت

یکی از صاحبدلان زورآزمائی را دید بہم برآمدہ و کف بر دہان آوردہ گفت این را چہ حالت است گفتند فلان دشنام دادش گفت این فرومایہ ہزار من سنگ بر میدارد و طاقت سخنی نمی آرد قطعہ لاف سرپنجگی و دعوی مردی بگذار ؛ عاجز نفس فرومایہ چہ مردی چہ زنی ؛ گرت از دست برآید دہنی شیرین کن ؛ مردی آن نیست کہ مشتی بزنی بر دہنی قطعہ اگر خود بر درد پیشانی پیل ؛ نہ مرد است آنکہ در وی مردمی نیست ؛ بنی آدم سرشت از خاک دارند ؛ اگر خاکی نباشد آدمی نیست ؛ ترجمہ ایک صاحبدل نے کسی کشتی گیر کو دیکھا بہت طیش میں آئے ہوئے اور کف منہہ پر لائے ہوئے پوچھا اسکا کیا حال ہے جواب دیا کہ فلان نے اسکو گالی دی ہے اس صاحبدل نے کہا یہ احمق ضعیف العقل ہزار من کا پتھر اٹھا لیتا ہے اور ایک بات کی تاب نہیں لاتا ہے قطعہ شیخیان کرتا ہے کیا نام نہ لے مردی کا ؛ عاجز نفس فرومایہ

ہو لغت کے نزدیک گاہ دستہ و بستہ کا قافیہ بہت صحیح ہو اور معنی دستہ کے یاد و مددگار جماعت مردم برہان قاطع
سے واضح ہوتے کہ معنی ہمراہی اُس سے بخوبی ظاہر تو اس صورت مین غالبًا مصرع اول فی الاصل
یان شیخ مرحوم سے اسی طرح پر جاری ہوا ہو کہ ع ہمرہ اگر شتاب کند دستہ تو نیست یعنی ہمرہ تو
نیست اور فصاحت اس مصرع کی ظاہر محتاج بیان نہین اس بیان سے پیدا کہ جتنے نسخے لکھے گئے
اور جسقدر شارحین نے مصرع اول کی تحقیق مین جو جو توجیہات لکھین سب غلط اور سراسر بیہودہ
معلوم ہوتی ہین قطع رحم ضد صلہ رحم بفتح را مہملہ وکسر حا مہملہ یعنی محبت و سلوک نرکھنا ساتھ
خویش و اقربا کے از غیاث قولہ قطع رحم آہ اقول مطلب اس بیت کا یہ کہ اپنے اقربا مین اگر دیانت
و تقوی ہو تو ہر چند مودت قربی واجب ہی لیکن در صورت فاسق و فاجر ہونے اقربا کے اُس سے
ترک محبت و سلوک بہتر ہو اور دوستی کرنا ہرگز لائق نہین ترجمہ ایک بزرگ سے مین نے
صفت دوستان خالص کی پوچھی اُسنے کہا ایک شمہ صفت کا یہ ہو کہ یارون کی مراد خاطر کو
اپنے فوائد پر قدم رکھے اور حکما کہگئے ہین کہ جس برادر کو اپنی ہی فکر درپیش ہو نہ وہ برادر ہی نہ
خویش ہی بیت ساتھی جو چھوڑ دیوے رفاقت نہین رفیق ؛ دل اُس سے مت لگا جو
نہووے ترا شفیق ؛ بیت واجب ہوئی مودت قربی ہو گو مگر ؛ بیدین ہو تو اُس سے عداوت ہو خوب تر
یاد دارم کہ مدعی درین بیت بر قول من اعتراض کرد و گفت کہ حق تعالی
در کتاب مجید از قطع رحم نہی کردہ ست و بمودت ذوی القربی فرمودہ
وانچہ تو گفتی مناقض آن ست گفتم غلط کردی موافق قرانست قال
اللہ تعالی وان جاہداک علی ان تشرک بی ما لیس لک بہ علم فلا تطعہما
بیت ہزار خویش کہ بیگانہ از خدا باشد ؛ فدای یک تن بیگانہ کآشنا باشد اعتراض
کسی چیز کے آگے حائل ہونا اور کسیکی غیبت اور کسیکا عیب کرنا اور مانع ہونا از منتخب و صراح مادہ اسکا عرض ہی یعنی
پیش آنا مصدر باب ضرب بغیر صلہ از صراح ظاہر کرنا کسی چیز کا کسی پر اور ملامت کرنا از غیاث ترجمہ یاد رکھتا ہون
کہ ایک معترض نے اس بیت مین میرے قول پر اعتراض کیا اور کہا کہ حق تعالی نے قران مجید مین قطع رحم سے منع کیا ہی
اور واسطے محبت اقربا کے حکم فرمایا ہی اور جو تونے کہا اُس حکم کے خلاف ہی مین نے جواب دیا تو سمجھ لیا
میرا قول موافق قران کے ہی چنانچہ اللہ تعالی نے فرمایا ہی کہ اگر تیرے ماں باپ تجھپر جبر کرین اور کہین کہ تو بیت

ہیں دوسرے کو میرا شریک جان جسکو تو اپنا معبود نہیں جانتا تو اس امر میں تو اپنے والدین کی اطاعت نکر **بیت** بیگانہ لاکھ اگر منکر خدا ہوئے ٭ فدا ہو اسپہ خدا کا جو آشنا ہوئے

## پینتالیسوین حکایت منظوم

پیرمردی لطیف در بغداد ٭ دخترش را بکفش دوزی داد ٭ مردک سنگدل چنان بگزید ٭ لب دختر که خون ازو بچکید ٭ بامدادان پدر چنان دیدش ٭ پیش داماد رفت و پرسیدش ٭ کای فرومایہ این چہ دندانست ٭ چند خائی لبش نہ انبان ہست ٭ بمزاحت نگفتم این گفتار ٭ ہزل بگذار و جد ازو بگذار ٭ خوے بد در طبیعتے کہ نشست ٭ ندہد جز بوقت مرگ از دست ٭

کفش دوز کفشگر و نعل دوز فارسی اسکاف بالکسر و اسکوف بالضم و خصاف بالفتح خاء معجمہ و صاد مہملہ مشدد عربی موچی ہندی از منتخب و شرح نصاب **داماد** فارسی ختن بفتحتین و صہر بالکسر عربی لیکن صہر بمعنی خسر اور بہنوئی و اقرباے شوہر و اقرباے زن بھی آیا ہے از منتخب و شرح نصاب بمعنی مرد لڑکی کا یعنی جسکی تازہ شادی عروسی ہوئی ہو ہندوستان میں بمعنی شوہر دختر مجازاً مشہور ہے اور بعضے کہتے ہیں کہ یہ لفظ دعا ہے اور مخفف دائم آباد کا ہے از غیاث **خائی** ماخوذ خائیدن سے خائیدن و چاویدن فارسی مضغ بالفتح و علک بفتحتین عربی چبانا اطراف دندان سے ہندی از نفائس **انبان** و انبانہ چمڑا یا ہوا چمڑا اور عربی جلد کا چمڑا اور خلال بچہ گوسفند کو کہتے ہیں اور جو عوام میں بمعنی بچہ گوسپند مشہور ہے غلط ہے از برہان و موید فقیروں کی زنبیل چمڑے کی اور مشکیزہ از غیاث **قولہ این چہ دندانست** آہ یعنی بیٹی کے لبوں میں سوراخ دانت کے کیسے ہیں کیا تو نے لبوں کو مشک انبان کے جیسا سمجھا ہے **مزاح** خوش طبعی **ہزل** بالفتح ٹھٹھول کا ترجمہ سخن بیہودہ و مسخرا اور لاغر کرنا از منتخب **جد** بالکسر و تشدید دال مہملہ کوشش و بالفتح بریدن جامہ وغیرہ اور با لفتح و تشدید دال معجمہ بمعنی بریدن و شکستن از منتخب **قولہ بمزاحت** آہ یہ مقولہ اسی مرد پیر کا ہے یعنی لب دختر کو چیڑ ے سے اور تیرے دانت کا سوالی سمجھ کے تشبیہ دی بطریق تمسخر کے میں نے نہیں کہا بلکہ بطور نصیحت کہتا ہوں کہ مسخرا پن چھوڑ دے اور دانت کا ٹنے سے دست بردار ہو اور باز آ **قولہ خوے بد** آہ یہ بیت بھی مقولہ اسی پیر کا ہے یعنی اگر تو اس حرکت سے باز نہ آویگا اور عادت ہو جائیگی تو خوے بد تمام عمر

دل سے نہ نکلیگی ترجمہ شہر بغداد کے اک عابد نے ؛ بیٹی اپنی بیاہی موچی سے ؛ سخت کی رات اُسنے جو کاٹا ؛ لب زوجہ تو اُس سے خون ٹپکا ؛ صبح کو پیرنے یہ دیکھکے حال ؛ جا کے داماد سے کیا یہ مقال کیا سُنتا ہی تو سمجھا دندان کو ؛ اور انبان لبان خندان کو ؛ نہ مزاح اسکو تو سمجھا ہے خام ؛ کر تمسخر نہ پھیر ایسا کام ؛ خوے بد دل میں گر سماویگی ؛ تا دم مرگ پھر نہ جاویگی ؛

## چھیالیسوین حکایت

آوردہ اند کہ فقیہی دختری داشت بغایت زشت روی بجاے زنان رسیدہ با وجود جہاز و نعمت کسی بمناکحت او رغبت نمیکرد ؛ بیت زشت باشد دبیقی و دیبا ؛ کہ بود بر عروس نازیبا ؛ فی الجملہ بحکم ضرورت باضریری عقد نکاحش ببستند آوردہ اند کہ دران تاریخ حکیمی از سراندیب آمدہ بود کہ دیدۂ نابینایان روشن کردی فقیہ را گفتند چرا داماد خود را علاج نکنی گفت ترسم کہ بینا شود و دخترم را طلاق دہد ع شوے زن زشت روے نابینا بہ ؛ جہاز بالفتح رخت عروس و اشیاے ضروریہ یا تجمل از منتخب وہ چیزین کہ دلہن کو وقت رخصت کے نقد و جنس دیوین از مؤید دبیقی نام ایک کپڑے کا ہی نہایت لطیف و باریک کہ دبیق میں بُنا جاتا ہی اور دبیق نام ایک ضلع کا ہی ملک مصر میں از برہان و مؤید و لب اللباب و غیاث دیبا بھی نام ایک کپڑے کا ہی ابریشمی و زنگار رنگ بہت نفیس کہ سلاطین و امرا اُسکو پہنتے ہیں از برہان و مؤید معرب اُسکا دیباج اور جمع اُسکی دیابج و دیابیج از منتخب سراندیب نام ایک جزیرہ کا ہی ہندوستان کے دکھن طرف کہ اُسکو [illegible] لان بھی کہتے ہیں اور وہ قریب خط استوا کے ہی ایک شہر [illegible] جزیرہ میں واقع ہو اُسکا نام بھی سراندیب ہی ہندی میں اُسکو سنگلدیپ کہتے ہیں از سراج و خیابان و غیاث نام ایک پہاڑ کا ہی جسپر نزول حضرت آدم صفی اللہ علیہ السلام کا ہوا نقش قدم حضرت کا وہان [illegible] کہتے ہیں حضرت کی [illegible] ان بڑا شہر عظیم ہی جس میں اسّی محلہ ہیں اور ہر محلہ ایک ایک [illegible] ایک [illegible] اسکی [illegible] حضرت آدم علیہ السلام و [illegible] صد یا ظلمات سیری [illegible] البلدان از مؤید ترجمہ نقل کرتے ہیں کسی فقیہ کی

ایک لڑکی تھی نہایت بدصورت حدِ بلوغ کو پہونچی تھی باوجود امید و وعدہ جہیز و دولت بسبب کراہت طلعت کے کسیکو اُسکے نکاح کی نہ خواہش تھی اسوجہ سے فقیہ کی جان کو نہایت کاہش تھی بیت حریر ہو دبیقی و دیبا پہنے ہوکر عروس نازیبا الْقصد ناچاری ایک اندھے کے ساتھ اُسکا عقد باندھا وہ تو انکھوں سے دیکھتا پر عیب بے صورتی کا اسپر نہ کھلا اندھے اور بدصورت مین قند مواصلت کا خوب گُھلا کہتے ہین اُسی عرصہ مین ایک حکیم سراندیپ سے آیا تھا اندھون کی چشم تاریک روشن کرنے کا بہت خوب نسخہ اُسنے پایا تھا لوگون نے فقیہ سے کہا اپنے داماد کا علاج تو کیون نہین کرتا ہو کہنے لگا کہ بینا ہو تو بیٹی کو طلاق دیوے فقیہ اسی بات سے ڈرتا ہی ع زن بدشکل کا شوہر رہے اندھا بہتر

## اٹھتالیسوین حکایت

پادشاہی بچشم حقارت در طائفہ درویشان نظر کردی یکی از ایشان بفراست دریافت وگفت ای ملک ما درین دنیا بجیش از تو کمتریم و بعیش از تو خوشتر و بمرگ برابر و انشاء اللہ تعالی بقیامت بہتر مثنوی اگر کشور خدای کامران است وگر درویش حاجتمند نان است ؛ در انساعت کہ خواہند این و آن مرد نخواہند از جہان بیش از کفن برد ؛ چو رخت از مملکت بربست خواہی ؛ گدائی بہتر ست از پادشاہی ؛ فراست بیانش گذشت قولہ گدائی بہتر ست از بادشاہی ؛ اقول گدائی کے بہتر ہونے کی وجہ یہ ہے کہ درویش فرحساب محاسبہ دنیا سے بری رہینگے کشور خدا باعتبار معنی ترکیبی بادشاہ کو کہتے ہین کیونکہ کشور بمعنی اقلیم اور خدا بمعنی صاحب و مالک اسکا بیان کامران بیانش گذشت کفن بفتحتین جامہ مردہ مصدر باب ضرب یضرب از ذرایع تعداد اُسکی واجب تین پارچہ ہی ایک پیراہن سوا دو گز کا ران تک ساڑھے تین گز کا اور دو چادر اڑھائی گز کی ترجمہ ایک بادشاہ گروہ فقرا کی طرف بنظر حقارت دیکھتا اُنمین سے ایک فقیر نے قرینہ اور علم قیافہ سے دریافت کیا اور کہا کہ اے بادشاہ ہم غربا اس دنیا مین باعتبار لشکر تو تجھسے کمتر ہین اور عیش مین خوشتر اور مرنے مین برابر اور انشاء اللہ تعالی قیامت مین بہتر مثنوی اگرچہ شاہ عالم کامران ہی ؛ گدا ہرچند محتاج دو نان ہی ؛ مگر مرنے پہ دونون ہونگے یکسان ؛ نہ کچھ دو گز کفن لیکے جائینگے وان ؛ تجھے رہنا جو دنیا مین نہین ہی ؛ گدائی شاہی سے بہتر کہین ہی طلا ہر درویشا

جامہ زندست و موی سترده و حقیقت آن دل زنده و نفس مرده **قطعہ**
نہ آنکہ بر در دعوی نشیند از خلقی ٭ وگر خلاف کنندش بجنگ برخیزد ٭ اگر ز کوه فرو
غلطد آسیا سنگی ٭ نہ عارفست کہ از راه سنگ برخیزد ٭ **زند** بزاء فارسی
مفتوح خرقہ و کہنہ و پارہ و دلق از بیان و غیاث موی ستردن کنایہ ہے چارابرو کی صفائی
اور تجرد سے **دل زنده** یعنی ہمیشہ اور ہر لحظہ دل اپنا متوجہ یاد الٰہی میں رکھنا **نفس مرده**
یعنی نفس امارہ کو ہمیشہ مرده رکھنا اور نفس کشی کرنا **قولہ از خلقی** بعضے شارح جلاف بجیم وفا بمعنی
مسخره و بیباک و سفیہ لکھتے ہیں مگر کاتب اس معنی کی ظاہر کیونکہ مصرع ثانی میں خلاف کنند بصیغہ
جمع اور ضمیر اسکی راجع بطرف خلق کے جیسا کہ مختار شارح سروری وغیره کا ہے خلقے بجائے معجمہ وقاف
مناسب معلوم ہوتا ہے اور معنی اس بیت کے یہ کہ طریق درویش کا یہ نہیں کہ باظہار فقیری خلایق سے
کنارہ کش ہو کر بیٹھیں اور دعوی انا و لاغیری کا کریں اور اگر کوئی شخص خلاف مرضی کوئی بات کہے
تو اس سے لڑنے کو اٹھیں **قولہ کہ گر ز کوه** آه یہ کاف بمعنی بلکہ اور معنی اس بیت کے یہ کہ اگر پہاڑ سے
کوئی پتھر لڑھکے تو عارف راه سنگ سے ہرگز جنبش نہ کرے کیونکہ جب دل اسکا متوجہ بخدا ہے تو پتھر کے لڑھکنے
کی صدا اسکے کان میں نہ پہنچیگی نہ وه کچھ آنکھ سے دیکھیگا اور ظاہر کہ دل سب اعضا کا رئیس ہے اور جملہ
اعضا اسکے تابع چنانچہ حالت احتضار میں جب جان لب تک جاتی ہے تو شخص محتضر نہ کچھ کان سے
سنتا اور نہ آنکھ سے دیکھتا ہے **مطلب** ظاہر درویش کا خرقہ و تجرد و چارابرو کی صفائی ہے اور حقیقت
میں ترک لذات دنیوی اور ہر وقت مشغول یاد الٰہی **قطعہ** نہ یہ کہ فقر کے دعوی میں ہوئے گوشہ نشین
خلاف مرضی ہو اگر کوئی تو اس سے لڑے ٭ کہوں میں عارف اسے جسکو کچھ نہو پروا ٭ اگر پہاڑ سے پتھر
ہزار من کا گرے **طریق درویشان** ذکرست و شکر و خدمت و طاعت و
ایثار و قناعت و توحید و توکل و تسلیم و تحمل ہر کہ بدین صفتہا موصوفست
بحقیقت درویش ست اگرچہ در قباست اما ہرزه گوی بی نماز ہوا پرست
ہوس باز کہ روزہا بشب آرد در بند شہوت و شبہا روز کند در خواب غفلت
بخورد ہرچہ در میان آید و بگوید ہرچہ بر زبان آید رندست و عیار اگرچہ در
عباست ٭ اگر کہ عیار ٭ اے درونت برہنہ

از تقوی ٭ گر برون جامہ ریا داری ٭ پردۂ ہفت رنگ در بگذار ٭ تو کہ در خانہ بوریا داری ٭ ذکر بالکسر یاد کرنا زبان سے اور بالضم بمعنی مطلق یاد کرنا از منتخب مصدر ہی باب نصر ینصر سے از صراح **شکر** بالضم منعم کی ثنا و صفت کرنا از منتخب **خدمت** بالکسر چاکری کرنا از صراح **طاعت** فرمان برداری از مؤید **ایثار** بالکسر بمعنی تقوی برگزیدن یعنی مقبول ہونا اور فارسی مین بمعنی عطا و فیض مستعمل کہ جود و بخشش لازمہ برگزیدگی کا ہی از مؤید غیر کی منفعت کو اپنی مصلحت پر مقدم رکھنا اور یہ کمال درجہ سخاوت کا ہی از غیاث **قناعت** بیانش گذشت **توحید** ایک کرنا اور خدا کو واحد جاننا از منتخب **توکل** اپنے جملہ امورات خدا کو سپرد کرنا اور دل اسباب دنیا سے اٹھانا اور حضرت مسبب الاسباب کی طرف توجہ کرنا از غیاث **تسلیم** بیانش گذشت **تحمل** ایضاً **قبا** جامہ دولائی معروف از منتخب اس جگہ مراد ہی لباس دنیا داروں سے **قولہ** نماز ہر چند معنی اسکے محتاج بیان نہین لیکن بنظر اسکے کہ یہ کتاب من اولہ الی آخرہ مشتمل بنصایح ہی ضرور ہوا کہ اس جگہ کچھ فضایل نماز کے اور کچھ مذمت بے نمازون کی لکھی جاوے کہ اسمین فوائد عظیم متصور ہین حضرت خداوند عالم سورۂ مریم مین تارکان صلوٰۃ و تابعان شہوات کے حق مین فرماتا ہی اضاعوا الصلوٰۃ واتبعوا الشہوات فسوف یلقون غیا حاصل معنی بقول بعض مفسرین یہ ہی کہ جن لوگون نے ترک کیا نماز کو اور موافق خواہش نفس امارہ کے محرمات سے اجتناب نہ کیا یعنی شرب خمر اور امثال اسکے اختیار کیا پس جلد پہونچینگے غی مین جو ایک وادی جہنم مین ہی آگ اسکی بدتر اور غذار اسکا سخت تر اور سورۂ ارایت الذی مین فرماتا ہی فویل للمصلین الذین ہم عن صلوتہم ساہون یعنی جس شخص نے ترک کیا اوقات نماز کو یعنی بیوقت پڑھا داخل ہوگا ویل مین مراد اس آیہ سے وہ لوگ ہین جو نماز پڑھنے مین امید ثواب اور نہ پڑھنے مین خوف عقاب نہین رکھتے اور بسبب اس بے اعتنائی کے وقت سے غافل ہو جاتے ہین اور حدیث مین وارد ہی کہ ایک شخص کو جناب رسول خدا نے دیکھا کہ وقت غروب آفتاب کے نماز پڑھتا تھا حضرت نے فرمایا تلک صلوٰۃ المنافقین اور مروی ہی کہ تارک الصلوٰۃ از روے عمار رہیگا جہنم مین اسی حقبت اور ہر حقبت اسی برس ہی از روے حساب کے آخرت کی تو اس مین ضرب دیوین تو چھ ہزار چار سو برس ہوتا ہی اور جو کوئی نماز کو وقت ٹال کر پڑھے یا عمداً ترک کرے تو اسکو چار مصیبت پہونچینگی ایک یہ کہ پروردگار کو اپنے سے ناراض کرے یعنی خدا کو دشمن بنا

یعنی کنگرہ و کلشن بھی آیا ہے اور شرح خاقانی میں بمعنی سواد شہر لکھا ہے اقول اس جگہ گنبد سے مراد
وہ گنبد ہے جو بطور آئین ہندی مکانات خلوت میں بناتے ہیں اوسی گنبد پر لٹا ہے اور وہ کلہ سے کہ اس سے
بنا ہے ہوئے شیخ مرحوم نے دیکھے کرم بیانش گذشت اقول مصدر بمعنی اسم فاعل بھی آیا ہے اور یہ
جگہ یعنی کریم مناسب قولہ آخر نہ گیاہ آہ اقول مضمون اس مصرع کا استفہام تقریری ہے مطلب
اس بیت کا یہ کہ اگرچہ مجھہ میں رنگ و بو نہیں ہے لیکن ہے گا جس باغ میں گل ہے اوسی باغ کی میں گھاس
ہوں اور ہمیشہ سے میں گل کی صحبت میں سرفراز اور اسکے پاس ہوں تو اب اسکا دامن عنایت کیونکر
چھوڑوں اور نظر برفاقت قدیم وہ مجھکو اپنے لطف وکرم سے کیونکر محروم کریگا قولہ من بندہ حضرت آہ
گفتگو شیخ مرحوم اور گھاس کی تمام ہو چکی اب یہاں سے شیخ مرحوم اپنا عرض حال نسبت بجناب ایزد تعالی کے
کرتے ہیں کہ جسطرح گل نے گھاس کو باوجود ناچیزی کے سرفراز کیا اوسیطرح سے میں بندہ ضعیف و ناتوان
ہوں اور پروردگار میرا کریم ہے قطع نظر اسکے کہ مجھہ میں ہنر ہی خواہ نہیں ہے اسکے الطاف کی مجھکو امیدواری ہے
قولہ باآنکہ بضاعتی یعنی نہ میرے پاس مال و دولت ہے جسکو فی سبیل اللہ صرف کروں اور مجھکو ثواب
آخرت ہو نہ کچھہ سرمایہ طاعت و عبادت رکھتا ہوں کہ وہ ذریعہ مغفرت ہو سکا تو اس شکل سے وسائل کی
کے ہر گاہ کوئی وسیلہ بہبود کا بندہ کو نہ ہے چارہ کار اسکا خدا ہی کے ہاتھ ہے جو چاہے سو کرے قولہ
رسم است آہ اس جگہ مجھکو ایک نقل یاد آئی ہے کہ نواب سعادت علی خان بہادر نے ایک بڈھے سوار کو بعلت
کبرسن اور ضعف بصر کے نظری کیا بعد اسکے اکثر عین سواری میں اسنے عرض کیا لیکن نواب نے اسکی طرف
آنکھہ اٹھا کر نہ دیکھا ناچار ہو کر وہ بیٹھہ رہا پھر ایک عرضی اس مضمون سے لکھکر گذرانی کہ تمام عمر تو میں سرکار کی
خدمت میں رہا اس پیرانہ سالی میں جو حضور نے مجھکو معزول کیا تو اب میں کہاں جاؤں اسپر نواب نے
دستخط کیا کہ بیت رسم است کہ مالکان تحریر آزاد کنند بندۂ پیر اقول معنی اس بیت کے جیسا کہ
نواب مرحوم نے سمجھے یہ نہ سمجھا چاہیے کہ بندگان پیر و معذور کو معزول کرکے اپنی سرکار سے نکال دیوین بلکہ
مطلب اس بیت کا یہ ہے کہ مالکان تحریر یعنی فرمان روائے سلطنت و صاحبان سریر جب کوئی متوسل
کار گذشتہ ہو جاوے اور پیر تو اسکو کام خدمت سے آزاد کرکے عنایت کریں فرمان جاگیر لعہ
تمہید اس سخن کے اب شیخ متوجہ بطرف جناب مستطاب رب الارباب ہو کر بطور مناجات کے
کہتا ہے قولہ ای بار خدایا آہ یعنی ہر گاہ بادشاہ سرزمین کا حال عنایت نسبت بعضے خادم

ہے تو اے خلاق عالم و عالمیان والے کارساز نگہبان جہان و جہانیان تو اپنے بندہ پیر یعنی فقیر سراپا تقصیر کو جو کسی کام کا باقی نہ رہا اپنی شان کریمی سے بخش دے اور خط آزادی دوزخ ذوالجلال جنت عنایت فرما یہ مناجات کرکے اپنے دل کو سمجھاتا ہے قولہ سعدی رہ کعبہ یعنی اے سعدی وہ کریم کارساز بڑا ہے تو کیا جنت و نار کی فکر میں پڑا ہے کہ ہر تیرا خیال ہے اس اندیشہ سے باز آ اسکی رضا بیچ کا جسطرف کعبہ ہے اسی راہ پر جا اے مرد خدا جہنم میں بھیجے تو خوشی سے اختیار کر وہ چاہے تو وہاں ہو جا جنت الماوی کیا تو نے قصہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کا نہیں سنا اب بجد و غلط و نصیحت لنسبت بکافہ نا فرماتا ہے قولہ بہ نبخت کسی آ و اس بیت کے مصرع ثانی میں کاف بمعنی ہرگز ہے اور معنی اس بیت کے یہ کہ جو شخص اسکی درگاہ رضا سے سر پھراوے ہرگز دوسری جگہ پناہ نپاوے ترجمہ گنبد پر مجھے نظر آئے چند ؛ گلدستہ کہ جسکا گھاس تھا بند ؛ میں نے کہا گھاس تو ہے بدتر ؛ کیوں بیٹھی ہے گل کے برابر ؛ رو کر کہا اسنے بس نہ بولو ؛ بھولو نہ کریم ہمنشین کو ؛ خالی ہوں میں گرچہ رنگ و بو سے ؛ ہر سوں رہی ہما یہ میں ہوں ناگل کے ؛ ہاں میں بھی ذلیل بندگان ہوں ؛ پر اسکے کرم سے شادمان ہوں ؛ مجھ میں نہیں نہیں گر کچھ ہنر ہے ؛ پر لطف تو اسکا بیشتر ہے ؛ گو پاس مرے نہیں بضاعت ؛ اور کچھ بھی ہو نہ بجز طاعت بندہ کو خدا ہی کا ہے حیلہ ؛ باقی نہ جب کہ کچھ وسیلہ ؛ ہے رسم کہ مالکان تحریر ؛ جاگیر دیں بندہ ہووے جب پیر ؛ حق نا رسے مجھکو تو ہاتھ جاگیر جہان مجھ عطا کر ؛ چل سعدی تو کعبہ رضا کو ؛ کیا لکھا ہے یاد کر زندا کو درگاہ خدا سے جو پھر آوے ؛ رہنے کی جگہ کہیں نپاوے ؛

## اٹھائیسوین حکایت

حکیمی را پرسیدند از سخاوت و شجاعت کدام بہتر است گفت آنکہ سخاوت دارد بشجاعت حاجت نیست بیت نوشتست بر گور بہرام گور ؛ کہ دست کرم بہ کہ بازوی زور ؛ قطعہ نماند حاتم طائی ولیک تا باید ؛ بماند نام بلندش بہ نیکوی مشہور ؛ زکوۃ مال بدر کن کہ فضلہ رز را ؛ چو باغبان بزند بیشتر دہد انگور ؛ فضلہ بیا لش گذشت رز بالفتح وانگور فارسی عنب بالکسر و کرم بالفتح عربی درخت انگور کو بھی رز کہتے ہیں اور صیغہ امر رزیدن کہ بمعنی رنگ کرنا ہے از غیاث قولہ بزند از انشعوران میں اور بعضی مولوی مخدوم صاحب کے نسخہ میں جو بکمال صحت مشہور ہے جا سے

دو امیرزاده در مصر بودند یکی علم آموخت و دیگری مال اندوخت عاقبت الامر آن
یکی علامهٔ عصر شد و این عزیز مصر گشت پس توانگر بچشم حقارت در فقیه نظر کردی
و گفتی من بسلطنت رسیدم و تو همچنان در مسکنت بماندی گفت ای برادر شکر
نعمت باری تعالی بر من ست که میراث پیغمبران یافتم یعنی علم و ترا میراث فرعون
و هامان رسیده یعنی ملک مصر **مثنوی** من آن مورم که در پایم بمالند * نه زنبورم
که از دستم بنالند * کجا خود شکر این نعمت گزارم * که زور مردم آزاری ندارم *
حقارت بالفتح خواری و بکسر اول غلط از منتخب و کشف و غیاث مسکنت بالفتح مفلسی
از شرح نصاب **قوله** میراث پیغمبران یعنی بموجب قول پیغمبر علیه السلام العلماء ورثة الانبیاء
فرعون بالکسر لقب بادشاه مصر یعنی ولید بن مصعب کا بمعنی ستمگر و سرکش بقول مفسر
بیضاوی فرعون دو تھے ایک فرعون کافر جو حضرت موسی علیه السلام کے وقت مین تھا دوسرے
فرعون موسن جو حضرت یوسف عم کے عہد مین تھا تقدم و تاخر زمانی دونون مین چارسو برس کا
تھا هامان نام برادر ابراہیم علیه السلام آنکی پیدایش کے وقت سب اصنام و بت جلگئے اور
نام فرعون کے وزیر کا اور یہ لغت عجمی ہے از برہان **قوله** که میراث پیغمبران یافتم یعنی علم فاضل
مشرقی اور صاحب خیابان اس قول پر سند لاتے ہین اس حدیث کو که العلماء ورثة الانبیاء
**اقول** حدیث جو ذکر علما کا ہے مراد اُس سے ائمه علیهم السلام ہین که جمیع انبیا کا علم انکو حاصل تھا
لیکن بنظر اسکے که علما ورثه انبیا کا ہے علماء دین تابع جناب خاتم المرسلین کو بھی بوجه وارث انبیا کا مجازاً کہہ سکتے ہین
**قوله** در پایم بمالند یعنی مین مشابه اُس چیونٹی کے ہون که با وجود ظہور آثار پامالی کسیکو ایذا نه دون
**ترجمه** مصر مین دو امیرزادے تھے ایک نے علم سیکھا دوسرے نے مال جمع کیا آخر کار
طالب العلم علامه عصر ہوا اور طالب المال بادشاه مصر ہوا پس توانگر عالم کو بچشم حقارت دیکھتا
اور کہتا که شکر ہے خدا کا که مین مرتبه سلطنت کو پہونچا اور تو افسوس ہے که ویسا ہی فقر و مفلسی
مین رہا عالم نے کہا که اے برادر شکر کرنا واجب ہے مجھپر که علم ورثه پیغمبرون کا میرے ہاتھ آیا
اور افسوس کرنا تجھکو چاہیے که ملک مصر ورثه فرعون و ہامان کا تجھکو پہونچا **مثنوی** مین مثل مور
کے ہون پیس جاؤن نه کاٹون * نه ہون زنبور کاٹے تو کرے خون * کہان شکر اسکا ہو میری زبان سے * بچایا خلق کے مجھکو زیان سے *

## تیسری حکایت

درویشی را شنیدم که در آتش فاقه میسوخت و خرقه بر خرقه میدوخت و تسکین خاطر خود را میگفت بیت بنان خشک قناعت کنیم و جامه دلق که رنج محنت خود به که بار منت خلق ؛ کسی گفتش چه نشینی که فلان درین شهر طبعی کریم دارد و کرمی عمیم میان بخدمت آزادگان بسته و بر در دلها نشسته اگر بر صورت حالت مطلع گردد پاس خاطر عزیزان داشتن منت دارد و غنیمت شمارد گفت خاموش که در پستی مردن به که حاجت پیش کسی بردن قطعه هم رقعه دوختن به و الزام کنج صبر ؛ کز بهر جامه رقعه بر خواجگان نوشت ؛ حقا که با عقوبت دوزخ برابرست ؛ رفتن بپای مردی همسایه در بهشت ؛ قوله خود را اقول اس جگه را بمعنی برائے ہی ترجمہ ایک فقیر کو مین نے سنا ہی کہ آتش فقر مین جلتا فاقہ کشی کرکے جیتا لباس کا یہ عالم کہ پیوند پر پیوند سیتا اور نفس امارہ بہت ستاتا تو واسطے تسکین خاطر یہ زبان پر لاتا بیت مین خشک روٹیان کھاؤن اور پہنون جامہ دلق کہ رنج اٹھانا ہی بہتر نہ بار منت خلق کسی دوست نے اس سے دوستانہ کہا تو گھر مین بیٹھا کیا فاقہ کشی سے ایڑیان رگڑتا ہی اور دن رات نفس امارہ سے جھگڑتا ہی فلانا شخص اس شہر مین سخی عالی مقام ہی اسکی سخاوت کا کھلا دروازہ عام ہی واسطے خدمت آزادون کے کمر ہمت باندھے محکم واستوار ہی دلہاے خلائق کے دردل پہ بیٹھا ہر وقت طیار ہی اگر تیری صورت حال پر مطلع ہووے تو عزیزون کی پاس خاطر رکھنے کا احسان مانے اور تیری خدمت کو غنیمت جانے اسنے کہا کہ بہتر ہی پستی مین مرنا نہ کسیکے آگے عرض حاجت کرنا قطعہ گدڑی پہننا نہ مانگ کپڑے غیر سے ؛ راضی ہو جو لکھا ہی تیری سرنوشت مین ؛ حقا کبھی عذاب جہنم سے کم نہین ؛ ہمسایہ کے وسیلے سے جانا بہشت مین ؛

## چوتھی حکایت

یکی از ملوک عجم طبیبی حاذق را بخدمت محمد مصطفی صلی الله علیه وآله وسلم فرستاد سالی چند در دیار عرب بود کسی تجربه پیش او نیاورد و معا

توبہ کرتا اکثر اور پھر توبہ توڑ کر گناہ کرتا بار دگر آخر ایک بزرگ نے اس سے کہا کہ مجھکو ایسا معلوم ہوتا ہے کہ
کہ تجھکو بہت کھانے کی عادت ہے اور قید نفس کی ہو بال سے باریک کہ جسکا اسکا سلسلہ نہیں انکو
یعنی اپنی طبیعت کو مائل نکرے نفس اراد کی خواہش پر اور جیسا کہ نفس پروری کرتا ہے اگر چند سے
اسیطرح گذرے تو بال کی کیا حقیقت زنجیر توڑ ڈالے اور تجھکو ایک دن پچھتانا ہوگا مثل مشہور در
بیت کوئی پالتا بھیڑ کا بچہ تھا ہو اجب جوان خواجہ کو کھا گیا ؛

## چوتھی حکایت

در سیرت اردشیر بابکان آمدہ است کہ حکیم عرب را پرسید کہ روزی چہ مایہ
طعام باید خوردن گفت صد درم سنگ کفایت کند گفت این قدر چہ قوت دہد
گفت ہذا المقدار یحملک وما زاد علی ذالک فانت حاملہ یعنی اینقدر ترا بپا
میدارد و ہر چہ برین زیادت کنی حمال آنی بیت خوردن برای زیستن
و ذکر کردن است ؛ تو معتقد کہ زیستن از بہر خوردن است ؛ اردشیر بابکان
اردشیر مرکب ہے لفظ ارد بالفتح بمعنی خشم وقہر یا بالضم بمعنی مانند و نظیر اور لفظ شیر سے اور معنی ترکیبی
اسکے شیر غضبناک یا مانند شیر ہے تقدیر لقب بہمن بن اسفندیار پدر داراب کا ہے کہ شجاعت
دادا نے اسکو بنظر دلیری کے اس لقب سے ملقب کیا اور یہی لقب ہے ساسان کے نبیرہ اور دختر زادہ
بابک کا تھا ساسانی اسی سے منسوب اور اکاسرہ بھی وہی لوگ کہلاتے ہیں اور نام پسر شیرویہ
بن پرویز بھی ہے از برہان وغیاث درہم ساڑھے تین ماشہ اور سو درم کا ساڑھے تین سو ماشہ
کہ جملہ ۲۹ تولہ دو ماشہ ہوتا ہے بحساب سیر جونپور ایک سیر فلوس بختہ کہ سوا پاؤ سے کچھ زائد ہوتا ہے
اور صاحب شکرستان نے جو وزن سو درم کا نیم آثار لکھا ہے خلاف واقع ہے ستگ بمعنی وزن از
برہان ترجمہ اردشیر بابکان کی خصلتوں کا حال جہان کتب تواریخ میں لکھا ہے وہاں مذکور
کہ ایکروز اُسنے کسی حکیم عرب سے پوچھا کہ ایک دن میں کتنا کھانا کھایا جائے اُسنے کہا کہ سو درم وزن کھانا
کفایت کریگا پوچھا کہ اسقدر کھانا کیا قوت دیگا کہا کہ اسقدر کھانا تیری زندگی کا حمال ہے اور اس سے زیادہ
کھانا جان کا وبال ہے یعنی قلت غذا باعث حلاوت عبادت ونجات آخرت ہے اور کثرت غذا موجب غفلت
قساوت وخسران عاقبت ہے بیت کھانا ہے جینے اور عبادت کے واسطے ؛ تو معتقد کہ جینا ہے راحت کے واسطے

## ساتویں حکایت

دو درویش خراسانی ملازم صحبت یکدیگر سیاحت کردندی یکی ضعیف بود
که هر دو شب افطار کردی و آن دیگر قوی که روزی سه بار خوردی
قضا را بر در شهری بتهمت جاسوسی گرفتار آمدند و هر دو را بخانه در کردند و در را
بگل برآوردند بعد از دو هفته معلوم شد که بیگناه اند در بکشادند قوی را دیدند
مرده و ضعیف جان بسلامت برده مردم درین عجب بماندند حکیمی گفت خلاف
این عجب بودی که آن یکی بسیار خوار بود طاقت بینوائی نداشت هلاک شد
و آن دیگر خویشتن دار بود بر عادت خود صبر کرد و بسلامت بماند قطعه چو کم خوردن
طبیعت شد کسی را * چو سختی پیشش آید سهل گیرد * وگر تن پرورست اندر فراخی
چو تنگی بیند از سختی بمیرد * ملازم بیانش گذشت تهمت بضم فوقانی و فتح ثانی مشهور لیکن
ثانی کا ساکن بھی آیا اور گمان بد از منتخب جاسوس جستجو کرنے والا احوال کا جیسا جمع از منتخب
بینوا بے سامان بے قوت و بے خوراک از غیاث اقول بینوائی اس جگہ بمعنی فاقہ کشی ترجمہ
دو فقیر ... والے خراسان کے حضر میں ہم صحبت رہتے اور سفر میں ساتھ ساتھ سیاحت کرتے
ایک ضعیف تھا کہ ایک رات درمیان دیکر افطار کرتا دوسرا قوی کہ ہر روز تین بار کھاتا اتفاقاً قضا کار
کسی شہر میں دروازہ شہر پناہ پر دونوں گرفتار ہوئے ایک گھر میں بند کیا اور در کو چن دیا دو ہفتہ
بعد معلوم ہوا کہ بیگناہ ہیں در کھولا تو قوی کو دیکھا مردہ اور ضعیف کی جان سلامت مگر ضعف سے
افسردہ لوگ متعجب ہوئے ایک حکیم نے کہا اسکے خلاف جب ہوتا تو البتہ مقام عجب ہوتا کیونکہ
وہ مردہ زندگی میں پرخور فاقہ کشی کی تاب اسکو نہ تھی ہلاک ہوا زندہ کم خور تھا حسب معمول صبر کرکے
سلامت رہا آفت مرگ سے پاک ہوا قطعہ جسے کم کھانے کی عادت پڑی ہو * رہے جیتا جو سختی
اسکو پیش آئے * آسائش میں جو کھاوے خوب تن کو * پڑے تنگی تو وہ فی الفور مر جائے *

زہر مار خوردن ... اربان ۱۲

## آٹھویں حکایت

یکی از حکما پسر را نہی کرد از بسیار خوردن که سیری مردم را رنجور کند گفت ای
پدر گرسنگی خلق را بکشد نشنیده که ظریفان گفته اند به سیری مردن به که

گرسنگی بردن گفت اندازه نگهدار قال الله تعالی کلوا واشربوا ولا تسرفوا بیت
نه چندان بخور کز دهانت بر آید ٭ نه چندان که از ضعف جانت بر آید قطعه با آنکه در
وجود طعام است عیش نفس ٭ رنج آورد طعام که بیش از قدر بود ٭ گر گلشکر
خوری بتکلف زیان کند ٭ ور نان خشک دیر خوری گلشکر بود ٭ گلشکر
یعنی گلقند قولہ کلوا واشربوا یہ آیت آٹھویں سیپارہ سورۂ اعراف میں ہے ترجمہ ایک حکیم نے لڑکے کو
بہت کھانے سے منع کیا کہ سیری آدمی کو بیمار ڈالتی ہے اُسنے کہا بابا جان سچ ہے لیکن گرسنگی بھی
خلق کو مار ڈالتی ہے کیا آپ نے نہیں سنا ہے جو لطیفہ سنج لوگ کہتے ہیں کہ خوب ہی چھک کر کھانا اور زمین میں
گڑنا نہ بھوک کے سبب سے ایڑیاں رگڑنا پھر باپ نے سمجھایا کہ بیٹا مرنے میں کون ہے لیکن انصاف کرو
خدا نے فرمایا ہے کہ بھوک کے پیاسے ہو تو شوق سے کھاؤ پیو لیکن نہ اسراف کرو بیت نہ کھا اتنا جو منہ سے
آوے نکل ٭ نہ کم ایسا جی تن سے جاوے نکل قطعہ سچ ہے کہ زندگی نہ بغیر از طعام ہے ٭ پر زیادہ کھانا کھانا
سے ہیضہ ہوتے ہیں تر ٭ گلقند بھی خلل کرے گر بے ضرور کھاوے ٭ اور نان خشک دیر میں ہو مثل گلشکر ٭

## نویں حکایت

رنجوری را گفتند دلت چه میخواهد گفت آنکه دلم چیزی نخواهد بیت معده
چو پر گشت و شکم درد خاست ٭ سود ندارد همه اسباب راست ٭ رنجور
اصل میں رنج ور تھا بجہت تخفیف کے ماقبل واو کے ضمہ دیا اور واو کو ساکن کیا از غیاث بمعنی
مریض و خداوند رنج اقول اس رنجور سے مراد وہ شخص ہے جسکو نعوذ باللہ ہیضہ ہوا ہو قولہ
آنکه دلم هیچ نخواهد اقول دل سے مراد نفس امارہ ہے دشمن انسان نائب مناب شیطان علیہ اللعن
کہ اُسکے اغوا سے آدمی زیادہ کھانا کھا جاتا ہے تو تعجب کہتا ہے کہ نفس امارہ کے بہکانے سے میں اسقدر
کھا گیا کہ نوبت بجان پہونچی اب نفس لوامہ کہتا ہے کہ خبردار اب کچھ کھایا تو تیرا جنازہ ہے مطلب
تفصیل نفوس کی باب ہفتم کی انیسویں حکایت میں انشاء اللہ تعالی لکھی جاینگی ترجمہ
ایک بیمار سے کہ اُسکو ہیضہ تخلیس ہو گیا تھا لوگوں نے حالت سکرات میں حسب معمول پوچھا کہ
تیرا دل کس چیز کی رغبت رکھتا ہے اُسنے کہا کہ میرا دل کہتا ہے کہ جان دیجیے پر خواہش کسی چیز کی نہ کیجیے
بیت معدہ جو بہت پُر ہوا اور شکم میں ہو درد ٭ پھر ہی غذا خاک دوا سارے گرد ٭

## دسوین حکایت

بقالی را درمی چند بر صوفیان گرد آمده بود در واسط هر روز مطالبت کردی و سخنان با خشونت گفتی اصحاب از تعنت او خسته خاطر بودند و جز تحمل چاره نبود صاحبدلی دران میان گفت نفس را وعده دادن بطعام آسان ترست که بقال را بدرم **قطعه** ترک احسان خواجه اولی تر کاحتمال جفای بوابان ٭ به تمنای گوشت مردن به ٭ که تقاضای زشت قصابان ٭ بقال صیغہ مبالغہ کا ہے یعنی سبزی فروش و تره فروش جسکو ہندی مین کنجڑا کہتے ہین مادہ اسکا بقل بالفتح وسکون قاف ہے یعنی ترکاری جو پکا کر کہاتے ہین از منتخب و صراح و غیاث اور ہندوستان مین جو یعنی غلہ فروش مشہور ہے محض غلط کیونکہ ایسے کو بدال کہتے ہین از منتخب صوفی صوف یعنی پشم اور یاسین یا ر فاعلیت ہے پس صوفی یعنی پشمینہ پوش اور باصطلاح سالکان وہ شخص جو دل اپنا سواے خدا کے دوسری طرف رجوع نکرے از کشف ایک شرح معتبر مین لکہا ہے کہ صوفی منسوب بصوفہ ہے کہ ایک قوم اہل تجرد سے ایام جاہلیت مین خدام کعبہ تھی اور خدمت خلق کی واسطے حق کے کرتی تھی پس اہل تصوف انہین لوگون سے منسوب ہوئے اور صوفی یعنی مخلص بھی آیا ہے از غیاث صوف مصدر ہے باب نصر ینصر سے از صراح واسط بکسر سین مہملہ نام ایک شہر کا ہے عراق عرب مین کہ درمیان بصرہ و بغداد کے واقع ہے وجہ تسمیہ کی یہی ہے وہان ایک جنگل نیستان واقع جہان کا قلم واسطی مشہور ہے سواے اس شہر کے چار قریہ اور ہین اسکو بھی واسط کہتے ہین فقیر اور سادات بارہہ و سادات بلگرام کے جد الاجداد سید ابو الفرح واسطی اسی شہر کے رہنے والے تھے خشونت درشتی تعنت بیانش گذشت صاحبدل وہ شخص جو دل کو پہونچا ہوا ور جو کچھ تمام عالم مین ہے اپنے مین پا دے اور مغیبات سے اطلاع رکہتا ہو از مؤید و برہان یعنی اہل باطن کہ صفاے قلب سے اسرار عالم اسپر منکشف ہو اور سلیم الطبع و عاقل کو بھی کہتے ہین از خیابان بواب دربان از منتخب **ترجمہ** شہر واسط مین ایک کنجڑے کے کئی درم صوفیون پر قرض ہو گئے تھے ہر روز تقاضا کرتا اور کلمات درشت کہتا صوفیون کے دوست اس بقال کی بدگوئیون سے رنجیدہ خاطر رہتے لیکن بجز درویش بجان آ

سوائے تحمل کے کچھ چارہ تو تھا نہیں اُسکی بدزبانیاں سنتے اُن صوفیوں میں ایک صاحبدل تھا کہنے لگا
کہ نفس امارہ سے وعدہ کھانا دینے کا کرنا بہت آسان ہے اور کنجڑے سے درم کا وعدہ کرنا خلاف وعدہ کی صورت
میں سخت کاہش جان ہے قطعہ ترک احسان خواجہ بہتر ہے * کہ برداشت ظلم دربانان * گوشت کی آرزو
میں مرنا خوب * نہ تقاضائے سخت قصابان *

## گیارھوین حکایت

جوانمردی را در جنگ تاتار جراحتی رسید کسی گفت فلان بازرگان نوشدارو
دارد اگر بخواهی باشد که دریغ ندارد گویند آن بازرگان ببخل معروف بود
بیت گر بجای نانش اندر سفره بودی آفتاب * تا قیامت روز روشن
کس ندیدی در جهان * جوانمرد گفت اگر دارو خواهم دهد یا ندهد و اگر دهد منفعت
کند یا نه باری خواستن ازو زهر قاتلست بیت هر چه از دونان بمنت
خواستی * در تن افزودی و از جان کاستی * و حکیمان گفته اند اگر آب حیات
فی المثل فروشند بآبرو دانا نخرد که مردن بعلت به از زندگانی بمذلت
بیت اگر حنظل خوری از دست خوشخوی * به از شیرینی از دست ترشروی

جوانمرد سخی و کریم از غیاث تاتار نام ولایت مشک خیز از مؤید و زبان ترکی کو بھی تاتار
کہتے ہین از برہان نوشدارو تریاق و پازہر کہ کف مار خوار اور بعضے کہتے ہین کہ کف گاو دشتی ہے جسے
شخص نے شیر کی موچھون کا بال یا دار و سے مسہل یا زہر کھایا ہو یا جو کوئی مار گزیدہ ہوا گر اُسکو دیجے
تو بہت نفع بخشے از مؤید جو کتاب طب میں نوشدارو مسطور ہے وہ معجون ہے مفرح قلب و مقوی معدہ
اور ایک دوا ہے دافع انواع آلام و جراحات از غیاث قولہ گر بجائے نان اقول قرص آفتاب
سے مراد ہے قرص نان سے مطلب اس بیت کا یہ کہ اگر بجائے گردہ نان کے گردہ آفتاب اُسکے دسترخوان پر
ہوتا تو وہ کنجوس اسطرح پر اُسکو چھپاتا کہ قیامت تک کوئی اُسکا پتا نہ پاتا اور تمام جہان تیرہ و تاریک
ہوجاتا دونان جمع ہے دون کی حنظل ایک درخت کا پھل ہے چھوٹے خربزہ کے برابر نہایت
تلخ فارسی میں اُسکو خربزہ ابوجہل کہتے ہین از منتخب فارسی میں شرنگ کہتے ہین از برہان ہندی میں
اندراین اور پھر سپیند و اسبھی کہتے ہین از غیاث ترجمہ ایک سخی ترکستان کی لڑائی میں زخمی ہوا

مصدر اسکا خفض ہے یعنی نیچے رکھنا اور گرانا کسیکو اپنے مرتبہ سے از منتخب و غیاث **قولہ** تدرخواست صفت ہے نان کی یعنی ایسی روٹی ذلت دینے والی سے گدائی و بینوائی بہتر ہے **ترجمہ**
ایک عالم عیال بہت رکھتا تھا اور روزی تھوڑی سبب تکلیف بہت کھینچی ناچار ہو کر ایک امیر کہ اعتقاد درست رکھتا تھا حال اپنی پریشانی و افلاس کا کہا اُسنے خلاف توقع تیور اُس سے چڑھایا اور اس اہل ادب کا سوال جو ایسی اُسکی نظر میں ناپسند آیا **قطعہ** نہ ہو ترش رو کے کبھی جا نیوا امیر کے پاس کہ اسکی عیش میں بھی آویگی پریشانی ؛ جہاں کہیں سے تجھے جانا ہو جا شگفتہ روؤ عقدے واہوں جو ہو کے گشادہ پیشانی ؛ کہتے ہیں اس امیر نے کہ اُسکے روزینہ میں تھوڑی سی افزائی کی اور اعتقاد میں بہت کمی کی چند روز کے بعد عالم نے جو اخلاق سابق برقرار نہ دیکھا تو یون کہا بیت کھانا ذلت سے جو ہاتھ آوے نہیں اُسمیں مزا ؛ گو چڑھی ہانڈی ولیکن مرتبہ تو گر گیا بیت تھی روٹی سے آبرو نہ رہی ؛ ایسی روٹی سے بینوائی بھلی ؛

### تیرھوین حکایت

درویشی را ضرورتی پیش آمد کسی گفتش فلان نعمتی دارد بی قیاس اگر بحاجت تو واقف گردد ہمانا کہ در قضای آن توقف روا ندارد گفت من اورا ندانم گفت منت رہبری کنم دستش گرفت تا بمنزل آنکس در آورد درویش یکی را دید لب فروہشتہ و تند نشستہ سخن نگفت و برگشت کسی گفتش چہ کردی گفت عطای او بلقای او بخشیدم **قطعہ** مبر حاجت بنزدیک ترشروی ؛ کہ از خوی بدش فرسودہ گردی ؛ اگر گوئی غم دل با کسی گوے ؛ کہ از رویش بنقد آسودہ گردی ؛ فرسودہ وہ چیز جو بہت کہنہ و پامال و افسردہ ہو گئی اور گل گئی ہو اور یہان اس جگہ بمعنی افسردہ یعنی کسی چیز یا کسی شخص سے دل سرد ہونا مناسب **نقد** بمعنی ساختہ و پرداختہ و موجود کرنا اور پرکھنا درہم اور دینار کا اور سیم و زر مسکوک یعنی روپیہ و اشرفیاں اور مجازاً بمعنی دل و ذات اور بمعنی فی الحال اور بمعنی پیسہ بھی آیا ہے از بہار و منتخب و غیاث اس جگہ بمعنی فی الحال **ترجمہ** ایک فقیر کو کچھ ضرورت پیش آئی بہت حیران و گھبرائی کسی نے اُس سے کہا کہ فلانا شخص بہت دولت رکھتا ہے اگر تیری حاجت سے خبردار ہو تو یقینی

رفع ضرورت مین توقف کا نہ روا دار ہو فی الفور طیار ہو کہا مین اُسکو نہین جانتا ہون اُسنے کہا مین
تیری رہبری کرون چنانچہ ہاتھ اُسکا پکڑ لیا اور اُسکے مکان مین لاکر پہونچا دیا درویش نے ایک شخص کو
ہونٹھ لٹکائے غصہ مین بھونڈی صورت بنائے بیٹھا دیکھا کچھ نہ کہا اُلٹے پانون پھرا تب اُس شخص نے
جو اُسکو ساتھ لیگیا تھا پوچھا کہ تو نے یہ کیا کیا کہا مین نے اُسکی عطا اُسیکو نذر دی **قطعہ** غرض لیجا نہ تو
پیش ترشرو ؛ کہ بدخلقی سے بس افسردگی ہے ؛ غم دل خندہ پیشانی سے کیجے ؛ کہ صورت دیکھکر آسودگی ہے ؛

## چودھوین حکایت

خشک سالی باسکندریہ پدید آمدہ وعنان طاقت درویش از دست
رفتہ بود ودرہای آسمان برزمین بستہ وفریاد اہل زمین باسمان پیوستہ
**قطعہ** نماند جانور از وحش وطیر وماہی ومور ؛ کہ بر فلک نشد از بینوائی
افغانش ؛ عجب کہ دود دل خلق جمع می نشود ؛ کہ ابر گردد وسیلاب دیدہ
بارانش ؛ درچنین سالی مخنثی دور از دوستان کہ سخن در وصف او ترک
ادبست خاصہ درحضرت بزرگان وبطریق اہمال ازان درگذشتن ہم
نشاید کہ طائفہ بر عجز گوینده حمل کنند برین دو بیت اختصار کنیم کہ اندکی
دلیل بسیاری وفشتی نمونہ خرواری **قطعہ** تتری گر کشد مخنث را ؛
تتری را دگر نباید کشت ؛ چند باشد چو جسر بغدادش ؛ آب در زیر وآدمی بر پشت ؛
خشک سالی قحط سالی فارسی قحط عربی شنهگی ہندی از منتخب ولفائتش اسکندریہ
نام ایک شہر کا ہے بنا کردہ اسکندر کنارہ دریا سرحد فرنگ بر از برہان **قولہ** باسکندریہ در یہان ب
زائد ہے اور اسکندریہ در یعنی در اسکندریہ چنانچہ بعض نسخہ مین اسی طرح پر ہے **قولہ** درہای آسمان
برزمین بستہ کنایہ ہے اس بات سے کہ پانی نہ برسا مخنث بیانش گذشت **قولہ** تتری گر کشد
آہ **قولہ** اس بیت سے جو اباحت خون مخنث کی مفہوم ہوتی ہے یہ نہ جاننا چاہیے کہ مطلقاً جو کوئی
جس مخنث کو چاہے قتل کر ڈالے اور وہ قاتل ماخوذ بقصاص نہو بلکہ یہ خصوصیت اُسی مخنث کے
واسطے ہے کہ مبتلا ہونا اُسکا فعل لواطہ مین بیت ثانی سے ظاہر اور شرع حد فاعل ومفعول کی یہ ہے کہ
دونو کو تلوار سے مارین یا سنگسار کرین یا بلند پہاڑ پر سے ڈھکیل دیوین یا دیوار اُنپر گرادیوین

کہا نکی بیج دلیل ابسیار اور ایک تھوڑی غلہ پیونہ خروار قطعہ گر تر بارے اُس بخشش کو ہاتھ سے
بیدا نہ کیا جاوے تو ہر یک ہل بغداد کی طرح کب تک ٭ پیچ اُسکے بوبالی مرد اور ٭ چنین شخص
کہ طرف فرات نعمت داشت سخی دران سال نعمت بیکران داشت تنگدستان را
سیم و زر دادے و مسافران را سفرہ نہادے گروہی درویشان از جور فاقہ
بجان آمدہ بودند آہنگ دعوت او کردند و مشورت بمن آوردند سر از موافقت
باز زدم و گفتم قطعہ نخورد شیر نیم خوردۂ سگ ٭ گر بسختی بمیرد اندر غار
تن بہ بیچارگی و گرسنگی ٭ بنہ و دست پیش سفلہ مدار ٭ گر فریدون شود بنعمت
و ملک ٭ بے ہنر را بہیچ کس مشمار ٭ پرنیان و نسیج بر نااہل ٭ لاجورد و طلاست دیوار
خلق یعنی قدرت سے و پیاس گذشت نیم خوردہ ولیس خوردہ فارسی سود و فضلہ عربی جو تھا ہندی
ترجمہ ایسا شخص جسکی تھوڑی سی تعریف تو نے سُنی یعنی وہ بخشش اس سال دولت وال
بے حساب رکھتا تھا تنگدستون کو سیم و زر بالتحاشہ سے دلواتا اور مسافران وارد و صادر کے آگے دسترخوان
بچھواتا ایک گروہ درویشان جور فاقہ سے جنکی پہونچی تھی نوبت بجان اُسکی دعوت کھانے کا
قصد کرکے مشورہ لیتے آئے میرے یہان مین نے انکی موافقت نہ کی سر ہلایا اور یہ زبان پر
لایا قطعہ شیر کھاوے نہ جوٹھا کتے کا ٭ گرچہ مرجاوے غار کے اندر ٭ جان جاوے تو جاوے
نوبت جان ٭ ہاتھ پھیلا کے اُس لئیم کے گھر ٭ گو فریدون سا ہووے لوٹھی شاہ ٭ جان تو اسکو
ٹھیک سے بدتر ٭ پہنے ناکس حریر یا زربفت ٭ نقش دیوار ہے وہ ہمسر ٭

## پندرھوین حکایت

حاتم طائی را گفتند از خود بزرگ ہمت تر در جہان دیدہ یا شنیدہ گفت
بلی روزے چہل شتر قربان کردہ بودم امرای عرب را پس بگوشہ صحرائی
بیرون رفتہ بودم خار کشی را دیدم پشتہ خار فراہم آوردہ گفتمش بمہمانی
حاتم چرا نروی کہ خلقی بر بساط او گرد آمدہ اند گفت بیت ہر کہ نان از
عمل خویش خورد ٭ منت حاتم طائی نبرد ٭ من او را بہمت و جوانمردی
بہتر از خود دیدم قربان بالضم وہ چیز کہ واسطے خوشنودی خداوند تعالی کے

تصدق کرین از خیرات و منتخب کرانا خون ایک کا واسطے سلامتی دوسرے کے اور قنیه مین بھی
فدا بھی آیا ہے از مؤید ہمنشین و خاصه مالک قرابین جمع از صراح اس جگه مراد تصدق ہے اقول این جگه
مراد ہے ذبح کرنے سے اور لفظ قربان کی تخصیص اس مقام پر یا بین اظہر ہے که مہمانی کرنا موجب خوشنودی
الله تعالی ہے خارکش بار برسر دوش و کاف مفتوح ہیزم کش و ہیزم فروش کو کہتے ہین از
مؤید الفضلا از قنیه قوله ہر که نان آه اقول یعنی ارباب ہمت کو اگر اپنی قدرت بازو سے روزی ہاتھ
آئے تو دست التجا کسی کے آگے نه پھیلائے چنانچه یه حدیث جناب رسالتمآب سے منقول ہے
شدائد الدنیا اربع احدها السوال والکان من ابویه وثانیها البنت والکانت واحدة وثالثها
الدین والکان درهما ورابعها السفر والکان میلا یعنی دنیا مین چار مصیبت بڑی سخت ہین
ایک سوال کرنا اگرچه باپ سے ہو دوسرے بیٹی اگرچه ایک ہو تیسرے قرض لینا اگرچه ایک
درم ہو چوتھے سفر کو جانا اگرچه ایک میل ہو نقل ہے حاتم طائی سے کسی نے پوچھا که ہمت و کرم
مین اپنے سے زیاده کسیکو بھی دیکھا یا سنا ہے اسنے کہا ہان ایکبار مین نے امرا عرب کی مہمانی
واسطے چالیس اونٹ قربان کیے تھے بعد اسکے گوشه صحرا کی طرف واسطے رفع حاجت کے چلا گیا
تو کیا دیکھتا ہون که ایک ہیزم فروش لکڑیان جنگل کی توڑ کر اکٹھا کرکے گٹھا باندھ رہا ہے مین نے اسسے
کہا که تو حاتم کی مہمانی مین کیون نہین جاتا که ایک عالم اسکے دسترخوان پر کھانے کو جمع ہوا ہے اسنے
مرا جواب دیا که بیت اپنی محنت کی تو ہم روٹی کھائین ؛ منت حاتم طائی نه اٹھائین ؛ مین نے
اسی شخص کو ہمت و جوانمردی مین اپنے سے زیاده دیکھا

## سولھوین حکایت

موسی علیه السلام درویشی را دید از برهنگی بریگ اندر شده گفت ای موسی
دعائی کن تا خدای عز و جل مرا کفافی دهد که از بی طاقتی بجان آمدم موسی
علیه السلام دعا کرد تا حق تعالی او را دستگاهی داد پس از چند روز که
از مناجات باز آمد دیدش گرفتار و خلقی انبوه برو گرد آمده گفت این را
چه حالت است گفتند خمر خورده و عربده کرده و کسی را کشته الحال بقصاص
میکشند بیت گربه مسکین اگر پر داشتی ؛ تخم گنجشک از جهان برداشتی

بیت عاجز باشد که دست قدرت یابد ٭ برخیزد و دست عاجزان تابد
موسی علیه السلام بحکمت جهان آفرین اقرار کرد و از تجاسر خویش استغفار
وایت ولو بسط الله الرزق لعباده لبغوا فی الارض ولکن ینزل بقدر
ما یشاء بر خواند شعر یا ذا اخاضک یا مغرور فی الخطر ٭ حتی هلکت فلیت
النمل لم یطر قطعه سفله چو جاه آمد و سیم و زرش ٭ سیلی خواهد بضرورت
سرش ٭ آن نشنیدی که فلاطون چه گفت ٭ مور همان به که نباشد پرش
مثل پدر را عسل بسیار است ولیکن پسر گرمی دار است بیت آنکس
که توانگرت نمی گرداند ٭ او مصلحت تو از تو بهتر داند ٭ تجربه بفتح اول وثالث
بمعنی و جنگ جوی از منتخب تجاسر دلیری اخاضک صیغہ ماضی کا ہے باب افعال سے بمعنی
پانی میں لے آنا چارپایہ کو مصدر اسکا اخاض و اخاضۃ بالکسر ہے اور مادہ اسکا خوض باب
نصر ینصر سے بمعنی پانی میں غوطہ لگانا اور سخن میں در آنا از صراح و منتخب مغرور فریفتہ شدہ
از کشف خطر بیم الشی گذشت ہلاک و ہلوک و مہلکہ و تہلکہ نیست شدن و ہلاکت بفتحتین
بہ معنی ... از صراح سفلہ کمینہ کون ہیں سیم و سفلہ و ذرہ عربی مور بمعنی فارسی چیونٹی ہندی قولہ یا ذا اخا
آہ اقول یعنی اس بیت کے یہ ہیں کہ کس چیز نے تجھکو فکر و اندیشہ و غور میں ڈالا ای فریفتہ ہوا
دنیائے فانی پر یہاں تک کہ مثل ہے ... قریب ہلاکت ہوا ایس کاش چیونٹی کے پر نہ ہوتے
اور بسبب ... کے وہ اڑتی اسی طرح دنیا تجھکو حاصل نہوتی اور بسبب حصول مال و جاہ دنیا
تو مثل چیونٹی اڑنے چلنا از ہلاکت سے محفوظ رہتا قولہ پدر را عسل بسیار است آہ قال
صاحب شکرستان خاصیت شہد کی گرم ہے اگر محرور المزاج کو دیویں تو گرمی زیادہ ہو وقال
الفاضل المشرقی یعنی پسر حار مزاج ہے اور شہد اسکی طبیعت سے ناموافق لہذا از روئے حکمت کے
اسکا کھانا ممنوع ہے گر اسکا باپ شہد کھلاتا ہے اسی طرح فعل حکیم مطلق ہے کہ خالی حکمت سے
نہیں وقال صاحب النفایا ان یہ مثل عجم میں مشہور ہے جسطرح یہ مثل ہے مور کا شکہ اسکے پر نہو
اور حاصل معنی کہ باپ شہد بہت رکھتا ہے مگر بیٹے میں حرارت ذاتی یا عرضی ہے پس کھانا شہد
اسکو ضرر کریگا اس جہت سے اسکے کھانے سے منع کرتا ہے اقول مثال اس مثل کا یہ

اور اس آیہ کے مضمون کو زبان گہر بیان سے تکرار کیا جسکا ماحصل مطلب یہ ہے کہ اگر زیادہ کرتا
اللہ تعالی روزی کو اپنے سب بندوں پر تو انمین سے بعضے اشرار روے زمین طاعت مین کمی عبادت
مین بہی کرتے اور واسطے تحصیل لذات دنیا کے نہایت سرکشی اور خوب زرکشی کرتے لیکن اللہ تعالے
دیتا ہو رزق ہر شخص کو اُسی قدر جتنا اُسکے حال کے مناسب ہی **شعر** دنیا فانی ہے نہ اُڑ چیل تو نہیں
پانیکا ؛ ہرگز چیونٹی کرتا قصد جو اُڑ جانیکا **قطعہ** سفلے کے گر ہاتھ پڑے سیم و زر ؛
دہول کی خواہش کرے سے پہر اُسکا سر ؛ کیا نہ سنا تو نے فلاطون کا قول ؛ چیونٹی کی ہے موت جو
اُسکے پر ؛ اور یہ مثل مشہور زبان زد جمہور ہے کہ باپ کے پاس بہت شہد خالص طیار ہے لیکن بیٹے کو
گرمی کا آزار ہے جسکا حاصل مدعا یہ کہ حکیم علی الاطلاق اپنے بندوں پر بہ نسبت اُنکے والدین کے
ہزار درجے زیادہ شفقت رکھتا ہے لیکن جسطرح باپ بیٹے کو شہد سبب جانکہ نہیں دے سکتا
کہ امراض حارہ مین گرفتار ہے اُسیطرح اللہ تعالے اپنے بندگان سفلہ مزاج کو حسب حال سے زیادہ
روزی دینا باعث اُنکی ہلاکت اور دوسرون کی اذیت کا جانکر نہین دیتا کہ یہ کمال عنایت
پروردگار ہے اور حق تو یہ ہے کہ خدا رحمان کو ناخون نہ دے کہ اپنا سر کہجلا اُسکے **بیت** جو شخص
تجہے عطا نہین کرتا زر نہ جانے تری مصلحت وہ تجہسے بہتر ؛

## ستر ہوین حکایت

اعرابی را دیدم در حلقہ جوہریان بصرہ حکایت میکرد کہ وقتی در بیابان راہ
گم کردہ بودم و از زاد با من چیزی نماندہ دل بر ہلاک نہادم کہ ناگاہ کیسہ
یافتم پر از مروارید ہرگز آن ذوق و شادی فراموش نکنم کہ پنداشتم کہ گندم
بریان ہست باز آن تلخی و ناامیدی کہ معلوم کردم کہ مروارید ہست **قطعہ**
در بیابان خشک و ریگ روان ؛ تشنہ را در دہان چہ دُر چہ صدف ؛
مرد بی توشہ کاوفتاد از پاے ؛ در کمربند او چہ زر چہ خزف ؛ بیابان خشک
یعنی دشت بے آب ریگ روان بکاف فارسی از برہان و بکاف فارسی موقوف از
منتہی ایک ریگستان ہے کہ ہمیشہ ریگ جاری رہتی ہے کہتے ہین وہ ریگ تمام نقرہ ہے اور چشمہ
اُس سے نکلتا ہے اُسکا پانی سیماب آمیختہ ہوتا ہے اوپر پانی نیچے سیماب جو کوئی وہ پانی پیے فی الفور

مرجاوے نشان اُسکا صاحب برہان طرف جنوب اور صاحب مؤید طرف شمال لکھتا ہے خزف
عربی سفال فارسی ٹھیکری ہندی ترجمہ ایک بدوی کو مین نے دیکھا کہ بصرے کے
جوہریون مین یہ قصہ کہہ رہا تھا کہ مین ایک وقت جنگل مین رستہ بھول گیا تھا اور توشہ
میرے پاس کچھ نہ رہا مرنے کا یقین ہو چکا تھا کہ ناگاہ اُس حالت یاس مین ایک تھیلی
بھری مین نے پڑی پائی خرمی کس شبہ سے میری جان مین جان آئی اُسوقت کی حلاوت
اور کھانے کی مسرت میرے دل سے بھولتی نہین جب مین نے گمان کیا کہ گندم بریان کی
ملی جانا کہ آج گویا مجھے یہی بھوک و تلخی و ناامیدی خاطر سے نہین جاتی جب دیکھا کہ مروارید ہین
قطعہ دشت خشک مین آب در ریگ جاری مین ؛ پیاسے کو ہے ساوی در و صدف بھر دیجے توشہ
جب کہ عاجز ہو ؛ دونون یکسان ہین اشرفی و خزف ؛

## اٹھارھوین حکایت

یکی از عرب در بیابانی از غایت تشنگی میگفت شعر یا لیت قبل منیتی
یوماً افوز بمنیتی ؛ نہرا تلاطم رکبتی ؛ واظل املاء قربتی ؛ ہمچنین در قاع بسیط مسافری
گم شدہ بود و قوت و قوتش بپایان آمدہ و درمی چند در میان داشت بسیار بگردید
رہ بجائی نبرد پس بسختی ہلاک شد طایفہ برسیدند و دیدند درمہا
پیش رویش نہادہ و بر خاک نوشتہ قطعہ گر ہمہ زر جعفری دارد ؛ مرد
بی توشہ برنگیرد کام ؛ در بیابان فقیر سوختہ را ؛ شلغم پختہ بہ کہ نقرہ خام
منیتی بفتح میم و تشدید یا بمعنی مرگ منایا جمع از منتخب افوز صیغہ واحد متکلم مضارع از
فوز یعنی باب نصر سے بمعنی بمقصد رسیدن و فیروزی یافتن از برہان منیتہ بضم میم
تمنای امید و آرزو از منتخب نہر بفتحتین و بسکون ہا دونون صحیح بمعنی جوی آب
آخر مین تنوین بحرکات ثلاثہ جائز مرفوع اس وجہ سے کہ خبر ہے مبتدا محذوف کی
اس جہت سے کہ مفعول ہوا یعنی فعل مقدر کا اور مجرور اس نظر سے کہ بدل ہے منیتہ کا تلاطم
پانی کا از منتخب و غیاث اظل بالفتح و کسر ظا معجمہ و تشدید لام صیغہ واحد متکلم
کہ بمعنی ابر ہے جو آفتاب کو چھپا دے و بمعنی پناہ یا ظلال بالفتح ہے کہ بمعنی سایہ ابر

و برہنگی صبر کردم قطعہ مرغ بریان بچشم مردم سیر ۞ کمتر از برگ ترہ بر خوان است
وانکہ را دستگاہ و قدرت نیست ۞ شلغم پختہ مرغ بریان است ۞ ہرگز و گاہی
وہیچ وقت وہیچ زمان فارسی فقط عربی کبھی ہندی اور ہرگز بمعنی ہمیشہ ولایزال کبھی آیا ہے از
برہان ورشیدی وغیاث یہ لفظ ترجمہ ہے اصلاً کا از غیاث پای پوش و پای افزار و چمشک و
چمشاک و کفش فارسی کوش و نعل عربی جوتی ہندی از مؤید و برہان مردم سیر کنایہ ہے مرد ذی مقدرت
سے اور وہ شخص جو آسودہ ہو نقیض گرسنہ اس جگہ مقصود معنی اول ہے ترہ بفتح تاء فوقانی و
راء مہملہ مشدد و مفتوح و سبزی فارسی خضرہ بضم خاء معجمہ و ضاد معجمہ و راء مہملہ اور آخر میں ہاء و بقل
و بقلہ عربی ساگ ہندی از برہان و منتخب و غیاث اور ترہ بتخفیف راء مہملہ مفتوح ترہ تیزک جو
دانہ ہائے خوشہ گندم و جو کے اوپر بشکل ہو کھڑا رہتا ہے جسکو ہندی میں ٹونڈا کہتے ہیں از برہان قاطع
ترجمہ کبھی جور زمانہ ناہنجار کی میں نے شکایت نہ کی رنج وغم پہونچا بہتیرا اور نہ کبھی گردش چرخ
کج رفتار سے منہ بسورا مگر ایک وقت کہ میں برہنہ پا تھا اور اصلاً نہ مقدور نعلین خریدنے کا تھا انہیں
ایام نا فرجام میں کوفہ کی جامع مسجد میں میں آیا بہت دلتنگ ایک شخص کو دیکھا لنگڑا ایک ٹنگ خدا کی
نعمت کا شکر کیا اور اپنی برہنہ پائی پر صبر کیا اور کہا قطعہ مرغ بریان امیر کے آگے ۞ ساگ ترکاری کے
برابر ہے ۞ پر جو محتاج ہیں انکے حضور ۞ شلغم پختہ اس سے بہتر ہے ۞

## بیسویں حکایت

یکی از ملوک با تنی چند از خاصان در شکارگاہی بزمستان از عمارت دور افتاد
تا شب درآمد خانہ دہقانی را دیدند ملک گفت شب آنجا رویم تا زحمت سرما نباشد
یکی از وزرا گفت لائق قدر بلند سلطان نباشد التجا بخانہ دہقانی رکیک
بردن ہم اینجا خیمہ زنیم و آتش افروزیم دہقان را خبر شد ماحضری ترتیب
دادہ پیش سلطان برد و زمین خدمت ببوسید و گفت قدر بلند
سلطان بدین قدر نازل نشدی ولیکن نخواستند کہ قدر دہقان بلند شود
ملک را سخن او مطبوع آمد شبانگہ بمنزل او نقل کرد بامدادان خلعت و نعمتش
بخشید شنیدم کہ در رکاب ملک قدمی چند میرفت و میگفت قطعہ

قدر و شوکت سلطان نگشت چیزی کم ❊ ز التفات بمهمان سرای دهقانی
کلاه گوشهٔ دہقان بآفتاب رسید ❊ که سایه بر سرش انداخت چونتو سلطانی

ایک ضعیف و حقیر از غیاث مطبوع خوش آئندہ و مرغوب از غیاث ترجمہ ایک بادشاہ مع اپنے کئی امرا و وزرا و ملازمان خاص کے موسم زمستان میں شکارگاہ میں آبادی شہر سے دور جا پڑا مہمان جا تاکہ رات ہوگئی ایک دہقان کا گھر نظر پڑا بادشاہ نے کہا رات کو وہیں چلکر رہیں کہ تکلیف سردی کی نہ کھینچیں کسی وزیر نے کہا ایک دہقان ضعیف البنیان کے گھر التجا لیجانا بادشاہ کے رتبہ عالی کے لائق نہیں بلکہ باعث کسر شان ہے اسی جگہ خیمہ نصب کر کے آگ جلا دیں سردی بخوبی رفع ہو جائیگی یہی مناسب حال سلطان ہے یہ خبر جو دہقان کو ہوئی فی الفور جو کچھ اسکے گھر میں موجود و میسر تھا خوان میں رکھکر بادشاہ کی حضور میں لیگیا باادب تسلیم بجا لا کر عرض کیا کہ غریب خانہ پر رونق افروز ہونے سے قبلہ عالم کے رتبہ میں کمی نہ آتی خدا کرے ملک و دولت دوچند ہو لیکن لوگ نہیں چاہتے کہ قدر دہقان کی بلند ہو بادشاہ کو اسکی بات نہایت پسند آئی حکم کیا کہ اسی کے دروازہ پر خیمہ نصب کریں رات کو وہیں جا کر قیام کریں چنانچہ رات بھر اسکے گھر رونق افروز رہے صبح کو خلعت اور بہت سا مال و زر دیا جب وہاں سے کوچ کیا سنا ہیں نے کہ وقت روانگی رکاب پکڑے چند قدم چلا یہی کہتا جاتا تھا قطعہ قدر و شوکت سلطان میں کچھ کمی آئی ❊ کہ مہمان ہوا تجھ سے غریب دہقان کا
کلاہ گوشہ مرا جو چھے آسمان پہ گیا ❊ جو سایہ سر پہ پڑا ہے تجھ سے سلطان کا ❊

## الدسوین حکایت

گدائی ہول را حکایت کنند که نعمت وافر داشت یکی از ملوک گفت همی نمایند که مال بیکران داری و مارا مهمی هست اگر برخی ازان مدارا کنی چون ارتفاع ولایت رسد وفا کرده شود گفت ای خداوند روی زمین لائق قدر بزرگوارت نباشد دست همت بمال چون من گدائی آلودن که جو جو بگدائی فراهم آورده ام گفت غم نیست که بکافران دهم که الخبیثات للخبیثین بیت گر آب چاه نصرانی نه پاکست ❊ جهود مرده میشوئی چه باکست شعر قالوا عجین الکلس لیس بطاهر ❊ قلنا نسد به

شقوق الکبر نشنیدم کہ سر از فرمان مالک باز زد و حجت آوردن گرفت و شوخ چشمی
کردن مالک بفرمود تا مضمون خطاب را از وی بزجر و توبیخ مستخلص کردند ملک و
بلطافت چو بر نیاید کار * سر بہ بیحرمتی کشد ناچار * ہر کہ بر خویشتن نبخشاید
گر نبخشد برو کسی شاید * سئول بروزن فعول اصل مین سئولہ تھا تا کو فارسی مین حذف
کیا صیغہ مبالغہ کا ہی بمعنی بسیار سوال کنندہ از مؤید یقال رجل سئول ای کثیر السوال از صراح قولہ
گدای سئول بعض نسخہ مین بجاے سئول کے ہول بسکون واو ہی کہ مصدر ہی باب نصر ینصر سے
بمعنی ترسانیدن چنانچہ کہتے ہین مکان مہیل ای مخوف از صراح صاحب خیابان لکھتا ہی کہ ہول مصدر
بمعنی اسم فاعل ہی بمعنی ڈرانے والا کہ آدمی اوسکے فقر سے ڈرین اور خان آرزو لکھتا ہی کہ ہول یہان
درست نہین کیونکہ وہ فقیر مالدار تھا محتاج نہ تھا کہ اسکے فقر سے لوگ ڈرین اور پناہ مانگین اور یہ
عبارت آیندہ سے کہ جو چیز گدائی فراہم آوردہ ام لفظ ہول مطابق نہین ہوتا انتہی اور مولوی انور علی
محشی کلام آرزو پر نقص کرتا ہی کہ لفظ ترس اس گدا سے مناسب ہی کیونکہ جو شخص مال جمع کرکے نہ آپ
کھاوے نہ کسیکو کھلاوے لامحالہ اس سے لوگ پناہ مانگین اور ڈرین کہ مبادا ایسا بخل ہمکو عارض ہو
پس ہول مناسب مقام ہی انتہی اقول یہ توجیہ اگرچہ درست ہو لیکن ہرگاہ مطلب حکایت کا
لفظ سئول سے بے تکلف حاصل ہو تو خواہی نخواہی لفظ ہول کو بمعنی تاویلی درست اور لفظ سئول کو
بلاوجہ موجہ نادرست ٹھہرانا محض خود پسندی ہی اور بمقابلہ اس لفظ کے جسکے معنی مین کچھ تکلف نہو اور
مطلب بے تردد حاصل ہو لفظ تاویلی لانا داب فصاحت سے نہایت بعید ہی پس مؤلف کے نزدیک
قول آرزو کا ہرگز قابل نقص وجرح معلوم نہین ہوتا مدارا رعایت و آشتی کرنا اور یہ لفظ اصل مین
مدارات تھا فارسیون نے حذف کیا از غیاث و منتخب و مؤید ہمت بیاء گذشت
بمعنی قصد و آہنگ از منتخب تحصین عربی سرشتہ و خمیر فارسی کرس بالکسر پیل و سرگین
از برہان و کشف و مؤید و صراح و منتخب نسد صیغہ متکلم مع الغیر مصدر اسکا سد بتشدید دال
بمعنی استوار و درست کردن رخنہ از منتخب باب نصر ینصر سے از صراح شقوق بالضم جمع شق بالفتح
بمعنی سوراخہا از مؤید و شکستہا مبرز ناودان و بیت الخلا از مؤید و منتخب قولہ فالو [illegible]
آہ بعض نسخہ مین بجاے کرس کے کاس ہی اور کاس بالف بمعنی خوک اور بہمزہ بمعنی شراب [illegible]

شراب و بمعنی مطلق جام ہی کؤوس جمع از منتخب اور بعض نسخہ میں گلس بمعنی آہک سفید و چونہ جس سے
عمارت بناتے ہیں از غیاث قال الفاضل الاحراری لفظ گلس بمعنی آہک ساتھ لفظ خمیر کے
مناسبت تمام رکھتا ہی اور ظاہر بمعنی حلال چسپان تر یعنی خمیرہ آہک گو بظاہر مثل خمیرۂ آرد ہی مگر
فی الحقیقت مثل اُسکے نہیں چنانچہ مال فقرا ظاہر میں بصورت مال دوسرون کے ہی لیکن چونکہ
گدائی سے ہاتھ آیا طہارت و حلت نہیں رکھتا اور بعض نسخہ میں کاس واقع ہی توجیہ اسکی یہ کہ کاس
اصل لغت میں بمعنی کاسہ شراب ہی پس خمیر اسمین نجس ہوگا انتہی قولہ وقال صاحب الخیابان
ظاہر سے حلال ارادہ کرنا بعید ہی اور پیالہ شراب سے کہ رخنہ بند نہیں کیا جاتا یہ بھی بعید ہی اور نہ
کوئی پیالہ شراب میں خمیر کرتا پس صحیح کرس بمعنی سرگین ہی اگرچہ لفظ عجین قدری اُس سے ابا رکھتا ہی
اور ظاہر امراد عجین الکرس سے وہ سرگین ہی کہ مٹی کے ساتھ خمیر کرکے اور پانی اُسمین ڈال کر واسطے
کہگل کے سڑاتے ہیں انتہی مؤلف کے نزدیک قول صاحب خیابان کا درباب کرس بمعنی سرگین
درست ہی مگر عجین کرس سے کہگل ارادہ کرنا نظر بمضمون مصرع ثانی کہ ہم اُس سے ناودان بیت الخلا کا
بند کرینگے غیر مناسب کیونکہ کہگل واسطے آرایش مکان کے لگاتے ہیں اور اصل مطلب اس
شعر کا یہ کہ خمیر گوبر و پیشاب حیوانات اگرچہ نجس ہی لیکن ناودان یا اور سوراخ بیت الخلا
اُس سے بند کرنا مضائقہ نہیں اور یہ معنی الخبیثات للخبیثین سے موافق قولہ مضمون خطاب یعنی
موافق مرضی زجر و توبیخ زجر بمعنی باز رکھنا اور منع کرنا اور توبیخ بمعنی ملامت سرزنش ہی از منتخب
فارسیون کے محاورہ میں جو باز رکھنے اور منع کرنے کے واسطے لازم ہی اُس معنی میں مستعمل ضرب
و سرزنش از غیاث و خیابان اقول حاصل اُسکا جبر و زبردستی ہی توبیخ مصدر ہی باب تفعیل سے
مادہ اسکا وبخ دونون بمعنی ڈرانا و تہدید کرنا اور سرزنش کرنا از صراح توبیخ و تہدید و انذار عربی
سرزنش و ترسانیدن فارسی دھمکانا ہندی وعید و نذیر عربی بیم و ترس فارسی دھمکی ہندی
از نفائس قولہ مستخلص کردند یعنی چھین لیا لطافت مصدر باب کرم یکرم سے بمعنی نازک ہونا
اور لطف بمعنی نرمی از صراح و منتخب رافت و رفق و نرمی و نازکی از مؤید مہربانی و نیکی و احسان
از منتخب نہ بخشاید یعنی رحم نکرے ترجمہ ایک فقیر کثیر السوال بہت مال رکھتا تھا کسی
بادشاہ وقت نے اُس سے کہا کہ لوگ کہتے ہیں تو بہت مال رکھتا ہی اور مجھکو ایک لڑائی درپیش ہی

اگر آپ مین سے کچھ بطریق امداد کے مجھکو قرض دیے تو بہروقت آمدنی مالک کے تیرا قرض ادا کیا جائیگا
اسنے کہا کہ مین نے ایک ایک جو بھیک مانگ کر مال جمع کیا ہے مجھ فقیر کے مال سے ہاتھ لگانا آپکے رتبہ بلند کے
لائق نہین ہے بادشاہ نے کہا یہ کیا بات ہے کچھ اندیشہ نہین یہ مال کافرون کو دونگا کہ مردان خبیث
اور زنان خبیثہ کا ساتھ ہے بیت گر آب چاہ نصرانی نہین پاک ؛ یہودی کا جو مردہ دھوین کیا باک
شعر سرگین بحس العین ہے گئے سے نہین کم ؛ بند اس سے کرین روزن سنداس تو کیا غم
مین نے سنا ہے کہ اسنے بادشاہ کے حکم سے سرتابی کی حجت کرنے اور کلمات گستاخی بے ادبی
کہنے لگا یہ اپنے حق مین خرابی کی آخر بادشاہ نے سپاہیون کو اشارہ کیا موافق مرضی کے سب مال
اسکا زبردستی چھین لیا مثنوی شاہ کا جو کرے نہ لطف سے کام ؛ پھر رسوائی اسکا ہوا انجام
رحم کا جو کوئی نہ ہو شایق ؛ وہ سزا سے ہے ظالم کے لائق ؛

## بائیسوین حکایت

بازرگانی را دیدم که صد و پنجاه شتر بار داشت و چهل بنده و خدمتگار شبی
در جزیره کیش مرا بحجره خویش برد همه شب نیارامید از سخنهای پریشان
گفتن که فلان انبارم بترکستانست و فلان بضاعت بهندوستان
واین قباله فلان زمین ست و فلان چیز را فلان ضمین ست وگاه گفتی که
خاطر اسکندریه دارم که هوای خوش ست و باز گفتی که دریای مغرب مشوش
ست سعدیا سفری دیگر در پیش ست اگر آن کرده شود بقیت عمر خویش
بگوشه بنشینم و قناعت کنم گفتم آن کدام سفر ست گفت گوگرد پارسی
خواهم بردن بچین که شنیدم که قیمتی عظیم دارد و کاسه چینی بروم و دیبای
رومی بهند و فولاد هندی بحلب و آبگینه حلبی بیمن و برد یمانی بپارس و
ازان پس ترک تجارت کنم و بدکانی بنشینم چندان ازین مالیخولیا فرو خواند
که بیش طاقت گفتنش نماند گفت ای سعدی تو هم سخنی بگوی از آنها که دیده
و شنیده گفتم قطعه آن شنیدستی که در صحرای غور ؛ بار سالاری بیفتاد
از ستور ؛ گفت چشم تنگ دنیادار را ؛ یا قناعت پر کند یا خاک گور

جزیرہ عربی جزایر جمع آداک بروزن خاشاک اور بیلہ بروزن چیلہ فارسی ٹاپو ہندی زمین خشک
جو دریا میں دریا کے ہو از برہان کیش بروزن ریش بیای مجہول بمعنی ترکش اور نام ایک شہر کا ہے
جزیرے میں بالا سے کوہ از مؤید وہ جزیرہ بحر فارس میں از غیاث نام اس شہر کا ہرمز مشہور ہے اور
وجہ تسمیہ کی یہ ہے کہ اس شہر کے اطراف میں مقام بلند پر چڑھکر دیکھیں تو وہ شہر مثل ترکش کے
نظر آوے از برہان ضمین بمعنی کفیل از منتخب فرمان بردار و قبول کنندہ از برہان اسکندریہ
نام شہر کا مشوش بواو مشدد مکسور بمعنی پریشان کنندہ از منتخب گوگرد فارسی کبریت
عربی گندھک ہندی مالیخولیا مخفف اسکا ماخولیا لغت یونانی اور مرض دماغی ہے اور
بعضے کہتے ہیں لغت عبری ہے بمعنی خلل دماغی و سودا و خیال خام ترجمہ اسکا خلط سیاہ جو کہ مرض
مذکور سوداوی ہے لہذا اس نام سے مسمی ہوا اور رجدود الامراض میں بعد لام اول کے نون واقع ہے
صاحب بہار عجم اسکو صحیح اور بیای تحتانی کے غلط لکھتا ہے قولہ گفت چشم تنگ آدا قول
مضمون اس بیت کا موافق ہے اس آیہ تتمہ سورہ بینہ یعنی لم یکن الذین کفروا من اہل الکتاب سے
اور جلال الدین سیوطی نے کتاب اتقان میں لکھا ہے یعنی لو ان ابن آدم سال وادیا من مال فاعطیتہ سال ثانیا ان سال ثانیا
فاعطیتہ سال ثالثا ولا یملا جوف ابن آدم الا التراب حاصل مطلب اسکا یہ کہ اگر مانگے ابن آدم جنگلے ایک
میدان وسیع پر از مال اور اپنی قدرت کاملہ سے اسکو عنایت کروں تو وہ سوال کریگا وادی ثانی
اور اگر اسیقدر مال پھر اسکو میں عطا کروں تو خواہش کریگا وادی ثالث اور پیٹ نہ بھریگا
آدمی کا مگر خاک گور سے یعنی حرص آدمی کے دل سے تا وقت مرگ نہیں جاتی چنانچہ صاحب ابواب الجنان
باب اول کی مجلس دوم میں مجموعہ ورام سے یہ روایت نقل کرتا ہے کہ ایک شخص حضرت عیسیٰ کا رفیق و ہمسفر
تھا کسی جگہ اُنسے تین گردہ نان حضرت کے پاس تھے دو روٹیاں باخود ملا کھائیں تیسری روٹی چھوڑکر
حضرت پانی پینے کو تشریف لیگئے پھر آکے تو روٹی نہ پائی پوچھا کہ یہ روٹی کسنے کھائی اُسنے کہا میں
نہیں جانتا پس وہاں سے روانہ ہوئے راہ میں ایک آہو نظر آیا اُسکو بلا کر ذبح کیا اور ایک ٹکڑا
گوشت کا کباب کرکے کھایا اور اُس آہو کو خطاب فرمایا کہ قم باذن اللہ بفرمان ایزدی آہو اٹھکر
جنگل کو چلا گیا تب حضرت نے کہا کہ قسم ہے تجھکو اُس خدا کی جسنے آہو کو زندہ کیا سچ بتا روٹی کسنے لی
پھر اُسنے انکار کیا کہ مجھکو خبر نہیں حضرت وہانسے آگے بڑھے ایک دریا راہ میں حائل تھا رفیق کا ہاتھ

پھر ملکر دریا پر چلے گئے جب اُس پار پہونچے تو اُس سے پھر پوچھا کہ بحق خداے عزوجل جسنے تجھے یہ معجزہ
دکھایا سچ کہہ وہ روٹی کسنے کھائی پھر اُسنے انکار کیا تب حضرت نے کچھ خاک و ریگ جمع کرکے فرمایا کونی ذہبا
باذن اللہ وہ خاک و ریگ سب طلا ہوگئی اُسکو تین حصہ کرکے فرمایا کہ ایک حصہ میرا ہی اور ایک تیرا
تیسرا اُس شخص کا جسنے روٹی چُراکر کھائی اُس تیرہ بخت نے ازراہ طمع زر کہا کہ مینے وہ روٹی کھائی
تب حضرت نے وہ سب مال چھوڑکر اور اُسکی ہمراہی سے دل موڑکر وہان سے کوچ کیا اتفاقاً اُس
جگہ دو مسافر اور وارد ہوئے اور اُس مال کے لینے پر قائم بلکہ اُسکے قتل پر عازم ہوگئے جب اُسنے دیکھا کہ جان
و مال مفت مین جاتا ہی کہا کہ مجھکو جان سے نہ مارو اِس مال کو تین حصہ کرکے تینون آدمی تقسیم کرلیں
جب یہ بات قرار پائی تو ظاہرا تقسیم مین یہ تامل و توقف ہوا کہ کانٹا آوے تو بانٹا جاوے الغرض
جب توقف مین بھوکھ سے بہت بیتاب ہوئے تو انمین ایک شخص قریہ متصل مین گیا کہ کچھ کھانا
لے آوے راہ مین سوچا کہ کھانا زہر آلود انھونکو کھلاکر بالکل مال اپنے تصرف مین لاوے اور ان دونو نے
باہم یہ مشورہ کیا کہ جب وہ کھانا لیکر آوے تو اُسکو قتل کرکے نصفا نصف مال بانٹ لین آخر الامر
وہ شخص کھانا زہر آلود لایا اور ان دونون نے کھانا اُس سے لیکر اُسکو قتل کر ڈالا چونکہ بھوک نہایت
تھی اور اندیشہ باقی نتھا صلاح کی کہ کھانا کھا کے مال تقسیم کرلینگے پس کھایا اور دونون مرگئے
مال پڑا رہا **ترجمہ** ایک سوداگر کو مین نے دیکھا بڑا مالدار جسکے ساتھ ڈیڑھ سو اونٹ باربردار اور چالیس
غلام و خدمتگار اتفاقاً جزیرہ کیش مین ایکرات مجھکو اپنے حجرہ مین لیگیا تمام رات ایسے سخن پریشان مین بکا کیا
کہ فلانا شہر یا سیر ترکستان مین ہی اور فلانا مال تجارت ہندوستان مین ہی اور یہ فلانی زمین کا قبالہ ہی
اور فلانی چیز فلانے کے حوالے ہی کبھی کہتا ارادہ اسکندریہ کا رکھتا ہون کہ وہان کی آب و ہوا صاف و پاک ہی
پھر کہتا کہ دریاے مغرب بہت ہولناک ہی اے سعدی ایک سفر اور درپیش ہی اگر وہ بھی کرلون تو مدت العمر گوشہ
مین بیٹھ رہون اور قناعت کرون مین نے پوچھا کون سفر ہی کہنے لگا چاہتا ہون کہ گندھک فارس کی چین کو
لیجاؤن کہ وہان بہت گران ہی اور کاسہ چینی روم کو دیباے رومی ہند کو فولاد ہندی حلب کو آئینہ حلبی یمن کو
برد یمنی فارس کو بعد اسکے تجارت ترک کرون اور دوکان مین بیٹھون یہان تک خام خیالی اور واہیات بکا
کہ اُسکو آگے یارا کہنے کا نرہا اور مجھسے کہا کہ اے سعدی تم بھی کچھ کہو جو دیکھا ہو یا سنا تب مینے کہا **قطعہ** کیا نہین
سنا تاجر کا بارش جبکہ گرا اشتر سے اندر دشت غور ÷ اولا چشم تنگ دنیا دار کو ÷ یا قناعت پر کرے یا خاک گور ÷

## تینتیسوین حکایت

بالداری را شنیدم که بخیل چنان معروف که حاتم طائی بسخا ظاہر حالش بنعمت دنیا آراسته وخست نفس جبلی ہمچنان در باطنش متمکن تا بجائی رسید که نانی از دست بجانی ندادی وگربه ابوہریرہ را بلقمه ننواختی وسگ اصحاب کهف را استخوانی نینداختی فی الجمله خانه او را کسی ندیدی درکشاده وسفره او را سر کشاده **بیت** درویش بجز بوی طعامش نشنیدی مرغ از پس نان خوردن او ریزه نچیدی شنیدم که بدریای مغرب راه مصر برگرفته بود وخیال فرعونی در سر ناگاه باد مخالف بکشتی برآمد حتی اذا ادرکه الغرق **بیت** با طبع ملولت چه کند دل که نسازد شرطه همه وقتی نبود لائق کشتی دست دعا برآورد وفریاد بیفایده کردن گرفت فاذا رکبوا فی الفلک دعوا الله مخلصین له الدین **بیت** دست تضرع چه سود بندهٔ محتاج را وقت دعا بر خدا وقت کرم در بغل **قطعه** از زر و سیم راحتی برسان خویشتن هم تمتعی برگیر وانکه این خانه کز تو خواهد ماند خشتی از سیم وخشتی از زر گیر خست وخساست بخیلی مصدر ہی باب سمع یسمع سے اور جبلی بکسر جیم وبا وتشدید لام منسوب بجبل بمعنی خلقت یعنی خلقی وطبیعی وپیدائشی از بخایشت جان بروح حیوانی نہ بنان قوله جانے یعنی بصاحب جانے والشامنے قوله حتی اذا آه یہ آیہ گیارہوین سیپارہ اور سورۂ یونس کے دسوین رکوع مین واقع ہی اسکے ماقبل وما بعد کی عبارت یہ ہی وجاوزنا

ببنی اسرائیل البحر فاتبعہم فرعون وجنودہ بغیا وعدوا حتی اذا ادرکه الغرق قال آمنت انه لا اله الا الذی امنت به بنو اسرائیل وانا من المسلمین حاصل مطلب یہ کہ بنی اسرائیل کو دریاے نیل سے ہمنے پار اوتار دیا پھر تعاقب کیا انکا فرعون اور اسکے لشکر نے از راہ شرارت وعداوت یہانتک کہ جب پہونچا بڑے پانی مین اور ڈوبنے لگا تو کہا اوسنے کہ بالیقین جانا مین نے کہ کوئی معبود برحق نہین مگر وہ جس سے ایمان لائے ہین بنی اسرائیل اور مین بھی فرمان بردارون مین ہون طبع بسکون با

سرشت آدمی کی جسپر اسکی پیدایش ہوا ازبرہان ومؤید ومنتخب مصدر باب فتح یفتح ہے امزاج
طبع وطبیعت بمعنی حرارت وبرودت ورطوبت ویبوست ازمؤید وکشف سازد صیغہ مضارع
ہی ساختن وسازیدن سے ساختن بمعنی آمادہ کردن چیزہا ودرست کردن اسباب کار ازکشف اور
سازیدن بمعنی راست کردن ودرخورآمدن ازمؤید وبرہان شرطہ بالفتح شرفنامہ مین بقول امیر شہاب الدین
حکیم کرمانی بمعنی باد موافق اور اس مصرع مین کہ شرطہ ہمہ وقتی نبود لائق کشتی یعنی لائق نہین
ازمؤید بالضم منقول ہندگی شیخ واحدی سے کہ وقت کہ آنے ابر کے دریا سے شور مین زلزلہ
نہایت زور اور موج مین بڑا تلاطم وشور یعنی طوفان اٹھتا ہی جبتک وہ ابر زائل نہین ہوتا طوفان
بحال رہتا ہی بعد اسکے جس ہوا کے چلنے سے وہ ابر متفرق ودفع ہو جاتا ہی اس ہوا کو شرطہ کہتے ہین
ازکشف قولہ فاذا رکبوا آہ یہ آیہ آخر سورہ عنکبوت سیپارہ ۲۱ کے رکوع ۱۲ مین ہی عبارت ماقبل
ومابعد کی یہ ہی وما ہذہ الحیوۃ الدنیا الا لہو ولعب وان الدار الآخرۃ لہی الحیوان لو کانوا یعلمون
فاذا رکبوا فی الفلک دعوا اللہ مخلصین لہ الدین فلما نجاہم الی البر اذا ہم یشرکون یعنی نہین ہی
یہ زندگانی دنیا سے ناپایدار مگر دل بہلاوا اور کھیل مثل بازیچہ اطفال کہ یکجا مجتمع ہو کر مشغول
بازی وسرور رہوین اور تھوڑی دیر مین ماندہ وملول ہو کر متفرق ودور رہوین بیت
دنیا ہی کھیل لڑکون کا کہتا ہون برملا ۔ بے عقل ہین وہ لوگ جو ہون اسمین مبتلا ۔ اور بالتحقیق
کہ دار آخرت وہ مقام ہی جہان زندگانی جاوید ہی بیم زوال مطلق نہین ہر وقت راحت اور [illegible]
وامید ہی اگر اہل دنیا اس بات پر دل سے یقین لاوین توشہ راہ سرائے آخرت چھوڑ کر کوچہ تنگ
دنیا مین کبھی نہ جاوین پس عجیب حال غافلان وکافران ہی کہ جب کشتی مین سوار ہوتے ہوا
دیکھتے ہی خوف جان سے گرداب اضطراب مین آکر خشوع وخضوع سے دعا کرتے ہین بطور مخلصین کے
پناہ مانگتے ہین اللہ سے گویا خالص کرنے والے ہین دین کے پس جب نجات آفت سے ہمارے انکو بچایا
جسوقت وے کشتی سے خشکی مین آتے ہین فی الفور اپنی عادت معہودہ پر دین حق سے پھر جاتے ہین
قولہ بر خدا اقول اس جگہ بر بمعنی طرف وجانب ہی ازبرہان مطلب اس بیت کا یہ کہ جو شخص وقت دعا
ہاتھ پھیلا وے خدمت خداے عزوجل مین اور وقت کرم کے کھینچے بغل مین اسکا ہاتھ [illegible]
آتش جہنم سے جلایا جاوے اسوقت کی تضرع ذرا سی کچھ کام نہ آوے قولہ وانگہ آہ جاننا چاہیے کہ

میں اور شرح میں تفاوت واقع ہوا ہے مختار شارحان ارزوکا وان کہ بدال مہملہ و کاف بیانیہ ہے یعنی بدال
این بہا ندارد تو فواید یابد نہ یعنی خشت از سیم و خشت از زر قبول و فرض کن یعنی ہرگاہ کہ فواید ندارد کو فضیلت
وشتی ہوا اور صاحب خیابان و سروری و شارح فاضل کا مختار بالدلیل چونکہ مؤلف کے نزدیک
وانکہ یعنی اس وقت مناسب اور معنی اس قطعہ کے یہ ہیں کہ خدا نے جو تجھکو سیم و زر دیا ہے تو لازم ہے غربا
و محتاجین کو دے اور اپنے صرف ضرور میں بھی لا اس مکان عالیشان سرا کی تزئین یا روپیہ اشرفی
کی تدفین کیا بہتر ہے صرف کرے دوسروں کے کام آوے تجھکو کیا فائدہ بخشیگی اور ان اس صورت میں
کہ اگر تا قیامت بالیقین تو زندہ اور مکان تیرا قائم و پایندہ اور دار آخرت میں کبھی بود و باش تیری
اسی مکان میں رہے تو مکان اپنا چاندی اور سونے کی اینٹوں سے طیار کر حال آنکہ بمصداق کل من
علیہا فان تو ہمیشہ زندہ رہیگا نہ تیرا مکان پایندہ پس بخل کرنا محض لا حاصل ہے حکایت ایک مالدار
میں نے سنا ہے کہ ایسا مشہور تھا خساست میں جیسا کہ حاتم طائی سخاوت میں نعمت دنیا سے
آراستہ اسکا ظاہر حال تھا اور بخل ذاتی و طبیعی سے اسکا باطن مالا مال تھا نوبت اسکے بخل کی اس مرتبہ کو
پہونچی کہ ایک روٹی اپنے ہاتھ سے کسی انسان کو اگرچہ فاقہ سے ایڑیاں رگڑتا ہو وہ بے ایمان نہ دیتا
اور ابو ہریرہ کی بلی کو ایک لقمہ نان اور اصحاب کہف کے کتے کو ایک استخوان نہ دیتا حاصل کلام کبھی نہ دیکھا
کشادہ اسکا مکان نہ بچھا ہوا دسترخوان بیت خوان کے صفت کھانے کی درویش نہ سنتا
اور ریزہ نان مرغ بھی اسکے چنتا [illegible] سنا ہے میں نے کہ دریاے مغرب کی راہ سے اسنے مصر کا سفر کیا تھا
اور خیال فرعونی اسنے سر میں کیا تھا کہ ناگہان باد مخالف جہاز پر آئی یہاں تک کہ نوبت ڈوبنے
کی پہونچی بیت کیوں نہ دل [illegible] طبع میں خلاف سے موافق ہو گئے شرط ہے ڈوبتی کشتی [illegible] لائق
ہے [illegible] غرق کی حالت میں دست دعا بحضور قاضی الحاجات اٹھایا فریاد بیفائدہ کرنے لگا جیسا کہ
فرعون نے ڈوبتے وقت پکارا تھا چنانچہ اللہ تعالی کفار کے حق میں فرماتا ہے کہ غافلوں اور کافروں کا
عجیب حال ہے کہ ہنگام [illegible] کشتی میں بیٹھا اچھا وقت خوف جان سے دعا کرتے ہیں بطور
[illegible] پناہ مانگتے ہیں خدا سے گویا خالص کرنے والے ہیں دین کے بیت دست تضرع
کے کیا فائدہ [illegible] اپنے کو [illegible] فریاد [illegible] آغوش میں قطعہ تو سیم کھا اور خدا کی
راہ میں دے [illegible] فائدہ کیا [illegible] کام آوے جو حشر میں یہ مکان [illegible] گھر بنا اپنا

بنانا

بیت صیاد نہ ہربار شغالی ببرد ٭ یکروز بہ بینی کہ پلنگش بخورد ٭ دیگر صیادان
دریغ خوردند و ملامتش کردند کہ چنین صیدی در دامت افتاد و ندانستی
نگاہداشتن گفت ای برادران مرا روزی نبود و او را ہمچنان روزی ماندہ
حکمت صیاد بے روزی در دجلہ نگیرد و ماہی بی اجل در خشکی نمیرد ٭ آب جو
مصرع اول مین یعنی آب دریا اور مصرع ثانی مین مراد موج سے شغال وسرعت و ابن آوی
عربی ششار و سگال فارسی تورہ ترکی سیال و سیار و گیدڑ ہندی کہتے ہین کہ یہ جانور نوشیروان
کے عہد مین پیدا ہوا از برہان و نفائس قولہ حکمت یعنی فعل الحکیم لا یخلو عن الحکمة ترجمہ
ایک صیاد ضعیف مچھلی کا شکار کرتا تھا ایکدن اُسکے دام مین بڑا رہو پڑا ماہی گیر ضعیف بے
کہ طاقت ضبط کی نرکھتا تھا غالب آیا اور جال اُسکے دست ناتوان سے کھینچ لیگیا قطعہ
اک غلام آب جو گیا لینے ٭ اُسکو موج نے گھسیٹ لیا ٭ دام مچھلی پھنسا لاکرتا مدام ٭ آج مچھلی
دام کو کھینچا ٭ دوسرے صیاد حسرت اور اُسکو ملامت کرنے لگے کہ ایسا شکار تیرے دام مین
پھنسا اور تو اسکو روک نہ سکا کہنے لگا اے بھائیو مین کیا کرون کہ اس مچھلی پر میری روزی
نہ تھی اور چند روز اُسکی زندگی باقی رہی کیا نہین سنا تو نے کہ روزی نہین ملتی نے قسمت فعل
الحکیم لا یخلو عن الحکمة صیاد بے روزی دجلہ مین شکار نکرے اور مچھلی بے اجل خشکی مین نہ مرے

## پچیسوین حکایت

دست و پا بریدہ ہزار پایی را بکشت صاحبدلی برو بگذشت و گفت
سبحان اللہ با ہزار پای کہ داشت چون اجلش فرا رسید از بیدست
و پائی گریختن نتوانست مثنوی چو آید ز پی دشمن جان ستان ٭
ببندد اجل پای مرد دوان ٭ دران دم کہ دشمن پیاپی رسید ٭ کمان
کیانی نشاید کشید ٭ ہزار پایہ و گوش خز و گوش خزک فارسی حریشین بحا مہملہ
مفتوح و را مہملہ مکسور عربی کھنکھجورا و کنسلائی ہندی از برہان و مؤید و منتخب و نفائس
کمان وفتح فارسی قوس عربی کیان جمع کی بالفتح کی یعنی شاہنشاہ جسکے تابع اور
سلاطین ہون اور اگلے زمانے مین پانچ بادشاہ کی کہلائے کیومرث کیکاوس کیقباد کیخسرو کیلہر

از برهان و موید و درکی بمعنی پہلوان بھی آیا ہی از کشف **قولہ** کمان کیانی صاحب شگرستان لکھتا ہی
وہ کمان جو منسوب ہی پادشاہان کی سے اور صاحب خیابان لکھتا ہی کہ کمان کیانی کمان شاہانہ ہی
کہ اور کمانون سے جنس اعلی ہی **ترجمہ** ایک بیدست و پا نے ہزار پاے کو مارا کسی صاحبدل نے
وہان گذر کیا یہ ماجرا دیکھ کر کہا سبحان اللہ کیا شان پروردگار ہی یہ کھنکھورا باوجودیکہ ہزار پانون
رکھتا تھا جب اسکا وعدہ اجل پہونچا ایک بے دست و پا کے آگے سے بھاگ نہ سکا **مثنوی**
جو آپہونچے دشمن کوئی جان کا ❊ اجل باندھ دے پانون انسان کا ❊ بیا پڑ اگر دشمن
آہی پڑے ❊ کمان کیانی نہ ہرگز کھنچے ❊

## چھبیسوین حکایت

ابلہی را دیدم سمین و خلعتی ثمین در بر و مرکبی تازی در زیر و قصبی مصری
بر سر کسی گفت ای سعدی چگونہ ہمی بینی این دیبای معلم برین حیوان
لایعلم گفتم خطی زشت ست کہ باب زر نوشتہ ست **شعر** قد شابہ
بالوری حمار ❊ عجلا جسدا لہ خوار ❊ گفتہ اند یک طلعت زیبا بہ از ہزار
خلعت دیبا **قطعہ** شریف گر متضعف شود خیال مبند ❊ کہ پایگاہ بلند
ضعیف خواہد بود ❊ ور آستانہ سیمین بمیخ زر بندند ❊ گمان مبر کہ یہودی
شریف خواہد بود **قطعہ** بآدمی نتوان گفت ماند این حیوان ❊ مگر دراعہ و
دستار و نقش بیرونش ❊ بگرد در ہمہ اسباب ملک و ہستی او ❊ کہ
ہیچ چیز نبینی حلال جز خونش ❊ ابلہ واحمق و اخرق و عفک عربی شعک بروزن
محک و سادہ لوح و طرفہ معجون و گول و کون خر و گاو دل و گاودی و بیلہ و فوف و نادان
فارسی تُلبہ بضم با و سکون لام جمع از منتخب و برہان و نفائس وغیرہ سمین فربہ و سخیم و عکوک
عربی چرب پہلو و فربہ فارسی موٹا ہندی ثمین بیش قیمت قصب بفتحتین ایک کپڑا ہی
کہ کتان و ابریشم سے بُنتے ہین از غیاث اقول فقرہ آیندہ مین اس عبارت سے کہ چگونہ
ہمی بینی این دیبا سے معلوم ظاہر کہ قصب دیبا کو کہتے ہین اور لفظ معلم سے پیدا کہ وہ کپڑا بوٹہ دار
و بیلدار ہوتا ہی چنانچہ صاحب منتخب معلم کے یہی معنی لکھتا ہی ورمی بفتحتین اور آخر مین الف

اسنے کہا بیت تا کجا جو بھر سیم کو پھیلاتے ہیں تو پڑہ دار الشرع میں کتنوا سے کیے

## اٹھائیسوین حکایت

مشت زنی را حکایت کنند که از دهر مخالف بجان آمده بود و از حلق فراخ و دست تنگ بفغان شکایت پیش پدر برد و اجازت خواست که عزم سفر دارم مگر بقوت بازو دامن کامی فراچنگ آرم که بزرگان گفته اند بیت فضل و هنر ضائع است تا ننمایند عود بر آتش نهند مشک بسایند

مشت زن پہلوان از مؤید کشتی گیر وجہ تسمیہ کی یہ کہ وقت مصارعت کے اپنے دوش و بازو پر گھونسے لگاتے ہیں تاکہ اُسکے سبب سے سخت و استوار ہوں از غیاث و خیابان دہر بیانش گذشت حلق فراخ کنایہ ہے گرسنگی سے مگر ترجمہ الا کا استثنا کے واسطے آتا ہے شک و گمان کے مقام میں مستعمل نہ مقام یقین و تحقیق میں اور کبھی بمقام یقین و تمنا میں بھی آتا ہے مراد اسکا شاید از برہان چنگ مؤید کام بمعنی مراد و مقصد از مؤید فرا بمعنی در از برہان چنگ نام ایک ساز مشہور کا ہے اور پنجہ اور انگلیوں کو بھی کہتے ہیں از برہان فضل بیانش گذشت ہنر مقابل عیب از برہان کسب علوم جیسے لکھنا پڑھنا ہے نہ بُننا اور سینا کہ یہ حرفت ہے از کشف و مؤید ضائع تلف ہونے والا اور تلف شدہ اور بمعنی گرسنہ و تباہ از کشف مادہ اسکا ضیع و ضیعہ ہے بمعنی ہلاک ہونا باب ضرب یضرب سے از صراح ننمایند صیغہ جمع مضارع ہے نمودن بفتحتین سے بمعنی کرنا و دکھنا اور دکھا جانا اور ظاہر کرنا اس جگہ بمعنی اخیر مناسب ہے عود بیانش گذشت قولہ فضل و ہنر الخ مشابہ ہے عود و مشک سے اگر اسکو ظاہر نکریں اور اسکو نجلا دیں تو ضائع ہے عدم و وجود دونوں برابر ہے ترجمہ نقل کرتے ہیں کہ ایک پہلوان زمانہ کی ناموافقت سے عاجز بجان آگیا تھا اور بسبب شدت گرسنگی و تنگدستی سے نہایت نالاں تھا ناچار ضیق معاش کی باپ سے شکایت کی اور اجازت چاہی کہ قصد سفر کا رکھتا ہوں تا قوت دست و بازو سے دامن مراد کا پکڑوں مانند ضعیفوں کے کب تک ایڑیاں رگڑوں اور بزرگان سلف کہگئے ہیں کہ بیت بے دکھائے ہوئے ضائع ہے سب فضل و ہنر جب لے جلائے کبھی خوشبو نکرے مشک و اگر پدر گفت اے پسر خیال

محال از سر بدر کن و پای قناعت در دامن سلامت کش کہ خردمندان
گفتہ اند دولت نہ بکوشیدن است چارہ کم جوشیدن است **بیت** کس
نتواند گرفت دامن دولت بزور ٭ کوشش بیفایدہ وسمہ بر ابروی کور
**بیت** اگر بہر سر موئیت دو صد خرد باشد ٭ ہنر بکار نیاید چو بخت بد باشد
**بیت** چہ کند زورمند وارون بخت ٭ بازوی بخت بہ کہ بازوی سخت ٭
**خیال محال** یعنی امر ناممکن اور تحقیق لفظ خیال کی دیباچہ مین لکھی گئی ہے ع ای برتر از خیال و
قیاس و گمان و وہم منجملہ پانچ حواس باطنی کے حس دوم خیال ہے **وسمہ** بالفتح ایک گھاس
ہے کہ عورتین پانی مین جوش کر کے اُس سے ابرو کو رنگین کرتی ہین اور برگ نیل کو بھی کہتے ہین
اور ایک قسم کی حنا ہے مشہور حنا سے سیاہ اور ایک پتھر ہے کہ اُسکو رگڑ کر ابرو سے سفید پر
ملنے سے ابرو سیاہ ہوجاتے ہین از برہان **قولہ** وسمہ بر ابروے کور **قال** صاحب شکرستان
رنگین کرنا ابروے کور کا کوشش بے نفع ہے اور برگ نیل ابرو پر لگانا یا ابرو کو رنگین کرنا منجملہ
سات آرایش معشوقون کے ہے **وقال الشارح الفاضل** وسمہ ابرو پر ملا کرنا باعث بہبود
چشم ہے اور مردم محرور المزاج کو نافع پس اندھے کو اس سے کیا فائدہ **وقال** صاحب الخیابان
غرض وسمہ لگانے سے خوشنمائی ہے پس ابروے کور پر لگانا محض لغو **اقول** قول صاحب شکرستان
و خیابان درست اور تفصیل سات آرایش کی جسکو ہر ہفت بھی کہتے ہین برہان قاطع مین حنا
و وسمہ و سرخی و سفیداب و سرمہ و زرک و غالیہ ہے اور زرک ریزہا سے ورق طلا کو کہتے ہین
اور صاحب غیاث لکھتا ہے کہ ظاہرا یہ آرایش زنان ولایت کی ہے اور بعضی فرہنگ مین دیکھا
اور زبانی بعضون کی سنا ہے کہ آرایش ہر ہفت زنان ہندوستان کی پوشاک و زیور و حنا
و سرمہ و پان و مسی و آراستگی موے سر ہے **ترجمہ** باپ نے کہا بیٹا یہ خیال محال دل و
دماغ سے نکال اور پاے قناعت کو دامن سلامتی مین ڈال کہ یہ بزرگون کا مقال ہے کہ محض
بکوشش بازو ہاتھ نہین آتا مال ہے آل کار اندک تلاش و زیادہ تر امید افضال حضرت ذوالجلال
ہے **بیت** زور سے دولت سے ملے ہے یہ فسانہ عبث ٭ اندھے کے ابرو پہ ہے وسمہ لگانا عبث ٭
**بیت** ہزار ہر سر مو مین اگر خرد ہووے ٭ نہ عقل کام کرے گر نصیب بد ہووے **بیت** کیا کرے

پہلوان جو ہو بہ بخت ۔ بخت بہتر کہیں نہ بازوی سخت ۔ پسر گفت اے پدر فواید سفر
بسیار است از نزہت خاطر و جر منافع و دیدن عجایب و شنیدن
غرایب و تفرج بلدان و مجاورت خلان و تحصیل جاہ و ادب و مزید
مال و مکنت و معرفت یاران و تجربت روزگاران ۔ چنانکہ سالکان
طریقت گفتہ اند ۔ رباعی ۔ تا بدکان خانہ در گروی ۔ ہرگز ای خام آدمی
نشوی ۔ برو اندر جہان تفرج کن ۔ پیش ازان روز کز جہان بروی
نزہت بیانش گذشت جر بفتح جیم و تشدید راء مہملہ اور بعض نسخوں میں جذب ہے دونوں
کے معنی کھینچنا از منتخب عجایب جمع ہے عجیب کی بمعنی کار شگفت و چیز بدیع از منتخب
غرایب جمع ہے غریبہ کی جو بمعنی نادر ہے اور غریب جو بمعنی دور و بیگانہ و مسافر ہے اسکی
جمع غربا ہے مادہ اسکا غربت ہے باب کرم یکرم سے از صراح و منتخب تفرج بیانش گذشت
بلدان ایضاً مجاورت مصدر باب مفاعلت سے بمعنی ہمسائگی کرنا از منتخب قرب
و ہمسائگی از غیاث مجاورت بالضم و جوار بالکسر و تجاور و اجتوار بمعنی ہمسائگی کرنا مادہ اسکا
جار ہے بمعنی ہمسایہ اور جوار مصدر ہے باب نصر ینصر سے از صراح در لغت جور خلان بالضم و تشدید
لام جمع ہے خلیل کی بمعنی دوست صادق از منتخب اور بعضے کہتے ہیں اصل میں خلال تھا
مشتق خلت سے پس لام دوم کو بسبب قرب مخرج کے نون سے بدلا گیا از غیاث جاہ بیانش
گذشت ادب بفتحتین دانش و طور پسندیدہ و علوم عربیہ مثل صرف و نحو وغیرہ از غیاث تفصیل
اسکی باب چہارم کی چوتھی حکایت میں آویگی مکتسب بفتح سین صیغہ اسم مفعول کا ہے اکتساب سے
بمعنی اپنی سعی و طلب سے حاصل کیا گیا اور حاصل کرنا کسی چیز کا اپنی سعی سے از غیاث اللغات
دکان بالضم و تشدید کاف تازی و حانوت عربی دکان بتخفیف کاف فارسی و دکان
بنیاد دلی و او سہ ی دکاکین بفتح دال جمع از غیاث اللغات خام کنایہ ہے مردم
ناتجربہ کار سے اس جگہ بھی بمعنی مقصود اور بمعنی کچا نقیض پختہ اور بمعنی خامہ یعنی قلم
و نام شراب اور بے کمایا ہوا چمڑا اور ابریشم بغیر بٹا ہوا اور جامہ چرمین اور کمند
و ریسمان بلند و خالص و سادہ اصل از برہان و غیاث ترجمہ بیٹے نے کہا اے باپ

فایدے سفر مین بہت ہین فرحت خاطر منفعت اور دیکھنا عجائب کا سننا غرایب کا سیر
دیارون کی صحبت یارون کی تحصیل علم و دولت کی افزایش مال و تجارت کی شناخت و تمیز بیگانہ
و بیگانے کی آزمایش زمانے کی جیسا کہ رہروان منازل طریقت و کشتی نشینان بحر معرفت
کہگئے ہین رباعی اپنی دوکان پہ تو جو ہی بیٹھا ؛ آدمیت کہان سے پاویگا ؛ گھر کے باہر ہو سیر
عالم کر ؛ آخر اک دن جہان سے جاویگا ؛ پدر گفت اے پسر منافع سفر چنانکہ تو
گفتی بیشمارست ولیکن مسلم پنج طائفہ راست نخستین بازرگانی را
کہ با وجود نعمت و مکنت غلامان و کنیزکان دلاویز دارد و شاگردان
چابک ہر روز بشہری و ہر شب بمقامی و ہر دم بتفرج گاہی
و ہر لحظہ از نعیم دنیا متمتع قطعہ منعم بکوہ و دشت و بیابان غریب
نیست ؛ ہر جا کہ رفت خیمہ زد و خوابگاہ ساخت ؛ وانرا کہ بر مراد
جہان نیست دسترس ؛ در زاد بوم خویش غریب ست و ناشناخت
مسلم بیانش گذشت مکنت بالضم قدرت و توانگری از منتخب مانع مرتبہ از سوید
وکشف ، بایمعنی بالفتح خطا ہے از غیاث دلاویز مطلوب و مرغوب و دلخواہ از برہان متمتع
صیغہ اسم فاعل باب تفعل سے بمعنی منفعت گیرندہ از غیاث نفع یاب شوندہ از منتخب
ترجمہ کہا باپ نے اسطرح پر سمجھایا کہ اے پسر نور بصر جسقدر منافع سفر تو نے کہے
مجھکو بھی اقرار ہے بلکہ اس سے زیادہ بے حد و بے شمار ہے لیکن وہ منافع پانچ طائفے کے واسطے
مخصوص ہین پہلا انمین سے تاجر مالدار ہے کہ باوجود دولت و قدرت اسکی خدمت مین ہین
غلامان اور کنیزکان خوبصورت مثل مہر و ماہ اور خدمتگاران چالاک و خیرخواہ ہر روز شہر
فرحت انگیز مین ہر شب مقام راحت خیز مین ہر دم تماشاگاہ مین ہر لحظہ شوکت و جاہ مین
ناز و نعمت دنیا سے لطف زندگانی اٹھاتے ہین قطعہ منعم ہی کوہ و دشت و بیابان مین
بھی امیر ؛ پہونچا جہان خیام گڑے خوابگاہ کی ؛ اور جسکو دسترس نہین دنیا کے مال پر
اسکو وطن مین اپنے نہین جانتا کوئی دوم عالمی را کہ بمنطق شیرین و قوت
فصاحت و مایہ بلاغت ہر جا کہ رود بخدمت او اقدام نمایند

واکرام کنند **قطعہ** وجود مردم دانا مثال زر طلاست ؛ کہ ہر کجا کہ رود
قدر وقیمتش دانند ؛ بزرگ زادۂ نادان بشہروا ماند ؛ کہ در دیار غریبش
بہیچ نستانند ؛ منطق بفتح میم وکسر طا سخن وگفتار از مؤید ومنتخب اور نام ہی ایک علم کا
جسکی تعریف یہ ہی آلۃ قانونیۃ تعصم مراعاتہا الذہن عن الخطاء فی الفکر از غیاث یعنی آلہ قانونی ہی
جو کوئی اُسکے قواعد کی رعایت کلام میں رکھے تو اُسکو خطا سے محفوظ رکھے اور مصدر اسکا نطق
بالضم ہی بمعنی سخن گفتن باب ضرب یضرب سے از صراح فصاحت بیانش گذشت اقدام
در کارے پیش کسے گرفتن و دلیری کردن از منتخب زر بالفتح اکثر بمعنی طلا و ذہب آتا ہی
اور کبھی نقرہ وسیم ونقود پر بھی اطلاق کرتے ہین اور مخفف زرد کا ہی از غیاث وبرہان وسروری
طلا بالکسر بمعنی زر خالص اور صاحب رشیدی لکھتا ہی کہ غالبا طلا معرب تلہ بکسر فوقانی وتشدید
لام کا ہو کہ لفظ ہندی ہی بمعنی زر وبمعنی طمع کردن وطمع بھی آیا ہی اور سراج اللغات میں طلا بمعنی
زر سرخ اصل میں بتا قرشت تھا بسبب اختلاط عجم وعرب بطا مطبقہ لکھا گیا حتی کہ مطلا بمعنی
زر اندودہ استعمال کرتے ہین از غیاث **قولہ** زر طلا یعنی وہ سونا جو کسوٹی پر کسا گیا ہو از شکرستان
سوا اسکے زر خالص کے مشتق پر اطلاق طلا کا نہیں ہوتا اور اس جگہ بطریق تجرید مراد خالص ہی اور
لفظ زر بتشدید واسطے رعایت وزن شعر کے ہی از خیابان شہروا ایک بادشاہ ظالم نے
زر قلب کا سکہ اپنے شہر میں رائج کیا اسکا نام شہروا رکھا مردم شہر بخوف اُسکی تندخوئی کے معاملات
بیع وشرا مین اُس سے لین دین کرتے مگر ملک غیر مین اُسکو کوئی نہ لیتا از برہان ایک بادشاہ عجم نے اپنی اوائل
سلطنت مین اپنا نام بطور سکہ کاغذ پر لکھکر حکم کیا تھا کہ معاملات بیع وشرا مین مثل دراہم مضروبہ
صرف کرین چنانچہ اُس شہر میں مروج تھا سروری اصل میں یہ لفظ شہروا تھا اور ایک قسم کی
چھوٹی کوڑی ہی بمقدار تخم ردا از غیاث ومنتخب **ماند** صیغہ مضارع کا ہی ماندن سے **قولہ**
بزرگ زادہ الخ یعنی بزرگ زادہ بیوقوف ساتھ شہروا کے مشابہت رکھتا ہی کہ اُسکی قدر اپنے شہر مین
ہو دوسری جگہ بسبب نالیاقتی کے کوئی اُسکی بات بھی نہ پوچھے قدر و منزلت کا کیا ذکر ترجمہ
دوسرے فرقہ علما کے جہاں کہیں جاوین بسبب گفتار شیرین وکلام نمکین وطلاقت لسانی وفصاحت
الفاظ اُنکو استقبال کرکے لیجاوین اور تعظیم وتکریم پیش آوین **قطعہ** ہی مثل درہم ودینار عالم وعاقل

جو... دیا کرین ... پیشوائی و تعلیم بزرگ ... احمق ... شہر والی طرح غیر ملک ... کی
آیت کریم ... خوب روی که در دوران صاحبدلان مخالطت او میل اندکی آفتاب
اندکی جمال به از بسیاری مال و گوبند روی زیبا مرہم دلہای خستہ است
و کلید درہای بستہ لاجرم صحبت او ہمہ جا غنیمت شناسند
و خدمتش را منت دانند قطعہ شاہد آنجا کہ رود عزت و حرمت بیند
ور براندند بقہرش پدر و مادر خویش پر طاوس در اوراق مصاحف
دیدم گفتم این منزلت از قدر تو می بینم بیش گفت خاموش کہ
ہر کس کہ جمالی دارد ہر کجا پای نہد دست بدارندش پیش قطعہ
چون در پسر موافقت و دلبری بود اندیشہ نیست گر پدر از وی بری بود
او گوہرست گو صدفش در میان مباش در یتیم را ہمہ کس مشتری بود
مخالطت بمعنی باہم آمیزش کرنا مشتق خلط سے بمعنی ملانا از صراح میل بیانش گذشتہ
لاجرم لا حرف نافیہ ہے اور جرم بفتحتین بمعنی چارہ و علاج وگزیر از غیاث وافادہ معنی ضرورت کا
کرتا ہے اندک تصغیر ہے لفظ اند کی اور اند ایک عدد مجہول ہے درمیان تین اور نو کے اور یہ ہے خبر قلیل از
برہان طاوس و صراح عربی قبا فارسی مور ہندی منزلت بمعنی پایگاہ اور جگہ فرود آنے
کی از منتخب بمعنی مرتبہ و حرمت اور اسکی جمع نہیں اور مصدر با ضرب سے از صراح اسمین بعض کے
نزدیک تا مصدری ہے اور بعضون کے نزدیک تا خطاب دست پیش داشتن کنایہ ہے دست بہ بالا ہونے
اور کسی کے آگے دست بستہ با ادب کھڑے ہونے سے از بہار قولہ دست بدارندش پیش اقول
یعنی جہان وہ قدم رکھے لوگ اُسکا قدم اپنے ہاتھوں پر لین پسر بمعنی فرزند مگر اس جگہ
مراد ہے امرد حسین سے موافقت بیانش گذشت اس جگہ کنایہ ہے لگاوٹ سے
دلبری و دلربائی کنایہ ہے ناز و کرشمہ سے کسیکو مفتون کرنا از مؤید بری بمعنی بیزار از غیاث
صدف عربی گوشت ماہی و غلاف مروارید فارسی سیپی ہندی از برہان قولہ صدفش
ضمیر شین کی راجع ہے طرف پسر کے اس صورت مین مؤلف کے نزدیک صدف سے
مراد دامن مادر و پدر ہے اور معنی اس قطعہ کے یہ ہین کہ لڑکے مین آرائش گوہر کی حسن و جمال ساتھ

اسکے ناز و دلبری ہر گو اپنے مان باپ کے صدف دامن سے مہجور اور بری ہی لیکن جو قدردان و جوہری
ہین اُس دُرِّ یتیم کا اشتیاق و مشتری ہین ترجمہ تیسرے خوبصورت جسکے دیکھنے سے
اہل باطن کا دل شوق ہم آغوشی مین کھل جاوے جیسے لوہا مقناطیس کو دیکھکر ہل جاوے لطف
ناز و انداز سے گر سامنے مدہوش آجاوے ؛ دیکھکر عابدِ صد سالہ کو بھی غش آجاوے ؛ سچ ہی جیسا
کہ حُسن پرستان سابق کہگئے ہین کہ تھوڑا سا حُسن و جمال بہتر ہی بہت سے مال سے اور
عاشقان جمال بھی کہتے ہین کہ مشاہدۂ چہرۂ زیبا دل جلون کے ناسور کا مرہم کافوری ہی اور
قفلِ دربا ے بستہ کی کلید معنی و صوری ہی بے شبہہ حسین جہان جاوے جوان اسکے
استقبال کو آوے آنکھون کا فرش اُسکے آگے بچھاوے ناگزیر سب اسکی صحبت غنیمت سمجھین
دل و جان سے اُسکی خدمت کرین قطعہ خوبصورت جہان جاوے وہین عزت پاوے
گو کہ مان باپ اُسے مار کے دین گھر سے نکال ؛ پر طاؤس نظر آئے جو قرآنون مین ؛ پوچھا مین نے
ہوا حاصل تجھے کیونکر یہ کمال ؛ کہا سب اُسکا قدم ہاتھون پہ لین آنکھون پر ؛ دے
خداوند تعالی جسے کچھ حسن و جمال رباعی لڑکے مین ہو جو حُسن و ادا ناز و دلبری ؛
اندیشہ کیا ہی اسکے جو مان باپ نہین ہین ؛ موتی ہی وہ اگرچہ نہین اپنی سیپ مین ؛ دُرِّ یتیم کا تو اک عالم ہی مشتری ؛
چہارم خوش آوازے کہ بحنجرۂ داؤدی آب از جریان و مرغ از طیران باز
دارد پس بوسیلت این فضیلت دل مشتاقان صید کند و ارباب
معنی بمنادمت او رغبت نمایند و بانواع خدمت کنند شعر
سمعی الی حسن الاغانی ؛ ومن ذا الذی جس المثانی قطعہ چہ خوش
باشد آہنگ نرم حزین ؛ بگوش حریفان مست صبوح ؛ بہ از روے
زیباست آواز خوش ؛ کہ این حظ نفس ست و آن قوت روح ؛
حنجرہ حلقوم از منتخب حلق و گلو از غیاث و لطائف ناسے گلو از مؤید و برہان و کشف
اس سے مراد آواز خوش جریان بفتحتین جاری ہونا طیران بفتحتین اڑنا از صراح قولہ
مرغ از طیران عامہ نسخہ مین طیران ہی لیکن عجب نہین کہ طریان ہو بمعنی وارد ہونا کسی
چیز کا کسی چیز مین چنانچہ یوسف بن مالغ شرح نصاب مین لکھتا ہی اور اس جگہ طریان مجازا

بمعنی جانا طائر کا اپنے آشیانہ میں ہو سمع بالفتح و سکون بمعنی شنیدن و شنوائی و گوش مفرد و جمع دونوں میں مستعمل اسماع و اسمع جمع اسامع جمع الجمع از منتخب حسن بیانش گذشت اس جگہ بالضم مناسب **اغانی** جمع اُغنیہ کی بمعنی ساز مثل چنگ و رباب وغیرہ جو ہاتھ سے بجاوین از غیاث **من** حرف موصولہ استفہامیہ مبتدا **ذا** اسم اشارہ موصوف **الذی** صفت و خبر **جس** بالفتح و تشدید سین مہملہ صیغہ ماضی بمعنی تفحص کردن و بدست سودن و نبض گرفتن از منتخب **مثانی** جمع ہی مثنیٰ کی بمعنی دو تا یعنی دو چند از منتخب **اقول** اس جگہ مراد ہی دو تارہ سے جو نام ہی ساز کا اور اس قسم کے ہر ساز کو بھی کہہ سکتے ہین خصوصیت دو تارہ کی نہیں **قولہ** سمعی آہ صاحب خیابان اور فاضل مشرقی معنی اس بیت کے یہ لکھتے ہین کہ کان میرا طرف خوبی سرود کے ہی پس کون ایسا ہی جو دو تارہ کو بجا دیوے انتہیٰ اور خان آرزو اور دوسرے شارحین مصرع اول مین حسن بحا ر مہملہ و سکون سین مصدر بمعنی خوبی اور مصرع ثانی میں حسن بفتحتین صفت مشبہ بمعنی نیک اور قبل اسکے لفظ ہو محذوف اور بعد اسکے مبانی بیا موحدہ کنایہ اعضا سے اور معنی اس بیت کے یہ لکھتے ہین کہ کان میرا متوجہ طرف خوبی نغمہ کے ہی پس کون ہی وہ شخص ہی کہ حسن مبانی رکھتا ہی یعنی متناسب الاعضا ہی کہ پہلو مین ایسا شخص ہو انتہیٰ شرعم دل سخت مراد ملائم طبع **حزین** بمعنی اندوہگین و غمگین از کشف و مؤید ماخوذ حزن بالضم سے بمعنی اندوہ مصدر باب سمع یسمع سے از صراح **حریف** ہم صحبت از کشف ہم پیشہ و ہمکار از منتخب یار و باصطلاح شعرا شراب خوار از مؤید **صبوح** بالفتح وہ شراب جو صبح کو پیئین بعد غبوق جو شام کو پیئین اور بضمتین بمعنی وقت صبح از غیاث و مؤید وغیرہ **قولہ** چہ خوش باشد آہ **اقول** جاننا چاہیے کہ آہنگ اُس آواز کو کہتے ہین جو قبل گانے کے کھینچین مگر اس جگہ مراد ہی مطلق گانے سے جسکو ہندی مین الاپ کہتے ہین اور آہنگ حزین ظاہرا اشارہ ہی بھیروین جو نام ہی راگنی کا اور مطلب اس بیت کا یہ کہ جو لوگ مست بادہ بامداد ہین اُنکے کان مین آہنگ بھیرون بہت خوشنما ہوتا ہی **قولہ** بہ از روی زیبا آہ یعنی جو شخص کہ خوبصورت اور خوش آواز ہو اسکا گانا زیادہ تر مرغوب طبع ہوتا ہی **قولہ** کہ این حظ نفس آہ یعنی حسن و جمال کا دیکھنا باعث حظ نفس امارہ ہی اور گانا موجب تازگی روح و روان ہی **ترجمہ** جو شخص کہ خوش آواز

جیسے کہ لحن داؤدی سے ٹھنڈا ہوا دریا تھم جاوے گویا مثل برف کے جم جاوے مرغ
سیر کے کو جانے سے باز آوے شہباز کے ہوش اڑیں ہزار داستان کے منہ سے
نہ آواز آوے پس بوسیلہ اس فضل وکمال کے دل مشتاقون کا صید کرے اور دام
شوق میں قید کرے اہل باطن اسکی صحبت کی رغبت اور ہر طرح کی خدمت کرے
اور یہ نمنت کہے بیت آپ کے گانے کا شائق ہی مرا کان بہت اور بجا دیجے جکارا
تو ہی احسان بہت ؀ قطعہ نہایت خوش آیندہ ہی بھیرویں لگے نا چنے سنکے
مست صبوح ؀ مزہ ہی اگر گاے کوئی حسین ؀ یہ ہی حظ نفس اور وہ ہی قوت روح ؀
پنجم پیشہ ورے کہ بسعی بازو کفافی حاصل کند تا آبرو یش از بہر نان
ریختہ نگردد چنانکہ بزرگان گفتہ اند قطعہ گر بغریبی رود از شہر خویش
سختی و محنت نبرد پینہ دوز ؀ ور بخرابی فتد از ملک خویش ؀ گرسنہ خفتہ
ملک نیمروز ؀ پیشہ ۔ کار وہنر فارسی حرفہ و شغل و عمل و کسب عربی از برہان قاطع
ور بیانش گذشت غریبی ۔ دوری از خان ومان از غیاث پینہ دوز وہ شخص جو
کفش و جامہ و خرقہ وغیرہ پر پیوند لگاوے از غیاث و سراج اللغات خراب نقیض آباد
یعنی ویران از برہان یہ مصدر عربی ہی بمعنی ویران کردن اور بنا بر مصدری بمعنی ویران شدن
مگر فارسی میں اکثر لفظ خراب بمعنی ویران مستعمل ہوتا ہی لہذا یاے مصدری ملحق کرکے
خرابی کہتے ہیں از غیاث نیمروز بیانش گذشت ترجمہ پانچویں وہ اہل ہنر کہ کوشش
دست و بازو سے روزی پیدا کرے اور مال وزر تاکہ چشمون میں آبرو اسکی واسطے روٹی
کے ضائع نہو اور وہ گدائی کے لیے جہان میں شائع نہو جیسا کہ بزرگون نے کہا ہی قطعہ
ہووے وطن سے جو غریب الوطن ؀ سختی اٹھاوے نہ کبھی جامہ دوز ؀ دوسری اقلیم میں
گر جا پڑے ؀ بھوکا ہی رہ جاوے شہ نیمروز ؀ چنین صفتہا کہ بیان کردم اے
پسر در سفر موجب جمعیت خاطر ست و داعیہ طیب عیش و آنکہ
ازین جملہ بے بہرہ ست بخیال باطل در جہان برود و دیگر کسش
نام و نشان نشنود قطعہ ہر آنکہ گردش گیتی بکین او برخاست ؀

**بغیر مصلحتش رہبری کند ایام ؛ کبوتری کہ دگر آشیان نخواہد دید ؛ قضا**
**ہمی بردش تا بسوی دانہ و دام ؛** داعیہ خواہش و ارادہ دواعی جمع از غیاث خواہند
و باعث از شکرستان طبیب بیانش گذشت حکیمش ایضاً **قولہ** بغیر مصلحتش آہ یعنی جو اُسکے حق مین
مصلحت وقت و مفید نہو بالکہ مضر ہو اُسطرف اُسکو زمانہ رہبری کرے **قولہ** کبوتری آہ یعنی جس
کبوتر کو آشیانہ مین جانا نصیب نہو ترجمہ بیٹا یہ پانچون صفتین جو مین نے بیان کین یعنی تجارت
و علم و زور دلی و خوش آوازی و دستکاری سفر مین البتہ موجب خاطر جمعی و باعث حلاوت و لطف زندگی ہے
اور جو کوئی ان صفات خمسہ سے بے نصیب ہے بخیال باطل سفر کرتا ہے اگرتمام جہان چھان ڈالے
تو کوئی نہ ایک پارہ نان کو پوچھے نہ اُسکے نام و نشان کو پوچھے **قطعہ** یہ چرخ موذی عداوت سے
جسکے عازم ہو ؛ کرے وہ راہنمائی کہ جس مین ہونا کام ؛ نصیب ہو نہ کبوتر کو آشیان اپنا ؛
قضا گھسیٹ کے پہونچا دے سوے دانہ و دام **پسر گفت ای پدر قول حکمارا**
**چگونہ مخالفت کنم کہ گفتہ اند رزق اگرچہ مقسوم است تا اسباب حصول**
**آن تعلق شرط است و بلا اگرچہ مقدور است از ابواب دخول آن حذر**
**واجب قطعہ رزق ہر چند بیگمان برسد ؛ شرط عقل است جستن**
**از درہا ؛ گرچہ کس بی اجل نخواہد مرد ؛ تو مرو در دہان اژدرہا ؛** تعلق چنگ
بنفسہ در آویختن از مؤید و منتخب شرط بیانش گذشت **قولہ** رزق اگرچہ آہ اقول مضمون
اس فقرہ کا موافق ہے اس آیہ سے جو اٹھائیسوین سیپارہ سورہ جمعہ کے اخیر مین واقع ہے فاذا
قضیت الصلوٰۃ فانتشروا فی الارض وابتغوا من فضل اللہ واذکروا اللہ کثیراً لعلکم تفلحون یعنی جب
فارغ ہو نماز سے تو پراگندہ ہو ساخت زمین مین اور تلاش کرو روزی فضل خدا سے اور بہت یاد
کرو اللہ تعالیٰ کو کہ وہ روزی رسان ہے چاہیے تو فائز المرام ہو اور جناب حضرت ابی عبد اللہ
علیہ السلام سے یہ حدیث کتاب عدۃ الداعی کے باب سوم مین منقول ہے کہ چار شخص کی دعا قبول
نہین ہوتی اُنمین سے ایک وہ ہے کہ اپنے گھر مین بیٹھا رہے تلاش روزی کی نکرے اور یہ کہے
کہ اللّٰہم ارزقنی یعنی خداوندا تو مجھکو روزی دے اُسکے جواب مین اللہ تعالیٰ فرماوے کہ الم آمرک
بالطلب یعنی آیا مین نے تجھکو واسطے تلاش روزی کے امر نہین کیا جو تو گھر بیٹھے روزی مانگتا ہے

اور تین باتین اس مقام سے متعلق نہین ہین اسواسطے لکھی نہ گئین **بلا** زحمت و سختی باب نصر
ینصر سے از صراح مکروہ رسانیدن از منتخب اور فارسیون کے محاورہ مین بمعنی بسیار ایذا
از چراغ ہدایت مقدّر و در بعضی نسخہ مین مقدر ہی باب تفعیل سے مادہ اسکا قدر ہی باب ضرب
یضرب سے حاصل دونون کا ایک ہی یعنی مقسوم اور قدر بمعنی اندازہ ہی از صراح **دخول** درآمد
از منتخب **احتراز** پرہیز کرنا اور اپنے تئین بچانا از منتخب وغیاث **قوله بلا اگرچه آه اقول**
مضمون اس جملہ کا مقتبس ہی اس آیہ سے لاتلقوا بایدیکم الی التہلکۃ یعنی نہ ڈالو تم اپنا ہاتھ ہلاکت
مین **اژدرہا** یا ژدر فارسی بمعنی اژدہا اسمین ہا سے جمع نہین بلکہ جزو کلمہ ہی از برہان **اقول**
بیت اول مین اژدرہا بنا بر سمجھ اور بیت ثانی مین بنا بر فارسی جو واقع ہی صنعت تجنیس ہی
**ترجمہ** بیٹے نے کہا اے قبلہ و کعبہ حکما کے قول سے کیونکر انحراف کردن کر سکتے ہین کہ روزی
اگرچہ مقسوم ہی لیکن اسکے حاصل ہونے کے اسباب سے کہ پیروی و کوشش ہی تعلق نہ رکھنا
دانشمندی سے دور ہی اور آفت و سختی اگرچہ مقدر ہو اسکے دروازہ درآمد سے اپنے تئین بچائے رکھنا
لازم و ضرور ہی **قطعہ** رزق ملتا ہی گرچہ بے شبہہ؛ پر ہی لازم تلاش بھی کرنا؛ ہر
کوئی بے قضا ہر چند؛ منہ مین اژدر کے تو جلا ست جا؛ **درینصورت که منم با پیل**
**دمان بزنم و با شیر ژیان پنجه درافگنم پس مصلحت آنست اے پدر**
**که سفر کنم کزین بیش طاقت بینوائی ندارم قطعه چون مرد بر فتاد**
**ز جای و مقام خویش؛ دیگر چه غم خورد همه آفاق جای اوست؛**
**شب هر توانگری بسرائے همی رود؛ درویش هر کجا که شب آمد**
**سرائے اوست؛** بعض نسخہ مین یہ شعر بھی واقع ہی **بیت** **او را مقام**
**و مسکن و منزل چه حاجت ست؛ هر جا که میرود همه ملک خدای اوست**
**این بگفت و همت خواست و پدر را وداع کرد و روان شد و با**
**خود همی گفت بیت هنرور چو بختش نباشد بکام؛ بجائے**
**رود کش ندانند نام؛** صورت پیکر و شکل نقش ظاہر و نمونہ از منتخب و
و کشف **دمان** بمعنی فریاد و حملہ کنان و تند و تیز از برہان **قوله بزنم** زدن کے بہت

معنی ہین اس جگہ بمعنی مقابلہ و جنگ کردن ہی از غیاث **ژیان** خشمناک و قہرآلودہ از برہان **نوا** بمعنی جمعیت و سامان و سرانجام و کثرت مال و نیکوئی حال و رونق کار و روزی و خوراک و گرفتار و پابند شدہ و توشہ و آذوقہ راہ از برہان **بلینوائی** بمعنی بے سروسامانی و بدحالی و بیکاری و فقر و پریشانی **ہمت بیانش گذشت بخت ایضا کام ایضا ترجمہ** جس شکل و شمائل سے کہ مین ہون جا ہون تو فیل مست کی ستار گھونسلے سے توڑون اور شیر خشمناک کے ساتھ پنجے جوڑون پس اے پدر مصلحت یہ ہی کہ بمصداق باب الرزق مقفلة تفتح بالحرکات واسطے تلاش روزی کے سفر کردن کہ اب تنگی معاش کے تحمل کی طاقت نہین رکھتا ہون **قطعہ** اپنے وطن سے جب کوئی نکلے تو کیا ہی غم ؛ سارا جہان ہی اسکے لیے منزل و مقام ؛ امیر جاکے سرا و خیام مین ؛ درویش کی سرا ہی وہی ہو جہان پہ شام ؛ کیا احتیاج اسکو مکان و مقام کی ملک خدا اسکی ہی جاگیر مین مدام ؛ یہ کہکر باپ سے التماس دعا کی اور تسلیمات رخصت بجا لاکر منزل مقصود کی راہ لی اور یہ کہتا ہوا چلا **بیت** ہنرمند گر بخت ناکام ہو ؛ تو جاوے نہ اسکا جہان نام ہو ؛ **تا برسید بکنار آبی کہ سنگ از صلابت او بر سنگ ہمی آمد و خروشش بفرسنگ میرفت بیت سہمگین آبی کہ مرغابی درو ایمن نبودے ؛ کمترین موج آسیا سنگ از کنارش در ربودے ؛** صلابت مصدر ہی باب نصر ینصر سے بمعنی سخت ہونا از صراح سختی و درشتی از موید الفضلا **سنگ بر سنگ آمدن** کنایہ ہی آشوب عظیم سے از غیاث **فرسنگ** فارسی فرسخ عربی کوس ہندی مقدار اسکی تین میل ہی میل چار ہزار قدم شتر کا ہوا از منتخب ہر میل چار ہزار ہاتھ اور ہاتھ چوبیس انگل کا از برہان **سہمگین** مرکب ہی سہم بمعنی ترس و بیم اور گین بمعنی ہمانند سے اور بعضون کے نزدیک مخفف ہی آگین کا بمعنی پُر مقابل خالی از برہان **مرغابی** فارسی برکہ بالضم وطیر الماء عربی تو ترکی از منتخب **موج** بیانش گذشت **آسیا** و خراس و دستاس فارسی رحی و طاحون و طاحونہ و شعر بیہ عربی چکی ہندی جسکو پانی یا ہوا یا آدمی یا حیوان گردش دین لاوے بعضون کے نزدیک جو پانی کے سبب سے پھرے فارسی مین آسیا عربی مین طاحونہ ہندی مین پنچکی اور جو خریا گاو یا دوسرے حیوان کے سبب سے گردش کرے اسکو فارسی مین خراس اور

ہندی بیل چلی اور چونکہ آدمی کے ہاتھ سے پھرے اسکو فارسی دستاس ہندی مین چکی اور بعض
ملک کے مردم دیہات کے محاورے مین جانتا کہتے ہین اور اصل اس لفظ آسیا کی آس آب تھی
اس قاعدہ سے کہ لغت فارسی کا حرف آخر مضاف کی حالت مین مکسور ہوتا ہے آس کے سین کو
مکسور کیا اور چونکہ فارسیان الف ممدودہ کو دو الف تعبیر کرتے ہین اور یہ قاعدہ مقرر ہے کہ جس
کلمہ کہ حرف اول اسکا الف ممدودہ ہو جیسے آر و آزار و آکہ صیغہ امر آوردن و آزاریدن و آمدن کا
ہے قبل اسکے اگر بای زائدہ یا بای امر یا میم نہی یا نون نفی لاوین تو دو الف مین سے الف اول کو یاے
تحتانی کے ساتھ بدلا کر کے الف ثانی کو بحال رکھین جیسے بیارو بیازارو بیا لہذا جب لفظ آس کو
لفظ آب پر زیادہ کیا اور آب کا ایک الف یاے تحتانی کے ساتھ بدلا گیا تو آسیاب ہوا اور بای
موحدہ بسبب کثرت استعمال کے ساقط ہو گئی آسیا ہوا از برہان وغیرہ **قولہ** سہ گین آلہ آہ
یہ بحر مثمن سالم ہے چار بار فاعلاتن سے موزون **ترجمہ** جاتے جاتے ایک ایسے دریا کے
عظیم ہولناک کے کنارے پہونچا جسکے صدمہ و زور سے پہاڑ ٹکڑے ٹکڑے ہو گیا پتھر پر پتھر ٹکراتا
کھاتا اور شور اسکا ایک فرسنگ تک جاتا دریا سے سون مین چھوٹے چھوٹے چکنے گول گول
پتھر ظاہر اسی دریا سے بہکر آتے ہین جو لوگ اس دریا کے کنارے جاتے ہین پاتے ہین ٭ **بیت**
مرغابی سہمین پانی مین اسکے شور تھا ٭ موج آسیا کو گھاٹ سے کھینچے پہ زور تھا ٭

**گروہی مردان را دیدم بلب آبی بقعہ ضرور در معبر نشستہ و رخت**
**سفر بستہ جوان را دست عطا بستہ بود زبان ثنا برگشود چندانکہ**
**زاری کرد یاری نکردند و گفتند بیت بے زر نتوانی کہ کنی بر کس**
**زور ٭ ور زر داری بزور محتاج نہ ٭ ملاح بے مروت از وی بخندہ**
**برگردید و گفت بیت زر نداری نتوان رفت بزور از دریا ٭**
**زور دہ مردہ چہ باشد زر یک مرد بیار** **قولہ** معبر بالکسر گذشت معبر بالفتح
گذارے کا گھاٹ اور بالکسر کشتی رخت بستن کنایہ ہے سفر کرنے سے از غیاث وبرہان قاطع
دست بستہ کنایہ ہے بخیل و خسیس سے از برہان اور دست شکستہ بے مایہ و بیقدر
یعنی مفلس سے از مؤید **اقول** اس جگہ دست بستہ سے بھی مراد مفلس ہے **قولہ** نتوان رفت

جو تنی خوبی و نیکی از زبان بیل را بهوش شنیدن کنایہ ہی مطیع و فرمان بردار کرلینے سے لطف و
بیانش گذشت سنیز ایضاً قز بفتح اول و سکون ثانی ابریشم خام بد قماش از زبان ترجمہ
ملاح کے طعن و تشنیع سے جوان کا دل غضب میں آیا سخت گوئی کا عوض لینا چاہا کشتی چل نکلی تھی
بس نہ چلا ناچار ہوکر اُسنے پکارا کہ اس جامہ پر جو پہنے ہوں تو راضی ہو تو حاضر ہوں ملاح کو طمع آئی
کشتی پھیر کر گھاٹ پر لگائی بیت ہوس چشم انسان کو دیوے سی ۔ پھنسا دے طمع مرغ و ماہی کو بھی
یہاں تک کہ جوان کا ہاتھ ملاح کی ریش و گریبان تک پہونچا اُسکو اپنی طرف کھینچا اُس ناتوان کو بیجان بے
کوہ غضب ٹوٹا پہلوان نے اُسکو پیٹا دریغ خوب کوٹا اُسکے مددگار کشتی کو کشتی سے باہر نکلے ایسی لڑائی کی
کہ پیٹھ پھیر دی آخر کار بمقتضائے مصلحت وقت جوان سے آشتی کرکے اہل کشتی نے ملاحی اپنے ذمہ لی
مثنوی چو پرخاش بینی تحمل بیار کہ سہلی ببندد در کارزار ۔ بہ شیرین زبانی و لطف و خوشی
تو سیل زبان تحت فرمان ہو ۔ تو کر نرمی و لطف وقت ستیز ۔ بریشم کو کاٹے کبھی تیغ تیز ۔
بعد از آن قضیہ بقدمش افتادند و بوسہ چند بنفاق بر سر و چشمش دادند پس
بکشتی در آوردند و روان شدند تا برسیدند بستونی از عمارت یونان
در آب ایستادہ ملاح گفت کشتی را خللی ہست یکی از شما کہ زورآورتر است
باید کہ برین ستون برود و خطام کشتی بگیرد تا عمارت کنیم نفاق دو رو
یعنی ظاہر میں کچھ اور دل میں کچھ اور منافق اُسیکو کہتے ہیں جسکا ظاہر و باطن یکساں نہو از کشف اللغات
بفتحتین فارسی و عاسہ و عاد عربی کھمبا ہندی از غیاث عمارت بیانش گذشت یونان
بالفتح مشہور بالضم ایک ملک ہی اقلیم پنجم میں داخل ہر چند کہ یونان بن یافث بن حضرت نوح علیہ السلام
نام سے آباد ہوا از غیاث و لب اللباب سیطی بیٹا یونان کا تھا اُسنے اپنے باپ کے نام سے آباد کیا
اور سکندر نے اُس شہر کو خراب و آباد کیا از برہان نام ایک قریہ کا ہے متصل ایلام اور ایک قصبہ ہے
درمیان باعہ و بیلقان کے از منتخب خطام بالکسر مہار شتر از منتخب و غیاث مصدر ہے یا
ضرب پذیرے سے از صراح اس جگہ مراد ہی رسیمان کشتی یعنی گن یا لہاسی [illegible]
معذرت حالات گذشتہ کے اُسکے قدم پر گرے اور مکر و فریب سے اُسکی پیشانی اور آنکھوں کا بوسہ
دیکے با غرور و اکرام کشتی لاکر روانہ منزل مقصود ہوئے جب اُس ستون یونان کے پاس جو پانی میں

کھڑا ہو پہنچے تو ملاح نے کہا کشتی کو یہاں خلل ہے قربان جاؤں آپ لوگوں میں جو شہ زور ہو اُس کو لازم
پڑے گا ایسا ہی پکڑے تو میں خطرناک پانی سے کشتی کو بچاؤں جوان بغرور دلاوری کہ در
سر داشت از خصم آزردہ نیندیشید و قول حکما را کار نفرمود کہ گفتہ اند
ہر کرا رنجی بدل رسانیدی اگر در عقب آن صد راحت برسانی از پاداش
آن یک رنجش ایمن مباش کہ پیکان از جراحت بدر آید و آزار در دل بماند
بیت چہ خوش گفت یکتاش با خیلتاش ۔ چو دشمن خراشیدی ایمن
مباش قطعہ مشو ایمن کہ تنگ دل گردی ۔ چون ز دستت دلے بتنگ آید
سنگ بر بارۂ حصار مزن ۔ کہ بود کز حصار سنگ آید
شرح تشقیق سعدی بہ نصیحت ہے یعنی فریفتن یعنی فریب دینا اس طرح کہ زبان
سے کہنا کچھ اور کرنا کچھ تاکہ دشمن غافل ہو قوله تعالیٰ ولا یغرنکم باللہ الغرور از صراح و کشف
و ہو بالضم غرور و کبر و نخوت عربی گردن کشی فارسی گھمنڈ ہندی از نفائس سعر بالفتح بمعنی فکر
و خیال از غیاث کار رسانش گذشت پاداش بمعنی انتقام و جزا و جزاے بدی از غیاث
یکتاش مملوک یک خداوند اور یکتاش بہاے موحدہ مفتوح نام ایک بادشاہ خوارزم کا یا بمعنی
ترکی ہو از بہار و سراج و مدار اور بعضے لکھتے ہیں بکسر باے موحدہ و کاف فارسی مرکب ہے لفظ
بیگ مخفف بیگی سے کہ ترکی میں بمعنی صاحب و امیر ہے اور تاش بمعنی غلام ہے پس معنی یکتاش
صاحب غلامان اور ہو سکتا ہے کہ بمعنی ہم خداوند ہو کیونکہ ترکی میں لفظ تاش و داش واسطے اشتراک
کے آتا ہے از غیاث خیلتاش اُس سپاہ و لشکر کو کہتے ہیں جو سب ایک خیل اور ایک طائفہ سے ہوں
اور صاحب خیل و سپاہ کو بھی کہتے ہیں اور خیل عربی ہے بمعنی جماعت و طائفہ ہے از بہار بمعنی گروہ
غلامان و نوکران یک سالار و بمعنی صاحب و امیر بھی آیا ہے از رشیدی جماعت سپاہ کہ قوم و طائفہ
میں شریک ہوں از سراج تاش مبدل داش کا ترکی میں کلمہ اشتراک ہے جیسا کہ فارسی میں لفظ ہم
جیسے ہم قوم و ہم گروہ از غیاث قوله چہ خوش گفت آہ شارح سروری لکھتا ہے یکتاش نام ایک
بادشاہ کے مصاحب کا اور خیلتاش بمعنی صحیح النسب اور بعضے کہتے ہیں یکتاش طنبور نوازندہ
اور خیلتاش سرگرا اور مُلا سعد صاحب گلستان لکھتا ہے کہ دونوں نام دو پہلوان کا اور صاحب غیاث

لکھتا ہی کہ یکتاشش بکسر یاے موحدہ بعضے کتب مین ایک غلام منجملہ دو غلام ہے کہ مالک دونون کا ایک ہو
اور لفظ تاش اسما کے آخر مین افادہ شرکت کا کرتا ہی یعنی جس اسم کے آخر مین آوے دو چیز کو اس اسم مین
شریک کرے جیسے خواجہ تاش کے معنی یہ ہین کہ خداوند دو شخص کا ایک ہی اور خان آرزو کہتا ہی کہ بگتاش
بمعنی ظاہر اصح بکسر اول وکاف فارسی مخفف بیگ کا بمعنی سردار و صاحب یہی معنی بگتاش کے دو شخص
ہون کہ سردار انھون کا ایک ہو اور ہو سکتا ہی کہ بالفتح ہو بمثل اتابک کے اور خیلتاش و خواجہ تاش ایک معنی
ہی اور شارح فاضل لکھتا ہی کہ خیلتاش سردار جماعہ جسکو ہندی مین جمعدار کہتے ہین اور خیلتاش مین یا
تاش بمعنی خواجہ ہی یعنی خواجہ جیل و سردار جماعہ اور اکثر نسخہ مین یکتاش بیاے تحتانی واقع ہوا اور ت
چندان لطف نہین رکھتا **مؤلف** کہتا ہی کہ قول شارح سروری اور صاحب شکرستان کا بے سند
قابل وثوق نہین اور ہر چند اقوال صاحب خیابان اور خان آرزو و شارح فاضل بے سند نہین
لیکن اگر بکتاش بیاے موحدہ مفتوحہ وکاف عربی نام بادشاہ خوارزم اور خیلتاش بمعنی جماعہ
غلامان ہو جیسا کہ صاحب برہان لکھتا ہی تو معنی نے تکلف درست ہوتے ہین یعنی بادشاہ خوارزم نے
اپنے غلامون سے کیا خوب بات کہی **خراشیدن** بمعنی ریش کردن و مجروح ساختن از برہان
ایمن بکسر الف و میم بمعنی بے خوف و بے دہشت اما آمن بالف ممدودہ و کسر میم کہ اسم فاعل
امن کا ہی اور ایمن بفتح میم بمعنی بے خوف تر اما آمن بمفتوح المیم کا کہ صیغہ اسم تفضیل امن کا ہی کوند
ایمن بالفتح و میم مفتوح بمعنی مبارکتر و جانب دست راست کیونکہ بتقدیر معنی مبارکتر اسم تفضیل
یمن کا اور بتقدیر معنی دست راست ماخوذ یمین سے کہ بمعنی دست راست ہی از خیابان شرح
بیانش گذشت **قولہ** مشو ایمن آہ یہ مصرع جزاے موخر ہی اور مصرعہ ثانی شرط موخر از خیابان
بارہ دیوار و حصار قلعہ و شہر پناہ اور حصار قلعہ کو بارو بھی کہتے ہین از برہان حصار و قلعہ و دیوار قلعہ از
خیابان بارہ و دیوار فارسی جدار و حایط عربی از نفائس حصار و حصن و قلعہ عربی دز بالفتح اور بھی بالکسر دز
فارسی کوٹ و گڑھ ہندی از نفائس **قولہ** سنگ بارہ الخ بعض نسخہ مین سنگ پارہ تو جو حصار مین واقع ہو
بھی درست ہی اور نسخہ اول بہتر از خیابان **اقول** نسخہ اول کو جو صاحب خیابان نے نسخہ ثانی پر بلحاظ
ہونے لفظ بارہ بباے موحدہ کے ترجیح دی **مؤلف** کے نزدیک بنظر اسکے کہ فی الحقیقت فقط بارہ
فارسی کا ہو تو ترجیح بلا مرجح ہو بلکہ اگر سنگ پارہ بباے فارسی بمعنی سنگ ریزہ [illegible]

پول بسیار نازک لب باریک رائج از برہان تانبے کا پیسا از غیاث بالفتح جو تھائی حصہ ایک دانگ کا
از مدار کوڑی از جامع اللغات و جہانگیری پشیز فارسی بمعنی خوشہ ولف و بضم اوضمہ غوری پچھر ہندی ترجمہ
زور آور بیکا نام سنتے ہی دل اُس کم ظرف کا ٹہکیا یہان تک جھٹ پٹ کشتی کا باز دپر لپیٹ
ستون پر پھینکا ملاح نے لیسے گویا ستون پکڑ تھا غافل پاکر ایک ایسا جھٹکا دیا کہ کرن اسکے ہاتھ سے
چھوٹ گیا کشتی بہ نکلی دل اُسکا ٹوٹ گیا ہکا بکا ہوکر ادھر اودھر دیکھنے لگا دور دور تو سمجھو کا
پیاسا اُس ستون ہولی سا پر چڑھا رہا تیسرے دن نیند گریبان گیر ہوئی ٹیٹوا پکڑ دریا مین ڈال دیا
ڈوبتا اچھلتا ایکدن رات بہتا بہتا کنارے جا لگا اندک زندگی باقی رہگئی تھی درختون کے پتے
کھانے گھاس کی جڑ کھود کھود چبانے لگا جب کچھ قوت بدن مین آئی پاؤن مین طاقت پائی
جنگل کی راہ لی تھوڑی دور چلا آخر پیاسا اور ضعف سے برا ساہوکر گرتا پڑتا ایک کوئین پر جا پہونچا
ایک قوم کو دیکھا کہ جو وارد و صادر آتے ہین آپسے کوڑیان لیکر پانی پلاتے ہین اس مفلس قلاش کے
پاس کوڑیان کہان مفت مین مانگا بہتیرا گڑگڑایا کسینے رحم نکھایا پھر تو یہ چڑچڑایا بقول شخصے
کہ مرتا کیا نکرتا دست ظلم سینے بڑھایا اسپر بھی پانی نہ پایا تو کئی آدمیون کو مارا تب تو اُن سبھون نے
بھی الکار ایشل مشہور ہی ایکی کی دوا دو سینے تاک مشت زن کو بے دھڑک خوب دھما دھم پیٹا
گرپڑا تو پاؤن پکڑ گھسیٹا قطعہ بارا ہو مرد دلاور کو اکیلا سمجھے ؛ جمع ہون تو انھی کو سبھی کیوں مارے
چیونٹیان آپس مین ہون گر متفق ؛ کھال وہ شیر کی بھی لین اتار ؛ بحکم ضرورت
در پی کاروانی افتاد و بوقت شبانگاہ رسیدند بمقامی کہ از دزدان
پر خطر بود کاروانیان را دیدم لرزہ در اندام افتادہ و دل بر ہلاک نہادہ گفت
اندیشہ مدارید کہ درین میان یکی منم کہ تنہا پنجاہ مرد را جواب دہم و دیگر
جوانان یاری کنند این بگفت و مردم کاروان بلاف او قوی دل شدند
و بصحبتش شادمانی کردند و بزاد و آب دستگیری واجب دانستند جوان را
آتش معدہ بالا گرفتہ بود و عنان طاقت از دست رفتہ لقمۂ چند
از سر اشتہا تناول کرد و دمی چند آب در سرش آشامید تا دیو درونش بیارمید
و بخفت کاروان بمعنی قافلہ و راہ گذر مسافر از برہان عربی مین سیارہ بھی کہتے ہین

از غیاث سیارہ و قافلہ عربی **لاف** کلام فضول و خویشتن ستائی و خودنمائی و بیحیائی از برہان
سر بفتح اول و سکون ثانی معروف جسکو عربی میں راس کہتے ہیں اور بمعنی فکر و خیال و زور و قوت
و سردار و مقدم لشکر جمع سر بمعنی راس کی سرہا اور جمع سر بمعنی سردار و مقدم کی سران اور بمعنی
میل و خواہش و بالا و زبدہ و خلاصہ و خالص از برہان بکسر اول و تشدید راء مہملہ راز اور جو چیز کہ
چھپائی جاوے از منتخب دم آب فارسی جرعہ عربی گھونٹ ہندی **قولہ دیو درونش اقول**
دیو درونی کنایہ ہے نفس امارہ سے **قولہ بخفت** یعنی آن جوان بخفت ترجمہ ناچار ایک قافلے کے
پیچھے ہولیا ساتھ ساتھ چلا رات کو وہاں پہونچے جہاں چوروں کا ڈر تھا اور مقام پرخطر تھا پہلوان
نے قافلہ والوں کو دیکھا کہ بدن میں دہشت سے تھرتھری پڑی ہے ہر ایک دل کف ہلاک پر رکھے
گویا مرنے کی آئی گھڑی ہے اور موت سر پر کھڑی ہے کہا خیر کیوں گھبراتے ہو اندیشہ نکرو اس قافلے میں
تو ایک میں ہوں کہ پچاس جوانوں سے اکیلا لڑوں اور جوان مددگار رہیں اصلا نہ شریک کارزار
رہیں یہ بات جو اسنے کہی اسکی خودستائی و فضول گوئی پر اہل قافلہ کا دل پژمردہ کھلا ہوا اسکی
یاری و مددگاری سے ہر ایک خوشی سے کھڑا ہوا اسکی رفاقت دل سے چاہی آب و طعام سے دستگیری
واجب جانی جوان شدت سے بھوکا تھا مارے پیاس کے حلق سوکھا تھا تشنگی و گرسنگی سے
بے اختیار تھا اور اسکو نہایت اضطرار تھا خوب چھک کر کھایا پانی پیا دیو درونی نے آسائش پاکر مہد
غفلت میں چین سے آرام کیا **پیرمردی جہاندیدہ دران کاروان بود گفت اے**
**جماعت من ازین بدرقہ شما اندیشناکم بیشتر ازانکہ از دزدان بدرقہ**
بروزن مدفعہ بدال مہملہ بمعنی رہبر و راہنما از برہان و مؤید بفتح و سکون دال معجمہ و فتح راء
مہملہ رہبری اور مبذرق بضم میم و کسر راء صیغہ اسم فاعل کا بمعنی راہبر اور فارسی میں بدرقہ بدال
مہملہ بمعنی راہبر مستعمل اور صاحب منتخب کہتا ہے کہ بدرقہ بدال مہملہ وہ جماعت کہ راہبر و نگہبان قافلہ ہوں
اور یہ عربی الاصل نہیں بلکہ مولد ہے از منتخب رہبر و راہ نما و راہ دان و بلد فارسی دلیل و خبیر عربی
اور ہونا لفظ بلد کا فارسی بمعنی راہبر فردوس اللغات میں مرقوم ازینا لیکن ترجمہ ایک بڈھا
جہاندیدہ گرم و سرد زمانہ چشیدہ اس قافلہ میں تھا کہنے لگا اے یارو جتنا میں چوروں سے ڈرتا نہیں
اس سے زیادہ تمہارے اس رفیق نگہبان تازہ سے خوف کرتا ہوں چنانکہ حکایت کنند

کہ غریبی را درمی چند گرد آمده بود و بشب از تشویش لوریان در خانه صحبتی
یکی از دوستان برخود خواند تا وحشت تنهائی بدیدار وی منصرف کند
شبی چند در صحبت او بود چندانکه بر درمهاش وقوف یافت ببرد و بخورد
و سفر کرد بامدادان دیدندش گریان و عریان کسی گفت حال چیست
مگر آن درمهای ترا دزد برد گفت لا والله بدرقه برد غریب بالفتح گذشت
گرد آمدن بمعنی جمع ہونا از غیاث و چراغ ہدایت لوری بضم لام و واو مجہول بروزن شوری
بمعنی مطرب و نغمه سرا از برہان اور لور بدون یا نام شہر کا ہے اور بر دو صحرانشین کو بھی کہتے ہیں مخفف
اسکا لوری ہے از برہان ایک قوم صحرانشین ہے کہ اکثر انمیں راہزن ہوتے ہیں کوچہ بکوچہ گانا اور پیشہ
بازیگری کا بھی رکھتے ہیں از غیاث قوله و بشب از تشویش لوریان آه صاحب خیابان و شارح فاضل
اردو بضم لام شرح عربی سے بمعنی سارقان لکھتے ہیں مولف کے نزدیک عجب نہیں کہ فی الاصل
توزیان بتاے فوقانی و زاے معجمہ ہو کہ لوریان اور توزیان میں تصحیف خطی ہے اور توز بمعنی تاخت و تاراج بھی
برہان قاطع میں آیا ہے پس توزی بالحاق یاے فاعلیت اور الف و نون جمع کے بمعنی غارتگران ہوگا
یہ معنی اس مقام سے نہایت مناسب اور مطلب شیخ مرحوم کا بے تکلف حاصل ہوتا ہے قوله
برخود بمعنی طرف و جانب خود بمعنی در سرا و خانه برہان میں آیا ہے پس برخود بمعنی نزد خود یا در خانه خود
کہا چاہیے منصرف صیغه اسم مفعول کا ہے باب انفعال سے مصدر اسکا انصراف بمعنی
بازگشتن و مراجعت و انقلاب از منتخب و غیاث وقوف دانستن از منتخب عریان بالضم
و عاری برہنه عاریه و عریانه اسکا مونث ماده اسکا عری ہے باب سمع یسمع سے از صراح لا والله
لا کلمه نفی کا اور واو بمعنی قسم بخدا اور بعد انکار کے قسم واسطے رفع اشتباه مخاطب کے پیدا
ہے جیسے چنانچہ نقل کرتے ہیں کہ کسی فقیر کے پاس تھوڑے [illegible] تانبا یا ٹکے کچھ درم جمع ہو گئے
تھیں تمام رات غارتگروں کے خوف سے نہ سوتا تھا جیسا کہ سلطان خزانہ وری کی آمد کا
اہتمام کرتا ہو ایسا اول صبح صادق ہو ونہ ہوتا تھا القصه ایک دوست کو اپنے گھر میں بلایا تاکہ
تنہائی کی وحشت اور چوری کی دہشت اسکی صحبت سے دفع کرے اور آسرا یار غمگسار کا
حق میں نفع کرے کئی رات وہ عیار مصاحبت اور ملازمت میں رہا یہاں تک کہ اسکی

درہمون پہ آگاہی پائی پہر تو اُسکو دام تزویر مین پہنسا کر درہمون کے لینے کی گہات لگائی آخرکار
اُس خوابیدہ بخت کو غافل پاکر لیا اور خود دو تین درہم لیکے کسیطرف کو چل دیا صبح کو لوگون نے اُس
بیچارے غریب کو دیکھا کہ بابرہنہ عریان زار زار روتا تہا اور درہمون کے غم مین ڈاڑہین مار مار بال
کہوتا تہا کسی نے پوچھا تیرا کیا حال ہے کیون اتنا ملال ہو گیا وہ درہم تیری کوئی بے ایمان چور لیگیا
کہا نہین خدا کی قسم نگہبان چشم ایمان کا کور لیگیا قطعہ ہرگز ایمن ز مار ننشستم
تا بدانستم آنچہ عادت اوست ✿ زخم دندان دشمنی بتر است ✿ کہ نماید
بچشم مردم دوست ✿ ہرگز نباشم گذشت دندان تیز کردن کنایہ ہے
خصومت اور کینہ خواہی سے ازینجان قولہ ہرگز آہ اقول یہ مقولہ اُس مرد پیر کا ہے ترجمہ
ہمنشین سے ہوا نہ مین غافل ✿ جبتک اُسکی ہوئی نہ خو معلوم ✿ نہ بچے کوئی ایسے دشمن سے ✿
دوست ظاہر مین ہوئے جو معلوم ✿ چہ دانید اگر این ہم از جملہ دزدان باشد بعیاری
درمیان ما تعبیہ شدہ تا بوقت فرصت یاران را خبر کند مصلحت
آن می بینم کہ مر او را خفتہ بگذاریم و رخت برداریم عیار بتشدید یا مرد
بہت آمد و رفت کرنے والا اور بیباک اور رات کو پہرنے والا اور چور عیاری بیباکی و دغا و
و چالاکی اس جگہ مراد ہے جاسوسی سے رخت برداشتن کنایہ ہے کوچ کرنے سے رخت
بروزن سخت بمعنی اسباب رفت و کجی اسپ یعنی گہوڑا اور پوشیدنی و اسباب خانہ
اور بوجہ اور سامان و غم و غصہ و اندوہ و طعام ازینجان ترجمہ تم کیا جانو اگر یہ بہی چور
اور ایسکا بڑا قافلہ ہو بطور جاسوسی کے ہم مین آکر ملا ہو تاکہ وقت فرصت اپنے یارون کو
خبر کرے اور ہمکو غافل پاکر لیجا بسر کرے مصلحت یہ دیکھتا ہون کہ اسکو سوتا چہوڑ دین اور
اسی وقت یہان سے راہ لین جوانان را تدبیر پیر استوار آمد و ہیبتی از مشت زن
در دل گرفتند و رخت برداشتند و جوان را خفتہ بگذاشتند ترجمہ
جوانون کو تدبیر پیر کی تاثیر پذیر ہوئی دہشت مشت زن کی دل مین جا گیر ہوئی رخت سفر کا جلدی سے اُٹہایا
اور جوان خوابیدہ بخت کو سوتا چہوڑ کر اصلا نہ جگایا آنگہ خبر یافت کہ آفتابش در کتف
تافت سر بر آورد و کاروان رفتہ دید بیچارہ بسے بگردید و رہ بجائے نبرد

وتشنہ وبینوا روے برخاک ودل بر ہلاک نہادہ میگفت شعر من ذا یحدثنی وزم العیس
بالغریب سوی الغریب انیس ٭ بیت درشتی کند با غریبان کسے
کہ نابودہ باشد بغربت بسے ٭ آفتاب برکتف تافتن کنایہ ہے آفتاب بلند
ہونے سے قولہ برکتف تافت اکثر نسخون میں اسیطرح ہے لیکن بعض نسخہ مین بجاے بر کے
در ہے اس صورت مین غالب کہ بجاے کتف کے کہف رہا ہو یعنی آفتاب غار کے اندر تابان ہوا
کہ عبارت ہے نصف النہار سے کیونکہ دھوپ غار مین دوپہر کو پہنچتی ہے راہ بردن یعنی رفتن
از سوید وراہی شدن ویافتن وجدا کردن از بیان قولہ من ذا آہ بعض نسخہ مین زم العیس ہے
یعنی اونٹ قافلہ کے لدگئے حاصل دونون کا ایک ہے یعنی کون ایسا ہے کہ مجھسے گفتگو کرے حالانکہ
قافلہ کوچ کرگیا اب کوئی جلیس نہین ہے واقعی کہ سواے غریب کے کوئی غریب کا انیس نہین ہے
ترجمہ جوان کو اسوقت خبر ہوئی جب ٹھیک دوپہر ہوئی سر اٹھایا تو قافلہ کو نہ دیکھا ناچار
ہوکر چلا بہتیرا پھرا منزل کا راستہ نہ پایا آخر بھوک اور پیاس سے بیتاب ہوکر حالت یاس مین
منہ خاک پر دل ہلاک پر رکھے ہوئے حسب حال اپنے اشعار پڑھتا تھا شعر ہے قافلہ تو گیا اب ہے
کون جلیس ٭ بجز غریب نہ کوئی غریب کا ہو انیس بیت غریبون پہ سختی کرے ہے وہی ٭ نہ رنج
سفر جسنے کھینچا کبھی مسکین درین سخن بود کہ پادشہ پسرے درپے صیدے
از لشکریان دور افتادہ و بالاے سرش استادہ ہمی شنید و در
ہیاتش ہمی نگرید صورت ظاہرش پاکیزہ دید و حالتش پریشان پرسید
از کجائی و بدین جایگہ چون افتادی برخی از آنچہ بر سرش گذشتہ بود اعادت
کرد ملک زادہ را بر حال تباہ او رحمت آمد خلعت و نعمت داد و منعمے
را با وی فرستاد تا بشہر خویش باز آمد مسکین بیانش گذشت ہیات
بروزن غیرت بمعنی صورت وشکل از منتخب نسخہ بیانش گذشت ترجمہ وہ بیچارا مصیبت کا مارا
یہ ابیات دردانگیز رقت خیز جسوقت پڑھ رہا تھا کہ ناگاہ ایک شاہزادہ لشکر سے دور افتادہ
ایک شکار کے پیچھے پڑا ہوا اسکے سرپر کھڑا ہوا سنتا تھا اور اسکی شکل و شمائل کو بغور تامل دیکھتا تھا
چہرہ اسکا خوبصورت اور شایان اور حال اسکا نہایت تباہ و پریشان نظر آیا پوچھا تو کہان کا رہنے والا ہے اور یہان

اسطرح آگے دونون ایک مشت تن نے جو کچھ اُسپر مصیبت گذری تھی مختصر گذارش کی شاہزادہ کو اُسکے حال
تباہ پر رحم آیا خلعت و نعمت دیا اور ایک معتمد کو اُسکے ہمراہ کیا یہان تک کہ وہ اپنے شہر کو بخیر
و عافیت پہونچا باپ کے ہاتھ چومے اور قدمبوس ہوا پدر بدیدن او شادمانی کرد
و بر سلامت حالش شکر گفت شبانگہ از آنچہ بر سر او رفتہ بود از حالت
کشتی و جور ملاح و جفاے روستائیان بر سر چاہ و غدر کاروانیان
در راہ با پدر میگفت پدر گفت اے پسر نگفتمت ہنگام رفتن کہ
تہی دستان را دست دلیری بستہ است و پنجہ شیری شکستہ
بیت چہ خوش گفت آن تہی دست سلحشور ؛ جوے زر بہتر از پنجاہ
من زور ؛ شبانگاہ بیانش گذشت روستائی جمع مردمان خواہ واسطے تماشا
کے ہو خواہ واسطے کسی کام کے از برہان غدر بالفتح بیوفائی کاروان بیانش گذشت
سلحشور بکسر اول و فتح ثانی و سکون حاء مہملہ حطی وہ شخص جو ورزش و استعمال ہتھیار کا
بہت رکھتا ہو کیونکہ یہ لفظ مرکب ہے سلح سے کہ مخفف سلاح کا ہے اور لفظ شور سے کہ مشتق ہے
شوریدن سے جو بمعنی ایک چیز کو دوسری چیز پر مارنا اور استعمال و ورزش کرنا ہے از غیاث و بہار عجم
و کشف بمعنی سپاہی و مستعد قتال و جدال و مرد سلاح بستہ و پیادہ سلاح در دست و عربی
مین مقدمۃ الجیش اور ترکی مین شرپاشاران کہتے ہین از برہان ترجمہ رات کو جو کچھ مصیبت
اسپر گذری تھی حالت صعوبت کشتی کی ظلم ملاحون کا ستم کوئین پر پانی پلانے والون کا بیوفائی
کرنا کاروانیون کا باپ سے کہنے لگا باپ نے کہا بیٹا مین نے تو وقت رخصت کے پہلے تجھسے
کہدیا تھا کہ مفلسون کا دست دلیری بستہ ہے اور پنجہ شیری شکستہ ہے بیت کہا اک
پہلوان مفلس نے ہنسکر ہے سو من زور سے اک جو بھلا زر ؛ پسر گفت اے پدر ہر آئنہ
تا رنج نبری گنج برنداری و تا جان در خطر نہنی بر دشمن ظفر نیابی و تا
دانہ پریشان نکنی خرمن برنگیری نہ بینی باندک مایہ رنجے کہ بردم
چہ تحصیل راحت کردم و بہ نیشی کہ خوردم چہ مایہ عسل آوردم بیت
گرچہ بیرون ز رزق نتوان خورد ؛ در طلب کاہلی نباید کرد ؛ بیت

غواص اگر اندیشہ کند کام نہنگ ؛ ہرگز نکند در گرانمایہ بچنگ ؛ حکمت
آسیا سنگ زیرین متحرک نیست لاجرم تحمل بار گران ہمی کند قطعہ چہ خورد
شیر شرزہ در بن غار ؛ باز افتادہ را چہ قوت بود ؛ گر تو در خانہ صید
خواہی کرد ؛ دست و پایت چو عنکبوت بود ؛ ہر آئینہ وہرآیینہ بفتح اول
وسکون ثانی والف ممدودہ بمعنی ناچار اور بفتح را جیسا کہ بعضون کا گمان ہے خطا ہے از جہانگیری
و مزیل الاغلاط و غیاث بمعنی لاعلاج و لابد و بے شک و بے دغدغہ ہے عربی اسکی علی کل حال
اور بمعنی ظاہر و روشن کبھی آیا ہے اور ترجمہ واجب کا بھی ہے از برہان ہمہ دل بمعنی ربودن یا فتن
از برہان خرمن و مایہ بیان اسکا گذشت رزق بالفتح روزی دینا اور بالکسر روزی
اور جس چیز سے کہ فائدہ حاصل ہو از منتخب غواص عربی غوطہ خور فارسی وہ شخص جو دریا مین
موتی نکالنے کے واسطے غوطہ لگاوے از مؤید نہنگ بفتحتین بر وزن پلنگ فارسی تمساح
عربی گھڑیال و مگرمچھ ہندی از برہان و منتخب شیرازی از مؤید آسیا سنگ تحقیق اسکی اسی حکایت
مین لکھی گئی لاجرم بیانش گذشت شرزہ بر وزن ہرزہ بمعنی خشمگین و بیہودہ دندان صاحب قوت
و زور مند اور یہ لغت سواے شیر و پلنگ کے دوسرے درندون پر اطلاق نہین کیا جاتا از
برہان ایک درندہ ہے غالب تر شیر سے از مؤید بن غار دکوہ فارسی کہف و مغارہ و مغار عربی
کھوہ ہندی از نفائس باز جانور مشہور شکاری کہ اسکو بازی بھی کہتے ہین لغت عربی ہے و بیزان
و بزات بالضم جمع از منتخب اس جگہ یہی معنی مقصود اور لفظ باز فارسی بھی ہے بمعنی کشادگی دونون
ہاتھ کی جب چپ و راست پھیلا دین اسکو ترکی مین قلاج اور عربی مین باع کہتے ہین اور بار
اور کندہا اور بازو اور ایک پور انگلی کی اور بمعنی تکرار و معاودت و دیگر و بازی کنندہ اور کشادہ نقیض
بستہ اور نشیب مقابل فراز اور باز رہنا اور تمیز و معرفت کرنا درمیان دو چیز کے اور بمعنی عکس و
قلب از برہان بمعنی باز پس و مسترد از نفائس قولہ افتادہ اس جگہ بمعنی کاہل و بے پرواز ہے
عنکبوت عربی کلاش و جولاہہ فارسی مکڑی ہندی عناکب جمع ترجمہ بیٹے نے کہا
اے باپ بے شبہ کوئی شخص جبتک رنج نہ اٹھاویگا گنج نہ ہاتھ آویگا اور جبتک جان کو محل خطر مین
نہ ڈالیگا دشمن پر فتح نہ پاویگا اور تا وقتیکہ دانہ نہ بوویگا کھلیان نہ ہوویگا کیا آپنے مجھکو ملاحظہ

قطعہ یہ پوچھا مین نے ترا منھ تو چاند سا تھا صاف ؛ اب اُسکے گرد یہ کیون ہو رچون کا جوش ہوا ؛ کہا یہ ہنسکے خدا جانے منھ مرا شاید ؛ زوال حُسن کے غم مین سیاہ پوش ہوا ؛

## گیارھوین حکایت

یکے را پرسیدم از مستعربان ماتقول فی المردان گفت لا خیر فیہم مادام احدہم لطیفا یتخاشن فاذا خشن یتلاطف یعنی چندانکہ لطیف و نازک اند ہست درشتی کنند و تختی بینید و چون سخت و درشت شد چنانکہ بکارے نیاید بلطف کنند و دوستی نماید قطعہ امرد انگہ کہ خوب و شیرین ست ؛ تلخ گفتار و تند خوے بود ؛ چون بریش آمد و بلعنت شد ؛ مردم آمیز و مہر جوے بود ؛ مستعرب بکسر راے مہملہ صیغہ اسم فاعل کا باب استفعال سے یعنی وہ شخص جو عرب خالص نہو اور اپنے تئین عرب ظاہر کرے مادہ اسکا عرب بفتحتین ہے بمعنی مردم تازی شہرباش اور عرب بن قحطان نام ایک مرد کا جو موجد زبان تازی کا تھا کنیت ابوالیمن از صراح قولہ یکی از مستعربان مختار فاضل مشرقی کا اور بھی اکثر نسخون مین مستعرب ہے اور صاحب شکرستان متعرب بکسر راے مہملہ صیغہ اسم فاعل باب تفعل سے لکھتا ہے اور صاحب صراح لکھتا ہے تعرب خویشتن را عرب مانند کردن و تعرب بعد ہجرتہ ای صار اعرابیا والعرب المستعربۃ ہم الذین لیسوا بخلص وکذلک المتعربۃ انتہی اقول مختار دونون شارحون کا درست لیکن اگر صیغہ اسم مفعول کا ہو تو بھی بہت چسپت مردان بالضم و مرد بالضم و امارد جمع ہے امرد کی از غیاث قولہ ماتقول فی المردان بعض نسخہ مین مرد اور بعض مین امارد ہے اقول باعتبار معنی تینون لفظ درست لیکن باعتبار قافیہ مستعربان خواہ متعربان کے مردان نہایت چسپت اور ما استفہامیہ مفعول ہے تقول فعل مضارع اُسمین ضمیر فاعل کی راجع طرف مخاطب کے فی المردان جار و مجرور متعلق بفعل از شکرستان قولہ لا خیر فیہم آہ لا حرف نفی جنس خیر اُسکا اسم فیہم جار مجرور ملکر اُسکی خبر مادام فعل ناقص احدہم اسم لطیفا خبر یتخاشن فعل مضارع معلوم باب تفاعل سے مادہ اسکا خشن و خشونت ہے بمعنی درشتی نمودن

ازصراح بپلاطفت بمعنی فعل مضارع اُسی باب سے ہی خندان بمعنی تا آنزمان از مؤید و برنا
شیرین بمعنی عزیز و نایاب ازغیاث و مصطلحات لعن بمعنی دور کرنا رحمت و نیکی سے مصدر از
باب فتح یفتح سے اور لعنت اسم ہی بمعنی نفرین ازصراح و منتخب قولہ بلعنت شد صاحب
شکرستان و فاضل مشرقی بجاے بلعنت کے بلاغت لکھتے ہین اور اکثر نسخون مین بلاغت ہی
لیکن نسخہ منطبعہ کلکتہ و لکھنؤ مین بلعنت ہی اقول لفظ بلاغت بمعنی جوان شدن اور شرعًا
حد بلوغ ایام خروج منی یا مو سے بغل و زہار یا بارہ برس یا پندرہ یا اٹھارہ برس ہی اتنے ایام تک
حسن بالکل زائل نہین ہوتا اور لعن بمعنی دور کرنا رحمت و نیکی سے اور نفرین کرنا صراح
مین آیا ہی مراد اس سے زوال حسن جو باعث نفرت طبیعت ہی اور ظاہرا شارحین نے لفظ لعنت کو
بنظر کراہت کے اس جگہ بے محل و غلط اور بلاغت کو صحیح ٹھہرایا ہی حالانکہ جب لعنت بمعنی
لغوی اس جگہ مقصود نہین بلکہ بمعنی مرادی زائل الحسن ہی تو مؤلف کے نزدیک لفظ لعنت
مطابق نسخہ منطبعہ مذکورہ اس جگہ صحیح معلوم ہوتا ہی اور معنی اس قطعہ کے یہ ہونگے
کہ امرد جبتک کہ حسین و صاحب جمال اور جوانی و لطافت خد و رخسار مین عزیز خلائق و بدمثال
رہتا ہی تلخ گفتار و تندخو ہوے اور جب منھ پر ریش و بروت آوے اور لوگون کو اس سے
بسبب زوال حسن کے نفرت ہو خلیق و مہر جو ہوتے **ترجمہ** ایک عجمی سے جسنے اپنے تئین
عرب مشہور کیا تھا مین نے پوچھا کہ تمھارے نزدیک امردون مین کیا خوبی ہی اُسنے کہا کہ
میری دانست مین امرد خوبی سے معرا ہین اور سبب اسکے کہ حسن اخلاق نہین رکھتے قابل
نفرت ہین کیونکہ جبتک وے گلفام و نازک اندام ہین چاہنے والون سے خشونت اور کنارا کرتے ہین اور
جب ریش و بروت نکلی قابل دیکھنے کے باقی نرہے تو انھین عاشقون سے لطف و مدارا
کرتے ہین **قطعہ** جبتک امرد ہین خوب و شیرین لب ٭ انمین تلخی و تندخوئی ہی ٭ جب ہوئے بالغ اور ریش آئی ٭
تب لگاوٹ اور مہر جوئی ہی ٭ داڑھی آنے پہ جب نکھو کے کوئی ٭ پھر تو الطاف و مہر جوئی ہی ٭

## بارھوین حکایت

یکی را از علما پرسیدند کہ کسی با ماہ روئے در خلوت نشستہ و درہا
و رقیبان خفتہ نفس طالب و شہوت غالب چنانکہ عرب گوید التمر یانع

والناطور غیر مانع ہیچ باشد کہ بقوت پرہیزگاری از وی بسلامت بماند گفت اگر از مہرویان بسلامت ماند از بدگویان بسلامت نماند شعر

وان سلم الانسان من سوء نفسہ ؎ فمن سوء ظن المدعی لیس یسلم ؎

بیت

شاید پس کار خویشتن بنشستن ؎ لیکن نتوان زبان مردم بستن ؎

خلوت بالضم رسوائی اور بالفتح نہ بالکسر بمعنی خالی ہونا اور تنہائی اور خالی ہونا مکان کا غیر سے از مؤید و مدار و کشف و از منتخب و صراح بمعنی اصل خالی ہونا اور مجازاً بمعنی جائے خالی اور ساتھ لفظ گزیدن و داشتن کے مستعمل اور باصطلاح صوفیان اٹھائی روز جو واسطے عبادت کے گوشہ میں بیٹھیں از بہار عجم و غیاث خلوت و خلا بالفتح تنہائی و ساختن اور خلو بفتحتین و واو مشدد بمعنی تہی شدن مصدر ہے باب نصر ینصر سے از صراح رقیب بمعنی نگہبان و چشم دارندہ یعنی امید وار و موکل مصدر اسکا رقوب بالفتح اور رقبہ و رقبان دونون بالکسر بمعنی چشم داشتن باب نصر ینصر سے از صراح پاسبان نگہبان اور وہ دو آدمی کہ ایک معشوق پر عاشق ہون ایک دوسرے کا رقیب ہوتا ہے یعنی ایک دوسرے سے نگہبانی و حفاظت معشوق کی کرتا ہے از غیاث نفس بالفتح و سکون فا بمعنی جان و روح اور اصطلاح میں نفس کی کئی قسم ہین تفصیل اسکی باب ہفتم کی انیسوین[19] حکایت مین انشاء اللہ تعالی لکھی جائیگی اس جگہ مراد نفس امارہ ہے شہوت بیانش گذشت اس جگہ مراد قوت باہ ہے تمر خرما یہ اسم جنس ہے واحد تمرہ جمع تمرات بفتحتین از صراح قولہ التمر یانع اکثر نسخون میں یانع بفتح یائے مہملہ و کسر لام اور آخر مین غین معجمہ بمعنی نیکو و رسندہ و جوان بحد مردی رسیدہ منتخب میں ہے اور اکثر نسخون مین مائع بفتح میم و کسر ہمزہ و عین مہملہ کہ مؤید الفضلا مین بمعنی سائل یعنی روان و خرما در پختہ آمدہ اور غیاث مین بمعنی ہر چیز رقیق مثل روغن و سرکہ و شہد یا جو چیز مثل اسکے ہو ہر چند مائع جو اس جملہ مین ہے اور مانع بکسر نون جو جملہ آیندہ مین ہے دونون باہم صنعت تجنیس متوازی ہے یعنی خرما اگر پختہ ہے اور باغبان مانع نہین لیکن مؤلف کے نزدیک بجائے تمر کے ثمر بفتح ثائے مثلثہ و فتح میم بمعنی میوہ اور یانع بیائے تحتانی و کسر نون اور آخر مین عین مہملہ بمعنی میوہ رسیدہ کہ مصدر اسکا ینع بالفتح والضم و ینوع ہے باب فتح یفتح اور ضرب یضرب سے

ہرگاہ اپنی گفتگو ہو دروازہ آمد و رفت کا بند خواب غفلت میں رقیب فقط جو ہو نفس امارہ حیوانی عیش و عشرت کا طالب ہو شہوت جوانی بھی غالب ہو جیسا کہ عرب میں یہ مثل مشہور ہے باغ میں میوہ جات پختہ کا وفور ہو باغبان نظر سے دور ہو آیا ہو سکتا ہے کہ وہ متقی ایسے سامان عیش میں محفوظ رہے ساتھ اسکے بزور تقوی و پرہیزگاری بخوف جناب باری بدکاری سے محفوظ رہے اسنے کہا اگرچہ ایسا اتفاق ہو کہ دیوون سے بچ جاوے لیکن زبان بدگویون سے نجات نپاوے شعر ہوسکی سے نفس امارہ کی گرچہ کوئی بچ جاوے ۔ پر دشوار ہے بچنا عدو کی بدگمانی سے ؛

بیت کام اپنا جو چاہے روک لے جا جمند ۔ پر کوئی سکے زبان خلائق کی بند ۔

## سیزدہم حکایت

طوطی را با زاغی در قفس کردند از قبح مشاہدت او در مجاہدت بود و میگفت این چہ طلعت مکروہ است و ہیات ممقوت و منظر ملعون و شمایل ناموزون یا غراب البین یا لیت بینی و بینک بعد المشرقین قطعہ علی الصباح بروی تو ہر کہ برخیزد ۔ صباح روز سلامت برو مسا باشد بداختری چو تو در صحبت تو بایستی ۔ ولی چنانکہ توئی در جہان کجا باشد ۔

طوطی معرب ہے توتی بہ دو تار فوقانی کا طوطک و توتک بوزن خوبک و توتہ بروزن توطہ بھی اسکو کہتے ہین از برہان و رشیدی عربی مین اسکو ببغا کہتے ہین از مؤید و صراح نام ایک طائر سبز رنگ کا ہے جسکو عرف مین طوطا کہتے ہین اور کبھی توتی ساتھ دونون تاء فوقانی کے ایک طائر کو چاہتا ہے کہ ایام پختگی توت مین آتا ہے اور توت کو بہت رغبت سے کہاتا ہے اور یہ منسوب ہے توت سے از غیاث یہ جانور کئی رنگ کا ہوتا ہے ہند مین سرخ سفید سبز بیشتر ہوتا ہے فضل مشرقی و شکرستان طوطی و عندلیب و بلبل جمیل و کغیت و تصور بروزن تفعل عربی زند باف و زند خوان و زند واف و زندباف و زندوان و ہزار و ہزار داستان و طوطک فارسی از نفائس وغیرہ اقول ہند مین جو طوطی مشہور ہے توتہ سے بہت چھوٹا اور رنگ مین بھی اس سے مخالف ہوتا ہے در حقیقت وہ طوطی نہین بلکہ دوسرا جانور ہے بعض محققین سے دریافت ہوا کہ طوطی کلچڑی کے برابر اور رنگ مین مشابہ بلبل کے اور غذا اسکی شکر ہے جس طرح

اگرچہ العدو کی حکایت میں لکھی گئی مشرق باعربی باختر فارسی پورب ہندی باختر پچھم کو بھی کہتے ہیں
بستان مادہ اسکا شرق بالفتح بمعنی آفتاب چنانچہ کہتے ہیں طلع الشرق یعنی طلوع ہوا آفتاب اور شارق
بھی بمعنی آفتاب ہے اور شروق بمعنی بر آمدن آفتاب و جاے بر آمدن آفتاب بمصدر میمی یا ظرف [illegible]
اور مشرق صیغہ اسم ظرف منشی از صراح قولہ بعد المشرقین بضم باے موحدہ اقول صاحب غیاث
لکھتا ہے کہ فاصلہ درمیان مطلع آفتاب ایام سرما و مطلع آفتاب ایام گرما باعتبار افق زمین کے
تقریباً ایک ہزار دو سو چھیالیس فرسخ اور بحساب کوس کے تین ہزار ایک سو نوے [illegible] کوس
ہوتا ہے اور بعضوں کے نزدیک مشرقین عبارت ہے مشرق و مغرب سے انتہی اقول بعد المشرقین
سے نہایت دوری مقصود ہے اور علم معانی میں مذکر کو مؤنث پر غالب کرتے ہیں جیسے قمرین سے
شمس و قمر اور والدین سے پدر و مادر مراد ہے از شکرستان قولہ بروے تو برخیزد یعنی جو کوئی تیرا
منھ دیکھکر بستر خواب سے اٹھے بداختر بدطالع و بدبخت و شوم کو کہتے ہیں از برہان بدفال
و بدشگون از غیاث ترجمہ کسی شخص نے ایک طوطا اور ایک کوا ایک ہی پنجرے میں
بند کیا تھا بقول حافظ شیرازی ع ربع رصحبت ناجنس عذابیست الیم طوطا اُس ناہموار
دیدار [illegible] اور [illegible] چار و ناچار رنج و آزار میں رہتا جب بہت جی گھبراتا تو یوں کہتا یہ کیا صورت
کریہہ نا صحیح اور شکل قبیح ہے کیسا لعنتی چال ہے اور کالا [illegible] ایسے بدقوارہ منحوس کو بیٹھا [illegible] یا لائق
ای زاغ فراق کاش درمیان میرے اور تیرے مشرقین کی دوری ہوتی تو میرے دل کی
آرزو پوری ہوتی قطعہ ای روسیاہ تیرا منھ دیکھکر اٹھے تو صبح وصل کی شام فراق
ہو جاے [illegible] ندیم چاہئے تیرا سا بھی [illegible] جو [illegible] ہو کہاں سے پھر آوے
[illegible] ور آنکہ [illegible] اب [illegible] طوطی ہم [illegible] آمدہ [illegible] بول شدہ
لاحول کنان از گردش گیتی ہمے نالید و دستہاے تغابن ہمے مالید
کہ این چہ بخت نگون ست و طالع دون و ایام بوقلمون لائق قدر من
آنستے کہ با زاغے بدیوار باغے خرامان ہمی رفتے بیت پارسا را بس این قدر
زندان [illegible] کہ بود ہم طویلہ رندان [illegible] تا چہ گنہ کردہ ام کہ روزگارم بعقوبت
آن در سلک صحبت چنین ابلہی خود راے ناجنس خیرہ دراے بچنین بند [illegible]

مبتلا گردانیده است **قطعہ** کس نیاید بپای دیوارے ؛ کہ بران صورت نگار کنند ؛ گر ترا در بہشت باشد جاے ؛ دیگران دوزخ اختیار کنند ؛ **تعجب** بفتحتین وعجیب وغریب وتعجب عربی شگفت وشگفت بکسرتین بروزن گرفت فارسی وہ چیز جسمین حیرت ہو از برہان ومنتخب وبہار عجم **مجاورت** بالضم وجوار بالکسر ہمسایگی کردن ماده اسکا جار ہے از صراح **بجان آمدن** کنایہ ہے ناخوش وبیدماغ ہونے سے از غیاث بجان آمدن وبستوه آمدن وتنگ آمدن فارسی سآم وسنام وسآمہ وسآمہ عربی از صراح **تغابن** ایک دوسرے کو زیان مین ڈالنا اور یوم التغابن روز قیامت کو کہتے ہین از منتخب کبھی بطور تجرید بمعنی زیانکاری وزیان زده شدن بھی آتا ہی جوکہ زیانکاری کو افسوس لازم ہے لہذا مجازًا بمعنی افسوس کہتے ہین از غیاث **نگون** بالکسر بمعنی خم شده وکوز سر در زیر افگنده از برہان نگون وباژگون وباژگونہ وباسکونہ ودارگونہ ودارگونہ فارسی مقلوب ونگون ومنکوب عربی الٹو دھا ہندی از نفائس مراد اس سے شوم وبخیل از شارح مشرقی **دون** بمعنی فرومایہ از مؤید بیہزد اندک وخسیس از منتخب اللغات **بوقلمون** فارسی مین بمعنی رنگارنگ مستعمل از غیاث کنایہ دنیا وعالم سے بسبب حوادث کے از برہان **آلیسے** یعنی آن بود سے از فاضل مشرقی **خرامان** بمعنی خوش رفتاری از غیاث خرام اس رفتار کو کہتے ہین جو ساتھ ناز وزیبائی کے ہو از برہان **پارسا** وپرہیزگار فارسی متقی عربی **طویلہ** وہ رسی جس سے چارپایہ کو باندھین اور مجازًا بمعنی اصطبل وگاؤخانہ وغیره از غیاث **اقول** اس جگہ مراد ہمنشین وہم صحبت **رند** بالکسر مردم محیل وزیرک وبیباک ومنکر ولاابالی وبےقید اور انھون کو رند اس جہت سے کہتے ہین کہ وے اہل قید وصلاح منکر ہین وہ منکر جسکا انکار زیرکی سے ہو نہ جہل سے از غیاث **خودرائے** وخودپسند وخودسر فارسی راکب الراس عربی از نفائس **قولہ خیره درائے** بعض نسخہ مین بجاے لفظ خیره کے یاوه ہے اور بعض مین ہرزه ہے اور خیره بمعنی بیہوده بھی برہان وغیاث مین آیا ہے اور درائے صیغہ امر کا درائیدن سے کہ برہان مین بمعنی گفتن اور بسبب واقع ہونے بعد اسم کے بمعنی اسم فاعل مقصود پس خیره درائے بمعنی ہرزه گو **ترجمہ** تعجب ہے کہ میان ٹھونگی

ہمسائگی سے کوا بھی تنگ تھا اُس شیرین مقال سبز بال مبارک فال کے قرب و صحبت سے
اُسکو عار و ننگ تھا رنجیدہ ہوکر لاحول پڑھتا ہوا گردش چرخ سے داد بیداد کرتا کف افسوس ملکر
نالہ و فریاد کرتا کہ ہاے کیا اُلٹی تقدیر ہے کیون میرے درپئے فلک بد پیر ہے کیسا طالع زبون ہے
کیا زمانہ دگرگون ہے لائق میرے حوصلہ کے یہ تھا کہ ساتھ کسی زاغ کے دیوار پر کسی باغ کے
بیٹھکر کاغ کاغ کرتا اُچھلتا کودتا ہم جنسون کو باغ باغ کرتا ناجنسون کے دل کو داغ داغ کرتا
بابیت متقی کو ہے بس یہی زندان ؛ ہو مقام اسکا حلقۂ رندان ؛ حیران ہون کہ فلک سفلہ پرور
کا مین نے کیا قصور کیا جسکے مکافات مین ایسے احمق خود پسند بے امتیاز ناجنس شوخ آوارہ بیہودہ گو
کی صحبت مین ایسے غم و محنت مین مجھکو پھنسایا کہ جو ہیچ مین دم آیا پھر اُس طوطے سے مخاطب ہوکر
یون زبان پر لایا قطعہ کھینچین دیوار پہ جو تیری شکل ؛ وانسے انسان تو سب فرار کرین ؛
جاوے تو گر بہشت مین وان سے [illegible] دوزخ اختیار کرین ؛ این ضرب المثل بدان
آوردہ ام تا بدانی کہ صد چندان کہ دانا را از نادان نفرت ست نادان را از
دانا وحشت قطعہ زاہدے درمیان رندان بود ؛ زان میان گفت شاہد
بلخی ؛ گر ملولی ز ما ترش منشین ؛ کہ تو ہم درمیان ما تلخی ؛ قطعہ جمعے چو گل
و لالہ ہم پیوستہ ؛ تو ہیزم خشک درمیان شان رستہ ؛ چون باد
مخالف و چو سرما ناخوش ؛ چون برف نشستہ و چون یخ بستہ ؛ ضرب المثل
ضرب بمعنی بیان کرنا اور مثل بفتحتین بمعنی مانند و صفت حال و داستان و قصہ جو مشہور ہوگیا ہو
از منتخب ؛ بلخ و ترش بیان اسکا گذشت تلخ بفتح اول و سکون لام فارسی مر بضم میم و
رای مہملہ مشدد عربی کڑوا ہندی از لطائف بمعنی ناگوار و نا ملایم اور نام ایک جگہ کا کہ وہانکی
ہوا شدید البرودت ہے از غیاث و مصطلحات قولہ زاہدی آہ اقول یہ قطعہ بحر خفیف مخبون
محذوف ہے فاعلاتن مفاعلن فعلن ہیزم بیانش گذشت رستہ بالضم بمعنی روئیدہ از
بہار قولہ تو ہیزم خشک درمیان شان رستہ ؛ اقول اس مصرع مین لفظ درمیان
بتخفیف نون ہے ترجمہ یہ مثل مشہور زبان زد جمہور اسواسطے مین لایا ہون کہ تا کہ تو
جانے اسکو پند سمجھکر یا نے دل مین ٹھانے کہ جسقدر دانا کو نادان سے نفرت ہے اُس سے

سو حصہ زیادہ نادان کو دانا سے وحشت ہے چنانچہ کہتے ہیں قطعہ بزم میں تنہا اگر زاہد
کسی مخفی رندوں کی انجمن سے یہ کہا گر شفا ہے ہو تو پیش نہ بیٹھ تو بھی ہم ہیں جی دل اٹھ جا
قطعہ چو مثل گل و لالہ ہم ہیں انجمن میں تو ہے مثل خشک سا ہم میں کہ بیٹھا سعدی ہے تو مثل
باد و سرا ہم میں مثل ہیچ و بید شکیوں ہے ہم کہ بیٹھا

## چودھویں حکایت

رفیقی داشتم که سالها با هم سفر کرده بودیم و نمک خورده و بیکران حقوق
صحبت ثابت شده آخر بسبب نفعی اندک آزار خاطر من روا داشت
و دوستی سپری شد و با اینهمه از هر دو طرف دلبستگی بود بحکم آنکه شنیدم
روزی دو بیت از سخنان من در مجمعی میگفتند قطعه نگار من چو درآید
بخندهٔ نمکین نمک زیاده کند بر جراحت ریشان چه بودی ار سر
زلفش بدستم افتادی چو آستین کریمان بدست درویشان
طایفهٔ دوستان نه بر لطف این سخن که بر حسن سیرت خویش گواهی داده بود
و آفرین کرده و آن دوست هم دران جمله مبالغت نموده و بر فوت صحبت
دیرین تاسف خورده و بخطای خویش اعتراف کرده معلوم شد که از
طرف او هم رغبتی هست این بیتها فرستادم و صلح کردیم قطعه
نه ما را در میان عهد وفا بود جفا کردی و بد عهدی نمودی بیکبار از جهان
دل در تو بستم ندانستم که برگردی بزودی هنوزت گر سر صلح است باز آی
کزان محبوبتر باشی که بودی رفیق بیانش گذشت قوله نفعی اندک
اقول لفظ نفعی میں یا تحقیر کی اور لفظ اندک اسکی تفسیر ہے کر سپری بروزن جگری یعنی
آخر و تمام و انتہا و بسر رسیده و تمام شده و بآخر رسیده و پامال و ناچیز از برہان دلبستگی
بیانش گذشت قوله بحکم آنکه یعنی بدلیل آنکه نگار بیانش گذشت قوله خندهٔ نمکین اقول
ظاہر کنایہ ہے اس تبسم سے کہ لب وا ہو کر ہنسیں اور صاحب غیاث لکھتا ہے کہ نمکین کنایہ ہے
مسخرہ سے قوله نمک زیاده کند بر جراحت ریشان اقول صاحب برہان و جہانگیری لکھتا ہے

کہ نمک بر جگر داشتن کنایہ ہے رنج پر رنج اور عذاب پر عذاب کھینچنے سے لیکن اس جگہ کہ معشوق کے
آنے کا ذکر ہے اور آنا محبوب کا باعث راحت ہے نہ باعث رنج و محنت لیکن بظاہر نمک بر جراحت پاشیدن
بمعنی رنج و عذاب اس مقام سے مناسبت نہیں رکھتا اور فی الواقع جراحت پر نمک چھڑکنا دہان زخم کو کشادہ
کرکے ریم و کثافت کو دفع کرتا ہے بعد اسکے زخم پر مرہم لگانا نفع کرتا ہے پس بنظر بہتر ہونے انجام کار یعنی دفع
آزار کے اگرچہ ابتدا مین نمک ریزی بظاہر موجب ملال ہے انتہا مین سبب اندمال ہے و علی ہذا القیاس معمول ہے کہ بعد
امتداد ایام فراق دو مشتاق عند الملاقات پہلے باہم گلے سے لپٹ خوب ڈھاڈھول کر روتے ہین بعد دفع حرارت
شوق خوش و مطمئن ہوتے ہین اس صورت مین مؤلف کے نزدیک نمک بر جراحت پاشیدن اس مقام
سے مناسبت تامہ رکھتا ہے اور معنی اس بیت کے یہ ہونگے کہ اگر میرا یار ساتھہ خندہ نمکدار کے جیسے دل افگار
کے پاس چلا آوے تو اسکے دیکھتے ہی دہان زخم دل مثل گل کے شگفتہ اور کثافت دل مجروح دفع اور مرہم
مواصلت سے درد مفارقت دور زخم چنگا اور دل تندرست وچاق بکستور ہو جاوے قولہ چہ بودے
اقول یہ کلام آرزو و تمنا ہے یعنی چہ خوش بودے اور جو فاضل مشرقی اسکی شرح مین چہ ضرر بودے
لکھتا ہے یہ محض لغو ہے از بیانش گذشت سر زلف کنایہ زلف سے از غیاث کنایہ ناز و غمزہ
عشوہ و کرشمہ سے از برہان کنایہ ناز و تبختر سے کہ بمعنی رفتار ناز و تکبر ہے از خزانہ جہانگیری زلف
بالضم موے گرد گوش اور مخصوص واسطے محبوبون کے کلام شعرا مین مستعمل از بہار عجم موے گرد رخسار
جو مثل مار گلزار مین حلقہ زن ہو از کشف ظاہرا یہ لفظ مخفف زلفین مکسور الفا کا ہے کہ بمعنی زنجیر
پس بجہت تشبیہ کے موے صدغین پر اطلاق کرتے ہین از سراج اللغات قولہ چہ بودے از سر
زلفش بدستم افتادے اقول مطلب اس بیت کا یہ کہ کیا خوب ہوتا جو اسکا وصل اور ناز
و غمزہ میرے اختیار مین آجاتا تو حرف فراق و عتاب درمیان مین آنے نہ پاتا جسطرح آستین
کریم کی درویش کے ہاتھ مین آجاوے تو کبھی فقر و پریشانی اسکے نزدیک آنے نہ پاوے
طالعہ بیانش گذشت قولہ کہ با حسن سیرت اقول یہ کاف بمعنی بل ہے کہ عربی مین واسطے ترقی و
اضراب کے آتا ہے فارسی مین اکثر ساتھہ زیادتی کاف کے مستعمل یعنی بلکہ اور اضراب بالکسر بمعنی رو گردانیدن
و مقیم شدن بجائے جا و پدید گردانیدن مشتمل ہے اور اس کاف کو کاف تفضیل بھی کہتے ہین چنانچہ
اس بیت مین ہے بیت نہ من بران گل عارض غزل سرایم و بس ؛ کہ عندلیب تو از ہر طرف ہزارانند ؛

مبالغت مصدر ہے باب مفاعلت سے بمعنی کسی چیز میں غلو کرنا اور کسی کام میں بہت کوشش کرنا
از منتخب تا نشست بیانش گذشت قولہ ما را اقول لفظ ما استفہام انکاری ہے اور لفظ ما
ضمیر جمع متکلم مراد اس سے خود شیخ مرحوم اور انکا دوست وفا عہد و سخن از غیاث مصدر ہے
باب ضرب یضرب سے از صراح در لغت وفی قولہ عہد وفا بود اقول مختار فاضل مشرقی اور بعض صاحب
شکرستان کا عہد و وفا ساتھ واو عطف کے ہے لیکن اکثر نسخوں میں بدون واو عطف کے نظر آیا ہے اور
مؤلف کے نزدیک بدون حرف عطف درست معلوم ہوتا ہے یعنی کیا ہمارے اور تمہارے
درمیان میں عہد و پیمان نہ تھا کہ تمام عمر باخود ما مثل شیر و شکر ملے رہینگے اور کبھی جدا نہ ہونگے جفا
اکثر اشخاص باخود ما صیغہ افعت پڑھتے ہیں جفا بدون ہمزہ بیانش گذشت قولہ بہ مہری
بعض نسخہ میں بہ مہری ہے اول بہتر اور اسمیں یائے مصدری ہے قولہ یکبارگی یعنی تمام دنیا سے
ایک قلم و بالکلیہ دست بردار ہو کر صرف تیری ذات خاص سے میں نے دل لگایا ترجمہ ایک شخص
میرا شفیق تھا مدت کا رفیق تھا میں ہم اور وہ دونوں ساتھ ساتھ سفر کو جاتے نان نمک باہم
کھاتے بے انتہا ثابت ہوئے تھے حقوق صحبت کے مراتب بڑھ گئے تھے الفت کے ناگاہ ادنےٰ
انتفاع کے واسطے میرے دل کی آزردگی کا وہ روادار ہوا اور میری دوستی سے یک قلم دستبردار
ہوا لیکن ساتھ اسکے طرفین کو باہمدگر دلبستگی تھی مفارقت سے دلشکستگی تھی قرینہ یہ کہ میں نے
سنا کہ ایک روز یہ دو بیت میرے نتائج افکار سے کسی مجلس میں وہ پڑھتا تھا قطعہ جو میرا یار
تبسم کناں چلا آوے ٭ تو زخم دل مرا غنچہ کی طرح سے کھل جاوے ٭ رسائی زلف تک اسکی ہو جو میری
باقسمت ٭ گدا کو جیسے کریموں کی آستین مل جاوے ٭ بعضے دوستوں نے نہ خوبی و لطافت پر اسکی انصاف
بلکہ حسب عادت اور حسن ظن کے آفرین کی اور بہت سی مدح و تحسین کی اسنے بھی حد سے زیادہ الفت
و توصیف میں مبالغہ و اصرار کیا صحبت قدیم کی بابت پر افسوس اور رنج و ملال کا اظہار اور اپنی ... کا
اقرار کیا معلوم ہوا کہ میرے ملنے کی اسکو بھی رغبت ہے اور دل میں باتیں میری الفت ہے پس یہ اشعار
میں نے لکھکر اسکے پاس بھیج دیے اور صلح و آشتی کی قطعہ وفا کا میرے تیرے کیا نہ تھا عہد ٭ ستم سے
عہد و پیمان تو نے توڑا ٭ لگایا ایک تجھسے دل بگڑ دیتے ٭ یہی کی قدر الفت میری چھوڑا ٭ جو خواہش
صلح کی ہو اب بھی ہے خیر ٭ میں خادم ہوں اٹھاؤں تیرا جوڑا ٭

## حکایت پندرھوین

یکے را از زنے صاحب جمال درگذشت و مادر زن فرتوت بعلت کابین در
خانہ متمکن بماند مرد از محاورت او بجان رنجیدے و از محاورت او چارہ
ندیدے تا گروہے آشنایان بپرسیدن آمدندش یکے گفت چگونہ
در فراق آن یار عزیز گفت نا دیدن زن چنان دشوار نیست کہ دیدن
مادر زن مثنوی گل بتاراج رفت و خار بماند ❊ گنج بر داشتند و
مار بماند ❊ دیدہ بر تارک سنان دیدن ❊ خوشتر از روے دشمنان
دیدن ❊ واجب ست از ہزار دوست برید ❊ تا یکے دشمنت نباید دید

زن و خانہ و ہمسر و ہمخوابہ فارسی زوج و زوجہ و صاحبہ عربی جورو ہندی از لفائس
اقول لفظ زوج جورو اور خاوند دونون کو کہتے ہین چنانچہ زوج بمعنی زوجہ کلام اللہ مین آیا ہے
اسکن انت و زوجک الجنۃ مادر زن و خوشامن و خوشتامن و خوشدامن
فارسی حماۃ بکسر حاء مہملہ اور آخر مین تاء فوقانی مدور و ختنۃ بالفتح عربی ساس ہندی از لفائس
و مؤید و برہان لفظ ختنۃ بمعنی ساس سواے لفائس کے اور کسی لغت مین نظر نہین آیا فرتوت
بالفتح پیر سخت سال خوردہ از مؤید خرف شدہ و از کار رفتہ از برہان اور پیرپنبہ بھی اسکو کہتے ہین
یعنی تمام بدن مین کوئی بال سیاہ نہو از برہان شیخ و ہرم بفتح ہا و کسر را عربی از غیاث اللغات
کابین و کاوین فارسی مہر بالفتح و صداق بالکسر اور کبھی بالفتح عربی وہ زر جو وقت نکاح کے
ذمہ مرد کے مقرر کرین اور بعضون نے بمعنی مہر سوہل کبھی لکھا ہے از غیاث صدقۃ بضم دال کبھی
مہر کو کہتے ہین صدقات جمع قولہ تعالے و آتوا النساء صدقاتہن از صراح متمکن بیا کنش گذشت
محاورت و مجاورت بیان اسکا گذشت قولہ گل بتاراج آہ اقول اس بیت مین
گل اور گنج سے مراد زوجہ ہے اور خار و مار سے خوشدامن تارک بفتح را مہملہ بروزن نازک
کلہ سر و فرق سر و میان سر آدمی اور خود آہنی جو لڑائی مین سر پر رکھتے ہین از برہان قاطع
قولہ دیدہ بر تارک آہ قال الفاضل المشرقی یعنی دیدہ اپنا نوک نیزہ پر دیکھنا روے
دشمن کے دیکھنے سے بہتر ہے اقول وجہ ترجیح کی یہ ہے کہ سر کٹا کر سر سنان پر چڑھنا

ایکدم کا رنج وملال اور تحمل اسکا روح پر آسان ہی لیکن ہر وقت مشاہدہ دشمنون کے منہ کا
سخت کاہش جان ہی بریدہ صیغہ ماضی ہی بریدن سے بمعنی کاٹنا اس جگہ بمعنی قطع الفت
مقصود قولہ تا بکو دشمنت اقول تا بمعنی اگر کہ کلمہ شرط ہی چنانچہ عرفی کہتا ہی بیت تا تیغ
بکفت یابی بر تیغ دو دستی زن ٭ تا سنگ بکفت آید بر شیشہ ہستی زن ٭ اور دشمنت بمعنی
تا ز فوقانی بمعنی خود جیسا کہ اس بیت کے مصرع ثانی مین ہی بیت اے آنکہ باقبال تو در عالم
نیست ٭ گیرم کہ غمت نیست غم ما ہم نیست ٭ اور مطلب اس بیت کا یہ کہ اگر ایک دشمن کے
دفع مین ہزار دوست چھوٹ جاوین تو بنظر اسکے کہ دشمن سے ہر طرح کا ضرر جان و مال و
آبرو پر متصور ہی اور اسکا دفع ہو جانا باعث حفظ و اطمینان ہی قطع الفت ہزار دوست [illegible]
ترجمہ ایک شخص کی جورو بہت حسین تھی قضا سے ربانی سے مرگئی سراے فانی سے
کوچ کر گئی مان اسکی بڑھیا آفت کی پڑیا بعلت دعوی مہر کے مقیم رہی ہمدھیانے مین بغیر لینے
مہر کے راضی نہوتی تھی اپنے جانے مین مرد بیچارا مصیبت کا مارا مہر کے تقاضے سے [illegible]
جان سے بیزار تھا اسکی قرب و ہمسایگی اور اپنی ناداری سے بہت ناچار تھا ایک روز کوئی
آشنا بتقریب ماتم پرسی آئے حسب معمول حرف تعزیت زبان پر لائے ایک نے پوچھا
مرحومہ کے فراق مین کیونکر گذرتی ہی خوشدامن تیری اب یہان کیون رہتی اور کیا کرتی ہی کہنے لگا
کیا پوچھتے ہو جورو کا نہ دیکھنا چندان دشوار نہین مرگئی تو مقام صبر ہی پر خوشدامن کی تنگ دلی
مہر سے نہایت شاق اور دلپذیر ہی مثنوی لٹ گیا پھول خار باقی ہی ٭ اٹھ گیا گنج مار باقی
روے اعدا کی دید سے بہتر ٭ سر کا چڑھنا ہو نوک نیزہ پر ٭ ایک دشمن کبھی ہو تو جان سے
مار ٭ چھوٹ جاوین اگرچہ دوست ہزار ٭

## سولھوین حکایت

یاد دارم کہ در ایام جوانی گذر داشتم بکوئے و نظر با مہروئے در تموز
کہ حرورش دہان بخوشانیدے و سمومش مغز استخوان بجوشانیدے
از ضعف بشریت تاب آفتاب ہجیر نیاوردم و التجا بسایہ دیوارے
کردم مترقب کہ کسے حر تموز از من ببرد آبے فرو نشاند کہ ہمین ناگاہ

از ظلمت دہلیز خانہ روشنائی بتافت یعنی جمالے کہ زبان فصاحت
از بیان صباحت او عاجز آید چنانکہ در شب تارے صبح بر آمد یا آب حیات
از ظلمات بدر آمد قدحے برفاب در دست گرفتہ و شکر دران ریختہ
و بعرق گلش آمیختہ ندانم کہ بگلابش مطیب کردہ بود یا قطرۂ چند از
گل رویش دران چکیدہ فی الجملہ شربت از دست نگارینش بر گرفتم
و بخوردم و عمر از سر گرفتم شعر ظما بقلبی لا یکاد یسیغہ رشف الزلال و
لو شربت بحورا قطعہ خرم آن فرخندہ طالع را کہ چشم بر چنین
روا وفتد ہر بامداد مست مے بیدار گردد نیم شب مست ساقی روز
محشر بامداد نموز نبیانش گذشت حرور بالضم گرما اور بالفتح ہواے گرم جو رات کو
چلے از مؤید و منتخب حرارۃ بالفتح و حرور بالضم مصدر ہے بمعنی گرم شدن روز تین باب سے
آیا ہے ضرب یضرب اور سمع یسمع اور نصر ینصر سے از صراح زبان ہندی مین لو کہتے ہین از نفائس
خوشانیدن بمعنی خشک کرنا از شکرستان متعدی ہے خوشیدن کا بمعنی خشک ہونا از
برہان سموم بالفتح باد گرم کشندہ از منتخب کہتے ہین باد سموم جس اندام کو پہونچے خشک اور
سوختہ کر دیوے آدمی اور چارپا اس سے ہلاک ہو جاوے از مؤید بالضم ہواے گرم جو دن کو
چلے چنانچہ کہتے ہین یوم مسموم سمائم جمع اور ابو عبیدہ کہتا ہے کہ السموم بالنہار وقد تکون باللیل
والحرور باللیل وقد تکون بالنہار از صراح مغز فارسی لب و مخ دونون بالضم عربی گودا ہندی
استخوان فارسی عظم عربی ہڈی ہندی جوشانیدن متعدی ہے جوشیدن کا اوٹانا
ضعف بالضم سستی و ناتوانی بدن خلاف قوت یا بالفتح سستی راے و نقصان عقل
و بالضم سستی و ناتوانی از منتخب قولہ ضعف بشریت اقول اصل خلقت انسان کی
ضعیف ہے چنانچہ جناب باری تعالی قران شریف کے پانچوین پارہ کے اوائل مین فرماتا ہے خلق
الانسان ضعیفا تاب بمعنی طاقت و توانائی از غیاث مثال بیت دلے جے باید و صبرے کہ
آرد تاب دیدارش فغانی کردلے داری تو باش اینجا کہ من رفتم از جہانگیری دوسری مثال
بیت من تاب ندارم کہ کشم در بغل اورا کان بیت نکلے دارد من سینۂ افگارم از شکرستان

آفتاب بمعنی تابش از برہان تجھیر گرمی دوپہری از منتخب التجا پناہ آوردن از منتخب اصل
اسکی لجا ہی بمعنی پناہ گرفتن از صراح مترقب صیغہ اسم فاعل کا ہی باب تفعل سے مصدر اسکا ترقب بمعنی
چشم داشتن از منتخب و کنز و غیاث پس مترقب بمعنی امیدوار حرا بالفتح و تشدید را آگ جملہ گرمی از غیاث بحرف
بیانش گذشت قولہ برآورد آبے فرونشاند بعض نسخہ مین برد و باد یہ آتش بن فرونشاند ہو قولہ کے
نزدیک نسخہ اول صحیح اور برد آب یہین اضافت مقلوب بھی جیسا کہ مختار بعضے شارحین کا ہی
درست فرونشاندن بمعنی بجھانا قولہ ہمین ناگاہ اقول لفظ ہمین مخفف ہی ہم این کا اور
اشارہ ہی اس چیز سے جو خاطر مین ملحوظ ہو چنانچہ صاحب غیاث لکھتا ہی اور ناگاہ و ناگہان
بمعنی یکایک پس ہمین ناگاہ بمعنی فی الفور بجہد و قصد ہی ظلمت بالضم بمعنی تاریکی اور ظلمات ثلثہ
ظلمت شکم و رحم و مشیمہ اور بعضے بجائے مشیمہ کے پشت کہتے ہین از منتخب دہلیز وہ راہ جو
درخانہ سے تا صحن خانہ ہو اسکو بالان بفتح بائے موحدہ بھی کہتے ہین از برہان عربی مین [illegible]
اور ہندی دیوڑھی کہتے ہین از لغات فصاحت بیانش گذشت صباحت خوبروئی
و سفیدی رنگ انسان ضد ملاحت از غیاث آب حیات بیانش گذشت ظلمات
بضم و فتح لام جمع ہی ظلمت کی اور نظم مین بضرورت شعری بسکون لام بھی جائز ہی از غیاث و بدا
و بہار عجم و فتیل برفاب اسمین اضافت مقلوب ہی یعنی آب برف ہندی مین برف کا
جھلا ہوا پانی قولہ بعرق گلش اقول جاننا چاہیے کہ لفظ گل اگر مضاف اور مضاف الیہ اسکا
کوئی درخت ہو تو اسی درخت کا پھول مخصوص ہوگا اور اگر بلا اضافت ہو تو مراد اس سے
گل سرخ ہوگا جسکو عربی مین ورد اور ہندی مین گلاب کا پھول کہتے ہین پس مطابق اس کلیہ کے
چاہتا ہی کہ عرق گل سے مراد گلاب ہو لیکن فقرۂ آئندہ مین جو یہ عبارت ہی کہ ندانم کہ بگلابش مطیب
کردہ بود اس عبارت سے عرق گل سے مقصود گلاب نہین ہو سکتا والا باوجود اظہار اس بات
کے کہ شربت مین گلاب ملا تھا پھر یہ کہنا کہ مین نہین جانتا کہ اسمین گلاب ملایا تھا یا اپنا
پسینا محض سخن بیہودہ ہی پس مؤلف کے نزدیک [illegible] کے گل بمعنی بہتر و خوب بھی آیا ہی
چنانچہ صاحب غیاث اللغات لکھتا ہی کہ اس جگہ عرق گل سے مراد عرق خوشبودار ہی مطیب
خوشبودار کردہ شدہ از غیاث مطیب بفتحتین تشنگی و لت سند شدن از منتخب و غیاث

بفتح یاء تحتانی صیغہ واحد مذکر نفی فعل مضارع معلوم باب کاد یکاد سے کہ منجملہ ابواب شاذ
ثلاثی مجرد سے ہے مصدر اسکا کود ہے بمعنی قریب الوقوع ہونا کسی کام کا از صراح باز رکھنا از منتخب
و باہنا از کشف یسیغ بضم یاء تحتانی صیغہ واحد مذکر غایب مضارع معروف باب افعال سے
مصدر اسکا اساغۃ بالکسر بمعنی گوارانیدن شراب قولہ تعالی یتجرعہ ولا یکاد یسیغہ یہ آیۃ
تیرہویں پارہ کے چودہویں رکوع اور سورہ ابراہیم میں واقع ہے یا وہ اسکا سوغ بالفتح باب نصر ینصر
اور ضرب یضرب دونوں سے آیا ہے بمعنی فرو شدن و فرو بردن شراب بگلو باسانی لازم و متعدی
دونوں از صراح روان کردن از کشف روانی و گوارائی از غیاث و مدار رشف بالفتح مصدر ہے
باب نصر ینصر اور ضرب یضرب سے بمعنی مکیدن از کشاف لغات از صراح و منتخب زلال بالضم
آب خوش از منتخب و صراح آب صاف و شیرین و بعض کہتے ہیں جہاں برف بہت گرتی اور جمع
ہوتی ہو وقت پگھلنے اُس برف کے فصل شگفتہ نکلتا ہے آب زلال وہی ہے اور وہ آب مخصوص
واسطے بادشاہوں کے لیجاتے ہیں اور ایک کیڑا برف میں پیدا ہوتا ہے کہ پیٹ ہی پر از آب اور
اس پانی کو آب زلال کہتے ہیں اور اُس کیڑے میں اندک حیات اور حرکت مذبوحی ہوتی ہے از لطایف
وہ کیڑا ایسا ایک بالشت کے موٹا اور ایک پردہ ہے پر از آب صاف چونکہ عرب میں آب شیرین کمیاب
ہے ہر موسم عرب اُس کیڑے کو نچوڑ کر اُسکا پانی کہ نہایت سرد و شیرین ہوتا ہے پیتے ہیں اور مجازا
ہر آب شیرین کو کہتے ہیں از غیاث و حیوۃ الحیوان نشرب صیغہ واحد متکلم ہے باب سمع
یسمع سے مصدر اسکا شرب بہ سہ حرکت بمعنی آشامیدن و خوردن آب و مانند آن اور زجاج
و ابو عبیدہ بالفتح مصدر اور بالضم و بالکسر اسم مصدر ہے از صراح و منتخب و تاج مجرد و اسکی مجا
نیلوں جمع ہیں نہر بالفتح کی از صراح قولہ رشف الزلال مختار صاحب شکرستان کا یہ ہے
لفظ رشف کہ رش بالفتح بتشدید شین معجمہ بمعنی چکیدن ہے مؤلف کے نزدیک رشف
بمعنی مکیدن مناسب کیونکہ شرب کے مقابلہ میں چکیدن درست نہیں اور معنی اس بیت
یہ ہیں کہ پیسے والا اس طرح کی پیاس ہے کہ نزدیک نہیں ہوتا کہ آسودہ کرے اسکو پینا
آب زلال کا اگرچہ پی جاؤں میں تمام دریا کو ختم ہمیں پاشش ایشت فرخندہ بضم ثالث
مبارک و میمون از بہار بفتح سوم بمعنی زیبا خندہ اور بمعنی مبارک بھی آیا ہے از موید قولہ

مست ہی آہ اقول مست عبارت ہی مخمور سے کہ بسبب نشہ شراب کے بے خبر وبیہوش ہوا ور
صاحب کشف اللغات لکھتا ہی کہ مستی باصطلاح متصوفہ عبارت ہی حیرت اور ولولہ سے کہ مشاہدۂ
جمال دوست سالک صاحب شہود کو حاصل ہوا ور صاحب بہار عجم اور برہان قاطع لکھتا ہی کہ مستی
مقابل ہوشیاری اور ایک حالت ہی کہ ہر خون کو وقت ہیجان شہوت کے ہوتی ہی مثل کبوتر وطاؤس
وغیرہ کے یہ بھی ماخوذ ہی معنی اول سے اور باصطلاح شعرا بمعنی آرزومندی وعاشقی ہیں مست سے
مراد وہ شخص جو شراب ظاہر سرشام پیوے خمار اسکا وقت نصف شب ٹوٹے اور بعد مرنے کے
اسپر خدا کا غضب ٹوٹے اور مست ساقی سے مراد وہ شخص جو محبت اور عشق الٰہی پیکر لذات
فانی دنیا سے بیہوش ہو قیامت کے دن شراب طاہر پیکر حوران بہشت کی صحبت کا مزہ لوٹے
ترجمہ یاد رکھتا ہوں کہ ایام شباب میں ایک کوچہ میں میرا گذر تھا اور ایک محبوب منظور نظر
تھا گرمی کے موسم میں ایسی لو جسکی لپیٹ سے مارے پیاس کے کانٹے پڑ گئے تھے زبان میں
اسکی لو سے گودا پانی ہو کے گھلتا تھا استخوان میں ضعف بشریت سے جی سنسنایا دوپہر کی
دھوپ کی تاب نہ لایا ایک دیوار کے سایہ میں پناہ پایا اسوقت یہ آرزو تھی کہ کوئی حرارت
اس تپش کی ٹھنڈے پانی سے بجھا دے تو جان میں جان آوے یکایک اس مکان کی دہلیز
تاریک سے ایسی روشنی دکھی گویا ساونوں کی گھٹا میں بجلی چمکی یعنی ایک صاحب جمال حسن میں کمال
جسکی خوبصورتی کے بیان میں زبان ناطقہ لال جیسے اندھیری رات میں سفیدۂ صبح روشن ہو یا
یا ظلمات میں آب حیات ظاہر وشایان بیت حور سے آنکھ پیچ چڑھا میں دونوں اسکے
کٹورے کی صفائی آوند یادمیں دونوں اک ایک کا سہ پانی برف کا بھرا قند مصفا اسمیں گھلا ہوا
عرق خوشبودار ملا ہوا ہاتھ میں لیے نکل آیا خدا جانے اس شربت میں گلاب ملا تھا یا کوئی قطرہ
اسکے گل رخسار کا ٹپکا تھا مختصر کہ شربت اسکے دست مبارک سے میں نے لیکر پیا اور حشفہ
اپنی زندگانی کا اسی دن سے کیا بیت پیاس سے دل میں وہ شعلہ کہ جہان کے دریا گر میں
پی لیتا تو اڑ جاتا وہ سیماب کی طرح قطعہ نیک طالع ہی وہی جسکی کہ آنکھ صبح صادق ایسے
چہرہ پہ پڑے مست جی کا جاگے آدھی رات کو مست ساقی کا قیامت کو اٹھے

## سترھوین حکایت

سالے محمود خوارزم شاہ با خطا برائے مصلحتے صلح اختیار کرد بجامع کاشغر درآمدم پسرے دیدم نحوی در غایت اعتدال و نہایت جمال چنانکہ در امثال گویند رباعی معلمت ہمہ شوخی و دلبری آموخت * جفا و ناز و عتاب و ستمگری آموخت * من آدمی بچنین شکل و خوی و قد و روش * ندیدہ ام مگر این شیوہ از پری آموخت * مقدمہ نحو زمخشری در دست و ہمی خواند ضرب زید عمراً و کان المتعدی عمرو * گفتم اے پسر خوارزم و خطا صلح کردند و زید و عمر را خصومت ہنوز باقیست بخندید و مولدم پرسید گفتم خاک شیراز گفت از سخنان سعدی چہ داری گفتم قطعہ بلیت بنحوی یصول مغاضبا * علی کزید فی مقابلۃ العمر * علی جر ذیل لیس یرفع راسہ * و ہل یستقیم الرفع من عامل الجر * خوارزم نام ایک شہر کا ہے ترکستان میں از برہان ملک ترکستان کو بھی خوارزم کہتے ہیں از مؤید و کشف خطا ایک شہر ہے ترکستان میں مشک خیز منسوب بخوبرویان از مؤید و کشف قولہ با خطا اقول بعض نسخہ میں با خطائے باضافہ یائے نسبتی ہے مؤلف کے نزدیک بے اضافہ صحیح اور قبل اسکے لفظ شاہ مقدر یعنی بادشاہ خطا جامع دو معنی ہیں جہان و جمع شدن از غیاث کاشغر نام شہر کا ترکستان میں ہے کہ وہان کے لوگ خوبصورت ہوتے ہیں از برہان و دو شہر نزدیک ختن کے ہے از مؤید و کشف درمیان توران و ترکستان و چین کے ہے از غیاث قولہ درآمدم اقول جس سال کہ سلاطین خوارزم و خطا میں صلح ہوئی اس سال کی خصوصیت اور کاشغر میں جانے کی بابت ظاہر یہ معلوم ہوتی ہے کہ متوسط صلح کے شیخ مرحوم تھے اور بطریق رسالت شاہ خوارزم کے بادشاہ خطا کے حضور میں گئے اور بعد صلح کے ہنگام معاودت کاشغر میں وارد ہوئے اعتدال اس جگہ مراد ہے تناسب اعضا سے امثال جمع ہے مثل بالکسر کی بمعنی مانند کا اور بھی جمع مثل بفتحتین کی بمعنی داستان و قصہ ہائے مشہور از منتخب شوخی بمعنی بیباکی و طراری و عیاری از برہان و لغت محمد شفیع شیرازی دلبری بیانش گذشت آموخت صیغہ ماضی ہے آموختن سے بمعنی سیکھنا و سکھانا کہ لازم و متعدی دونوں آیا ہے از بہار عجم و غیاث جفا و ناز و عتاب بیان انکا اوپر گذرا شکل بالفتح صورت و مانند و بالکسر ناز و کرشمہ از کشف

خو بالضم سرشت ونہادت وطبیعت ازبرہان قد بیانش گذشت ازغیاث خرامیدن وسبقت گرفتن ورفتار
وماننده ازبرہان وش بکسر ادر رفتار وطرز شیوه بروزن میوه ناز وکرشمہ وطور وعمل وطرز وروش
وقاعده وقانون وہنر وکمال وخودنمائی وزیبائی ازبرہان مقدمہ نحو زمخشری نام کتاب کا
علم نحو مین تصنیف جار اللہ زمخشری صاحب تفسیر کشاف ومفصل واساس اللغت زمخشر بفتحتین ایک
قصبہ ہی مضافات خوارزم سے ازغیاث زید نام ایک مرد کا ازمنتخب وصراح عمرو بالفتح وسکون میم
نام ایک مرد کا اسکے آخر مین بحالت رفع وجر کے واو زائده لکھنا ضرور ہی تاکہ فرق ہو درمیان اسکے
اور عمر بالضم وفتح میم کے کہ نام خلیفہ ثانی ہی اور بحالت نصب مین واو لکھنا ضرور نہین ازمنتخب
وشرح شافیہ وغیاث وغیره مولوی معنوی اپنی مثنوی مین بتقریب اسبابت کے کہ سخن اگر سننے والے
کی طبیعت سے ناموافق ہو تو ذہن نشین نہین ہوتا لکھتا ہی کہ ایک شاگرد نے اپنے استاد سے
اس مثال مین پوچھا کہ عمرو کو زید نے کیون مارا جواب دیا کہ غرض مارنے کی بیان سے نہین ہی اور
لازم نہین کہ زید نے عمرو کو مارا ہو بلکہ واسطے دریافت اعراب فاعل ومفعول کے یہ مثال وضع کی گئی ہی
شاگرد حجت کرنے لگا کہ البتہ کوئی وجہ مارنے کی بیان کرنا چاہیے استاد نے جب اعوجاج اسکے
طبیعت کی دیکھی کہا کہ عمرو نے واو زائد کو چرا لیا تھا زید کو اس چوری پر غصہ آیا لہذا اسنے عمرو کو مارا
یہ وجہ سنکر شاگرد بولا کہ اب البتہ قبول کرتا ہون ازخیابان متعدی صیغہ اسم فاعل کا ہی باب
تفعل سے مصدر اسکا تعدی بتشدید دال مکسوره بمعنی ستم کرنا کسی پر اور گذرنا کسی چیز کا ایک جگہ
طرف دوسرے کے ماده اسکا عدا ہی باب نصر ینصر سے ازصراح بمعنی تجاوز کرنے والا اپنی حد سے
اور باصطلاح علم صرف وه فعل جسکے معنی فاعل سے تجاوز کرکے مفعول سے تعلق پکڑین ضد اسکا لازم
کہ معنی اسکے صرف فاعل پر تمام ہوتے ہین ازغیاث قولہ خوارزم وختا صلح کردند یعنی ملوک خوارزم
وختا باہمدیگر صلح کردند مولد عربی زاد بوم فارسی جنم استھان ہندی بلیت صیغہ واحد متکلم
ماضی مجہول مصدر اسکا بلا ہی باب نصر ینصر سے بمعنی کسیکی آزمایش کرنا ایذا رسانی سے
خواه نعمت اپنی سے ازشرح نصاب رحمت ومحنت ازصراح نعمت ازمنتہی اللغات نعمت وزحمت
ازکنز قولہ نحوی اقول اسمین یاء نسبت ہی اور نحو نام ایک علم کا ہی اس علم کی کتابون
مین ایسے قاعدے مقرر ہین جسکے جاننے سے کلام عرب کے ہر لفظ کے آخر کا اعراب صحیح معلوم ہوتا ہی

واضع اس علم کے جناب امیر علیہ السلام تھے اور نحوی اسکو کہتے ہین جو عالم و مجتہد اس علم کا ہو مثل
سیبویہ واخفش و فراء واصمعی وابن سکیت وابن مالک وابن ہشام وازہری وابن حاجب
وعبد القاہر وغیرہم اور مجازاً متعلم کو بھی کہہ سکتے ہین اس جگہ یہی معنی مقصود ہین یصول واحد مذکر غائب
مضارع معروف باب نصر ینصر سے مادہ اسکا صول ہے بمعنی زیادتی وحملہ کرنا از صراح مغاضب
اسم فاعل باب مفاعلت سے بمعنی کسیکے ساتھ غصہ کرنا از منتخب مادہ اسکا غضب
بفتحتین باب سمع یسمع سے بمعنی خشم گرفتن از صراح مغاضبا منسوب ہے بسبب اسکے کہ حال ہے
ضمیر فاعل کا جو یصول مین ہے علی بفتحتین عین ولام وتشدید یاے تحتانی بمعنی برین مقابلہ
دو کتاب کو بایکدیگر راست کرنا از صراح ایک کا ساتھ دوسرے کے برابری کرنا اور رد و بدل کرنا
اور برابر ہونا از منتخب عمر وبفتح عین وسکون میم منہ بضم میم وعین وفتح میم جر بفتح جیم وتشدید راء
مہملہ بمعنی کشیدن وحرکت زیر از منتخب وغیاث کشیدن واخذ کردن یعنی بجا پلو یعنی شیرین پانی
کسی سے کوئی چیز لینا از زبان انیس بیانش گذشت یرفع مضارع معروف مصدر اسکا
رفع بسکون میم بمعنی بلند اشتن باب فتح یفتح سے از صراح ہل کلمہ استفہام ہے بمعنی آیا چنین باشد
از غیاث ومصطلحات ولطائف بمعنی نیست وبدرستی از منتخب یستقیم فعل مضارع معلوم
مصدر اسکا استقامت باب استفعال سے بمعنی سیدھا کھڑا ہونا از منتخب راست ہونا از غیاث
مادہ اسکا قیام ہے باب نصر ینصر سے قولہ تعالی فاستقیموا الیہ ای فی التوجہ الی اللہ تعالی دون الالہۃ
از صراح عامل جر سترہ حرف ہین بلبیت با وتا وکاف ولام وواو ومنذ ومذ خلا: رب حاشا
من عدا فی عن علی حتی الی قولہ علی جر زید اختیار شارح سروری اور فاضل مشرقی کا بجاے زید کے
ذیل بمعنی دامن ہے اور اکثر نسخون مین خصوص نسخہ منطبعہ حال میں جو باہتمام وتصحیح مولوی محمد حسین صاحب
کے منطبع ہوا ذیل ہے چنانچہ لکھتا ہے کہ الراس بسکون الہمزہ مفعول یرفع ای حال کونہ علی جر ذیل لا ینظر و
لا یلتفت الی احد بل علی التبختر والکبریا یعنی بلند نہین کرتا اپنا سر یعنی کسیکی طرف نظر نہین کرتا بلکہ
بنازو تکبر وبے پروائی دامن کشان جاتا ہے جیسا کہ عادت بے پروایان ومتکبران کی ہے اور مصرع ثانی
مین لفظ ہل استفہام انکاری ہے اور رفع وجر کے دو معنی ہین ایک بعید یعنی رفع راس وجر ذیل بمعنی لغوی
دوسرا قریب یعنی اعراب مخصوص اور اس جگہ مراد وہی معنی بعید ہے انتہی اقول تبختر سے دامن کشان چلنا

سر جھکانے سے کچھ مناسبت نہین رکھتا بلکہ کبر و نخوت کی صورت مین سر بلند چلتے ہین پس تاویل رفع و جر
بمعنی بعید مضمون حکایت سے نہایت بعید او شارحین مذکورین اس بعید سے سوا شیخ مرحوم کا
سمجھے نہین وہ الا تاویلات دور از کار نکیتے مؤلف کے نزدیک مراد نحوی سے وہ طالب العلم جو طالب
اور مراد جر زید سے بتکرار پڑھنا ضرب زید عمرا کا اور ضمیر راسہ کی راجع طرف اسی طالب العلم کے اور رفع
مراد رفع راس اور عامل جر سے مقصود وہی شخص ہے پڑھنے والا ضرب زید عمرا کا جو بکمال شوق و توجہ اسکے پڑھ رہا تھا
سر نہ اٹھاتا تھا چنانچہ بسط الباب اشعار فارسی کے مضمون سے جو آئندہ مذکور ہوا ویگر یا مہ ہے اسی قطعہ کا ہیولا ہے
پس معنی اس قطعہ کے یہ ہوئے کہ ایک ایسے نحوی سے کہ دام عشق مین مبتلا ہوا ہے یقین کہ زیادتی و ستم
کرتا ہے مجھپر از روے غضب کے یعنی اسکی بے پروائی غضب ہے ستمگر بے التفاتی سے [illegible]
جو ہے جیسے زید نے عمرو کو مارا اتنی ہی زید کی زمانہ مین مشہور ہے اور بطریق تمثیل کے علم نحو کی کتابون مین مذکور ہے
ضرب زید عمرا کے پڑھنے مین ایسا مشغول کہ سر نہین اٹھاتا ہے واقعی حالت شوق مین جسکا سر لگا رہتا ہے
جھکا ہوا کب اٹھایا جاتا ہے ترجمہ ایک سال کہ سلطان محمود والی خوارزم نے بادشاہ ملک ختا کے
واسطے ایک مصلحت کے صلح اختیار کی مین کاشغر کی جامع مسجد مین وارد ہوا ایک لڑکا طالب العلم
نظر آیا اتنا سب اعضا مین عدیم المثال حسن و جمال مین نہایت کمال چنانچہ بطریق ضرب المثل
کہتے ہین قطعہ سکھلائے گی تجھے شوخی و دلبری تعلیم ٭ جفا و ناز و عتاب و ستمگری تسلیم ٭
یہ ناز و غمزہ و چھلبل کہان ہے انسان مین ٭ ضرور کرتی ہے تجھکو کوئی پری تعلیم ٭ کتاب مقدمہ
نحو زمخشری ہاتھ مین لیے یہی پڑھتا تھا کہ مارا زید نے عمرو کو حالانکہ بیچارہ عمرو مظلوم تھا مین نے
کہا بیٹا بادشاہان خوارزم و ختا نے آپسمین صلح کر لی کیا زید و عمرو مین ابتک جنگ باقی ہے
سنکر ہنسا اور میرا وطن پوچھا مین نے کہا زاد و بوم میرا خطہ شیراز فرحت آباد ہے پھر اسنے پوچھا
کچھ کلام سعدی یاد ہے مین نے اشعار عربی بدیہہ کہکر سنائے جسکا ترجمہ یہ ہے قطعہ مجھسے
اک نحوی کی تیغ ناز نے مارا مجھے ٭ زید نے جون عمرو کو ایک ہاتھ مارا کھینچکر ٭ ایسا ڈوبا ہے وہ
پڑھنے مین اٹھاتا سر نہین ٭ سچ ہے جو خود غوطہ زن ہو کب اٹھا وے اپنا سر ٭ لختی باندیشہ
فرو رفت و گفت غالب اشعار او درین زمین بزبان پارسی ہست اگر بگوئی
بفہم نزدیکتر باشد گفتم مثنوی طبع ترا تا ہوس نحو کرد ٭ صورت عقل از

دل با محو کرده ای و دل عشاق بدام تو صید ، با تو مشغول تو با عمرو زید ، لخت
بروزن بخت بمعنی پاره چنانچه لخت کوه لخت جگر از برہان لخچ بالفتح بمعنی قدرے از ہر چیز
غالب بمعنی چیره و زبردست انتخب سرآمد و پیش آمده از کشف مراد اس سے اکثر مصدر
اسکا غلبہ ہے غلبہ باب ضرب یضرب سے ہے قولہ تعالی وہم من بعد غلبہم سیغلبون [illegible] کہتا ہے کہ
[illegible] مثل طلب اور فراء کہتا ہے کہ لفظ غالب اصل میں غلبہ
تھا بوقت الاضافت [illegible] تا حذف کر دیا گیا ہے انتہی قولہ [illegible] باشد یعنی اس جماعت کے
تا شامل [illegible] کلموا الناس علی قدر عقولہم زیادہ ہے یعنی گفتگو کرو تم لوگوں سے بقدر
انکی عقل کے قولہ طبع ترا تا ہوس نحو کرد ، اقبال کردن بمعنی اقبال آوردن و نیز از برہان [illegible]
کردن و بمعنی پیشدستی آیا ہے چنانچہ شعر نظامی کا ہے بیت خیال ہر کسی پیش کسے میکند
مرا خوان خیال پیش [illegible] شارح کی طبع ترا میں لفظ را کو زائد سمجھکر لفظ کرد کو بمعنی کیا
[illegible] ترجمہ وہ لڑکا کم استعداد تھا اشعار عربی سے [illegible]
نحو میں [illegible] جب طالب [illegible] نہ آیا تو کہنے لگا کہ اکثر اشعار اسکے اس نواح میں بزبان فارسی
مشہور ہیں اگر کچھ [illegible] یاد آوے اسوقت میں [illegible] اشعار موزون کرسکتا ہے
مثنوی جب سے ہوئی تجھکو تمنائے نحو ، عقل کی صورت ہوئی ہے دل سے محو ، دام میں
تیرے دل عاشق ہیں صید ، اور تو محبوب تیرا عمرو زید ، بامدادان که عزم سفر مصمم
شد گفته بودندش که فلان سعدیست دوان آمد و تلطف کرد و تا
سف خورد که چندین مدت چرا نگفتی تا شکر قدوم بزرگان را بخدمت میان
ببستمی گفتم با وجودت زمن آواز نیاید که منم گفتا چه شود اگر درین خطه
روزی چند برآسایی تا بخدمت مستفید گردیم گفتم نتوانم بحکم این حکایت
مثنوی بزرگی دیدم اندر کوهسارے ، قناعت کرده از دنیا بغارے
چرا گفتم بشهر اندر نیایی ، که بارے بند از دل برکشایی ، بگفت آنجا
پری رویان نغز اند ، چو گل بسیار شد پیلان بلغزند ، این بگفتم و بوسه چند
بر سر و روی یکدیگر دادیم و وداع کردیم مثنوی بوسه دادن بروی

ودست چہ سود ٭ ہم دران لحظہ کردش پدرود ٭ سبب گوئی وداع یاران کرد ٭
بلاے ازین نیمہ سرخ وزان روز زرد ٭ شعر ان لم اصف یوم الوداع تاسفا ٭
الحسبونی فی المودۃ منصفا ٭ بامدادان بیاس گذشت معصم صیغہ اسم مفعول کا ہی
باب تفعیل سے تعصیم مصدر بمعنی خالص کردن واستوار کردن از غیاث گذشتن دکار و در
عزیمت از صراح معصم ومصمم بمعنی مستقر عربی قرار یافتن فارسی شہر ہا [illegible] از ثقات [illegible]
بیان اسکا اوپر گذرا دوان بمعنی دوندہ از بیان [illegible] شہر [illegible]
یعنی دوڑتا ہوا لطیف [illegible] است وقدوم بیان اسکا اوپر گذشت اس جگہ قدوم
بمعنی [illegible] قولہ تا شکر قدوم بزرگان را آہ اقول اس جگہ لفظ را قائم مقام اضافت کا ہی
یعنی پہلے اور تقدیر اس فقرہ کی یہ ہی کہ براے شکر قدوم بزرگان اور بزرگان سے
مراد شیخ مرحوم اور الف ونون جمع واسطے تعظیم کے ہی قولہ میان بستہ اقول میان بستن
وکمر بستن کنایہ ہی اختیار کرنے اور کسی کام مین قوی دل ہونے اور اہتمام کرنے سے از برہان
کنایہ ہی خدمت مین کھڑے ہونے سے از مؤید قولہ خطہ بعض نسخہ مین بجاے خطہ کے
بقعہ ہی اور خطہ بکسر اول وتشدید طا معروف ہی شہر کلان کو کہتے ہین از غیاث وصراح ومنتخب
واللطائف ودیار اور بقعہ بمعنی سراے وخانہ مستعمل ایضاً اقول اس جگہ خطہ سے مراد
کوہسار وکوہستان اُس زمین کو کہتے ہین جہان پہاڑ بہت ہون از برہان وشمس اللغات
قناعت راضی ہونا اندک چیز پر از غیاث وصراح وغیرہ قولہ قناعت کرد از دنیا بغار
یعنی از دنیا کنارہ کش شدہ بغار سے قناعت کرد قولہ چرا گفتم آہ اقول اس جگہ لفظ
چرا بضرورت شعری مقدم ہوا ہی یعنی گفتم کہ چرا شہر بنائی [illegible] بالفتح لفظ فارسی ہی خوب و
شایستہ اور چیز کہ [illegible] مین [illegible] معلوم ہوا اور بمعنی چیست وچا بکسر از برہان مؤید لغزیدن
وتشدید [illegible] زبان [illegible] یعنی [illegible] از پیش بدر رفتن وافتادن از برہان زل وزلل عربی پھسلنا [illegible]
[illegible] پدرود بہار فارسی بروزن فرسود بمعنی سلامت اور بمعنی وداع بھی آیا ہی از
برہان بضم باے تازی وتبدیل بالکسر وداع وترک گفتن از مؤید وبہار عجم وغیاث قولہ پدرود
شارح سروری لکھتا ہی کہ بعضون نے بباے تازی زاید تصحیح کرکے لکھا ہی کہ درود بالضم بمعنی تحیت

کروں ہی اقول درود بمعنی تحیت اس مقام میں گنجایش پذیر نہیں اور پدرود کی عدم صحت اور درود کی صحت و ترجیح کی کوئی وجہ معلوم نہیں ہوتی قولہ سبب گوئی آہ اقول مطلب اس بیت کا یہ کہ گویا سیب بوستان کی جدائی کے سبب عجب طرح کے کرب میں ہی ایک طرف چہرے پر شدت درد جگر سے سرخی آئی ہی دوسری طرف غم فراق سے زردی چھائی ہی ان حرف شرط لم اثبت صیغہ واحد متکلم بات یبیت سے بوت اسکا مصدر باب نصر بیضر سے ضمیر متکلم فاعل تو ام الوداع مضاف مضاف الیہ ملکر مفعول فیہ ہوا لم اثبت کا تاسفا حال لا تحسبونی نفی فعل مضارع نون وقایہ کا یا سے متکلم مفعول فی المودة جار مجرور متعلق فعل کا منصفا مفعول ثانی مطلب اس شعر کا یہ کہ بروز رخصت یار کے جو مرا دم نکل گیا کمال افسوس ہی کہ ہمیشہ رنج و غم فراق کا سہا نہیں جاتا مجھکو حق دوستی میں منصف نہ سمجھو کہ میں عاشقوں میں ہو گیا ہوں کیونکہ قابل باقی نرہا **ترجمہ** ایک درویش کو جو قصد سفر کا مقرر ہوا سامان روانگی ہونے لگا شاید کسی نے اُس سے کہدیا کہ وہ سعدی جس سے تو ہمکلام تھا سنتے ہی وہ دوڑا آیا بہت مہربانی کی اور میری مفارقت کا افسوس کرنے لگا کہ ہو اتنے دن آپ نے کیوں نکہا کہ میں سعدی ہوں تا آپکی تشریف آوری کی شکرگزاری میں واسطے خدمت کے حاضر رہتا تب مین نے کہا مع تیرے آگے مجھے طاقت نتھی جو کہتا میں ہوں کہنے لگا کیا خوب ہو اگر اس شہر میں چند روز آپ استراحت فرما دیں تا کہ ہم سب خدمت میں حاضر رہکر فائدے اٹھا دین میں نے کہا کیا کروں مجبور ہوں بموجب اس حکایت کے معذور ہوں **مثنوی** کسی بزرگ کو کوہستان میں دیکھا قناعت کرکے بیٹھا غار میں تھا کہا میں نے اگر تو شہر میں آئے تو تیرا قفل دل ایکبار کھل جائے کہا وانکے حسین لین مجھکو الجھائے کہ کیچڑ میں تو ہاتھی بھی پھسل جائے یہ کہکر آپس میں پیشانی ورخسار کے بوسے لیے دیے اور رخصت ہوئے **مثنوی** فائدہ کیا جو دوست نے دوست کا بوقت ہجرت کے لیے کوئی بوسا لیا سیب کا منہہ ہجر یار سے زرد ہو غم سے ہی سرخ یا ہی دل میں درد **شعر** ہائے رخصت ہی کے دن یار و میں کیوں مرنگیا مجلس عشق میں اب جانے کے قابل نرہا

## اٹھارھوین حکایت

خرقه پوشے در کاروان حجاز همراه ما بود یکے از امراے عرب مر او را صد دینار
بخشید تا نفقهٔ عیال کند دزدان خفاجه ناگاه بر کاروان زدند و پاک ببردند
بازرگانان گریه و زاری کردن گرفتند و فریاد بیفائده خواندن **بیت**
گر تضرع کنی وگر فریاد ؛ دزد زر باز پس نخواهد داد ؛ مگر آن درویش که بر قرار
خویش مانده بود و تغیرے درو نیامده گفتم مگر آن معلوم ترا نبردند گفت بلے
ببردند ولیکن مرا با آن الفتے چنان نبود که بمفارقت آن خسته دل باشم
**بیت** نباید بستن اندر چیز و کس دل ؛ که دل برداشتن کاریست مشکل ؛
خرقه بیانش گذشت حجاز بالکسر بر وزن نیاز نام ایک ولایت کا ہے عربستان میں از برہان مکہ و مدینہ
و طائف اور دوسرے کئی شہر جو درمیان زمین نجد اور غور کے واقع ہیں از منتخب خفاجه بالفتح
و جیم فارسی بر وزن سراچه اور بعضے بتشدید ثانی بھی کہتے ہیں ایک قوم راہزن و قطاع الطریق ہے
عرب میں از برہان بجیم تازی ایک قبیلہ ہے بنی عامر سے کہ انمیں اکثر راہزن ہیں از منتخب قول بر
کاروان زدند اقول زدن کئی معنی میں مستعمل ہے اس جگہ بمعنی تاخت کردن مناسب یعنی بر کاروان
شبخون زدند پاک بردند یعنی سب لیگئے اور کچھ نہ چھوڑا از برہان در لغت پاک فریاد خواندن
کنایہ ہے داد خواہ ہونے اور استغاثہ کرنے سے از برہان تضرع بیانش گذشت فریاد آواز بلند
مظلومان از برہان باز پس و واپس فارسی ہے جو عربی پھیرنا ہندی از نفائس قرار بمعنی آرام
از منتخب آرامگاہ از تاج و کشف و مؤید تغیر از حالی بحال گشتن از منتخب معلوم بیانش گذشت
خسته دل بمعنی آزرده **ترجمہ** ایک خرقہ پوش قافلہ حجاز میں ہمارے ساتھ تھا عرب کے
کسی امیر نے اسکو سو دینار عطا کیے تا کہ روزی اپنے عیال کی کرے یکایک خفاجہ کے چوروں نے
قافلہ پر چھاپا مارا ایسا لوٹا کہ ایک تنکا نہ چھوڑا اہل قافلہ مال کے غم میں رونے لگے بیفائدہ آہ و
واویلا کر کے جان کھونے لگے **بیت** کتنا ہی روئے یا مچاوے شور ؛ پھیر دیگا نہ مال تجھکو چور ؛
مگر وہ درویش صلاحیت کیش بحال خویش رہا اسکے استقلال میں کچھ فرق نہ آیا میں نے
پوچھا کیا تیرے درہم و دینار چور نہ لیگئے چھوڑ گئے کہا لیگئے لیکن کچھ میرے دلپر داغ نہ دیگئے
یعنی مجھکو مال سے اتنی الفت نہ تھی جو اسکے جانے سے میرے دل کو کلفت ہوتی **بیت**

دود بالضم بمعنی دھوان جسکو عربی مین دخان و بخار کہتے ہین اور بمعنی غم و اندوہ دودم و نفس از
برہان و مؤید فراق بالکسر ایک دوسرے سے جدا ہونا و جدائی اور بمعنی جدائی بالفتح بھی آیا ہی
از منتخب بالکسر بمعنی جدائی از مؤید مصدر ہی باب نصر ینصر سے از صراح قولہ دود فراق اقول
اس جگہ دود بمعنی غم و اندوہ ہی نہ بمعنی دخان دودمان بمعنی خاندان و خانوادہ و قبیلہ از برہان
و مؤید بھی اور رسنت بیانش گذشت کاج و کاشکی دکاشکے کلمہ تمنا و افسوس ہی یا سے فہم
اور بمعنی سبیل یعنی گھونسا بھی آیا ہی از برہان قولہ دست گیتی آہ اقول گیتی بمعنی دنیا و روزگار
و جہان و عالم اور بمعنی زمین بھی ہی از برہان و سراج و غیاث اور تیغ مفعول ہی بزدی کا اور یا کلمہ
میم متکلم مقدم ہی یعنی تیغ ہلاک بر سرم قولہ اے منم اے حرف ندا کا منادی اسکا صاحب قیم
قولہ کہ خاکم بیکاف و عائیہ یا زائدہ ہی نسرین بیانش گذشت قولہ گردش گیتی آہ اقول
یہان از مقدر ہی یعنی از گردش گیتی اور گل رخشین کنایہ ہی خاربنان سے مراد ان سے ناصحل اسکا
خار بن ہی خاربنان فاضل مشرقی اور صاحب شکرستان لکھتے ہین کہ بضم بار بمعنی درخت
درختان خاردار ہی اور صاحب خیابان لکھتا ہی کہ خاربنان ایک قسم درخت خاردار کا ہی اور خار بن
کی جمع مثل گلبن و سروبن کے کہنا بے سند ہی کیونکہ جمع غیر ذی حیات ساتھ الف و نون کے
قیاسی نہین ہی بلکہ سماعی ہی بیشک کہ سند اسکی کلام اکابر سے نہ ملے صحیح نہین عزم بیانش
گذشت نیست بالکسر و یاے مشدد و لفظ عربی ہی بمعنی قصد از مؤید حاجت و مراد دل از
منتخب جزم بالفتح عزم کرنا کسی کام پر اسطرح کہ اس کام سے نہ پھرے از منتخب قولہ درازم
اسمین در زائد ہی اور بودم بصیغہ متکلم ہی بودن سے کہ بمعنی بچھیدن ہی از برہان لغت اسکی
عربی ہی دوش بمعنی شب گذشتہ از برہان بمعنی روز گذشتہ صحیح نہین از غیاث و شرفنامہ
اس بیت مرزا قلی بلبل کے مضمون سے بھی معلوم ہوتا ہی کہ دوش بمعنی شب گذشتہ ہی
ز ذوق بادۂ دوشین چنان کیفیتے دارم کہ پندارم ہمان یار و ہمان بزم و ہمان دوش است
علی الخصوص اس شعر خواجہ سلمان ساوجی سے بخوبی واضح کہ دوش بمعنی دیروز جیسا کہ بعضون کا
گمان ہی نہین بلکہ بمعنی دیشب ہی سے دوش بر دوش فلک میزنم امروز کہ دوش مستم
از گوے خرابات بدوش آوردند از جہانگیری و یکے بیانش گذشت قولہ سود دریا اقول

اس جگہ لفظ سود بمعنی جشن و شادمانی ہی جیسا کہ اوپر لکھا گیا مراد اس سے سیر دریا بسواری کشتی قولہ
بیم موج یعنی خوف غرق ہونے کشتی کا قولہ نیستے تشویش خار اقول لفظ نیستے بیاے مجہول
یہاں بمعنی نبودے اور اسمین یاے توقع ہی تشویش بیانش گذشت ترجمہ مین نے کہا
یہ مضمون بیت جو تو نے بیان کیا میرا بھی یہی حال تھا کہ ایام شباب مین ایک جوان سے مجھکو خلطہ
بدرجہ کمال تھا اور راستی محبت کی اس مرتبہ کہ میری مردم چشم کا قبلہ اُسیکا جمال تھا اور میری
زندگی کے سرمایہ کا مآل اُسیکا وصال تھا **قطعہ** فرشتے ہوویں فلک پر تو ہوں پر انسان بیچ
تمام روے زمین پر نہ تھا حسین ایسا ❊ حرام اسلیے الفت کی مین نے عالم سے ❊ کہ حشر تک بھی
نہ پیدا ہو مہ جبین ایسا ❊ قضا کار مصداق کل نفس ذائقۃ الموت دفعتاً پانون اُسکی حیات کا
موت کے چہلے مین پھنس گیا کتنی ہی کشش و کوشش کی نہ نکلا اُس دلدل مین پانو فرق
دھنس گیا نعرہ غم فراق جانکاہ کا شور نالہ و آہ کا اُسکے خاندان سے بلند ہوا میرے دل
پر درد کو رنج و الم دوچند ہوا مدت تک مین اُسکے مزار پر مجاور رہا تھا اور اُسکے فراق مین
منجملہ اشعار غم آثار کے یہ دو قطعہ مین نے کہا تھا **قطعہ** پانون مین تیرے چبھا جب کہ اجل کا
کانٹا ❊ کاش پہلے ہی مین اُس روز سے ہوجاتا ہلاک ❊ تا سوا تیرے نہ کچھ دیکھتا مین پر افسوس ❊
جب تلک نسرین و گل جھاڑے سجاتے پہلے ❊ گردش دہر نے منہ پھول سا اُسکا توڑا ❊ کانٹے
اوپر سر خاک اُسکی کے صدہا نکلے ❊ بعد اُسکی جدائی کے مین نے قسم کی اور نیت مستحکم کہ تمام عمر بساط
حرص و ہوا نہ بچھاؤن اور اہل دنیا کی مجلس مین نہ جاؤن **قطعہ** رات جون طاؤس مین نازان تھا
باغ وصل مین ❊ آج ہجر یار مین ہون پیچ کھاتا مثل مار ❊ کیا مزہ ہی سیر دریا مین نہو گر خوف موج ❊
صحبت گل خوب ہی لیکن بڑا موذی ہی خار ❊

## اکیسوین حکایت

یکے را از ملوک عرب حدیث لیلی و مجنون و شورش حال وی بگفتند کہ
باکمال فضل و بلاغت سر در بیابان نہادہ است و زمام اختیار از دست
داده بفرمودش تا حاضر آوردند و ملامت کردن گرفت کہ در شرف

انسانی چه خلل دیدی که خوی بهایم گرفتی و ترک صحبت مردم گرفتی مجنون
بنالید و گفت شعر ورب صدیق لامنی فی وداده ** الم یرها یوما
فیوضح لی عذری قطعه کاج کانان که عیب من گفتند ** رویت
ای دلستان بدیدندی ** تا بجای ترنج در نظرت ** بیخبر
دستها بریدندی ** تا حقیقت معنی بر صورت دعوی گواهی داد
فذلکن الذی لمتننی فیه ملک را در دل آمد جمال لیلی مطالعه کردن
تا چه صورتست که موجب چندین فتنه است پس بفرمودش
طلب کردن در احیای عرب بگردیدند و بدست آوردند و پیش
ملک در صحن سرایچه بداشتند ملک در هیئت او تامل کرد در نظرش
حقیر آمد بحکم آنکه کمترین خدام حرم او بجمال ازو پیشتر بودند و بزینت
بیشتر مجنون بفراست دریافت گفت از دریچه چشم مجنون باید
در جمال لیلی نظر کردن تا سر مشاهدت او بر تو تجلی کند مثنوی
ترا ایدر دمن رحمت نیاید ** رفیق من یکی همدرد باید ** که یاد آرم
قصه بیکو تا بهمه روز ** دو هیزم را بهم خوشتر بود سوز ** قطعه ما مر
من ذکر الحمی بمسمعی ** لو سمعت ورق الحمی صاحت معی ** یا معشر
الخلان قولوا للمعافی ** یالیت تدری ما بقلب الموجع قطعه تندرستان را
نباشد درد ریش ** جز بهمدردی نگویم راز خویش ** گفتن از زنبور
بیحاصل بود ** با یکی در عمر خود ناخورده نیش ** تا ترا حالی نباشد
همچو ما ** حال ما باشد ترا افسانه پیش ** لیلی بفتح لام اول وکسر لام
ثانی و یاء معروف و مجهول دونون صحیح درست نام معشوقه قیس که باعتبار قاعده
عربی شاید اصل مین لیلا ہو کیونکہ مؤنث افعل کا جسکی صفت مین معنی رنگ اور عیب
وغیرہ کے ہون بروزن فعلا آتا ہے چونکہ لیلی سانولی تھی لہذا اس نام سے مسماۃ ہوئی اہل فارس
ہمزہ آخر کا اعتبار نہیں رکھتے لیلا کو بقاعدہ امالہ لیلی بیاء مجہول کیا اور جو کہ انھون کے نزدیک

اکثر جگہ یاء مجہول کو معروف پڑھنا افصح ہی لہذا یاء آخر لیلی کو معروف پڑھتے ہین از غیاث اللغات
بفتح اول اور آخر مین الف مقصورہ بصورت یا معشوقۂ قیس کہ مجنون اسکا لقب تھا از مؤید مجنون
لقب ہی قیس عامری کا از منتخب نام اسکا امرء القیس تھا از مؤید بسبب عشق لیلی و حرکات جنون کے
مجنون مشہور ہوا کہتے ہین مجنون عشق لیلے مین اسقدر مفتون تھا کہ قطار اونٹون کی کہین جاتی تھی
کسی شتربان نے از راہ تمسخر کہدیا کہ فلانے اونٹ پر لیلی محمل نشین ہی مجنون سنتے ہی دوڑا قطار کے
پیچھے پیچھے تین سو کوس چلا گیا جب قریب شہر پہونچا تو اس شتربان نے کہا کہ یہ اونٹ لیلی کا نہین ہی
یہ خبر وحشت اثر سنکر مجنون سرد ہوگیا ایسا دل مین درد ہوگیا کہ پچھاڑ کھا کر زمین پر گرا غش مین
دیر تک پڑا رہا جب افاقہ ہوا اور ہوا ورد وصدا ورنہ پوچھا کہ تیرا کیا حال ہی کیون اتنا اضطرار و ملال ہی
تو کہنے لگا ع واحسرتا کہ پہونچے جو ہم تا سواد شہر ٭ بولا یہ ساربان سے رو بکار کے ٭ او نامراد ناقۂ لیلی نہین ہی یہ
اتنا ہی کسی اسیہ پیچھے قطار کے ٭ انسان بالکسر بمعنی آدمی و مردمک چشم از کنز اللغات و مدار کہی
سر انگشت از مؤید الفضلا مولانا یوسف شرح نصاب مین لکھتا ہی کہ انسان اصل مین انس بالکسر
تھا الف و نون مزید ملحق کیا گیا اور انس بالکسر یا خود ہی انس بالضم سے بمعنی الفت گرفتن
و ظاہر شدن از غیاث بقول ایک قوم کے اصل اسکی انسیان تھی یاء تحتانی واسطے تخفیف کے
حذف ہوئی اسی جہت سے حالت تصغیر مین ساتھ اعادہ یاء مذکورہ کے انیسیان کہتے ہین اور بقول
ابن عباس ماخوذ ہی نسیان سے بسبب بھول جانے عہد و پیمان کے انسان نام رکھا گیا از صراح
قولہ ترک صحبت مردم گفتی اقول گفتن بمعنی کردن بھی آیا ہی از برہان و شمس اللغات رب
بالضم و با مشدد و مفتوح حرف جر ہی داخل نہین ہوتا مگر نکرہ پر یا اسم مضمر پر اور بقول ابن سراج
نحویون کا اجماع ہی اس بات پر کہ رب جواب ہوتا ہی اور اسکی وضع مین اختلاف ہی بعضون کے
نزدیک موضوع ہی واسطے تقلیل کے یہ مذہب اکثرون کا ہی احتجاج انکا اس قول سے ہی ع
الا رب مولود ولیس لہ اب ٭ و ذی ولد لم یلدہ ابوان ٭ اور بعضون کے نزدیک موضوع واسطے تکثیر کے ہی
یہ مذہب ابن درستویہ کا ہی اور احتجاج اونکا اس آیہ سے ہی ربما یود الذین کفروا لو کانوا مسلمین
اسواسطے کہ یہ آرزو انکو بھی روز قیامت کو بکثرت ہوگی اور بعضون کے نزدیک مشترک ہی
تقلیل و تکثیر دونون کے واسطے موضوع اور بعضون کے نزدیک مقام مفاخرت مین واسطے تکثیر کے

ہی

اور بغیر مفاخرت مین واسطے تقلیل کے اور بعضون کے نزدیک موضوع واسطے اثبات کے ہمیشہ واسطے
تقلیل اور تکثیر کے از تاج اللغات صدیق بالکسر و تشدید دال بسیار راست گو اور بفتح اول و
دال کسور بمعنی دوست و دوستان مفرد و جمع دونون آیا ہی از غیاث اقول اس جگہ لشت اخیر ملامت
لام بفتح میم صیغۂ ماضی مصدر اسکا لوم باب نصر ینصر سے بمعنی ملامت کرنا از صراح و و او بالکسر
دوستی رکھنا اور بالفتح آرزو کرنا از منتخب قولہ ما لم ہر یا بعض نسخہ میں بجاے لفظ ما کے ہمزہ
مفتوح ہی دونون واسطے استفہام کے موضوع اور درست اگرچہ لفظ ما حرف نفی اور اسم موصول
بھی ہی مگر اس جگہ استفہامیہ مقصود ہی پوشیدہ صیغۂ واحد مذکر غائب مضارع مجہول باب افتعال
بمعنی ظاہر و آشکارا کردن از منتخب عذر بیانش گذشت قولہ رویت آہ اقول بنظر اسکے
کہ مخاطب مجنون کا بادشاہ تھا اور اس قطعہ کے مضمون جملہ سے بیان حسن و خوبی لیلی
معلوم ہوتا ہی نہ بیان حسن بادشاہ لفظ رویت مین تا ر خطاب بمعنی تو مناسب مقام نہین ہی
لیکن موافق کتاب برہان قاطع و مؤید الفضلا تو بمعنی خود بھی آیا ہی چنانچہ صاحب مجمع الفرس
یہ شعر نظامی کا بطریق سند کے لایا ہی ؎ اے نظامی پناہ بر در تو ٭ بدرکس مر النش از در تو ٭
مصرع ثانی مین لفظ تو بمعنی خود ہی اور صاحب مؤید الفضلا شرفنامہ سے لکھتا ہی کہ خود بمعنی او بھی
آیا ہی اور برہان قاطع مین بھی خود بمعنی او مرقوم ہی پس مؤلف کے نزدیک لفظ رویت مین حرف تے
بمعنی او مناسب مقام اور کہنا مجنون کا بادشاہ سے من قبیل ع اے در بتو میگویم دیوار تو بشنو ہی مقصود علاوہ اسکے حالت عشق مین عاشق کی نظر مین سواے معشوق کے دوسرا
معلوم نہین ہوتا چنانچہ منقول مشہور ہی کہ کسینے مجنون سے پوچھا کہ خلافت حق امام حسین علیہ السلام
ہی یا حق یزید اسنے کہا کسیکا حق نہین بلکہ حق لیلا ہی قولہ تا بجاے ترنج آہ اقول یہ شعر ایطرح
تمثیل قصہ حضرت یوسف علیہ السلام کے واقع ہوا تفصیل اسکی عنقریب لکھی جاتی ہی فانظر ذلکن
ضمیر مؤنث حاضر ہی لمتنن بروزن قلتن بضم لام و تا ر فوقانی و نون مشدد و مفتوح صیغۂ جمع مونث
حاضر ماضی معروف ہی اسمین ضمیر فاعل کی نون وقایہ کا یاے متکلم کی مفعول قولہ فذلکن
الذی لمتننی فیہ اقول یہ بقیہ آیہ کا ہی سورۂ یوسف مین واقع تمام آیہ یہ ہی وقال نسوۃ فی
المدینۃ امراۃ العزیز تراود فتاہا عن نفسہ قد شغفہا حبا انا لنرہا فی ضلال مبین فلما سمعت

بکلہن اتت الیہن واعتدت لہن متکا واتت کل واحدۃ منہن سکینا وقالت اخرج علیہن فلما رأینہ اکبرنہ

وقطعن ایدیہن وقلن حاش للہ ما ہذا بشرا ان ہذا الا ملک کریم قالت فذلکن الذی لمتننی فیہ

حاصل مطلب اس قصہ کا موافق تحریر مورخین یہ ہے کہ جب حضرت یوسف علی نبینا وعلیہ السلام کے
عشق میں زلیخا بشدت فریفتہ ہوئی اور بعد واقعہ مشہورہ ہفت خوان کے اس جناب کو اغیار
کی نظر سے اُسنے چھپایا زنان مصر اُسکے مصحف جمال کی تلاوت کی مشتاق ہوئیں از راہ رشک
وحسد کے آپس میں بطریق طعن وتشنیع کہنے لگیں کہ زن عزیز اپنے غلام کنعانی پہ مفتون ہوئی ہے
اور وہ بات بھی نہیں پوچھتا زلیخا نے جب یہ سرزنش سنی واسطے بجھانے آتش حسد کے
مخدرات امرا و اعیان مملکت خصوص زنان دیوان و زندان بان و ساقیان کو جو زیادہ تر حسد
کرتی تھیں دعوت میں طلب کیا اور بلباس فاخرہ دیبا و حریر انکو مزین کرکے کرسی جواہر نگار پر بٹھایا
طائفہ مغنیان مجلس آرا طرب ساز و ارغنون نواز آہنگ عشاق میں اس خوبی سے گانے بجانے
لگیں کہ اندر کا اکھاڑا گرد ہوگیا پھر اُن آہو چشموں سے جو شراب شوق یوسف سے مست
ومخمور تھیں رشک سے بظاہر ملامت کرتیں فی الباطن خود اُسکے نشہ عشق میں چور تھیں
زلیخا نے کہا اگر اجازت ہو تو اُس غلام عبرانی کو بلاؤں جسکے طعنہ عشق میں تمنے مجھکو تلخ کام
اور رسوائے خاص وعام کیا تم بھی تو اپنا آغاز و انجام دیکھو تا معلوم ہو کہ تمنے مجھے عبث بدنام
کیا سب نے معذرت کرنے اور منت کہنے لگیں کہ ہماری کیا قدرت تھی طعن وتشنیع محض ازرا
مصلحت تھی دن رات شعلہ اُسکے عشق کا سینہ میں بھڑکتا ہے آتش فراق کی حرارت سے
بے اختیار کلیجا دھڑکتا ہے بقول شیخ امام بخش ناسخ آتش عشق وہ ہے جسمیں سمندر جل جائے ؛
اک شرر جائے جو پتھر میں تو پتھر جل جائے ؛ پر پروانہ ہے کیا شمع رخ جانان پر ؛ گر فرشتہ بھی
کوئی آئے تو شہپر جل جائے ؛ تن بدن پھونک دیا ہے تپ فرقت نے مرا ؛ کیا عجب ہے جو مرے
جسم سے بستر جل جائے ؛ سب نہ تپ نالۂ سوزاں سے جلا خانۂ دل ؛ نہ ہوا یہ کہ کسی گھر کا بھی
گھر جل جائے ؛ ہو وہ پرکالہ آتش قد موزوں اُسکا ؛ دیکھیے اُس سے جو تشبیہ صنوبر جل جائے ؛
صورت طور کے مانند عصائے موسی ؛ دیکھکر کاکل دلدار کا اژدر جل جائے ؛ پھر اُسکی یاد میں
درد مفارقت سے کلیجہ پکڑ کر جان کھونے لگیں ضبط نہو سکا تو یہ کہکر رونے لگیں بیت

ہمکو فرقت مین نہ اب رُلوا خدا کے واسطے ٭ جلد یوسف کو کہین بلوا خدا کے واسطے ٭ آخر کار ایک
ایک کارد آبدار اور ترنج خوشگوار انھون کو دیکر کہا کہ جسوقت یوسف علیہ السلام آویں یہ ترنج فی الفور کاٹ ڈالنا
سب نے قبول کیا جب حضرت یوسف علیہ السلام تشریف لائے تو جمال یوسفی کے مشاہدہ سے ایسی محو
حیرت ہوگئین کہ بجاے لیمو کے اپنے اپنے ہاتھ کاٹ ڈالے اور جب ہوش مین آئین تو دست بریدہ
دیکھکر بہت شرمائین اور یہ زبان پر لائین کہ قسم ہے خداوند عزت وجلال کی ایسی صورت حسن و
جمال کی آج تک ہمارے خواب وخیال مین بھی نہین آئی یہ بشر نہین مگر فرشتہ بزرگ ہے زلیخا نے
کہا اے زنان مصریہ وہی غلام کنعانی ہے جسکی دوستی مین تم مجھکو ملامت کرتی تھین باقی حالات
حضرت یوسف علیہ السلام کے باب دوم کی ۳۱ حکایت مین لکھے گئے اور کچھ باب ہشتم مین لکھا جائیگا اس
حکمت کے بیان مین کہ دروغ گفتن بضربت لازب ماند الخ فتنہ بالکسر دیوانگی از منتخب قولہ
بفرمود شش طلب کردن یعنی برا سے طلب کردنش بفرمود احیا بالفتح بمعنی قبیلہا و محلہا جمع
حی بالفتح و یاے مشدد کی از غیاث ومنتخب وکشف وفردوس اللغات وصراح حجرہ
بالفتح خانہ کوچک از مؤید وبرہان خیرگان از غیاث خدم بفتحتین وخدام بالضم دونون جمع ہین
خادم کی بمعنی چاکران وخدمتگاران اطلاق اسکا لونڈی وغلام دونون پر آیا ہے مصدر اسکا خدمت
بالکسر جو باب نصر ینصر اور کبھی باب ضرب یضرب سے از صراح حرم بفتحتین اندرون سرا از منتخب
نشکوے یعنی محل سراے سلاطین از مؤید اندرون سراے مردم اشراف ومتکجا اور وہ لونڈی
ساتھ دلہن کیا ہوا از غیاث ولطائف وبار وبہار عجم زینت بالکسر آرایش وپیرایہ از منتخب
عبید از صراح آرایش اور وہ چیز جس سے آرایش کرین مثل لباس خوب وزیور اور بالفتح
از منتخب وکشف حبیب بمعنی دوست محب ومحبوب دونون کو کہتے ہین از منتخب
صیغہ واحد مونث غائب بالکسر گوشش از صراح ورق بضم واو وسکون را مہملہ بمعنی کبوتر
وفاختہ جمع ورقا بالفتح کی از غیاث بفتحتین اور صاحب صراح بمعنی گرگ بھی لکھتا ہے حمی بکسر
حا حطی وفتح میم اور آخر مین الف مقصورہ بصورت یا سبزہ زار ومرغزار از منتخب وغیاث
صاحت واحد مونث غائب ماضی معلوم مصدر اسکا صیح بمعنی آواز بلند کرنا از منتخب
بفتح میم وسکون عین وفتح شین معجمہ صیغہ اسم مکان ہے عشرت سے کہ بمعنی باہم زندگانی کرنا

یعنی جہت سے گروہ دوستان و خویشان کو معشر کہتے ہین از غیاث و شرح نصاب مولانا یوسف
ہین بالغ جمع اسکی معاشر از منتخب و مؤید خلان بالضم و تشدید لام بمعنی دوستان جمع خلیل کی
از مؤید الملمعی بفتح اول و سکون لام و فتح میم و کسر عین وہ شخص جسکی رائے ہمیشہ صواب پر ہو
اسکی فکر مین خطا نہ پڑے اور بغیر پوچھے اپنی فراست سے معلوم کرے از غیاث و شرح مقامات
حبیبی یا حرف ندا کا لیت بفتح اول و آخر کلمہ تمنا ہی فارسی مین ترجمہ اسکا کاشکے واسطے
آرزوے محال کے مستعمل بخلاف لعل کہ آرزوے ممکن مین مستعمل ہی جیسے لیت الشباب یعود
ولعل زیدا عابد کیونکہ جوانی کا پھر آنا حالت پیری مین محال ہی اور زید کا عابد ہوجانا ممکن ہی
یدری صیغہ واحد مذکر حاضر مضارع معلوم مصدر اسکا دری و دریہ و درایہ بالکسر مصدر ہی
باب ضرب یضرب سے بمعنی دانستن از صراح ما موصولہ موجع بفتح اول و کسر ثالث بدرد
آرندہ و بفتح جیم بدرد آوردہ شدہ مصدر اسکا ایجاع ہی باب افعال سے بمعنی بدرد آوردن
اور مادہ اسکا وجع ہی باب سمع یسمع سے جسکی جمع اوجاع و وجاع ہی از منتخب و صراح قولہ نام
من ذکر الحبیب آہ فاضل مشرقی و صاحب شکرستان بیت اول کے دونون مصرع مین
حمی بمعنی سبزہ زار اور ورق بضم واو و سکون رای مہملہ مفرد اوراق کا بمعنی برگ درخت اور معنی بیت کے
یہ لکھتے ہین کہ سبزہ زار جو منزل دوست ہی اسکے یاد کرنے سے جو میرے کان مین پہنچا ہی اگر برگ درختان
سبزہ زار سنتے تو فریاد کرتے اور شارح سروری مصرع ثانی مین ورق الحمی کے معنی کبوتران سبزہ زار
لکھتا ہی اور مصرع ثالث مین بجاے الملمعی کے صاحب شکرستان خلیلی اور دونون شارح بمعانی
صیغہ اسم مفعول مخفی سے مراد اُس سے وہ شخص جسنے الام و اسقام کی لذت نہ چکھی اور مصرع رابع مین
بجاے یالیت کے تینون شارح نے لست صیغہ مخاطب لیس کا لکھا ہی اور مترجم شرح سروری کا
لکھتا ہی کہ مصرع اول بیت ثانی کا للمعانات تمام ہوا فی مصرع ثانی سے متعلق ہی انتہی اقوالہم مؤلف کے
نزدیک بیت اول کے پہلے مصرع مین حبیب اور دوسرے مصرع مین ورق بمعنی فاختہ اور حمی
بمعنی سبزہ زار اور مصرع ثالث مین الملمعی مراد اُس سے ناصح اور مصرع رابع مین یالیت جیساکہ
ایک کتاب چھاپہ مین جسکے ساتھ ترجمہ بخط و زبان انگریزی ہی مناسب اور اس صورت مین
صاف معنی اس رباعی کے یہ ہونگے کہ معشوق کا ذکر جو میرے کان تک پہونچا اور اُسکی یاد ہوا آخر

میں تو میرے دلبر صد سال گذرا اگر فاختہ بیٹھے تو میرے ساتھ وہ کبھی نالہ و فریاد کرے اے
جماعت احباب نصیحت کرنے والے سے اتنی بات کہدو کہ عاشق بیدل کو جسقدر درد مہاجرت
ہوتا ہے تو اس سے واقف نہیں کاش اگر تو جانتا تو نالہ و فریاد کرنے میں کبھی منع کرنا نہ مانتا
یہ معنی بہت بے تکلف ہیں اور معانی نوشتہ شارحین موصوفین خالی تکلف سے نہیں و العاقل
تکفیہ الاشارہ **ریش** بیانش گذشت **قولہ** گفتن از زنبور آہ یعنی حال زنبور کی نیش زنی کا
اس شخص سے جسنے ساری عمر لذت نیش کی نہ چکھی ہو لا حاصل ہے حالے بیاے مجہول یعنی
آنچنان حال **قولہ** چو ما یعنی چنانکہ حال ماست در عشق **ترجمہ** کسی بادشاہ عرب کے
حضور میں حاضرین دربار نے ایک روز قصہ لیلی و مجنون کا یعنی حال دیوانگی و شیفتگی اس مفتون کا
اسطرح پر عرض کیا کہ ساتھ کمال فضل و بلاغت کے دشت و بیابان میں اسکا مقام ہے کوہ و
صحرا میں پھرنا اور سر ٹکرانا اسکا کام ہے تدبر سے چھوڑی عنان اختیار ہے حرارت عشق سے
وحشی سا ہے بے قرار ہے بادشاہ نے حکم کیا کہ اسکو بلا لاویں تو حضور بھی ملاحظہ فرماویں جب
لوگ بڑی تلاش سے ڈھونڈھکر لائے تو حضرت ظل سبحانی یوں ملامت کرنے لگے
کہ انسان کی شرافت میں تو نے کیا نقص دیکھا جو صحرا نشینی کی عادت آدمیوں کی صحبت
وحشت اور بہائم سے الفت اختیار کی قیس نے سنکر آہ سرد دل پر درد سے کھینچی اور کہا
بہت ملامت کی ہے اکثر دوستوں نے عشق لیلی میں ؛ جو اسکو دیکھتے اک دن تو مجھکو
پھر نہ کچھ کہتے ؛ **قطعہ** اسکا منہ کاش عیب جو میرے ؛ دیکھکر کاٹتے کہیں جو ترنج ؛
تو بجائے ترنج ہاتھ اپنے ؛ بدحواسی میں کاٹتے بے رنج ؛ اس قطعہ میں حقیقت واقعی ہے
عشق کی اسکی صورت ظاہری کے مشاہدہ سے کھل جاتی اور جسطرح زنان مصر نے حضرت
یوسف کی تجلی حسن دیکھکر بدحواسی میں بجائے ترنج کے اپنے اپنے ہاتھ کاٹ ڈالے اسوقت
زلیخا نے کہا کہ یہ وہی غلام کنعانی ہے جسکے عشق میں تم مجھکو ملامت کرتی تھیں اسیطرح
بندگان عالی اگر میرے ملامت کرنے والوں کو چہرہ پر آبدار لیلی کا دکھا ارشاد فرماویں
آلیلی جب آپ دیکھے تو تم ترنج کو کاٹنا یقین ہے کہ وے بھی بمجرد دیکھنے جمال لیلی کا اسطرح حواس باختہ
ہوں کہ بجائے لیمو کے اپنے اپنے ہاتھ قطع کریں یہ تعریف حسن کی سنکر بادشاہ کے جی میں آئی کہ

کراپ مصحف جمال لیلی کو تلاوت کرنا ضرور ہوا دیکھین تو اُسکا کیسا رخ کتابی ہے جسکے مطالعہ سے اوراق
حواس باطن و ظاہر اور شیرازہ جمعیت خاطر مجنون کا پریشان و ابتر اور دو روبتر ابتر ہے قصہ مختصر مجرد اشارہ
بادشاہ ملازمان سلطانی قبائل عرب مین پھرے بات کی بات مین لیلی کو صحن سراچہ مین لا کر حاضر کردیا
حضرت ظل سبحانی نے جو اُسکے سراپا اور رنگ ڈھنگ کو بنگاہ تامل ملاحظہ کیا تو نظر مبارک مین اُسکا
سیاہ فام رنگ دبلا بدن ازبسکہ حقیر دکھائی دیا اسوجہ سے کہ محل سرا مین ادنے لونڈیان خواصون کی
حسن و جمال اور نگاہ و تصویر مین اُس سے بہتر تھین زیب و زینت اور لباس و زیور مین برتر تھین
لیلی کو بچشم حقارت دیکھنا بادشاہ کا مجنون بعین فراست سمجھ گیا کہنے لگا کہ لیلی کے حسن و
جمال کو بنظر تامل بچشم مجنون کے دریچہ چشم سے قبلۂ عالم ملاحظہ فرماوین تو راز اُسکی محبوبی و معشوقی
کا ظہور کماہی بمثل تجلی طور کے پرتو افگن اور غلام کی عاشقی و شیفتگی مثل سپیدۂ صبح تابان و
روشن ہو جاوے **مثنوی** ہمارے درد سے کیا آپکو غم ﴿ سو ہمدرد کے کس سے کہین ہم
اُسیکو ہووے یہ افسانہ خوش ﴿ جلے ہی بلکہ دو لکڑی باہم خوب **قطعہ** ذکر دلبر سے جو صدمہ مرے
دل پر گذرا ﴿ فاختہ سنکے ہو نالان کہ دم اُسکا گھٹ جائے ﴿ دوست تو ہمدرد ہے واعظ سے نصیحت
تنگ ﴿ دل مین یہ درد ہو تیرے تو وہین جی چھوٹ جائے **قطعہ** تندرستون کو ہو کب خستہ کا درد ﴿
راز دل کہنے مین اُس سے کیا حصول ﴿ اور جسے رنج و رنے کا نا نہو ﴿ رنج نیش اُسکو سنانا ہے فضول ﴿
جب تلک تجھسا نہوئیگا حزین ﴿ میرا حال مختصر تو سمجھے طول ﴿

## بیسوین حکایت

قاضی ہمدان را حکایت کنند که با نعلبند پسری سرخوش بود و نعل دلش در آتش روزگاری در طلبش متلهف بود و پویان و مترصد و جویان بر حسب واقعه گویان **قطعه** در چشمم آمد آن سهی سرو بلند ﴿ بربود دلم ز دست و در پا فگند ﴿ این دیدهٔ شوخ می برد دل بکمند ﴿ خواهی که بکس دل ندهی دیده به بند ﴿ ہمدان بالفتح نام ایک
قبیلہ کا یمن مین اور بفتحتین نام ایک شہر کا ہے ملک ایران مین ہمذان بذال معجمہ اُسکا معرب او منتخب دیکھیا
کرمان شاہ کے از برہان سرخوش کنایہ ہے اُس شخص سے جو شراب و سامان و اسباب و حسن سے
خوشحال ہو از برہان جسکی مستی باعتدال ہو از غیاث مستی کے چند مراتب ہین پہلے سرخوش

بعد آنکہ تر دماغ چو پرسید مست بعد ازان غراب از سراج اللغات نعل در آتش کنایہ ہی
اضطراب و بیقراری سے کیونکہ اگر کسیکو اپنی محبت مین کوئی بیقرار کرنا چاہے تو نام اسکا گھوڑے
کی نعل پر کندہ کرکے خواہ لکھکے آگ مین ڈال دے اور ایک افسون پڑھے تو مطلوب اپنے طالب کی
محبت مین بیقرار و حاضر ہوکر مطیع و فرمان بردار ہوجاے کذا ازبرہان و غیاث و رشیدی و لطائف
بعضے کہتے ہین کہ نعل کو آگ مین لال اور پانی مین بجھا کر سرہانے اہل نظر زدہ کے رکھنا باعث
دفع چشم زخم ہی متاسف صیغہ اسم فاعل ہی تلہف کا باب تفعل سے کہ بمعنی دریغ و افسوس
واندوہ خوردن ہی از منتخب مادہ اسکا لہف ہی باب سمع یسمع سے اسلئے یہی معنی ہین
از صراح فرق درمیان تلہف اور تاسف کے یہ ہی کہ تلہف حزن واندوہ ہی نزول مکروہ پر اور
تاسف حزن واندوہ ہی فوات یعنی نیستی مطلوب پر از حاشیہ عبدالحکیم لوبان بمعنی زرد
ودوندہ ازبرہان مترجمہ بیانش گذشت حسب بسکون سین موافق و مماثل از غیاث
واقعہ بمعنی بال از منتخب قولہ سہی سرو اسمین اضافت مقلوب ہی یعنی سرو سہی اور
سرو تین قسم کا ہوتا ہی ایک سرو آزاد جسمین کجی و ناراستی نہو اور شاخین اسکی سب جدا جدا
اور سیدھی ہون ایک دوسری سے ملی نہون دوسرے سرو سہی جسمین دو شاخین دونون
سیدھی ہون اور سہی بکسر تین بمعنی درست ہی تیسرے سرو ناز کہ نورستہ کو کہتے ہین
جسکی شاخین ہر طرف مائل ہون بخلاف سرو آزاد ازبرہان بلند بیانش گذشت
قولہ ببرد دلم آہ اقول دل از دست بردن کنایہ ہی دل کی بے اختیاری سے کیونکہ دست
بمعنی قدرت و اختیار بھی آیا ہی ازبرہان اور برپاے فگندن اشارہ ہی ذلیل و خوار کرنے سے
شوخ بیانش گذشت کمند مبدل ہی خمند سے اور خمند مرکب ہی خم اور بند سے کہ باے
موحدہ کثرت استعمال سے ساقط ہوگئی وہ ایک رسی ہی چرمی یا سوتی یا ریشمی کہ وقت
جنگ کے حریف کی گردن مین ڈال کر اسکو کھینچ کر گرفتار کرلیتے ہین اور کنگرہ وغیرہ پر
پھینک کر اسکے سہارے سے اوپر چڑھ جاتے اور اتر آتے ہین ازبرہان و بہار عجم کمند
ونسولان فارسی و وہق عربی ارغمچی ترکی از نفائس قولہ این دیدہ شوخ میبرد دل بکمند
اقول اس جگہ مراد کمند سے کمند چرمی یا سوتی یا ابریشمی تو ہو نہین سکتی لیکن مولف کے

نزدیک مقصود مصنف کا ظاہر یہ معلوم ہوتا ہے کہ کسی چیز روشن مثل آفتاب یا ماہتاب یا چراغ
وغیرہ کو دیکھکر آنکھ بند کرین تو پلک جھپکنے کے وقت آنکھ سے اس چیز تک کئی تار سفید بہت
براق مثل بجلی کے چمکتا ہے وہی تار نگاہ ہے اور مشابہت اسکی کمند سے ظاہر ہین معنی اس
بیت کے یہ ہونگے کہ دیدہ بے باک معشوقون کے کمند تار نگاہ سے دل عاشقون کا پھنسا لیتے
ہین اگر تجھکو اپنی حفاظت منظور ہو تو اپنے دیدہ باطن کو کسی حسین و صاحب جمال کے
دیدہ ظاہر سے نہ ملا ڈالا اسکی کمند تار نگاہ مین اسطرح تیرا دل پھنس جاویگا کہ پھر تمام
عمر چھوٹنا محال ہو جاویگا شنیدم کہ در گذرے پیش قاضی باز آمد طرفے
ازین معاملہ سمعش رسیدہ بود و زائد الوصف رنجید و دشنام
بے تحاشے دادن گرفت و سقط گفتن و سنگ برداشت و ہیچ از
بے حرمتی فرو نگذاشت گذر و کوچہ فارسی زقاق بالضم و سکہ بالکسر عربی راستہ
و گلی ہندی از نفائس و منتخب قولہ طرفے بعض نسخہ مین برخے ہے دونون کے ایک معنی
ہین برخ و طرف و اندک فارسی نبذ و نزر و قلیل عربی تھوڑا ہندی برخے مین یا وحدت
معاملہ مصدری باب مفاعلہ سے بایکدگر خرید و فروخت کرنا از کشف باہم عمل کرنا اور
کام کرنا از غیاث قولہ ازین معاملہ یعنی از احوال عشق قاضی قولہ زائد الوصف یعنی زیادہ
از تعریف و بیان کیونکہ وصف بمعنی بیان کرنا ہے از منتخب تحاشی بیکسو شدن از چیزے
و گشتن بے باکی نمودن از مؤید بے تحاشی بے باکی از برہان مصدری باب تفاعل سے اہل فارس
یا ر تحتانی کو الف کے ساتھ بدلا کر کے تحاشا کہتے ہین مثل تماشا و تمنا و تولا و تقاضا کہ اصل
مین تماشی و تمنی و تولی و تقاضی ہے از غیاث و بہار عجم وغیرہ سقط بیا نش گذشت قاضی
یکے را گفت از علماے معتبر کہ ہمعنان او بود بیت آن شاہدی و
خشم گرفتن بینش ❊ وان عقدہ بر ابروے ترش شیرینش ❊ عرب گوید
ضرب الحبیب زبیب بیت از دست تو مشت بر دہان خوردن
خوشتر کہ بدست خویش نان خوردن ❊ ہمانا از و قاحت او بوے سماح
مے آید کہ پادشاہان سخن بصلابت گویند و باشد کہ در نہان صلح جویند

**بیت** انگور نو آوردہ ترش طعم بود ؛ روزی دو سہ صبر کن کہ شیرین گردد
**این بگفت** و برنشست **قضا را** باز آمد **ہمعنان** بروزن ہمگنان و ہمقدم کہ بمعنی ہمراہ و برابر و ہمسر است از برہان **اقول** ظاہرا فرق درمیان ہمعنان و ہمقدم کے یہ کہ ہمعنان کا اطلاق سوار پر ہی اور ہمقدم کا پیادہ پر **شاہدی** محبوبی **عقدہ** بالضم گرہ **ابرو** فارسی حاجب عربی بھون ہندی **ترش** **شیرین** و چاشنی دار فارسی **مزا** بالضم و زائی معجمہ مشدد عربی ذائقہ ہندی **قولہ** وان عقدہ برابروے ترش شیرینش **اقول** ترشی ابرو بمعنی بیدماغی اور شیرینی ابرو بمعنی خوش آیندہ مشہور ہی اور حاصل معنی اس بیت کے یہ کہ دیکھا اسکی محبوبی و دلربائی کہ کسقدر حلاوت انگیز و محبت آمیز ہی اور اسکی چین جبین کو ترشی ہی بیدماغی و غصہ سے ظاہر میں اور شیرین و خوش آیندہ ہی ناز و ادا سے باطن میں **ضرب** بمعنی زدن از منتخب یعنی مارنا اور ظاہر کرنا خواہش کا **از مویز** **زبیب** بروزن نجیب جمع میوہ کہ خشک ہو گیا ہو عموما اور خرما سے خشک و مویز خصوصا **صاف** مویز کو واسطے ہمیشہ کھانا درد اسہال کے واسطے نافع ہی از برہان **مشت** و تس بفتح فوقانی و سین مہملہ فارسی از برہان جمع بالضم جیم و سکون میم عربی از منتخب گھونسا ہندی **قولہ** از دست توآہ صاحب خیابان لکھتا ہی کہ دونو مصرع کے حرف برابر اور بحر بھی برابر مفعول مفاعلن فعولن فع کے وزن پر بعد اُسکے لکھتا ہی کہ تعجب ہی شارح فاضل سے کہ مصرع اول کو ناموزون ٹھہراتا ہی حالانکہ جتنے نسخے دیکھنے میں آئے سب میں اسی طرح پر ہی لیکن ایک کتاب کے حاشیہ پر یون نظر آیا ہی کہ **اُ** از دست تو مشت بر دہان مان خوردن ؛ خوشتر کہ بدست خویشتن نان خوردن ؛ انتہی مان بمعنی ما و مارا جیسے تان بمعنی شما و شمارا از برہان **قولہ** از دست توآہ **اقول** مصرع اول میں لفظ تو آگرچہ محل خطاب میں واقع اور مخاطب قاضی کا بظاہر وہ عالم ہی لیکن اس بیت کی سابق و لاحق کی عبارات سے مخاطب صحیح لغلبند زادہ معلوم ہوتا ہی پس مولف کے نزدیک لفظ تو بمعنی او مناسب اور تحقیق لفظ تو کی ۱۹ حکایت لیلی و مجنون میں اس قطعہ کی شرح میں کاج کا نان کہ عیب من گفتند آلکھی گئی اس تقدیر پر معنی اس بیت کے یہ ہونگے کہ اس یار کے دست نگارین کا مار کھانا بہتر ہی اپنے ہاتھ روٹی کھانے سے ہما نا و مانا بالفتح دونون بمعنی ظن یعنی گمان و پندار

و گمان بری وشاید فرق دونون مین یہ کہ ہمانا بمعنی گمان غالب و ہانا صرف بمعنی گمان از برہان
و کشف وغیرہ ہمانا بمعنی بالیقین از قنیہ و آداب الفضلا وقاحت بالفتح و دو قم بضمتین و سکون
قاف و دو فتحہ بالفتح والکسر و قوحہ بالضم بمعنی شوخی و بے شرمی و بے حیائی از صراح بوے سوا
معنی رائحہ و عطریات بمعنی امید و آرزو و خواہش و طمع و بہرہ و نصیب و خوے و طبیعت و محبت
از برہان استعمال اس لفظ کا مقام علم مین ہی اسی جہت سے بوے خوش و خوشبوے کہتے ہین
اور بمعنی اثر و علامت چنانچہ کہتے ہین بوے ازان ماندہ است از مؤید سماحت بالفتح بمعنی
جوانمردی و آسانی از مؤید و سہل گرفتن و بخشیدن و اغماض کردن مصدر ہی باب کرم یکرم سے
قولہ بوے سماحت مے آید اقول یعنی اُسکی شوخی سے اثر و علامت یا امید صلابت
بیالش گذشت انگور فارسی عنب بالکسر و سکون نون و کزم بالفتح عربی از منتخب نوآورد
تازہ قولہ انگور نوآوردہ اقول مطلب قاضی کا اس بیت سے یہ کہ اس لڑکے کا کلام ترش
مثل انگور تازہ کے ہی کہ بعد دو تین روز کے ترشی اُسکی مبدل بشیرینی ہوجاتی ہی اُسیطرح اگرچہ
آج کی پہلی ملاقات مین یہ مجھسے ترشروئی کرتا ہی بعد چندے بالطف و عنایت پیش آویگا
اور اسکی سخت گوئی پر مین اسی نظر سے صبر کرتا ہون کہ ع صبر تلخ است ولیکن بر شیرین دارد
مسند بالفتح تکیہ گاہ و بالش بزرگ از برہان و شمس اللغات و منتخب و مؤید الفضلا و برہان
صیغہ اسم ظرف مصدر اسکا سند بفتحتین ہی باب نصر ینصر سے بمعنی تکیہ گاہ اور جس چیز پر تکیہ
کرین اور بلندی و دامن کوہ از منتخب و صراح متنے چند از بزرگان عدول کہ ملازم او
بودند زمین خدمت ببوسیدند کہ باجازت سخنے در خدمت بگویم اگرچہ
ترک ادب است و بزرگان گفتہ اند بیت در ہر سخن بحث کردن رواست
خطا بر بزرگان گرفتن خطاست ۞ اما بحکم سوابق انعام خداوندی کہ
ملازم روزگار بندگان است مصلحتے کہ ببینند و اعلام نکنند نوعے از
خیانت باشد طریق صواب آنست کہ با این پسر گرد طمع نگردی و
فرش ولع در نوردی کہ منصب قضا پایگاہے منیع است تا بگناہے
شنیع ملوث نگردی و حریف این است کہ دیدی و حدیث اینکہ شنیدی

مثنوی یکے کردہ بے آبروئی بسے ؛ چہ غم دارد از آبروے کسے ؛ بسا
نام نیکوے پنجاہ سال ؛ کہ یک نام زشتش کند پایمال ؛ عدول بضمتین
مصدر ہے باب ضرب یضرب سے بمعنی پھرنا راہ سے اور اعراض کرنا اور درگذرنا از صراح و غیاث
اور جمع عادل کی یقال رجل عدول و قوم عدول از مؤید جمع عدل کی بمعنی عادل یعنی مرد صالح
و شایستہ از شکرستان و فاضل مشرقی بفتح اول و ضم ثانی مرد راست گو و بسیار عادل از
غیاث و لطائف وغیرہ ملازم ہمیشہ رہنے والا کسی جگہ یا کسی کے پاس از منتخب اللغات
اجازت مصدر باب افعال سے بمعنی اذن دینا اور روا رکھنا از مؤید و تاج اللغات فرو گذاشت
کرنا از منتخب مادہ اسکا جواز ہے باب نصر ینصر سے از صراح بحث بیانش گذشت خطا
بیان اسکا اوپر گذرا سوابق جمع ہے سابقہ کی بمعنی پیشدستی از مؤید و کشف
جیسے شوائب جمع ہے شائبہ کی بمعنی آمیزش مادہ سابقہ کا سبق بالفتح و سکون باے موحدہ ہے
اور شائبہ کا مادہ شوب ہے دونون باب نصر ینصر سے الغام و روزگار و اعلام بیان
اسکا اوپر گذرا جنایت بکسر جیم و فتح نون گناہ کرنا از منتخب اور بکسر خاے معجمہ و فتح یاے
تحتانی ناراستی و بیوفائی از برہان جنایت بکسر جیم بمعنی گناہ کرنا و جنی بالفتح بمعنی میوہ چیدنا
باب ضرب یضرب سے اور خیانت و خانت و مخانت و خون باب نصر ینصر سے از صراح قولہ
ببینند و نکنند ضمیر دونون کی راجع طرف بندگان ہے صواب بیانش گذشت ولع
بفتحتین حرص و فریفتگی از غیاث نوردی صیغہ واحد مخاطب نوردیدن سے مسند
بکسر صاد مرتبہ و مقام و اصل از منتخب جاے صدر اور بمعنی مسند بھی آیا ہے از مؤید صیغہ اسم ظرف
ہے باب ضرب یضرب سے از صراح مجازاً بمعنی عہدہ جلیل جو بادشاہون کے حضور سے مقرر ہو
از غیاث تحقیق اسکی باب اول کی ۱۲ حکایت مین لکھی گئی بارگاہ قدر و مرتبہ و اصل و
از برہان منیع صیغہ صفت مشبہہ ہے باب کرم یکرم سے مناعت اسکا مصدر بمعنی عزیز ہونا
اور استوار ہونا جگہ کا شنیع یعنی بری اسی باب سے ہے شناعت مصدر بمعنی زشتی و زشت ہونا از
صراح قولہ ملوث نگردی بعض نسخہ مین بجاے ملوث کے مبتلا ہے ملوث صیغہ اسم مفعول باب
تفعیل سے تلویث مصدر بمعنی آلودہ کردن مادہ اسکا لوث باب نصر ینصر سے از صراح اور مبتلی کی خبر

الف مقصورہ بصورت یا حریفیا بیالش گذشت مجازاً بمعنی دشمن بھی کہتے ہیں اس جگہ یہی معنی مقصود **قولہ** حریفا این ست کردیدی **اقول** ضمیر این کی راجع ہی طرف نعلبندزادہ کے اور اُسکو دشمن باینمعنی کہا کہ عاشق کے حق میں معشوق باعث رسوائی وہتاک حرمت اور موجب خسران آخرت ہوتا ہی اور جسکے سبب سے دونون جہان میں خرابی واقع ہو اُسکے دشمن ہونے میں کچھ شبہہ نہین حدیث بیالش گذشت **قولہ** حدیث این ست کہ شنیدی **اقول** لفظ حدیث مضاف الیہ ہی مضاف اسکا لفظ مضمون مقدر یعنی مضمون حدیث این ست کہ شنیدی اور ضمیر این کی راجع ہو طرف جملہ سابق کے یعنی فرش ولح ز دلو زردی تا گناہ بہ شنیع مبتلا نگردی تفصیل اس اجمال کی یہ کہ بدکار و زناکارون کے واسطے جو کچھ رسوائی وتفضیح دنیا میں ہوتی ہی ظاہر محتاج بیان نہین اور حال آخرت یہ کہ جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے منقول ہی کہ شب معراج کو مین نے ایک جماعت زنان و مردان دیکھی کہ اُنکے آگے گوشت پختہ و پاکیزہ اور گوشت ناپاک وگندیدہ رکھا ہی اور وے گوشت پختہ کو چھوڑکر سڑا گوشت کھاتے ہین مین نے حضرت جبرئیل ع سے حقیقت حال استفسار کی تو فرمایا کہ یہ جماعت وہ مرد ہین کہ اپنی زنان حلال کو ترک کرکے مرتکب زنا کے ہوئے ہین اور وہ عورات جو اپنے مرد کو چھوڑکر مردان اجنبی کی طرف مائل ہوئی ہین اور بھی اس جناب سے منقول ہی کہ جو کوئی زن مسلمہ خواہ یہودیہ یا نصرانیہ یا مجوسیہ کے ساتھ زنا کرے اور بے توبہ مرجاوے تو خداے تعالے اسکی قبر مین تین سو دروازے مفتوح کریگا کہ اُن دروازون کی راہ سے عقرب اور اژدہے جہنم کے قبر مین آوینگے اور فرشتگان عذاب تا روز قیامت اُسکو آگ مین جلاوینگے اور روز حشر کو اُسکی بو بد سے خلائق اسقدر اذیت پاوینگے کہ دم لینا محال ہوگا اُسوقت منادی ندا کریگا کہ یہ بو ہے فرج زناکاران ہی اور سرچشمہ زلال شرع و دین جناب خاتم المرسلین ص سے روایت کی ہی کہ جو کوئی بوسہ لیوے کسی لڑکے کا از روے شہوت خداے تعالے ہزار برس تک اُسکو آتش جہنم مین جلاویگا اور جو کوئی مقاربت کرے بوے بہشت سے محروم رہیگا باوجودیکہ بوے بہشت پانچ سو برس کی راہ تک جاتی ہی تا تمھی فعل لواطہ سے اور خرس فعل مفعولیت سے ممنوع کیا گیا دا

تنبیہ غافلون کے اسیقدر کافی ہے ازباب اول مجلس چہارم ابواب الجنان ترجمہ نقل کرتے ہین کہ قاضی ہمدان ایک نعلبند کے لڑکے پر عاشق زار تھا نعل دل اُسکا آتش عشق مین بیقرار تھا بقول میر تقی میر سے؎ کھونتا رہتا ہے سوز عشق شعلہ خو مجھے ۔ جون کباب سیخ اس پہلو سے اُس پہلو مجھے ۔ مدت تک اُسکے فراق مین زندگی سے بیزار تھا ہر سو کو بکو دوڑتا وصل کا منتظر و امیدوار تھا رات دن اُسکی جستجو مین رہتا اور حسب حال اپنے یون کہتا رباعی میری آنکھون مین تو وہ سرو سہی خوش آیا ۔ اُسنے پر دل کو مرے چھین کے پامال کیا ۔ نگہ یار کا ہر تار کمند دل ہے ۔ ملا آنکھ جو تو چاہے بچانا دل کا ۔ سنا ہین کہ ایک روز کسی کوچہ مین قاضی سے دوچار ہوا فی الجملہ حال عشق اسکے گوش گذار تھا حد سے زیادہ رنجیدہ و بیزار تھا گالیان بے تامل دینے اور کلمات سخت و درشت کہنے لگا یہان تک کہ مارنے کو پتھر اور روڑا کوئی مرتبہ بیحرمتی کا نہ چھوڑا قاضی نے ایک عالم معتبر اپنے ہمرکاب سے مخاطب ہوکر کہا بیت یہ غصہ ناز کا ہے یار کی جو ہے پیشانی پر گرہ ابرو پر اُسکے ترش کتنی پر حلاوت ہے اور عرب کہتے ہین یار کے ہاتھ کی مار مثل میوۂ خشک کے ہے [illegible] بیت ہم نے گھونسے مین جو اس شوخ کے راحت پائی ۔ نان نعمت مین کبھی ایسی نہ لذت پائی ۔ واقعی کہ اسکے کلمات سخت و درشت سے بوے ملائمت آتی ہے حرکات ناز و ادا از بسکہ دلکو بھاتی ہے کیونکہ بادشاہون کی بیشتر سخت گفتگو ہوتی اور باطن مین انکے صلح کی جستجو ہوتی ہے بیت انگور ہو تازہ ذائقہ مین کھٹا ۔ دو تین دن مین خوب پکے میٹھا ۔ یہ کہکر مسند قضا پر آبیٹھا کسی شخص صالح و پسندیدہ نے اسکے جو ہمیشہ مصاحبت مین حاضر رہتے تھے شرط ادب بجا لاکر کہنے لگے کہ اگر اجازت ہو تو ایک بات خدمت مین عرض کرین اگرچہ ترک ادب ہے اور بزرگون نے فرمایا ہے بیت نہ ہے بات مین بحث کرنا روا ہے ۔ بڑون کی خطا کا نہ کہنا خطا ہے ۔ لیکن بنظر قدامت النعام خداوند کی نعمت کہ علی الاتصال رہتے ہیں ہم بندون کا ہے جو صلاح کا [illegible] دیکھین اور خبر نکرین تو ایک قسم کی بیوفائی ہو راہ راست و سبیل نجات یہ ہے کہ بامید وصل اس لڑکے کے ادنے گرد آپ نجاوین [illegible] ساتھ نرد عشق کی کھیلنے سے باز آوین بساط ہوا و ہوس کی تہ فرمادین کیونکہ منصب قضا کا مرتبہ بہت عالی ہے

اور یہ حرکت منافی اس منصب کے عقل سے خالی ہی ایسا نہو کہ آپ گناہ کبیرہ کے جنجال مین
پھنسین دشمن سنگ ہنشین یہ دوست نہین آپ کا حریف ہی اسکے حرکات اس رسوائی کے
ساتھ آپ نے بچشم خود دیکھے اور یہ کلمہ خیرخواہی کا مضمون حدیث ہی جو آپ نے سنا مثنوی
ہوا آبرو باختہ جو کوئی ؛ نہ پروا ہے عزت رکھی غیر کی ؛ رہے عمر بھر جو کوئی نیکنام ؛ ہوا ایک فعل بد سے
وہ رسوائے عام ؛ قاضی را نصیحت یاران یکدل پسند آمد و برحسن رائے
و حفظ وفائے ایشان آفرین کرد و گفت نظر عزیزان در مصلحت حال
من عین صواب ست و مسئلہ بے جواب ولیکن شعر دلوان حبا
بالملام یزول ؛ تسمعت افکا یفتریہ عدول ؛ بیت ملامت کن
مرا چندانکہ خواہی ؛ کہ نتوان شستن از زنگی سیاہی ؛ بیت از یاد
تو غافل نتوان کرد بہیچم ؛ سر کوفتہ مارم نتوانم کہ بپیچم ؛ یکدل و یکزبان
دیگر و بمعنی موافق و بے ریا و بے نفاق کہ کنایہ ہی مردم صادق العقیدت سے از برہان
نظر بیانش گذشت مسئلہ و سوال دونون مصدر ہین باب فتح یفتح سے بمعنی خواستن
از صراح پوچھنا اور وہ بات جو پوچھی جاے از منتخب افکاک و افترا و فریہ و کذب بالکسر
بہتان عربی دروغ و کاست فارسی جھوٹ ہندی از مؤید و منتخب و غیاث بالفتح مصدر ہی
باب ضرب یضرب سے بمعنی باز گردانیدن از چیزے و برگردانیدن از صراح یفتری صیغہ واحد
مذکر غائب فعل مضارع معلوم باب افتعال سے مصدر اسکا افترا مجرد اسکا فری بالفتح
و سکون را مہملہ ہی باب ضرب یضرب سے بمعنی دروغ یافتن از صراح عدول بیانش گذشت
قولہ دلوان حبا آہ اقول حاصل معنی اس بیت کے یہ ہین کہ اگر محبت و عشق ملامت
کرنے سے زائل ہو جاوے تو یہ دروغ بیفروغ لوگون کا مین سمجھون اور باور کرون کہ مردم
راست گو و مقبول الشہادت افترا و بہتان کرتے ہین یعنی جسطرح جھوٹ کہنا غیر ممکن ہی صاحب
عصمت و عدالت سے اُسی طرح زوال عشق بھی محال ہی نصیحت و ملامت سے
قولہ ملامت کن آہ اقول مصرع اول کے آخر مین فائدہ ندارد مقدر ہی اور مصرع ثانی
مین کاف تمثیل و تشبیہ کا یعنی جسقدر مجھکو نصیحت کرتے ہو کرو کچھ فائدہ نکریگی جیسے

زنگی کو اگر دھوئیں اُسکی سیاہی ہرگز دفع نہوگی زنگی ایک قوم ہے سیاہ رنگ رہنے والے ملک زنگبار کے جنکو حبشی بھی کہتے ہیں از برہان قولہ از یاد تو آہ اس مصرع میں لفظ تو بمعنی اور تحقیق اس معنی کی اسی باب کی ۱۹ حکایت لیلی و مجنون میں لکھی گئی اور نتوان کرد کا فاعل لفظ کسے مقدر اور میم متکلم کی لفظ ہجم میں بمعنی مرا اسکا مفعول ہے یعنی اُسکی یاد سے کوئی شخص مجھکو کسیطرح غافل نہیں کرسکتا اور حال میرا مثل مار سر کوفتہ کے ہے کہ بحالت مجبوری بجال سر پٹکنے کی نہیں کھتا ترجمہ قاضی کو پند یاران خالص کی پسند آئی انکی خوبی راے صائب اور خیرخواہی پر تحسین و آفرین کرکے یہ بات فرمائی کہ اگر دوستوں کی نصیحت واسطے صلاح و فلاح میرے حال پر از اختلال کے عین صواب اور سخن لاجواب ہے لیکن بیت کبھی زائل نہوسکے عاشقی طعن وملامت سے کہ جیسے چھوٹنا ناممکن ہے ارباب عدالت سے بیت بحث ہی پند کرو دلمیں جو آئے پسیاہی زنگی کی دھو نہیں سکتا بیت یاد اُسکی سے غفلت میں کبھی کر نہیں سکتا سر کوفتہ جون سانپ پھر اسکو نہیں سکتا این

بگفت و کسان را بتفحص حال و برانگیخت و نعمت بیکران بخشید گفته اند ہر کرا زر در ترازو ست زور در بازو ست و آنکہ بر دینار دسترس ندارد در ہمہ دنیا کس ندارد بیت ہر کہ زر دید سر فرود آورد ورترازوے آہنین دوش ست تفحص و تجسس و تفتیش عربی پژوہیدن فارسی ڈھونڈھنا ہندی مادہ اسکا فحص بالفتح بمعنی جستجو کرنا ہے باب فتح یفتح سے از صراح قولہ کسان را الخ اقول اس جگہ کسان سے مراد وہ لوگ جو پیشہ قلتبانی رکھتے ہیں دسترس کنایہ قدرت و تونگری و جمعیت و سامان سے از برہان قاطع ترازوے آہنی دوش وہ ترازو جسکا دستہ آہنی ہو از مؤید قولہ ورترازوے آہ اقول ور بمعنی و اگرچہ اور ترازوے آہنین دوش سے مراد قوی ہیکل و پرزور اور حاصل مطلب اس بیت کا یہ کہ آدمی اگرچہ مثل ترازوے آہنی کے قوی الجثہ روئین تن سخت دل مانند سنگ و آہن ہو طمع زر سے پلہ ترازو کی طرح جھک جاے یعنی زردار کا مطیع و فرمان بردار ہو جاسے اور تشبیہ آدمی کی ترازو سے ظاہر کہ ایک کندھے سے دوسرے کندھے تک مثل چوب ترازو جسکو فارسی میں شاہین و زبانہ اور عربی میں منجم کہتے ہیں اور سر و گردن بجاے زبانہ جسکو ہندی میں جوتی بواو مجہول کہتے ہیں اور مونڈھے سے

تابند دست بمنزلہ رسیون کے اور دونون ہاتھ مثل پلڑون کے ہوتے ہین دونون ہاتھ مین
اسکے ایک پر بھاری چیز رکھ دین تو پلہ ترازو کی طرح جھک جاوے ترجمہ یہ کہا اور کئی قلتبان
مثون دم باز توڑ جوڑ لگانے والون کو اسکی جستجو سے حال پر مقرر اور تمناے وصال پر
صرف بہت سا مال و زر کیا مثل مشہور ہے جسکے پلہ مین زر ہے اسکے بازو مین زور ہے اور
جسکو سامان دنیا ہے قدرت یعنی خزانہ و مال نہین سارے جہان مین اسکا کوئی پرسان حال
نہین بلبیت ہو یا وسے زر جھکا سے ترازو کی طرح سر جھکا ہو رہین تب بھی تابع فرمان
بطمع زر فی الجملہ شبے خلوتے میسر شد و ہمدران شب شحنہ را خبر
قاضی ہمہ شب شراب در سر و شاہد در بر از تنعم نخفتے و بترنم
غزل امشب مگر بوقت نمی خواند این خروس * عشاق بس نکردہ
ہنوز از کنار و بوس * رخسار یار در خم گیسوے تابدار * چون گو
عاج در خم چوگان آبنوس * یکدم کہ چشم فتنہ بخفت است زینہار *
بیدار باش تا نرود عمر بر فسوس * تا نشنوی ز مسجد آدینہ بانگ
صبح * یا از در سراے اتابک غریو کوس * لب از لبے چو چشم خروس
ابلہی بود برداشتن بگفتن بیہودہ خروس * فی الجملہ و خلوت
بیان انکا اوپر گذرا میسر بضم میم و فتح یا و تشدید سین مہملہ مفتوح بمعنی آسان کردہ شدہ
صیغہ اسم مفعول باب تفعیل سے تیسیر اسکا مصدر اور مادہ اسکا یسر بالضم و بضمتین
باب ضرب یضرب سے ہے تیسیر مراد از صراح شحنہ بکسر اول و سکون ثانی وہ شخص جسکو
بادشاہ واسطے ضبط امورات و سیاست مردم کے شہر مین نصب کرے از منتخب
عرف حال مین اسکو کوتوال کہتے ہین اور یہ معنی مستعمل فارسیون کا ہے از بہار عجم و برہان
بفتحتین کروہ نگہبان شہر مدار بفتح اول و سکون ثانی فارسی مین مستعمل از مؤید بفتح اول
ضابط از غیاث و قاموس و مزیل شحنہ و حارس و عسس عربی شب رو و شبگرد و شہر نگہ
و کوتوال فارسی بعضے کہتے ہین کہ کوتوال لغت ہندی ہے فارسیون نے استعمال کر لیا اصل
اسکی کوٹ وال اور کوٹ ہندی مین قلعہ کو کہتے ہین قولہ شراب در سر کنایہ ہے پر دری

شراب پینے سے کیونکہ سر بمعنی مثل و خواہش بھی آتا ہے اختراع شراب کی فریدون سے ہے بعضون کے نزدیک جمشید سے از بہار عجم و برہان تنعّم مصدر باب تفعّل سے بمعنی ساتھ ناز و نعمت کے پرورش پانا از منتخب آسایش زندگی بسر کرنا اور سخن نرم کہنا از مؤید مادہ اسکا نعم و نعمت بالکسر باب سمع یسمع سے از صراح ترنّم مزید و مجرد اُسی باب تفعّل سے بمعنی سرائیدن و بانگ کردن و آواز گردانیدن و تار و ارکشیدن از مؤید و تاج مجرد رنم بفتحتین باب سمع یسمع سے از صراح **قوله** امشب آہ فاضل مشرقی لکھتا ہے کہ اس بیت مین لفظ مگر واسطے تمنّی کے ہے اور سمے خواند اسکو ن نون بمعنی آواز بمیداد اور خروس بضمتین ماکیان نر اور این خروس اشارہ ہے اُس خروس سے کہ آخر شب کو آواز اُسکی قاضی کے کان مین پہونچی **اقول** لفظ امشب مرکب ہے ام اور شب سے اور ام بالکسر بمعنی این ترجمہ ہذا کا اور ساتھ لفظ روز و شب و سال کے مستعمل از برہان امشب بمعنی شب گذشتہ و شب آیندہ دونون آیا ہے از غیاث اور لفظ مگر بمعنی شاید بھی ہے اور بوقت بمعنی بروقت معین اور سمے خواید خوابیدن سے اور سمے خواند بفتح نون بھی ہو سکتا ہے کنار بالکسر بروزن شکار از برہان و مؤید بالفتح از کشف بمعنی آغوش و بغل کنار و آغوش و بر فارسی حضن عربی گود ہندی قوجاق ترکی از نفائس بوس مخفف بوسہ کا اور اسم مصدر بوسیدن کا عاج عربی دندان فیل و پیل فارسی از برہان چوگان بروزن جولان مخفف چولگان کا کہ مرکب ہے چول بالفتح بمعنی خمیدہ اور گان کلمہ نسبت سے معرب اُسکا صولجان ہے چنبہ کہ ساتھ گو سے یعنی گلولہ چوبی کے کھیلتے ہین از برہان آبنوس ایک درخت ہے سیاہ و مشہور کہ آگ پر رکھنے سے گداختہ ہوتا اور خوشبو کرتا ہے عربی مین بھی مستعمل ہوتا ہے پانی مین ... لگاتا داغ شبکوری اور رکھانا اُسکا داغ سنگ مثانہ اور ایک قسم کی مچھلی ہے بہت لذیذ از برہان زینہار و زنہار بمعنی پناہ ڈھونڈھنا اور امان چاہنا اور عہد و پیمان و ترس و بیم و شکایت و امانت و افسوس و حسرت و تعجیل و آگاہی از برہان و مؤید مسجد آدینہ یعنی جامع مسجد جہان نماز جمعہ پڑھیں **قوله** لب از لبے بعض نسخہ مین لب بر لب اور بعضے مین لب از لب مختار صاحب خیابان و فاضل مشرقی کا نسخہ اول مولانا کے نزدیک بھی لب از لبے ہے واسطے توصیفی مناسب چشم خروس ایک دانہ ہے

شرح رنگت تشبیہ چشم خروس کہ اُسمین ایک خال سیاہ ہوتا ہی کہتے ہین ثمر درخت بقم کا ہی عربی
مین اسکو عین الدیک کہتے ہین کھانا اُسکا مقوی باہ ہی اور کرتا ہی شراب انگوری سے از برہان
ہندی مین اُسکو گھنگچی کہتے ہین از غیاث اقول اگرچہ چشم خروس درخت بقم کے ثمر کو بھی
کہتے ہین لیکن یعنی گھنگچی مناسب اور تشبیہ اُسکی ساتھ آنکہ کے ظاہر ترجمہ قصہ مختصر آدھی
شیطان آدمی ہوتا ہی اُن دم بازون نے تعلیمد کے لونڈے کو قاضی کی موافقت پر راضی کیا
ایک رات خلوت میسر ہوئی اور اُسی رات کوتوال کو خبر ہوئی قاضی اپنے عیان راضی خدا فراموش
تمام شب بادہ نوش رہا تنگ جوانی کا جوش مین تھا نارنگ نقوی یعنی محبوب آغوش مین تھا
مدت تک جو اُسکے اشتیاق مین بھیگا اسنے شہ ناموس سنگ رسوائی پر بیکانا نازو نعمت اور صبح کی
مستی سے مطلق نہ سوتا تھا کچھ پہر تھی سے بانگ دی تو یحیٰت یون نغمہ سرا ہوتا تھا غزل
اے کاش یہ رات سحر تو نہ ہو لتا خروس ہی بی کچھ ہوا نصیب نہ مجھکو کنار و بوس یون گورے
گورے گال ہین زلفون کے پیچ مین جیسے کہ گوے عاج پہ چوگان آبنوس ابتک جھپکتی آنکہ
مین فتنہ کی زرا ہرگز نہ سونیو دلاور پہ سوس جبتک اذان جامع مسجد نہ تو سنے
یا در پہ بادشاہ کے بجنے لگے نہ کوس لال لب جیب سے لب مت اٹھائیو بیہودہ بانگ
کرتا ہی دیتا ہے خروس قاضی درین حالت بود کہ یکے از متعلقان درآمد
و گفت چہ نشینی خیز و تا پاے داری گریز کہ حسودان بر تو دقے گرفتہ اند
بلکہ حقے گفتہ اند تا آتش فتنہ کہ ہنوز اندک ست بآب تدبیر فرو نشانیم
مبادا کہ فردا چون بالا گیرد عالمے فرا گیرد قاضی بتبسم درو نظر کرد و گفت
قطعہ پنجہ در صید بردہ ضیغم را چہ تفاوت کند کہ سگ لاید روے
در روے دوست کن بگذار تا عدو پشت دست را خاید حسود بالفتح
بدخواہ از منتخب بالضم برا چاہنا مصدر باب نصر ینصر سے از صراح دق بفتح و تشدید قاف
بمعنی کوفتن لفظ عربی ہی از منتخب و صراح بسکون قاف فارسیون نے استعمال کیا ہی بمعنی کسیکے
کام پر اعتراض و مواخذہ کرنا از مؤید اقول اس جگہ مراد ہی غمازی و نمامی و الزام و تہمت سے
ضیغم بالفتح و ضرغام بالکسر و غضنفر و اسد بفتحتین شیر درندہ از منتخب لاید صیغہ مضارع

ہونے والا اس جگہ حدوث یعنی وہ چیز جو قبل نہ تھی معاند مصدر اسکا معاندت باب مفاعلت سے
دشمن وکینہ ور خوض مصدر باب نصر ینصر سے از صراح مشورہ کرنا از کشف تندی یعنی درشتی
وتیزی وجلدی وبلندی اور تند یعنی خشم وغضب بھی آیا ہے از برہان سبک بفتح اول وضم ثانی
تعجیل وشتاب از برہان قولہ بہ تندی سبک آہ اقول یعنی بحالت خشم وغضب بتعجیل و
شتاب زدگی دست بہ تیغ بردن اور لفظ گزد صیغہ ماضی جو مصرعہ ثانی میں واقع ہے فاعل
اسکا وہ شخص جو حالت غضب میں دست بہ تیغ ہو پس مصرع اول میں لفظ بردن یعنی بردہ
مقصود اور بعض نسخہ میں بجائے گزد کے برد ہے قولہ بدندان آہ اقول تشبیہ بدندان گزیدن
کنایہ ہے پشیمانی وتاسف سے از برہان ترجمہ بادشاہ کو کبھی ایسی رات جاسوسوں نے
خبر دی کہ آپکے ملک میں قاضی شرع سے ایسی حرکت نامشروع جو کبھی نہوئی تھی سرزد ہوئی
یعنی شراب پیکر مست ومخمور پڑا سوتا ہے اُسکے حق میں کیا حکم ہوتا ہے بادشاہ نے فرمایا کہ
میں اُسکو فضل وکمال میں علامۂ زمان اور تقوی اور حسن اعمال میں یکتائے دوران جانتا ہوں
شاید دشمنوں نے اُسکے حق میں از راہ حسد بقصد ضرر اس تہمت کا مشورہ کیا ہو پس
یہ بات میں باور نکروں مگر بچشم خود دیکھوں تو البتہ مانتا ہوں کیونکہ حکیموں نے کہا ہے
بیت جو غصہ میں جلدی سے کھینچے حسام ٭ تو نادم ہو افسوس آوے نہ کام ٭ شنیدم
کہ سحرگاہ ملک با تنے چند از خاصان بر بالین قاضی رسید شمع
را دید ایستادہ وشاہد نشستہ ومی ریختہ وقدح شکستہ وقاضی
در خواب مستی بیخبر از ملک ہستی بلطف بیدارش کرد وگفت
برخیز کہ آفتاب برآمد قاضی دریافت گفت از کدام جانب سلطان
را عجب آمد گفت از جانب مشرق چنانکہ معہودست گفت الحمد للہ
کہ ہنوز در توبہ بازست بحکم حدیث لا یغلق باب التوبۃ علی العباد
حتی تطلع الشمس من مغربہا وگفت استغفر اللہ واتوب الیہ
قطعہ این دو چیزم بر گنہ انگیختند ٭ بخت نافرجام وعقل ناتمام ٭
گر گرفتارم کنی مستوجبم ٭ ور ببخشی عفو بہتر زانتقام ٭ خواص تشدید صاد

بتشدید صاد اور محاورہ فارسی مین تخفیف دال و خاص کے بمعنی خدمتگاران و پرستاران ممتاز و مصنا
از غیاث و مصطلحات و بہار عجم لا یغلق نفی فعل مضارع مجہول ماخوذ غلق بفتح غین معجمہ و سکون
لام سے دروازہ بند کرنا مصدر ہی باب سمع یسمع سے از صراح **باب التوبۃ** قائم مقام فاعل
**علی العباد** جار مجرور ملکر متعلق فعل کا حتی حرف جار بمعنی انتہا بعد اسکے ان مقدر **تطلع**
فعل مضارع مونث غائب معلوم باب نصر ینصر سے **شمس** فاعل **من مغربہا** جار مجرور ملکر متعلق
تطلع کا ترجمہ سنا ہین نے کہ صبح کو بادشاہ کئی مصاحب ہمراہ لیے قاضی کے سرھانے آپہونچا
شمع کو دیکھا مانند سرو آزاد کے ایک پانون سے کھڑی ہی معشوق بیٹھا شیشہ شراب کا ڈھلکا خورا
ٹوٹی پڑی ہی قاضی بیہوش ہی مستی سے بے خبر ملک ہستی سے لطف و عنایت سے آہستہ آہستہ
جگایا کہ اٹھو آفتاب برآیا قاضی نے دریافت کیا کہ رنگ بیرنگ ہی عرصہ زندگی کا تنگ ہی پوچھا کس
جانب سے سلطان خاور جلوہ گر ہی بادشاہ کو تعجب آیا فرمایا سمت مشرق سے جیسا کہ معمول
ستمر ہی قاضی نے کہا شکر ہی خداوند کریم اور غفور رحیم کا کہ دروازہ توبہ کا ابتک کھلا ہی توبہ میری مقبول
درگاہ کبریا ہی موافق مضمون اس حدیث کے کہ بند نہ کیا جائیگا دروازہ توبہ کا جبتک کہ سمت مغرب سے
آفتاب نہ نکلے طلب آمرزش کرتا ہون مین خدا سے اور توبہ کرتا ہون گناہ سے طرف اسکے **قطعہ**
مجھکو عاصی کردیا دو چیز نے ؛ یعنی بخت بد اور عقل ناتمام ؛ ہون سزاوار عقوبت گرچہ مین ؛ پر نہین
بہتر عفو سے انتقام **ملک گفت توبہ درین حالت کہ بر ہلاک خود اطلاع
یافتی سودے ندارد قال اللہ تعالیٰ فلم یک ینفعہم ایمانہم لما رأوا بأسنا قطعہ
چہ سود از دزدی آنگہ توبہ کردن ؛ کہ نتوانی کمند انداخت بر کاخ ؛
بلند از میوہ گو کوتاہ کن دست ؛ کہ کوتہ خود ندارد دست بر شاخ ؛
ترا با وجود چنین منکرے کہ ظاہر شد سبیل خلاص صورت نہ بندد
این بگفت و موکلان بروی در آویختند گفت مرا در خدمت سلطان
یک سخن باقیست ملک بشنید و گفت آن چیست گفت قطعہ
باستین ملالے کہ بر من افشاندی ؛ طمع مدار کہ از دامنت بدارم
دست ؛ اگر خلاص محال ست زین گنہ کہ مراست ؛ بدان کرم کہ**

داری امید واری نیست ٭ ہلاک بالفتح و ہلاک بضمتین و ہمالکہ درتہلکہ یعنی نیست
ہونا ازصراح تباہ و فوت از شوید قولہ بہ ہلاک خود بعض نسخہ میں بہ جزاے گناہ خویش آمد
لم یک یا اصل میں یکون تھا جب اسپر لم عامل جازم آیا تو واو بسبب اجتماع ساکنین کے
گر گیا اور نون بسبب کثرت استعمال کے از شکستان فاضل مشرقی اقول یہ وجہ کثرت
استعمال کی ضعیف ہے کیونکہ لم یکن کلام عرب میں بکثرت اور کلام اللہ میں جا بجا مقام پر واقع ہوا ہے
نون کثرت استعمال سے کیون ساقط نہوا اور جاری کرنا قاعدہ کثرت استعمال کا مخصوص
اس جگہ تخصیص بلا مخصص ہے مولف کی تحقیق یہ ہے کہ محاورات قبائل عرب کے مختلف ہیں
بعض فصحا کی زبان پر ایسے کلمات جاری ہوئے ہیں کہ اعراب اسکے خلاف قواعد نحو ہیں
چنانچہ منجملہ ستہ حروف جارہ کے علی جب ضمیر واحد مذکر غائب پر آوے تو ہ ضمیر مکسور ہوتی
ہے باوجود اسکے خلاف اس قاعدہ معینہ کے سورہ انا فتحنا میں یہ آیہ واقع ہے ان الذین
یبایعونک انما یبایعون اللہ ید اللہ فوق ایدیہم فمن نکث فانما ینکث علی نفسہ ومن اوفی
بما عاہد علیہ اللہ فسیؤتیہ اجرا عظیما اس آیہ میں لفظ علیہ کی ضمیر مضموم ہے حالانکہ تمام
کلام اللہ میں ہزاروں جگہ علیہ بکسر ضمیر واقع ہے اس اعتراض کے جواب میں مفسرین نے بھی
لکھا ہے کہ بعض قبائل عرب علیہ بضم الہا پڑھتے ہیں علی ہذا القیاس لم یک بھی کلام عرب میں
بہت آیا ہے پس لا محالہ کسی قبیلہ کے محاورہ میں بحذف نون جائز ہو الغرض اہل زبان کے
محاورات میں گو خلاف قاعدہ ہو دوسرے کسیکو مجال چون وچرا نہیں ینفع فعل مضارع
معروف باب فتح یفتح سے از صراح ہم ضمیر مفعول یعنی انھون کو ایمان مضاف اور ہم
مضاف الیہ دونون ملکر فاعل ینفع کا لما حرف شرط یعنی ہرگاہ جزا اسکی رأوا یا
رأوا جمع مذکر غائب معلوم اس میں ضمیر فاعل کی باس بفتح باے موحدہ یعنی عذاب
و سختی از منتخب مضاف نا مخفف انا کا مضاف الیہ دونون ملکر مفعول باس کا
قولہ فلم یک آہ یہ آیہ چوبیسویں پارہ سورہ مومن کے اخیر میں ہے بقیہ اسکا یہ ہے سنت اللہ
التی قد خلت فی عبادہ وخسر ہنالک الکافرون قولہ کہ نتوانی آہ اقول مضمون اس
مصرع کا کنایہ ہے اس شخص سے جسکا ہاتھ چوری کی علت میں کاٹا گیا ہو اور کوٹھے پر بیٹھ

پھینکنے سے معذور ہوا اور غرض توبہ کرنے سے یہ ہے کہ آئندہ مرتکب سرقہ کا نہو پس بعد کٹ جانے
ہاتھ کے جو کوئی کمند پھینکنے سے توبہ کرے محض حرکت لغو ہے **قولہ** بلند از میوہ کوتاہ سروری
لکھتا ہے کہ اے حرف ندا کا محذوف بلند از میوہ مراد طویل القامت سے اسکا منادی ہے کاہ
یہ معنی صحیح معلوم ہوئے تو جو لوگ بلند از میوہ کو مفعول لفظ گو کا کہتے ہیں فساد انکے قول کا
ظاہر ہوا انتہی قولہ **اقول** اس معنی تراشیدہ سروری سے بلا وجہ و سبب ضروری کے لفظ
گو بیکار ہو جاتا ہے اور تفصیل الفاظ کی جو کہ واسطے حسن کلام کے ہیں معنی میں دخل نہیں رکھتے
ابتدائے دیباچہ میں لکھی گئی اس سے لفظ گو باہر ہیں جو معنی کہ سروری نے صحیح ٹھہرایا خلل اسکی
بخوبی ظاہر ہو گئی [illegible] لفظ بلند بمعنی طویل القامت اگر مفعول مقدم لفظ گو کا
ساتھ اس تقدیر کے کہ بلند بالا ست [illegible] از میوہ دست خود کوتاہ کن تو معنی بے تکلف
حاصل ہوتے ہیں سو کہاں ان [illegible] کنایہ ہے جلاد وغیرہ ارباب سیاست سے
قولہ دہی از خجلت یعنی گریبان گیر ہوئے آستین بلال را افشاندن کنایہ ہے
ناخوشی اور اظہار بخشش و آزردگی سے **قولہ** آستین بلالہ صاحب خیابان لکھتا ہے
کہ آستین میں بائے قسمیہ یا [illegible] اور فاضل مشرقی معنی اس قطعہ کے یہ لکھتا ہے کہ
جو تو اظہار رنج و ملال کرتا ہے توقع مت رکھ کہ میں تیرے دامن سے ہاتھ اٹھاؤں یعنی میں تیرا
دامنگیر ہونگا اور تجھکو گناہ میں ماخوذ کرونگا بسبب اسکی کہ اگرچہ اس گناہ سے میری خلاصی
محال ہے لیکن تیرے عفو و کرم سے امید رکھتا ہوں اور باوجودیکہ خطا گناہ خدمات عالم
یعنی خداوند تعالیٰ کی ہے تو اسکو بجا نہیں لاتا **اقول** آستین میں بائے قسمیہ یا سببیہ یا زائد
کیونکہ قسم اس جگہ لانا [illegible] رکھتی ہو اور ظاہر ہے کہ ملال کو [illegible]
ممدوح حاصل نہیں اور بائے سببیہ کا اس جگہ کچھ ربط نہیں اور فاضل مشرقی نے جو یہ ترجمہ
لکھی ہے کہ میں تجھکو گناہ میں ماخوذ کرونگا قہر سلطانی میں بحالت خوف جان باز ال حیرت
یہ تقریر دھمکانے کی ایسے فصیح و بلیغ کی زبان سے نہایت بیجا و محل عجب ہے بنجات تو یکلخت
باعث ہیجان غضب ہے مؤلف کے نزدیک آستین میں بائے موحدہ بمعنی باوجود [illegible]
مصنف کی اس بیت میں ہے ۵ ولیکن خداوند بالا و پست ٭ بعصیان در رزق بر کس نبست

مناسب مقام معلوم ہوتی ہے پس معنی اس قطعہ کے یہ ہونگے کہ باوجودیکہ تو مجھپر اسقدر غضب
جھاڑتا ہے تیری شان کریمی سے مجھکو نجات کی امید قوی ہے اس صورت میں حاجت توجیہ کی جیسا
کہ فاضل مشرقی نے لکھا ہے باقی نہیں رہی ترجمہ بادشاہ نے فرمایا کہ جب تو نے اپنے گناہ کی سزا پہ
اطلاع پائی تو ایسی حالت میں توبہ کرنا کچھ فائدہ نکریگا چنانچہ خداوند تعالی ۲۴ پارہ سورۂ
مومن کے اخیر میں فرماتا ہے جسکا حاصل مطلب یہ ہے کہ پس یہ نہیں ہے کہ فائدہ کرے ایمان
لانا انکا اسوقت کہ دیکھا انھوں نے میرا عذاب کیونکہ وقت معاینہ عذاب کے تکلیف مرتفع
ہوتی ہے اور ایمان لانا زمان تکلیف میں مقبول ہے نہ وقت یاس کے قطعہ عبث ہے جو رسی
اسوقت توبہ ؛ قلم جسوقت ہوئے بات ہیہات ؛ جو لینی ہوں انھیں کہ میوہ سست توڑ
نہ پہونچے میوہ تک چھوٹونکا خود بات ؛ مجھکو باوجود ایسی حرکت ناشایستہ خلاف شرع کے
جو صادر ہوئی راہ نجات کی شایان ہنوگی یہ کہا اور جلاد وغیرہ ارباب سیاست کو اشارہ کیا
بمجرد ایسا کے وہ گریبان گیر ہوئے پکڑ کر سیاست گاہ کو لے چلے قاضی نے کہا مجھکو حضور میں
ایک التماس اور بھی باقی ہے پوچھا کیا ہے تو کہنے لگا قطعہ عتاب کس لیے کرتا ہے مجھپر اے
سلطان ہونہ تیرے دامن شفقت سے میں اٹھاؤں ہات ؛ رہائی گرچہ ہے دشوار اس گنہ
سے مری تیرے کرم سے رکھوں امید میں ہیہات ؛ ملک گفت این لطیفہ بدیع آوردی
واین نکتہ غریب گفتی ولیکن محال عقل ست و خلاف نقل کہ
ترا فضل و بلاغت امروز از چنگ عقوبت من رہائی دہد
مصلحت آن بینم کہ ترا از قلعہ بشیب اندازم تا دیگران عبرت
گیرند گفت اے خداوند جہان پروردۂ نعمت این خاندانم
واین جرم تنہا در جہان نہ من کردہ دیگرے را بینداز تا من عبرت
گیرم ملک را خندہ گرفت و بعفو از خطاے او در گذشت و
متعنتان را کہ اشارت بکشتن او ہمیکردند گفت بیت
ہر کہ حمال عیب خویشتن ست ؛ طعنہ بر عیب دیگران چہ زند ؛
لطیفہ نکوئی و چیز نیک و نازک از منتخب فارسیوں نے بمعنی سخن پسندیدہ استعمال

لیا ہی شرح وہ سخن دقیق کہ معنی اسکے فہم مین روشن ہون اور عبارت مین نہ آوے جیسے فرد
کھانے کا کہ کیفیت اسکی کھانے والا جانتا ہی مگر خوبی اسکی بیان نہین کرسکتا بدیع بیانش گذشت
عقل بیان اسکا اوپر گذرا **نقل** بسکون دوم مصدر باب نصر ینصر سے بمعنی حرکت کرنا
ایک جگہ سے دوسری جگہ از صراح اصطلاح مین بمعنی حکم شرع **قلمہ** بیان اسکا اوپر گذرا **شیب**
بکسر اول وسکون یاے مجہول پست مقابل بالا از برہان اس جگہ بھی بمعنی مقصود اور بالفتح
بمعنی پیری اور سفید مو ہونا از غیاث شیب وشیب دونون باب ضرب یضرب سے آئین
بمعنی پیری اور اصمعی کہتا ہی کہ فرق درمیان دونون کے یہ ہی کہ شیب سفید مو اور شیب
داخل ہونا مرد کا حد شیب مین از صراح **عبرت** بالکسر پند گرفتن از برہان **تعنت وطعنہ**
بیان ان دونون کا اوپر گذرا **ترجمہ** بادشاہ نے فرمایا یہ لطیفہ عجیب اور یہ سخن نادر
تو نے کہا لیکن محال عقل لطیف ہی اور خلاف شرع شریف کہ آج فضل وبلاغت تیری سبب سے
پنجہ عتاب سے تجھے رہائی دیوے شکنجہ عذاب سے نہ نکالونگا ہرچند تو چلاوے یا دہائی
دیوے بلکہ مصلحت یہ دیکھتا ہون کہ تجھے پہاڑ کے اوپر سے نیچے گرا دون تاکہ دوسرے لوگ دیکھکر
ڈرین اور ایسی حرکت نہ کرین قاضی نے کہا اے سلطان زمین وزمان مین پرورش یافتہ اس
خاندان کا ہون اور مرتکب اس خطا کا جہان مین اکیلا نہین ہوا ہون پہاڑ سے دوسرے
کسیکو گرا دیجیے اور مجھکو عبرت پذیر کیجیے یہ لطیفہ سنکر بادشاہ کو ہنسی نے لیا اور بمصداق
العفو عند کرام الناس معمول خوشی سے خطا سے قاضی کو معاف کردیا اور بدگویون اور عیب جویون
جو اسکے قتل مین ایما واشارہ کرتے تھے کہا **بیت** جو کہ عیبون کا خود نشانہ ہی

کرتا کیون غیرون پر وہ طعنہ ہی

## اکیسوین حکایت منظومہ

جوانے پاکباز وپاک رو بود ٭ کہ با پاکیزہ روئے در گرو بود ٭
چنین خواندم کہ در دریاے اعظم ٭ بگردابے در افتادند باہم ٭
چو ملاح آمدش تا دست گیرد ٭ مبادا کاندران حالت بمیرد ٭
ہمے گفت از میان موج تشویر ٭ مرا بگذار ودست یار من گیر ٭

درین گفتن جهان بر وی برآشفت ❊ شنیدندش که جان بسپرد و داد
و می گفت ❊ حدیث عشق از ان بطال منیوش ❊ که در سختی کند یاری فراموش ❊ چنین کردند یاران زندگانی ❊ ز کار افتاده بشنو تا بدانی ❊ که سعدی راه و رسم عشقبازی ❊ چنان داند که در بغداد تازی ❊ دلارامی که داری دل درو بند ❊ دگر چشم از همه عالم فرو بند ❊ اگر مجنون و لیلی زنده گشتی ❊ حدیث عشق زین دفتر نوشتی ❊
پاکباز زاہد و مجرد اور وہ عاشق جو بنظر پاک معشوق کو دیکھے از برہان اور وہ شخص جو معشوق سے حظ اپنا چاہے از مؤید پاکرو بفتح را مہملہ مشتق رفتن سے مثل پاکباز از فاضل مشرقی اقول وہ شخص جو میدان عشق مین بخلوص نیت چلا ہو کہ مراد اُس سے عاشق صادق ہی قولہ در گرو بود شارح مشرقی اور صاحب شکرستان کا مختار گرو بکسر کاف فارسی و فتح را مہملہ ہی یعنی وہ شخص عاشق تھا اور مختار بعض فضلا کا موافق کتاب برہان قاطع گرو بکسر کاف تازی و فتح رائے مہملہ بمعنی کشتی و جہاز ہی اقول وجہ اختیار کرنے گرو بکاف تازی بمعنی سفینہ کے ظاہرا یہ معلوم ہوتی ہی کہ دریاے محیط مین دونون عاشق و معشوق بدون جہاز کے کیونکر جا کر موج آفت مین پڑے لیکن پاکیزہ رو کنایہ خوبصورت سے ہی باینمعنی مطلب اس بیت کا یہی ہوگا کہ ایک جوان کسی خوبصورت کے ساتھ جہاز مین تھا اس بیان سے معشوقیت اُسکی واضح نہین ہوتی بخلاف لفظ گرو بکاف فارسی کہ اُس سے معشوقیت بخوبی ظاہر اور کشتی کے ذکر کی کچھ حاجت نہین مطلب گرداب مین آجانے سے ہی خواہ کشتی مین بیٹھے یا دریاے شور کے کنارے کھڑے نہاتے رہے ہون اور بسبب غرق ہونے کشتی کے اور لطمہ موج سے گرداب مین جاتے رہے ہون پس مؤلف کے نزدیک گرو بکاف فارسی مناسب یعنی ایک جوان عاشق زار تھا اور کسی خوبصورت کے بند عشق مین گرفتار تھا قولہ چنین خواندم یعنی در کتاب تاریخ چنین خواندم دریاے اعظم کنایہ ہی بحر محیط سے اور وہ کرۂ آب ہی کہ احاطہ کیا ہی کرۂ زمین کو از برہان جلد دوم ایک دریا ہی کہ اُسمین آفتاب غروب کرتا ہی پانی اُسکا گرم و سبز ہی مانند سیماب کے از کشف در لغت

دریاے محیط و شرفنامہ مقدار مساحت اسکی ایک سو ساٹھ بارہم چند جرم زمین کا ہے از مؤید گرداب بچرخ آبیا
و ڈر دور بضم اول و ثالث بر وزن پر زور فارسی ورطہ عربی بھنور ہندی از برہان و مؤید و غیاث لتشویر
فرو ہونا خجالت سے از مؤید خجل کرنا اور اشارہ کرنا از صراح خجل کرنا اور خجالت و شرمساری کھینچنا اور
اشارت کرنا از منتخب قولہ موج تشویر صاحب خیابان لکھتا ہے کہ لفظ تشویر اس جگہ بمعنی ہلاک معلوم ہوتا ہے
لیکن یہ معنی کتب عربیہ سے ثابت نہیں ہوتا اقول معنی ہلاکت کی اس جگہ ضرورت معلوم نہیں ہوتی
اور بمعنی انفعال و ندامت محبت بجا نہ سکنے اپنے معشوق کو گرداب ہلاکت سے مناسب اور ہو سکتا ہے کہ لفظ
بمار شعلہ بمعنی برانگیختہ ہو یعنی جب موج اسکو پھینکتی تو وہ یہ کہتا جہان بیا نشر گذشت
آشفت صیغہ ماضی آشفتن سے کہ بمعنی شوریدن شورانیدن و شوریدہ شدن و جنبانیدن
و جنبانیدہ شدن ہے از برہان و مؤید قولہ جہانے بروی آشفتہ یعنی زندگانی دنیا اُس پر ایسی
تنگ ہوئی اور قضا آپہونچی بطال بالفتح و تشدید طا بر وزن عطار مرد لغایت بیکار اور نہایت دلیر
از منتخب و مؤید دروغگو از غیاث صیغہ مبالغہ ہے باب نصر ینصر سے بطل و بطول و بطلان
تینوں بضم اول اُسکا مصدر از صراح مینوش صیغہ نہی نیوشیدن سے بمعنی شنیدن اور گوش کردن
از برہان قولہ حدیث عشق آہ اقول مطلب اس بیت کا یہ ہے کہ اپنی راحت پر دوست کی
راحت کو مقدم جاننا اور یار کی راحت کے واسطے اپنی جان پر بار ذلت و محنت اٹھانا یہی شرط دوستی
ہے اور جو کوئی دعوی محبت کا کرے اور شرط یاری بجا نہ لاوے وہ بڑا جھوٹا ہے اُسکی گفتگوے
عشق پر کان نہ کر قولہ چنین کروند آہ اقول اس بیت سے تا آخر کلام سعدی ہے بطریق
وعظ و نصیحت قولہ ز کار افتادہ بشنو اقول مراد کار افتادہ سے مجرب و کار آزمودہ ہے
یعنی جس شخص سے کام پڑا ہو اور دوستی کا امتحان ہوا ہو اُس سے حدیث عشق سن
اس جگہ مراد خود شیخ مرحوم ہے چنانچہ بیت آیندہ کے مضمون سے واضح عشق بازی بیان
گذشت قولہ در بغداد تازی شروری لکھتا ہے کہ تازی یعنی زبان عربی اور وجہ تشبیہ کی یہ ہے
کہ اہل بغداد جیسا کہ فارسی صحیح جانتے ہیں عربی بھی صحیح جانتے ہیں اور خان آرزو لکھتا ہے کہ
مراد تازی سے اسپ تازی ہے وہان کے لوگ اسپ عربی کو خوب پہچانتے ہیں اقول
صحیح ہونا اہل بغداد کی فارسی کا غلط زبان فارس کی مشہور ہے زمانہ قدیم میں تو بالکل اُنکا

ایران کو فارس کہتے تھے مگر اب چند مدت سے بقول صاحب برہان وغیاث شیراز و یزد و کرمان
و اصفاہان و بیضا و اصطخر و فیروزآباد و کازرون ہے اور اسپ عربی کو خوب پہچاننا اہل بغداد کا اگرچہ
صحیح ہو لیکن لفظ تازی کو بمعنی اسپ تازی سمجھنا دعوی بے دلیل ہے مؤلف کے نزدیک صحیح و
لفظ تازی کہ بمعنی عربی ہے چنانچہ برہان قاطع و مؤید الفضلا اور دوسرے کتب لغت میں
مرقوم اور مقام زبان فارسی میں اگرچہ لفظ زبان مذکور نہو عموماً محاورہ میں لفظ فارسی سے
زبان فارسی مراد لیتے ہیں چنانچہ خود جناب خان آرزو کا یہ شعر ہے ۵ فارسی میں ہمکو دست
غیب ہے ؛ ریختہ کہنا ہمارا عیب ہے ؛ پس معنی اس بیت کے یہ ہونگے کہ جسطرح اہل بغداد کی
فصاحت و بلاغت زبان عربی میں ظاہر ہے اسیطرح سعدی راہ و رسم عشقبازی سے
خوب ماہر ہے **قولہ** دلارامے کہ داری آہ **اقول** دلارام سے یہان مراد معشوق حقیقی ہے یعنی
حسینان جہان سے آنکھیں اپنی بند کر اور خالق حسن و جمال یعنی خداوند تعالی کے عشق میں
دل اپنا خرسند کر **قولہ** ازین دفتر فاضل مشرقی اور صاحب شکرستان لکھتے ہیں کہ مراد
ازین دفتر سے باب پنجم تا تمام کتاب گلستان ہے **اقول** مراد ازین دفتر سے نہ باب پنجم ہے نہ تمام کتاب
گلستان بلکہ مضمون بیت سابق دلارامے کہ داری آہ کہ بجاے خود ایک دفتر ہے چنانچہ بیت
سعدی مشہور تر ہے ۵ برگ درختان سبز در نظر ہوشیار ؛ ہر ورقی دفتریست معرفت
کردگار ؛ پس معنی اس بیت کے یہ ہونگے کہ اگر لیلی و مجنون کاشکے اب زندہ ہو کر قبر سے اٹھتے
تو مجنون بنظر فناے لیلی اور بقاے ذات باریتعالی کبھی لیلی کا نام نہ لیتا اور مضمون بیت سابق
لوح دل پر نقش کر کے عشق جناب باری میں اپنے تئیں محو کر دیتا ؛ ترجمہ جوان ایک
عاشقی میں لیکہ صادق ؛ کسی پاکیزہ صورت پر تھا عاشق ؛ سمندر میں سنا دونون
ہوے غرق ؛ پڑے موج مصیبت میں وہ تا فرق ؛ گرے دریا میں دونون تھا یہ عالم ؛
لگے غوطے پہ غوطے کھانے باہم ؛ جب آیا اک خلاصی تا بچاوے ؛ تلاطم میں بچارا مر نجاوے
لگا کہنے مجھے تو ڈوبنے دے ؛ مرا معشوق ہے حق بچا لے ؛ اسی کہنے میں آیا وقت رحلت
سنی یون نزع میں اُسکی وصیت ؛ حدیث عشق پڑھ سکے نہ گر گوش ؛ کرے جو یار سختی
میں فراموش ؛ بسر کی یون ہی یاران وفا نے ؛ تو سن اشتیاق سے تا تو بھی جانے ؛

ہی رمز عاشقی میں سعدی استاد ؛ عرب میں چون فصیح اہل بغداد ؛ لگا دل صانع دل سے یہ ہی پند ؛ تمام عالم سے اپنی آنکھ کر بند ؛ جو لیلی مجنون جیسے ہکو ہیہات ؛ اسی فقرے سے لکھتے عشق کی بات

## چھٹا باب ضعف پیری مین اس باب مین نو حکایت ہین

### پہلی حکایت

با طائفہ دانشمندان در جامع دمشق بحثے ہمے کردم کہ جوانے درآمد و گفت درین میان کسے ہست کہ زبان فارسی داند غالب اشارت بمن کردند گفتمش خیر ہست گفت پیرے صد و پنجاہ سالہ در حالت نزع ست و بزبان عجم چیزے ہمیگوید و مفہوم ما نمیگردد و اگر بکرم رنجہ شوی مزد یابی باشد کہ وصیتے ہمے کند چون ببالینش فراز آمدم این بیت میگفت قطعہ دمے چند گفتم برآرم بکام ؛ دریغا کہ بگرفت راہ نفس ؛ دریغا کہ بر خوان الوان عمر ؛ دمے چند خوردیم و گفتند بس ؛ بحث بیان اسکا اوپر گذرا غالب بیانش گذشت نزع بالفتح مصدر ضرب یضرب سے بمعنی کھینچنا کسی چیز کا اپنی جگہ سے اور جان کندن از صراح رنجہ بیان اسکا اوپر گذرا قولہ اگر بکرم رنجہ شوی بعض نسخہ مین قدم رنجہ ہے اقول ہر گاہ رنجہ بمعنی خرامیدن بھی آیا ہے تو لفظ قدم کے بڑھانے کی کچھ حاجت نہین مزد بضم اول و سکون ثانی اجرت کام کرنے کی عموما کار دنیا ہو یا کار آخرت از برہان اقول اس جگہ بمعنی ثواب آخرت مقصود وصیت بمعنی پند و نصیحت از صراح نصیحت کرنا عازم سفر کا یا اس شخص قریب الموت کا جو اپنے دوستون سے کہے کہ بعد میرے چنین و چنان کرنا از غیاث فراز بیانش گذشت قولہ این بیت میگفت شارح سروری لکھتا ہے کہ بیت اس جگہ بمعنی کلام موزون ہے پس لفظ بیت شامل ہے دونون بیت کے اقول موید الفضلا مین بیت عبارت ہے دو مصرع سے مقفا ہو یا نہو پس بیت بمعنی ابیات جو سروری نے سمجھا خلاف کتب لغات و محاورہ نا درست و الا چاہیے کہ غزل و قصیدہ بلکہ تمام کتب منظومہ کو بیت کہین حال آنکہ ایسا نہین کہہ سکتے مولف کے نزدیک

غالبًا مصنف کے اصل نسخہ میں دو بیت ہوا اور لفظ دو قلم ناسخ سے رہ گیا ہو یا لفظ بیت زائد ہو
جیسا کہ اکثر نسخوں میں دیکھا انہیں لفظ بیت نہیں ہے قولہ دمے چند گفتم آہ اقول دم بمعنی [illegible] و
زبان از بیان اور لفظ گفتم بعد دمے چند کے بضرورت شعری واقع ہوا والا معنی مقدم ہے
یعنی گفتم کہ دمے چند نفس برآرم اور اس جگہ گفتن بزبان مقصود نہیں ہے بلکہ گفتن بدل مراد ہے
یعنی میں اپنے دل میں یہ کہتا اور آرزو رکھتا تھا کہ چند مدت دنیا میں زندگانی کرونگا اور لذات
دنیا سے متمتع ہو کر مرونگا افسوس کہ منزل تمنا تک پہنچنے نپایا تھا جو راہ نفس کی بند ہوگئی
قولہ دمے چند خوردیم اقول اس جگہ دم بمعنی لقمہ ہے ترجمہ ساتھ ایک جماعت علما کے
شام کے میں دمشق کی جامع مسجد میں بحث کر رہا تھا کہ ایک جوان نے آکر پوچھا کہ اس مجلس میں
کوئی ایسا ہے کہ زبان فارسی جانتا ہو اکثروں نے اشارہ میری طرف کیا میں نے اس جوان سے
پوچھا خیر تو ہے اسنے کہا ایک بڈھا فارس کا ڈیڑھ سو برس کا حالت جان کندن میں اٹک رہا ہے
اور زبان عجم میں کچھ پڑھتا ہے ہماری سمجھ میں نہیں آتا اگر از راہ بزرگی و مروت آپ قدم رنجہ فرماوینگے
تو اجر اس تکلیف کا خدا کی درگاہ سے پاوینگے شاید کچھ وصیت کرتا ہو اور کسی چیز کی حسرت میں
مرتا ہو الغرض میں قریب اسکے سرہانے کے پہونچا تو سنا کہ مضمون ان دو بیتوں کا کہتا تھا قطعہ
کرون عیش چند دمے یہ تھی آرزو ؛ ہوئی بند افسوس راہ نفس ؛ ہے صد حیف اس عمر کے خوان سے
کبھی لقمہ کھائے صدا آئی بس ؛ معانی ان سخن بزبان عربی با شامیان ہے گفتم
تعجب ہمی کردند از عمر دراز و تاسف او بر حیات دنیا گفتمش چگونہ
درین حالت گفت چگویم قطعہ ندیدہ کہ چہ سختی ہمی رسد بہ کسے
کہ از دہانش بدر میکنند دندانے ؛ قیاس کن کہ چہ حالش بود دران
ساعت ؛ کہ از وجود عزیزش بدر رود جانے ؛ معانی جمع ہے معنی کی
اور تحقیق لفظ معنی باب دوم کی گیارھویں حکایت میں لکھی گئی شام ایک اقلیم کا نام بعضے
کہتے ہیں شام بن نوح کے نام سے مسمی ہوا اور ایک جماعت کہتی ہے کہ ایک قوم بنی کنعان سے
کعبہ شریف کے بائیں طرف جاکر آباد ہوئی اور شام بمعنی بیسار ہے اسواسطے اس مقام کو شام
قرار دیا اور ایک قوم کہتی ہے کہ زمین اسکی بہ رنگ مختلف ہے سرخ و سفید و سیاہ اور شام

بمعنی رنگ ہی لہذا اسی نام سے مسمّی ہوا از ابو الفدا و بیان اور شام بن نوح کو اہل عرب سیمن
عمالیق کہتے ہیں اور زبان سریانی میں سیمین تجسیم مستقل از منتخب یہ اقلیم منسوب بعدل ارد و ہوا زہو ید
ستہ یعنی حروف زائد ہی منجملہ ۲۲ حروف زائدہ کے قیاس وجود بیان ان دونوں کا اوپر گذرا
شرح سب سے مطالب ان بیتوں کے زبان عربی میں شامیوں سے جو میں نے گیے سنسکرت اسکی
عمر دراز اور ایسے تاسف سے حیات دنیا پر کہ ڈیڑھ سو برس کی زندگانی کو مثل ایک لمحہ تناولی
لہذا چند تصور کرکے آرزومند زندگی کا تھا وسے لوگ بہت تعجب کرنے لگے میں نے اس کو وسعتا
پیر فرتوت سے پوچھا کہ اس وقت جان کندن میں تیرا کیا حال ہے بولا کیا کہوں زائل طاقتا
قیل و قال ہی سکرات کی کیفیت بیان کرنے میں زبان ناطقہ لال ہے قطعہ نہال اسکا کبھی
تو نے کیا نہیں دیکھا ؛ اکھاڑا جاوے کسکا جو ایک بھی دندان ؛ قیاس کرلے تو کیا حال ہوگا
اسکا ؛ کہ جسکے سارے بدن سے اکھڑتی ہوگی جان ؛ گفتم تصور مرگ از خیال بدر کن
و وہم را بر طبیعت مستولی نگردان کہ فیلسوفان یونان گفتہ اند مزاج
اگرچہ مستقیم بود اعتماد بقارا نشاید و مرض اگرچہ ہائل بود دلالت
کلی بر ہلاک نکند اگر بفرمائی طبیبے را بخوانم تا معالجت کند گفتہ مثنوی
گفت ہیہات مثنوی دست بر ہم زند طبیب ظریف ؛ چون خرف بیند
اوفتادہ حریف ؛ خواجہ در بند نقش ایوان ست ؛ خانہ از پاے بست
ویران ست ؛ پیر مردے بنزع مے نالید ؛ پیرزن صندلش ہمے مالید ؛
چون مخبط شد اعتدال مزاج ؛ نہ عزیمت اثر کند نہ علاج ؛ تصور اپنے دل میں
کسی چیز کی صورت باندھنا اور خواہش کرنا اور قریب کرنے کے ہونا از منتخب و صراح
با صطلاح اہل منطق حاصل ہونا صورت کسی چیز کی عقل میں بغیر حکم جیسے تصور زید و عمرو و بکر کا
اور تصور غلام زید کا از غیاث مرگ یعنی مردن از بیان خیال و وہم بیان انکا اوپر گذرا
مستولی صیغہ اسم فاعل استیلا سے یعنی غالب از غیاث فیلسوفان یونان بیان انکا
اوپر گذرا مزاج بالکسر یعنی آمیزش اور با صطلاح اطبا وہ کیفیت جو کئی چیز کے ملنے سے کم ...
مثلاً رنگ سبز جو پان اور چونہ و کتھے کے ملنے سے پیدا ہوتا ہی اور سرشت و طبیعت انسان کو بھی

سبب سے مزاج کہتے ہین کہ ایک کیفیت عناصر اربعہ کے امتزاج سے بہم پہونچتی ہی از غیاث اللغا
اگرچہ بمعنی ہرچند چنانچہ اگرچند بمعنی ہرچند از برہان مستقیم بمعنی راست خنثی بیچ از غیاث
وکشف اس جگہ مراد صحیح و معتدل لیقا بیانش گذشت تا اہل ہشتوق ہول بمعنی ڈر از دا
از منتخب اس جگہ مراد مہالک سے دلالت بمعنی رہبری از مؤید و منتخب دلالت و دلولت دونو
بالفتح مصدر باب نصر ینصر ہے بمعنی رہنمائی کرنا از صراح اصطلاح مین ہونا کسی چیز کا اس حیثیت سے
کہ اس چیز کے علم سے لازم ہوتا ہی علم دوسری چیز پر چنانچہ وجود مصنوع کے علم سے وجود صانع کا
علم حاصل ہوتا ہی اور اقسام دلالت کے بہت ہین مثل دلالت تضمنی اور دلالت التزامی اور
دلالت مطابقی وغیرہ از غیاث اقول دلالت کلی سے مراد اس جگہ یقین ہی قولہ کہ بشوی
گفت ہیہات بعض نسخہ مین بجاے آن عبارات کے یہ ہی دیدہ برکرد و بخندید و گفت ہیہا
اسم فعل ہی بمعنی بعد یعنی دور ہوا از منتخب زبان فارسی مین بجاے افسوس کے مستعمل
از مؤید اسم فعل اس اسم کو کہتے ہین جو معنی فعل ماضی کے رکھتا ہو اور بمقام تاسف ہیچ ہیہا
ہیہات کہتے ہین اسکے معنی یہ ہین کہ دور ہوا مین مقصود سے اور فارسیان بمعنی تحیر و تعجب
استعمال کرتے ہین از غیاث قولہ دست برہم زند اقول یعنی از روے تحیر و افسوس کے
ہاتھ پٹکے اور معالجہ سے ہاتھ کھینچ لے ظریف ماخوذ ہی ظرف بالفتح بمعنی زیرکی سے
اور ظریف بمعنی زیرک صفت مشبہ باب کرم یکرم سے ظرفاء بالضم و ظراف بالکسر و ظروف
بضمتین جمع از صراح سبک روح و تیز دل از مؤید خرف بفتح خاء معجمہ و کسر راء مہملہ پیر
فرتوت از تاج یعنی وہ شخص کہ غایت پیری سے عقل اسکی فاسد ہوگئی ہو اور بفتحتین بمعنی
میوہ چننا از کشف بفتح اول و سکون ثانی میوہ چننا بفتحتین تباہ ہونا عقل کا کلان سالی سے
اور بفتح خاء و کسر راء مرد تباہ عقل و کلان سال از منتخب و غیاث بالفتح مصدر باب نصر ینصر سے
اور بفتحتین باب سمع یسمع سے از صراح بکسر اول و ثانی مردم مبہوت و از کار رفتہ از برہان
اوفتادہ صیغہ حال اوفتادن سے بمعنی عاجز و سقط و خراب شدہ و زبون گردیدہ اور
اوفتادن بمعنی از پاے درآمدن و دور شدن اور کنایہ خراب و دور ہونے اور تواضع کرنے سے از برہان
حریف بیانش گذشت قولہ چون خرفت آہ صاحب خیابان اور فاضل مشرقی مصرع ثانی مین لفظ

حریفان کو بمعنی ہم پیشہ و ہم صحبت لکھا ہی لیکن یہ معنی اس جگہ چسپان نہین کیونکہ مریض ہم پیشہ
طبیب کا نہین ہی اور اگرچہ مریض کو ندیم طبیب کا مجازاً کہہ سکتے ہین مگر عاقل لبیب پر پوشیدہ
نہین کہ باین معنی لفظ حریف بے محل ہو جاتا ہی مؤلف کے نزدیک حریف کو اگر بمعنی دشمن
کہین جیسا کہ محاورہ مین شائع ہی اور مراد دشمن سے مرض کو سمجھین اور لفظ از فتادہ کو کہ لازم و
متعدی دونون مستعمل ہی ایک اضافت مضاف اور حریف کو مضاف الیہ کہین تو مطلب شعر کا
بے تکلف حاصل ہوتا ہی یعنی طبیب حاذق جب پیر کہن سال کی طبیعت کو ایام بحران مین مغلوب
مرض کا دیکھے اور پھر قوت پر گاہ شدت بیماری سے لگے کہ جان گلے مین اٹکے اسکی نبض دو دی
بالکل دیکھکر ہاتھ ملکر اصلاً معالجہ نکرد نہ کیتکہ **خواجہ بنالش گذشت ایوان** بالفتح
بروزن کیوان اور بعضے کہتے ہین بالکسر بروزن دیوان صفہ و طاق از برہان و نشستگاہ و کو
و سراپردہ و خانہ پیش کشادہ و مکان بلند از مؤید ایوان و بالاخانہ و کوشک و بروارہ فارسی
قصر عربی بنگلہ ہندی از جہان **اقول** بمعنی اخیر یعنی بالاخانہ مناسب **پاے کے بست** بپائے
اول فارسی و بائے ثانی موحدہ بمعنی بنیاد عمارت و بمعنی محکم از غیاث پاے بست و پاے ورک
و پاخیرہ و شالدہ و کدوادہ و بنیاد فارسی اساس و قاعدہ عربی رباق ترکی نیو ہندی از تفاسیر
**قولہ** خانہ از پاے بست آہ فاضل شرقی معنی اس مصرعہ کے یہ لکھتا ہی کہ خانہ از بنیاد و اساس
پست شدہ و فرو رفتہ **اقول** اس شرح سے معلوم ہوا کہ فاضل موصوف کے نزدیک لفظ پست بپائے فارسی
صحیح ہی حالانکہ بر تقدیر صحت لفظ پست بپائے فارسی بعد اسکے واو تفسیری کا ہونا ضرور ہی علاوہ اسکے درستی
درستی معنی مذکورہ ہرگاہ مکان پست و ویران ہوگیا ہو تو فکر نقش و نگار بغیر درستی مکان محال ہی
بقول مشہور ثبت الجدار ثم النقش **مؤلف** کے نزدیک بست بپائے موحدہ یعنی پاے بست یعنی
بنیاد اور بعد اسکے تقدیر لفظ قریب مناسب اس صورت مین معنی اس بیت کے یہ ہونگے کہ
صاحب خانہ کو فکر نقش و نگار بالاخانہ دوام ہی پر غافل ہی کہ نا استواری بنیاد سے مکان قریب
بانہدام ہی واقعی جب گھر کی نیو مضبوط نہو تو مکان مرتفع و بالاخانہ منقش کرنا لا حاصل و بے فائدہ ہی
اسی طرح جب آدمی سن شیخوخت ہو نیکہ شدت بیماری سے جان بلب ہو تو پھر معالجہ کرنا بیفائدہ ہی
**قولہ** نالیدہ **اقول** نالیدن بمعنی گریہ کردن اس جگہ مقصود نہین بلکہ نالیدن سے مراد یہ ہی کہ

ہے پلیہا ان ہی تک پہنچ سکتا تھا جیسا کہ حالت جان کندن میں معمول ہے مخبط بالضم و تشدید بای موحدہ پراگندہ
شدہ و پریشانی و آشفتہ از شارح مشرقی مختل شدہ از سردی اعتدال یعنی بین بین یا طول عرض میں
عزیمت افسون و سحر و رقیہ عربی افسون و جادو فارسی منتر ہندی از نفائس عزیمت و عزم عزائم اسکی جمع
اسکا عزم بمعنی قصد و آہنگ کرنا باب ضرب یضرب سے از صراح ترجمہ میں نے کہ تصور مرنے کا خیال ہے نکال اور دل
طبیعت میں نہ ڈال کہ حکما کہ گئے ہیں کہ مزاج کتنا ہی صحیح و معتدل ہو صحت و اعتدال ہمیشہ قائم بقا کی نہیں
رکھتا سوا ذات یزدانی سب چیز فانی ہے اور مرض ہر چند مہلک ہو بیمار کو چاہیے کہ یقین
اپنی ہلاکت پر نکرے شافی حقیقی کی قدرت کاملہ پر نظر کر کے بمنطوق لا تقنطوا من رحمة الله
امید شفا کی رکھے اصلا مایوس نہووے اگر تو کہے تو بندہ کسی طبیب کو بلاوے شاید کہ اسکے
معالجے سے تو اچھا ہو جاوے ایک آہ سرد دل پر درد سے کھینچ کر کہنے لگا افسوس افسوس

مثنوی دست کش ہو طبیب تجربہ کار ٭ جب گرا دیوے پیر کو آزار ٭ نقش ایوان میں
خواجہ شادان ہے ٭ نیو سے خانہ قریب ویران ہے ٭ ایک بوڑھے کی جان نکلتی تھی ٭ پیر زن
صندل اسکے ملتی تھی ٭ حالت نزع میں دعا و دوا ٭ لغو ہی فائدہ نہیں اصلا ٭ ہووے
مختل جب اعتدال مزاج ٭ تو افسون اثر کرے نہ علاج ٭

## دوسری حکایت

پیری را حکایت کنند که دختری خواسته بود و حجره بگل آراسته
و بخلوت با او نشسته و دیده و دل در او بسته شبهای دراز
نخفتی و بذلها و لطیفها گفتی که موانست پذیرد و وحشت نگیرد
و از آنجمله میگفت بخت بلندت یار بود و چشم دولت بیدار
که بصحبت پیری افتادی پخته پرورده جهاندیده آرمیده سرد
و گرم چشیده نیک و بد آزموده که حقوق صحبت بداند و شرط مودت
بجای آرد مشفق مهربان خوش طبع شیرین زبان مثنوی
تا توانم دلت بدست آرم ٭ ور بیازاریم نیازارم ٭ ور چو طوطی
شکر بود خورشت ٭ جان شیرین فدای پرورشت ٭ قوله

پیرے را آہ بعض نسخہ مین اسطرح ہے ہر کہ پیرے حکایت کرد دلبود کہ دختری خواستہ بودم اور سجا
لطیفہا گفتے کہ لطیفہا گفتمے اور سجاے شب بیگفت کے شب بیگفتم ہے دختر اور مخفف ہمکا
دخت فارسی صبیہ وطفلہ عربی لڑکی ہندی از فیاض قولہ دخترے خواستہ بود اقول
دختر خواستن یا زن خواستن کنایہ ہے عقد باندھنے یعنی نکاح کرنے سے چنانچہ صاحب کتاب
فرہنگ محمد شفیع شیرازی سے نقل کرتا ہے حجرہ بالضم مکان خرد و تاریک جہان روشنائی
آفتاب کی نہ پہونچے اکثر کنارہ صفہ و دالان کی ہوتی ہے انتہی جسکو زبان ہندی مین کوٹھری
کہتے ہین جمع اسکی حجر بضم حاء حطی وفتح جیم اور حجرات بضمتین ہے جسطرح غرفہ کی غرفات و غرف
از صراح قولہ حجرہ بگل آراستہ بعض نسخہ مین در حجرہ ہے دونون درست کیونکہ عربا ایام شادی
مین اپنے گہر کو گل اندود کرتے ہین از خیابان یعنی حجرہ خوابگاہ کو گل و نسرین سے آراستہ
کیا تھا از فاضل مشرقی اقول اس پیر کی خوشامد و چاپلوسی کی تقریر سے جیسا کہ فقرات آئندہ
مین تحریر ہے معلوم ہوتا ہے کہ وہ مفلس یا متوسط تھا اور اگر تونگر ہوتا تو تملق نکرتا کیونکہ امیرون کی
مجلس امین سیکڑون حوروشان رہتی ہین اور وہ بسبب آپ خوشامد کرتی ہین پس اس صورت مین مؤلف کے
نزدیک قول صاحب خیابان کا بگل آراستن بکاف عجمی درست خلوت بیان اسکا اوپر گذرا
بذلہ و لطیفہ بیان ان دونون کا اوپر گذرا ان دونون لفظون کے بیچ مین واو تفسیری ہے
موانست و موالفت عربی بمعنی بایکدیگر انس و آمیزش کرنا اور خوگر ہونا از منتخب وغیرہ
وحشت و نفرت عربی رمیدن فارسی کترکنا ہندی سختہ بمعنی دانا و صاحب تمیز از
پرورده تربیت یافتہ از مؤید آرمیده قرار گرفتہ و ساکن شده از برہان گرم و سرد
کنایہ محنت و راحت و سختی و سستی و شدت و رخا و بدی و نیکی اور اسکی امثال سے از برہان
نیک و بد و شرط بیان انکا اوپر گذرا مودت دوستی از کشف دوست رکھنا
اور یہ ماخوذ ہے ود بالضم والفتح و تشدید دال اور وداد اور ودادت سے کہ بمعنی آرزو بردن
اور باب سمع یسمع سے ہے از صراح بجا آوردن و شیرین زبان بیان انکا اوپر گذرا
طوطی تحقیق اسکی باب پنجم کی تیرھوین حکایت مین لکھی گئی ترجمہ نقل کرتے ہین کہ ایک
بڈھا ایام پیری مین کسی نوجوان لڑکی سے شادی کرکے حجرہ عروسی مین اسکے پاس بیٹھا

مرغ دل اسکے دام الفت میں بند شب و روز ہر دم دیدہ اسکے نورانی جمال کے مشاہدہ سے شاد و خرسند
چار پہر رات میں ایک دو لحظہ بھی ہمنوا سخنان لطیف و شیرین کہتے کہتے سفیدہ صبح کا نمود ہوتا
باتون میں دل بڑھتا تو اشعار رنگین باہنگ حزین پڑھتا تاکہ الفت و محبت دل میں در آوے
اور وحشت و نفرت طبیعت سے باہر آوے ایک رات یون ڈینگ مارنے لگا کہ تیرا ستارہ میمون
و مددگار تھا اور دیدہ اقبال بیدار تھا قسمت تیری لڑی جو ایسے پیر کی صحبت میں پڑی کہ ہر کام میں
ہوشیار جگت گرو بڑا اچھا ہر علم میں یگانہ روزگار ہر فن میں یکتا جہان کو چھان کر آرام سے
بیٹھا راحت و رنج خوب پا زمانہ کا نیک و بد آزمایا حقوق صحبت کی جاننے شرط دوستی کی ماننے
مشفق و مہربان سراپا لطف و احسان بڑا خوش طبیعت دار ہر بات میں ضلع جگت نہایت
شیرین گفتار مثنوی میں ہے مجھے راضی کیون ای دلدار تو ستاوے تو ہین نہ دون آزار
مثل طوطی چکھا ئے تو شکر جان شیرین فدا کرون تجھپر نہ گرفتار آمدی بدست
جوانی معجب خیرہ رای سرتیز و سبکپای کہ ہر دم ہوسی پزد
و ہر لحظہ رایی زند و ہر شب جایی خسپد و ہر روز یاری گیرد قطعہ
جوانان خرم اند و خوب رخسار ولیکن در وفا با کس نپایند
وفاداری مدار از بلبلان چشم کہ ہر دم بر گلی دیگر سرایند
خلاف پیران کہ بعقل و ادب زندگانی کنند نہ بمقتضای جہل
و جوانی نیست ز خود بہتری جوی و فرصت شمار کہ با چون
خودی گم کنی روزگار معجب صیغہ اسم فاعل کا باب افعال سے بمعنی متکبر
و خویشتن بین و خود پسند مادہ اسکا عجب بضم اول و سکون ثانی ہے بمعنی تکبر و خود بینی از
منتخب و غیاث عجب بالضم فتحتین و تکبر اور وہ مرد جسکو بیٹھنا عورتون میں خوش آوے یا
جسکو بیٹھنے سے عورات خوش ہوتی ہین از تاج خیرہ رای ضعیف العقل و پریشان فکر
از غیاث سرتیز بمعنی سرکش و جنگجو از غیاث اقول سرتیز و تیز مغز و زود فہم و فرد
لاغر اسکو کہتے ہین جسکی بات اور حرکات و سکنات میں ثبات و قرار نہو از برہان وغیرہ
سبکپای و گریز پای و شتاب رو کنایہ ہے ہرزہ گرد سے از برہان وغیرہ ہوس یحیی سن

کنایہ آرزو سے بیہودہ کرنے سے رای سے زدن بیانش گذشت قولہ ہر کہ ...
اقول یعنی وہ شخص جسکی رائے میں استقلال نہو خرم بیان اسکا اوپر گذرا وفا وعدہ بجا لانا از منتخب قولہ
پایند صیغہ جمع مضارع ہی پائیدن سے قولہ وفادار ہی آہ اقول یعنی از بلبلان امید وفاداری
مدار سرایند جمع مضارع سرائیدن سے یعنی نغمہ پردازی و سخن سرائی اور بولنا آدمیون کا اور
سرود کرنا یعنی چہچہے کرنا پرندون کا از بستان اقول بلبل اور قمری و کبوتر اور سب مرغ کی آواز کو
عربی مین صفیر و سجع اور ہندی مین چہچہا کہتے ہین ادب بیانش گذشت مقتضا
اصل اسکی مقتضی ہی بسبب ضاد معجمہ کے الف اضافت کا لائے کہ فارسی مین جائز ہی اور مقتضی کے معنی
خواہش جہل بیان اسکا اوپر گذرا قولہ فرصت شمار یعنی فرصت صحبت را غنیمت شمار
روزگار بیانش گذشت قولہ گم کنی روزگار اقول گم بکاف فارسی معنی ضائع مفقود
اور معنی اس بیت کے یہ ہین کہ جو شخص عقل و ادب مین اپنے سے بہتر ہو اسکی صحبت کو تو
غنیمت جان کر اختیار کر تا کہ خرد و دانش اور اطوار پسندیدہ اسکے تیری طبیعت مین اثر کرین
اور جو کوئی عقل و ادب مین مثل تیرے ہو اسکی صحبت مین رہنا اوقات رائگان کرنا ہے
تو جیسا ہو ویسا ہی رہیگا اور تضییع اوقات بے شبہ ضرر کرے ترجمہ بڑی خبر گذری
کہ تو کسی جوان متکبر خود پسند ضعیف العقل سرکش جنگجو واہی ہرزہ گرد کے پالے نہ پڑی کہ تم کو
ہر دم تمنائے بیہودہ کہ وصال ہو اور اسکی بات مین نہ ثبات ہو نہ استقلال ہو ہر شب نئی عورت
بغل مین لیکر سوئے ہر روز اسکو یار تازہ کی تلاش ہوئے قولہ جوان ہون گرچہ خوش خو
و طرح دار ٭ رہین قائم نہ بر راہ وفا پر ٭ وفا کی بلبلون سے رکھ نہ امید ٭ کرین وہ چہچہے ہر گل پر
جا کر ٭ بر خلاف اسکے پیران کہن سال ہین کہ ساتھ عقل و دانش و طور پسندیدہ کے زندگانی
و عیش کرین نہ ساتھ خواہش و نادانی کے ادنی بات ہے یعنی غنائم جنکی ولیکن ...
غنیمت صحبت عاقلان ٭ برابر ہے اوقات ہو رائگان ٭ گفتہ ...

بگفتم و گمان بردم که دانش در تنم ... آمد و ... شنید تا ...
سر از دل بدر برآورد و گفت چندین سخن که گفتی در ترازوی
عقل من وزن آن یک سخن ندارد که وقتی از قابلهٔ خویش شنیده ام

که زن جوان را اگر تیری در پهلو نشیند به که پیری قطعه لما رأت
بین یدی بعلها شیئا کارخی شفتة الصائم * تقول هذا معه
میت * وانما الرقیة للنائم مثنوی زن کز بر مرد بی رضا برخیزد
بس فتنه و جنگ از آن سرا برخیزد * پیری که ز جای خویش
نتواند خاست * الا بعصا کیش عصا برخیزد * چندان بیانش گذشت

قابلہ بکسر باء موحدہ اصل لغت میں بمعنی متقبل و ضامن ہی مگر بمعنی دایہ جو وقت تولد کے
تدبیر و خدمت بچہ اور زچہ کی کرے از غیاث و شرح نصاب ابو نصر بن تائج قابلہ در ضمنہ
عربی پازاج و ماناف و دایہ و ماماچہ و ماچہ فارسی دائی اور دائی جنائی ہندی از برہان و مؤید
وہ عورت جو لڑکا جنا دے یا کھلا دے اور پرورش کرے پہلو بالفتح اول و ضم سوم معروف
جسکو عربی میں جنب کہتے ہیں اور کنایہ فائدہ و نفع سے از برہان یعنی دونوں طرف سینہ و شکم کے
از غیاث بمعنی سخت نزدیک و راستہا و چپہا شکم مردم از مؤید اقول ظاہر اس جگہ پہلو سے
مراد اندام نہانی ہی لما حرف شرط اور منجملہ حروف جازمہ نافیہ استغراقیہ کے بمعنی ہرگاہ کہ
از غیاث مرکب ہی لم اور ما سے اور داخل ہوتا ہی فعل پر اور بجائے لم کبھی آتا ہی از صراح
رأت واحد مونث غائب ماضی معروف ماخوذ راے سے کہ بمعنی دیکھنا دل سے یا ماخوذ
رویت بالضم سے اور رویت اگر بمعنی دیدن بچشم ہو تو متعدی بیک مفعول ہوگا اور اگر بمعنی
دانستن ہو تو متعدی بدو مفعول ہوگا از صراح بین ظرف مضاف بمعنی درمیان از صراح
یدی بمعنی دونوں ہاتھ مضاف الیہ یدی اصل میں یدین تھا موجب قاعدہ علم نحو کے کہ نون
تثنیہ و جمع کا حالت اضافت میں گرجاتا ہی نون یدین کا ساقط ہوگیا قولہ بین یدی
یعنی برابر و مقابل بعل و زوج عربی شوہر و شوے فارسی اگو شقہ ترکی خاوند ہندی
شی بمعنی چیز اشیاء جمع یا اسم جمع از منتخب و صراح ارخی صیغہ اسم تفضیل بمعنی نہایت
سست مشتق رخو بالفتح و بالکسر سے کہ رخو و رخوۃ و رخاء و رخاوت مصدر ہیں باب
سمع یسمع سے بمعنی سست شدن از صراح شفت عربی لب فارسی لب جائے فارسی انگریزی
ہونٹھ ہندی اوشٹھ سنسکرت از رسالہ حکیم عبد المجید صائم صیغہ اسم فاعل بمعنی روزہ دار

صوم اسکا مصدر باب نصر ینصر سے از صراح میت بفتح اول و کسر یاے تحتانی مشدد بمعنی مردہ
اور بعضے کہتے ہین بسکون یا وہ شخص جو مردہ ہوا اور بتشدید یا وہ شخص کہ قریب الموت ہوا از منتخب
اسما بمعنی ما و الّا کلمہ حصر کا ہی رقیہ بالضم و سحر بالکسر و عوذہ بالفتح عربی افسون و جادو فارسی
ارباق ترکی منتر ہندی از غیاث و منتخب جادوگر کو فارسی مین جوزن کبی کہتے ہین کیونکہ بعضے
جادوگرون کا معمول ہی کہ جو پڑا فسون پڑھکر مارتے ہین از برہان نائم صیغہ اسم فاعل نوم
جو مصدر ہی باب نصر ینصر سے از صراح نوم بالفتح و رقود و ہجوع بالضم عربی خفتن و خوابیدن و خواب
فارسی سونا ہندی از منتخب **قولہ لمارات** آہ صاحب خیابان اس قطعہ کی شرح مین قول خان آرزو کا
نقل کرتا ہی کہ رات صیغہ مؤنث غائب اور بین یدی بعلہا باضافت یدی جانب بعل اور ششیا بجا
ششیًا اور کارخی بکاف تشبیہ صیغہ اسم تفضیل اضافت اسکی طرف شفقۃ الصائم کے اور بہ مقام
بجاے مصاجاننا چاہیے اور بجاے تقول کے اگر قالت ہو تو مقابلہ ساتھ رات کے درست ہوتا ہی سوا
اس شرح کے جو کچھ ہو تکلف ہی معنی مین یا غلط ہی جیسا کہ شارح فاضل نے کہا ہی اور بعضے شارحون نے
یہ نسخہ قبول کیا ہی کہ لما رایت بین یدی بعلہا ششیًا کارخی شفقۃ الصائم اور تکلف اس نسخہ کا
ظاہر انتہی **اقول** خانصاحب نے جو لفظ رات کو لفظًا و معنًی صیغہ ماضی سمجھکر اُسکے مقابلہ مین
بجاے تقول کے قالت کو درست ٹھہرایا ہی غلط فہمی اُنکی ہی دو وجہ سے ایک یہ کہ ہرگاہ لفظ رات
بعد لما حرف شرط کے واقع ہوا تو بموجب قاعدہ علم نحو کے کہ اگر صیغہ ماضی بعد حرف شرط واقع ہوے تو
بمعنی مضارع ہو جاویگا رات کو معنی صیغہ مضارع کہنا چاہیے اسکے مقابلہ مین تقول مناسب دوسرے
یہ قطعہ بحر رمل مسدس مخبون محذوف ہی فاعلاتن فعلاتن فعلن کے وزن پر اور قالت کہنے کی صورت
مین تقطیع مصرع ثالث کی یون ہوتی ہی قالت ذا مع ہو میت فاعلاتن فعلاتن فع اور ظاہر کہ یہ مقابلہ
مین صرف ہوتا ہی لیکن رہ جاتا ہی بخلاف تقول کہ تمام مصرع موزون ہے مقابلہ مین درست آتا ہی تفصیل تمام قطعہ کی یہ ہے

لمارات بین یدی بعلہا ششًا کار خی شفقص صائم
فاعلاتن فعلاتن فعلن فاعلاتن فعلاتن فعلن
تقول ہا ذا مع ہو میت ذا لن مر رقیت لن نائمی

کمال حیرت ایسے علامہ وحید العصر صاحب دیوان سے ہے کہ بجاے تقول کے قالت کو

جائز رکھا حال آنکہ کوئی شاعر علم عروض کا ماہر اسکو روا نہ رکھیگا الغرض تقول کی صحت اور قالت کی غلطی میں
اصلا جائے سخن نہیں اور سراج خان آرزو کی صریح خطا ہے ظاہرا وقت تحریر کے انکو تقطیع کا خیال نہ رہا والا ایسی غلطی
فاش نفرماتے زن بیانش گذشت بر آغوش و کنار فارسی خفتن بالکسر عربی گو و ہندی ہرد و قصہ بیان انکا
گذرا ہے پہلی حکایت میں تحریر عصا و منشات بکسر میم مصری پادہ بیاد فارسی و دال مہملہ بروزن سادہ و
چوبدستی و چوبہ فارسی لاٹھی ہندی از نفائس مشابہ عضو تناسل سے از غیاث **قولہ** کیش عصا بر خیزد اوکو
کیش میں تیغ سے منقول ہے چنانچہ عصا فاعل خیزد کا اور عصا سے مراد اس جگہ عضو تناسل ہے حاصل مطلب
اس قطعہ کا یہ کہ مرد پیر ضعیف القوت کی آغوش سے زن پر شہوت بے جمعیت خاطر ناراض اٹھے تو سامان
جدائی مہیا انواع آفت واسطے فراق کے برپا کرے واقعی پیر فرتوت کے ساتھ جوان عورت کا منعقد ہونا
آفت آسمانی ہے سراسر باعث پریشانی و خانہ ویرانی ہے جوانی کی شہوت کا حال ظاہر ہے مستور نہیں اسی لیے بے جوڑ
شادی کرنا دستور نہیں چنانچہ یہ قول مشہور ہے عورت نہ تخت چاہتی ہے نہ بخت مگر چاہتی ہے کیر سخت ترجمہ
وہ بڈھا کہنے لگا اسی طور پر میں نے اسکو بہت سمجھایا اور یہ خیال کیا کہ دل اسکا اسیر ہے دام الفت میں صید
تقدیر ہوا ناگاہ ایک آہ سرد دل پر درد سے کھینچی اور یہ بات کہی کہ اتنی لنترانی جو تو نے کی وہ میری عقل کی ترازو میں
اس ایک سخن کا پاسنگ نہیں جو ایک وقت میں نے اپنی دائی جنائی سے سنا کہ زن جوان کے پہلو میں اگر تیر
بیٹھے بہتر ہے بہ نسبت کہ مرد پیر بیٹھے **قطعہ** دیکھا شوہر کا کسی عورت نے سست مثل لب صائم جو ذکر کہا یہ
خفتہ نہیں بیجان ہے سحر کرتا نہیں ہر وہ پر اثر باعی بے راضی ہوئے اٹھے جو بر سے عورت برپا کرے
شور فتنہ و جنگ و آفت جنبش جو نہ کرسکے جگہ سے اپنی الا بعصا اٹھے نہ اسکا آلت **فی الجملہ امکان**

**موافقت نبود بمفارقت انجامید چون مدت عدت بر آمد**
**عقد نکاحش بستند با جوانی تند و ترش روی تہیدست بدخوی**
**جور و جفا می‌دید و رنج و عنا می‌کشید و شکر نعمت حق ہمچنان**
**گفتی الحمد للہ کہ از آن عذاب الیم برہیدم و بدین نعیم مقیم برسیدم**
**با این ہمہ جور و تندخوی بارت بکشم کہ خوبروی قطعہ با تو**
**مرا سوختن اندر عذاب است بہ کہ شدن با دگری در بہشت**
**بوی پیاز از دہن خوبروی بہ حقیقت کہ گل از**

ہست زشت ۞ قطعہ روے زیبا و جامہ دیبا ۞ عرق و عود
و رنگ و بوے و ہوس ۞ اینہمہ زینت زنان باشد ۞ مرد را
کیر و خایہ زینت بس ۞ امکان بیانش گذشت موافقت یعنی باخود ہم
اتفاق رکھنا مدت عدت ایام حیض اور ایام طلاق عورتوں کے کتب فقہ میں ایام عدت
اون عورتون کے جنکے شوہر نے طلاق دیا ہو تین حیض یا تین مہینے ہین اور جسکا شوہر مر گیا
چار مہینے دس روز ہین اور اگر حاملہ ہو تو تا وضع حمل ہے اور جبتک ایام عدت منقضی نہوں
نکاح دوسرے مرد کے ساتھ ناجائز و حرام ہے اقول اس جگہ مراد ایام عدت سے تین مہینے
یا تین حیض ہین قولہ بمفارقت انجامید اقول یعنی نوبت بخلع پہونچی اور خلع بضم خا
معجمہ طلاق لینا عورت کا بعوض بخشش دینے مہر کا ہین کے یا ساتھ دینے دوسرے مال کے
تند بمعنی تیز و غضبناک و خشمگین و درشت و توانا و فربہ از برہان تشر و فارسی عبوس
بالفتح عربی از منتخب چو شخص ناک بھون چڑھائے رہے از غیاث عبوس بالضم ترش و ہونا
اور ترش روئی کرنا مصدر باب ضرب یضرب سے از صراح تہدید سخت فارسی تقریع و انذار اسی
عربی قلاش ترکی از غیاث لفظ قلاش کو صاحب منتخب فارسی اور صاحب موید الفضلا
عربی اور صاحب سراج ترکی لکھتا ہے عشار بالفتح رنج و مشقت از منتخب و کشف بالفتح والمد
رنج دیکھنا مصدر باب سمع یسمع سے از صراح در لغت عنو عذاب بالفتح شکنجہ از کشف
و موید و صراح شکنجہ کرنا از منتخب صاحب صراح تعذیب بمعنی شکنجہ کرنا لکھتا ہے الیم دردناک
از غیاث رہیدن فارسی نجات عربی چھوٹنا ہندی نعیم و راحت عربی آرام و آسایش
و ناز فارسی چین ہندی اور نعیم بہشت کو بھی کہتے ہین از غیاث قولہ نعیم مقیم اس سے
مراد آسایش دائمی ہے نہ بہشت بیانش گذشت قولہ خوبرو لی اقول خوبرو یہ لفظ مرکب ہے خوب اور
رو سے اور خوب بمعنی محکم و استوار بھی آیا ہے از برہان اور رو سے بضم را سے مہملہ و واو معروف بمعنی طاقت بھی
آیا ہے از کشف جہانگیری پس خوبرو سے مراد اس جگہ قوی الباہ ہے قولہ اندر عذاب اقول اس جگہ عذاب سے
مراد جہنم ہے چنانچہ مصرع ثانی مین مقابل اسکے لفظ بہشت آیا ہے یا یہ کہ سوختن بمعنی رنج و مصیبت برداشتن ہو
جیسا کہ صاحب برہان لفظ سوختن کے بیان مین لکھتا ہے اور مطلب اس بیت کا یہ ہے کہ [illegible]

ساتھ لے بسبب قوت وصلابت کے جو تجھکو لطف زندگانی حاصل ہے جہنم مین جانا بہتر ہے
ورنج شکنجہ جور وجفا اُٹھانا قبول ہے دوسرے کے ساتھ جو ضعیف القوی ہو بسبب عدم حصول
حظ نفسانی بہشت مین جانا یا راحت وآسایش لباس وطعام نفیس پانا منظور نہین بہشت
بپائش گذشت دیبا بیان اسکا اوپر گذرا عرق بفتحتین خوی پسینہ پسینا آدمی اور سائر حیوان کا
اور کبھی ترشح جو مسام غیر حیوان سے ہو اُسکو بھی عرق کہتے ہین جیسے ترشح کوزہ وغیرہ کا از جنس
گلاب کے پھول کو بھی عرق کہتے ہین چنانچہ آب عرق کنایہ ہے گلاب سے از مؤید بخشش جو بحسب
خوشی کے ہو از کشف عطا کرنا از روے سودت کے یہ مصدر ہے باب سمع یسمع سے اور پسینا
جو مشقت یا حیا سے آوے از صراح عرق وعود آہ صاحب شکرستان بجاے عرق کے
صندل لکھتا ہے یعنی ور زینت بیان اسکا اوپر گذرا کیر بالکسر ولنگ فرزند ہے تیتون
بالفتح وخیرہ وقیک وتول تیتون بالضم فارسی ایر وذکر وقضیب عربی لنگ بالکسر وسشنہ
سنسکرت وپنیس انگریزی الت وڈنڈ ہندی از برہان وغیرہ خایہ وکند وگند وگن تیتون
بالضم فارسی خصیہ عربی انڈا وپیلڑا ہندی انڈ سنسکرت ٹسٹیکل انگریزی قولہ اینہ زینت
زنان باشد اقول صاحب خیابان وشکرستان وفاضل مشرقی نے حسب معمول کہ
جس نظم یا نثر کے مطلب مین اندک اشکال دیکھا اسکو بحال خود چھوڑ دیا اس مصرع کی شرح بھی
قلم انداز کی اور شارح سروری وشکرستان نے جو تیسرے مصرع کی شرح لکھی ہے سکی کچھ حاجت نتھی تفصیل
اس بیان کی یہ ہے کہ واسطے زیبایش چہرے کے منہ پر گلگونہ ملنا یا پیشانی کو افشان کرنا اور لباس
دیبا وحریر پہننا اور جسم مین رنگ وبو سے ذاتی یا عرضی کا ہونا یہ سب تو زینت عورتون کی ہے
لیکن عرق وعود اور ہوس اس تین چیز کو زینت کہنا بظاہر اشکال معلوم ہوتا ہے مولف کے
نزدیک مراد عرق سے پھولون کا ہار یا شرم وحیا ہو اور عود سے کپڑون کا بسانا اور ہوس سے
ناز وکرشمہ جو باعث ہیجان شوق ہے تو اشکال دفع اور مطلب بے تکلف حاصل ہوتا ہے ترجمہ
القصہ مرد پیر کی سستی وناتوانی عورت کی چستی وجوش جوانی کے سبب سے باخود ناموافقت یا تکرار کی
نوبت خلع وطلاق کی پہونچی جب ایام عدت کے منقضی ہوئے تو اُس عورت کا نکاح باندھا گیا ایک
جوان کے ساتھ کہ تنگ خو وترشرو تھا مفلس وبدخو تھا اس طرح کے ظلم وسختی سہتی رنج وغم دیکھتی تھی

ساتھ واسطے شکر نعمت پروردگار یون کہتی کہ للہ الحمد مین چھوٹی رنج کے شکنجے سے یعنی
مرد پیر کے پنجے سے گویا جیتے جی بہشت مین داخل ہوئی اب میرے دل کی مراد حاصل
ہوئی بیت گو مجھپہ ستم کیا کرے تو ؛ مین صدقے ترے کہ تو ہی مہرو قطعہ
مجھکو ترے ساتھ ہی دوزخ بہشت ؛ غیر کے ہمراہ جنان مثل نار ؛ منھ سے ہی مرد کے
بھلی بوے پیاز ؛ ہاتھ سے بدرو کے ہی گل مثل خار ؛ قطعہ چاند سا منھ گل ولباس حریر
رنگ و بو غمزہ اور ناز و ادا ؛ یہ تو سب عورتون کی زینت ہی ؛ سختی پیر مردون کو زیبا ؛

## بیسری حکایت

مہمان پیرے بودم در دیار بکر کہ مال فراوان داشت و فرزندے
خوب روے شبے حکایت کرد کہ مرا در عمر خویش بجز این فرزند
نبودہ است درختے درین وادی زیارتگاہ است کہ مردمان
بحاجت خواستن آنجا روند شبہا در پاے آن درخت بخدا
نالیدہ ام تا مرا این فرزند بخشیدہ است شنیدم کہ پسر با رفیقان
آہستہ میگفت چہ بودے اگر من آن درخت را بدانستمے کہ کجا
ست تا دعا کردمے و پدرم بمردے خواجہ شادی کنان کہ فرزندم عاقل
ست و پسر طعنہ زنان کہ پدرم فرتوت ست قطعہ سالہا بر تو
بگذرد کہ گذر ؛ نکنی سوے تربت پدرت ؛ تو بجاے پدر چہ کردی
خیر ؛ تا ہمان چشم داری از پسرت ؛ دیار بالکسر ونزد بوعلی قاریستی ولایت
و مولد عرب دیس ہندی از نفائس یہ جمع ہی دار کی کہ بمعنی خانہ ہی مجازًا بمعنی ملک و بالد و محل
از غیاث قولہ در دیار بکر صاحب خیابان بجاے بکر کے بک لکھتا ہی اور بکر نام ایک
قبیلہ کا ہی از منتخب وہ بکر جسکے نام سے قبیلہ منسوب و مشہور ہی بیٹا وائل کا تھا از صراح
اور بک بالفتح نام ایک شہر کا ہی ماوراء النہر مین از برہان اقول لفظ دیار کی اضافت
دونون صحیح و درست معلوم ہوتا ہی یعنی اُس شہر کی حوالی مین وہ پیر رہتا تھا یا جہان اور دیار
قبیلہ بک کی ہی وہان مسکن اُس پیر کا تھا وادی بمعنی صحراے مطلق از غیاث جاے کشادہ

درمیان کوہستان کے از منتخب یا درمیان دو پہاڑ کے اور یہ اُسکی جمع خلاف قیاس از مراج فارسی ہین یعنی صحرا و بیابان مستعمل از زبان پاے بمعنی قدم اور بمعنی زیر بھی مستعمل جیسے پاے کوہ و پاے حصار و پاے دیوار و پاے درخت اور امثال اُسکے از زبان **قولہ بخدا اقول** یعنی بدرگاہ خدا **قولہ نالیدم** یعنی مین نے رو رو کر دعا کی ہے **قولہ بسا لہا بر تو آہ اقول** ظاہرا یہ قطعہ مقولہ شیخ مرحوم کا اُسی کے جواب مین معلوم ہوتا ہے اور دوسرے مصرع مین جو پدر ہے اور چوتھے مصرع مین پسر ہے واقع ہے تا وقوفی کو باپ سے خطاب نہ سمجھا چاہیے بلکہ بمعنی خود ہے یعنی پدر خود و پسر خود **شرح** قبیلہ بکر مین ایک مرد پیر گھر یہ فقیر مہمان تھا جسکے ایک ہی بیٹا اور مال و زر فراوان تھا ایک شب بسبیل تذکرہ کہنے لگا کہ مدت تمام ہوئی ہین سواے اس فرزند کے دوسرا کوئی دلبند پیدا نہین ہوا حال اسکی پیدایش کا یہ ہے کہ اس نواح بیابان مین ایک درخت زیارتگاہ ہے حاجتمند جمعہ رات کو وہان جاتے ہین دل کی مرادین پاتے ہین اکثر راتون کو اُس درخت کے نیچے خدا کی درگاہ مین مین نے گریہ و زاری دعا کیا تب حبیب الہ عواست نے مجھکو یہ فرزند عطا کیا ایک بار مین نے اپنے کانون سنا کہ وہ اپنے ہم جنسون سے چپکے چپکے کہتا تھا کیا خوب بات ہوتی اگر مین بھی اُس درخت کا پتا پاتا تو وہان جاکر دعا کرتا کہ میرا باپ مرجاتا سبحان اللہ کیا تماشا ہے کہ باپ اس بات کی خوشی کرتا ہو کہ میرا بیٹا عاقل و فرزانہ ہے اور وہ فرزند ناسعادتمند طعنہ زن کہ میرا باپ بے عقل و دیوانہ ہے مین نے سنکر کہا **قطعہ** برسون ہی گذرے پر کبھی تو نے باپ کی گور پر گذر نہ کیا ۔ جب پدر کی نہ تو نے کی خدمت ۔ کیون پسر سے امید ہے رکھتا ۔ **اقول** مطلب اس حکایت کے ایراد سے یہ کہ لطف زندگانی دنیا کا منحصر ہے اہل و عیال اور کثرت زر و مال پر حال انکہ وجود ان تینون کا جان کا وبال ہے کیونکہ زن ہر وقت طالب وصال ہے اور فرزند ہمیشہ منتظر مرگ پدر و خواہان مال ہے اور زر و مال اندوختہ بسبب صرف نہ کیے جانے راہ خدا مین قیامت کے دن باعث انواع عذاب اور حبط اعمال ہے پس دل لگانا عیال و اطفال سے نہ چاہیے کہ اُنسے امید وفا حاصل نہین و لبستگی خالق حقیقی سے لازم کہ وہ ایک لحظہ اپنے مخلوق کی حراست و خبرگیری سے غافل نہین

## چوتھی حکایت

**روزے بغرور جوانی سخت رانده بودم و شبانگه بپاے کوہے سست مانده پیرمردے ضعیف از پس کاروان ہمے آمد گفت چہ خسپی کہ**

نه جای خفتن است گفتم چون روم که نه پای رفتن است گفت نشنیدی که صاحبدلان گفته اند رفتن و نشستن به که دویدن و گسستن

**قطعه**

ای که مشتاق منزلی مشتاب ؛ پند من کار بند و صبر آموز ؛ اسپ تازی دو تک رود بشتاب ؛ اشتر آهسته میرود شب و روز ؛

سخت یعنی بسیار و فراوان و غایب و نهایت از برهان راندن ہانکنا اور چلانا اور چلانا از مصدر فیوض یعنی تاختن و بسرعت دویدن از فاضل مشرقی قوله پای کو یہ بعض نسخہ مین بجای کو یہ کہ یہ ہی اور کو یہ فارسی نخبہ چمڑی تھیلا ہندی از قاموس و برہان و منتخب قوله رفتن و نشستن اقول یعنی دم لینا اور آہستہ آہستہ چلنا قوله دویدن و گسستن اقول دویدن بمعنی دوڑنا اور گسستن بمعنی شکستن برہان مین آیا ہی مطلب یہ کہ دوڑ دوڑ چلنا اور عاجز ہو کر بیٹھ رہنا کار بند شدن کنایہ ہی اطاعت و فرمان بردار شدن از برہان قوله صبر آموز یعنی آہستہ خرام اسپ تازی بیان اسکا گذشتہ تک بکاف تازی و فارسی دونون بمعنی دوڑنا از برہان بکاف تازی غلط ہی از سراج ترجمہ ایک روز شیخ کہنے لگے مین دوڑا دوڑ چلا آتا تھا رات کو ایک پہاڑی کے نیچے سخت ماندہ ہو کر سست پڑا تھا اتفاقاً ایک بوڑھا ناتوان جو قافلہ کاروان چلا آتا تھا مجھے عاجز و درماندہ دیکھ کہنے لگا کیا سوتا ہی یہ مقام سونیکا نہین ہی میں نے کہا کیونکر چلون کہ مجھے ماندگی سے اب چلنیکی تاب نہیں اسنے کہا کیا تم نے سنا اہل دل کہتے ہیں آہستہ بیٹھتے چلنا بہتر ہی کہ منزل مین پہونچ جائے اور آرام ہو نہ دوڑنا اور تھکنا رستہ مین درماندہ و پاشکستہ رہ جانا کہ ناامیدی سے کام تمام ہو قطعہ کہ پہونچنا تجھکو ... پند سے چل یہان لے یہ میری بات ؛ تازی سرپٹ چلیگا دو ہی پہر اونٹ آہستہ چلتا ہی دن رات

## پانچوین حکایت

جوانی چست لطیف و خندان و شیرین زبان در حلقه عشرت ما بود که در دلش از هیچ نوعی غم نیامدی و لب از خنده فراهم روزگاری برآمد که اتفاق ملاقات نیفتاد بعد از آن دیدمش که زن خواسته و فرزند خاسته و بیخ نشاطش بریده و گل هوسش

پیرمردے پرسیدندش چگونہ حالت ست گفت تا کودکان بیاوردم
دیگر کودکی نکردم شعر ما ذا الصبا والشیب غیرلمتی وکفی بتغیر الزمان
نذیرا ‌‌؛ چست بمعنی جلد و چالاک اور جو چیز کہ نفیس و نازک و زیبا ہو از برہان مؤید
لطیفت بیانش گذشت خنداں فارسی بشام و ضحوک عربی ہنسمکھ ہندی از
نفائس و منتخب اقول بمعنی خوش طبع بھی ہو سکتا ہے جسکو عربی میں مزاح اور ہندی میں
ہنسوڑ کہتے ہیں حلقہ و عشرت و فراہم بیانش گذشت پژمردہ و پژمردہ بکسر اول
و راء قرشت بمعنی غمناک و اندوہگین و افسردہ گردیدہ و بے رونق شدہ از برہان بالکسر
و بالفتح دونوں صحیح از سراج اللغات و غیاث رو بخشکی آوردہ از مؤید قولہ زن خواستہ
یعنی نکاح کیا خواستن و خیستن بمعنی اٹھنا از مصادر فیوض قولہ فرزند خاستہ
یعنی لڑکے پیدا ہوئے بعض نسخہ میں فرزندان خاستہ ہے دونوں صحیح قولہ تا کودکان
بیاوردم اقول اس جگہ لفظ تا واسطے ابتداے زمانے کے ہے جیسے اس مصرعہ میں ہے ع
تا عشق تو در سینہ مکان کرد کرا جا پس معنی اس فقرہ کے یہ ہونگے کہ جب سے میں صاحب
اولاد ہوا قولہ دگر کودکی نکردم اقول کودکی سے مراد نشاط و انبساط اور عیش و عشرت
و بے غمی و خندیدگی اور چستی و چالاکی ہے اور یہ حالات سوا ایام طفلی کے ایام جوانی و پیری میں
خصوصًا جبکہ تعلق آل و عیال ہو محال ہے چنانچہ حکایت سابق کی ذیل میں لکھا گیا اور حق
تو یون ہے کہ جب لڑکے پیدا ہوئے تو ساری خوشی و خرمی والد کی اولاد کیطرف منتقل
و ساری ہو جاتی ہے پس معنی دگر کودکی نکردم کے یہ کہ پھر میں نے خوشی نہ کی یعنی مجھکو سرور
و خوشحالی نصیب نہ ہوئی ما ذا بیانش گذشت صبا بکسر کودکی و طفلی از مؤید و منتخب
و صراح در لغت صبو شیب بیانش گذشت فاعل مقدم غیر کا لمتہ بکسر لام و فتح میم مشدد
وہ بال جو بناگوش سے گذرا ہو از منتخب کفی صیغہ ماضی باب ضرب یضرب سے مصدر اسکا
کفایت ہے بمعنی کافی و بس ہونا از صراح و غیاث قولہ بتغیر الزمان اقول بتغیر میں با
زائدہ ہے اور تغیر الزمان فاعل کفی کا نذیرا بمعنی ترسانندہ منصوب ہے از روے تمیز کے
قولہ ما ذا الصبا والشیب آہ یہ شعر نسخوں میں مختلف واقع ہوا ہے گلستان میں مصرع اول

اسیطرح پر ہی زمان الصبا قد تم والشیب غیرنی اور اکثر نسخون مین یعنی زمان الصباء الشیب غیرنی
اور مصرعہ ثانی مین نظیر الطائی ہے جسمین یعنی مثال ہی اور بعض شارحون نے یہ لکہا ہو ع زمان الصبا قد تم
والشیب جارنی وصار بتغییر الزمان نظیرا یعنی تحقیق کہ زمانہ طفلی کا تمام ہوا اور میرے جسم مین بڑھاپا
آیا یعنی ضعف و ناتوانی دامنگیر ہوئی اور واسطے تغییر زمانہ کے یہ حالت نظیر ہوئی اور بعض نسخہ مین یعنی
زمان الصباء الشیب تمنی ہی یعنی ایام طفلی کے نشاط کا زمانہ آخر ہوا اور پیری نے مجھکو تمام لیا اور مرزا
آزردہ نے بعد ذکر بعضے اختلافات کے لکہا ہی کہ موافق سب نسخون کے زمان شباب ایام طفلی مین داخل کرکے
اسی واسطے بعد طفلی کے ذکر پیری کا کیا اقول نسخون مین جو اختلاف واقع ہی وہ صرف اختلاف
لفظی ہی معنی مین کسیطرح کا خلل پیدا نہین لیکن ایام جوانی کو ایام طفلی مین شامل سمجہنا بیجا ہی کیونکہ جب
ہر لمحہ و چشم زدن مین زمانہ کا حال متغیر ہو جاتا ہی تو بنظر مخالف حالات کے آج کا دن روز گذشتہ
مین داخل نہین ہو سکتا چہ جائیکہ حالات سالہاے دراز بالکل ایام جوانی کے حالات ایام طفلی مین شامل
ہو جاوین اور اگر شمول باعتبار نسبت زمانہ ہو تو جتنے دن ایام پیری سے گذرے وہ بھی ایام طفلی و
جوانی مین شامل ہوئے پھر از روے تفریق کے ایام طفلی و جوانی ایکطرف اور ایام پیری ایک طرف
ہونے کی کوئی وجہ معلوم نہین ہوتی مؤلف کے نزدیک بعد طفلی کے ذکر پیری کا بنظر ابتدا و انتہا کے
کہ اول با آخر نسبتے دارد یا مراد طفلی سے ایام فرحت و مسرت اور مراد پیری سے ایام رنج و مصیبت
لا احد **نظم** جوانی سر بسر کوچ ست دریاب این جوانی را ؛ کہ کس ہرگز نمے بیند دوبارہ زندگانی را ؛ خمیدہ
پشت زان گردند پیران جہاندیدہ ؛ کہ اندر خاک می جویند گم کردہ جوانی را ؛ **ترجمہ**
ایک جوان بہت چست و چالاک ہوشیار بڑا خوش طبع ہنسوڑ شیرین گفتار ہماری مجلس عیش
و عشرت مین انیس و جلیس تہا اسکا دل رنج و غم سے محفوظ کبھی دردمند نہ ہوتا ہمیشہ خوش و خندان
کہ لب ہنسنے سے کبھی بند نہوتا اتفاقاً چند مدت ملاقات نہوئی ایکروز دیکہا تو معلوم ہوا کہ اُسنے بیاہ کیا
لڑکے بالے ہوئے اُنکی تیمارداری و فکر پرورش نے تباہ کیا نہال اُسکے نشاط کے
جڑ سے کٹ گئے گل رخسار مرجہائے گرد و غبار سے اٹے پوچہا کیونکر گذرتی ہی تیرا کیا
حال ہی کہنے لگا جب سے لڑکے پیدا ہوئے صورت خوشی کی نہ دیکہی اب زندگی وبال ہی
**شعر** گئی طفلی جوانی پیری سے بدلا زمانے کو ؛ تغیر دہر کا کافی ہی عالم کے ڈرانے کو ؛ بیت

چون پیر شدی ز کودکی دست بدار * بازی و ظرافت بجوانان بگذار *
مثنوی طرب نوجوان ز پیر مجوی * که دگر ناید آب رفته بجوی * زرع را
چون رسید وقت درو * نخرامد چنانکه سبزہ نو * قطعه دور جوانی
بشد از دست من * آه و دریغ آن زمن دل فروز * قوت سرپنجه
شیری برفت * راضیم اکنون به پنیری چو یوز * قطعه پیرزنے
موی سیه کرده بود * گفتمش ای مامک دیرینه روز * موئے
بتلبیس سیه کرده گیر * راست نخواهد شدن این پشت کوز * بازی
بمعنی لہو و لعب از کشف ظرافت خوش طبعی از غیاث بنیا ہونا از سید زیرک ہونا
سعد بن باب کرم یکرم سے اور ظریف بمعنی زیرک ظرفا بالضم و ظراف بالکسر و ظروف بالضم
جمع ظریف کی از صراح طرب بیانش گذشت قوله طرب نوجوان ز پیر مجوے * حاصل مطلب
اس مصرع کا یہ ہے کہ قوت و زور جسمانی ایام جوانی کی کہ گویا ہوا فانی اور رو بزوال ہی بدن میں کہ
روز بروز کی ناتوانی سے زندگانی موت کی نشانی ہوا آنا محال ہے جوے بالضم روان ہونا پانی کا
اور مثل اسکے اور جانا گھوڑے کا از کشف جوے وارغا وارغاب وارغاو و رود و کاریز
و آب راہه فارسی جدول عربی جداول جمع نالی ہندی از نفائس قوله که دگر ناید آب رفته بجوے
اقول صاحب غیاث لکھتا ہے کہ آب رفته در جوے آمدن کنایه ہے بعد زوال نعمت دوبارہ اسکی
کامیاب ہونے سے پس باین معنی مطلب اس مصرع کا یہ ہوگا کہ بعد زوال دولت و اقبال
جوانی کے عالم پیری میں از سر نو فرحت و نشاط و سرور وانبساط ایام شباب کا آنا محال ہے چنانچہ
لیت الشباب یعود آرزوے ناممکن کے مقام میں مستعمل ہے اور اس مصرع میں لفظ جوے کو اگر بمعنی
دریا سے خرد لیوین تو مصرع کے دو معنی ہونگے ایک یہ کہ جو پانی دریا میں گیا وہ دریا سے پھر
نہیں آتا دوسرے یہ کہ جو پانی دریا سے نکل گیا وہ پھر دریا میں نہیں جاتا اور اگر لفظ جوے کو
بمعنی نالی کہیں جو کھیت کے سینچنے کے واسطے متصل چاہ یا تالاب کے بناکر اسکے ذریعہ سے
کھیت میں پانی لیجاتے ہیں جسکو محاورہ دیہات میں برہا کہتے ہیں تو معنی یہ ہونگے کہ نالی کی
راہ سے جو پانی کھیت میں جاتا ہے وہ پانی کھیت سے پھر نالی میں نہیں اسکا آتا

کہ زمین نالی کی بلند اور کھیت کی پست ہوتی ہے اور پانی پستی سے بلندی کو نہیں جا سکتا زرع
بمعنی کھیت اور زراعت از غیاث زروع جمع اور بمعنی بونا اور اگانا کہ مصدر ہو باب فتح
یفتح سے قولہ تعالی أأنتم تزرعونہ ام نحن الزارعون از صراح درو قطع کرنا زراعت کا از برہان
و غیاث قولہ نخرامد اقول بمعنی لغوی خرامیدن کے برہان قاطع میں رفتار و چلنا ساتھ ناز و
تکلف و زیبائی کے از مؤید الفضلا و کشف اللغات میں ساتھ تکبر و تبختر کے ہے لیکن اس
جگہ کہ ساتھ لفظ زرع و درو اور سبزہ کے مستعمل ہوا ہے لہذا اگنا بمعنی بالیدن مناسب
زمن بفتحتین و زمان بمعنی زمانہ و روزگار و وقت و مدت از غیاث و لقمہ و زیعنی دل روشن
کنندہ پنیر معروف جسکو دودھ سے بناتے ہیں یہ لفظ فارسی ہے عربی میں اسکو جبن بضمتین و بضم
اول و سکون ثانی کہتے ہیں از کشف و غیاث یوز یوز معروف فارسی نمر بفتح نون و کسر میم و
فہد عربی نمور و نمر بضمتین جمع نمر کی اور فہود بضمتین جمع فہد کی از صراح چیتا ہندی [illegible] ہوکر
شکار کرنا اور کھانا پنیر کا مناسبت دوست رکھتا ہے از غیاث قولہ ز ضمیر الکنون یعنی خبیثہ
وقفہا داشتہ قولہ پنیری چو یوز اقول بعض نسخہ میں بجائے پنیری کے پنیرک اور بجائے
یوز بیائے تحتانی کے یوزیاں موجود ہے اور پنیرک و پنیرہ کو صاحب برہان بمعنی گل نیلوفر لکھتا ہے
اور موافق تحقیق صاحب غیاث نیلوفر دو قسم ہے آفتابی و ماہتابی رنگ آفتابی کا سرخ کہ وقت طلوع
آفتاب شگفتہ ہوتا ہے جسکو ہندی میں کول بفتحتین کہتے ہیں اور ماہتابی دو طرح کا ہوتا ہے ایک سفید
محض دوسرا سفید مائل بکبودی یہ دونوں شام کو شگفتہ ہوتے ہیں یونانیوں کی ادویہ میں
یہی پھول مستعمل اور برہان میں یوز بالفتح و زای ہوز زنبور سیاہ ہے کہ پھولوں پر بیٹھتا ہے جسکو ہندی میں
بھنورا کہتے ہیں از روئے تحقیق کے معلوم ہوا کہ کول کے پھول پر بھنورا عاشق ہے قبل از غروب آفتاب
آ بیٹھ جاتا ہے آفتاب کے غروب ہوتے ہی منہ کول کا بند ہوتا ہے اور بھنورا اسکے اندر بند ہوتا ہے چنانچہ
قبل طلوع آفتاب جو کوئی کول کا پھول پاوے تو [illegible] بھنورا اسکے اندر سے نکل آوے
یاد آتا ہے کہ مولف نے ایکبار بچشم خود دیکھا ہے کہتے ہیں [illegible] پھول کو خوب سا توڑ
کول کے پھول کو عموما آل دیویں تو [illegible] اسکا فی الفور دفع ہو جاوے [illegible] فاضل مشرقی اور صاحب
خیابان کا پنیر اور یوز ہی لیکن مولف کے نزدیک پنیرک بمعنی کول کا پھول اولی ہے [illegible] اور یوز

بمعنی بھنورا مناسب معلوم ہوتا ہی اور مشابہت حلقۂ عشرت کی ساتھ کول کے اور مشابہت
جلیس حلقۂ عشرت کی ساتھ بھنورے کے ظاہر بخلاف پنیر اور چیتے کے کہ انمین کسیطرح کی مشابہت
ظاہر معلوم نہین ہوتی پس معنی اس قطعہ کے یہ ہونگے کہ وہ ایام جوانی جو ہم مجلس احباب مین
بیٹھکر عیش و عشرت سے بسر کرتے تھے گذر گئے اور وہ زمانہ خوشی کا آخر ہوا قوت باقی نہی
اب آرزو یہی ہی کہ جسطرح بھنورا کول کے پھول مین جاکر بیٹھ رہتا اور وہین سے شب بسر کرتا ہی مین
بھی گوشۂ عافیت مین بیٹھ رہون اور زندگی چند روزہ بسر کرون ماماک بفتح میم دوم تصغیر ماما
کی بمعنی مادر چنانکہ عربی مین والدہ اور اُم کہتے ہین برہان و مؤید و کشف اور صاحب غیاث اللغات
کہ ماماک مین کاف بمعنی تصغیر حقیقی و تصغیر تحقیری نہین بلکہ کاف ترحم ہی جیسے طفلک مین ہی
اور مخاطبات مین وقت ترحم کے دخترک بھی کہتے ہین اور صاحب رشیدی لکھتا ہی کہ یہ تصغیر
ماما کی ہی اقول اگرچہ بقول صاحب غیاث ماماک مین کاف ترحم ہو لیکن مضمون مصرع ثالث
اور رابع مقتضی کاف تصغیری اور تحقیری کا ہی اور اس جگہ ماماک بمعنی مادر حقیقی نہین بلکہ معنی کا
مجازی ہی چنانچہ محاورہ مین زنان کہن سالہ کو اکثر اشخاص عند المخاطبہ والدہ کہتے ہین قولہ دیرینہ
روز یعنی پیرزال کہن سال کیونکہ روز بمعنی روزگار بھی آیا ہی از برہان تلبیس مصدر ہی باب
تفعیل سے بمعنی پوشیدہ رکھنا مکر و عیب کا کسی سے مادہ اسکا لبس بالضم بمعنی پہننا جامہ کا
باب سمع یسمع سے اور بالفتح بمعنی چھپانا کام کا کسی پر کہ عربی مین متعدی بہ علی واقع ہوتا ہی
باب ضرب یضرب سے از صراح یہ لفظ بمعنی مکر و فریب مستعمل اس وجہ سے ہی کہ مکر و فریب سے آدمی اپنے ارادہ
کو چھپاتا ہی از غیاث گوز بالضم و واو معروف پشت خمیدہ و دوتا شدہ کو کہتے ہین خواہ پیری سے ہو
خواہ دوسری علت سے از برہان قاطع و غیاث اللغات ترجمہ بیت جب پیر ہوے
تو کودکی سے کیا کام ❊ بازی و ظرافت ہی جوانوں کا کام ❊ شوخی نہ جوانی کا پیری مین ہو مزا ❊
پانی دریا مین جو گیا نہ پھرا ❊ فصل جب پہونچے اسکا وقت ورود نہ ہون بالیدہ مثل سبزۂ نو ❊
قطعہ دور جوانی کا گیا ہاتھ سے ❊ آہ خوشی کا نہ زمانہ ہی وہ ❊ خواہش غفلت ہی ... ہو کہ تا
بھنورا کول مین رہے جسطرح سو ❊ قطعہ ایک ضعیفہ نے کیا تھا خضاب ❊ مین نے کہا
اسسے کہ کیا لیا ❊ بال تو کالے کیے تلبیس سے ❊ سیدھی نہ ہوگی پر تری پشت دوتا

## چھٹی حکایت

وقتی بجہل جوانی بانگ بر مادر زدم دل آزردہ بکنجی نشست و گریان همی گفت مگر خردی فراموش کردی که درشتی میکنی قطعہ چه خوش گفت زالی بفرزند خویش چو دیدش پلنگ افگن و پیل تن گر از عهد خردیت یاد آمدی که بیچاره بودی در آغوش من نکردی درین روز بر من جفا که تو شیرمردی و من پیرزن بانگ زدن کنایہ ہی بازور کھینا اور کسیکو اپنے آگے سے دور کرنے سے از برہان زال و پار و پاروب و پیرزن فارسی شیخہ و عجوزہ شہرا و ضعیفہ عربی بڑھیا ہندی پلنگ افگن کنایہ ہی بہادر و دلاور و زور آور سے پیل تن منجملہ القاب رستم دستان کے ہی اور کیو... بھی کہتے ہین از برہان شیرمرد کنایہ مردم دلیر و شجاع سے اور باصطلاح ارباب سلوک ... جو عالم ملکوت و جبروت مین سرد و گرم مجاہدات کا کھینچے ہوے اور مسافرت عالم لاہوت مین تلخ و ترش ریاضات کا چکھے ہوئے اور حظ نفس سے فارغ اور ذکر خدا سے مانوس ہو اور بلاؤن سے لذت پائی ہو اور دونون جہان کی نعمتون سے نفرت اختیار کی ہو از برہان ومؤید قولہ وقتی بجہل جوانی آہ اقول فائدہ اس حکایت کے ایراد سے یہ کہ والدین کی تعظیم و تکریم اور خدمتگاری یعنی صحت مین تیمارداری اور علالت مین بیمارداری فرزندون پر واجب ہی حتی کہ والدین اگر نعوذ باللہ کافر و مشرک ہون تو بھی باستثنا سے کفر و شرک وامر و نہی عنہ کے امتثال جملہ امور لازم عقوق انکے سبب خسران دنیا و آخرت ہی اور استحقاق انکے باعث نجات و دخول جنت ہی چنانچہ کتاب عدة الداعی کے باب دوم مین چند احادیث منقول ہین اولاً حضرت امیر المؤمنین علیہ السلام نے فرمایا کہ مستحب ہی اکرام والدین کا خصوصاً والدہ کا ثانیاً حضرت امام جعفر صادقؑ نے فرمایا کہ افضل اعمال نماز ہی جو بروقت ادا ہو اور خدمت والدین کی اور جہاد فی سبیل اللہ اس حدیث سے ظاہر کہ اس جناب نے بعد نماز فریضہ کے امر والدین کو جہاد پر مقدم ذکر کیا ثالثاً مروی ہی کہ حضرت موسی علی نبینا و علیہ السلام نے ایک بار بحالت مناجات مین بعین بصیرت دیکھا کہ ایک شخص زیر پایہ عرش کے امر ... مین مشغول

حضرت نے ازراہ تعجب بلیحا لا اُسکے قرب ومنزلت کے عرض کیا کہ خداوند اکس سبب سے
تونے اس شخص کو اس مرتبہ پر پہونچایا جناب رب العزت کا ارشاد ہوا کہ یہ اپنے والدین کا اطاعت گزار تھا
اور راہ سخن بیچنی سے پرہیزگار تھا اس حدیث سے پیدا کہ اطاعت والدین سے اس شخص کا یہ درجہ
ہوا جسکی علو مرتبت پر حضرت موسی علیہ السلام کو غبطہ ہوا ازالعا کتاب روضۃ الریاحین میں یہ حکایت
لطیف مرقوم ہے کہ حضرت سلیمانؑ ایکروز سیر کرتے ہوئے دریا کے کنارے پہونچے جناب ایزدی کا ارشاد
ہوا کہ اے سلیمانؑ اس دریا کے قعر مین ایک چیز عجیب مختفی ہے اُسکو دیکھو حسب الارشاد حضرت
آصف نے دیو دریا مین غوطہ زن ہو کر پھر آیا اور کہا مین نے ہرچند تفحص کیا کوئی چیز عجائب سے نہین
دیکھی تب آصف برخیا نے بموجب ارشاد حضرت کے اسم اعظم پڑھنا شروع کیا فی الفور ایک
قبہ کہ بقدرت الٰہی ایک انجرو اریہ کا بنا ہوا پیدا ہوا اندر اُسکے ایک تخت مرصع بچھا اُسپر ایک
جوان بیٹھا عبادت الٰہی مین مصروف تھا جب فارغ ہوا تو حضرت سلیمانؑ کو سلام کیا
حضرت نے بعد جواب سلام کے پوچھا کہ اے جوان تو کون ہے کتنی مدت سے اس دریا کے قعر مین
رہتا ہے کہا یا نبی اللہ مین حضرت ابراہیمؑ کے وقت سے اس دریا مین مشغول بعبادت ہون حال
میرا یہ ہے کہ جبتک میرے والدین بقید حیات تھے دونون کی خدمت مین حاضر و مصروف رہتا
میری والدہ نے ہنگام رحلت اپنی میرے حق مین یہ دعا کی کہ بار خدایا میرے بیٹے کو اپنی طاعت و
عبادت مین عمر دراز عطا فرما اور سب شیاطین جن و انس کے شر سے اسکو محفوظ رکھ بعد اُسکے
انتقال کے اپنے باپ کی خدمت و رضا جوئی مین رہتا اُنکا بھی جب زمانہ حیات آخر ہوا
اُنھون نے بھی میرے حق مین وہی دعا کی ناگاہ ایک روز یہ قبہ ظاہر ہوا مین واسطے دیکھنے
عجائب وغرائب کے اُسکے اندر گیا اُسوقت ایک فرشتہ آیا اور اس قبہ کو قعر دریا مین لیگیا
اُسیوقت سے ذوق طاعت و عبادت میرے دل پر مستولی ہوا آج تک دو ہزار و چہل سال
منقضی ہوے کہ اس قبہ مین رہتا ہون ہر روز ایک جوان سبز ایک خوان پر از انواع نعمت
میرے پاس آتا ہے بقدر ضرورت اُسمین سے کھاتا ہون اور عبادت الٰہی مین مشغول رہتا ہون
یہ کہکر پھر اُس قبہ مین گیا اور وہ قبہ نظر سے غائب ہوا اسقدر منقول ہے کہ ایک شخص جناب
رسالتمآبؐ کے پاس حاضر ہو کر کہنے لگا کہ دنیا کی کوئی برائی نہین جو مین نے نکی ہو اب تو میرا

مقبول حج ہو سکتی ہے حضرت نے پوچھا کہ تیرے والدین بقید حیات ہیں کہا میرا باپ جیتا ہے حضرت نے
فرمایا کہ جا اُسکی خدمت کر چنانچہ اُسنے قبول کیا بعد اسکے حضرت نے کہا افسوس کہ اُسکی ماں
جیتی نہیں ہے اور ایسا منقول ہے جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کہ جو کوئی چاہتا
درازی اپنی عمر کی اور وسعت رزق کی تو صلہ رحم کرے ساتھ والدین کے کہ صلہ رحم والدین از جملہ
طاعات الٰہی ہے چنانچہ حدیث الطریق سے شیخ نمونہ از خروار لکھی گئیں اور بیچ والدین کے جسقدر
وارد ہیں اگر بالاستیعاب لکھی جاویں تو ایک کتاب ضخیم جداگانہ طیار ہو الغرض ہر گاہ اطاعت
والدین سنت موکدہ مثل فرض باعث کفارۂ ذنوب و شمول عمر و وسعت رزق و قبول توبہ
افضل اعمال ہے تو ہر فرد بشر پر لازم کہ ذریعہ بہبود دنیا و رستگاری روز بعث ونشر جانکر انکی
رضا جوئی سے ایکدم غافل نرہے اور صاحب صلوٰۃ عینی لکھتا ہے کہ حق والدین کا فرزند پر دس
چیز ہے اولاً محتاجی میں انکو نان ونفقہ دیوے ثانیاً عزت وحرمت انکی نگاہ رکھے ثالثاً جب طلب
کریں تو فی الفور حاضر ہو اگرچہ نماز میں ہووے رابعاً جو کچھ موافق شرع کے فرما دیں اسکو بجا لاوے
خامساً انکے روبرو بآواز بلند گفتگو نکرے سادساً انکا نام نلیوے مگر بضرورت سابعاً راہ میں
انپر سبقت نکرے ثامناً انکے واسطے دعا کرے تاسعاً اظہار انکے گناہ کا نکرے عاشراً
خدمتگزاری میں کاہے قصور نکرے اور حق بیٹے کا والدین پر تین چیز ہے ایک نام اسکا اچھا
رکھیں اور جو نام کہ مصحف سے سزاوار نکلے رکھیں دوسرے علم شریعت اور احکام و ارکان صوم و
صلوٰۃ کی تعلیم کریں تیسرے جب بالغ ہو تو اُسکا نکاح کر دیویں ترجمہ ایک روز بسبب جہل
ایام جوانی کے اپنی والدہ کو میں نے ڈانٹا اور زجر وتوبیخ کی وہ افسردہ و دل آزردہ کونے میں
جا بیٹھی بادیدۂ گریان وسینۂ بریان کہنے لگی اے لخت جگر کیا پاسداری ایام طفلی تو نے
اک لخت فراموش کیا جو بے ادبانہ بکلمات سخت ودرشت میرے دل کو رنج دیا قطعہ
کہا اپنے بیٹے سے اک زال نے ؛ جو دیکھا اُسے رستم و پیل تن ؛ گر ایام طفلی سمجھے ہوتے یاد
کہ تھا گود میں ناتوان بے سخن ؛ نکرتا جفا آج مجھپر کہ تو ؛ ہے شیر زن اور میں ہوں پیر زن

## ساتوین حکایت

توانگرے بخیل را پسرے رنجور بود نیکخواہان گفتندش کہ

ختم قرآنی کنی از بہر وی یا بذل قربانی لختے باندیشہ فرو رفت و
گفت ختم مصحف مجید اولیتر است کہ گلہ دور است صاحبدلے
بشنید گفت خوشش بعلت آن اختیار آمد کہ قرآن بر سر زبانست
و زر در میان جان مثنوی دریغا گردن طاعت نہادن ۞ گرش
ہمراہ بودے دست دادن ۞ بدینارے چو خر در گل بمانند
ور الحمدے بخواہی صد بخوانند ۞ توانگر و توان گر بمعنی مالدار و معنی از مؤید قول
یہ لفظ مرکب ہے توان بضم اول بروزن جوان بمعنی قوت وقدرت و توانائی ہے اور لفظ گر بمعنی کنندہ
و سازندہ ہے جیسے کوزہ گر و کاسہ گر و ستمگر و صیقل گر اور امثال اسکے جسمیں معنی فاعلیت کے
پیدا ہوویں پس معنی لفظی توانگر کے قوت وقدرت و توانائی دینے والا اور مجازاً مالدار کو توانگر
اس جہت سے کہتے ہیں کہ توانائی دینے والا ہر ناتوان کا مال ہے اور مالدار اطعام مساکین و
خبرگیری و پرورش محتاجین کی قدرت رکھتا ہے اور جو صاحب خیابان و بہار عجم نے تونگر کو بے
الف لکھنا خطا ٹھہرایا ہے سو لغت کے نزدیک خطا نہیں ہے دو وجہ سے ایک یہ کہ صاحب
مؤید الفضلا نے تونگر و توانگر دونوں کو ایک جگہ بمعنی واحد لکھا ہے اگر تونگر بدون الف لکھنا
غیر صحیح ہوتا تو صاحب مؤید الفضلا کبھی نہ لکھتا دوسرے ظاہراً تونگر مخفف توانگر کا معلوم
ہوتا ہے جیسا شہنشا شاہنشاہ و شہنشاہ مخفف شاہان شاہ کا اور جہن مخفف جہان کا برہان قاطع میں موجود ہے تخفیف کی
صورت میں بدون الف لکھنا کسیطرح غلط نہیں ہے اور ہرگاہ شہنشاہ لکھنا درست و صحیح ہے تو تونگر بدون الف
کا درست و غیر صحیح ہونے کی کوئی وجہ معلوم نہیں ہوتی بخیل و خسیس و شحیح و لئیم
و ممسک عربی خشک خور و خشک دست و زر دوست و زر فشت و زر کور فارسی شوم و کنجوس
ہندی از منتخب و برہان و نفائس وغیرہ پسر و پور در دو بواو مجہول و فرزند فارسی ابن و ولد و
سلالہ و نتاجہ و فلذہ بکسر قاف عربی بیٹا ہندی ابنہ و بنت و سلیلہ عربی دخت و دختر فارسی
قزباکا ترکی بیٹی ہندی ختم تمام پڑھنا قرآن کا اور آخر کو پہونچنا کسی چیز کا از منتخب اللغات
قرآن بالضم و بہمزہ مصدر ہے بمعنی خواندن و جمع کردن مادہ اسکا قرء باب فتح یفتح سے
از صراح بمعنی مفعول مستعمل از غیاث قرآن و مصحف و کلام اللہ عربی نبی بضم نون و کسر بائے موحدہ

وکسر نون وکسر بار فارسی ودر آخر یار تحتانی فارسی از برہان کلام اللہ میں ۱۱۴ سورہ ہیں اور ۶۶۶۶ آیت
اور ۵۴۰ رکوع اور منجملہ آیات مذکورہ بروایت جار اللہ زمخشری صاحب کشاف ایک ہزار میں
قصص اور ایک ہزار میں مثل اور ایکہزار میں وعدہ اور ایکہزار میں وعید اور ایک ہزار میں امر اور ایکہزار میں نہی اور پانچسو
میں حلال وحرام اور ایک سو میں دعا اور ۶۶ ناسخ ومنسوخ میں از غیاث بذل بپاش گذشت قربان ہیا وسکا
اور پیکر ذالحجت بمعنی اندک از برہان ورشیدی اولی صوابتر وسزاوار تر از غیاث اللغات مادہ ولایت کی
ضرب یضرب سے بمعنی سزاوار تر تثنیہ اُسکا اولیان اور جمع اُسکی اوالی اور اولی از صلاح در لغت
ولی قولہ اولی تر شارح نور اللہ لکھتا ہے کہ لفظ اولی میں بسبب اسکے کہ تفضیل مستفاد ہوتی ہے
بعد اسکے لفظ تر زائد ہے مگر کلام قدما میں بکثرت مستعمل ہے اصلاح کرنا نچاہیے گلہ رمہ گوسفندان
وبزان ومیشان وگاوان وشتران وغیرہم از برہان وغیرہ دریغا لفظ دریغ بکسر میں بمعنی
افسوس واندوہ ودشوار تر مقام تاسف وحسرت میں مستعمل از برہان اسمیں الف زائد ہے یا
مؤید الف ندبہ کا ہے کہ اسماء کے آخر میں زیادہ کرتے ہیں اور ندبہ بمعنی نوحہ وشیون جیسا کہ اس شعر
میں واقع دریغا حسرتا افسوس وآہا ۰ رفیق ما نشد کس در بلاہا ۱۲ از شرح الحروف الصد دریغا
رابطہ ہے معنی سے علاقہ نہیں جیسے خوشا وبسا بمعنی خوش وبس ہے از خان آرزو الف ندبہ کا
بمعنی ای دریغ از مؤید وشرفنامہ گردن نہادن کنایہ ہے فروتنی کرنے اور فرمان برداری اور
اطاعت کرنے سے از برہان اقول اس جگہ مراد عبادت ہے دستور بمعنی طرز وروش و
قاعدہ وقانون از برہان قوت وقدرت از مؤید اقول نظر بمعنی روش جیسا کہ برہان قاطع میں
لکھا گیا اس جگہ بمعنی عادت مناسب قولہ دریغا الخ اقول معنی ان دونوں بیتوں کے
یہ ہیں کہ ایسے لئیم کی طاعت وعبادت پر افسوس آتا ہے کہ بسبب بخل وخست کے خدمت
وعبادت اُسکی ضائع ورائگان ہے کاش اگر عبادت کے ساتھ اُسمیں سخاوت بھی ہوتی
تو اُسکے حق میں بہت خوب ہوتا اور خصوصیت اس لئیم کی نہیں بلکہ جتنے بخیل ہیں سبکا یہی
حال ہے کہ اگر ایک دینار خرچ کرنا پڑے تو جسطرح گدھا چہلے میں پھنس کر رہجاتا ہے نکل نہیں سکتا
اسیطرح دینار بخیل کے دل سے نہیں نکلتا اور اگر بخیلوں سے کہیے کہ ایک بار سورہ اخلاص پڑھو
تو سو بار پڑھیں قولہ تونگرے بخیل را حکایت کنند آہ اقول یہ حکایت بخیل کی اس بات

ششم سے کہ ضعف پیری کا بیان ہے ہر چند بظاہر مناسبت نہیں رکھتی اور رائگان ہونا بخیلوں کی
عبادت کا باوجود ریاضت شاقہ دن رات کے اور مشقت تامہ صوم و صلوٰۃ کے صرف بسبب
نہ دینے خمس و زکوٰۃ یا ترک خیرات و مبرات کے ظاہر بینوں اور کور باطنوں کی نظر میں نہ دلیل
نمایاں لیکن ضعف و قوت دو قسم ہے ایک جسمانی کہ فانی ہے دوسری ایمانی کہ جاودانی ہے لیکن بخیل
اگرچہ جوان اور قوی مثل فیل دمان ہوویں مگر باوجود وعدہ وافی جناب واہب العطایا فمن یعمل
مثقال ذرۃ خیرا یرہ ومن یعمل مثقال ذرۃ شرا یرہ اور بسورہ سبا میں وما انفقتم من شیء فہو
یخلفہ وہو خیر الرازقین اور بسورہ انعام میں ومن جاء بالحسنۃ فلہ عشر امثالہا جو مال کہ خود راہ
خدا میں صرف نہیں کرتے اور مال اندوختہ عطیہ خدا کو مثل قارون کے اپنا مال کسب خاص سمجھتے
ہیں بالتحقیق ضعیف الایمان اور مقابلہ میں پیران ناتوان کے جو سخاوت میں حاتم دوران
ہیں حقیر و ضعیف تر ہیں چنانچہ اس صورت میں یہ حکایت باعتبار ضعف معنوی کے
اس باب سے مناسبت تامہ رکھتی ہے ترجمہ آیات مذکورہ کا یہ ہے کہ جو کوئی ہمسنگ یعنی برابر
ایک ذرہ کے عمل خیر کریگا دیکھیگا جزائے خیر یعنی عوض اس عمل خیر کا پاویگا اور جو کوئی برابر ایک
ذرہ کے عمل شر کریگا دیکھیگا جزائے شر یعنی عوض اس عمل شر کا پاویگا اور جو کچھ دیا تمنے راہ خدا
میں پس خداوند تعالیٰ عوض اسکا اپنے خزانہ غیب سے عنایت فرماویگا اور جسنے کیا ایک حسنہ
اسکے واسطے دہ چند ہے اس دار دنیا میں اور بھی دار آخرت میں چنانچہ کتاب ارشاد القلوب میں یہ
حکایت منقول ہے حکایت حضرت داؤد علیہ السلام کے عہد میں ایک عورت تین روٹیاں اور تین رطل
جو زاد راہ لیکر اپنے گھر سے نکلی کسی فقیر نے سوال کیا تینوں روٹیاں اسنے دے ڈالیں اور دل
میں کہا جو کچھ پاس ہے اپنا گذران کرونگی وہ جو کسی برتن میں سر پر رکھے تھی دفعۃ ایک آندھی زور
شور کی آئی تھی اور اسکو اڑا لیگئی عورت تنگدل ہوکر حضرت داؤد علیہ السلام کی خدمت میں اس واقعہ غریب کی
شاکی ہوئی حضرت نے فرمایا میرے فرزند سے جا کہ جب وہ حاضر ہوکر مستغیث ہوئی حضرت
سلیمان علیہ السلام نے ہزار درہم عنایت کیے حضرت داؤد علیہ السلام نے اس سے سنکر کہا کہ یہ درہم میں کچھ دیتے اور کہا
کہ میں کچھ نہیں چاہتی ہوا سے اسکے کہ آپ مجھکو بتا دیجیے کہ ہوا میرے جو کیوں لیگئی وہ عورت
پھر حضرت سلیمان علیہ السلام کے پاس حاضر ہوئی اور حسب الارشاد حضرت داؤد علیہ السلام کے عرض کی تب

حضرت ﷺ نے ہزار درم اور حضرت کہ عورت دو ہزار درم لیکے پھر حضرت داؤد علیہ السلام کے حضور میں آئی
اُس نے حال عرض کیا آپ نے فرمایا یہ دینار واپس کر اور کہہ کہ میں آپ سے کچھ نہیں مانگتی ہوں چاہتی ہوں کہ اُس فرشتہ کو
پیدا ہوکر بھی بلوا دیکھے تو بیان اپنا شکستہ ہونا آخر یا ستم رسیدہ سے سلطان الانس والجان حضرت سلیمان
علیہ التحیۃ والرضوان بحکم الٰہی وہ فرشتہ حاضر ہوکر کہنے لگا کہ ایک تاجر اُسکے ہمراہ بہت سے اشخاص
دو قافلہ اسپر مال بہت وافر ایک بیابان میں وارد ہوا تو شام ہو گیا تھا بھوک سے بہت مضطر
بیقرار ہو گیا تھا ولیکن پنیر کی قسم جسکے توشہ سے اسوقت اسکو غذا اٹھا کر آوے ثلث مال اُسکے
نذر کیا ہوا اسی بہرآن کا بحکم الٰہی ہوا کہ آپ نے سلیمانی سے سوا ہے نے اُسی تاجر کو پہونچایا اُسنے
کھایا اور ایفاے نذر اپنے ذمہ لازم جب ٹھہرایا پس وہ تاجر بحکم حضرت سلیمان علیہ السلام حاضر ہوا یا طلب کیا
حال اُنکا ہوا آخر تاجر نے عورت کو بلوایا اور تسلیم کر ثلث مال اُسکو تسلیم کیا کہتے ہیں وہ
ثلث مال [illegible] حضرت داؤد نے حضرت سلیمان علیہ السلام سے
مخاطب ہوکر فرمایا اے فرزند دلبند جو کوئی اس نیت سے معاملہ کیا چاہیے کہ سود مند ہو لازم ہے کہ اپنے
رب کریم سے معاملہ کرے کہ سب سے زیادہ منفعت وخورسند ہو حاصل کلام اُس عورت نے تین روٹی
جو کی جو فقیر کو تصدقاً الی اللہ دیا تھا اُسکے عوض میں تین لاکھ ساٹھ ہزار دینار خداے کریم نے
تاجر سے دلوا دیے سبحان اللہ کیا شان کریم ہے اور وہ ایفاے وعدہ بھی ایسا مستقیم ہے کہ ایک کے
عوض دس دینے کا تو وعدہ کیا ہے جب دست کرم کھولا تو دس کی کون گنتی ایک کے بدلے
لاکھوں ہی دیا باقی رہا کلام بخیلوں کی عبادت نامقبول ہونے میں اُنکے جواب میں یہ آیہ شریفہ سورۂ
واللیل میں کافی ہے فاما من اعطی واتقی وصدق بالحسنی فسنیسره للیسری واما من بخل واستغنی وکذب بالحسنی
فسنیسره للعسری وما یغنی عنه ماله اذا تردی حاصل مطلب اس آیۃ کا یہ کہ جس شخص نے روپیہ صرف کیا اور اپنا
راہ خدا میں دیا اور شکر کیا ثمرہ پر صبر کیا بابت عطاے عوض کے وعدہ اللہ نے کیا قریب ہے کہ میسر کرون اسکو
واسطے آسانی کے اور جسنے بخل کیا اور مال اپنا فی سبیل اللہ نہ دیا اور بسبب دولتمندی کے اپنے کو بے نیاز سمجھا
اور بسبب جھوٹا سے عوض کو جھوٹا جانا قریب ہے کہ میسر کرون اُسکو دشواری اُسکے ایام حیات میں اور بعد
ممات کے اور پھیرلون اُس سے نظر رحمت وشفقت کی اور حیران کردون اُسکو بادیہ ضلالت میں اور بہا نہ سکیگا مال
اپنا جب وہ مریگا اور سیدھا آتش میں پڑیگا اس سورہ کی شان نزول میں صاحب ابواب الجنان [illegible]

فصل اول مین لکھتا ہی کہ ایک مرد انصاری کے گھر مین درخت خرما تھا شاخین اُسکی ایک مرد فقیر عیالدار
کے گھر مین آویختہ تھین وہ انصاری جب درخت پر خرما توڑنے کو چڑھتا اور اتفاقاً کوئی خرما انصاری کے
گھر مین گر پڑتا اور اُسکے لڑکے اُٹھا لیتے تو وہ درخت سے اُتر کر چھین لیتا اور اگر کوئی منھ مین ڈال لیتا
تو وہ منھ مین انگلی ڈال کر نکال لیتا اُس فقیر بیچارے نے جناب رسول خدا صلعم سے شکایت کی حضرت نے اُس
انصاری سے بلا کر فرمایا کہ وہ درخت خرما تو مجھکو دیدے تو اُسکے عوض ایک درخت خرما تجھکو بہشت مین
ملے اُس تیرہ باطن نے کہا میرے بہت درخت خرمے کے ہین پر اس درخت کی خوبی کو کوئی درخت
نہین پہونچتا وہ درخت نہین دے سکتا یہ کہکر جب وہ چلا گیا ایک شخص ابو دحداح نامے حاضر
مجلس نے عرض کی کہ یا رسول اللہ اگر اُس درخت کو مین اُس سے مول لون تو آپ مجھکو بھی ضمانت کرکے
عوض اُسکے درخت موعود بہشت مین عطا فرما دینگے فرمایا کہ ہان پس ابو دحداح نے ایک باغ
جسمین چالیس درخت خرمے کے تھے اُس انصاری کو دیکر وہ درخت خرید کیا اور فی الحال اُسکو لاکر
حضرت کی خدمت مین گذرانا اُس جناب ہادی فوز و فلاح نے وہ درخت ابو دحداح سے عوض نخل
بہشت کے مول لیا اور اس فقیر کے گھر تشریف لیجا کر فرمایا کہ مین نے یہ درخت تجھکو اور تیرے
عیال کو بخش دیا پس یہ سورہ نازل ہوا اور شیخ طوسی کی کتاب امالی مین جناب اقدس رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم سے ماثور ہی کہ سخا ایک درخت ہی اشجار جنت سے شاخین جسکی ہین دنیا مین
آویزان ہین اُس سے سخی وہ شاخین پہونچا دینگی اُنکو بہشت مین اور بخل ایک درخت ہی
اشجار دوزخ سے شاخین اُسکی لٹکتی ہین دنیا مین آویختہ ہین اس سے بخیل وہ شاخین پہونچا دینگی
اُنکو جہنم مین اور کتاب ارشاد القلوب مین اُس جناب سے مروی ہی کہ رأیت علی باب الجنۃ
مکتوبا انت محرمۃ علی کل بخیل و مرائی و عاق و نمام یعنی دیکھا مین نے دروازہ بہشت پر لکھا ہوا
کہ تو حرام ہی ہر بخیل اور ریا کار اور عاق والدین اور سخن چین پر اور منقول ہی کہ ایک روز
حضرت عیسی نے ابلیس علیہ اللعن کو دیکھکر اُس سے پوچھا کہ ای دشمن خدا تو کسکو بہت دوست رکھتا ہی
کہا اسے روح اللہ مومن بخیل کو اسواسطے کہ طاعت اُسکی کبھی قبول نہین ہوتی پھر اُس جناب نے
پوچھا کہ تو کس شخص سے زیادہ تر بغض و عداوت رکھتا ہی کہا اُسپر کہ فاسق سخی ہی کیونکہ اللہ تعالی
بخش دیتا ہی گناہ اُسکے بسبب سخاوت کے انتہی ان آیات و احادیث سے داخل جہنم ہونا بخیل کا

حل کرتا ہی لیکن قوت جوانی کی نہین پاتا جیسے کور مادرزاد خواب مین اپنی آنکھ روشن نہین دیکھتا
بسبب اسکے کہ روشنی کی صورت سے مطلق ناآشنا ہی یہی حال پیر فرتوت کا ہی کہ حالت
پیری مین بھی جوانی کی قوت سے محض بے بہرہ ہوا انتہی اقول بہ لفظا لبلا حطی وثلثبا بے مثلثہ
اور عین مہملہ بلا وعین مہملہ کسی لغت مین فقیر کی نظر سے نہین گذرا اور بکلمہ بضم میم و سکون کاف
و فتح نون جو صاحب خیابان و شکرستان نے مخفف میکنند کا لکھا ہی نادرست کیونکہ شارحین
مذکورہ صرف تخفیف کے قائل ہین تبدیل اعراب کے قائل نہین اور محض تخفیف کی صورتمین
میکنند کا کسرہ میم ساتھ ضمہ کے کسیطرح مبدل نہین ہوسکتا مؤلف کے نزدیک ہفتاسال بہ
تاء فوقانی و سین مہملہ مخفف ہفتاد سالہ کا اور بکلمہ بفتح میم و ضم کاف و فتح نون اور آخرمین
ہاء ہوز قائم مقام و علامت حذف الف و دال مخفف بکناد کا صحیح اور مقری بضم میم و سکون
قاف و کسر راء مہملہ صیغہ اسم فاعل کا باب افعال سے بمعنی پڑھانے والا قرآن وغیرہ کا صاحب
منتخب اللغات بمعنی مذکور لکھا ہی اور صاحب غیاث لکھتا ہی کہ مقری عبارت ہی حافظ نابینا
سے کہ لڑکون کو قرآن پڑھاتے ہین اور ایسے حافظ نابینا جو ایام طفولیت مین اندھے ہوجاتے ہین
بیشتر قرآن یاد کرتے ہین اور جو شخص کہ اندھا مادرزاد پیدا ہوا ہو جوانی و پیری مین عالم رویا مین
کبھی چشم بینا نہین دیکھتا ہی اور جو کوئی بینا سے نابینا ہوا ہو خواب مین سب چیزین دیکھتا ہی
انتہی قولہ پس معنی اس بیت کے یہ ہونگے کہ خیال کرے کہ پیر ہفتادسالہ عالم ضعیفی مین جوانی
یعنی شادی کریگا کہ مجھ خیالات درسودائی کے اسکو کچھ حاصل نہوگا کیونکہ پیران کہن سال جنکی
قوت باہ ساقط ہوگئی ہو انکا حال مثل حافظان نابینا معلم صبیان ہی یعنی اندھے حافظ سوا
تعلیم قرآن اور کسی کام کے نہین اور پیران کہن سال مین شہوت سواے نام کے نہین اس معنی کو
مضمون حکایت سے مناسبت تامہ اور یہ دلچسپ اقرب ہی بیت ثانی گویا بیت اول کی تفسیر ہی
قولہ زور باید آہ اقول زور سے مراد قوت باہ اور کیر سے مراد ذکر اور صد من گوشت سے
مراد جسم تر حاصل مطلب اس بیت کا یہ کہ عورتون کو زر یا لباس و زیور چندان مرغوب
نہین اگر شوہر کا ذکر فربہ و دراز اور سخت و چسپ ہو مرد موٹا تازہ انکو اصلا مطلوب و محبوب نہین
اگر اسکا حقیر و خرد اور نرم و سست ہو تو کسی مرد پیر سے بارہ من کے کیا تو بیاہ کیون نہین کیا

کہنے لگا کہ بڈھیوں سے مجھکو رغبت نہیں انھون نے کہا نکاح کر کسی زن جوان خوبصورت پر ناو و حورت کہ تو بھی اہل مقدور ہے بولا کہ جب مجھ پیر فرتوت کو زنان پیر سے الفت نہو تو زن جوان کو مجھ پیر سے کب رغبت ہوگی قطعہ پیر سے کیا ہو گر بیاہ کرے ٭ کور اصلی نہ دیکھے خواب مین نور ٭ عورتون کو تو زر سے کام نہین ٭ کیر یا وین جو سخت غم ہو دُور ٭

## نوین حکایت منظوم

شنیده ام که درین روزها کهن پیری ٭ خیال بست به پیرانه سر که گیرد جفت ٭ بخواست دخترکی خوبروی گوهر نام ٭ چو درج گوهرش از چشم مردمان بنهفت ٭ چنانکه رسم عروسی بود تماشا بود ٭ ولی بحملهٔ اول عصای شیخ بخفت ٭ کمان کشید و نزد بر هدف که نتوان دوخت ٭ مگر بسوزن فولاد جامهٔ هنگفت ٭ بدوستان گله آغاز کرد و حجت ساخت ٭ که خان و مان من این شوخ دیده پاک برفت ٭ میان شوهر و زن جنگ و فتنه خاست چنان ٭ که سر بشحنه و قاضی کشید و سعدی گفت ٭ پس از خلافت و شنعت گناه دختر نیست ٭ ترا که دست بلرزد گهر چه دانی سفت ٭ پیرانه سر بمعنی حالت پیری از سراج اللغات لفظ آنہ کبھی بمعنی وقت و کبھی بہتا ہی اور بمعنی اسکے وقت پیری سر کہ عبارت ہی سپیدی موے سر سے از غیاث و خیابان اقول سر بمعنی خیال کبھی آیا ہی پس معنی پیرانہ سر کے خیال ایام پیری اس صورت مین معنی اس مصرع کے یہ ہونگے کہ اُس پیر نے بمقتضاے خیال پیری بقول مشہور ع مرد جب پیر ہوا حرص جوان ہوتی ہی ازراہ بوالہوسی چاہا کہ بیاہ کرے دخترک اسمین کاف تصغیر ہی یعنی دختر باکرہ و کم سن درج بالضم صندوقچہ جسمین زیور و جواہر رکھین از برہان و غیاث گوہر ذات شی اور اصل ہر چیز کی جوہر اسکا معرب خواہ بمعنی لعل و یاقوت وغیرہ ہو خواہ بمعنی جوہر شمشیر وغیرہ ہو از برہان بمعنی مروارید و مطلق جواہرات و بمعنی فرزند و بمعنی صفات نہانی از سراج و غیاث قولہ چو درج گوہرش آہ اقول درج مضاف گوہر مضاف الیہ اور ضمیر شین کی راجع طرف عروس کے مفعول مقدم نہفت کا فاعل مرد پیر یعنی جب دولہا محل عروسی مین داخل ہوا تو اپنے دلھن کو لوگون کی نظر سے مثل درج گوہر کے چھپایا یعنی دروازہ محل کا بند کیا اور جو اپنے شمار ہونے

گوہر کو مضاف اور شین ضمیر کو مضاف الیہ اور مراد گوہر سے اندام نہانی عروس کا مراد لیا ہے اور یہ معنی لکھے ہین کہ مانند درج کے اندام نہانی زن کا مردم کی نظر سے چھپا یا تھا اور کاکت اس معنی کی ظاہر حمائلہ اول یعنی ہنگام دخول عصا بیانش گذشت قولہ کمان کشید یعنی آسن لیا قولہ بزد بر ہدف یعنی تیر نشانہ تک نہ پہونچا اور شیخ صاحب سے کچھ نہ ہو سکا ہنگفت بروزن انگشت بمعنی گندہ وسطبر وضخیم اور اس معنی کو جامہ و پارچہ پوشیدنی پر بھی اطلاق کرتے ہین بعنم اول بھی آیا ہے از برہان خان و مان خان بمعنی خانہ و سرا اور مان بھی بمعنی سرا و اسباب و ضروریات خانہ اور ہندی مین بان بمعنی حرمت و عزت علاوہ اسکے خان مخفف خانہ کا اور مان مخفف مانہ کا بمعنی مذکور از برہان و غیاث خانمان بروزن خاندان بلا واو عطف بمعنی اسباب خانہ و متاع خانہ از کشف شوخ دیدہ بیانش گذشت قولہ پاک برفت پاک بمعنی ہمہ و تمام چنانچہ کہتے ہین پاک بردند یعنی سب لیگئے اور کچھ نہ چھوڑا اور رفتن بمعنی جاروب کشیدن از برہان پس معنی اس عبارت کے یہ ہونگے کہ اس عورت نے اسباب و متاع خانہ کو اسطرح برباد کیا کہ گویا گھر مین جھاڑو دیدی شنعہ بیانش گذشت قولہ بسر بجنگ آمد یعنی آپس مین دونون کے اسقدر تنازع بڑہا ہوئی کہ نوبت استغاثہ کی کوتوال و قاضی تک پہونچی اور سعدی سے کہ حاضر مجلس تھا انصاف کیا صلافت بالکسر درمیان خالی ہونا جاگزین بمعنی جہل و حماقت ماخوذ جلیٹ بالکسر سے کہ مصدر باب نصر ضرب سے بمعنی خالی ہونا اور جیدان کہال کھینچا ہوا اور شکم دریدہ اور جیدہ کہ درمیان سے خالی ہو از منتخب و صراح و غیاث کہال کھینچنا یعنی اظہار عیب کرنا از شارح مشرقی شنعت بالضم و شناعت بالفتح دونون بمعنی زشتی و بدی و فلعہ از بحر الجواہر و منتخب و تاج اللغات مین بالکسر باب کرم یکرم سے از صراح قولہ گہر چہ دانی سفت اقول یہ ایہام ہے اور ایہام بالکسر نام صنعت شعری کا کہ شعر مین لفظ ذو معنیین لاوین یعنی وہ لفظ ذکر کرین جسکے دو معنی ہون قریب و بعید اور مراد شاعر کی معنی بعید ہو از کشف و مجمع الصنایع پس معنی قریب اس مصرع کے یہ ہین کہ ہرگاہ تیرے ہاتھ کانپتے ہین تو موتی مین سوراخ کیونکر کریگا اور معنی بعید حسب مراد شیخ مرحوم کے یہ ہین کہ جب قوت باہ تیری ساقط ہوگئی تو ازالہ بکارت تجھسے کیونکر ہوسکتا ہے ترجمہ شنا کران دلون اک بڈہے کو خیال آیا ضعیفی مین بیاہ کرنے کا ؛ بزور بخت ملی اک حسینہ گوہر نام ؛ شب عروسی کو جو جوبن اسنے بدلیا

صفت ہے بمعنی صاف کرنے والا زنگ کا لیکن جو آلہ صاف کرنے کا ہے اُسکو بھی مجازاً صیقل کہہ سکتے ہیں
چنانچہ کارد کو قاطع کہتے ہیں اور اسی جہت سے صیقل گر کو صیقلی بھی کہتے ہیں پس صاقلہ دیا ہے کہ جمع
صیاقلی کی ہے نہ صیقل کی از منتخب **قولہ** ہیچ صیقل نکو نداند کرد **اقول** اس جگہ لفظ صیقل مجازاً بمعنی
صیقل گر ہے اور لفظ داند بمعنی تواند آہن فارسی حدید عربی لوہا ہندی اور آہن تیغ و شمشیر کو بھی کہتے ہیں
از برہان بدگوہر بد اصل از برہان دریاے ہفتگانہ کنایہ ہے سات دریا سے اول دریاے
چین دوسرے دریاے روم تیسرے دریاے مغرب چوتھے دریاے نیطس پانچویں دریاے
طبریہ چھٹے دریاے جرجان ساتویں دریاے خوارزم از برہان ہفتگانہ میں لفظ گانہ الفاظ زائدہ سے ہے
کہ اعداد کے آخر میں لاتے ہیں جیسے دوگانہ و سہ گانہ وغیرہا از برہان **قولہ** مشوی یعنی کہتے تو مقصد
ظاہر ہونے کے اگر ساتوں دریا میں تو دھوئیگا تو بھی پاک نہوگا کیونکہ دھونے سے نجاست غیر عینی
زائل ہوتی ہے زوال نجاست عینی کا ممکن نہیں پس نجال خود رہنے دے مت دھو کیونکہ
جب کتا تر ہوگا تو نجس تر ہوگا خر عیسے وہ خر جسپر حضرت عیسے علیہ السلام وقت مسافرت کے
انجیل کو بار کرتے تھے از برہان **قولہ** ہنوز خر باشد **اقول** غرض یہ ہے کہ انسان حیوان کی
سرشت میں جو کچھ متمکن ہوے کسیطرح متبدل نہیں ہوسکتی یعنی مثلاً خر عیسی پر انجیل
بار کرکے مکہ معظمہ کو لیجاویں تو حماریت یا انسان بدسرشت کو علما و صلحا کی صحبت میں واسطے
تعلیم و تربیت کے بٹھلاویں تو بدی طبیعت اُسکی ممکن نہیں کہ زائل ہو بقول **بیت**
خوے بد در طبیعتے کہ نشست ؛ نرود جز بوقت مرگ از دست **ترجمہ** کسی وزیر کا ایک
بیٹا بڑا بیوقوف احمق کند ذہن کج راے تھا وزیر نے اُسکو کسی عالم کی خدمت میں بھیجا کہ آپ
اسکو تعلیم و تربیت کریں تاکہ صاحب عقل و ادراک ہوے اُس عالم نے مدت تک تعلیم میں سر مارا
تربیت کچھ تاثیر پذیر نہوئی ویسا ہی آوارہ رہا ناچار وزیر کے پاس کسی آدمی کی زبانی کہلا بھیجا
کہ صاحبزادہ خود تو کچھ نہ عاقل و دانا ہوا لیکن مجھکو خبط و دیوانا کیا **قطعہ** ہوے لڑکا جو قابل
تعلیم ؛ تربیت کا نہووے اُسمیں اثر ؛ نکرے صاف تیغ کو صیقل ؛ مورچہ خوردہ جسکا
ہووے جگر ؛ ساتوں دریا میں کتے کو دھوئیں ؛ پر نجس تر ہو جب کہ ہووے تر ؛ خر
عیسے کو مکہ گر لیجائیں ؛ پھرنے پر ویسا ہی رہیگا خر ؛

## دوسری حکایت

حکیمی پسران را پند همی داد که ای جانان پدر هنر آموزید که ملک و دولت دنیا
اعتماد را نشاید و جاه از دروازه بدر برود و سیم و زر در سفر محل خطرست یا دزد
بیکبار ببرد یا خواجه بتفاریق بخورد اما هنر چشمهٔ زاینده است و دولت پاینده
اگر هنرمند از دولت بیفتد غم نباشد که هنر در نفس خود دولتست هرجا
که رود قدر بیند و صدر نشیند و بے هنر لقمه چیند و سختی بیند **بیت**
سخت ست پس از ناز تحکم بردن خو کرده بناز جور مردم بردن **قطعه**
وقتی افتاد فتنهٔ در شام هر کس از گوشهٔ فرا رفتند روستازادگان
دانشمند بوزیری پادشا رفتند پسران وزیر ناقص عقل بگدائی بروستا
رفتند **بیت** میراث پدر خواهی علم پدر آموز کین مال پدر **شرح** توان کرد
به ده روز هنر و اعتماد و جاه بیان انکا اوپر گذرا **قوله** جاه از دروازه بدر برود
اقول لفظ بدر محتمل دو معنی کا ہے ایک بباے موحدہ یعنی بیرون دوسرے بباے فارسی
یعنی والد صورت اول مین معنی یہ ہونگے کہ قدرت ومنزلت دنیا دروازہ دنیا سے باہر اُس
جہان مین تیرے ہمراہ نجائیگی اور درصورت ثانی یہ مطلب ہوگا کہ دولت پدری کو لازوال نسمجھنا
چاہیے کیونکہ دولت دنیوی ایک کے ہاتھ سے دوسرے کے ہاتھ جاتی ہے پس تیری دولت بھی
اکثر دوسرے کے ہاتھ مین جائیگی آیات واحادیث کثیرہ مذمت وبیوفائی وبے ثباتی دنیا مین
وارد ہین چنانچہ سورۂ حدید مین جناب باریتعالی فرماتا ہے وما الحیوۃ الدنیا الا متاع الغرور اور
سورۂ مومن مین ہے انما ہذہ الحیوۃ الدنیا متاع وان الآخرۃ ہی دار القرار اور سورہ توبہ مین ہے ارضیتم
بالحیوۃ الدنیا من الآخرۃ فما متاع الحیوۃ الدنیا فی الآخرۃ الا قلیل اور منقول ہے کہ رسول الثقلین و
سید الکونین جناب محمد مصطفے نے کسی رہگذر مین دیکھا کہ ایک گوسپند مردہ سڑی پڑی ہے فرمایا
قسم ہے اُس خدا کی کہ جان میری اسکے قبضۂ قدرت مین ہے کہ خداوند تعالی کے نزدیک دنیا خوار تر
وبیقدر تر ہے اس جیفۂ گندیدہ سے اور اگر دنیا اُسکے نزدیک لائق اعتبار ہوتی تو اسمین مشغول
یعنی کافرون کو دنیا دینا کا ہرگز روا نرکھتا اور اکثر جناب ممدوح [illegible]

فرمایا کہ آؤ دیکھو دنیاے نافرجام کو اور مشاہدہ کرو اسکے انجام کو پس کئی ہڈیاں کہنہ
و بوسیدہ کہ گلی ہوئی تھیں اون میں سے تھیں اٹھا کر فرمایا کہ یہ دنیا ہی یعنی لباس و زینت دنیا آخر اسی طرح
شده اور بدن خلائق کے مانند ان ہڈیون کے بوسیدہ ہوجاتے ہین مطابق اسی مضمون کے
کسی شاعر متخلص بقدرت کی یہ غزل نہایت عبرت انگیز ہی غزل کسکی نیرنگی پہ یہ سبق خاطر الم
ہوئی جو شرر دل سے اٹھا سو جلوہ نما اوس ہی کل ہوئی اسطرح سے ترغیب دیتی تھی مجھے کہ کیا کی
الک بزم وکیا ہی سبز ریاض روش ہی گر میسر ہو تو کس عشرت سے کیجے زندگی اسطرف آواز
بلبل او دھر صداے کوس ہی صبح سے تا شام رہتا ہے گلگون کا دور شب ہوئی تو بابر و
کنار و بوس ہی لیتے میں عبرت یہ بولی آ تماشا میں تجھے چل دکھاؤں تو جو قید آز کا محبوس ہی
لے گئی اکبارگی گور غریبان کی طرف جسجگہ جان تمنا اسطرح مایوس ہی مرقدین دو تین دکھلا کر
لگی کہنے مجھے سکندر ہی یہ دارا ہی کیکاوس ہی پوچھ تو انسے کہ جاہ و حشمت دنیا سے آج
کچھ بھی انکے پاس غیر از حسرت و افسوس ہی کل جو قدرت پاس خم رکھتے تھے شیشہ ہر یا آج یہی دنیا
ہی خرقہ سالوس ہی قولہ تفارق بیانش گذشت قولہ بتفاریق بخورد یعنی چند روز میں کھا جاوے
چشمہ زاینده و دجلہ جو ہمیشہ جاری ہے اسواسطے دریاے صفاہان بنام زاینده رود
شہرت رکھتا ہے از خیابان اقول اس وجہ تسمیہ کو خصوصیت ساتھ دریاے صفاہان کے
معلوم نہیں کس راہ سے ہی کیونکہ جتنے دریا ہین سب ہمیشہ جاری رہتے ہین پس چاہیے کہ کل دریا
زاینده رود کہلاوین پاینده بروزن سازنده یعنی ہمیشہ و جاوید و دائم و باقی و مدام مثل
بہشت و دوزخ و اہل جنت و نار و عرش و کرسی اور جو چیز کہ فانی نہو اور وہ شخص جو کسی چیز کو نظر مین
رکھتا ہو اور امیدوار اوس سے منقطع نکرے از برہان قولہ از دولت بیفتد یعنی اقبال مین زوال آوے
قولہ در نفس خود یعنی فی نفسہ و بذاتہ قولہ قدر بنهند و صدر نشینند یعنی لوگ اوسکی تعظیم و تکریم
کرین اور مقام صدر مین بٹھلاوین قولہ لقمہ چینند یعنی خانہ بخانہ بھیک مانگے اور ٹکرے جمع کرے
قولہ سختی ببیند یعنی فاقہ کشی کرے اور ٹھوکرین کھاوے تحکم باب تفعل سے یعنی بزور حکومت
کا بیجا کرنا جیسے تقول یعنی سخن بے اصل کہنا قولہ ہر کس از گوشہ الخ فاضل شرحی لکھتا ہے
کہ یعنی گوشہ خانہ سے جدا ہوئے اور نکل گئے اور صاحب خیابان لکھتا ہے کہ مراد اس بیت سے فتنہ و

آشوب ملک و برہمی مردم شام ہو اقول حاصل مدعا دونون شارح کا یہی معلوم ہوتا ہے کہ مردم شام بسبب
فتنہ و آشوب کے شہر چھوڑ کر نکل گئے یا ملک شام درہم و برہم ہو گیا اس معنی کو مضمون حکایت خصوص
مطلب ابیات آیندہ سے کچھ مناسبت نہین کیونکہ لفظ ہرکس بقول صاحب خیابان دال ہے ہر فرد انسان پر
اور فتنہ و آشوب کی جہت سے اپنا اپنا گھر چھوڑ کر نکل جانا تمام مردم شہر یا ملک شام کا اور بدستور ملک
باہر رہنا انکا اور اسوجہ سے ناقص العقل ہونا پسران وزیر کا اور دانشمند ہونا روستا زادون کا خلاف
عقل ہے اور حاصل مطلب حکایت کا اسقدر ہے کہ حکیم اپنے بیٹون کو نصیحت کرتا کہ علم و ہنر سیکھو والا بے علمی
و بے ہنری موجب انواع پریشانی و ابتری اور نتیجہ اسکا گدائی ہے چنانچہ پسران وزیر بسبب جہالت کے
گدا اور روستا زادے بتحصیل علم و فضل سے وزیر ہوئے اس صورت مین مؤلف کے نزدیک اس مصرع مین
لفظ از خرد و خواہ دو قوم را اندازو قبل لفظ گدا سے یا برظرفیت مقدر ہے یعنی ہر کس بگوشہ رفتند حاصل مدعا
اسکا یہ کہ بسبب ناقدردانی و بے التفاتی سلاطین زمان یا بوجہ انقلاب چرخ یا اغوائے شیطان علیہ اللعن
شہر شام کے ہر فرد انسان تحصیل علم و ہنر سے کنارہ کش ہوئے شیوہ جہالت اختیار کرکے کسب آداب ریاست
و سلطنت سے یکقلم دست بردار و مانند بہائم وحش ہو گئے اور ظاہر کہ انتظام امور ریاست بدون ادراک قواعد
و ضوابط سلطنت جاہل سے محال ہے چنانچہ نقل کرتے ہین کہ نواب اسد خان وزیر الممالک آخر عہد عالمگیری
و سید... ایک روز نواب قمر الدین خان وزیر کی ملاقات کو گئے بعد التذکر پوچھا کہ شرح
مدد روان کی آپ نے رسالہ الخاص اور قبلہ عالم نے رسالہ خاص کہانتک پڑھا ہے قمر الدین خان نے کہا کہ میرے
رسالہ کی شرح بیستے اسی تک ہے اور رسالہ بادشاہی کی شرح اسی سے نوے تک ہے نواب اسد خان نے
ایکدم سکوت ہوکر کہا کہ میرا قیاس یہ چاہتا ہے کہ بیس برس کے بعد شاہ جہان آباد مین خلل مرہٹون کا
ہو جائے اور بعد الاستفسار سبب کے فرمایا کہ ایک روز مین اپنے بادشاہ کا وضو کرا رہا تھا اثنائے
وضو مین ظل سبحانی نے مجھسے پوچھا کہ شرح تمہارے رسالہ کی اور حضور کے رسالے کی کسقدر ہوئی ہے مین نے
جواب دیا کہ غلام کے رسالے کی شرح اسی سے نوے تک اور بندگان عالی کے رسالے کی شرح نوے سے
سو تک ہے بعد اسکے حضرت نے قلمدان منگوا کر کچھ لکھا اور فرمایا کہ قیاس مقتضی اس بات کا ہے کہ چند
سال مین ہمارے خاندان سے دولت سلطنت اٹھ جاوے تو تعجب نہین کیونکہ جو حساب
کیا ہے تو اسقدر مشاہرہ مین خرچ معلم کا وفا نہین کرتا اور ظاہر کہ اس زمانہ کے لڑکے ہر گاہ جوان اور

نوکری کے قابل ہونگے اور علم و ادب سے بے بہرہ و جاہل ہونگے تو ایسے انتظام سلطنت ہرگز نہوگا
پس مناسب کہ دس دس روپیہ مشاہرہ معلم کا دونوں رسالوں میں اضافہ کر دیا جاوے میراث
بالکسر پس گذاشتہ ہوئی جو اسکے اقارب کو پہونچے از مؤید مادہ اسکا ورث ہے اصل میراث کی موراث
بروزن محراب ہے واو کو بسبب کسرہ ماقبل کے ساتھ یاء تحتانی کے بدلا گیا مصدر ہے باب حسب یحسب سے
از صراح ترجمہ ایک حکیم اپنے بیٹوں کو اکثر نصیحت کرتا کہ ای جان پدر لکھنا پڑھنا سیکھو ملک
اور دولت دنیا پر نازان نہو کیونکہ جاہ و ثروت اور دنیاے فانی کی دولت و حشمت پر تکیہ کرنا لائق
نہیں اسی جہت سے کوئی وزیر اور اسکا ثانی نہیں دنیا کی دولت دنیا ہی میں رہیگی سرائے عاریت کے
دروازے سے نکل کر سرائے آخرت میں تمھارے ہمراہ نجائیگی اور سیم و زر سفر میں محل خطر ہے یا دفعۃً
چور کے ہاتھ آجاوے یا خود صاحب مال چند روز میں کھا جاوے بخلاف علم کے وہ چشمہ فیض اسکا جاری ہے
اور دولت کو پایداری ہے اگر اہل ہنر پایہ دولت کے یعنی اقبال میں زوال آوے تو کچھ غم نہیں کہ علم و ہنر بذاتہ
دولت لازوال ہے صاحب علم جہاں جاوے مراتب تعظیم و تکریم سے پیش آوے اور اسکو مقام صدر
میں بٹھلاوے اور بے ہنر گدا ے مانگ کر گھر گھر ٹھوکرین کھاوے دربدر بھٹکتا ہے پھر پس از دیا تحکم سمنا
نازوان کے بیٹوں کو جو مردم سہنا قطعہ شام میں شامت ایکبار آئی ٭ علم سے سب کنارہ گیر ہوے
ہوئے دہقان کے لڑکے جو قابل ٭ وے تو سلطان کے وزیر ہوئے ٭ ہاے بیٹے وزیر کے جاہل ٭ مارے
مارے پھرے فقیر ہوئے ٭ بیت میراث پدر تو سیکھو علم پدر کا ٭ جو سیم و زر میں ہو خرچ تو کا نام نہیں رہیگا

## تیسری حکایت

یکی از فضلا تعلیم ملک زادہ ہمی کرد و ضرب بی محابا زدی و زجر بیقیاس
کردی باری پسر از بیطاقتی شکایت پیش پدر برد و جامہ از تن
دردمند برداشت پدر را دل بہم برآمد استاد را بخواند و گفت پسران
رعیت را چندان جفا و توبیخ روا نمیداری کہ فرزند مرا سبب چیست گفت سخن
اندیشیدہ باید گفتن و حرکت پسندیدہ باید کردن ہمہ خلق را علی العموم و
پادشاہان را علی الخصوص کہ بردست و زبان ایشان ہرچہ رود ہر آینہ
بافواہ بگویند و قول و فعل عوام را چندان اعتبار نباشد قطعہ الصد

ناپسند آید ز درویش ؛ رفیقانش یکے از صد ندانند ؛ و گر یک ناپسند آید ز سلطان
ز اقلیمی باقلیمی رسانند ؛ پس واجب آمد معلم پادشاہزادہ را در تہذیب
اخلاق خداوندزادگان انبتہم اللہ نباتا حسنا اجتہاد ازان بیش کردن
کہ در حق ابنائے عوام قطعہ ہرکہ در خردیش ادب نکنی ؛ در بزرگی فلاح ازو
برخاست ؛ چوب تر را چنانکہ خواہی پیچ ؛ نشود خشک جز بآتش راست
ان الغصون اذا قومت ولیس ینفعک التقویم بیت ہر آن طفل کو جور آموزگار
نہ بیند جفا بیند از روزگار ؛ ملک را حسن تدبیر ادیب و تقریر جواب او
موافق آمد خلعت و نعمت بخشید و پایہ منصب بلند گردانید تحقیقہا بیانش
گذشت قولہ بے محابا زدے یعنی بے دردی بے محبت اور بے دہڑک مارتا تھا تحقیق بیان اسکا
اوپر گذرا قیاس بیانش گذشت بہم برآمدن کنایہ ہے غضب مین آنے سے از جہان قولہ
ہر چہ بر دست و زبان ایشان رود اقول بر دست رفتن سے مراد فعل ہے اور بر زبان رفتن سے
مراد قول اور رفتن بمعنی جاری شدن کبھی آتا ہے اقول و بیان اسکا اوپر گذرا قولہ و گر یک ناپسند
آید ز سلطان ؛ اقول اکثر نسخون مین یہ مصرع اسطرح ہے و گر یک بذلہ گوید پادشاہے ؛ بلحاظ
منظر اسکے کہ بذلہ بمعنی لطیفہ مخصوص متعلق بزبان ہے اور قبل اسکے ذکر قول و فعل دونون کا آچکا ہے
اور لفظ ناپسند سے قول و فعل دونون مستفاد مؤلف کے نزدیک و گر یک ناپسند آید ز سلطان
مناسب اور حاصل مطلب اس قطعہ کا یہ ہے کہ اگر کسی گدا یا فقیر کے دست و زبان سے سو حرکت
بیہودہ سرزد ہو تو اسکے رفقا باوجود قرب مجالست ایک حرکت پر بھی التفات نکرین چشم دیدہ کو
نادیدہ جانین اور اگر کسی بادشاہ یا امیر سے ایک حرکت لغو بھی صادر ہو تو اخبار نویس اسکو خطوط
و پرچہ اخبار ایک ملک سے دوسرے ملک مین باوصف بعد مسافت پہونچا دین
اور سننے والے نادیدہ کو بعین الیقین چشم دیدہ مانین تہذیب باب تفعیل سے بمعنی پاکیزہ کرنا
از خوی اصلاح دینا مادہ اسکا ہذب بمعنی صفائی و پاکی و پاکیزہ کردن یقال رجل مہذب ای مطہر الاخلاق
از صراح اخلاق بیانش گذشت قولہ انبتہم اللہ آہ انبت صیغہ ماضی انبات سے کہ لازم و
متعدی دونون آتا ہے بمعنی رستن و رویانیدن مادہ اسکا نبت بالفتح ہے باب نصر سے از صراح

یعنی بلند مرتبہ کرے اللہ تعالے ان شاہزادون کو جسطرح سبزہ لیا فیو تا بلند ہوتا ہے
اجتہاد کوشش و سعی کرنا از غیاث ابنائے عوام یعنی فرزندان عوام اور ابنا جمع
ابن کی جیسا کہ مشہور ہے نہین ہے بلکہ جمع بنو بفتحتین کی کہ بقاعدۂ عربی ابن ہوا از منتخب و
صراح قولہ ادب نکنی یعنی علم و ادب ہم نکنی فلاح بمعنی رستگاری و فیروزی و کامیابی
اور باقی رہنا خیر و نیکی مین از غیاث حی علی الفلاح ای اقبل علی النجاۃ لیس فی الدنیا فلاح
ای صلاح از صراح قولہ ہر کہ در خردیش آہ اقول مطلب بیت اول کا یہ ہے کہ جس شخص
ایام خردی مین تعلیم آداب شایستہ کی نکرین اور بے ادبی و کج رائی اسکی طبیعت مین قرار
پکڑے تو عالم جوانی مین تعلیم اثر پذیر نہو گی اور کجی اسکی طبیعت کی تا دم مرگ نجائیگی
اور بیت ثانی بطریق تمثیل کے واقع ہے مطلب اسکا یہ ہے کہ چوب تر کو جسطرح چاہین کج اور
سیدھی کردین بخلاف چوب خشک کہ اسکی کجی اصلا نہین جا سکتی بلکہ جبتک آگ مین
جلا کر خاک نہو بل اسکا ہرگز نہ نکلیگا قولہ ان الفصول آہ یہ فقرہ سوا اسی شارح فاضل
شرقی کے اور کسی شرح مین فقیر کی نظر سے نہین گذرا اور ہرگاہ بعینہ ترجمہ بیت
ثانی کا ہے تو کچھ اسکی حاجت معلوم نہین ہوتی فصول بہار گذشت قوّمت
بفتح قاف و واو مشدد و مفتوح و فتح میم و سکون تا صیغۂ واحد مؤنث غائب ماضی
معلوم باب تفعیل مصدر اسکا تقویم بمعنی سیدھا کرنا از غیاث اللغات
کوتہ ہے یعنی قرار دینا یعنی ٹھہرانا از منتخب و بہار عجم ترجمہ ایک عالم کسی شاہزادہ کو
پڑھاتا تھا بے درد و بے دریغ ڈھول سا چپ مارتا اور بے اندازہ ڈراتا تھا ایکبار
مار سے چھڑیون کے اسکی پیٹھ لال کی دھجیان اڑائین کھال کی شاہزادہ بیتاب
ہو کر باپ کے پاس چیخین مارتا گیا درد کی شدت سے زار زار رونے لگا
ہچکیان لے لے جان کھونے لگا موٹے موٹے آنسوؤن سے منہ دھونے لگا
تن پاش پاش سے جامہ اٹھا کر زخم چھڑیون کا دکھایا بادشاہ کے
غضب مین آکر استاد کو بلایا اور پوچھا کہ رعایا کے لڑکون پر اتنی ضرب
و شلاق روا نہین رکھتا جتنی میرے فرزند پر اسکا کیا سبب ہے آپنے کہا

بات سنجیدہ کہنا حرکات پسندیدہ کرنا لازم ہے سبب خلق پر ہوتا سلاطین پر خصوصاً کیونکہ سلاطین کے
دست و زبان سے جو کچھ جاری ہو ساری خلقت اُسکو زبان پر لاوے بلکہ بمصداق الناس علی دین
ملوکہم وہی قول و فعل اختیار کرے اور عوام کے قول و فعل کا کوئی نہ اعتبار کرے قطعہ فقیروں سے
جو ہو سو حرکت لغو۔ نہ ہوئے ایک سے بھی کوئی ناہر۔ مگر سلطان سے ہو گر ایک بیجا۔ خبر ہر ملک میں پہنچ جا
ظاہر۔ پس معلم کو شاہزادگان بلند اقبال دام اقبالہم کی تعلیم و درستی آداب نشست و برخاست و حرکات
و سکنات و حسن خطاب و خوبی جواب میں کوشش بلیغ اس سے زیادہ کرنا لازم ہے کہ فرزندان عوام کے
حق میں قطعہ خردی میں جو ادب نہ سیکھا۔ کب بزرگی میں ہو فلاح اسکی۔ چوب تر جس طرح
ہوئے راست۔ خشک ہوکر نہ ہو سیدھی لکڑی۔ بیت جو لڑکا نہ استاد کی کہائے مار۔ وہ بہت
کہینچے وہ سختی روزگار۔ بادشاہ کو معلم کی خوبی تدبیر اور اسکے جواب کی حسن تقریر پسند آئی موافق
عطائے خلعت و نعمت کے جوب تعلیم اُس معلم کی بحال فرمائی

## چوتھی حکایت

معلم کتابی را دیدم در دیار مغرب ترشروے و تلخ گفتار بدخوے و مردم آزار
گدا طبع و ناپرہیزگار کہ عیش مسلمانان بدیدن او تبہ گشتے و خواندن
قرآنش دل مردم سیہ کردے جمعے پسران پاکیزہ و دختران دوشیزہ
بدست جفاے او گرفتار نہ زہرہ خندہ نہ یاراے گفتار کہ عارض
سیمین یکے را طپانچہ زدے و گاہ ساق بلورین دیگرے را شکنجہ کردے

قولہ معلم کتابی را دیدم صاحب خیابان لکھتا ہے کہ کتاب بضم کاف و تشدید تا فوقانی بمعنی
دبیرستان اور قاموس میں ہے کہ صحیح بمعنی نویسندگان اور بمعنی مکتب و دبیرستان
جیسا کہ صحاح میں ہے خطا ہے یہی قول خان آرزو کا ہے اور شارح لورالیہ نے بفتح کاف و تشدید تا
تا مثل طلاب بمعنی مکتب لکھا ہے پس معلم کتابی بقول اول معلم نویسندگان اور بقول ثانی معلم
مکتب ہوگا انتہی قول صاحب الخیابان اور فاضل مشرقی و صاحب شکرستان نے بھی
بمعنی دبیرستان یعنی مکتب خانہ اور آخوند سمجھا یعنی معلم الصبیان لکھا ہے اور صاحب

بقول بعضے محققون کے لکھا ہی کہ کتاب بمعنی مکتب و دبیرستان خطا نہین بلکہ مجاز ہی اقول کتاب
بمعنی نویسندگان یا خانہ درس طفلان جیسا کہ اہل لغت نے لکھا ہی صحیح لیکن بمعنی صبیان جو صاحب
گلستان لکھتا ہی قول بے سند ہی مؤلف کے نزدیک عجب نہین کہ کیانی بفتح یاء تحتانی بعدہ کے
الف و نون اور آخر مین یاء وحدت بمعنی جبار و قہار ہو جیسا کہ صاحب کشف اللغات لکھتا ہی اور
شارحون نے بسبب تجنیس خطی کے کتابی بتاء فوقانی و باء موحدہ سمجھا ہو کیونکہ بعد سفر ولی اس
معلم کے دوسرا معلم سلیم و نیکو دہوا اسکے مقابلہ مین جبار و قہار مناسب اور عبارات آیندہ
جو معلم اول کی صفات ذمیمہ مین لکھی گئی یعنی قہاری و جباری مناسبت تامہ رکھتا ہی اور ہوسکتا ہی
کہ کیانی بکسر کاف و فتح یاء تحتانی اور آخر مین یاء اضافی حسب تصریح صاحب برہان بمعنی دہقان
ہو یعنی معلم دہقانی را دیدم الخ والغیب عند اللہ قولہ گدا طبع فاضل مشرقی بجاے گدا کے گربز
فارسی بمعنی گنج لکھتا ہی دونون درست قولہ ناپرہیزگار اقول ناپرہیزگار سے مراد فاسق ہی
لیکن پرہیز بمعنی ترس و بیم بھی برہان مین آیا ہی اس صورت مین ناپرہیزگار بمعنی ناترس و بیدرد ہوگا
اس جگہ بھی مناسب ہی تبہ مخفف تباہ کا بمعنی ضائع و نابود گردیدہ از برہان سیہ مخفف سیاہ کا
بمعنی تیرہ و مکدر پاکیزہ یعنی حسین دوشیزہ دختر باکرہ و زن جوان کہ ہنوز مرد کے نزدیک
نگئی ہو از غیاث و برہان و جہانگیری زہرہ بالفتح دلیری و شجاعت از برہان قوت و قدرت
از کشف یارا قوت و مجال از برہان شکنجہ بیانش گذشت ترجمہ ملک مغرب مین ایک
معلم دہقانی تند و قہر مین لاثانی مین نے دیکھا بد صورت کہ ہر دم ناک بھون چڑھائے رہتا گفتگو کرخت
کہ اُسکی بات کوئی نہ سنتا بد خلق کہ اُسکے پاس کوئی نہ بیٹھتا موذی خلائق کہ گویا اُسیکی شان مین ہی
قتلوا الموذی قبل الایذاء الخ مین اس شخص طماع کا چچا ناترسی مین مثل یہود و ترسا مسلمانون کی حلاوت
زندگی اس شخص کی صورت تا دیکھکر تلخ ہو قرآن خوانی مین اُسکی بدآوازی سے طبیعت سننے والونکی
نہایت مکدر ہوتی اکثر لڑکے غلمان صورت اور لڑکیان نوجوان حور طلعت اسکے پنجہ ظلم مین گرفتار
نہ طاقت ہنسنے کی نہ مجال گفتار کبھی کسیکا عارض سیمین نوری سے تقصیر پر مارے طمانچون کے
لال کرتا کبھی کسیکی ساق بلورین باندھکر شکنجہ مثال کرتا القصہ شنیدم کہ طرفے از خباثت
او معلوم کردند بزدند و براندند و مکتب وی بمصلحے دادند پارسا سلیم

سلیم پسر وزیر حکیمی کہ سخن جز بحکم ضرورت نگفتی و موجب آزار کس بر
زبانش نرفتی کودکان را ہیبت استاد نخستین از سر بدر رفت و از
معلم دوم اخلاق ملکی دیدند دیو ہر یک شدند باعتماد حلم او علم فراموش
کردند و اغلب اوقات ببازیچہ و لعب فراہم نشستندی و لوح
نادرست بر سر ہم شکستندی بیت استاد معلم چو بود بی آزار خرسک
بازند کودکان در بازار قولہ القصہ یعنی قصہ کوتاہ یہ کلمہ اسوقت کہتے ہیں جب سخن کو
مختصر کیا چاہیں اور مجمل بیان کریں طرف باتی گذشت قولہ از خیانت او صاحب خیابان
بقول شارح نور اللہ لکھتا ہی کہ ہو سکتا ہی کہ خباثت بباے موحدہ و ثاے مثلثہ ہو انتہی اقول
خیانت اور خباثت بباے موحدہ وثاے مثلثہ مصدر باب کرم یکرم سے مادہ اسکا خبث بالضم
پلید ہونا اور کسیکو بد کہنا اور ناخوش ہونا از صراح و منتخب قولہ مکتب مدرسہ و کتاب بالضم و تشدید
تاے فوقانی عربی دبستان و دبیرستان و مکتب خانہ فارسی از نفائس اسم ظرف باب نصر ینصر سے
بمعنی جاے کتابت عرف میں بمعنی جاے خواندن اور کبھی ساتھ لفظ خانہ کے مستعمل کرتے ہیں گو یہ صحیح
نہیں کیونکہ حسب لفظ مکتب جاے کتابت ہو تو خانہ کی حاجت نہیں اور بعض استادوں نے بسبیل تجرید
اپنے شعر میں استعمال کیا جیسا کہ مرزا محمد علی صائب کا شعر ہو ع تا شد آگاہ از ذوق گرفتاری شوند
بسکہ آزاد طفلان را ز مکتب خانہا مگر اس قسم کے الفاظ سے اجتناب کرنا اولی ہو از خیابان
مصلحی بضم میم و کسر لام صیغہ اسم فاعل باب افعال سے بمعنی طرف صلاح و نیکی کے لانے والا
از خیابان مادہ اسکا صلاح و صلوح بفتحتین و ضم و کسر و فتح یفتح سے تینوں بابوں سے آیا ہو از
صراح قولہ بمکتب دیگر مصلحی دادند یعنی خدمت معلمی سے اسکو معزول کرکے ایک حبر و صالح
کو اسکی جگہ مقرر کیا پارسا و سلیم بیان انکا اوپر گذرا دیو ایک قسم شیاطین سے اور
بمعنی گمراہ و کج اندیش و کج طبع از برہان مطلق شیطان از کشف لوح بالفتح و سکون
ورق الواح تختی جسپر لڑکے لکھتے پڑھتے ہیں ہندی میں اسکو پاٹی کہتے ہیں از برہان در لغت ...
ہر شی پہن کو گو از برہان قولہ لوح نادرست آہ اقول اس جملہ کے دو معنی کہ سکتے ہیں ایک یہ
کہ بے لکھی تختیاں باہم لڑکر توڑتے دوسرے تختہ بر سر شکستن کنایہ ہو خراب و رسوا ہونے سے پس یا ...

صاحب غیاث مصطلحات سے لکھتا ہی دونو معنی درست خرسک بکسر خا معجمہ و فتح سین مہملہ
وسکون کاف عربی نام ایک کھیل کا ہی کہ زمین پر ایک دائرہ کھینچکر اُسکے اندر ایک لڑکا کھڑا ہوتا ہی باہر
والے اُسکو دھول دھپا مارتے ہین اور وہ اندر سے خط کے باہر پانون کو جنبش دیتا ہی جس لڑکے کو پانون
اُسکا چھو جاوے وہ بجاے اُسکے چور ہو کر حلقہ مین درآوے عربی مین اس کھیل کو مجورہ کہتے ہین
از برہان نام ایک کھیل کا ہی کہ اطفال ایک لڑکے کو خرس بناکر اُسکے گرد چرخ مارتے ہین وہ خرس جسکو
لپک کر ایک لات لگادے وہ خرس بنکر اُسکی جگہ آوے از غیاث و مصطلحات **قولہ** خرسک بازند شارح
نوراللہ خرسنگ و فرسنگ بمعنی ہاتھ پر ہاتھ مارنا لکھتا ہی جسکو ظاہرا بزبان ہندی تھپڑی بجانا کہتے ہین
اور خان آرزو لکھتا ہی کہ بعض نسخہ مین خرسنگ زنند اور بعض نسخہ مین خرسنگ بازند واقع ہوا اور خرسنگ
رشیدی مین بمعنی سنگ بزرگ اور مدار الافاضل مین بمعنی خرمہرہ یعنی کوڑی مگر مولف کے نزدیک
یہ نسخہ غلط ہی خرسک بازند صحیح ہی کیونکہ خرسک و فرسک بمعنی تھپڑی اور خرسنگ بمعنی کوڑی اگر کسی لغت یا کلام
اساتذہ مین آیا ہو تو البتہ معنی درست ہو سکتے ہین اس لفظ کو غلط نہ کہنا چاہیے کیونکہ بازار
مین تھپڑی بجانا یا دو کوڑی جوڑ کر زمین پر رکھنا جسکو محاورہ ہندی مین جٹہ کہتے ہین اور چند قدم
کے فاصلہ سے کھڑے ہو کر ایک کوڑی سے یا ٹھیکر یا ڈھیلے یا گولی سے اُس جٹہ پر نشانہ
لگانا ہندوستان کے پاجی لونڈون کا کھیل ہی شرفا کے لڑکے بھی بسبب کم سنی کے اُنمین جا ملتے اور
دیکھا دیکھی کھیلنے لگتے ہین مطلق العنان ہوئے تو پھر اُنکو کون پاتا ہی پکے شہدے اور جواری ہو جاتے
ہین کیا عجب ہی کہ سلطنت ایران یا توران مین بھی یہ کھیل زمانہ سلف مین رہا ہو یا اب بھی مروج
ہو اور خرسنگ بمعنی سنگ بزرگ یعنی سخت گران جو مولید الفضلا مین اور بمعنی سنگ بند کرنا ہو اور
ناتراشیدہ و سر راہ افتادہ مانع عبور و آمد و رفت مردم جو برہان قاطع مین آیا ہی یہ معنی اس
مقام پر کسی طرح چسپان نہین ہین مولف کے نزدیک خرسنگ بازند و خرسنگ زنند
جیساکہ اوپر لکھا گیا دونون صحیح لیکن خرسک کی خوبی مین احد الکمال غلط نہین والعلم عند اللہ
**ترجمہ** قصہ مختصر مین نے سنا کہ کچھ دغا بازی یا بد ذاتی اُسکی معلوم کرکے اسکو نکال دیا
اور خدمت سعدی کی ایک ایسے مرد صالح پرہیزگار سلیم الطبع خوش اطوار دانا سے روزگار کو تسلیم کی
جس مین غصہ نام کو نہ تھا کلام نکرنا چاہیے ضرور ہی تھا یا تار پیٹ کا کہا ذکر وہ کلمہ جس سے رنج آوے

زبان پہ نہ لاتا یہ وضع دیکھکر لڑکون کو خوف پہلے استاد کا خیال سے جاتا رہا گویا خواب تھا نئے استاد
مین جو صفات ملکی دیکھے ایک ایک بوہو بد ذاتی و شرارت مین ایسے پکے استاد ہوئے کہ شیاطین کے کان کاٹے
جنکے آگے ابلیس بھی خاک چاٹے اسکے حلم کے بھروسے علم کو بھولے اکثر اوقات مجلس لہو ولعب کرکے
جاکر لپا ڈگی کرتے کبسا پڑھنا بے لکھی تختیان باخود سرون پر توڑتے کتابون کے ورق پہاڑ کر پتنگ ساجوڑ کر
بیٹھتا لڑکے جو نہ استاد سے یاد مین آزار رہا جنکے کھیلین وہ ملکے جاکر بازار رہا بیٹھتا جو استاد
گر ہو مین نہ آزارون مین لڑکے پھر چھٹی بجاتے پھرین بازارون مین بعد از دو ہفتہ بر آن
مسجد گذر کردم معلم اولین را دیدم کہ دل خوش کردہ بودند و بمقام خویش
باز آوردہ برنجیدم ولاحول کنان گفتم کہ دگر بارہ ابلیس را معلم
ملائکہ چرا کردند پیر مردے ظریف جہاندیدہ بشنید بخندید و گفت نشنیدہ
کہ گفتہ اند پادشاہے پسر بمکتب داد و لوح سیمین بر کنار
نہادش و بر سر لوح او نوشتہ بزر جور استاد بہ ز مہر پدر
مسجد و سجد و بیت اللہ عربی سجدہ گاہ و عبادت گاہ و خانہ خدا و حرکت بالفتح بر وزن مسجد
فارسی از برہان و مؤید و کشف قولہ بر آن مسجد اقول اس حکایت مین قبل اسکے کہین ذکر
مسجد کا نہین آیا ہی پس لفظ آن ضمیر غائب بیکار و بے محل معلوم ہوتا ہی ظاہرا مقام درس وتدریس کا
مسجد یا متصل مسجد کے مدرسہ رہا ہوا ولیکن یہ لفظ جمع نہین بلکہ فارسی مین ساتھ زیادتی یا
د نون کے مزید علیہ لفظ اول کا مستعمل مثل کمتر و کمترین و بہتر و بہترین و مہ و مہین و تخست
و تختین از غیاث و شرح نور اللہ ابلیس بالکسر بمعنی ناامید رحمت خدا سے اور
نام شیطان کا ابلیس و عفریت و شیطان و عزازیل عربی دیو فارسی بمعنی شریر و سرکش
عموماً جن ہو یا انسان یا چارپایہ از مؤید و کشف شیطان ماخوذ شطن بفتحتین سے کہ مصدر ہے
باب نصر ینصر سے بمعنی رسی سے باندھنا و مخالفت کرنا و جو کوئی کہ شریر و سرکش ہو جن
و انس و دواب سے وہ شیطان ہی از صراح اقول ابلیس جو رحمت خدا سے دور اور
مخالف خدا کا ہی اسی جہت سے اسکو شیطان کہتے ہین اور احادیث سے ثابت ہے کہ وہ ملعون
معلم تھا فرشتون کا چنانچہ ابواب الجنان کی مجلس نہم مین کتاب نہج البلاغت سے چنین

فقرات خطبہ قاضی مرقوم ہی کہ عجبوا بما کان من فعل اللہ بابلیس اذا حبط عملہ الطویل وجہدہ الجمیل وقد کان عبد اللہ ستۃ آلاف سنۃ لا یدری اس سنی الدنیا ام من سنی الآخرۃ علی کبر ساعۃ واحدۃ حاصل معنی یہ کہ عبرت کرو اور متنبہ ہو تم لوگ اُس چیز سے جو خداوند تعالی نے ابلیس کے ساتھ کیا کہ اُسکے عمل دور و دراز اور کوشش بسیار کو باطل کر دیا حالانکہ اُسنے چھ ہزار برس تک خدا کی عبادت کی تھی اور معلوم نہیں کہ وہ چھ ہزار سال آیا سالہاے دنیا سے تھے یا سالہاے آخرت سے اتنی مدت کی عبادت اُسکی ایک ساعت کے تکبر پر خدا تعالی نے محو کر دی اور منقول ہی کہ نور کے ایک منبر پر جو زیر عرش تھا ہر روز وہ ملعون جا کر وعظ کہتا اور چہولاکھ فرشتے اُس منبر کے حاضر رہتے اور تقرب اُسکا اس مرتبہ کو تھا کہ کوئی فرشتہ ایک روز کہنے لگا کہ اگر عیاذاً باللہ مجھسے کوئی جرم یہ صادر اور کوئی فعل قبیح سرزد ہوگا تو عزازیل کو میں اپنا شفیع کرونگا کہ میری شفاعت کریگا اور حضرت آمرزگار اُسکی شفاعت سے میرے گناہ معاف کریگا انتہی تشبیہ اطفال کی فرشتوں سے اور معلم کی شیطان سے ظاہر ہی کتب اسم ظرف ہی باب نصر ینصر سے بمعنی جاے کتاب از صراح عرف میں بمعنی جاے خواندن اور کبھی ساتھ لفظ خانہ کے مستعمل قولہ تو بزر یعنی نوشتہ باب زر قولہ کہ پدر یہ کاف بمعنی از ہی جیساکہ شیخ مرحوم کے اس قطعہ میں قطعہ ترک احسان خواجہ اولے تر ٭ کاحتمال جفاے بوابان ٭ بتمناے گوشت مردن بہ ٭ کہ تقاضاے زشت قصابان ٭ ترجمہ ہی دو ہفتہ کے اُس مسجد پر جہاں پر مکتب تھا میرا گذر ہوا تو دیکھا کہ پہلے معلم کو راضی کرکے اپنی جگہ لا کر بٹھلایا ہی تب میں نے کہا لاحول ولا قوۃ الا باللہ پھر ابلیس خبیث کو کیا سمجھکر معلم اطفال فرشتہ خصال کا کیا ایک مرد ضعیف نہایت جہاندیدہ گرم و سرد زمانہ چشیدہ سنکر ہنسا اور کہنے لگا کیا تو نے نہیں سنا کہ اگلے لوگ کہگئے ہیں مثنوی شہ نے مکتب میں بیٹے کو بٹھلا یا لوح سیمیں کنارے میں رکھا ٭ آب زر سے لکھا کہ ہیں بہتر ٭ جور استاد مہر پدر سے ٭

## پانچویں حکایت

پارسا زادہ را نعمت بیکران از ترکہ عمان بدست افتاد فسق و فجور آغاز کرد و مبذری پیشہ گرفت فی الجملہ نماند از سائر معاصی منکرے کہ نکرد و مسکرے

که نخورد بارے نصیحتش گفتم دخل آب روان ست و خرج آسیا گردان یعنی
خرج فراوان مسلم کسے را باشد که دخل معین دارد قطعه چو دخلت نیست خرج
آہسته ترکن * که میگویند ملاحان سرودے * بکوہستان اگر باران نبارد
بسالے دجله گردد خشک رودے * قوله عمان جمع ہی عم کی بمعنی برادران پدر شارح
کہتا ہی که جو لفظ عربی کا اسم جامد ہو جمع اُسکی الف و نون کے ساتھ نہین آتی صحیح یہ ہی که جمع عم کی
اعمام ہو چنانچه نسخه صحیحه مین بجاے عمان کے اعمام دیکھا ہی اور شارح ناظم لکھتا ہی که لفظ عم کو
بطریق تفریس ساتھ الف و نون کے جمع کیا ہی مثل محبوبان و معشوقان و ساحلہا و منزلہا اور
صاحب خیابان لکھتا ہی که الفاظ نوشته شارح ناظم نظیر لفظ عمان نہین ہو سکتے بلکه نظیر اُسکی
لفظ ملک بمعنی بادشاہ ہی که جمع اُسکی ملکان آئی ہی چنانچه انوری کہتا ہی بیت منم سوار سخن
گرچه نیستم در زمین * نه در گه ملکان خنگ و ابرش و ابلق اقول ہرگاہ اہل فارس الفاظ عربی کے
فارسی بنانے مین تصرفات جایز رکھتے ہین چنانچه حافظ شیرازی کے دیوان مین ساحلہا و منزلہا
موجود اور شیخ مرحوم نے بھی عاشق کی جمع عاشقان اسی کتاب مین لکھی ہی بیت عاشقان کشتگان
معشوق اند * بر نیاید ز کشتگان آواز * تو اس صورت مین نظایر نوشته شارح ناظم سے انکار کرنا
صاحب خیابان کا سخن بے دلیل ہی فسق بالکسر باہر آنا راہ راست سے اور ترک کرنا امر حق کا اور
بدکاری از منتخب اور رطب کا پوست سے اور بنده کا فرمان سے باب نصر ینصر سے قوله تعالے
ففسق عن امر ربه ای خرج از صراح فجور بضمتین پھر جانا حق و دین سے اور جھوٹ کہنا اور نافرمانی اور
ضایع کرنا نماز کا اور اختیار کرنا معاصی و زنا کا از منتخب قوله سپندری لفظ سپندر بیانش گذشته
اقول بسبب لاحق ہونے یاے مصدری کے معنی فاعلیت کے جاتے رہے پس سپندری کے معنی
خرچ بیہوده کرنا پیشه بیانش گذشت گرفتن سواے معانی مشہور بمعنی شروع کرنا بھی آیا ہی
از غیاث و مصطلحات قوله سپندری پیشه گرفت اقول سپندری مضاف الیه مقدم اور
پیشه مضاف موخر ہی معاصی جمع معصیت کی بمعنی گناہان منکا بضم میم و فتح کاف بیانش
گذشت منکری مین یاے تنکیر ہی مسکر بضم میم و کسر کاف صیغه اسم فاعل باب افعال سے مصدر کا
اسکار بمعنی مست گردانیدن ماده اسکا سکر بضم بمعنی مستی و مست شدن از منتخب و گذشت

دخل بفتح یعنی درآمد و آمدنی ضد خرج از منتخب و غیاث جو کچھ کہ حاصل زمین سے گھر میں آوے کذا
از مؤید الفضلا خرج بفتح خ و جیم عربی باہر ہونا اور باہر آنا نقیض دخل باب نصر سے از صراح فارسی میں
استعمال میں وہ مال جسکو صرف کریں اور بجیم فارسی غلط گشتہ استعمال ہے عیب اسکا ہے کیا
از غیاث و بہار عجم وغیرہ آسیا بیاسش گذشت گردان گرد صیغہ امر کا ہے گردیدن سے بسبب
زیادتی الف و نون کے معنی اسم فاعل ہوگیا یعنی آسیا گردان یعنی چکی پھیرنے والی قولہ دخل
آب روانست و خرج آسیا گردان اقول بعد لفظ دخل اور لفظ خرج کے لفظ مثل یا مانند مقدر ہے
یعنی آمدنی مثل بہتے پانی کے ہے اور خرج مثل پھیرنی یعنی چکی کے ہے حاصل مطلب یہ کہ تھوڑا تھوڑا آنا زر کا
گھر میں اور جانا غلہ کا سوراخ آسیا میں مثل آب روان کے جبتک جاری اور بحال ہے مسلسل ہے
بہ دو تجشش ہے اور نکلنا آرد کا آسیا کی گردش سے ممکن والا محال کیونکہ آمد پانی کی چشمہ سے
اگر بند ہو جاوے تو آسیا پھر نہیں پھرتی کچھ زمین میں جذب کچھ حرارت آفتاب سے خشک کچھ ہوا سے
اڑ جاوے اسی طرح آمد زر کی مسدود ہووے تو بحالت فضول خرچی کے تھوڑے دنوں میں
دولت مفقود ہووے سوراخ آسیا میں غلہ پڑتا ہے گردش میں اطراف آسیا سے آٹا نکلتا ہے
یعنی صیغہ واحد مذکر غائب فعل مضارع معلوم یعنی پہنچتا ہے و قصد کرتا ہے کند مصدر اسکا
غنا ہے یعنی قصد کردن از غیاث سلام یا گذشت معین بفتح میم و کسر عین
آب روان از منتخب کشتن جاری و روان یہ صیغہ اسم مفعول کا ہے چشمہ اور جیسا ان سے جیسا کہ صراح میں
ہے اور بفتح میم و پانی جاری و نہد اور بضم میم و فتح عین و یائے تحتانی مشدد مفتوح مقرر کردہ شدہ از غیاث و قاموس
و شرح نصاب و بہار و صراح و منتخب و کشف قولہ دخل معین دار اقول صاحب شکرستان نے لفظ
معین کو صیغہ اسم مفعول باب تفعیل سے بمعنی مشخص و مقرر لکھتا ہے لیکن یہ معنی مناسب مقام
نہیں کیونکہ آمد مشخص کی صورت میں خرج کی فراوانی یعنی غیر مشخص و بے اندازہ آمد سے زیادہ
موجب ندامت و پشیمانی ہے اور غرض شیخ مرحوم کی یہ کہ خرج آمد سے زیادہ نہو مؤلف کے
نزدیک معین بفتح میم و کسر عین صیغہ اسم مفعول کا باب ضرب سے بمعنی جاری مناسب یعنی خرج بہ اندازہ
سرود بضمتین و واو مجہول و معروف دونوں درست بمعنی نغمہ و سماع یعنی راگ از غیاث و
برہان و جہانگیری و مؤید رود بضم اول و سکون ثانی مجہول جوے آب اور نام ایک ساز کا

اے یار دل افروز غم فردا نشاید کردن امروز ٭ فکیف مرا کہ در صدر مروت
نشستہ ام وعقد فتوت بستہ و ذکر انعام در افواہ عوام افتادہ **مثنوی**
ہر کہ علم شد بسخا و کرم ٭ بند نشاید کہ نہد بر درم ٭ نام نکوئی چو برون شد
بکوے ٭ در نتوانی کہ ببندی بروے ٭ **نائے و نوش** نغمہ نے کا سننا اور
شراب کا پینا حاصل یعنی عشرت و طرب از غیاث و خیابان و بہار عجم اور نائے جسکا مخفف
نے ہے نام ایک باجے کا جسکو زبان ہندی میں بانسلی کہتے ہیں اور بمعنی نوشیدن و آشامیدن
و گلو و حلقوم و بمعنی فخر و مباہات بھی آیا ہے از برہان نائے و نہار بمعنی آواز ساز سطربان از موید
اور نوش مخفف نیوشش کا مراد سننے اور کان لگانے سے از برہان **گوش کردن** کنایہ ہے
سننے اور نگاہ کرنے سے از برہان **اعتراض** بیالش گذشت **عاجل** و حالیہ و موجود عربی
زود و شتاب فارسی زمانہ حال جسمیں مہلت و توقف نہو از منتخب و غیاث **تشویش**
بیالش گذشت **آجل** بکسر جیم زمانہ آئیندہ جسمیں مہلت و دیر ہو از غیاث **منغص** بیان
اسکا اوپر گذرا **خداوند کام** کنایہ ہے دولتمند سے اور وہ شخص جسکے مقصد و مراد حاصل
ہوں **قولہ** برو الخ لفظ برو صیغہ امر کا ہے رفتن سے **قولہ** فکیف معنی ترکیبی پس چگونہ از فردوس اللغات
یہ کلمہ واسطے استفہام حالت کے ہے کہ بجہت علو شان کسی امر کے اور غرائب اسکے مرتبے کے
دیدہ و دانستہ استفسار ہوتا ہے از بہار عجم و غیاث **صدر** بالانشین از منتخب و کشف
**اقول** اس جگہ مراد ہے مسند سے **مروت** و **عقد** بیان انکا اوپر گذرا **فتوت** بمعنی
جوانمردی و مروت از منتخب و غیاث ماخوذ ہے فتی بفتحتین سے کہ آخر میں الف مقصور بصورت
یا ہے اور ساتھ الف دراز کے بھی لکھتے ہیں بمعنی مرد جوان وقت بلوغ سے چالیس برس کی
عمر تک اور بمعنی سخی بھی آیا ہے از غیاث و شرح نصاب **قولہ** ہر کہ علم شد آہ **اقول** علم شدن
بمعنی ظاہر و مشہور ہونا کیونکہ علم بفتحتین منتخب میں بمعنی نشان اور نام ہے جس سے آدمی معروف ہو
پس معنی اس مصرع کے یہ ہونگے کہ جس شخص کی شہرت ہوئے ساتھ جوانمردی و سخاوت کے
**قولہ** بند نشاید کہ نہد بر درم **اقول** تقدیر اس مصرع کی یہ ہے کہ نشاید کہ بند بر درم نہد یعنی لائق نہیں
کہ دینار و درم کا دینا اور جود و بخشش بند کرے **ترجمہ** وہ لڑکا سرود و غنا کی رغبت اور شراب

کرنے کا علم ہو تو بظاہر قبیح معلوم ہوتا ہے چنانچہ ایمان کی تکلیف کرنا حق تعالی کا کفار کو باوجود علم اس
بات کے کہ وہ ایمان نہ لاوینگے لیکن درصورت ترک وعظ اُس شخص کو جو نصیحت قبول نکرے جاے عذر
باقی رہجاتی ہے کہ میں ناواقف تھا اگر مجھکو کوئی آگاہ کرتا تو بے شبہہ میں اُسکا کہنا مانتا علی ہذا القیاس
کفار کو بھی یہی جگہ کہنے کی ہوتی کہ اگر خداوند تعالی بواسطہ کسی نبی کے مجھکو بوجہ الاعلی کے ترک کفر سے
مطلع کرتا تو میں ہرگز کفر اختیار نکرتا اور درصورت پند و نصیحت و تکلیف و تعلیم ایمان حجت واعظ کی
اور خداوند تعالی کی تمام ہوجاتی ہے یہ بحث درمیان فرق اسلامیہ کے متنازع فیہا اور بہت طویل الذیل ہے
ذکر اسکا اس کتاب میں بنظر طوالت کے نامناسب لہذا مشتے نمونہ از خروارے اسیقدر پر اکتفا کیا گیا
جس شخص کو دریافت کرنا اس بحث کا منظور ہو کتب کلامیہ میں دیکھ لیوے خیرہ بمعنی ہرزہ و حیران و سرگشتہ
و فرو ماندہ از کار خیرہ سر بیہودہ و پریشان و سرکش از غیاث قولہ دست بر دست همی زند
اقول دست بر دست زدن کنایہ ہے ہاتھ ملنے سے کہ وقت حسرت و افسوس و ندامت کے ہوا کرتا ہے
شعر جیب میں ... کہا کہ وہ میری نصیحت پر کان نہیں دھرتا اور دم گرم میرا اُسکے دل سخت کو
کچھ اثر نہیں کرتا نصیحت کرنا چھوڑ دیا اور اُسکی صحبت سے منہ پھیر لیا اور قول حکما پر عمل کیا کہ کہگئے ہیں
کہ آگاہ کردیا تمھوں کو اس چیز سے جسکی تعلیم واجب و لازم تھی مراد اُس سے امر معروف و نہی منکر ہے
پس اگر وہ قبول نکریں تو تبلیغ الا صل ہے گناہ تمپر نہیں بلکہ نہ ماننے کا گناہ اُنپر ہے مثنوی گرچہ
علم ہو ... پند و نصیحت ... سرکشی کا نتیجہ یہ ہوگا کہ ہاتھ میں ہتکڑی اور پاؤں میں بیڑی
پاؤں کی ... ہاتھ ملیگا ... بولتا ... حدیث دانشمند ٭ تا پس از مدتی آنچہ اندیشۂ من
بود از نکبت حالش بصورت بدیدم کہ پارہ پارہ بہم بر میدوخت و لقمہ لقمہ
همی اندوخت دلم از ضعف حالش بہم برآمد و مروت ندیدم در چنین حالے
ریش درونش را بملامت خراشیدن و نمک پاشیدن پس با خود گفتم
مثنوی حریف سفلہ در پایان مستی ٭ نیندیشد ز روز تنگدستی ٭ درخت
اندر بہاران برفشاند ٭ زمستان لاجرم بی برگ ماند ٭ اندیشہ فکر و ملال
و ترس و بیم از زیان نکبت بالفتح خواری و خستگی و دردمندی نکبات بفتح جمع از منتخب
رنج اور رنج پہنچانا نکبات بفتحتین جمع نکبت و نکابت بالکسر مصدر ہے باب نصر سے

ازمصرع اول حکایت یعنی رنج دشمن کو پہونچانا از غیاث و منتخب صورت و صفت و سہم سرآمدن
وحریف بیان اس مصرعکا اوپر گزرا سفلہ بالکسر مردم فرومایہ و فرو مرتبہ از کشف و بہار عجم از بفتح اول
بکسر ثانی جمع ہے سفرہ نہیں از منتخب بعضے محققین نے لکھا ہے کہ بفتح اول وکسر دوم جمع ہے کبھی بتخفیف
اول وسکون فا بھی مستعمل ہے صاحب قاموس نے بکسر اول وسکون دوم وفتح اول ودوم وکسر دونون لکھکر ساتھ
لفظ اسافل کے کہ دلالت جمعیت پر کرتا ہے تفسیر کیا ہے اور نہایہ جزری سے مستفاد ہوتا ہے کہ اصل اسکی
بفتح اول وکسر دوم جمع مین مستعمل لیکن کبھی واسطے تخفیف کے بکسر اول وسکون دوم بھی کہتے ہین
پایان بیانش گذشت قولہ درخت اندر الخ اقول اس مصرع مین قبل لفظ درخت کے لفظ اگر مقدر
اور لفظ برگ مخفف برگ درخت کا جیسا کہ برہان مین ہے زمستان و سہم سرما از برہان
ترجمہ آخر کار بعد چند مدت کے جیسا کہ اسکی فضول خرچی سے مجھکو اندیشہ خستہ حالی کا تھا
بچشم خود علانیہ دیکھا کہ وہ لتا بسبب فقر و محتاجی کے پیوند پر پیوند سیتا تھا گلی گلی کے ٹکڑے
مانگ مانگ کر کوچہ بکوچہ پھرا کرتا کہا کہ اس خرابی سے جیتا تھا اسکی ناتوان حالی بسبب نہ سننے
نصیحت کے دیکھکر میرے دل مین غصہ آیا چاہا کہ خوب ملامت کرون لیکن بمقتضائے آدمیت ایسی
حالت افلاس مین درویش کے دل مجروح کو ناخن سرزنش سے چھیلکر اس شامت زدہ کو چھوڑ دینا
اور اسکے زخم دل پر نمک ملامت چھڑکنا مناسب نہ دیکھا پس اپنے دل مین کہا مثنوی بہت صرف کرنے
سفلاون کو مستی مین نہ سمجھین ہوگی آگے دن تنگدستی کی گر ایام بہاری مین ثمر ان کا ہو ہو زمستان مین نہ اک پتا لگا ہو

## چھٹی حکایت

پادشاہی پسری را بادیبی داد و گفت این فرزند تست تربیتش کن ہمچنانکہ یکی از فرزندان
خویش گفت فرمان بردارم سالی چند برین برآمد سعی کرد و بجائی نرسید
و پسران ادیب در فضل و بلاغت منتہی شدند ملک دانشمند را مواخذت
کرد و معاتبت فرمود کہ وعدہ خلاف کردی و وفا بجای نیاوردی گفت
تربیت یکسان ست و طبائع مختلف ست قطعہ گرچہ سیم و زر ز سنگ آید
ہمی در ہمہ سنگی نباشد زر و سیم بر ہمہ عالم ہمی تابد سہیل جائی
انبان میکند جائی ادیم ادیب معلم تربیت بیانش گذشت قولہ بجائی نرسید

یعنی سعدی اسکی شائستگان ہوئی بلکہ رائگان ہوئی فضل افزونی بلاغت سخنگوئی میں کامل
ہونا از کشف اللغات منتہی صیغہ اسم فاعل ماخوذ انتہا سے کہ مصدر ہی باب افتعال سے
یعنی نہایت کو پہنچنے والا و دانشمند استاد بیان اُسکا اوپر گذر چکا ہی ہوا خذہ
گرفت کرنا از غیاث اللغات بالفتح کہ بیا گناہ میں پکڑنا [illegible] التبیین بیانش گذشت سہیل عربی
اگست بفتح اول و کاف فارسی و سکون سین مہملہ و تا سے قرشت فارسی از برہان نام ایک
ستارہ روشن کا ہی کہ سمت جنوب نکلتا ہی اسکو پہلے اہل یمن دیکھتے ہیں جب پندرہ درجے
برج اسد میں آفتاب پہونچ لیتا ہی یعنی ماہ بہادون کی [illegible] کو طلوع ہوتا ہی پہلی شب طلوع کو
اہل یمن کو شہون اور دیوارون پر چمڑے ڈال دیتے ہیں اس ستارہ کی تابش سے وہ
چمڑے رنگین و بودار ہو جاتے ہیں اس چمڑے کو بلغار بھی کہتے ہیں از موید انبان
بیانش گذشت ادیم بطلوع چرم و پوست اور بعضے بلغار کو بھی کہتے ہیں جو سہیل کی تابش سے
خوشبو و رنگین سرخ رنگ ہو جاتا ہی از برہان پوست سرخ یا پوست دباغت کردہ از منتخب
خواہ جا سے انبان ہو سکند جانے ادیم صاحب خیابان لکھتا ہی کہ انبان وہ چیز ہی جسمین
توشہ وغیرہ رکھتے ہیں عربی میں اسکو جراب کہتے ہیں اور شارح فاضل لکھتا ہی کہ مراد انبان
پوست رسمی متعارف ہی اور شارح ناظم نے انبان بمعنی پوست بے خوشبو لکھا ہی اور بعض شارحان
سکندرنامہ لکھتے ہیں کہ زمین یمن کی دوسری اقالیم کی زمین سے بلند تر ہی اسی جہت سے
سہیل پہلے یمن میں طلوع ہوتا ہی لہذا جگہ پیدا ہونے ادیم کی گویا ولایت یمن ہی اور ہر گاہ طلوع
سہیل سے ایک مہینا پیشتر یمنی خبر طلوع کی دیتے ہیں لوگ اس ملک کے بہت سے
چمڑے مہیا کرکے بام و دیوارون پر رکھتے ہیں تاکہ سہیل کی تاثیر سے اسمین رنگ و بو پیدا ہووے
اور فاضل مشرقی لکھتا ہی کہ ادیم پوست خوشبودار جو سہیل کی تاثیر سے ہوتا ہی اوسکی دو قسم ایک
یعنی دوسری بالطبع اور انبان وہ پوست جسمین خوشبو ہو اور خان آرزو بعد نقل کرنے
اقوال شارحین کہ شارح فاضل اور شارح ناظم کے اقوال کی تردید میں لکھتا ہی کہ یہ دونون
معنی یعنی انبان پوست بمعنی رسمی متعارف اور بمعنی پوست بے خوشبو کسی لغت سے ثابت
نہین ہوا اور چونکہ رنگ و بو ادیم کی سہیل سے ہی پس جن چمڑون مین کہ رنگ و بو پیدا ہوئی ہو

اس سے انبان وغیرہ بناتے ہین اس صورت مین انبان مجازاً بمعنی پوست بے بو ہوسکتا ہے لہٰذا
شیخ قدس سرہ نے نسبت ہونے آدیم کی طرف سہیل کے فرمائی **اقول** انبان بمعنی چرم بچہ گوسفند
مؤید الفضلا سے اور بمعنی پوست گوسپند و باغت کردہ شدہ برہان قاطع سے اور یہ لکھا گیا اسمین
ذکر خوشبو مطلق نہین اس صورت مین انبان بمعنی پوست بے خوشبو ظاہر قول شارح فاضل اور
شارح ناظم کا کتب لغات سے ثابت شاید خانصاحب نے لغات مذکورہ کو وقت تحریر کے ملاحظہ
نہین فرمایا **ترجمہ** ایک بادشاہ نے اپنے بیٹے کو واسطے تعلیم کے کسی معلم کو سپرد کر کے فرمایا
اسکو مثل اپنے فرزند کے تعلیم کر اُسنے کہا بندہ فرمان بردار ہے شاہزادہ کی تعلیم مین قصور کرے
تو گنہگار ہے کئی سال تک اُسنے پڑھانے مین کوشش کی محنت اُسکی رائگان ہوئی شاہزادہ
عالمیان ویسے ہی مبتدی رہے معلم کے بیٹے فضل و بلاغت مین منتہی ہوئے ایکدن بادشاہ نے
اخوند کو گناہ مین ماخوذ کر کے خشمگین ہو کر فرمایا کہ تونے اپنے وعدہ مین خلاف نمائی کی اور شاہزادہ کی
تعلیم مین غفلت و بیوفائی کی اُسنے عرض کیا کہ تربیت یکسان ہے لیکن اختلاف طبیعت کا بندگان
عالی پر روشن و عیان ہے **قطعہ** گرچہ کان سیم و زر ہین سنگ مین ٭ پر ہر اک پتھر سے زر نکلے نہ سیم ٭
چرم کو بو دار کرتا ہے سہیل ٭ پر کہین انبان کہین ہوتے ادیم ٭ کان سیم و زر ہے کوہستان مین ٭
ہر جگہ لیکن نکلتا ہی نہین ٭

## ساتوین حکایت

یکے را شنیدم از پیران مربی کہ مریدے را ہمے گفت چندانکہ تعلق خاطر
آدمی زاد ست بروزی اگر بروزی دہ بودے بمقام از ملائکہ درگذشتے
**قطعہ** فراموشت نکرد ایزد دران حال ٭ کہ بودی نطفۂ مدفون و مدہوش ٭
روانت داد و طبع و عقل و ادراک ٭ جمال و نطق و رائے و فکرت و
ہوش ٭ دہ انگشت مرتب کرد بر کف ٭ دو بازویت مرکب ساخت
بر دوش ٭ کنون پنداری اے ناچیز ہمت ٭ کہ خواہد کردنت روزی
فراموش ٭ **قولہ** مربی صیغہ اسم فاعل کا ہے تربیت سے بمعنی پرورش کنندہ اور بانی
اسکا رب بفتح راے مہملہ و باے موحدہ مشدد ہے کہ بمعنی اصلاح آوردن بھی آیا ہے از منتخب

مراد اس سے تعلیم پیس ہی پیر مربی یعنی پیر تعلیم کہ صاحب برہان و کشف کنایہ معلم علوم دینی سے
لکھتے ہین اور پیرون اور مشائخ طریقت کا یہی کام ہی کہ علوم دینیہ اپنے مریدون کو تعلیم کرین
مولف کے نزدیک یہی معنی اس جگہ مناسب ہین پیدائش گذشت تعلق خاطر یعنی فکر
مقام پیدائش گذشت نطفہ بالضم آب منی از منتخب مدفون صیغہ اسم مفعول ہی یعنی
زیر خاک پنہان شدہ مصدر اسکا دفن ہی یعنی زیر خاک پنہان کردن از منتخب اللغات
مدہوش بر وزن سرپوش متحیر و حیران کردہ شدہ از منتخب و کشف سرگشتہ
و حیران اور عربی مین صاحب دہشت از برہان قاطع بواو معروف بر وزن
سرور صیغہ اسم مفعول کا دہش سے بالفتح یعنی حیران کردن و بفتحتین یعنی متحیر شدن ہی از
منتخب فارسی مین جو یہ لفظ بواو مجہول مستعمل بطریق تفریس ہی اور یہ لفظ جو یعنی بیہوش ہی
فارسیان مجازاً یعنی بیہوش استعمال کرتے ہین از غیاث قولہ مدفون و مدہوش اقول
عامہ نسخہ مین لفظ مدفون ہی اور شارح نور اللہ و خان آرزو اور دوسرے شارحین معنی مدفون کی
پوشیدہ و مستور لکھتے ہین اور خان مذکور لکھتا ہی کہ جب تو نطفہ مدفون تھا پشت پدر مین
اور علقہ و مضغہ مدہوش ہوا رحم مادر مین اسوقت تجھکو خداوند تعالے نے فراموش نکیا اس
بیان سے معلوم ہوا کہ مادہ خلقت انسان کا صرف مرد کی منی ہی کہ عورت کے رحم مین جا کر علقہ
و مضغہ ہوتا ہی حال آنکہ تیسوین پارہ سورہ طارق مین خداوند تعالے فرماتا ہی فلینظر الانسان
مم خلق خلق من ماء دافق یخرج من بین الصلب والترائب دافق آب ریختہ شدہ صیغہ
اسم فاعل ہی یعنی مفعول از منتخب و کشف صلب بالضم استخوان ترائب جمع تریبہ کی
یعنی استخوانہاے سینہ مجازاً یعنی سینہ از غیاث و منتخب و صراح وغیرہ یعنی پس چاہیے
کہ نظر کرے آدمی کہ کس چیز سے پیدا کیا گیا خلقت اسکی اس قطرہ آب سے ہی جو ریختہ ہوا ہی
رحم مین کہ نکلتا ہی مردون کے مہرہ پشت اور عورتون کے استخوانہاے سینہ سے از تفسیر حسینی
اس آیہ سے ظاہر ہی کہ پیدائش انسان کی مرد و زن دونون کی منی سے ہی کہ رحم مین مخلوط ہو کر قرار
پاتی ہی اور ہرگاہ دافق یعنی مدفوق کتب لغات سے ثابت تو نظر اوپر مضمون اس آیہ کے
عجب نہین کہ فی الاصل اس مصرع مین بجاے مدفون کے مدفوق رہا ہو کاتبون سے سہو

یا غلط فہمی سے مدفون ہوگیا ہو اور عرف مین نطفہ اسیکو کہتے ہین جو منی رحم مین آکر قرار پاوے
اور یا بیہوشش کہ بمعنی بیہوشی مستعمل اسیکا یعنی بیجان ہے لفظ ہوش کے بیان مین لکھا جائیگا انشاء اللہ
اب بیان کرنا انسان کی خلقت کا حال اور پیدایش کا مآل ضرور ہوا تا آدمی کیفیت اپنی خلقت کی
بخوبی دریافت کرکے اپنے خالق کو پہچانے والا جسنے اپنے تئین نہ پہچانا اور نہ اپنے خالق کو وہ مثل
بہائم ہے پس جاننا چاہیے کہ اصل آدمی کی خاک ہے اور خاک بواسطہ گردشش فلکی و شعاع کواکب و امتزاج
عناصر صورت خاکی ترک کرکے صورت نباتی مین در آوے چنانچہ اکثر مشاہدہ ہوا ہے کہ خاک خالص
جسمین نباتات کو اصلا مداخلت نہ تھی جب اُسپر آب باران پہونچا تو اُسمین سے نباتات پیدا ہوئے پایا
الغرض نباتات غذاے حیوان اور حیوان غذاے انسان ہوئے اُس غذا کو پہلے قوت جاذبہ معدہ مین
کھینچے اور قوت ماسکہ اُسکو معدہ مین ٹھہرا دے اور قوت ہاضمہ اُسکو ہضم کرے اور قوت ممیزہ
کثیف جسم کو لطیف سے جدا کرے اور قوت دافعہ کثیف کو معدہ سے دفع کرے یہ سب حالات ہضم اول
ہین جو معدے مین ہوتے ہین اور ہضم اول کو باصطلاح اطبا کیلوس کہتے ہین بعد دفع ہونے کثیف کے
لطیف کو قوت جاذبہ بواسطہ عروق ماساریقا کہ نام رگون کا ہے معدہ سے جگر کی طرف نقل کرے اور
قواے ماسکہ و ہاضمہ و ممیزہ جگر مثل قواے معدہ جب اپنا اپنا عمل کر چکین تو بعد جدا ہونے کثیف کے
لطیف سے کثیف کی تین قسم ہوا ایک زہرہ مین جاکر صفرا ہوئے دوسرا سپرز مین جاکر سودا ہوئے تیسرا
مثانہ مین جاکر بول ہوئے یہ سب حالات ہضم ثانی ہین جسکو باصطلاح اطبا کیموس کہتے ہین
بعد اسکے لطیف جگر سے عروق مین جاکر خون ہوئے قواے مذکورہ عروق مین اپنا اپنا عمل کرین
اُسکو ہضم ثالث کہتے ہین جب عروق مین کثیف سے لطیف جدا ہوجاوے تب کثیف مسامات کی
راہ سے کان کے میل یعنی کھونٹ اور فضلہ بینی یعنی رینٹ اور ناخن و موے سر و اندام و پسینا ہوکر
خارج ہوئے اگر کثیف مین سے کسیقدر عروق مین رہجاوے تو اُس سے آماس اور پھوڑے پھنسی
پیدا ہوتی ہین بعد اُسکے خون لطیف عروق سے منتقل ہوکر ہر عضو مین بقدر لیاقت کے جاوے اور
قوت مصورہ ہر جزو کو موافق اُس عضو کے کردیوے اور حالت تصویر مین ایکبار پھر قواے مذکورہ ہر
عضو مین اپنا اپنا عمل کرین اسیکو ہضم رابع کہتے ہین پس خون کثیف بدل ما یتحلل ہووے اور خون
لطیف کو قوت جاذبہ ہر عضو سے کھینچکر مردون کی صلب یعنی ریڑھ مین اور عورتون کی تند آ

یعنی استخوان سینے میں پہونچاوے وہی خون لطیف منی ہوتی ہے اور جب منی عورت و مرد کی
رحم میں جمع ہوکر قرار پاتی ہے تو جسطرح حضرت آدم کی طینت وگل چالیس روز میں خمیر کیگئی اسی جہت سے انکو
طفل چہل روزہ کہتے ہیں چنانچہ کتاب برہان قاطع و سراج سے ظاہر اسی طرح چالیس روز تک منی
بصورت اصلی رہکر بعد اسکے صورت نطفہ چھوڑکر بصورت علقہ یعنی بشکل جمے ہوئے خون کے ہوجاتی ہے
اور بعد چند روز کے وہ خون بستہ بصورت مضغہ یعنی گوشت کا لوتھڑا ہوجاتا ہے اور بعد چند روز کے اس
لوتھڑے سے رگیں اور ہڈیاں اور گوشت و پوست اور انکے کان ناک دانت منھ ہاتھ پاؤں پیٹ پیٹھ سب
اعضا ظاہر ہوتے ہیں اور چوتھے مہینے روح حیوانی قالب میں آتی ہے غذا اُس بچہ کی جبتک رحم میں رہتا ہے
خون ہے اسی وجہ سے تا ایام ولادت زنان حاملہ حائض نہیں ہوتیں اور بعد تولد کے حالات طفلی وجوانی
وپیری سب جانتے ہیں حاجت بیان کی نہیں پیدایش کے بیان میں آیہ شریفہ اٹھارویں پارہ کے
رکوع اول میں ناطق ولقد خلقنا الانسان من سلالة من طین ثم جعلناه نطفة فی قرار مکین ثم خلقنا النطفة
علقة فخلقنا العلقة مضغة فخلقنا المضغة عظاما فکسونا العظام لحما ثم انشأناه خلقا آخر فتبارک الله احسن الخالقین
سلالہ بالضم یعنی خلاصہ از کشف طین گل و خاک نمناک از غیاث و شرح نصاب قرار پیدائش کی جگہ
ظاہرا مراد رحم سے ہے علقہ بالتحریک پارہ از خون بستہ از منتخب مضغہ گوشت کا لوتھڑا از منتخب عظام بالکسر
ہڈیاں جمع عظم بالفتح کی از منتخب انشأنا صیغہ متکلم مع الغیر یعنی معلوم از افعال ہے مادہ اسکا انشا بالکسر پیدا
کرنا اور شروع کرنا تبارک بفتح کاف صیغہ ماضی معلوم باب تفاعل سے یعنی بزرگ ہوا چونکہ یہ لفظ
اسم الہی کا حال واقع ہوتا ہے لہذا یعنی بزرگ ہے مستعمل از غیاث حاصل مطلب یہ کہ تحقیق کہ پیدا کیا
ہمنے انسان یعنی حضرت آدم علی نبینا وعلیہ السلام کو ایک مشت خاک خالص سے پھر پیدا کیا
ہمنے نسل فرزندان آدم کو قطرۂ آب منی سے جب کہ وہ رحم میں قرار پایا بعد اسکے ہمنے
اپنی قدرت سے اُس قطرہ کو بصورت خون بستہ کے اور اُس خون بستہ کو بشکل گوشت کے
لوتھڑے کے کردیا پھر بنائیں اُس لوتھڑے سے ہڈیاں پھر پہنایا اُن ہڈیوں کو لباس گوشت کا
اور گوشت کو لباس پوست کا اور بعد تکمیل اعضا و جوارح کے ہمنے اسکو جان عطا کی اور پیدا کیا بطن
مادر سے پس بزرگ ہے اللہ تعالی خوبترین خالق اور بہترین مصور اور جناب باری تعالی نے
انسان کو واسطے پیدا کیا کہ اسکو پہچانیں چنانچہ خود فرماتا ہے کہ ما خلقت الجن والانس الا لیعبدون

الا لیعبدون یعنی نہین پیدا کیا مین نے جن و انسان کو مگر اسواسطے کہ وے مجھکو پہچانین اور میری
عبادت کرین اور آدمیون کو اپنی معرفت کی استعداد عطا فرمائی اذا لامر دون استعداد ناکو نہین پہچان سکتے
لیکن ساتھ مشاہدہ صنائع و بدائع کے جو عالم مین موجود ہین عقل سے البتہ اسکو جان سکتے ہین اور آدمیون کو
بہت دشوار تھا کہ قعر دریا مین اور بلندی کوہستان پر جا کر عجائبات عالم سفلی و علوی کو مشاہدہ کرتے
اور افلاک پر جا کر حقائق و دقائق آسمانی جانتے اور عالم ملکوت سے احوال فرشتونکا دریافت کرتے
اور سب صفات آلہی پر مطلع ہوتے اور افعال جناب باری در باب ابداع و اختراع موجودات کے پہچانتے
پس حق تعالی نے اپنے کمال لطف و عنایت سے جو کچھ عالم علوی و سفلی مین ظاہر و باطن پیدا کیا تھا
وہ سب وجود انسان مین پیدا کیا اور جن صفتون سے خود موصوف ہے انمین سے اکثر صفات سے انسان کو
موصوف کیا اور جسطرح عالم تابع فرمان آلہی ہے اسی طرح آدمیون کے تن کو مسخر روح کا کیا تا کہ انسان کہ جمیع
اعضا و ترتیب اجزا سے یعنی آدم سے عالم علوی و سفلی پر مطلع ہووین اور اپنے صفات کے ادراک سے صفات
حق تعالی کے پہچانین یعنی جسطرح فرمان روائی روح کی بدن پر ہے اور حکمرانی جان کی تن پر ہے اسیطرح فرمانروائی
و حکمرانی حق تعالی کی عالم ممکنات مین جانین اور بعضے محققین کہتے ہین جسکا ترجمہ یہ ہے قطعہ ای نسخہ نامہ
آلہی کہ توئی ؛ وی آئینہ جمال شاہی کہ توئی ؛؛ باہر نہین تجھسے ہے جو کچھ عالم مین ہے ؛ ہر ماہ سے لیکے تا بماہی انتہی چنانچہ
حدیث نبوی خلق اللہ آدم علی صورتہ مصدق اس مقال پر شاہد حال ہے جگہ صورت بھی سے پاک نہین بلکہ
یعنی مشبہ و مانند ہے یہ حدیث اور کتاب خزانة الجمال مین یہ احادیث قدسی منقول ہین کہ یا ابن آدم
انا ملک لا ازول اطعنی فیما امرتک وانتہ عما نہیتک حتی اجعلک ملکا لا تزول یا ابن آدم انا حی لا اموت اطعنی فیما امرتک
وانتہ عما نہیتک حتی اجعلک حیا لا تموت یا ابن آدم انا ملک اذا قلت لشیء کن فیکون اطعنی فیما امرتک وانتہ عما نہیتک
حتی تقول لشیء کن فیکون انتہ بکسر اول و فتح دویم و اہمال صیغہ امر کا مصدر اسکا انتہا ہے باب افتعال سے یعنی باز رہ
از منتخب یعنی ای بنی آدم مین ایسا بادشاہ ہون کہ میری سلطنت کو ہرگز زوال نہین تو عمل کر اس چیز پر جو مین نے
حکم کیا ہے اور کنارہ کش ہو اس چیز سے جو مین نے تجھکو منع کیا ہے تو مین تجھکو ایسا بادشاہ کردون کہ تیری بادشاہت
کو بھی ہرگز زوال نہو بلکہ ہمیشہ ہمیشہ حکمرانی کرے اور ای بنی آدم مین زندہ جاوید ہون اگر تو عمل کرے
میرے احکام پر اور پرہیز کرے اس چیز سے جو مین نے منع کیا ہے تو مین تجھکو بھی زندہ جاوید کردون جنت الماوی مین
عیش و عشرت سے علی الدوام زندگانی کرے اور ای بنی آدم مین بادشاہ قادر ہون جب کسی چیز معدوم کو کہون

کہ موجود ہو فی الفور وہ چیز موجود ہوجاوے اگر تو اطاعت کرے میری جو مین نے کہا ہے اور اجتناب کرے
اُس سے جو مین نے منع کیا تو یہ مرتبہ مین تجھکو بھی عنایت کرونگا کہ جس شی معدوم کو تو کہے کہ موجود ہو فی الفور
وہ شی موجود ہوجاوے روان و طبع بیان اسکا اوپر گذرا اقول مراد طبع سے اس جگہ یہ ہے کہ ابو البشر
حضرت آدم علیہ السلام کو مین نے آب و آتش و باد و خاک سے پیدا کیا اور تیرے جسم مین بھی حرارت آتش کی
اور برودت ہوا کی اور رطوبت پانی کی اور یبوست خاک کی باوجود مخالفت یکدگر متفق و معتدل ہو گئین
ادراک دریافت کرنا اور دیکھنا اور پہنچنا مدلول کو از منتخب جمال بیانش گذشت نطق گویائی
رای بیان اسکا اوپر گذرا فکرت اندیشہ و خیال از منتخب ہوش زیرکی و آگاہی و شعور
و عقل و فہم و فراست و بمعنی روح و جان و دل اور بالفتح بمعنی کرّ و فرّ و خود نمائی از برہان بمعنی ذہن
اور یہ لفظ محل آگاہی و شعور مین مستعمل چنانچہ کہتے ہین فلان شخص مست و مدہوش یعنی بیخبر ولاہی
از مؤید ناچیز بمعنی معدوم و فرومایہ از برہان در لغت چیز ہمت بیانش گذشت قولہ ناچیز ہمت
یعنی بے عقل و اندیشہ ترجمہ ایک پیر صاحب کشف و یقین معلم علوم دین اپنے کسی مرید کو
یون سمجھاتا تھا کہ آدمی زاد کو جسقدر فکر روزی کی ہے اور دن رات اُسکی تلاش مین سرگردان ہے
اگر بمصداق و رزقکم فی السماء و ما توعدون رزق مقدر و موعود سے مطمئن رہکر روزی رسان کی طاعت
اور رسول شناسی کا غم کہاتا تو قرب و منزلت مین مرتبہ اُسکا ملائکہ کے مرتبہ سے گذر جاتا قطعہ نہ بھولا
تجھکو خالق اُن دنون مین ٭ رحم مین جب تجھکو کچھ بھی نہ تھا ہوش ٭ دیا قالب مین جان پھر اُس نے
و عقل و جمال و نطق و رای و فہم اور ہوش ٭ بنائین دست و پا مین انگلیان دس ٭ مرتب کئے پھر بازو و دوش ٭
سمجھتا ہے کہ اے پست ہمت ٭ کریگا وہ تری روزی فراموش ٭

## آٹھوین حکایت

اعرابی را دیدم کہ پسر را ہمی گفت یا بنی انک مسئول یوم القیامۃ ماذا اکتسبت
ولا یقال بمن انتسبت یعنی ترا خواہند پرسید کہ ہنرت چیست و نگویند
کہ پدرت کیست قطعہ جامہ کعبہ را کہ می بوسند ٭ او نہ از کرم پیلہ
نامی شد ٭ با عزیزی نشست روزی چند ٭ لاجرم ہمچو او گرامی شد ٭
اقول اعرابی کی تفصیل اوپر گذری لیکن لفظ بمثال رجل اعرابی اور اعاریب جمع اعراب کے جیسا کہ صاحب تاج اللغات

لکھتا ہے اور یہ جو بنظر لفظ ہم بگفت صیغہ واحد غائب فعل ماضی استمراری جیسا کہ شیخ مرحوم نے لکھا ہے
لفظ اعراب مفرد معلوم ہوتا ہے غایۃ الامر یہ کہ استعمال اسکا جمع کے مقام میں بھی ہے چنانچہ کلام اللہ
میں جاء الاعراب اشد کفرا و نفاقا واقع ہوا ہے اور مراد اس سے مردمان صحرا نشین ہیں نہ شخص واحد
قولہ یا بنی آدم قول یہ کلام ماخوذ ہے اس آیہ سے جو اٹھارہویں پارہ سورہ مومنون کے رکوع چہارم
میں بعد ربع کے واقع ہے فاذا نفخ فی الصور فلا انساب بینہم یومئذ ولا یتساءلون فمن ثقلت موازینہ
فاولئک ہم المفلحون ومن خفت موازینہ فاولئک الذین خسروا انفسہم فی جہنم خالدون
حاصل مطلب اس آیہ کا بقول مفسرین کے یہ ہے کہ جب قیامت کے دن پھونکا جائیگا صور اسرافیل تو
اس روز درمیان اہل محشر کے نسب باقی نہ رہیگا یا بایں معنی کہ اس دن کی دہشت اقربا کی مہربانی و
شفقت کو دفع کردیگی بسبب اسکے کہ ہر ایک بحال خود درماندہ ہو جائینگے یا بایں معنی کہ دنیا میں
جو لوگ نسب سے مفاخرت و مباہات کرتے تھے اس روز نسب انکو فائدہ نہ بخشیگا اور بزرگزادگی
اور علو خاندانی کی کوئی رعایت نہ کریگا سب اپنے ہی حال میں ایسے مبتلا رہینگے کہ ایک دوسرے کو
نہ پوچھیگا پس وہ لوگ جنکا پلہ ایمان و اعمال صالحہ گران ہوگا عذاب آخرت سے نجات پاکر داخل
بہشت عنبر سرشت ہونگے اور جنکا پلہ بسبب بے ایمانی اور اعمال فسق و فجور کے سبک ہوگا پس وہی
گروہ زیان کار ہیں کہ خراب کیا اپنے نفوس کو واسطے لذات دنیاے فانی اور چند روزہ زندگانی کے
ہمیشہ رہینگے جہنم میں اور کبھی نجات نہ پاوینگے پس بحکم اس آیہ کے آبا و اجداد کی شرافت پر نازاں ہونا
چاہیے اور بسبب نسب و خاندان کے ہر چند پیرزادگی ہو خلق خدا کو بچشم حقارت نہ دیکھنا چاہیے
ہاں زمرۂ سادات کہ نور دیدہ روزگار ہیں اور خاندان عصمت و کرامت کے یادگار ہیں دوسروں کو
لازم کہ انکی تعظیم و توقیر میں کوتاہی نکریں اور موافق مضمون اس بیت کے بیت گل کے جانے سے
گلستان ہے خراب ٭ بوے گل پاویں کہاں سے جز گلاب ٭ ائمہ طاہرین کی خدمت سے جو محروم ہیں
سادات کی ملازمت سے اپنے دلکو تسلی دیویں اور سادات کو مناسب کہ طریقہ تواضع و انکسار
کہ شیوہ انکے پدران بزرگوار کا ہے پاؤں باہر نہ رکھیں اخبار و آثار در باب شرح تواضع و انکسار ائمہ طاہرین
علیہم السلام کتب احادیث و تواریخ میں مرقوم ہیں اس جگہ لکھنا اسکا ضرور نہیں آیندہ لکھا جائیگا
قولہ مے پوشند مختار صاحب شکرستان کا پوشند بباے فارسی و شین معجمہ معلوم ہوتا ہے

از منتخب حشا بالفتح بمعنی دل اکثر مستعمل از غیاث و شروح نصاب و لطائف وغیرہ قولہ
بخورند صیغہ جمع کا بمقابلہ لفظ کژدم کہ مفرد ہی باعتبار جنس کے جاننا چاہیے قولہ با مادر و پدر اقول
ہر چند نظر اسکے کہ عقرب کی ولادت کا ذکر پہلے اس عبارت سے واقع ہوا ہی کہ احشاء مادر را
بخورند اس جگہ لفظ پدر ظاہر میں زائد معلوم ہوتا ہی لیکن اسوجہ سے کہ عورت تابع ہی مرد کی
تابع و متبوع مثل حاکم و محکوم دونوں کا ساتھ بالکل لازم و ملزوم ہی نیکی و احسان اور حقوق کے
بیان میں ذکر مادر و پدر دونوں کا کلام اللہ اور احادیث میں آیا ہی لفظ پدر کو زائد نہ سمجھنا چاہیے قولہ مقبل
و محبوب اند اقول یہ کلام بطور استہزا و مطائبہ کے واقع ہوا ہی یعنی لوگوں کے نزدیک غیر مقبول و
غیر محبوب ہیں قولہ دوست ندارند دانشمند اقول بعض نسخوں میں لفظ دانشمند بلا واو عاطفہ کے واقع ہوا ہی
و بصورت ہونے واو عاطفہ کے معنی یہ ہونگے کہ جو کوئی اپنے عزیز و اقربا اور مردم خاندان سے بیوفائی کرے وہ
خوب نہیں یعنی اسکا منہ دیکھنا کوئی دوست نہ رکھے اور اسمیں تفریق کرے اور دانشمند دل میں اسکا
حساب نہ ہووے اور بصورت نہ ہونے واو عاطفہ کے اتصال [illegible] ایمان ہوگی کہ شعر
دوست ندارند دانشمند یعنی دانشمند کے نزدیک ایسا شخص دوست نہ ہوگا دونوں معنی درست ہیں
مثل المتقدمین بمعنی مانند کیفیت حال و داستان و قصہ جو مشہور ہوا ہو اور وہ قصہ و حکایت جو واسطے
ایضاح مطالب کے آویں از غیاث و منتخب اقول اس جگہ لفظ مثل بمعنی قصہ مشہور اور مضمون
و یا قصہ و حکایت ہی ترجمہ اینچہ عجب باشد کی کتابوں میں لکھا ہی حقیقت تحریر میں لائے ہیں کہ جسطرح
اور حیوانات کی پیدائش ہوتی ہی بچھو کے بچوں کی ولادت اسطور پر نہیں ہی بلکہ اپنی ماں کا کلیجہ یا
دل و جگر وہ پہلے کھا جاتے ہیں پھر اسکا پیٹ پھاڑ کر راہ باہر صحرا کی پکڑتے ہیں اپنی شجاعت سے نازاں ہو
دم اٹھا کر اور جھلیوں کے ٹکڑے جو بچھوؤں کے گھر میں دیکھنے ہوئے انکی ماں کی نشانی ہی تجربہ و قیاس
یہ بات جانی ہی ایکبار اس سخن باریک کو جو لکھا گیا ہی ایک بزرگ کے آگے میں بیان کرتا تھا آ
فرمایا اس سخن کی راستی پر میرا دل گواہی دیتا ہی سوا اسکے دوسری بات مجکو حال طفلی میں یاد ہو
کہ ساتھ ایسے سلوکات کے ہیں اسی سبب سے عالم جوانی میں ایسے مقبول و محبوب خلائق ہوئے
کہ جو کوئی دیکھتا ہی قرار واقعی تواضع و تکریم [illegible] ہی [illegible] قطعہ کی
[illegible] کو یاد رکھنا [illegible]

اور یہ قصہ مشہور ہی کہ کچھوے سے کسینے پوچھا کہ تو جاڑون مین کیون نہین نکلتا جواب دیا کیا نکلون تم جانتے ہو جو گرمیون مین میری قدر و منزلت ہے بس موسم سرما مین جو دم گزرتا ہے غنیمت ہے ۱۲

## دسوین حکایت

فقیرہ درویشے حاملہ بود مدت حمل بسر آوردہ درویش را ہمہ عمر فرزند نیامدہ بود گفت اگر خداوند تعالے مرا پسرے بخشد جز این خرقہ کہ پوشیدہ ام ہر چہ ملک من ست ایثار درویشان کنم اتفاقا پسر آورد شادمانی کرد و سفرہ درویشان بموجب شرط بنہاد پس از چند سال از سفر شام باز آمدم بمحلت آن درویش برگذشتم و از کیفیت حالش خبر پرسیدم گفتند بزندان شحنہ درست گفتم سبب چیست گفتند پسرش خمر خوردہ عربدہ کردہ و خون کسے ریختہ و از میان گریختہ پدر را بعلت وی سلسلہ در نای ست و بند گران بر پاے گفتم این بلا را وی بحاجت از خداے عز و جل خواستہ است

قطعہ

زنان باردار اے مرد ہشیار
اگر وقت ولادت مار زایند
ازان بہتر بنزدیک خردمند
کہ فرزندان ناہموار زایند

قولہ فقیرہ درویشے آہ

بعض نسخہ مین زن فقیرے ہی اور ملا سعد کی شرح گلستان مین زن فقیرہ ہی فقیرہ وہ عورت جو محتاج ہو از کشف فقیرہ وہ درویش جو قوت و کفاف چند روزہ رکھتا ہو اور یعنی ہر دو پشت شکستہ از منتخب درویش بیاے مجہول فقیر بالدار و شخص تارک الدنیا جسنے عمر اپنی عبادت و ریاضت مین بسر کی ہو از بہار ان بالفتح بمعنی در بدر بھیک مانگنے والا اصل مین درویز تھا اور درویز فی الاصل در آویز تھا بمعنی آویزندہ از در زا ر سبحہ کو شین سے بدلا گیا جو گدا وقت سوال کے دروازے کو پکڑتا ہے لہذا گدا کو درویش کہتے ہین اور بعضے محققین نے لکھا ہے کہ درویش اصل مین دریوز تھا دریان یا او واو کے قلب مکانی کیا دریوز ہوا اور زا کو شین کے ساتھ بدلا گیا اور یوز صیغہ امر کا ہی یوزیدن سے بمعنی جستجو کرنا یہ وجہ آخرین مستفاد ہی سراج اللغات سے اور وجہ اول جو سابق مین لکھی گئی مستفاد ہے مدار الافاضل و مؤید الفضلا و سروری سے اور جو کہ اطلاق اس لفظ کا خدا رسیدگان گوشہ نشین پر صادق نہین آتا اور نا زیبا ہی لہذا فقیر اہل عرفان کو بجہت تکثیر کے درویش بضم دال کہنا چاہیے ۱۲

صورت مین درویش مرکب ہی لفظ در سے کہ بمعنی مروارید ہی اور ویش سے کہ اصل مین مع اش مزید علیہ
ویش کا سمجھا کہ کلمہ تشبیہ ہی جیسے کہ سارہ مزید علیہ سر کا بعد اسکے واو کو کسرہ دیکر الف کو بقاعدہ امالہ
یاے مجہول کیا یہ وجہ سواے صاحب غیاث کے اور کسی اہل لغت نے نہین لکھی اور بہت خوب وجہ ہی
غالب کہ کوئی اہل علم اسکو ناپسند نکرے حاملہ و حبلی عربی البتہ و باردار فارسی گابہن ہندی حبالی
بضم حا و فتح لام حبلی کی جمع از غیاث قولہ حاملہ صاحب صراح لکھتا ہی کہ حمل بالکسر بار بر پشت یا بر سر گرفتن یعنی بوجھ
اٹھانا مصدر باب ضرب یضرب سے اور بفتح اول و سکون ثانی یعنی بار شکم از صراح حبلی یعنی وہ عورت
جو پیٹ سے ہو اسکو حامل کہتے ہین اور جو عورت کہ بوجھ یا سر پر بوجھا اٹھاوے اسکو حاملہ کہتے ہین
اور تاے تانیث لاحق نہین ہوتی مگر واسطے فرق کے ہر گاہ اطلاق حامل کا سواے عورت کے
مرد پر نہین تو تاے تانیث کے الحاق کی کیا حاجت چنانچہ طالق و حائض بھی سواے عورت کے مرد کو نہین
کہہ سکتے اور صاحب شکرستان بھی لکھتا ہی کہ جب حامل و عاقر و حائض و طالق اور امثال اسکے
مخصوص واسطے عورت کے ہی تو تاے فارقہ کے لانے کی کچھ احتیاج نہین انتہی ایسی معلوم ہوا کہ لفظ حاملہ
تصرف معلمان کم استعداد کا ہی فی الاصل کلام مصنف علیہ الرحمہ کا حامل ہوگا واللہ اعلم قولہ بسر آورد
کنایہ ہی تمام ہونے سے یعنی پورے دن ہوے اور وقت جننے کا قریب پہونچا اور بسر آوردن و خرقہ
بیان انکا اوپر گذرا اقول اس جگہ خرقہ سے مراد تاج اور وصلہ اور کفنی و لنگوٹہ و تسمہ وغیرہ ہی
کہ فقرا اسکو تا زندگی جدا نہین کرتے اور کسیکو نہین دیتے اسکا بیان شروع گذشت قولہ بسر آورد
اقول معنی اسکے ظاہر کہ بیٹا پیدا ہوا اور اس جگہ صنعت تجنیس ہی کیونکہ ابتدا مین بسر آورد بار بمعنی عمدہ واقع
اور دونون بصورت واحد ہی سفرہ بالضم بمعنی توشہ دان مسافر اور طعام مسافر از منتخب و بکشف و
مجازا بمعنی دستار خوان چونکہ فارسی مین بھی مقصود ہی لہذا بنظر استکراہ طبائع کے بمعنی دستار خوان بالفتح اور
دوسرے معنی مین بالضم مقرر کیا گیا از غیاث قولہ سفرہ درویشان نہاد اقول دستر خوان بچھا
کھانا چن کر کھانا معمول فقیرونکا نہین بلکہ بے تکلف دنیا دارون کا ہی اور اوپر لکھا گیا کہ سفرہ بمعنی طعام
مسافران بھی آیا ہی پس ظاہر اسکے کہ فقرا دائم السفر ہوتے ہین مجازا بمعنی طعام درویشان بھی کہہ سکتے ہین اور اس جگہ بھی طعام فقرا مراد ہی
جسکو انکے محاورہ مین چھانڈا کہتے ہین مفصلہ بیان اسکا باب اول کی چوتھی حکایت مین دیکھو
قولہ برگذشتم اس جگہ بر زائد ہی یعنی اسکے محلہ مین ہو کر گیا کیفیت بتشدید یاے تحتانی دوم

یعنی چگونگی از منتخب وہ حالت اور وضع جو کسی چیز مین حاصل ہو فارسی ہین بتخفیف یعنی مستعمل از
غیاث منتخب سیاقش گذشت قولہ بزندان بتشدید درست اس مقام مین در زائد ہی عربدہ بالفتح اپنے
دوست دشمن ہر یکے ساتھ جنگ و بدخلقی و بدمستی کرنا از کشف سلسلہ زنجیر لوہے اور چاندی
اور سونے وغیرہ کی از منتخب و غیاث اقول اس جگہ مراد ہی طوق ہے چونکہ زنجیر لوہے سے کچھ علاقہ
نہین اگرچہ سلسلہ بمعنی طوق کسی لغت مین جو اسوقت حاضر ہین موجود نہین لیکن قول شیخ مرحوم کا
خود سند ہی احتیاج دوسری سند کی نہین بیتن ازاولا انثر در تجربہ پیس فارسی اژدہم و مرسل
بکسر میم اول و فتح میم ثانی عربی بڑی ہندی یا ہموار ہے اور ناالائق از غیاث بدطریق از خیابان
قولہ از ان بہتر آہ اقول مطلب اس بیت کا یہ کہ فرزند ناہموار کے بدلے اگر سانپ پیدا ہو تو بہتر ہے
حال یہ کہ اولاد نالائق کے ہاتھ سے جسقدر والدین کو رنج پہنچتا ہو وہ ثابت کہ وہ رنج کفارۂ
ذنوب والدین ہوتا ہے پس معلوم ہوا کہ فرزند ناالائق سے ... بہتر نہین پس ہوا فرزند کا سانپ سے
بہتر ہونا بظاہر شیخ مرحوم نے تو سانپ کا وجود جسے بہتر ٹھہرایا ایک یہ کہ اگر عیاذًا باللہ سانپ یا
اور حیوان یا طفل بصورت انسان مع دندان جسکو ہندی مین راکس کہتے ہین پیدا ہو تو قابلہ فی الفور
اسکو مار ڈالتی ہے والدہ کو اسکے قتل سے مطلق رنج نہین ہوتا بخلاف فرزند خبیث الباطن موذی خلائق
کہ والدہ اسکی بسبب لاعلمی خبث و موذیت کے سالہا سال بشفقت کمال اسکو پرورش کرتی رہی
اور بعد ہوئے چند سال کے اسکے ہاتھ سے کتنی ہی اذیت پاوے بنظر شفقت و پرداخت و امید ترک
خباثت اور موذیت کا اگر ایسا ہوا ہو اسکا قتل ہونا ہرگز گوارا نکرے دوسرے یہ کہ ایذارسانی اسکی
والدین کے حق مین اگرچہ بسبب کفارۂ ذنوب کے بہتر ہو لیکن ساری خلقت کی طرف جو اسکی ایذارسانی
ہوتی ہے یہ بابت کسی طرح سے خوب نہین بلکہ بمصداق قتل الموذی قبل الایذا ایسے موذی واجب القتل سے
وہ سانپ جو عورت کے پیٹ سے پیدا ہو بہتر ہے کیونکہ مشہور ہے کہ اگر اتفاقات سے وہ سانپ
بچ جاوے تو والدین خواہ کسیکو ایذا نہین دیتا ترجمہ ایک فقیرنی پیٹ سے تھی پورے دن
ہو چکے تھے جب وقت جننے کا آ پہونچا درد زہ سے تلملانے لگی پیر دن کو ستانے لگی درویش نے
بھی بسبب اسکے کہ ساری عمر اسکے کوئی فرزند نہوا تھا اب اس پیری مین خدا نے یہ دن دکھایا نے
نذر کی کہ اگر خداوند تعالی مجھکو بیٹا عطا کرے تو وہ بلا کفنا گدڑی تسمہ اور تاج جو عطاے مرشد

۱۲

کتابوں کی یعنی علم فقہ کی کتابوں میں لکھا ہی اور مسطور نام ایک کتاب علم فقہ کا ہی مذہب شافعی میں
از غیاث احتلام جماع کرنا خواب میں یا انزال منی کا خواب میں اور بمعنی مطلق انزال بھی آیا ہی از منتخب
زنار بالکسر و رای بضم زای معجمه واسپ بکسر اول و سکون سین مهمله و بای فارسی رکیب بفتحتین رای
مهمله و کاف تازی و بای موحده [illegible] عربی ہندی اسکی ظاہر ہی قوله اما در حقیقت آه اقول
مضمون کتاب کا تمام ہو چکا اب یہ الیسه قول اس بزرگ مستفسر سینہ کا ہی تحقیق حقیقت کا [illegible]
باقی شرح باب دوم کی ۲۷ حکایت میں دیکھو قوله کہ گل روزش آه اقول ساتوین حکایت میں
جہاں آدمی کی پیدایش کا حال مرقوم ہی لکھا گیا کہ حضرت آدم علیہ السلام کی خاک بھی چالیس روز میں
خمیر ہوئی اسی طرح منی چالیس روز تک رحم میں بصورت اصلی رہتی ہی جوانمردی بیانش گذشت
ہیولانی منسوب بہ ہیولا ہی چنانکہ مادہ کو کہتے ہیں حالت نسبت میں نون زائد لاتے ہیں جیسے
حقانی و ربانی و روحانی میں الف و نون زائد ہی اور حکما نے ہیولی کی یہ تعریف کی کہ ایک جوہر ہی محل
صورت جسمی اور صوفیہ کے نزدیک دو قسم ہی ایک روحانی جسکو روح اعظم کہتے ہیں دوسرے جسمانی
جسکو طبیعت کل کہتے ہیں اور متکلمین کہتے ہیں کہ ہیولا حقائق اشیا کا نام ہی اور بعضے لکھتے ہیں کہ ہیولا
مخفف و مرکب ہیات اولی کا ہی یعنی اصل شی از غیاث طینت و مادہ عالم قابل صورت و شکل اور
اصل ہیں یعنی پنبہ ہر قسم کی آتش سے مادہ عالم کو تشبیہ دیتے ہیں از منتخب قوله نقش ہیولانی [illegible]
سروری کا نقش ہیولانی لیکن [illegible] بمعنی نقش خیالی انکال ہی اور خلاصہ تقریر خان آرزو بھی یہی ہی
اور فاضل مشرقی نقش ہیولانی اسکو [illegible] بمعنی صورت ظاہری لکھتا ہی یعنی جسم کہ مرکب ہی عناصر
اربعہ سے اور مطلب اس بیت کا یہ کہ آدمیت اس شکل انسانی ہیکل ہیولانی کا نام نہیں بلکہ انسان
وہی ہی جسمیں طینت جوانمردی ہی اقول دونوں معنی درست ہیں لیکن مصنف علیہ الرحمہ نے
بیت ثالث میں انسان کے فضل و احسان کو تشبیہ دیا ہی نقش دیوار سے پس غالب کہ فی الاصل
کلام مصنف کا نقش ہیولانی بقافیہ ہو و الغیب عند اللہ قوله با بوانها در الخ اس مصرع میں با بموحده
خواه لفظ [illegible] ہی شنگرف بالفتح [illegible] بفتح شین معجمه وکسر قاف عربی از کشف
شنگرف کی دو قسم ہی ایک معدنی دوسری کانی عملی سیماب و گندھک سے بنتا ہی زبان یونانی میں اسکو
[illegible] کہتے ہیں از بہار زنگار [illegible] اسکی بھی دو قسم ہی ایک کانی [illegible]

دوسری عمل کہ تانبے اور سرکہ اور نوشادر سے بناتے ہین از برہان قاطع ترجمہ ایام طفلی و طالب العلمی مین ایک عالم سے مین نے بالغ ہونے کی علامت پوچھی فرمایا ایک کتاب علم فقہ شافعی مذہب مین مسمی بہ مسطور ہے اسمین تین نشان مسطور ہین ایک عمر پانزدہ سال دوسرے خواب یا بیداری مین منی کا انزال تیسرے شرمگاہ کا بال ان تینون علامتون سے ایک نشان بھی جسمین پایا جاوے وہ بالغ ہے یہ تینون نشانیان شرعی ہین لیکن میرے نزدیک صرف ایک نشان ہے کہ رضا جوئی جناب باری اور تعمیل احکام الٰہی مین یعنی امتثال امور اور اجتناب مناہی مین اپنے تئین اس سے زیادہ مصروف رکھے جیسا کہ اپنے حظ نفس کے بند و بست مین ہمہ تن مصروف و مشغول رہتا ہے اور جس مین یہ صفت موجود نہو اہل تحقیق اسکو بالغون مین شمار نہین کرتے قطعہ منی سے بنگئی انسان کی صورت :: کہ کبھی چالیس دن اندر رحم کے :: چہل سالہ جو بے عقل و ادب ہو :: حقیقت مین نہین وہ آدمی ہے قطعہ نشان آدمی ہے لطافت و ہمت ہے و الا صورت ظاہر بیکار ہے کہ ہوسکے نقش ایوان :: ہر رنگ زرد و سبز و سرخ و زنگار :: جو انسان مین نہوئے فضل و احسان تو بلاشک ہے وہ مثل نقش دیوار :: ہے تحصیل دنیا کا نہین نام ہنر تو خوش کر کوئی دل اگر ہوسکے یار ::

## بارھوین حکایت

سالے نزاعے میان پیادگان حاج افتادہ بود و داعی دران سفر ہم پیادہ بود انصاف در سر و روے ہم افتادیم و داد فسوق و جدال بدادیم کجاوہ نشینے را دیدم کہ با عدیل خویش میگفت یا للعجب پیادۂ عاج چو عرصۂ شطرنج را بسر مے برد فرزین میشود یعنی بہ ازان میشود کہ بود و پیادگان حاج بادیہ را بسر بردند و بتر شدند قطعہ از من بگوے حاجی مردم گزاے را :: کو پوستین خلق بآزار مے درد حاجی تو نیستی شترست از براے آنکہ :: بیچارہ خار مے خورد و بار مے برد :: نزاع خصومت و جدال مخاصمت عربی پرخاش و جنگ درشت فارسی جھگڑا ہندی حاج بفتحتین جمع ہو حاجت کی اور بتشدید جیم جمع حاجی کی جیسے روم جمع رومی اور یہود جمع یہودی کی اور صیغہ اسم فاعل کا بھی ہے یعنی حج کرنے والا از منتخب و کشف و غیاث قولہ پیادگان حاج اکثر نسخون مین

بجائے حاج کے حجاج ہو اور حجاج بتشدید جیم بہت حجت لانے والا اور لقب ایک
بادشاہ ظالم کا جسکو حجاج بن یوسف ثقفی کہتے ہیں ستر ہزار آدمیوں کو ناحق اس ملعون نے قتل کیا
اور بضم حا جمع حاجی کی از منتخب اقول بنظر اسکے کہ جن نسخوں میں حجاج ہے انمیں اور کبھی تمامی نسخ میں اس
حکایت کے جملہ اخیر میں حاج بجائے حجاج واقع ہوا اور حاج کا قافیہ صحیح حاج ہے مولف کے نزدیک حاج صحیح
معلوم ہوتا ہے خیال ہے کہ حجاج اشیوں کی غلطی ہو واللہ اعلم داعی دعاگو و نیز خواندہ از کشف اقول اس جگہ
مراد شیخ کی داعی سے ذات خاص اپنی ہے اور یہ لفظ محاورات میں بمعنا المتکلم مستعمل الانصاف
داد دینا اور منصفی کرنا از منتخب قولہ الانصاف در سر و برو سے ہم افتادیم اقول سیاق کلام سے معلوم
ہوتا ہے کہ شیخ مرحوم بھی شریک نزاع ہو گئے تھے اگر شریک نہوتے تو بجائے افتادیم و دادیم کے افتاد و
و داد لکھتے اور لفظ الانصاف ارقام فرمائے جو صیغہ متکلم مع الغیر ہے مشارکت شیخ کی بخوبی واضح قولہ
دلا فسوق و جدال وادیم اقول لفظ فسوق و جدال اشارہ ہے اس آیہ سے جو دوسرے پارہ [illegible]
رکوع میں بعد ربع اور قبل النصف کے واقع ہے الحج اشہر معلومات فمن فرض فیہن الحج فلا رفث ولا فسوق
ولا جدال فی الحج حج بتشدید جیم طواف کعبہ کا قصد کرنا بہ نیت عبادت اور بجا لانا اسکا از منتخب اللغات
اشہر و شہور دونوں جمع ہیں شہر کی بمعنی ماہ از منتخب اور مہینے کو شہر کہنے کی وجہ تسمیہ یہ ہے کہ جب لوگ
ہلال کو دیکھتے ہیں تو اسکو شہرت دیتے ہیں از غیاث و طیبی حاشیہ تفسیر کشاف رفث بفتحتین
جماع و فحش یعنی سخنان زشت از غیاث و منتخب و شرح نصاب و کنز و لغات کشوری فسوق بضمتین
فسق بالکسر حکم الہی سے تنگ کرنا اور باہر آنا راہ راست سے اور گناہ کرنا از منتخب جدال بالکسر [illegible]
دست کرنا اور جدال کے معنی بھی یہی ہیں [illegible] بسکون دوم باب نصر ینصر سے و ضرب یضرب سے
[illegible] بحث کرنا اور خصم کو بدلائل الزام دینا از صراح وغیرہ [illegible]
اس آیت کا بقول مفسرین یہ ہے کہ زمان حج کے مہینے معروف ہیں پس جس کسی نے لازم کر لیا ان مہینوں میں
حج کو تو جائز نہیں ہے اسکو جماع کرنا اور خارج ہونا حدود شرع سے اور جنگ و جدال ایام حج میں کما
بیانش گذشتہ عدیل ہمتا و برابر و ہمسر قدر و مرتبہ میں از منتخب قولہ یا للعجب شارح مشرقی
و صاحب خیابان لکھتے ہیں کہ یا للعجب بفتح لام انتہائی عجب اور ایک شارح لکھتا ہے کہ اساتذہ سے [illegible]
سنا ہے کہ للعجب میں لام مفتوح لام تعجب کا ہے اور ایک نسخہ [illegible] سنا کہ گویا منادی سے آواز دیتا ہے [illegible]

اس حال کے جو اُسسے حاصل ہوا اور بعضے کہتے ہین کہ للعجب مین لام مکسور ہی بنا برا سکے کہ منادی محذوف ہی
یعنی یا قوم جاؤ للعجب انتہی قولہ اور صاحب شکرستان بجائے للعجب کے یا العجب لکھا ہوا اور بعضی نسخ
نسخون مین یا العجب کا سی ہی یا قول لام مفتوح یا مکسور ہونون اور یہی قول غریب کا جو اوپر لکھا گیا
خالی تکلف سے نہین اور یہ گاہ تھا طلب کیا وہ نشین کا اسکا بدل موجود تھا چنانچہ کلام شیخ سے
واضح تو لفظ قوم کو منادی محذوف اور لفظ جاؤ کو فعل مقدر ٹھہرانا محض لغو ہی مؤلف کے نزدیک
غالباً یا العجب رہا ہو ہنگام تحریر قلم نساخ سے کا ٹ گیا ہو اور الف لام سے مل گیا ہو تو عجب نہین یعنی یا
بدل العجب اگر واقعی ہین ایسا ہو تو معنی بے تکلف پیدا ہوتے ہین اور بقول صاحب شکرستان کا
درصورت صحت بہت درست تاج عربی دندان فیل وپیاسہ بکسر یا معروف فارسی ہیرونیا
بے دستہ فارسی ہاتھی دانت ہندی از برہان شطرنج بالکسر صاحب قاموس مؤید و مدار و منتخب
وبہار عجم اور دوسرے اہل لغت بھی بالکسر لکھتے ہین اور بالفتح کو ضعیف کہتے ہین واضح اسکا
شطرنج اور بقول شلاج وشتاج از برہان اور بلموناسے واضح ہوا از مؤید صاحب بہار عجم لکھتا ہی کہ
معرب ستر نگ کا ہی بمعنی رنج جو بصورت آدمی ہو لہذا اسکو مردم گیا بھی کہتے ہین اور بعضے محققین
کہتے ہین معرب چترانگ کا ہی کہ لفظ ہندی ہی چتر بمعنی چہار عدد اور انگ بمعنی عضو مجازاً بمعنی رکن
مستعمل لہذا چترانگ اُس فوج کو کہتے ہین جسکے چار رکن ہون اس بازی مین بھی سوا سے شاہ
و وزیر کے چار رکن ہین اسپ و فیل و رخ و پیادہ اور بعضے معرب شدرنج مرادف رفت رنج اور بعضے
معرب صد رنگ کا کہتے ہین اور رنگ بمعنی حیلہ ہی واضح اسکا شلاج ختم کلامہ بعضے محققین کی
تحقیق مین واضح اسکا صصہ بن داہر بن فیلسوف اور خان آرزو سراج اللغات مین لکھتا ہی
کہ اگرچہ لفظ شطرنج کو صاحب قاموس نے بالکسر لکھا لیکن بالفتح بھی صحیح ہی از غیاث اللغات
عرصہ بالفتح میدان وبساط شطرنج از غیاث ومنتخب قولہ بسرے برد الخ بمعنی پیادہ شطرنج کا
اپنے بادشاہ کی فوج سے چلتے چلتے منزلین بساط کی طی کرتے کرتے جانب مخالف تخت گاہ سلطانی
مین جب پہونچتا ہی تو وزیر ہوجاتا ہی پوستین بمالش گذشت پوستین دریدن کنایہ
افشاے راز کرنے سے از برہان حاجی بتشدید جیم منسوب بہ حاجہ اور حاجہ صفت ہی موصوف
محذوف یعنی لفظ جماعت کی اور صیغہ مؤنث اسم فاعل ہی پس حاجی وہ ہی جو منسوب

جماعت حاجہ سے یاء نسبت کی الحاق کے حالت میں یاء تانیث آخر لفظ حاجہ سے ساقط ہو گئی
جیسے عامی و معتزلی میں اور فارسی میں بتخفیف جیم مستعمل اور بعضون نے یہ توہم کیا ہے کہ اصل میں
حاجج تھا جیم آخر کو ساتھ یا کے قلب کیا اہل تتبع پر مخفی نہیں کہ مثل اسکے صیغہ اسم فاعل اور دوسرے
اسما میں مقرر نہیں از غیاث گذارے صیغہ امر کا ہے یعنی گذر رسانند و قولہ حاجی تو نیستی شتر ہست صاحب
خیابان اور فاضل مشرقی لکھتے ہیں کہ یعنی تو حاجی نہیں بلکہ اونٹ حاجی ہے اقول اس شرح کی صاحب
نہ تھی حاج نام ایک خار کا ہے اونٹ اسکو برغبت تمام کھاتا ہے از بہار اور مطلب یہ کہ جسطرح اونٹ نباتات خار دار کھاتا ہے
اور بوجھ اٹھاتا ہے اسیطرح حاجی کو چاہیے کہ خار غم و غصہ کھاوے اور شدائد و صعوبات اپنے دل پر اٹھاوے
اور مطابق حکم خدائے تعالیٰ الجنگ و جدال سے باز آوے اور جو کوئی کچھ کلمہ ناگوار طبع کہے تو اسکو اپنے
دل میں نہ لاوے ترجمہ ایک سال درمیان حاجیان بیت اللہ کے جو پیادہ تھے جنگ و
جدال ہوئی حاجیون کے ہمراہ دعا گو بھی ہمسفر تھا حق تو یہ ہے کہ اس نزاع و خرخشہ میں انکا
شریک ہم پیشہ تھا ایک دوسرے کے سر اور منہ پر پڑے اور آپس میں خوب لڑے میں نے دیکھا
کہ ایک محمل نشین اپنے جلیس مقابل سے یون کہتا تھا کہ ای عجیب یہ عجیب بات ہے کہ پیادہ
فیل دندان کا اپنے بادشاہ کی فوج سے نکلکر لڑتا بھڑتا پانچ خانہ مختصر بساط شطرنج کا قطع کرتا ہے
مخالف سے ہوتا ہوا سلطانی کی طرف جب رخ کرتا ہے تو چھٹے خانہ میں پہنچتے ہی وزیر ہو جاتا ہے اور پیادہ
حاجیون کے سیکڑون منزلین طی کرتے ہوئے جب سلطان زمین و آسمان کی دولت سرا تک
پہنچتے ہیں تو حاجی سے پاجی ہو جاتے ہیں قطعہ میرا پیام حاجی انسان آزار سے کہہ پردہ پیچھے
غیبت کا ہرگز کبھی نہ پھاڑ حاجی وہ ہے جو ہے متحمل مثال اونٹ کھاتا ہے خار بوجھ اٹھاتا ہے زمین ہے بہا

## تیرھوین حکایت

ہندوئے نفط اندازی ہمی آموخت حکیمی گفتش ترا کہ خانہ نئین است
بازی نہ این است تا ندانی کہ سخن عین صوابست مگوی
وانچہ دانی کہ نہ نیکوش جوابست مگوی ہندو اس لفظ کو کبھی
اطلاق کرتے ہیں چور پر کبھی پاسبان پر کبھی غلام و بندگان پر کبھی کافر پر اور کبھی ساکن
ہندوستان پر خان آرزو فرماتا ہے کہ ہندو ایک قوم مخصوص ہے لہذا مسلمان ہندوستانی پر اطلاق

ہندو کا نہیں کر سکتے اور صحیح معنی ساکن ہند کے ہندی ہی اور بعضوں کے کلام سے جو مستفاد ہوتا ہے
بنا بر تغلب کے ہی از برہان و بہار عجم اس لفظ میں واو واسطے نسبت کے ہی اور یہ نسبت مخصوص
ہندوی الغول ہی اور فارسیوں کے محاورہ میں بمعنی دزد و راہزن و غلام کے آتا ہی از غیاث و خیابان
صاحب شکرستان و خیابان و فاضل مشرقی کے نزدیک اس جگہ بمعنی کافر لفظ بکسر نون و فتح فا
ایک دارو ہی ساختہ کہ جہاں اسکو ڈال دیں آگ لگ اٹھے از کشف افزود مرسب ہی نفت کا
وہ روغن ولایت سیروان میں پیدا ہوتا ہے سیاہ و سفید دونوں ہوتا ہی سیاہ جلاتے ہیں
اور سفید کو دواؤں میں ملاتے ہیں اس ولایت میں ایک زمین ہی کہ جب اسکو کھودیں تو لفظ
مانند چشمہ آب کے جاری ہوتا ہی از برہان و جہانگیری کبھی مجازاً بارود کو بھی کہتے ہیں از غیاث
نفطین بالفتح بروزن زمین منسوب بہ نفط یا و نون واسطے نسبت کے ہی جیسے کہ سیمین و زرین
میں اور فارسی نفطین کو ہندی میں چھچھر کہتے ہیں از غیاث و خیابان شارح ناظم یعنی صاحب شکرستان نے
بجائے نفطین کے آتشین اور یہ معنی لکھے ہیں کہ آخر تو جہنم میں جائیگا یہ بازی لائق شہرت کا اور بہ زادوں میں بجا
یہ لفظ حکیم کے قول میں مرقوم ہی اور ایسا کلمہ آتشین و اتفیل تحسین آمیز مقام و نفطین میں کہنا
حکیم کا باعث کمال حیرت ہی کہ یہ بازی بیان ان دونوں کا اوپر گذرا قولہ لفظ اندازی آہ
اقول فاضل مشرقی و ملا سعد و صاحب خیابان اور دوسرے شارحین لفظ لفظ کو بمعنی روشن
اور دوسرے شارحین عبارات مابعد کو معنی ظاہری لکھتے ہیں لیکن آخر حکایت میں جو بیت
واقع ہی اسکا مضمون عبارات ماسبق کے مضامین سے کچھ ربط نہیں رکھتا اور شارح
سروری نے جو اس بیت کی شرح میں یہ لکھا ہی کہ کردار میں رعایت مناسبت کی اور گفتار میں
لحاظ اصابت حق کا ضروری اسی بنا پر مصنف نے کہا ؎ تا ندانی کہ سخن عین صواب است مگوی
نہ یہ کہ مانند اس ہندو کے عمل غیر مناسب کرے اور تقریر مصرع ثانی کی یہ ہی کہ جو جواب نہ بنا سکو
اسکو مت کہہ کہ حق کو نہ پہونچیگا اور عمل کو ضائع کریگا جب تو نے اس تحقیق کو سمجھا تو تجھ پر پوشیدہ
نہ رہیگا قول اس شخص کا جو کہتا ہی کہ یہ بیت ماقبل سے مناسبت کم رکھتی ہی بلکہ مراد اس
سے یہ ہی کہ کہا جاوے کہ مصرع اول اسکے حق میں ہی اور مصرع ثانی ہمارے حق میں انتہی ترجمۃ کلامہ
بلفظہ اس شرح سے کہ محض سخن سازی ہی مطلق اطمینان نہیں ہوتا کہاں لفظ اندازی اور

چھپکے سکان مین بازی اور کہان ناصواب کا نہ بولنا اور جواب نامعقول کے واسطے لب کھولنا
ان دونون مین منافات کلی ہے اور کردار مین رعایت مناسبت کی اور گفتار مین لحاظ اصابت حق کا
مسلم لیکن اس مسلم سے مناسبت بیت کی مضمون ماقبل سے پائی نہین جاتی اور اسکا بعد کے
خیال مین کوئی بات نہین آتی اور اعتراض عدم مناسبت کا شارح کی تحقیق بے توفیق سے مرتفع
اور مطالب پوشیدہ باقی الضمیر شارح بمصداق المعنی فی بطن الشاعر بدستور مخفی و مستور
رہا پس مصرع ثانی کی کیا تخصیص نافہمی کے جہت سے تو شارح مصدق علیہ دونون مصرع کا ہوسکتا ہے

## چودھوین حکایت

مردکے را چشم درد خاست پیش بیطارے رفت تا دوا کند بیطار از آنچہ
در چشم چہارپایان میکرد در دیدہ او کشید کور شد حکومت پیش داور
بردند گفت برو ہیچ تاوان نیست اگر این خر نبودے پیش بیطار نرفتے
مقصود ازین سخن آنست تا بدانی کہ ہر کہ ناآزمودہ را کار بزرگ فرماید با آنکہ
ندامت برد بنزدیک خردمندان بخفت رائے منسوب گردد قطعہ ندہد
ہوشمند روشن رائے بفرومایہ کارہائے خطیر بوریا باف گرچہ بافندہ است
نبرندش بکارگاہ حریر ٭ مردک اسمین کاف تصغیر کا ہے اور یہ کاف کبھی واسطے
تحقیر کے بھی آتا ہے ازغیاث قولہ چشم درد خاست یعنی آنکھ اٹھ آئی جسکو فارسی مین آشوب
چشم اور عربی مین رمد کہتے ہین بیطار و بیطر و بزاغ عربی سالوتری ہندی جو چارپایونکا
علاج کرتے ہین کور و نابینا فارسی اعمی و ضریر عربی اندھا ہندی حکومت بالضم قضا
عربی داوری و فریادرسی فارسی از منتخب بمعنی قصد و معاملہ و جنگ و خصومت اور
شکایت کسیکے آگے لیجانا اور محاکمہ کرنا اور یکسو کرنا درمیان نیک و بد کے از برہان و سراج
داور فارسی حاکم و قاضی و منصف عربی قولہ حکومت پیش داور بردند یعنی وہ مردک
اور بیطار دونون آپس مین جھگڑتے ہوئے واسطے فیصلہ کے قاضی کے پاس گئے
تاوان بمعنی گناہ از کشف و برہان جرم و جنایت عربی خر و درازگوش فارسی حمار بالکسر
و عیر بالفتح عربی گدھا ہندی از منتخب و غیاث اور خر کنایہ ہے احمق بے عقل سے کہتے ہین کہ اگر عقل رکھتا

گدھے کے کان میں آواز بلند کہدے کہ مجھکو بچھو نے کاٹا ہو اور الٹا یعنی دم کی طرف منہ کرکے سوار ہو تو
فی الفور درد زائل ہو جاوے اور جس مقام پر اُسکو عقرب کا ڈنک لگا ہو اُسی جگہ پر گدھے کے درد پیدا ہو اور جو
لڑکا خواب میں ڈرتا ہو گدھے کی پیشانی کا چمڑا باندھنا دافع ترس ہے اور مصروع اپنے پاس رکھے تو دافع
صرع ہے از برہان قولہ باآنکہ یعنی علاوہ برآنکہ ندامت است پشیمانی و شرمندگی از منتخب و ندامت بفتحتین
بمعنی پشیمانی باب سمع یسمع سے ہے تندم کے بھی یہی معنی ہیں از صراح بردن بالفتح بمعنی مضارع بردن کے بمعنی
لیجانا اور پانا از برہان اس جگہ بمعنی پانا یعنی حاصل ہونا خدمت بالکسر چاکری از منتخب یا خدمت بمعنی
از صراح ہوشمند عاقل از برہان روشن رای روشن قیاس کنایہ ہے صاحب فہم و ذکاوت سے از برہان
فرومایہ بد اصل و بے دانش اور جو شخص کہ کام دنی و سہل کرے اور
مرد عالی قدر و بلند مرتبہ از منتخب بزرگ و عظیم از غیاث و کشف باب کرم کارگاہ
وہ مکان جہان چیزین بنائی جاوین خصوصاً جہان کپڑا بنا جاوے از غیاث و صراح جولاہ بھی اسکو
کہتے ہیں یعنی جس لکڑی میں جولاہے پاؤن لٹکا کر کپڑا بنتے ہیں از برہان در لغت جولاہ عربی
اُسکو منسج کہتے ہیں بفتح میم و سکون نون و کسر سین مہملہ از نفائس حریر جامہ ابریشمی از منتخب
بھی کہتے ہیں از کشف ترجمہ ایک بے وقوف کی آنکھ دکھنے آئی شدت درد سے بیتاب ہو
سنکتا بہزار خرابی کسی سالوتری کے پاس گیا کہ علاج کرے اُسنے چارپایون کی آشوب چشم کی دوا اسکی
آنکھون میں لگا دی عقل کی آنکھ تو پہلے ہی سے چوپٹ تھی چشم ظاہر بھی بیٹھ گئی اس صدمہ سے جانکاہ
جہان اُسکی نظر میں سیاہ ہو گیا نہایت جھنجلا کر طیش و غضب میں آیا بڑے زور سے ایک اُٹھ
لگایا بقول شخصے کہ اندھے کی لکڑی کا خدا نگہبان وار خالی پڑا بیطار کو اللہ نے بچایا بڑا شور و غل مچا
آخر کار اندھا اور بیطار دونون اسواسطے رفع خصومت کے قاضی کے پاس گئے بعد دریافت حال کے قاضی نے
تجویز فرمائی کہ بیطار پر کچھ گناہ ثابت نہیں کیونکہ اگر یہ گدھا عقل کا اندھا نہوتا تو بیطار کو دوا اپنی آنکھین کھونا حاصل
اس حکایت سے یہ کہ تو جانے کہ جو کوئی ادنی سے اعلی کا کام لیا چاہے علاوہ اسکے کہ پشیمانی حاصل ہو نقصان اٹھا دونون
ساتھ خفت عقل کے منسوب اہل زمانہ والون میں منسوب ہو قطعہ جسکو دی ہے خدا نے عقل و تمیز
لے نہ احمق سے کام عاقل کا ٭ بوریا جسکو بُننا آتا ہو ٭ اُس سے کب تھان بن سکا کمخاب ٭

## پندرھوین حکایت

یکے از بزرگان ائمہ را پسرے وفات یافت پرسیدند کہ بر صندوق
گورش چہ نویسیم گفت آیات کتاب مجید را عزت وشرف ازان بیشتر است کہ
روا باشد بر چنین جایگاہ نوشتن کہ بروزگار سودہ گردد وخلائق برو
گذرند وسگان برو شاشند اگر بضرورت چیزے نویسند این دو
بیت کفایت میکند قطعہ وہ کہ ہر گہ کہ سبزہ در بستان بدمیدے
چہ خوش شدے دل من ٭ بگذر اے دوست تا بوقت بہار ٭
سبزہ بینی دمیدہ بر گل من ٭ ائمہ بفتح ہمزہ وکسر یاء تحتانی ومیم مشدد مفتوح
اور آخر مین ہا جمع امام کی اصل ائممہ تھا میم اول کی حرکت نقل کرکے ماقبل یعنی ہمزہ کو دیا اور میم کو ساکن
میم کا ادغام اور بسبب ثقیل ہونے اجتماع ہمزتین کے ہمزہ ثانیہ کو ساتھ یا کے بدلا کیا ائمہ ہوا اور امام
بالکسر یعنی پیش رو از صراح یعنی پیشوا وپیشوایان دراہ وراہ نما از منتخب عرف مین مشایخ وعلما
وقضات اور انکے امثال کو کہتے ہین از مؤید فرقہ امامیہ اثنا عشریہ کے اعتقاد مین امام عبارت ہی نائب
پیغمبر یعنی دوازدہ امام علیہم السلام سے قولہ یکے از بزرگان ائمہ اکثر نسخون مین اور شرح گلستان مین
لفظ ائمہ واقع اور بعض نسخہ وشروح مین اس عبارت سے ہی کہ یکے از بزرگان پسرے شایستہ
داشت وفات یافت اور صاحب شکرستان ائمہ جمع امام کی لکھتا ہی مؤلف کے
نزدیک ائمہ جمع امام کی اس جگہ مقصود نہین بلکہ قرینہ عبارات آیندہ یعنی چہ نویسیم وگفتم سے
ائمہ بفتح ہمزہ وسکون یاء تحتانی وفتح میم بروزن ہمہ بمعنی این زمان جیسا کہ برہان مین ہی
مناسب یعنی فی زماننا ایک بزرگ کا بیٹا مر گیا عزیزون نے پوچھا اور مین نے یہ جواب دیا
اور ائمہ بفتح اول بمعنی اکنون واین زمان وایندم اور ہرزہ ویاوہ وبیہودہ کو بھی کہتے ہین اور
بکسر اول بمعنی اینچنین وہمچنین از برہان اور یہ لفظ فارسی ہی از غیاث صندوق بالفتح وبالضم
دونون آیا ہی لکڑی یا چمڑے کا بنا کر جسمین اسباب رکھین اور بڑے صندوق جسمین مردہ بھی آیا ہی
صنادیق جمع از منتخب یعنی تابوت از قنیہ ومؤید تابوت جسمین مردہ کو رکھکر قبر مین دفن کرین از
کشف یعنی فضلا نے بالفتح لکھا اور تصحیح کیا ہی اور یہ انکا سہو ہی کیونکہ فعلول بالفتح وفعلیل بالکسر
لغت عرب مین ثابت نہین ہوا ہی از شکرستان بالفتح پڑھنا از قسم لغزین ہی کیونکہ جو لفظ اس وزن کا ہے

آیا ہی اُسکو بالفتح پڑھتے ہیں جیسے زنبور و جمہور و صندوق اور امثال اُسکے از خیابان کتاب مجید
قرآن جایگاہ مرکب ہی جا سے اور گاہ سے اور لفظ گاہ بمعنی محل و مقام لیکن بامعنی بدون کہیں
دوسرے لفظ کے نہیں آتا چنانچہ بارگاہ و لشکرگاہ و خیمہ گاہ وغیرہ از برہان قاطع سودہ جو
چیز کہ گھسنے سے حاصل ہو جیسے سودۂ الماس و سودۂ آہن و سودۂ شنگرف و سودۂ صندل از
بہار عجم جو چیز کہ بہت پرانی ہو گئی ہو از برہان سودن بمعنی گھسنا اور ریزہ ریزہ کرنا ہی اور دست و پا
ملنا از کشف ضرورت بالفتح نہ بالضم بمعنی حاجت از منتخب بیچارگی از مؤید دمیدہ بیالش
گذشت و دمیدہ ماضی قریب دمیدن سے دمیدن و رستن و روئیدن فارسی
نبت بفتح نون و سکون بائے موحدہ عربی اُگنا ہندی گل بیالش گذشت اقول اس جگہ
گل سے مراد قبر ہی قولہ یکے از بزرگان آہ صاحب خیابان لکھتا ہی کہ سوائے مراعات رسوم
پدری کے یہ حکایت ظاہر میں اس باب ہفتم سے ربط نہیں رکھتی اقول ہر گاہ یہ باب واسطے
تاثیر تربیت کے موضوع ہوا ہی اور اظہار جلالت قدر کلام مجید اور حفظ مراتب اُسکا کہ واجبات
اور جزو ایمان سے ہی عین تعلیم و تربیت ہی یہ حکایت اس باب سے ربط تام رکھتی ہی قولہ
دہ کہ ہرگاہ آہ یعنی ایام زندگی میں میری یہ عادت تھی کہ جب سبزہ اُگتا تو دل میرا بہت خوش ہوتا
پس یہ دونوں بیت زبان میت سے ہی از خیابان اقول مضمون ان بیتوں کا زبان میت سے ہی
خواہ زبان پدر میت سے العلم عند اللہ لیکن اس معنی سے کچھ لطف حاصل نہیں فی الواقع مطلب
یہ ہی کہ ایک دن وہ تھا کہ وقت اُگنے سبزہ کے دل میرا کسقدر باغ باغ ہوتا تھا آج یہ نوبت پہونچی
کہ خانۂ تنگ و تاریک گور میں پنہان ہوں ای دوست و طالب دنیا جب میری خاک تربت اُگے پر
تو سبزہ دیکھے تو بہتر یہ ہی کہ محبت دنیا سے درگذر کر ترجمہ فی زمانا ایک بزرگ کا بیٹا راہی
ملک عدم ہوا سب عزیزوں کو بڑا اندوہ و غم ہوا لوگون نے پوچھا اُسکی لوح مزار پر کیا کندہ کریں اُس
بزرگ نے فرمایا آیات قرآنی کا بڑا رتبہ ہی ایسی جگہ لکھنا اُسکا جائز نہیں کہ بعد چند مدت کے حروف
گھس جاوین قبر منہدم ہو اُسپر آمد و رفت آدمی و دواب کرین کتے پیشاب کرین اور قبر پر کیا یہ واسطے
یادگاری کے لگانا کیا ضرور کہ زندگانی جاودانی نہیں چند ذات سے دو دن کا [illegible]
تمہارے نزدیک کچھ لکھنے کی ضرورت ہو تو واسطے عبرت کے یہ دو بیت کافی ہیں قطعہ باغ دنیا کا

دیکھا کہ سبزہ ۔ خوب ہوتا شگفتہ دل میرا ۔ دیکھ اب یار میرا سبزہ گور ۔ جان لے خاک مین ہی گھر تیرا ۔

## سولھوین حکایت

پارسائے بریکے از خداوندان نعمت گذر کرد دید کہ بندہ را دست و پای بستہ عقوبت ہمیکرد گفت اے پسر ہمچو تو مخلوقے را خدای عز و جل اسیر حکم تو گردانیدہ است و ترا بروی فضیلت دادہ شکر نعمت باری تعالیٰ بجا آر و چندین جفا بروی روا مدار نباید کہ فردای قیامت بہ از تو باشد و شرمساری بری ۔ مثنوی ۔ بر بندہ مگیر خشم بسیار ۔ جورش مکن و دلش میازار ۔ او را تو بدہ درم خریدی ۔ آخر نہ بقدرت آفریدی ۔ این حکم و غرور و خشم تا چند ۔ ہست از تو بزرگتر خداوند ۔ اے خواجہ ارسلان و آغوش ۔ فرمان دہ خود مکن فراموش ۔

پارسا و اسیر و قیامت عطف بیان فردا کا بیان ان سبکا اوپر ہو چکا ہی قولہ بر بندہ مگیر خشم بسیار اقول مخفی نرہے کہ تعذیب و آزار بندہ و خدمتگار کسی طرح بہتر ہی اولا کج خلقی و دشنام و درشت گوئی ایسے لوگ زمانہ مین بہت ہین حال آنکہ حضرت امام جعفر صادق نے اپنے ایک دوست کو جو ہر وقت ہمراہ رہتا تھا بعلت جرم بدگوئی کے اپنی صحبت سے نکال دیا چنانچہ کتاب کافی مین لکھا ہی کہ ایک روز وہ شخص ہمراہ حضرت نعلین دوزون کے بازار مین چلا جاتا تھا اُسکے پیچھے ایک غلام سندی آتا تھا ناگاہ اُس مرد نے غلام سے کچھ کہنا چاہا تین مرتبہ پیچھے پھر پھر کر دیکھا اُسے نہ پایا چوتھی بار اُسے دیکھکر کہا یا ابن الفاضلہ این کنت یعنی اے بادر قحبہ تو کہان گیا تھا راوی کہتا ہی کہ امام علیہ السلام نے دست مبارک اپنی پیشانی نورانی پر مارکر فرمایا سبحان اللہ تو اُسکی مان کو گالی دیتا ہی مجھے گمان تیرے ورع و تقوی کا تھا اب ظاہر ہوا کہ در حقیقت نہ تھا کہنے لگا فدا ہون اے مولا مان اُسکی سندیہ مشرکہ ہی اور کفار مین نکاح بطور شریعت نہین ہوتا اگر مین نے اُسکو زانیہ کہا تو اس سے کیا ہوتا ہی حضرت نے فرمایا کہ آیا تو نہین جانتا کہ ہر دین و ملت مین بطور خود نکاح ہوتا ہی کہ اُنکی عورات زنا سے اور انکی اولاد حرامزادگی سے مبرا ہوتی ہی جا دور ہو میرے پاس سے راوی کہتا ہی کہ بعد اُسکے پھر اُس مرد کو ہمراہ حضرت کے مین نے کبھی نہ دیکھا

ثانیاً آزار زبان پر اکتفا نکرکے بے جہت شرعی ہاتھ سے طمانچہ و سیلی کے انکا سر اور منھ مجروح و نیلا
کرتے ہیں اور ایسی ناحق کی صورت سیاست میں نہ لے شبہہ یہ بھی امور ریاست سے ہو اور ایک
عمدہ خرابی یہ ہے کہ غلام بیچارا مصیبت کا مارا ہے غلامی میں اسیر بے یار و دستگیر جب درگاہ
جناب باری میں دل سے آہ و زاری کرے بالیقین منتقم حقیقی اُسکی یاری کرے اور مظلوم بیکس کا
فریادرس ہو چنانچہ کتاب من لا یحضرہ الفقیہ میں سید عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے روایت کی ہے
کہ جو کوئی کسی مسلمان کے منھ پر طمانچہ مارے تو قیامت کے دن خدا اُسکی ہڈی ہڈی جدا کرے اور
گلے میں طوق پہنے محشور ہووے یہانتک کہ داخل جہنم ہو اور اسطرح محشور ہووے از باب اول مجالس سیزدہم
ابواب الجنان حکم و غرور ہے بیان انکا اور جگہ ارسلان نام بادشاہ ایران کا اور سامانیونکا
ایک غلام تھا جسنے شیر کو ایک گھونسے سے مار ڈالا اور کنایہ غلام سے اور مردم ترکستان اپنے
غلاموں کا نام قزل ارسلان و قزل ارسلان کہتے ہیں از برہان آغوش بمعنی بغل و بر
اور بمعنی پرستار و بندہ مقابل آزاد از برہان قولہ خواجہ ارسلان و آغوش یعنی صاحب
غلامان و کنیزان ترجمہ ایک پرہیزگار کسی دولتمند کے پاس گیا دیکھا کہ ایک غلام کو
ہاتھ پاؤں باندھکر مارتا تھا کہا بیٹا خدا تعالی نے اپنے اس مخلوق کو جو طاقت و بندگی میں
تیرے نظیر ہے تیری غلامی میں اسیر کیا اور اُسپر تجھکو فضیلت دیا اس نعمت الٰہی کا شکر گذار ہو
اور اسپر اتنے ظلم کا نہ روادار ہو کہیں ایسا نہو کہ قیامت کے دن قدر و منزلت میں یہ غلام
تجھسے افضل ہے پیش پروردگار اور تو اُسکے آگے خجل و شرمسار ہو مثنوی از ظلم غلام پر
نہ زنہار ٭ اور اُسکے نہ دل کو دے کچھ آزار ٭ تو مشتری دس درم ہے اسکا ٭ خالق نہیں ہے مت
ستم کر اتنا ٭ کبتک یہ غرور و غصہ و جبر ٭ اللہ سے ڈر کہ ہے پر از قہر ٭ او لونڈی غلام والے سبحان
آقا کا بھی ہے آپ کہا مان ٭ در خبرست از سید عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
کہ گفت بزرگترین حسرتی در روز قیامت آن بود کہ بندۂ صالح را
بہشت برند و خداوندگار فاسق را بدوزخ قطعہ بر غلامے
کہ طوع خدمت تست ٭ خشم بیحد مران و طیرہ مگیر ٭ کہ فضیحت
بود بروز شمار ٭ بندہ آزاد و خواجہ در زنجیر ٭ خبر بالنشر گذشت

سید بالفتح و تشدید یاء مکسورہ پیشوا و معتبر قوم و سردار اسی معنی مین بتخفیف یاے تحتانی
بروزن قید بھی آیا ہی کیونکہ تخفیف یا رشد و جائز ہی جیسا کہ میّت کو بتخفیف میت بروزن بیت
پڑھتے ہین اور جو لوگ سیّد کو بیاء مشددہ مفتوح پڑھتے ہین خطا ہی از غیاث **حسرت**
بمعنی افسوس و پشیمانی از منتخب حسَر بفتحتین اور حسرت بسکون ثانی بمعنی دریغ خوردن مصدر
باب سمع یسمع سے از صراح **صالح** بیانش گزشت **خداوندگار** مرکب ہی خداوند اور گار
بکاف فارسی کلمہ نسبت سے کہ افادہ معنی تشبیہی کا کرتا ہی مثل خداوند کے یا یہ کہ لفظ گار
زائد ہی جیسا کہ فیروزمند و شادمند مین لفظ مند زائد ہی از غیاث و سراج **فاسق** و **طوع**
و **طیرہ** بیان انکا او پر گذرا **فضیحت** و فضوح رسوائی از صراح **روز شمار** و روز بیم
و امید و روز حساب و روز نجات کنایہ ہی روز قیامت سے **زنجیر** و زاولانہ و بند پا و بس
فارسی ادہم و سلسلہ و حبل عربی بیڑی ہندی از نفائس سواے اس معنی ہے کے بمعنی وہ
لوہا جو سر قلبہ پر لگاتے ہین جسکی ہندی پھال ہی اور بہنگی کو بھی کہتے ہین اور جنگی بجانے کی
آواز کو بھی کہتے ہین از برہان و کشف **قولہ** در زنجیر **اقول** یعنی در مخمصہ حساب و کتاب
روز دار و گیر **ترجمہ** اور یہ حدیث جناب رسول صلی اللہ علیہ و آلہ سے منقول ہی
کہ بڑی ندامت بروز قیامت یہ ہوگی کہ غلام صالح کو بعلت پرہیزگاری کے بہشت مین
لیجائین اور آقاے طالح کو بسبب فسق و بدکاری کے دوزخ مین **قطعہ** بندگان مطیع
فرمان پر ظلم مت کر کہ یہ بری ہی فال ؛ روز محشر بڑی ہو رسوائی ؛ بندہ آزاد و آقا خستہ حال

## ستئیسوین حکایت

سالی از بلخ با بامیانم سفر بود و راہ از حرامیان پرخطر جوانی
بدرقہ ہمراہ ما شد سپرباز چرخ انداز سلحشور بیش زور کہ دہ مرد
کمان او را زہ نکردندی و زورآوران روی زمین پشت او را
در مصارعت بر زمین نیاوردندی اما متنعم بود و سایہ پرورد
نہ جہان دیدہ و سفر کردہ رعد کوس دلاوران بگوشش نرسیدہ
و برق شمشیر سواران ندیدہ **بیت** نیفتادہ در دست دشمن اسیر

با بردوش نه بار پیده باران بسر؛ اتفاقاً من و این جوان در پی هم دوان بر دیوار قدیمش که پیش ما باز آمدے بقوت بازو بیفگندے و درخت عظیم که دیدے بنیروے سرپنجه برکندے و تفاخر کنان گفتے بیت پیل کو تا کتف و بازوے گردان بیند؛ شیر کو تا کف و سرپنجهٔ مردان بیند؛ بلخ بفتح اول و سکون ثانی نه بفتحتین که خطا است از غیاث نام ایک شہر قدیم کا اور مشہور ہے مثل اسکے فارس کے اور اسکو قبۃ الاسلام کہتے ہیں لقب اسکا بامی ہے براانکہ وہیں کے تھے از برہان سکنہ وہان کے سب بت پرست تھے از مؤید بفتحتین تکبر کرنا از منتخب بزرگ منشی کرنا از کشف و صراح بامیان بروزن حامیان نام ایک ولایت کا مضافات کابل سے سرحد بدخشان میں مابین بلخ و غزنین کوہستان میں وہان کے بت پرستون نے پہاڑ سے کاٹ کر دو بت عظیم باون گز کے لینے اور مجوف ایسے بنائے کہ جو کوئی چاہے ہاتھ پاؤن کی انگلیون کے جوف میں سے اوپر جاوے اور اتر آوے ایک کا نام خنگ بت دوسرے کا سرخ بت انکے دونون پاؤن کے تلوے کے نیچے سے آمد و رفت کی راہ ہے ان دونون کو عربی میں یعوق و یغوث اور بعضے لات و منات کہتے ہیں از برہان قولہ ساز بلخ بامیانم بعض نسخہ میں بجاے بامیانم کے باشامیانم ہی اقول درصورت صحت لفظ بامیانم دونون شہر کا نام یکجا مصنف نے ظاہراً اسوجہ سے مذکور کیا کہ اکثر مقامات دو مقام کے نام سے زبان خلائق پر جاری ہوتے ہیں جیسے کابل قندہار سنبھل مرادآباد لکھنؤ فیض آباد کوڑا جہان آباد شہر اکبرآباد محمد آباد وغیر ذلک حرامی و بدرقہ بیان انکا اوپر گذرا سپر باز سپر فارسی ترس وجنہ دونون بالضم عربی ڈھال ہندی اور باز بمعنی دوش از برہان و مؤید پس سپر باز بمعنی سپر بردوش چرخ انداز بمعنی کمانداز کیونکہ چرخ بمعنی کمان سخت اور انداز صیغہ امر کا انداختن سے اسم کے آخر میں واقع ہونے سے بمعنی اسم فاعل ہو گیا از برہان سلاح شور بیانش گذشت بیش زور یعنی پہلوان کمان بیان اسکا اوپر گذرا زہ و چلہ فارسی وتر بفتحتین عربی از منتخب و برہان مصارعت بیانش گذشت متنعم صیغہ اسم فاعل کا باب تفعل سے بمعنی پرورش یافتہ بناز و نعمت از منتخب سایہ پرورد و جو کہ ہمیشہ در سایہ

آسودگی مین رہا ہو اور محنت و مشقت اُسنے نہ کھینچی ہو اور کنایہ مردم ہفت خور سے از برہان قاطع
جہاندیدہ کنایہ مسافر و سیاحت کنندہ سے از برہان رعد آواز ابر کی از کشف آوازہ اس
فرشتہ کی جو ابر کو ہانکتا ہے از منتخب مصدر باب نصر ینصر سے بمعنی غریدن از صراح برق بالفتح بمعنی
چمکنا بجلی کا از منتخب ایک شعلہ ہے کہ وقت برسنے پانی کے ہوا مین بہم پہونچتا ہے از برہان در بیان
لغت گرد مصدر باب نصر ینصر سے از صراح گرد بکسر کاف فارسی بمعنی حوالی و اطراف از برہان
دیوار بیانش گذشت قدیم کہنہ و دیرینہ از منتخب پنجہ بیان اسکا اوپر گذرا از فاخر
دو گانہ کا باہم کرنا و کرنا مادہ اسکا فخر و فخور ہے باب نصر ینصر سے بمعنی نازیدن از صراح گرد بالضم
کاف فارسی و سکون را ءمہملہ بمعنی مبارز و دلاور و بہادر و شجاع از برہان قاطع ترجمہ
ایک سال بلخ بامیان سے مجھکو اتفاق سفر پڑا اُن دنون راستہ چورون او رہزنون سے پرخطر
ہوا تھا اُس سفر مین ایک جوان میرے ساتھ راہبر ہوا تھا سپر کنندہ جیسے ... اُنکا نے خود و زرہ
چلانیوالا جھلم بکتر جوشن چار آئینہ پہنے دوہری تلوار کمر سے لگائے کماندار ایسا کہ ایک تیر مین سر طائر
عقاب کو آسمان سے گرا لیتا تھا زور ایسا کہ دس مرد قوی بھی اُسکی کمان کا چلہ نہ چڑھا سکین اور تمام عالم کے پہلوان
کشتی مین اُسکی پیٹھ زمین پر نہ لگا سکین لیکن پرورش یافتہ ناز و نعمت تھا پروردہ سایہ باغ راحت تھا نہ
کبھی گھر سے نکلا سیر جہان کیا نہ مصائب سفر کا امتحان کیا دلاورون کی نقارون کی دھمک کبھی کان تک
نہ پہونچی سوارون کی تلوار کی چمک کبھی آنکھ سے نہ دیکھی تھی نہ دشمن کے ہاتھون مین اسیر ہوا نہ اسکے گرد برسا کبھی مینہ باران تیر
اتفاقاً ہم اور وہ جوان آگے پیچھے دوڑا دوڑ چلے جاتے تھے جو دیوار قدیم کہ سد راہ ہوتی اُسکو بازو کے دھکے سے وہ
گرا دیتا اور جو درخت عظیم اثنا سے راہ مین دیکھتا زور پنجہ سے اُکھاڑ لیتا اور اپنے زور و شجاعت پر
نازان ہو کر بطریق رجز کے یہ بیت پڑھتا بیت میرے گھونسے کی کبھی تاب نہ ہاتھی لاوے
پنجہ شیر مین توڑون جو ادھر آجاوے ۔ ما درین حالت کہ دو ہندو از پس سنگی
سر برآوردند و آہنگ قتال ما کردند بدست یکی چوبی و در بغل
دیگری کلوخ کوبی جوان را گفتم چہ پائی بیت بیار آنچہ داری
ز مردی و زور کہ دشمن بپای خود آمد بگور تیر و کمان را دیدم
از دست جوان افتادہ و لرزہ بر استخوان بیت نہ ہر کہ موی

شگافد بہ تیر جوشن خارے ٭ بروز حملہ جنگ آوران بدارد پاے
چارہ جز آن ندیدیم کہ رخت و سلاح و جامہ رہا کردیم و جان بسلامت
بردیم ٭ قطعہ ٭ بکارہاے گران مرد کاردیدہ فرست ٭ کہ شیر شرزہ
درآرد بزیر خم کمند ٭ جوان اگرچہ قوی یال و پیلتن باشد ٭ بجنگ
دشمنش از ہول بگسلد پیوند ٭ نبرد پیش مصاف آزمودہ معلوم
چنانکہ مسئلۂ شرع پیش دانشمند ٭ ہند و بیانش گذشت چوب معروف
اور بضم تیم عصا کو بھی کہتے ہیں از برہان کلوخ فارسی مدر عربی کسک ترکی ڈھیلا ہندی از
نفائس اللغات و برہان و غیاث کلوخ کوب ایک آلہ ہے جس سے کشاورز ڈھیلا
پیٹتے ہیں از غیاث و خیابان پائی بہ واو یاے تحتانی صیغۂ امر حاضر اور یاے آخر یاے
خطاب پائیدن سے اور رخت اور سلیح بکسرین یا لام سلاح کا از غیاث شرزہ بیان ان
سبکا اوپر گذرا قولہ درآرد یعنی پہنالیوے یال انسان اور حیوان چرندہ کے موئے
تا سر ناخن دست اور بعض کہتے ہیں تا مرفق اور پرندہ کا پر و بال جسکو عربی میں جناح کہتے ہیں
از برہان پیلتن بیانش گذشت ہول بالفتح ڈرانا از منتخب مصدر باب نصر بمعنی
از صراح خوف و بیم اور بمعنی گوے یعنی گیند جو لڑکے کھیلتے ہیں از غیاث و شرح نصاب گسلد
بیان اسکا اوپر گذرا اس جگہ بمعنی الفت گردانیدن پیوند بروزن فرزند بمعنی متصل و اتصال
و خویش و تبار و بمعنی ترکیب از برہان پیوند و بند اعضا فارسی وصل و مفصل عربی جوڑ ہندی
از نفائس قولہ بجنگ دشمنش آہ اقول دشمنش میں شین ضمیر غائب راجع بطرف جوان
اور بگسلد پیوند کے معنی یہ ہیں کہ دست و پا اسکے سست ہوجاویں نبرد بفتحتین بمعنی کوشش
جنگ و جدال و رزم و کارزار و مرد شجاع و دلیر و دلاور از برہان مصاف و مسئلہ و
دانشمند بیان ان سبکا اوپر گذرا ترجمہ ہم سب یہ حالات دیکھتے جاتے تھے کہ ناگہان
دو راہزن پہاڑ کی کھوہ سے نکلے اور ہم سے لڑنے پر مستعد ہوئے ایک کے ہاتھ میں لٹھ موٹا دوسرے کے
بغل میں ڈھیلا توڑنے کا مسونٹا جوان ڈر گیا میں نے للکار کر کہا کیا کھڑا ہے لے دشمن تیرے
قابو میں پڑا ہے پلیٹ دکھا گو تجھ میں مردی و زور ٭ کہ دشمن چلا آیا خود سوے گور ٭

واہ واہ کیا دیکھتا ہون کہ تیر و کمان اُس جوان کے ہاتھ سے چھوٹ پڑا اُن راہزنون کا آنا گویا پہاڑ اُسپر ٹوٹ پڑا مارے خوف کے بوٹی بوٹی تھر تھرانے لگین ہڈیان سارے جسم کی کڑکڑانے لگین بیت جو گھر مین بیٹھا کرے موشگافی تیرون سے ٭ بروز جنگ وہ کیا لڑسکے دلیرون سے ٭ آخر سواے اسکے چارہ نہ دیکھا کہ لباس ہتھیار گھوڑے جو پاس تھے سب چھوڑے قطعہ لڑائی کے لیے تو جنگ آزمودہ کو بھیج ٭ کہ شیر کو وہ پھنسا لے کمند سے جا کے ٭ جوان گو قوی بازو ہو اور رستم وقت ٭ عدو سے جنگ مین ناتجربہ ہو تو سہما گے ٭ لڑائی جیسے واقف کو ایسی ہے آسان ٭ کہ جون مسائل شرعی فقیہ کے آگے ٭

## اٹھارھوین حکایت

توانگرزادہ را دیدم کہ بر سر گور پدر نشستہ و با درویش بچہ مناظرہ در پیوستہ کہ صندوق تربت پدرم سنگین است و کتابہ رنگین و فرش رخام انداختہ و خشت پیروزہ درو ساختہ بگور پدرت چہ ماند خشتی دو فراہم نہادہ و مشتی دو خاک بران پاشیدہ درویش پسر این بشنید و گفت تا پدرت در زیر آن سنگہای گران بر خود بجنبد پدرم بہ بہشت رسیدہ باشد کہ در خبر ست موت الفقرا راحۃ و فوت الاغنیا حسرۃ بیت خر کہ کمتر نہند بروی بار ٭ بیشک آسودہ تر کند رفتار ٭ قطعہ مرد درویش کہ بار ستم فاقہ کشید ٭ بدر مرگ ہمانا کہ سبکبار آید ٭ وانکہ در دولت و در نعمت و آسایش زیست ٭ مردنش زین ہمہ شک نیست کہ دشوار آید ٭ بہمہ حال اسیری کہ ز بندی برہد ٭ بہتر از حال امیری کہ گرفتار آید ٭ گور و مناظرہ بیان انکا اوپر گذرا پیوستن بالفتح ملحق ہونا اور کسی چیز مین داخل ہونا از بیان قولہ در پیوستہ یعنی در مناظرہ پیوستہ صندوق و تربت بیان ان دونون کا اوپر گذرا کتابہ بالکسر اُسکو کہتے ہین کہ کاغذ یا جامہ گندہ پر آیہ کلام اللہ وغیرہ بخط درج و پیچان و سبز لقلم جلی لکھکر عمارت کی دیوارون مین قریب سقف کے وصل کرین از موید و کشف بروزن وسادہ

جو چیز کہ بخط جلی نسخ یا نستعلیق یا طغرا مساجد و مقابر و دروازونپر لکھین یا نقش کرین از غیاث و مدار رخام بالضم بروزن غلام نام ایک پتھر کا ہی کہ زرد و سرخ و سفید ہوتا ہی بہترین اقسام سفید ہی نہایت سخت ہوتا ہی اور بعضے کہتے ہین بہت نرم ہوتا ہی از برہان بعض کتب مین سنگ مرمر ہی اور نام ایک شہر کا کہ مسکن جن ہا ہی از مؤید سنگ سفید و نرم از صراح منتخب فیروزہ بیانش گذشت **قولہ** در وساختہ اس جگہ لفظ تعمیہ بقدر ہی یعنی در و تعمیہ ساختہ **قولہ** بگور پدر چہ ماند لفظ ماند صیغہ مضارع ہی مانستن سے بمعنی مشابہ ہونا اور لفظ چہ اس جگہ استفہام انکاری واقع ہی یعنی تیرے باپ کی قبر کو میرے والد بزرگوار کی قبر سے کچھ مشابہت و مناسبت نہین **قولہ** خشتے دو اسمین اضافت مقلوبی ہی یعنی دو خشت علی ہذا القیاس مشتے دو اور لفظ دو فی الواقع مبالغہ ہی تقلیل مین کیونکہ قبر کی نہ دو اینٹ سے درستی ممکن نہ دو مشت خاک بھرنی ممکن راحت یعنی آرام و آسایش اور بمعنی کفدست بھی آیا ہی از منتخب مادہ اسکا روح بالفتح ہی باب نصر ینصر از صراح اغنیا و حسرت بیان انکا ادپر گذرا **قولہ** بدر مرگ آہ یعنی موت کے دروازے پر سبکدوش آوے مطلب یہ کہ جو مرد فقیر خدا پرست دار دنیا مین متحمل فقر و فاقہ کا ہو وقت رحلت دار آخرت کے بوجہ محروم رہنے نعمت دنیوی سے حساب و کتاب سے محفوظ رہکر بغیر سکرات موت کے سبکدوش انتقال کریگا اور قبض روح اسکی بہت آسانی سے ہوگی ہمانا بیانش گذشت **قولہ** زین ہمہ لفظ ہمہ اشارہ ہو **قولہ** دشوار آید یعنی جس شخص نے عیش و عشرت اور غفلت مین زندگانی کی ہنگام مرگ بسبب طول حساب اعمال سیئات کے سکرات موت مین مبتلا رہیگا اور قبض روح اسکی بہت دشواری سے ہوگی **ترجمہ** ایک امیرزادے کو مین دیکھا کہ اپنے باپ کی گور پر بیٹھا کسی فقیرزادے کے ساتھ بحث کرتا تھا کہ والد ماجد کی قبر کا صندوق سنگین ہی اور کتابہ رنگین ہی سنگ مرمر کے چبوترہ پر عالم نور کا لوح مزار پر جڑا فیروزہ نیشاپور کا تیرے باپ کی قبر کو کیا مناسبت چند اینٹون کی بغلی دیکر مٹی سے پاٹا ہی سبزہ و گل کی جگہ جھاڑ اور کانٹا ہی درویش زادے نے یہ بات سنکر کہا جبتک تیرا باپ بھاری پتھر کے نیچے سے حرکت کرے میرا باپ ہلکے پھلکے خاک سے نکلکر بہشت مین جا پہنچے کیونکہ حدیث سے ثابت کہ موت فقیرون کی راحت ہی اور مرگ امیرونکی حسرت و ندامت ہی **مثلا** ون کہ شنیدم

کھود ڈالا یار ؛ بہت آرام سے کیے رفتار قطعہ فاقہ کا بار ستم ہین جو اٹھاتے محتاج ؛ چلے جاتے ہین اس عالم کو سبکباری سے ؛ عیش و عشرت مین جو غافل ہین خدا سے اُنکی ؛ جان نکلے ہی بڑی شدت و دشواری سے ؛ امرا سے جو ہوان قیدی کہین بہتر ہین فقیر ؛ چھوٹ جاتے اگر ہین مصیبت کی گرفتاری سے ؛

## انیسوین حکایت

بزرگے را پرسیدم از معنی این حدیث اعدی عدوک نفسک التی بین جنبیک گفت بحکم آنکہ ہر آن دشمنے کہ با وی احسان کنی دوست گردد مگر نفس را چندان کہ مدارا کنی مخالفت زیادہ کند قطعہ فرشتہ خوے شود آدمی بکم خوردن ؛ وگر خورد چو بہائم بیوفتد چو جماد مراد ہر کہ برآری مطیع امر تو گشت ؛ خلاف نفس کہ فرمان دہد چو یافت مراد ؛ اعدی بالفتح و سکون عین مہملہ و فتح دال مہملہ اور آخر مین الف مقصورہ بصورت یا صیغہ اسم تفضیل بمعنی دشمن سخت مضاف عدو بفتح عین و ضم دال و واو مشدد مکسور مضاف الیہ و مضاف بمعنی دشمن ضد صدیق اعدا جمع مؤنث اسکا عدوہ اور ابن سکیت نحوی کہتا ہی کہ فعول کے وزن پر جو مؤنث کہ فاعل واقع بغیر اضافت تاء تانیث مستعمل ہوتا ہی جیسے رجل صبور و امرأۃ صبور مگر لفظ عدوہ کہ یہ نادر ہی اور فرا کہتا ہی کہ عدوہ مین تاء تانیث کو بنظر تشبیہ صدیقہ کے داخل کیا ہی عدی بالکسر بھی جمع عدو کی ہی بمعنی دشمنان اور یہ ایسی جمع ہی جسکی نظیر کوئی نہین از صراح ک خطاب کا مضاف الیہ سب ملکر مبتدا ہوا نفسک نفس بسکون فا بمعنی جان جیسے خرجت نفسہ اور بمعنی خون جیسے مالیس لہ نفس سائلۃ اور تن و چشم زخم یقال اصابتہ نفس ای عین اور عین ہر چیز یقال رأیت فلانا نفسہ ای عینہ اور ذات ہر چیز کی قولہ تعالی کتب علی نفسہ الرحمۃ از منتخب جان و روح جسکو باصطلاح حکما نفس ناطقہ کہتے ہین اور حقیقت شی و ہستی و عین ہر چیز اس صورت مین جمع اُسکی نفوس ہین و انفس ہی اور اصطلاح مین نفس کی تین قسمین ہین اگرچہ فی الحقیقت ہی ایک روح ہی مگر جو کہ ہر صفت سے موصوف ہوتی ہی مناسب اُس صفت کی موسوم ہوتی ہی ایک نفس امارہ یعنی بہت ناکنندہ

طرف لذات وحظوظ فانی ممنوعہ کے قال اللہ تعالی ان النفس لامارۃ بالسوء دوسرے نفس لوامہ یعنی
بہت ملامت کرنے والے اپنے تئین بسبب وقوع معاصی کے ساتھ ہدایت نور دل کے اور یہ نفس صلحا و
اولیا کو حاصل ہوتی ہے اسی سبب سے اللہ تعالی نے اسکو مقسم بہ کیا لا اقسم بالنفس اللوامۃ
تیسرے نفس مطمئنہ اور وہ صفات ذمیمہ سے صاف اور ساتھ اخلاق حمیدہ کے متصف ہو کر
قرب الہی سے فائز ہو کر مطمئن ہوتی ہے لہذا اس خطاب سے مشرف ہوئی ہے کہ یا ایتہا النفس المطمئنۃ
ارجعی الی ربک راضیۃ مرضیۃ انتہی مخفی نہ رہے کہ بعضوں کے نزدیک یہ چار قسم ہیں تین تو یہی جو مذکور ہوے
چوتھے نفس ملہمہ کہ اس سے ارادات مختلفہ دل میں راہ پاتے ہیں از غیاث اور بعضے کہتے ہیں کہ
نفس چھ ہیں ایک نفس امارہ کہ عبارت ہے بخل و حرص و حسد و جہل و کبر و شہوت و غضب و
فتنہ و شرارت و تندخوئی سے دوسرے نفس لوامہ کہ عبارت ہے مکر و فکر و عجب و ریا سے تیسرے
نفس ملہمہ کہ عبارت ہے سخاوت و قناعت و مروت و علم و حلم و ورع و عفت و تواضع و توبہ
و صبر و تحمل سے چوتھے نفس مطمئنہ کہ عبارت ہے توکل و تذکر و فکر و عبادت و شکر و فروتنی
و خاکساری و رضا و تسلیم سے پانچویں نفس راضیہ کہ عبارت ہے اخلاص و جہد و ریاضت
و وفا سے چھٹے نفس مرضیہ کہ عبارت ہے تقرب و فکر و قطع نظر ماسوی اللہ سے اور فنا
فی اللہ ہونے سے اور حدیث معتبر میں وارد ہے کہ کمیل بن زیاد نخعی نے جناب امیر المومنین
علیہ السلام سے تفسیر من عرف نفسہ فقد عرف ربہ کی استفسار کی حضرت نے فرمایا اے
کمیل کون نفس کو تو پوچھتا ہے اسنے عرض کیا کیا سوا اسکے سوا ایک نفس کے آیا کوئی
دوسرا نفس بھی ہے اس جناب نے فرمایا کہ مراتب نفس کے چار ہیں اور ہر ایک کے پانچ قوت
اور دو خاصہ ہیں ایک نفس نامیہ نباتیہ پانچ قوت اسکی جاذبہ و ماسکہ و ہاضمہ و دافعہ و مربیہ
اور دو خاصہ اسکا زیادت و نقصان ہے اور یہ نفس نہایت مشابہ ہے نفس حیوان سے
دوسرے نفس حیوانیہ حسیہ پانچ قوتیں اسکی سامعہ باصرہ و شامہ و ذائقہ و لامسہ اور
دو خاصہ اسکا رضا و غضب ہے اور یہ نفس شبیہ نفوس درندہ ہے انبعاث ان دونوں نفوس کا
جگر سے ہے تیسرے نفس ناطقہ قدسیہ ہے پانچ قوت اسکی ذکر و فکر و علم و حلم و نباہت یعنی
آگاہی اور دو خاصہ اسکے نزاہت یعنی دور ہونا بدی سے اور حکمت ہے اور یہ نفس

مشابہ ہے نفوس ملائکہ سے چوتھے نفس کمالیہ الٰہیہ پانچ قوت اسکی بقا ہی فنا میں اور نعیم ہی شقا میں
اور عزت خواری میں اور فقر ہی غنا میں اور صبر ہی بلا میں اور خاصہ اسکا علم و کرم ہی مبدا اسکا من
جانب البدا و عود کریگا وہ نفس طرف جناب خداوند تعالی کے قولہ تعالی و نفخنا فیہ من روحنا اور یا ایتہا النفس
المطمئنۃ ارجعی الی ربک راضیۃ مرضیۃ از رسالہ ملا باقر مجلسی التی موصول عربی چنان و چنین فارسی
ایسا و ایسے ہندی بین ظرف مضاف یعنی درمیان جنبیک جانبی مضاف الیہ و مضاف
مخفف جنبین کا نون حالت اضافت میں گر گیا اور جنب یعنی پہلو اور جنبی یعنی دو پہلو کاف خطاب کا
مضاف الیہ مدار او ہمارے بیان انکا اوپر گذرا جہاد بالکسر و اجہاد بالفتح جمع ہی جہد بضمتین و
سکون دوم کی یعنی جاے بلند و سخت جیسے رمح کی جمع ارماح و رماح ہے اور جہاد بالفتح وہ زمین جسپر
آب باران نہ پہونچا ہو اور جو چیز کہ جان نکلتی ہو اور صلاح مصطلح و مراد صیغہ اسم مفعول باب
افعال سے ارادت اسکا مصدر بیان ان دونونکا اوپر گذرا ترجمہ ایک عالم سے مطلب اس حدیث کا
میں نے پوچھا جسکا ترجمہ لفظی یہ ہے کہ دشمن ترین دشمن تیرا النفس امارہ ہے کہ شیطان مردود کا
جو ہر دم تیرے پہلو میں موجود ہے فرمایا اس وجہ سے کہ جس دشمن کے ساتھ تو نیکی کریگا
وہ تیرا مطیع و فرمان بردار ہو بخلاف نفس امارہ کہ جتنی تو اسکے ساتھ رعایت و آشتی کریگا سرکشی و جفا کاری
قطعہ ملک صفت ہو وہ انسان جو کھائے جھکے بھی کم ؛ مثال بیل جو کھاوے کرے
وہ مثل جماد ؛ مراد جسکی تو برلاوے ہو ترا محکوم ؛ مگر یہ نفس کہ حاکم ہے جو پاوے مراد ؛

## بیسوین حکایت مناظرہ سعدی کا ساتھ ایک فقیر کے مدح و مذمت میں درویش و امیر کے

یکے در صورت درویشان نہ بسیرت ایشان در محفلے دیدم نشستہ
و شنعتے در پیوستہ و دفتر شکایت باز کردہ و ذم توانگران آغاز
نہادہ سخن بدینجا رسانیدہ کہ درویشان را دست قدرت بستہ
است و توانگران را پاے ارادت شکستہ بیت کریمان را بدست
اندر درم نیست ؛ خداوندان نعمت را کرم نیست ؛ من کہ پروردہ

نعمت بزرگان ہم این سخن سخت آمد گفتم ای یار توانگران دخل مسکینان اند
و ذخیرۂ گوشہ نشینان و مقصد زائران و کہف مسافران متحمل
بار گران از بہر راحت دگران دست تناول بطعام آنگہ برند کہ متعلقان
و زیر دستان بخورند فضلۂ مکارم ایشان باوامل و پیران و اقارب
و جیران رسیدہ رباعی توانگران را وقف ست و نذر و مہمانی
زکوٰۃ و فطرہ و اعتاق و ہدی و قربانی تو کی بدولت ایشان رسی کہ
نتوانی جز این دو رکعت و آنہم بصد پریشانی جدال و صفت
تحفل و شفقت بیان ان سبکا اوپر گذرا قولہ شفقت درپیوستہ یعنی درشتہ
پیوستہ ذم بالفتح و میم مشدد بمعنی سرزنش کرنا اور برا کہنا از منتخب مصدر باب نصر ینصر
ذمام بالکسر جمع از صراح ہجو کرنا از غیاث قولہ بزرگان ہم اس جگہ لفظ بزرگان بمعنی اغنیا ہے دخل
بیانش گذشت ذخیرہ جس چیز کو نگاہ رکھیں فارسی میں اسکو یخنی کہتے ہیں از منتخب
یخنی بمعنی ذخیرہ جو چیز کہ مال و زر و اسباب و غلہ و حبوبات و حیوانات وغیرہم سے رکھ چھوڑیں
تاکہ بوقت حاجت کام آوے اور گوشت پختہ و گرم و سرد کو بھی کہتے ہیں از برہان پس افگندہ و ما
خرج آیندہ کے از کشف مادہ اسکا ذخر بالضم بمعنی یخنی نہادن از صراح ذخائر جمع از غیاث
مقصد بفتح میم و کسر صاد مہملہ صیغہ اسم ظرف بمعنی جاے قصد اور قصد بالفتح و بسکون صاد
آہنگ کرنا اور میانہ روی کرنا ہر چیز میں مصدر باب ضرب یضرب سے از صراح جیسا کہ بفتح صاد
مقصد مشہور ہے غلط از غیاث کہف بفتح اول و سکون ثانی غار و پناہ کہوف جمع از منتخب
و صراح وہ غار جو پہاڑ میں ہو از کشف متحمل صیغہ اسم فاعل تحمل مصدر بیانش گذشت
تناول فراگرفتن و بر داشتن از منتخب مجازاً بمعنی کھانا مستعمل از غیاث مادہ اسکا نول
بفتح نون و سکون واو بمعنی دینا مصدر باب نصر ینصر سے انوال جمع اور تناول بمعنی لینا چنانچہ
کہتے ہیں ناولتہ الشئ فتناولہ ای اعطیتہ واخذہ از صراح متعلق بیانش گذشت زیر دست
رعیت و باجگذار از برہان غلامان و کنیزگان از کشف فضلہ بیان اسکا اوپر گذرا مکارم
جمع مکرمت کی بمعنی بزرگی ہے از صراح نوازش و بزرگواری از غیاث اراذل جمع ارذل کی بمعنی

بے توشہ و مسکین و مرد بے زن از منتخب و کشف ارملہ بفتح میم درویشان و محتاجان از مرد و زن
و بضم میم زن بے شوہر و اراملِ بیوگان و درویشان از صراح ارامل و ارملہ دونون جمع ارمل کی
از خیابان و قاموس جو لوگ کہ جمعیت خانہ نہین رکھتے اور روٹیون کو محتاج ہین کیونکہ جمعیت خانہ
اور ریکانا روٹی کا اکثر موقوف ہی عورتون پر از خیابان آرزو **بیران** بکسر باے موحدہ بروزن و معنی
ویران کہ نقیض آباد ہو از برہان **اقول** اگر اس جگہ بیران ببا موحدہ ہی تو مراد اُس سے وہ لوگ
جو خانہ ویران و بے خانمان ہون اور اگر بپا فارسی ہی تو مراد کہن سالان ہی دونون طور پر معنی
درست **اقارب** جمع اقرب صیغہ اسم تفضیل کی بمعنی قریب تر یا زیادہ اسکا قرب باب نصر سے
از صراح **جیران** جمع جار کی بمعنی ہمسایگان از منتخب و غیاث و کنز **وقف** و نذر بیان
انکا اوپر گذرا **زکوۃ** بواو سند ولہ حصہ معین مال سے جو راہ خدا مین صرف کرین از منتخب
اس لفظ کو بتا مدور لکھنا واجب ہی چالیسوان حصہ مال کہ بعد سال بھر کے راہ خدا مین دیوین
ادنٰی مرتبہ اُس مال کا دو سو درہم جسکا ۵۲ اس دیار کا ہوتا ہی از غیاث پاکیزہ کرنا اور اپنی تئین
سراہنا از صراح در لغت زکوۃ اور خمس پنجم حصہ کہ حق سادات ہی **فطرہ** صدقہ و زکوۃ عید ماہ رمضان
از منتخب مقدار اسکی ایک صاع اور وزن صاع چار مد اور وزن مد کا تین پاو ایک چھٹانک
و دو تولہ چہار ماشہ یا اڑھائی ماشہ در فقہ مجموعہ عباسی تالیف آغا احمد صاحب بیہبہانی
بوزن ۱۰۰۰ تولہ اور خمس آٹھ آنہ کا موافق تحقیق مولانا سید دلدار علی صاحب مغفور **اعتاق**
بالکسر آزاد کرنا غلام کا از منتخب **ہدی** بفتح یکم و سکون دوم جانور چار پایہ جو کہ مکہ معظمہ میں واسطے
قربانی کے بھیجین از منتخب **قربانی** اس لفظ مین یاے تحتانی زائد ہی کیونکہ فارسیون کا قاعدہ ہے
کہ کبھی آخر کلمہ مین یاے زائدہ لاحق کرتے ہین جیسے کہ فلان و فلانی و فضول و فضولی و خلاص و
خلاصی پس قربانی کے معنی یہ ہین کہ عید اضحٰی مین شتر یا گوسفند ذبح کرین از غیاث اللغات
**دولت** بیان اسکا اوپر گذرا **رکعت** بروزن غفلت جزو صلوۃ کہ جو تہائی یا تہائی
یا نصف اُسکا ہو بشرطیکہ رکوع اُسمین داخل ہو اور اکثر بے اتفاقی سے بروزن صلوۃ و حیوۃ
پڑھتے ہین از غیاث و مؤید **قولہ** تا دو رکعت و انہم بصد پریشانی **اقول** صد پریشانی
مراد فراموشی خداوند متعال اور اندیشہ اہل و عیال اور فکر بہم رسانی زر و مال اور حصول ترقی

جاہ وجلال ہے حال انکہ نماز مین جب اسطرح کے خیالات فاسد دل مین گذرین تو وہ نماز لیاقت
قبول کی نہین رکھتی چنانچہ سولہوین پارہ سورہ کہف کے اخیر مین خداوند تعالی فرماتا ہے فمن کان

یرجو لقاء ربہ فلیعمل عملا صالحا ولا یشرک بعبادۃ ربہ احدا حاصل مطلب ظاہر اس آیہ کا یہ کہ جو کوئی
آرزو رکہے ملاقات اپنے پروردگار کی رکہتا ہو جسکے واسطے پانچ وقت خاص از صبح تا عشا مقرر ہین پس
چاہیے کہ عمل صالح یعنی نماز ادا کرے بخلوص نیت وحضور قلب اور نہ شریک کرے اپنے پروردگار کی
عبادت مین دوسرے کو یعنی وقت نماز کے سوا معبود کے دوسری کسی چیز کا خیال دل مین نہ لاوے
بالکل اعضاے ظاہری وباطنی کو اسطرح متوجہ سجدہ کرے اور محو عبادت ہو جاوے کہ غیر از محل سجود
کچھ اسکو نظر نہ آوے حتی آواز دہل بہی کان تک نہ پہنچ پاوے اور کافی کلینی مین تفسیر اس آیہ کی حضرت ابی عبداللہ
سے اسطرح منقول ہے کہ جو آدمی طاعت کرے اور مطلب اسکا تحصیل رضاے الہی نہو بلکہ یہ چاہتا ہو کہ لوگ اسکو صالح
ونیک جانین وہ مشرک ہے یعنی اوس شخص نے گویا اپنے پروردگار کا دوسرے کو عبادت مین
شریک کیا خلاف حکم اس آیہ کے اے غافل باوجود اسقدر پریشانی وتخیلات شیطانی کے
کہ ایکدم بہی اسکی یاد کا حقہ دل مین نہین آتی تیری دو رکعت نماز تونگرون کے وقت اور نذر وہدایا
اور زکوۃ وفطرہ وقربانی کے ساتھ کیونکر مقابل ہو سکتی ہے نہایت تعجب ہے ان لوگون سے جو ساتھ
بے احتیاطی طہارت اور بے ترتیبی افعال اذکار وقرارت کے نماز مین جلد جلد جیسے مرغ دانہ چگنے مین زمین پر
سر مارتے ہین گویا کندہ کا بوجھ اتارتے ہین جب نماز سے فارغ ہوئے تو بکمال خشوع وخضوع
تسبیحات اور اوراد مین مشغول ہوتے ہین مقصود ان دعاؤن سے محض اغراض دنیوی ہے مثل
حصول تندرستی وصحت اور کثرت مال وثروت اور دفع شر جن وشیاطین اور تقرب ملوک وسلاطین
اور حصول مقاصد ومطالب اور وصول حاجات ومناصب اور امثال ان فوائد کے جو کسی کتاب مین
دیکہا یا کسی پیر ومرشد سے سنا اور ان دعاؤن کی طرف جو مشتمل ہے رحمت وآمرزش معصیت
ومغفرت اور باعث رضاے خدا وادراک سعادت ہو اصلا وقطعا متوجہ نہین ہوتے ہین حال انکہ
نماز وہ مقبول ہے جو بشرائط وآداب ظاہری وباطنی ہو آداب باطنی عبارت ہے خشوع وخضوع
وتوجہ خاطر سے تفصیل اسکی یہ ہے کہ ہر وقت ومقام مین اور ہر قعود وقیام مین تفکر وتامل
کرنا چاہیے یعنی وقت قصد نماز کے یہ اندیشہ کرے کہ شاید یہ نماز آخرین وعبادت واپسین ہو

اور اجل مہلت دوسری نماز کی نہ دے پس یہ نماز اسطرح پر ادا کرون کہ درگاہ الٰہی مین پسندیدہ ہو
اور ہر افعال مین نہایت اہتمام کرے کہ عہدۂ تکالیف سے کما ینبغی باہر آوے اور ہر حال مین ڈرتا رہے
کہ مبادا کوئی نقص ہو جاوے اور جب وضو مین اعضاء و جوارح ظاہرہ کو دھوئے تو باطن کو بھی خدشۂ
حدث نفس امارہ سے طہارت دیوے اذان و اقامت کے کہنے مین مرغیات اور داعی شہوات کے
سننے سے انگشت انکار گوش ہوش مین رکھے اور جب نماز کو اٹھے جوش ہوس بیجا سے کنارہ
کنارہ بیٹھے جب سجادہ بچھا دے تو بساط تعلقات باطل عبادت خانہ دل سے لپیٹ کر اٹھا دے
اور جب کھڑا ہو تو سمجھے کہ کسکے سامنے کھڑا ہے اور رو بقبلہ ہو تو اندیشہ کرے کہ کس بادشاہ کے
دربار مین آیا ہے اُسوقت اپنے دل کو کدورت عجب وریا سے پاک کرے اور وقت کہنے تکبیرات کے
دست دل کو افکار دنیا سے اٹھا دے اور جب اللہ اکبر کہے تو بمقابل عظمت و کبریائی جناب باری کے
ہر بزرگ کو جو درمیان زمین و آسمان کے ہے کوچک و حقیر و نیچے وجود جانے اور جب وجہت وجہی
للذی فطر السموات والارض الخ پڑھے تو روئے دل کو ادھر اُدھر سے پھیر کر خداوند بے جہت و مکان
خالق زمین و آسمان کی طرف متوجہ ہووے اور جب حمد و سورہ پڑھے تو اُسکے مطالب پر لحاظ کرے
کہ وہ قوت افزائے ایمان ہے اور جب رکوع مین جھکے تو اپنے تئین ذلیل ترین بندگان سمجھے اور گردن
امید بلند کرے اور ذکر رکوع مین اپنے خداوند کی عظمت اور حمد و سپاس کو یاد کرے اور سجدہ مین
جاوے تو سمجھے کہ اصل میری خاک ہے اور جب سجدہ سے سر اٹھاوے تو یاد کرے کہ نہال میرے وجود کا
خاک سے نکل کر بلند ہوا اور جب سجدۂ دوم مین جاوے تو متفکر ہو کہ بمصداق کل شی یرجع الی اصلہ
جسم خاکی میرا اکیدن خاک مین مل جائیگا اور جب سجدہ سے سر اٹھاوے تو یقین کرے کہ اسی طرح
قیامت کے دن پھر زندہ و مبعوث ہوئیگا اور جب رکعت ثانی مین قنوت پڑھنے کو ہاتھ پھیلا کے
اور تحفۂ نیاز کو کف اظہار پر رکھے تو دست قدرت ہر موجود کا سوائے جناب باری کے واسطے
دستگیری و حاجت گذاری کے کوتاہ جانے اور جب تشہد مین بیٹھے اور شکر و شیر کلمتین شہادتین سے
زبان کامیاب اور زلال درود سے گلشن ایمان تازہ و سیراب ہو خداوند علی الاطلاق کی بزرگی
و وحدانیت اور جناب خاتم المرسلین کی نبوت کا عہد و میثاق از سر نو کر کے گواہی دل کے صحیفۂ
عقیدہ پر ثبت کرے اور اُس صحیفہ کو بلا اعتقاد ولایت و امامت اہلبیت عصمت و طہارت کے

ابتر اور بغیر مہر و محبت اُن بزرگون کے روز محشر مین نامقبول و غیر معتبر جانئے اور جب وقت
سلام آوے تو بدستور مقرری حضرت خاتم النبیین و ائمہ طاہرین اور سب انبیا و اوصیا و ملائکہ
صلواۃ اللہ علیہم کو اپنے ذہن مین حاضر سمجھکر سلام کرے اور چاہیے کہ ان سب اقوال و افعال مین
دل آتش خوف و تقوے سے بریان اور آنکھین ہم معاصی سے گریان رہین اور تفصیل
آداب ظاہری کی کتاب کافی کلینی مین حماد بن عیسی راوی ثقہ سے کہ تین اماموں کی خدمت
مین مشرف رہا تھا اسطرح پر منقول ہے کہ ایک روز حضرت ابو عبد اللہ علیہ السلام نے مجھسے
پوچھا کہ اے حماد آیا تو نماز بطور شایستہ پڑھتا ہے اور آداب صلواۃ سے واقفیت رکھتا ہے مین نے کہا
اے مولا کتاب حریز بن عبد اللہ سجستانی جو آداب نماز مین ہے مین حفظ کرتا ہون اور مجھکو یاد ہے
پھر کیون نہ بہتر نماز پڑھون اور آداب اُسکے نہ جانون حضرت نے فرمایا کہ اُٹھ میرے سامنے
پڑھ تو مین دیکھون حماد کہتا ہے کہ مین کھڑا ہوا رو بقبلہ ہوکر تکبیر افتتاح کہی اور رکوع و سجود کیا پس
حضرت نے فرمایا اے حماد تو نماز خوب نہین پڑھتا کیا بدترین مردم ہے وہ شخص جسکی عمر ساٹھ یا ستر
برس کی پہونچی ہو اور ایک نماز بھی شرائط اور آداب کے ساتھ نہ پڑھے وہ راوی کہتا ہے کہ یہ بات سنکر
مین نہایت منفعل ہوا اور عرض کی کہ اے مولا میرے آپ مجھکو نماز تعلیم فرمادین پس جناب امام علیہ السلام
رو بقبلہ کھڑے ہوئے پشت مبارک راست کرکے دونون ہاتھ زانو پر رکھے اور انگلیان ان ہاتھون کی
باہمدگر ملائین اور دونون قدم بفاصلہ تین انگل کے کشادہ کیے اور انگلیان پاؤن کی رو بقبلہ
اسطرح سیدھی کین کہ سمت قبلہ سے کوئی انگلی منحرف نہ تھی پس بخضوع تمام اللہ اکبر کہکر سورہ حمد
بعد اُسکے بقدر ایک دم صبر کرکے سورہ قل ہو اللہ احد بترتیل یعنی ٹھہر ٹھہر کر اور ہر ایک کو جدا جدا کر
پڑھا پھر ہاتھ برابر رخسارون کے بلند کرکے اللہ اکبر کہا اور رکوع مین گئے اور دونون ہتھیلیون سے
زانو پکڑے اور انگلیان متفرق کین اور زانو کو پیچھے پھیرا اور پشت مبارک اسطرح ہموار کی کہ اگر
قطرۂ آب یا روغن اُسپر ڈال دیا جاتا تو کسیطرف جاری نہوتا اور گردن کشیدہ کرکے آنکھین نیچے
جھکائین اور تین مرتبہ سبحان ربی العظیم و بحمدہ بترتیل پڑھکر سیدھے کھڑے ہوئے جب خوب
راست ہوئے اور سب اندام بجاے خود پہونچے تو سمع اللہ لمن حمدہ کہکر ہاتھ بلند کیے اور اللہ اکبر کہکر
سجدہ کو جھکے اور آٹھ عضو زمین پر رکھے دو کف دست اور دو زانو اور دونون انگوٹھے پاؤن

اور پیشانی اور سر بینی اور دونون کف دست محاذی تھا اور زانو کے تھے اور انگلیان باہم ملی تھین
اور ہر ایک اعضا خوب کشادہ تھے پس تین مرتبہ سبحان ربی الاعلی و بحمدہ کہکر سر اٹھایا اور اللہ اکبر
کہکر بائین ران پر بیٹھے اور پشت پاے راست کو کف پاے چپ پر رکھکر کہا استغفر اللہ ربی
واتوب الیہ پھر اللہ اکبر کہکر سجدہ ثانی بدستور سجدہ اول کے کیا بعد اسکے بیٹھکر تشہد و سلام
بطریق مقرری پڑھکر فرمایا ای حماد اسطرح نماز پڑھا کر اقول اس حدیث مین ذکر صرف
ایک رکعت کا بطریق تعلیم کے جانکر امام علیہ السلام نے ذکر دوسری رکعت کا نکیا اور اس
باب مین روایات اور احادیث مختلف آئی ہین ہر ایک مذہب والے نے موافق اپنے
مذہب و ملت کے جداگانہ روایات و اخبار و احادیث سے اپنے طریقہ نماز اور ارکان صلوۃ کو
ثابت کیا ہی اور ہر ایک مذہب کا ماخذ قرآن و حدیث ہی جن آیات قرانی سے ایک فریق نے
دلائل و براہین کے ساتھ اپنے طریقہ نماز کو ثابت کیا ہی انھین آیات سے دوسرے
مذہب والون نے دوسرے طریقہ سے اپنے مذہب کے مطابق ثابت کیا ہی غرض فقہاے
اہل سنت و جماعت اور اہل تشیع مین یون ہی ہر ایک شخص اپنے امام کے قول کے مطابق
تقلید کرتا ہی جسکا بیان یہان پر طول ہی مبسوط کتابون مین فقہ کی اور اصول فقہ کی شرح و بسط سے لکھا ہی
جنکے پڑھنے اور مطالعہ سے عقائد صحیح درست ہوتے ہین حدیث صحیح مین وارد ہی کہ علم عقائد
دین کا دریافت کرنا واجبات سے ہی اور اسی پر خاتمہ کی بنیاد ہی اور یہ منقول ہی کہ جناب رسالتمآب
صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک شخص کو دیکھا کہ وقت غروب آفتاب کے نماز پڑھتا تھا
حضرت نے فرمایا تلک صلوۃ المنافقین اس وقت یعنی غروب آفتاب اور طلوع آفتاب کے نماز پڑھنا
طریقہ منافقون کا ہی اسلیے کہ یہ اوقات پرستش بت پرستون کے ہین کذا فی ابواب الجنان
حکایت ایک شخص درویشون کی صورت مین ظاہر فقیرون کی سیرت سے نا
ایک محفل مین مین نے بیٹھا دیکھا کہ اسنے زبان ملامت کی درازکی اور مذمت دولتمندون کی
آغاز کی کہتے کہتے سخن یہان تک پہونچا کہ ناداری سے فقیرونکا دست قدرت تنگ ہی اور خستہ
توانگرون کا پاے ہمت لنگ ہی ہمت فقیرون مین کرم سو ہے درم نہین جنھین مقدور کی
مدد ہی کرم نہین مجھکو سبب اسکے کہ امیرون کی نعمت کا پرورش یافتہ ہون یہ باتین تونگرونکی ناگوار ہوئی

مین نے کہا ای عزیز امرا کی مذمت نکر کہ وے روزینہ دار ہین مسکینون کے خزینہ دار ہین گوشہ نشینون کے
حاجیون اور زائرون کے امیدگاہ ہین مسافرون کے جاے پناہ ہین دوسرون کی راحت کے لیے
بار مصیبت و رنج اٹھاتے ہین ہاتھ خاصہ پر اُسوقت بڑھاتے ہین کہ سب متعلق و ملازم کھانا کھا[illegible] تمام
پس ماندہ انکے طعام کا مساکین بے مایہ اور اقربا و ہمسایہ پاتے ہین [illegible] امیر کرتے ہین وقف و
اور نذر و مہمانی ؛ زکوۃ و فطرہ دین ہدیہ کرین اور قربانی ؛ مساوی اُنکے کہان ہوسکے تو بجز [illegible]
تیری نماز دو رکعت بصد پریشانی ؛

**اگر قدرت جود است و اگر قوت سجود**
**توانگران را بهتر میسر شود که مال مزکی دارند و جامهٔ پاک و عرض**
**مصون و دل فارغ و قوت طاعت در لقمهٔ لطیف است و صحت**
**عبادت در کسوت نظیف پیداست که از معدهٔ خالی چه قوت آید**
**و از دست تهی چه مروت از پای [illegible] چه سیر آید و از دست [illegible]**
**چه خیر قطعه شب پراگنده خسپد آنکه پدید نبود وجه بامدادانش**
**مور گرد آورد بتابستان ؛ تا فراغت بود زمستانش ؛** مزکی بالضم

وفتح زاے معجمہ و تشدید کاف تازی اور آخر مین یاے مقصورہ بصورت یا اسم مفعول [illegible] بمعنی
پاک کیا گیا اور زکوۃ دیا ہوا از موید مصدر اسکا تزکیہ زکوۃ باب تفعیل سے [illegible] عرض بالفتح
رخت و متاع خانہ اور جو کچھ سواے زر و سیم کے ہو [illegible] جمع اور بکسر [illegible] نفس و ناموس و [illegible]
اور حسب و نسب وغیرہ امور فخر و [illegible] مال دنیا و غنیمت اور وہ مال جو جنس ہو نقد اور [illegible]
اور وہ چیز جسکو بقا نہو اور جو کچھ کہ قائم بغیر ہو [illegible] مصون بالفتح [illegible] و ضم صاد
اسم مفعول مشتق صون سے بمعنی نگاہداشتن از صراح [illegible] بمعنی نگاہداشتہ و محفوظ
اور جو لوگ کہ بیاء [illegible] ہمزہ درمیان صاد اور واو کے لکھتے اور پڑھتے ہین محض غلط ہے کیونکہ جو [illegible]
ماخوذ ہو صون سے نہ مہموز العین از غیاث ؛ فارغ اسم فاعل مصدر اسکا فروغ بالضم و فراغ
بالفتح باب نصر سے بمعنی فراغت پانا اور خالی ہونا کسی کام سے از صراح فراغ بالضم [illegible]
بمعنی فروغ و روشنائی چراغ و آتش اور مانند اسکے اور بالکسر بمعنی فرصت پانا اور بمعنی [illegible]
قلب و نشاط دل بھی آیا ہے اور عربی مین بمعنی آسودہ و فارغ ہونا از برہان ؛ قولہ دل فارغ یعنی

دل آسودہ و طعمہ لطیف بباید گذشت کسوت بالکسر جامہ پوشیدنی از غیاث و منتخب باب سمع یسمع سے از صراح
کسی بالضم جمع در لغت کسو کسوت و ثوب و لباس عربی رخت و جامہ فارسی کپڑا ہندی از نفائس لطیف
بفتح نون و کسر طا جمع پر و فون شریف یعنی حلال و پاک و طاہر از غیاث و کشف صیغہ صفت مشبہ
باب کرم یکرم سے مصدر اسکا لطف و لطافت یعنی پاکیزگی از صراح سپید یعنی آشکارا و ہویدا نقیض پوشیدہ
و پنہان بازبان فارسی لغت محمد شفیع شیرازی معدہ بالکسر اور بفتح میم و کسر عین و سکون عین بمعنی آیا ہی
نام ایک عضو آدمی کا جسمین غذا قرار پاتی ہے اور بضم ہو ادا منتخب و غیاث و صراح قولہ از معدہ خالی
یعنی وہ شخص جسکا معدہ خالی ہو قولہ چہ قوت آید یعنی چہ قوت طاعت آید قولہ از دست تہی
اسمین اضافت مقلوب ہے یعنی از تہی دست مروت نیاید گذشت یاسے لیس ممکنا بیکار
دگر فتار و مقید سے از بہ نان و جمہ و با مدادان بیان انکا اوپر گذرا فراغت وجمعیت
و خوشدلی از تردید خالی ہونا کام سے از منتخب اس جگہ مراد خاطر جمعی واطمینان اور رجوع بخدا سے
ترجمہ اگر قدرت سخاوت کی ہے اور جو قوت سجدہ کرنے کی یعنی طاقت مالی و بدنی دولتمندون کو
نصیب ہوتی ہے کیونکہ مال مزکی رکھتے ہین یعنی ہمیشہ اس مال کی زکوۃ دیا کرتے ہین اور جامہ پاکیزہ کفتہ ہین یا
اور اسباب نگاہ رکھا گیا حفاظت کیا گیا اور دل تمام کامون سے فارغ کہ کسی بات کی انکو فکر
نہین ہے سب اسباب عیش و عشرت مہیا موجود ہین کوئی فکر و اندیشہ کسی طرح کے خیالات انکے دل مین
نہین اور قوت طاعت کی لقمہ لطیف مین ہے اور صحت عبادت کی لباس پاک مین ظاہر ہے کہ معدہ
خالی سے کیا قوت آئے یعنی بھوکے آدمی سے کوئی کام دنیا اور عقبی کا نہین ہو سکتا جیسا کہ اوپر
گذرا شعر شب چو عقد نماز بر بندم * چہ خورد بامداد فرزندم * مفلس اور پریشان کے خیالات
بھی پریشان ہوتے ہین قبولیت عبادت مین خلوص شرط ہے اور ہاتھ خالی سے کیا مروت آوے
یعنی خالی ہاتھ آدمی کسی دوست و آشنا اور عزیز و اقارب کی کیا مروت کر سکتا ہے اور پاؤن بندھے
ہوئے سے کیا سیر ہو سکتی ہے یعنی مقید آدمی کہین جا نہین سکتا اور ہاتھ بندھے آدمی سے
کیا ہو سکتا ہے غرض کہ سب باتین دولتمندون کو حاصل ہین محتاج اور فقیر کو نہین ہین
قطعہ ولی بیاگندہ سود سے راست کو دہ * کہ نہ رکھا ہاتھ کا اسکو * چیونٹی جمع لاوے
گرمی مین * تا فراغت ہو جاڑے مین اسکو * فراغت با فاقہ نہ ہو * جمعیت

در تنگدستی صورت نه بندد یکی تحریمهٔ عشا بسته و دیگری منتظر عشا نشسته هرگز این بدان کی ماند جمعیت خداوند روزی بحق مشغول پراگنده روزی پراگنده دل ٭ فاقه درویشی و حاجت از ضرورت

قوله تحریمه لغت مین اسکے معنی حرام کرنے کے ہین اور اصطلاح فقہا مین تکبیر شروع نماز کو کہتے ہین اسوجہ سے کہ بعد تکبیر تحریمہ کے سب کام دنیوی اور حرکات و سکنات خلاف صورت نماز کے منافی نماز ہین عشا بالکسر والمد و شین معجمہ بمعنی شبانگاہ یعنی صبح کا وقت اور بالفتح والمد طعام خوردنی شام کو کہتے ہین از منتخب ترجمہ فراغت ساتھ فاقہ کے نہلے اور جمعیت بیچ تنگدستی کے صورت نہ باندھے ایک نے نیت نماز وقت عشا کی باندھی اور دوسرا منتظر کھانے عشا کا بیٹھا پس یہ شخص جو رات کے کھانے کے انتظار مین ہی اُس شخص سے جو فارغ دل نماز پڑھتا ہی کب برابر ہوسکتا ہی کیونکہ نماز مین مشغول ہی پس اُسکی نماز مقبول ہوگی جمعیت خداوند روزی ہی مشغول بحق پراگندہ روزی کا ہی قلب مشغول پس عبادت ایشان بقبول نزدیکتر است که جمعند و حاضر نه پریشان و پراگنده خاطر اسباب معیشت ساخته و باوراد عبادت پرداخته عرب گوید اعوذ بالله من الفقر المکب وجوار من لا یحب و در خبر است الفقر سواد الوجه فی الدارین قوله عبادت بیان اسکا اوپر گذرا اسباب معیشت وہ سامان جس سے زندگی آرام و آسائش سے بسر ہو مثل کھانا فواکہات و میوہ جات اور لباس فاخرہ اور مکانات وسیع وغیرہ اور سامان عیش و عشرت کے اور اوراد جمع ہی ورد کی اُسکے معنی وظیفہ اور روزینہ چیز کہین قوله اعوذ بالله الی آخرہ یعنی پناہ چاہتا ہون ساتھ خدا کے گدائی منھ کے بل گرا دینے والی سے اور ہمسایگی سے اُس شخص کے جو دوست نرکھے اس صورت مین ضمیر فاعل کی پھرتی ہی طرف من موصولہ کے اور بعضے نسخون مین گلستان کے یہ عبارت ہی محاورۃ من لا احب اس صورت مین ضمیر مفعول کی کہ پھرتی ہی طرف من کے محذوف ہی الکباب باب افعال سے کب اسکا مجرد الکباب

لازم ہی اور کب متعدی اس تقدیر پر توصیف فقر کی ساتھ لفظ اکب کے عالم حیثیت راضیہ سے ہوگی اور بعضے
کہتے ہین اکباب متعدی بھی آیا ہی اس صورت مین حاجت توجیہ کی نہین ہی ترجمہ پس عبادت
تونگرون کی ساتھ قبول کے نزدیک زیادہ ہی کہ خاطر جمع رکھتے ہین اور حاضر دل نہ پریشان و پراگندہ
خاطر اسباب معیشت کا موجود ہی ساتھ اوراد عبادت کے مشغول ہین اہل عرب کا مقولہ ہی پناہ
چاہتا ہون مین محتاجگی اوندھا لنے والی سے اور ہمسایہ سے اس شخص کے کہ نہ دوست رکھے اور
اخبار نبوی مین آیا ہی کہ محتاج سیاہ روہی دونون جہان مین یعنی وہ محتاج جو صبر نکرے اپنی محتاجگی پر

گفت این شنیدی و آن نشنیدی که فرموده الفقر فخری گفتم
خاموش که اشارت سید عالم علیه السلام بفقر طائفه ایست
که مرد میدان رضا اند و هدف تیر قضا نه اینان که خرقهٔ ابرار
پوشند و لقمهٔ ادرار فروشند رباعی ای طبل بلند بانگ در
باطن هیچ ❊ بی توشه چه تدبیر کنی وقت بسیچ ❊ روی طمع از خلق
بپیچ ار مردی ❊ تسبیح هزار دانه بر دست مپیچ ❊ قوله الفقر بیان اسکا

اوپر گذرا ابرار جمع ہی بر کی بالفتح بمعنی نیک اور نیکی کرنے والا ادرار بالکسر روزینہ اور ماہینہ اور جو
کھانا کہ مقرر ہو کسی کے واسطے اسکو بھی کہتے ہین بسیچ برہان مین بفتح بای موحدہ اور یای
مجہول کے بمعنی درستی اور ساختگی کامون کے ہی خصوصا ساختگی سامان سفر کی اور بمعنی قصد
اور ارادہ بھی آیا ہی اور بعضون نے بکسر اول بھی بیان کیا ہی اور سروری مین بالفتح بای عربی یا فارسی کے
یا بکسر دونون کے اور ساتھ جیم عربی یا فارسی کے ہی اور مراد اس جگہہ پر قصد سفر ہی بعضے کہتے ہین
بای موحدہ اسمین غلط ہے نہین ہی ترجمہ مدعی نے کہا کہ یہ حدیث سنی تونے اور وہ دوسری
حدیث تونے نہین سنی کہ فرمایا سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے فقر فخر میرا ہی کہا مین نے
چپ ہو کہ اشارہ سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم کا ساتھ فقر کے وہ طائفہ اور گروہ ہی جو مرد
میدان تسلیم و رضا ہین اور نشانہ تیر قضا کا نہ وہ لوگ کہ خرقہ اور جبہ نیکون کا پہنتے ہین اور
بصورت صالحون کی بنائے پھرتے ہین اور لقمہ ادرار یعنی روزینہ بیچتے ہین رباعی ای
ڈھول بلند بانگ باطن خالی ❊ بے توشہ سفر کی کوئی تدبیر نکالی ❊ منہ طمع کا لے پھیر اگر مرد ہی تو کیا فائدہ

جو لکھا ہیں تسبیح پھر الی ۳ کتب احادیث معتبرہ اور روایات متواترہ سے ثابت ہو کہ حضرت
سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ فقر میرا فخر ہو اور دوسری حدیث میں آیا ہو کہ
آپ نے فرمایا کہ کاد الفقر ان یکون کفرا ایک حدیث سے تعریف فقر کی ثابت ہوتی ہو اور
دوسری حدیث سے مذمت نکلتی ہو دونوں حدیثوں میں مطابقت کی کیا صورت ہو
چنانچہ محدثین علیہم الرحمہ نے دونوں حدیثوں میں تطبیق دی ہو کہ جس حدیث میں حضرت نے
ارشاد فرمایا کہ فقر فخر میرا ہو اوس سے مراد فقر اختیاری ہو اور دوسری حدیث سے فقر اضطراری
چنانچہ منقول ہو کہ حضرت رسالت پناہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو اکثر تین تین فاقہ متواتر
ہونے کی نوبت پہونچتی ہو ایک مرتبہ ایسی صورت ہوئی کہ آنحضرت کو تیسرا فاقہ تھا اور شدت
بوجہ ضعف وناتوانی کے شکم مبارک پر پتھر باندھا تھا حضرت اسی حالت میں حضرت
سیدۃ النسا فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا کے یہاں تشریف لیگئے اور جاکر دروازہ کھٹکھٹایا
اندر سے کچھ صدا نہ آئی حضرت نے دوبارہ سہ بارہ دروازہ کو حرکت دی اور آواز بلند سے
پکارا اندر سے حضرت بتول نے آواز آپکی پہچان کر جواب دیا اور افتان وخیزان آکر دروازہ کھولا او
سرور عالم فخر بنی آدم کو دیکھا کہ بھوک سے پتھر شکم مبارک پر باندھے ہیں حضرت نے اپنی جان جگر کو
دیکھکر فرمایا کہ تمنے دروازہ کھولنے میں کیوں دیر کی حضرت بتول نے با دیدۂ گریان اور سینۂ
بریان عرض کیا کہ اے باپ ہمارے ہمکو اور آپکے پیارے حسن اور حسین اور علی کو
آج تیسرا فاقہ ہو شدت ضعف وناتوانی سے طاقت جواب دینے کی نہیں ہو اور ہمکو قسم ہو
اپنے پروردگار عالم کی کہ ہمنے حضور کے تکرر سے کر دروازہ کھٹکھٹانے کو نہیں سنا حضرت
اہلبیت نبوت کا یہ حال زار دیکھکر نہایت غمگین وملول ہوئے اور کلمات تشفی آمیز
فرمانے لگے اسوقت دریائے رحمت پروردگار جوش میں آیا حضرت جبرئیل امین حاضر
بارگاہ رسالت ہوئے اور عرض کی کہ آپکا پروردگار ارشاد فرماتا ہو کہ اے حبیب
ہمارے تمہارے اسقدر غمگین وملول ہونے سے مقربان ملاء اعلی کے جگر پاش پاش
ہوتے ہیں جبل احد تمہارے واسطے سونا ہو جاوے اور تم سفر وحضر میں جس قدر
جی چاہے خرچ کرو اور تمہارے مرتبۂ نبوت سے کچھ کم نہوگا جناب رسالت مآب نے فرمایا

اے اخی جو تحمل کیا میرا صبر بارگاہ احدیت میں پسند و مقبول نہیں جب سیر ہوتا ہوں شکر
کرتا ہوں جب بھوکھا ہوتا ہوں صبر کرتا ہوں تا صابرون اور شاکرون میں لکھا جاؤں
جبل احد کا سونا ہونا مجھے منظور نہیں ہے اور اہلبیت نبوت کا بھی یہی حال تھا کہ حدیث میں
وارد ہے کہ ما شبع آل محمد من خبز شعیر فوق ثلث لیال قط یعنی تین روز سے زیادہ آل محمد نے
جو کی روٹی آسودہ اور پیٹ بھر کے نہیں کھائی باوجودیکہ اسقدر جود و بخشش تھی کہ کوئی سائل
اور محتاج دروازہ اہلبیت نبوت سے پھر کر نہیں جاتا تھا حق سبحانہ جلشانہ اپنے کلام میں فرماتا ہے
ویطعمون الطعام علی حبہ مسکینا و یتیما و اسیرا انما نطعمکم لوجہ اللہ لا نرید منکم جزاء و لا شکورا
یہ وہ لوگ ہیں جو محتاجون اور یتیمون اور قیدیون کو کھانا کھلاتے ہیں خالص خدا کی خوشی کے
لیے اگر حبہ سے حب اللہ مراد لیا جاوے اور اگر حب الطعام مراد لیا جاوے تو یہ معنی ہونگے
کہ خود بھوکے رہتے ہیں اور خدا کی راہ پر دیتے ہیں اور ان محتاجون سے فرماتے ہیں کہ ہم تمکو کھانا
صرف اپنے پروردگار کی خوشی کے واسطے کھلاتے ہیں اسکی جزا اور شکریہ نہیں چاہتے ہیں
شان نزول میں اس آیہ کریمہ کے لکھا ہے کہ حضرت امیر المومنین علی کرم اللہ وجہہ اور فاطمہ زہرا
رضی اللہ عنہا اور حضرت حسین بعد افطار روزہ کھانے کو بیٹھے تھے کہ ناگاہ ایک سائل نے
دروازے پر آکر سوال کیا کہ اے اہلبیت نبوت و رسالت میں بھوکھا مسکین ہوں مجکو لللہ کھانا دو
حضرت امیر اور حضرت حسین اور بتول دست کش ہوئے اور وہ کھانا اُس محتاج کو اٹھا دیا
دوسرے روز بھی یہی اتفاق ہوا کہ بعد افطار صوم ایک یتیم نے آکر سوال کیا اور حضرت
امیر نے اُسکو تمام کھانا اٹھا دیا اور وہ شب و روز فاقہ سے بسر کی تیسرے روز بھی
ایسا ہی واقعہ ہوا کہ ایک قیدی نے آکر سوال کیا حضرت امیر نے بکشادہ پیشانی وہ تمام کھانا
اُسکو اٹھا دیا حق سبحانہ جلشانہ نے یہ آیہ حضرات کی شان میں نازل فرمائی اور فقر اختیاری کہ وہ
بھی حضرات انبیا اور ائمہ علیہم السلام اور اولیا اور بندگان مقبول خاص کے لیے ہے جنکی تعریف
اپنے کلام پاک میں فرماتا ہے ویوثرون علی انفسہم ولو کان بہم خصاصۃ یعنی اپنی احتیاج پر
دوسرون کی احتیاج کو مقدم رکھتے ہیں وہ لوگ بندے خاص پروردگار کے
ہیں اور مقبول حضرت کردگار ہر دم رضاے خدا کے طالب حاجت رواے خلق خدا کے راغب ہیں

درویش بی معرفت نیارامد تا کارش بکفر نینجامد که کاد الفقر ان یکون کفرا و نشاید جز بوجود نعمت برہنہ را پوشیدن یا در استخلاص گرفتاری کوشیدن ابنای جنس ما را بمرتبۂ ایشان کہ رساند و ید علیا بہ ید سفلی چہ ماند نبینی کہ حق جل شانہ در محکم تنزیل از نعیم اہل بہشت خبر میدہد اولئک لہم رزق معلوم

تشنگان را نماید اندر خواب
ہمہ عالم بچشم چشمۂ آب

درویش بالفتح بمعنی خواہندہ از در تا اور درویش اصل مین درویز تھا زے کو شین سے بدل کیا درویش ہوا اور درویز اصل مین در آویز تھا یعنی در آویزندہ از در چون کہ گدا وقت سوال کے دروازون سے لپٹا ہوا ہوتا ہے گدا درویش کہتے ہین اور بعضے محققون نے لکھا ہی کہ درویش اصل مین دریوز تھا دریوزہ سے یا اور واو کے قلب مکانی کیا درویز ہوا بعدہ زا کو شین سے بدل کیا درویش ہوا اصل دریوزہ کا دریوزیدن ہے کہ بمعنی جستن و جو کرنے کے ہی اور یہ وجہ آخرین مستفاد ہی سراج اللغات سے اور وجہ اول کہ سابق مذکور ہوئی مستفاد ہی مؤید و سروری سے اور چونکہ یہ لفظ اوپر گداگرون اور گوشہ نشینون کے صادق نہین آتی ہی اور انکے لیے اطلاق اسکا زیبا نہین ہی اس لیے فقیر صاحب معرفت کو بجہت تمیز کے درویش بضم دال کہنا چاہیے اس صورت مین درویش مرکب ہوگا در سے کہ بمعنی مروارید ہی اور ویش سے کہ اصل مین وش تھا مزید علیہ وش کا کہ کلمہ تشبیہ کا ہی چنانکہ سار مزید علیہ سر کا بعدہ واو کو کسرہ دیا اور الف کو قاعدہ امالہ سے یاے مجہول کیا کسی نے اہل لغت سے یہ وجہ نہین لکھی ہی فقیر مولف نے دعاے درویشان سے قوانین فارسی سے استخراج کیا ہی مستفیدون کو چاہیے کہ دعاے خیر سے یاد فرماوین معرفت بمعنی خداشناسی و خداوانی کا و الفقر تحقیق اسکی اوپر گذری کفر بمعنی ناگرویدن اور ناسپاسی کے اور بالفتح بمعنی پوشیدن آیا ہی جو لوگ کہ خدا کی وحدانیت کے قائل نہین ہین اور اسکے لیے شریک و انباز ٹھہراتے ہین وہ کافر کہلاتے ہین اور کفر بمعنی کوزۂ بزرگ بھی لغت مین آیا ہی از غیاث اللغات وجود بمعنی پانے مطلوب کے اور ہستی کے از لطائف و منتخب و کشف و صراح اور بمعنی علم

اور بدن سے کہ عرف میں مستعمل ہے کتب لغت میں پایا نہیں جاتا مگر مجازاً یہ معنی لیے جاوین نعمت
بالکسر دسترس مال و روزی و ناز و آسایش و نکوئی و عطا از منتخب و بحر الجواہر و کشف استخلاص
مصدر ہے باب استفعال سے بمعنی خلاصی چاہنا اور چھڑانا کسی کام سے ابنا سے بالفتح پسران
از منتخب جمع ہے کیونکہ اصل ابن کی بنو ہے اور بالکسر بمعنی بنا کردن از غیاث اللغات جنس بالکسر
ایک نوع ہے چیز سے کہ اسمیں اقسام چیزہائے ہوں از منتخب و صراح اور اصطلاح میں منطقیوں کے
جنس اسکو کہتے ہیں جسکے تحت میں چند نوع مندرج ہوں اور نوع اسکو کہتے ہیں جسکے تحت
میں اصناف واقع ہوں اور صنف اسکو کہتے ہیں جسکے تحت میں افراد ہوں جیساکہ حیوان
جنس ہے اور انسان نوع اور فرنگی اور حبشی و ہندی و کوہی اصناف ہیں اور اشخاص صنف کے
افراد ہیں ید علیا بمعنی دست بلند کہ عبارت ہے ہاتھ صاحب عطا سے کہ اہل سخاوت کا
ہاتھ بلند ہوتا ہے ید سفلی بمعنی دست زیرین کہ لینے والے کا ہاتھ نیچا ہوتا ہے محکم بمعنی
استوار و مضبوط تنزیل بمعنی منزل اسم مفعول ہے اگر تنزیل سے قرآن مجید مراد لیں
تو ترکیب اضافی ہوگی اور صورت اول میں صفت یا بدل یا عطف بیان ہوگا محکم تنزیل
وہ آیات قرآنی جسمیں تاویل کی جگہہ نہو اور صراحتاً اسکے معنی مفہوم ہوں نعیم بمعنی نعمت
و نیکی و دسترس و مال و ناز از کشف و منتخب و صراح و مؤید رزق بالکسر روزی و روزی داون
و ہر سوم و وظیفہ و روزینہ بمعنی باران حق سبحانہ تعالی قرآن مجید میں فرماتا ہے و ما انزل من
السماء من رزق از غیاث عالم بمعنی ماسوا اللہ اور وہ اٹھارہ ہزار عالم ہے مخلوقات خدا
جیسے عالم لاہوت اور عالم ملکوت اور عالم ناسوت وغیرہ کتب مبسوط میں صراحت سے لکھا ہے
من شاء فلیرجع الیہ ترجمہ درویش بمعرفت جسکو چشم خدا بینی و خداشناسی نصیب نہو خدا کی
معرفت اُسکے دل میں نہ سمائی ہو محض تلاش معاش اور حب منصب و جاہ کے واسطے لباس درویشی اختیار کرے
راحت جسمی اور تن پروری سے کام رکھے ہوا و ہوس میں منہمک رہے ایسا درویش آرام پاوے جبتک
کہ کام اُسکا ساتھ کفر کے نہ نکلے یعنی جب تک خواہش دلی اور مراد قلبی اُسکی پوری نہو کلمات کفر کے زبان پر
لاوے اور تقدیر الٰہی اور مشیت ازلی سے ناراض ہو پروردگار عالم کی شکایت اور ناشکری کرے راہ
رضا اور تسلیم سے سرگردان ہو اور سبب حقیقی کی مصلحت کو نہ جانے جیسا وہ خود اپنے کلام میں فرماتا ہے

عجب ان تکرہوا شئیا وہو خیر لکم وعسی ان تحبوا شئیا وہو شر لکم ۝ انکس کہ توانگرت نمیگرداند
او مصلحت تو از تو بہ میداند تو ایسے شخص کی فقیری اور درویشی نزدیک ہی کہ کفر ہو جاوے اور نجات
سواد موجود ہونے نعمت کے ننگے کو پہنانا یا کسی گرفتار کو خلاص کرانا یعنی مفلس اور نادار کسیکی کلفت
اور مصیبت کو دور نہین کرسکتا کہ وہ خود درماندہ اور عاجز ہی دوسرون کی مصیبت کو کیونکر دور
کرسکتا ہی اپنا جنس ہمارے کو یعنی ہمارے بھائیون ہم صورت کو جو ظاہر مین لباس درویشی
جبہ و دستار و ریش دراز و تسبیح و مرقع رکھتے ہین اور باطن مین انکو شکم پروری اور نفس پرستی
کام ہم ساتھ مرتبہ اہل صدق وصفا کے کون پہونچاوے اور ہاتھ بلند سا ہاتھ پست کے
کب مشابہت رکھے یعنی دینے والے کے ہاتھ اور لینے والے کے ہاتھ سے بڑا فرق ہی اور سخی
غدار اور مکار اور ارباب صدق وصفا مین فرق بعید ہی نہین دیکھتا ہی کہ حق سبحانہ جل شانہ
محکم تنزیل مین یعنی قرآن مجید مین جسکے آیات بینات مین کسیکو مجال تحریف و تبدیل نہین
نعمتون اہل بہشت سے خبر دیتا ہی کہ جنتیون کے واسطے مہیا ہی روزی جانی آتی یعنی جو جو
رزق انواع اور اقسام انھون نے دنیا مین کھائے یا دیکھے یا سنے ہون گے وہ سب مجرد
تصور و خیال انکے واسطے بہشت مین موجود ہونگے اور بہشت ایک مقام ہی جسکو
حق تعالے نے اپنے مطیعون اور خاص بندون کے لیے پیدا کیا ہی اور اسکی نعمتون کا
بیان اپنے کلام پاک کے مقامات متعددہ مین فرمایا ہی اور رسول مقبول صلی اللہ علیہ
وسلم نے شب معراج کو چشم مبارک سے اسکے مکانات اور حور و قصور کو ملاحظہ
کیا ہی چنانچہ حدیث معراج مین سعید ابن جبیر رضی اللہ عنہ سے مروی ہی کہ فرمایا جناب
رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ مجکو حق جل وعلا نے سب مکانات اور حور
و قصور جنت کے دکھائے اور اسقدر نعمتین دیکھین کہ اگر تمام عمر انکا وصف بیان کرون
نہو سکے اور فرمایا کہ بہشت کی دیوارون مین ایک اینٹ سونے کی ہی اور ایک چاندی کی
اور ایک یاقوت کی اور ایک زمرد کی اور ایک موتی کی اور گارا اسکا مشک اور کافور کا ہی
اور چوڑائی دیوارون کی ستر ہزار برس کی راہ ہی اور اونچائی اسکی ہزار برس کی راہ
اور اسمین اسقدر صفائی ہی کہ اندر سے باہر اور باہر سے اندر کی چیزین معلوم ہوتی ہین

عرش سے فرش تک دکھائی دیتا ہے خاک اسکی عنبر و کافور اور مشک کی ہے اور
گھاس اسکی زعفران کی اور کنکریان اسکی زمرد اور موتی اور یاقوت کی اور
اسمین چار باغ ہین ایک کا نام جنت الفردوس دوسرے کا نام جنت العدن تیسرے کا
نام جنت النعیم چوتھے کا نام جنت الماوی ہے اور چار خانہ باغ ہین ایک کو
دار السلام دوسرے کو دار الجلال تیسرے کو دار الخلد چوتھے کو دار القرار کہتے ہین
اور ہر باغ مین ستر ستر ہزار قصر ہین اور ہر ایک قصر مین ستر ہزار حجرے ہین تخت
سونے اور یاقوت اور موتی کے بچھے ہوئے ہین اور انپر زربفت اور ریشم کے سائبان
کھنچے ہین اور ان تختون پر ستر ہزار فرش ریشمی بچھے ہوئے ہین اور انپر حورین نہایت
خوبصورت بہشتی کپڑے پہنے ہوئے عطر بہشتی لگائے تاج مکلل سر پر رکھے
عجب شان و شوکت ناز و انداز سے خندان بیٹھی ہین اور ہر ایک حور کی چالیس ہزار
زلفین خوشبودار ہین اور از سر تا پا انواع زیورات سے آراستہ و پیراستہ ہین
اور انکو نہ کسی جن نے نہ بشر نے چھوا اور ہاتھ لگایا ہے باکرہ ہین اور جنت کے
اشجار و انہار اور اشیاء ہین زبان انسان کی قاصر وہم و گمان و قیاس سے باہر
بعد حشر و نشر جواب و سوال اہل جنت نعمائے جنت سے محظوظ اور اہل نار
عذاب نار سے معذب مخلد و مستدام رہینگے فرد پیاسون کو خواب مین ہے
معلوم سارا عالم پانی مین ہے مصرع دوم ہر کجا تشنگی دیدہ تلخی کشیدہ
را بینی خود را بسرہ در کارہا سے مخوف اندازد و از
عقوبت آخرت نہ ہراسد و حلال از حرام نشناسد
قطعہ سگ را اگر کلوخے بسر آید ز شادی برجہد کان
استخوان ست اگر نعشے دو کس بدوش گیرند لئیم الطبع
پندارد کہ خوان ست شرہ بفتح اول بمعنی نشاط و تیزی
و جوانی از منتخب اللغات و صراح اور صاحب لطائف نے حل لغات سے
بکسر اول نقل کیا ہے اور بفتح اول اور کسر ثانی بمعنی حریص کے آیا ہے اور تخمین بمعنی غالب ہونا

مقدمات یقینی سے تاکہ نتیجہ دیوے دوسرے مقدمۂ یقینی کو معصم بکسر میم وسکون عین وفتح صاد مہملہ
کنگن کی جگہ ہاتھہ مین کہنی سے کلائی تک ازسروری نقب بفتح اول وسکون ثانی سوراخ کرنا دیوار
مین اور بمعنی سوراخ اور سرنگ کے بھی آیا ہی از بہار عجم وصراح ومنتخب اللغات کعب
بالفتح شتالنگ اور وہ ایک ہڈی اونچی ہی ٹخنے کے اوپر سفتہ صیغہ ماضی ہی سفتن
سے اور سفتن سوا سے معنی سوراخ کردن کے بمعنی مجروح شدن کسی کتاب
لغت مین نظر نہین آیا مؤلف کی تحقیق یہ کہ بدمعاشان واوباشان ممالک
ایران وتوران ایک دوسرے کے ملک مین بقصد غارتگری جاتے ہین اور جوانان
نوخیز کو تھوڑی کی ہڈی مین جسکو بزبان ہندی ہنسلی کہتے ہین چہید کرکے اُنہین
ڈالکر پکڑ لاتے ہین بعضون کو بیچتے اور بعضون کو غلام بناتے ہین اور خصوصاً
اہل توران بعضے غلامون کو جنکے بھاگنے کا خوف اور فرار ہونے کا ترس ہی
اور عموماً جس چور نقب زن کو پکڑ پاتے ہین اوسکی ہنسلی کے نیچے سوراخ کرکے
جو پتلی سی ہڈی ہی اوسمین کڑا اور کڑے مین زنجیر ڈالکر اس ظلم وستم
اور خرابی الم سے رات کو سلاتے ہین اور اسقدر شدت وسختی نسبت انکے
کرتے ہین کہ وہ بیچارے تھوڑے ہی عرصہ مین نہایت بیمار ہوکر مرض الموت سے جانبر
نہین ہوتے اور اس سراے فانی سے بعالم جاودانی سفر کرتے ہین اللہم احفظنا
ترجمہ لیکن صاحب دنیا کہ بچشم الطاف خداوند تعالے کا منظور نظر ہی اور
بسبب حاصل ہونے حلال کے حرام سے پرہیز رہی یہ بات جو مین نے کہی ایسا
تصور کر کہ نہین ہی یہ سخن مقرر ومسلم اور بدلیل ثابت ومستحکم تجھی سے انصاف کا
امیدوار ہون کہ تو نے کبھی نہ دیکھا ہوگا ہاتھہ کسی دغا باز کا شانے سے بندھا
یا کوئی مفلس خانۂ زندان مین بیٹھا یا کسی صاحب عصمت کا پردہ گناہ سے پھٹا
یا کوئی ہاتھہ کسی چور کا پہونچے سے کٹا مگر محتاجی کے سبب سے جو لوگ نیستان
دلاوری کے شیر ہین میدان بہادری کے دلیر ہین بحالت ناچاری ومجبوری
چوری اختیار کرین نقب مین پکڑے جائین ہنسلیان چہید واکر زنجیر مین جکڑے جائین

ومحتمل است کہ درویش را نفس امارہ مطالبت کند چون قوت احصان
نباشد بعصیان مبتلا گردد کہ بطن و فرج توامان یعنی این دو فرزند
یک شکم اند مادام کہ این یکے برجاست آن دیگر برپاست شنیدم
کہ درویشے را با حدثے بر خبثے بدیدند با آنکہ شرمساری برد بیم
سنگساری بود گفت اے مسلمانان قوت ندارم کہ زن کنم و طاقت نہ کہ
صبر کنم لا رہبانیۃ فی الاسلام مطالبت کسی چیز کا تقاضا کرنا احصان
بالکسر چور دو کرنا اور شوہر کرنا اور نگاہ رکھنا اور استوار کرنا اور حصار کرنا از منتخب عصیان
بے فرمانی و گناہ از منتخب و کشف اس جگہ مراد اطاعت سے بطن بفتح بائے موحدہ و سکون
طائے حطی شکم و در رفتن و باطن چیزی را شناختن و از خواص کسی شدن و بفتحتین بندہ
شکم شدن و بزرگ شدن شکم از پرخوردن و بفتح یکم و کسر دوم نیز منتخب فرج شرم
از کشف فرج بالفتح اندام نہانی مرد و زن توام دو بچہ جو ایک شکم سے بوقت واحد
کے ہوئے پیدا ہوں از منتخب قولہ بطن و فرج توام اند قول مشہور ہے کہ فرزندان توام
جو دفعۃً واحدۃً بلا فصل ایک شکم میں سے پیدا ہوں موت و حیات بلکہ اکثر صحت و
منافیت کے حالات میں باہم شریک رہتے ہیں چنانچہ منقول ہے کہ حق و باطل کے
فارق مصحف ناطق علوم باطن و ظاہر کے ماہر یعنی حضرت امام محمد باقر علیہ السلام سے
کسی عالم ترسا نے چند مسائل بہ السنت خود لا حل سمجھکر بطریق امتحان کے پوچھے
از انجملہ ایک یہ مسئلہ تھا کہ وہ کون دو بھائی تھے جو ساتھ ہی پیدا ہوئے اور ساتھ ہی مرے
اور ایک کی عمر پچاس برس کی تھی اور دوسرے کی ڈیڑھ سو برس کی حضرت نے فرمایا
وے عزرہ و عزیر پیغمبران تھے جب دونوں بھائی ۲۵ سالہ ہوئے حضرت عزیر کو ایک
دن کسی میدان میں کہ بسواری دراز گوش تشریف فرما تھے یہ شبہہ عارض ہوا کہ آدمی
بعد مرنے اور خاک ہو جانے کے کیونکر زندہ ہونگے بمجرد اس شبہہ کے ملک الموت نے
بحکم الٰہی قبض روح کی سو برس تک جناب موصوف ملک عدم کی سیر کرتے رہے
بعد اسکے باذن خالق الناس و جان پھر زندہ ہو کر ۲۵ برس زندگانی کی آخر کار دونوں

بھائیوں نے ساتھی چھوڑ دی بود و باش ملک فانی کی اور اختیار کی سیر عالم جاودانی کی بعد تمہید
اس سخن کے آیا ہیں یہ مطلب ہے کہ جس طرح برادران توام کو تا دم مرگ ساتھ ہی ایک دوسرے سے
جدا نہیں ہوتا اسی طرح جبتک پیٹ کو غذا سے سروکار ہے شہوت بحال و برقرار ہے یا دا
جبتک **قوله** مادام آن یعنی جبتک کہ یہ قوت ہوس بحال و بجا ہے ہنگام قوت باہ ہیں یہ باہی حدث
بفتحتین مرد نوخاستہ و بکسر اول و سکون دوم افسانہ گو از کشف خبث بفتحتین ناپیدہ
از منتخب و کشف مصدر ہے باب کرم یکرم سے اس جگہ خبث مراد ہے فعل شنیع لواطت سے
نعوذ باللہ سنا سنگسار فارسی رجم عربی ہے قصاص ہے فعل لواطت کا کہ فاعل و مفعول کو
زمین میں تا کمر گاڑ کر سنگسار کرتے ہیں یہاں تک کہ ڈھیلوں اور پتھروں سے
پٹ جاوے رہبانیہ رہبان بالضم جمع ہے راہب کی اور راہب بمعنی پارسا
و عابد ترسایان از منتخب اور ادات الفضلا میں بمعنی ترسایان مرقوم ہیں یہ مفرد ہے اور
صاحب برہان لکھتا ہے کہ رہبان بمعنی زاہد پرہیزگار اور وجہ تسمیہ کی یہ کہ وہ شخص محافظت
کرنے والا نیکی و سیرت نیک کا ہے و بالضم بمعنی محافظت کنندہ و باغبان و گلہ بان
رہبانیہ بالفتح باز رکھنا نفس کا حظوظ شرعیہ سے مثل ترک جماع اور پہاڑوں کی کھوہ میں
بیٹھ رہنا اور انثیین کو کٹوا ڈالنا اور مثل اسکے انتخابان یہ لفظ ماخوذ ہے رہب بفتحتین
و رہبہ بالسکون و رہب بالضم سے بمعنی ترسیدن ثلاثی مجرد ہے باب سمع یسمع سے رہبہ اور
رہبانیہ دونوں مصدر ہیں راہب کے اصطلاح تشبیب اور احتمال ہے کہ درویش مجرد کو
نفس امارہ طرف جماع کے راغب کرے ہنگام مقدور جو کہ دکھ اسکو تو لواطت میں
مبتلا ہوئے آخر کار خلائق میں اپنی حرمت قبولیت کے قصاص میں اپنی جان کھووے کیونکہ پیٹ
اور فرج توام ہیں یعنی جس طرح برادران توام کو تا دم مرگ ساتھ ہی ایک دوسرے سے جدا نہیں ہوتا
اسی طرح جبتک پیٹ کو غذا سے سروکار ہے شہوت جماع بحال و برقرار ہے جبتک یہ قوت ہوس
بحال و بجا ہے ہنگامہ قوت باہ ہیں یہ باہی خدا جانے میں نے سنا ہے کہ ایک فقیر کو کسی لونڈے کے
ساتھ حالت افعال میں لوگوں نے دیکھا بعد ثبوت شرعی کے حاکم نے اسکو سنگسار کرنے کے لیے
میدان میں لے گئے اس انبوہ عام خلائق میں ہے کہ طعن مردم سے شرمسار تھا اور خود سنگسار تھا

مناسب اس مقام کے تائید پر اس کلام کی کتاب انوار سہیلی کی باب چہارم مین یہ حکایت مرقوم ہے کہ
ولایت کشمیر مین ایک بادشاہ تھا منجملہ خواتین محلسرا کے ایک زن حسینہ پر شیفتہ اور وہ بسبب غرور
حسن کے دوسرے جوان ملازم شاہ و محرم درگاہ پر فریفتہ اتفاقاً ایک روز بادشاہ اُسکے مصحف
جمال کا مطالعہ کرتا تھا اور وہ جوان روبرو کھڑا کمربستہ تھا خاتون نے شاہ سے غافل ہوکر جوان کی
طرف ایک نگاہ عاشقانہ کیا جوان نے بھی گوشۂ چشم جادو وش سے کرشمہ معشوقانہ کیا یہ حال
دیکھتے ہی آتش غیرت بادشاہ کے دل مین شعلہ زن ہوئی مصلحتاً اُسوقت صبر کرکے ان دونون کے
قتل کی فکر کی دوسرے روز بعد فراغ مہمات ملکی وزیر مدار المہام سے خلوت مین حال گذشتہ ظاہر کیا اُسنے
بھی دونون کے قتل پر اتفاق رائے کیا آخر مقرر ہوا کہ دونون کو شربت زہر قاتل پلاوین اور اُنکی
مشت خاک کو خاک مین ملاوین وزیر جب گھر مین آیا بیٹی کو اندوہگین پایا سبب اسکا معلوم ہوا
کہ آج اسپر خاتون بادشاہ نے بے التفاتی فرمائی ہے یہ امر اقران و ہمسران مین باعث رسوائی ہے وزیر نے
متاسف ہوکر کہا غم مت کھا کہ دو تین دن مین چراغ اُسکی عمر کا گل ہوگا اور گل حیات اسکا پژمردہ
بالکل ہوگا غند الامر حال مشورہ کا عیان کردیا اور اُسکے اخفا پر بمبالغہ تمام عہد و پیمان لیا وہ
خوشدل ہوکر باہر آئی اُسی وقت ایک خادم سے کہ واسطے عذر خواہی و دلداری کے آیا تھا اخفا کے
راز پر قسم لیکر مفصل بیان کیا خادم نے فی الفور خاتون کو اور خاتون نے جوان کو خبر کردی آخرکار
باتفاق چند اشخاص سفینہ حیات بادشاہ کا غرقاب عدم مین ڈبایا اور اپنا ڈوبتا بیڑا کنارے
لگایا حاصل کلام اگر بادشاہ راز دل ظاہر نکرتا تو ایسی خرابی سے نہ مرتا حکمت دشمن ضعیف
کہ در طاعت آید و دوستی نماید مقصود وی جز این نیست کہ دشمن قوی
گردد و گفتہ اند بر دوستی دوستان اعتماد نیست تا بتملق دشمنان
چہ رسد و ہر کہ دشمن کوچک را حقیر شمارد بدان ماند کہ آتش اندک را
مہمل میگذارد قطعہ امروز بکش چو میتوان کشت ٭ کآتش چو بلند شد
جہان سوخت ٭ مگذار کہ زہ کند کمان را ٭ دشمن کہ بتیر میتوان دوخت
تملق چاپلوسی و چرب زبانی مہمل یعنی فرو گذاشت قولہ بر دوستی دوستان الخ کما قال
علی علیہ السلام اخوان زماننا جواسیس العیوب یعنی برادران اس زمانہ کے جوئندگان عیوب ہین

قولہ دشمن کہ بہ تیر او دشمن فاعل ہی کند کا اور مفعول اُسکا نگذارمقدم یعنی دشمن کہ مستحق ہی
تیر کا اُسکو فرصت کمان چڑھانے کی مت دے ترجمہ دشمن کہ فرمان برداری بھی
آوے اور دوستی دکھاوے مطلب اُسکا سوائے اُسکے اور کچھ نہین کہ ایکدن کہا اسکا اگر کچھ یاد
ورکھا کہتے ہیں کہ جب دوستون کی دوستی ہی تکیہ روا نہین ہی تو دشمنون کی چرب زبانی پر کب
مرتبہ یقین ہوا اور جو کوئی چھوٹے دشمن کو حقیر سمجھے وہ مثل اُسکے ہی جو آگ سمجھا کر ایک چنگاری چھوڑ دے
قطعہ آج ہی لے بجھا دے آتش ظلم ؛ کل بھڑکے تو اک جہان جلا دے ؛ دشمن کو تو مار دے
نہ فرصت ؛ چلہ جو کمان کا چڑھا دے ؛ حکمت سخن در میان دو دشمن چنان
گوی کہ گر دوست گردند شرمزدہ نباشی مثنوی میان دو کس جنگ
چون آتش است ؛ سخن چین بدبخت ہیزم کش است ؛ کنند این و آن
خوش دگر بارہ دل ؛ وی اندر میان کوربخت و خجل ؛ میان دو تن
آتش افروختن ؛ نہ عقل است و خود در میان سوختن ؛ قطعہ
در سخن با دوستان آہستہ باش ؛ تا ندارد دشمن خونخوار گوش ؛
پیش دیوار آنچہ گوئی ہوش دار ؛ تا نباشد در پس دیوار گوش ؛
سخن چین وغیبت جو فارسی ساعی وغماز و نمام عربی چغل ہمتہ بین ترکی لترا ہندی کا ہیزم
ہیزم و چوب فارسی خشب و حطب عربی لکڑی ہندی ہیزم کش کنایہ ہی آگ لگانیوالے سے
یعنی وہ شخص جو دو آدمیون کو آپسمین لڑا دوین این و آن اشارہ ہی انہیں دونون سے جنہین نزاع
واقع ہووے اشارہ ہی طرف سخن چین کے آتش افروختن آگ روشن کرنا اور رفع کرنا
ترجمہ درمیان دو دشمن کے اگر اتفاق کچھ کہنے کا تجھکو پڑے تو اسطرح پر کہہ کہ اگر وہ
دونون آپس مین جا وین مل تو اسوقت تو نہوئے خجل مثنوی دو انسان مین آتش ہی
جنگ اس سے ہی آگ ؛ سخن چین ہی بھڑکاتا ناحق کو آگ ؛ وہ جب دونون آپس مین جاوینگے مل ؛
یہ بیہودہ گو ہوگا آخر خجل ؛ یہ کیا عقل ہی آگ بھڑکائیے ؛ خود ہی اُسکے شعلہ مین جل جائیے
قطعہ دوستون سے مشورہ آہستہ کر ؛ تا نہ رکھے دشمن خونخوار کان ؛ اپنے گھر مین
بات کہہ تا ہوشی سے کرکہ ؛ تا نہووے در پس دیوار کان ؛ پند ہر کہ با دشمنان

دوستان خود دوستی میکند ہمراز دوستان وارد بیت بشوای خردمند زان دوست دست * کہ با دشمنانت بود ہم نشست

قولہ بشوآہ یعنی جو دوست تیرے دشمنون کا ہم نشین ہو اُس سے ہاتھ دھو اور دوستی کی امید مت رکھ ترجمہ جو کوئی اپنے دوستون کے دشمنون کا دوست دار ہو در حقیقۃ دوستون کو درپے آزار ہے کیونکہ دشمن تین قسم کے ہین اپنا دشمن ۲ اپنے دوست کا دشمن ۳ اپنے دشمن کا دوست اور دوست کی بھی تین قسم ہین ۱ اپنا دوست ۲ اپنے دوست کا دوست ۳ اپنے دشمن کا دشمن مثلا زید کا دوست عمرو اور عمرو کا دشمن خالد پس زید اگر خالد کے ساتھ دوستی کیا چاہے تو درمیان دونون کے دوستی کما حقہ نہ ہوگی کہ عمرو کی دشمنی مین دونون ہمداستان ہون اس صورت مین زید کا دوستی کرنا خالد سے عمرو کو ہاتھ سے کھونا اور اُسکے درپے آزار ہونا ہے بیت کبھی دوستی اُس سے ممکن نہین * جو ہو دشمنون کا ترے ہمنشین * پند چون در امضاء کارے متردد باشی آن طرف اختیار کن کہ بے آزار تر برآید بیت با مردم سہل گوے دشوار مگوے * با آنکہ در صلح زند جنگ مجوے * امضاء مصدر ثلاثی مزید فیہ ہے باب افعال سے بمعنی اجرا فرمان اور عرف مین نشان قاضی کو کہتے ہین از کشف مجرد اسکا مضی باب ضرب سے ہے از صراح متردد یعنی متفکر و متامل سہل نرم و آسان از منتخب قولہ در صلح زند یعنی صلح داشتی کرے صلح بضم اول و بفتحین اور بفتحتین بھی آیا ہے بمعنی نیکی ضد فساد از صراح آشتی از بہار و مؤید و منتخب ترجمہ جب کسی کام کے عمل کرنے یا نہ کرنے مین تو متفکر و متامل ہو تو وہ کام اختیار کر جسکا اختیار کرنے مین نہ تجھکو رنج ہو نہ کچھ تکلیف حاصل ہو بیت شیرین سخنون سے تلخ گوئی مت کر * خواہان صلح سے جنگ جوئی مت کر * تا کار بزر برمے آید جان در خطر افگندن نشاید عرب گوید آخر الحیل السیف بیت چو دست از ہمہ حیلتے در گسست * حلال ست بردن بشمشیر دست * حیل بکسر حاے حطی و فتح یا جمع ہے حیلہ کی اور حیلہ و مکر عربی بہانہ و چارہ فارسی از کشف سیف و جراز بالضم و حسام بضم اول عربی تیغ و شمشیر

قولہ بدی اسمین یاے تنکیری ہی یا وحدت بلا کہ وہ رسانیدن از منتخب رحمت و بدی از
کشف وی بمعنی او قولہ وی را الخ یعنی اسکو عذاب آخرت سے بچاوے بخشائش
اسیکے جرم وگناہ و تقصیر اور قتل سے درگذر کرنا از برہان ترجمہ جو کوئی کسی موذی کو مار
ڈالے گویا خلق کو اسکے پنجۂ ظلم سے چھڑاوے اور اسکو عذاب آخرت سے بچاوے قطعہ
پسندیدہ ہو گرچہ رحم لیکن ٭ نہ رکھ تو زخم پر موذی کے مرہم ٭ نہ مارا سانپ جسنے یہ نہ سمجھا ٭ کہ
ایذا پائینگے فرزند آدم حکمت نصیحت از دشمن پذیرفتن خطاست ولیکن
شنیدن رواست تا بخلاف آن کار کنی کہ عین صواب ست
مثنوی حذر کن زانچہ دشمن گوید آن کن ٭ کہ بر زانو زنی دست تغابن
گرت راہی نماید راست چون تیر ٭ ازان برگرد و راہ دست چپ گیر
تغابن یکدیگر را در زیان افگندن قولہ نصیحت الخ یعنی نصیحت دشمن کی ماننا خطا ہی
اسوجہ سے کہ رہبری خیر کی طرف نکریگا قولہ کہ بر زانو الخ دست تغابن بر زانو زدن کنایہ ہی
حسرت و ندامت اٹھانے سے از سروری قولہ گرت راہے الخ یعنی اگر دشمن تجھکو رہنمائی
کرے داہنے ہاتھ چلنے کی تو تو بائین ہاتھ چل ترجمہ نصیحت دشمن کی قبول کرنا خطا ہی
لیکن سننا جائز و روا ہی تا خلاف اسکے تو کار بند ہو کہ عین صواب ہی مثنوی تو کر پرہیز
دشمن جو کہے بات ٭ والا تیر زانو ہوگا اور ہات ٭ تو چل بائین کہے گر داہنے کو ٭ یہی ہی کس
تیرے حق مین راہ نیکو پسند خشم بیش از حد گرفتن وحشت آرد و لطف
بے وقت ہیبت ببرد نہ چندان درشتی کن کہ از تو سیر گردند و نہ چندان
نرمی کہ بر تو دلیر شوند مثنوی درشتی و نرمی بہم در بہست ٭ چو فاصد
کہ جراح و مرہم نہ ست ٭ درشتی نگیرد خردمند پیش ٭ نہ سستی
کہ نازل کند قدر خویش ٭ نہ مر خویشتن را فزونی نہد ٭ نہ یکبارہ تن
در مذلت دہد مثنوی شبانی با پدر گفت ای خردمند ٭ مرا تعلیم دہ
پیرانہ یک پند ٭ بگفتا نیکوی کن نہ چندان ٭ کہ گردد خیرہ گرگ
تیز دندان ٭ خشم بر وزن چشم قہر و غضب از برہان وحشت اندوہ و نفرت در ...

قطعہ میں سعدی نے پہلوان سے کہا ہے سے عرض کی ؛ تسلیم کر شخص و جاہل
پاک کرد و بالا که شکل خاک تحمل کرا ی قتیبہ ؛ با جہ پڑھا ہم تسے نہ دہ
سبب زیرکی کو ؛ حکمت بدخوی بدست دشمنی گرفتارست که هر جا که رود
از چنگ عقوبت او خلاص نیابد ؛ بیت ؛ اگر ز دست بلا بر فلک رود بدخو
ز دست خوی بد خویش در بلا باشد ؛ ترجمہ بدخو ایسے دشمن کے ہاتھ
گرفتار ہے کہ جہاں جاوے اسکے پنجہ عذاب سے نجات نپاوے وہ دشمن اسکی خوے بد ہے اسی کی
مثال بلا ہے ؛ پند ؛ چو بینی که در سپاه دشمن تفرقه افتاد تو جمع باش و اگر
جمع شوند از پریشانی اندیش ؛ قطعه ؛ برو با دوستان آسوده بنشین
چو بینی در میان دشمنان جنگ ؛ وگر بینی که باهم یک زبان اند ؛ کمان را
زه کن و بر باره بر سنگ ؛ جمعی مانند ہنگام دشمنی و صحبت از برہان قاطع تفرقہ
جدا کرنا و پراگندہ کرنا یہ مصدر ہے باب تفعیل سے کیونکہ اس باب کا مصدر تفعلہ بکسر عین و فعال
بکسر فا و تشدید عین و فعال بکسر فا و فتح عین و فعال بفتح فا و فتح عین و تفعال بفتح تا و سکون فا کے
وزن پر آتا ہے جیسے تذکرہ و تجربہ و تقدیم و تکذیب و کذاب و کذاب و سلام و تکرار و تبیان و فضول الخ
قوله جمع باش یعنی تو با جمعیت خاطر باش قوله از پریشانی یعنی از پریشانی خود باره بروزن
تاره دیوار حصار قلعه و شهر از برہان بر صیغہ امر کا ہے بردن سے قوله بر باره بر سنگ یعنی جب
دشمنوں کو تو متفق و یک زبان و ہم داستان دیکھے تو کمان کو چڑھا اور قلعہ پر پتھر جمع کر لیجا تاکہ انکا
دست قدرت تجھ تک نہ پہنچے اور تو بلندی حصار سے مارے پتھروں سے انکے تو ٹوٹی پہنچے ترجمہ
جب دیکھے تو کہ فوج مخالف میں پریشانی پڑی تو خاطر جمع سے جا بیٹھا رہ کچھ نہ فکر کر اور اگر وہ
باخود باہم موافق و جمع ہوں تو اپنی پریشانی و ہزیمت کی فکر کر قطعہ چلا جا دوستوں میں بیٹھ خوش
بیٹھ فوج مخالف میں ہو اگر جنگ ؛ جو دیکھے تو کہ وے سب یک زبان ہیں کمان زہ کر اور لیجا قلعہ پر سنگ
حکمت دشمن چو از همه حیلتی فرو ماند سلسله دوستی بجنباند آنگه بدوستی
کارها کند که هیچ دشمن نتواند ترجمہ دشمن جب سب حیلہ سے رہ
جاتا ہے تو سلسلہ دوستی کا ہلاتا ہے اسوقت دوستی کے پردہ میں وہ کام کرتا ہے

کہ کوئی دشمن نہ کرسکے چنانچہ انوار سہیلی کے باب چہارم میں یہ حکایت مرقوم ہے حکایت کہتے ہیں
کہ ولایت چین میں کسی پہاڑ پر ایک بڑا درخت عظیم الشان تھا اسپر ہزار آشیانے زاغوں کے تھے
فرمان روا انکا پیروز نام اسکی اطاعت میں سب حاضر رہتے صبح و شام ایک رات کو بادشاہ بوم
شباہنگ نام نے بسبب دشمنی قدیم کہ درمیان زاغ و بوم کے ہے ساتھ لشکر جرار و سپاہ خونخوار کے
زاغوں پر شبخون مارا اس شب تار میں بہت زاغان سیہ کردار کو آتش کارزار میں جلایا دوسری شب کو
پیروز نے اپنے لشکر کو جمع کرکے کہا کہ جرأت و دلیری بومان کا کچھ دیکھا حال کہ کتنے یاران ہمارے مارے گئے
اور کتنے پڑے ہیں پراگندہ و شکستہ بال بار دیگر اگر خدانخواستہ وے آئے تو انکے ہاتھ سے بچنے
کسی زاغ کے اہل و عیال چاہیے ہمکو اسکا خیال کہ انکی دولت پر آوے جلد زوال والا زندگی ہوگی بیجا
پیروز کے پانچ زاغ اعیان لشکر سے کہ فضیلت راے اور جولانی فکر اور راستی تدبیر میں مشہور اور منصب
وزارت پر مامور تھے مجلس گاہ میں حاضر آئے اور پس از نوازش بادشاہ سب نے خلعت و انعام پایا انمیں سے
ایک نے ترک وطن بغرض بقاے نام و ننگ دوسرے نے جنگ تیسرے نے صلح و تامل چوتھے نے صبر
و تحمل اختیار کیا پانچویں وزیر نے کہ کارشناس نام تھا سب سے عقل میں زیادہ اور مدار المہام تھا
کہا کہ میرے نزدیک سواے حالت اضطرار جنگ اختیار کرنا نہ چاہیے اور جبتک برابر کار دوسرے
طریق پر ممکن ہو کارزار نامناسب بادشاہ نے کہا پھر کیا تدبیر ہو وزیر نے عرض کی کہ اسمیں تامل
و غور درکار ہے کیونکہ راے صائب و تدبیر درست سے وہ غرض حاصل ہوگی جو مال بسیار اور لشکر
بے شمار سے نہو اور اصل اس باب میں راے روشن بادشاہ کی ہے اور مشورہ وزیروں کا زیادتی غور کے
سبب ہے جس امر کا غلام سے مشورہ طلب کیا چاہتا ہوں کہ بعض سخن کا جواب برملا عرض کروں
اور بعض کا خلا میں کیونکہ افشاے راز میں انواع خرابی متصور اور جو تدبیر کہ واسطے دفع بوموں
میری خاطر میں گذری ہے سواے چار گوش اور دوسرا کوئی قابلیت تدبیر کی نہیں رکھتا
القصہ بادشاہ نے خلوت فرمائی پہلا استفسار کیا کہ سبب عداوت درمیان قوم زاغ اور
بوم کے کیا ہے وزیر نے کہا ایکبار جماعت مرغان جمع ہوئی سب نے اس بات پر اتفاق کیا
کہ ہم سب میں ایک امیر ضرور ہے تاکہ امور عظیم میں اس سے رجوع لاویں اور اسکی راے پر عمل کریں
پس ہر ایک نے موافق اپنی راے کے ایک ایک طیور اختیار کیا پس از گفتگو بسیار بوم کی امارت

اکثروں کی راے قرار پائی بمضمون مہ اُسکی امارت سے انکار کیا آخرکار یہ صلاح ٹھہری کہ سواے حاضرین کے
دوسرے کو اس مشورہ مین شریک کرین اتفاقاً اُس وقت ایک زاغ دور سے نظر آیا اُسکو بُلایا
اور سرگذشت سنایا اُسنے جواب دیا کہ یہ کیا فکر فاسد وسوداے محال ہے بوم شوم کو منہ عنقا سے
کیا نسبت باز بلند پرواز وطاؤس زیبا ہیئت ورعنا صورت وہما سے ہمایون فال وعقاب
صاحب شکوہ کیا جہان سے اڑ گئے جو ننگ اطاعت بوم اختیار کیا اُسکی امارت سے بے امیر
رہنا بہتر ہم سب مین جو زیادہ تر عاقل ہو اُسکی تبعیت اختیار کرو طائرون نے بعد سماعت
اس سخن کے بوم کی اطاعت سے اجتناب اور فسخ عزیمت کیا اور وہ خاکسار پریشان روزگار
متحیر ومتاسف ہو کر زاغ سے کہنے لگا اے سیاہ رو یہ خرابی جو تو نے میرے واسطے روا رکھی اور
ہمیشہ کو بنیاد کینہ وجدال کی قائم کی مین نے تیرا کیا قصور کیا تھا اور تجھکو اس کینے سے کیا
فائدہ حاصل ہوا القصہ اُسیوقت سے درمیان قوم زاغ وبوم عداوت چلی آتی ہے ملک پیروز نے
پوچھا پھر اب تو نے کیا تدبیر سوچی ہے اُسکو بیان کر کارشناس نے کہا مین اپنے تئین فدا
اس کام کے کرونگا اور ہلاکت ایک کی اگر موجب بقاے حیات جماعت کثیر ہو عقلاً ونقلاً
جائز میری راے مین یہ آتا ہے کہ بادشاہ مجمع عام اور محفل خواص وعوام مین مجھپر عتاب کرے اور
فرماوے کہ اسکے بال وپر نوچین اور خون آلودہ وزخمی کر کے اسی درخت کے نیچے ڈال دین
اور بادشاہ مع تمام لشکر یہان سے جاکر فلانی جگہ مقام کرے اور منتظر میرے آنے کا رہے
تا کہ مین یہ دام حیلہ دیکر بوم شوم کو کہان مین پھنساکر اور اپنے مکر سے پھسلا کر معاودت کرون اُسوقت جو
صلاح وقت ہو عرض کرونگا پس بادشاہ خلوت سے خشم آلودہ باہر آیا اور اُسکے حکم سے زاغون نے
کارشناس کے تمام پر وبال نوچ کر اور اُسکو خوب مجروح کر کے درخت کے نیچے ڈال دیا اور بادشاہ
مع تمام لشکر مقام معین مین مقام کیا جب رات ہوئی تو بومون کا بادشاہ مع جملہ سپاہ کے بعزم
شبخون وہان آیا تو زاغون سے درخت کو خالی پایا ادھر اُدھر نگاہ کو دوڑایا اتنے مین ایک
بوم نے کارشناس کی آواز نرم آہ آہ کی سنکر بادشاہ کو خبر پہونچائی شباہنگ نے ساتھ چند
مقربون کے اُسکے پاس آکر پوچھا تو کون ہے اور تیرا کیا حال ہے کارشناس نے اپنا اور اپنے
باپ کا نام اور وزارت کا کام ظاہر کیا بادشاہ نے کہا مین تیری خبر سن چکا ہون اب بتا کہ زاغ

کہان ہین اُسنے کہا میرا حال دلیل ہی میرے محرم راز ہونے پر بادشاہ نے پوچھا تو وزیر ملک زاغان تھا
کس گناہ سے تجھپر یہ عذاب ہوا کہا بعد تمھارے شبخون کے ملک پیروز نے سب وزیرون سے تدبیر
تمھارے دفع کی پوچھی جب مجھ تک نوبت پہونچی تو مین نے کہا صلاح یہ ہی کہ بادشاہ کے پاس
رسول بھیجین اگر معلوم ہو کہ بادشاہ مستعد جنگ و جدال ہی تو اس جگہ کو چھوڑ کر جہان مین منتشر ہون
اور اگر باج و خراج پر راضی ہون تو قبول کر کے منت دار ہون بیت اگر عزیز ہو سر آپکو تو دیجے خراج
وگرنہ تن پہ رہیگا نہ سر نہ تاج یہ سنکر بادشاہ اور وزیرون کو میری طرف سے بومون کی ہواداری
کی بدگمانی ہوئی آخر میری خیرخواہی و جانفشانی بمدت العمر کی فراموش کر کے میرے ساتھ یہ سلوک کیا
کہ برای العین مشاہدہ ہوا اور مین نے دیکھا تمھارا مزاج جنگ پر مستعد ہی اسکی یہ تقریر سنکر بادشاہ نے وزیرون سے
اسکے حق مین مشورہ پوچھا ایک نے کہا کچھ حاجت صلاح کی نہین جسقدر تعجیل ہو سکے روے زمین کو اسکے خبث
عقیدے سے پاک کیجیے اور اسکے قتل کو غنیمت سمجھکر ایکدم کی فرصت نہ دیجیے کیونکہ اسکے کلام سے بوے خون آتی ہی
اور اسکے انگلیم فسردہ مین ایسی آگ مین دیکھتا ہون کہ بجھانا اُسکا احاطۂ امکان سے باہر ہی کارشناس نے
یہ سنکر ایک آہ سرد دل پر درد سے کھینچکر کہا بیت لشکر غم سے تو آپ ہی دل مرا پریش ہی بر غضب
ظالم لگاتا اسپہ تو بھی نیشتر اوس جرح سے بادشاہ کا دل بھر آیا دوسرے وزیر کی طرف منہ پھیر کر پوچھا کہ
تو کیا کہتا ہی کہنے لگا کہ مین اسکے قتل کی اشارت نہین کر سکتا کیونکہ دشمن ضعیف و عاجز ہو کر پناہ مانگے
تو اُسکو امان نہ دینا مقتضاے مروت سے بعید ہی قصہ مختصر ملک بومان نے نصیحت وزیر اول کی
حسب بھول کر کے مطلق نہ سنی اور زاغ ہر روز حکایت دلپذیر اور ہر شب افسانہ بے نظیر کہتا
یہان تک کہ محرم خاص ہو کر غوامض اسرار پر بخوبی مطلع ہوا ناگاہ ایک دن بومون کی غفلت مین
فرصت پاکر اپنے بادشاہ کے پاس حاضر ہوا ملک پیروز نے نہایت خوش ہو کر پوچھا کہ ای کارشناس
اتنی مدت مین تو نے کیا تدبیر کی اُسنے کہا بدولت و اقبال بادشاہ جو کچھ چاہیے تھا مین سب کر چکا
اور جو میرا مقصد تھا بخوبی حاصل ہوا اب دشمن سے انتقام لیجیے اور انکو نیست و نابود کیجیے تفصیل
اس اجمال کی یہ ہی کہ فلانے پہاڑ مین ایک غار ہی وہ لوگ سب بوم وہان جاکر رہتے ہین اُس غار کے متصل
لکڑیان خشک بہت ہین سب زاغ لکڑیان در غار پر انبار کرین اور مین چرواہون کے مکان سے
کہ اسکے قریب ہی تھوڑی سی آگ اٹھا لاؤنگا اس انبار پر رکھون اور بادشاہ حکم کرے کہ سب زاغ

ایکبارگی اسیر اپنے پر چھڑکا دین اور اس تدبیر سے آگ کو بھڑکا دین بس جو بوم کہ باہر آوے جل جاوے
اور جو اندر رہے دھوین سے مر جاوے یہ تدبیر وزیر پر تزویر کی بادشاہ کو پسند آئی فی الفور سب لشکر
درِ غار پر آیا اور تمام بومون کو جلا کر خاک مین ملا یا پھر مظفر و منصور اپنے وطن قدیم ویران شدہ کو
از سر نو بسایا بعد اُسکے بادشاہ نے پوچھا کہ آیا تمہین کوئی نہ تھا صاحب فہم و فراست کہا سوا
اُس وزیر کے جو میرے قتل کی اشارت کرتا تھا اور سب اسم بامسمّٰی اُنکو سمجھ پر از حماقت اور جو
کوئی چار کام چار چیز کا مترصد رہے ستمگار اپنی ہلاکت کا امیدوار حریص صحبت زنان رسوائی کا
آمادہ و خواہان کھانے کا طامع بیماری کا جامع جس بادشاہ کے معتمد علیہ ہون وزیران بے خرد
و رکیک رائے اُسکا ملک ہاتھ سے نکل جائیگا یہ حکایت بہت طویل الذیل ہے مختصر لکھی گئی تا
سننے والون کو ملال نہو **پند سر مار بدست دشمن بکوب کہ از احدی الحسنیین**
**خالی نباشد اگر این غالب آمد مار کشتی و اگر آن از دشمن رستی** بیت
**بروز معرکہ ایمن مشو ز خصم ضعیف کہ مغز شیر بر آرد چو دل ز جان** برداشت
احدی بکسر ہمزہ و الف مقصورہ در آخر بمعنی یکے حسنیین تثنیہ ہے حسنی کا اور حسنی
بضم کہ مونث ہے احسن کا بمعنی نکوئی و زن نیکو و بہشت از منتخب پس حسنیین بمعنی یکے از دو خوبیہا
**ترجمہ** سانپ کا سر دشمن کے ہاتھ سے کچل کہ خالی نہین ہے دو فائدون سے ایک فائدہ حاصل ہو
بے خلل اگر دشمن غالب آیا تو سانپ کو تو نے مار کوٹا اور اگر سانپ نے دشمن کو کاٹا تو دشمن کے
ہاتھ سے تو چھوٹا بیت ضعیف خصم سے ڈر یہ سخن مر اُسکے لئے پ نکالے شیر کا بھیجا جو جان
کھیلے **حکمت خبرے کہ دانی کہ دلی بیازارد تو خاموش باش تا دیگرے**
**بیارد بیت بلبلا مژدہ بہار بیار خبر بد بہ بوم باز گذار** آہ بعض نسخون مین
یون ہے خبرے کہ وحشی دانی ظاہر الفاظ موحش تصرف نساخ سے ہوا ہے کہ با وجود ہونے
لفظ دل بیازارد کے لفظ موحش فضول و بیکار ہے اور مراد خبر سے موت یا تاراج کی خبر یا مثل
اسکے جسکے سننے سے [illegible] وحشت ہو ایسی خبر کا اظہار خالی از حماقت نہین تفصیل اُسکی بیت
[illegible] سے پیدا ہو ... بلبلا آہ بلبلا مین الف ندا کا ہے اور مراد بلبل سے مخبر اور مژدہ بہار
خوشخبری اور بیار بمعنی لا اور مراد خبر بد سے خبر خزان اور بوم سے خبر موت یا اور اخبار موحش

مدح سخن گوے ؛ کہ اندک مایہ نفعے از تو دارد ؛ اگر روزے مرادش
بر نیاری ؛ دو صد چندان عیوبت بر شمارد ؛ لاشہ مردہ جمیع حیوانات
ترجمہ احمق کو مدح و ثنا و شکر نعمت و دعا خوش آتا ہے پھولے نہین سماتا ہے جیسے
چارپایہ مذبوح کی کھال کھینچکر اُسکے پچھلے پاؤن کی رگ کو پھونکین تو پھول جاتا ہے قطعہ
نہ شنیو مدح شاعر کی خبردار ؛ صلہ کی اُسکو خواہش ہوے اکثر ؛ اگر اک دن مراد اپنی نہ پاوے
تو کھولے تیرے عیبون کا وہ دفتر ؛ حکمت متکلم را تا کسے عیب نگیرد سخنش صلاح
نپذیرد ؛ بیت مشو غرہ بر حسن گفتار خویش ؛ بہ تحسین نادان و پندار
خویش ؛ متکلم و سخن آرائے و سخن پیرائے و سخن گوے یعنی شاعر
و منشی کامل پندار تکبر و تصور و خیال و عجب اور اپنے تئین بزرگ سمجھنا از برہان قاطع
ترجمہ شاعر یا منشی کا جبتک نظم و نثر مین کوئی عیب و خردہ نہ پکڑے سخن اوسکا
خوبی قبول نکرے بیت غرہ نہ کبھی ہجیو گفتار پر اپنے ؛ نادان کی نہ تحسین پہ نہ پندار پر اترا ؛
حکمت ہمہ کس را عقل خود بکمال نماید و فرزند خود بجمال نظم یکے
جہود و مسلمان مناظرہ کردند ؛ چنانکہ خندہ گرفت از نزاع ایشانم
بطیرہ گفت مسلمان گر این قبالہ من ؛ درست نیست خدایا جہود
میرانم ؛ جہود گفت بتوریت میخورم سوگند ؛ وگر خلاف کنم ہمچو تو
مسلمانم ؛ گر از بسیط زمین عقل منعدم گردد ؛ بخود گمان نبرد ہیچکس
کہ نادانم ؛ جہود است حضرت موسی علی نبینا و علیہ السلام کی امت کو یہودی کہتے ہین
مسلمان سروری لکھتا ہے کہ خان صمد الکان اور دانشمند خان لفظ مسلمان کی تحقیق مین
تردد کرتے ہیں یہ سمجھے کہ ہرگاہ مسلمان مادہ اسلام ہو تو اسلام لفظ عربی سے مسلمان لفظ فارسی کیونکر
مشتق ہو سکتا ہے فقیر نے کہا کبھی مادہ لفظ عربی و فارسی اتفاقاً متحد ہو جاتا ہے مثل خلاب بالکسر بمعنی
کہ عربی مین بمعنی گل ولا سے آیا ہے اور خلاب بفتح خواہ بکسر علی الاختلاف اُسی معنی مین لفظ فارسی کا
کیونکہ خلاب کتب عربیہ مین واقع نہین ہوا ہے اسی طرح لفظ میدان بکسر اول عربی مین بمعنی معروف
مشتق ہے مید بفتح سے بمعنی خرامیدن اور فارسی مین بھی ساتھ اُسی معنی کے مستعمل اور لفظ

بضم و بکسر بمعنی راکب عربی ہے جمع اسکی اساورہ اور فارسی مین بدون ہمزہ اسی معنی سے واقع اور یہ
لفظین فارسی مین بطور خود مستقل ہین مادہ عربی سے مشتق نہین کیونکہ فارسیون کو استعمال
اہل عرب کا اصلا مدنظر نہ تھا پس کیا لازم کہ لفظ مسلمان اسلام سے ماخوذ ہوا ور بر تقدیر تسلیم
کہہ سکتے ہین کہ مسلمان بضم میم و سکون سین و کسر لام اور اصل اوسکی مسلم مان ہو یعنی مسلم نما و مسلم
مانند چنانچہ لفظ آسمان مرکب ہے آس و مان سے بمعنی مانند آسیا اور فارسی مین ہر گاہ پہلے لفظ کا
حرف آخر اور دوسرے لفظ کا حرف اول ہم جنس ہو گئے تو ایک حرف کو حذف کرتے ہین بعد اسکے محاورہ
مین حرکات متغیر ہو گئین جیسا کہ لفظ رنجور و گنجور کہ در اصل رنج ور و گنج ور تھا تغیر حرکات واقع ہوا اور یہ بھی
کہہ سکتے ہین کہ لفظ مسلمان مین بھی مثل الفاظ مذکورہ تحریف ہوئی تحقیق کہ ترکیب مسلم کی جو ساتھ
لفظ مان کے ہوئی اسمین سخن باریک یہ ہے کہ ہر گاہ اسلام امر باطن ہے اور فی الحقیقت اسکی تحقیق
اطلاع دشوار ہے اور بنا ہے حکم علامات ظاہرہ پر ہے اس عبارت سے تعبیر کیا دوسری شق یہ ہے کہ لفظ
مسلمان بضم اول و سکون و کسر لام مسلم کی جمع ہو مثل لفظ مومنان کہ جمع مومن کی ہے اور اسکی
حرکات مین تغیر واقع ہو گئے اور استعمال جمع کا مفرد مین شائع ہوا ہو جیسا کہ لفظ امرا واحد مین اور
اسیطرح نواب بضم اول جمع نائب کی ہے کہ بفتح اول مشہور ہوکر حکم مفرد کا پیدا کیا جو کہ مسلمان
محاورہ مین مفرد ہو گیا ہے ناچار جمع کر کے مسلمانان کہتے ہین چنانچہ لفظ حور کہ جمع حورا بالفتح کی ہے بسبب
افراد کے استعمال مین جمع کر کے حوران کہتے ہین اور حق یہ ہے کہ لفظ مسلمان خالی ان تکلفات سے بالضم فارسی
محض ہے کہ ساتھ لفظ عربی کے مشتبہ ہوا یہ بیان شارح نور اللہ مزارہ کی تقریر سے ترجمہ اور درج شرح ہذا ہوا منہ
مصدر ہے باب تفاعل سے بمعنی بایکدیگر بحث کرنا کسی چیز مین اور تعلیل لانا کسی چیز کو از منتخب و کشف
طیرہ بفتح خفت و سبکی اور نام ایک قریہ کا ہے دمشق مین اور بکسر اول و فتح ثانی فال بد از منتخب و بفتح اول و
سکون ثانی خشم و غضب و خجالت و عیب از کشف اور بکسر اول بروزن خیرہ خجلت و خجالت و خجل
و بمعنی آزردگی و بفتح اول عربی مین بمعنی قہر و خشم از برہان طنز بالفتح عربی مین باب ضرب یضرب سے
مصدر ہے بمعنی افسوس کرنا اور فارسی مین بمعنی ناز و خندہ و شادی و خوشی و تمسخر و رفتار با ناز
از کشف طناز صیغہ مبالغہ کا توریت نام کتاب آسمانی کہ حضرت موسی علیہ السلام پر نازل ہوئی
کہتے ہین کہ توریت مین ہزار سورہ ہین اور ہر سورہ مین ہزار آیت اور ہر آیت برابر سورہ بقرہ

بسیط جاے فراخ و گستردہ شدہ از منتخب منعدم صیغہ اسم مفعول کا ہے باب انفعال سے
بمعنی نیست شدہ لیکن بعضے کہتے ہیں کہ منعدم غلط ہے درست معدوم ہے کیونکہ انفعال قبول
فعل چاہتا ہے اور عدم کچھ چیز نہیں کہ کوئی چیز اسکو قبول کرے از خیابان ترجمہ ہر شخص اپنی عقل کو
کامل جانے یعنی اپنے تئیں سمجھے عقل میں صاحب کمال اور اپنے فرزند کو خوبصورت و صاحب
جمال قطعہ جو کہ جہود و مسلمان لے بحث الجھ رہے تھے؛ میں انکی باتوں پر مارے ہنسی کے
لوٹ گیا؛ کہا غصہ سے مسلمان نے میرا کاغذ بیع؛ نہ راست ہو تو یہودی اٹھاے مجھکو خدا +
جہود نے کہا توریت کی قسم کھاتا ہوں؛ اٹھوں جہان سے مسلمان نہ ہوں میں گر سچا؛ جہان سے
عقل ہو جو وہم کو نگر کوئی؛ نہ سمجھے آپکو نادان اگرچہ ہو گدا؛ حکمت دو آدمی بر سفرہ
بخوردند و دو سگ بر مردارے ہم بسر نبرند حریص بجہانے گرسنہ است
و قانع بنانے سیر حکما گفتہ اند درویشی بقناعت بہ از توانگری ببضاعت
بیت روده تنگ بیک نان تہی پر گردد؛ نعمت روے زمین
پر نکند دیدہ تنگ مثنوی پدر چون دور عمرش منقضی گشت؛
مرا این یک نصیحت کرد و بگذشت؛ کہ شہوت آتش است از وے بپرہیز؛
بخود بر آتش دوزخ مکن تیز؛ در آن آتش نداری طاقت سوز؛ بصبر
آبے برین آتش زن امروز؛ بعضے نسخہ میں بجاے لفظ سفرہ کے خوانچہ اور بجاے
مردارے جیفہ ہے روده فارسی بمعنی عربی امعا و انتڑی ہندی انتر سنسکرت میں ہے
نان تہی یعنی روکھی روٹی بے نان خورش روده تنگ کنایہ ہے بھوکے سے
اور دیدہ تنگ کنایہ ہے حریص سے شہوت آرزو و شوق نفس بطرف حصول لذت
و منفعت منتخب الجواہر و سروری مطلق آرزو و خواہش آرزوے طعام کی ہو یا آرزوے جماع
از شمسی و غیاث اللغات قولہ کہ شہوت آہ یعنی خواہش لذات حرام دنیا باعث عذاب
آتش جہنم ہے اس سے پرہیز کر قولہ بخود آہ اس مصرع میں بر زائد معلوم ہوتا ہے اور بخود میں
با سببیت ہے یعنی بسبب اپنے آتش دوزخ کو تیز مت کر کیونکہ اہل جہنم دوزخ میں مثل
لکڑی کے جلینگے اور انکے جلنے سے جہنم کی آگ بھڑکیگی قولہ در آن آتش آہ یعنی آتش

جہنم میں جلنے کی طاقت تجھمیں نہیں اور تو ہرگز متحمل اس عذاب کا نہوگا پس لازم کہ اس دار دنیا میں
آرزوے حرام سے کنارہ کر اور صبر اختیار کر اور آتش زن یعنی نفس امارہ کو کشتہ کر تا نجات حاصل ہو
چند روزہ یا چند ساعت سے اپنے تئیں محفوظ رکھ کہ اس آتش شہوت کا تحمل کر سکتا ہے ترجمہ
وہ آدمی جنہیں آدمیت ہے ایک دسترخوان پر کھا سکتے ہیں اور دو کے یعنی جو بھی ایک بار دو
یعنی مال حرام پر ایسے میں اٹھ رہے ہیں بیت روکھی ایک روٹی پر کہ کھا تو قناعت کر سکتا
لالچی نعمت عالم سے کبھی سیر نہو مثنوی جو جھک آخر ہوئی سپر ہو کر ہوئے باقی کہ
اور جان کا کہ شہوت آگ ہے کہ اس سے پرہیز نہ جلا آتش دوزخ کو کر تیز کب اس آتش کی ہم
تحمل اس آتش پر ہو صبر قائل ہے هر که در حال توانائی نکوئی نکند
در وقت ناتوانی سختی بیند بیت بداختر تر از مردم آزار نیست
که روز مصیبت کسش یار نیست بد اختر بد طالع و بدبخت و مشوم از
ترجمہ جو کوئی مقدور کی حالت میں نیکی نہ کرے بے مقدوری کے وقت میں
سختی دیکھے بیت نہایت ہے بد اختر مردم آزار کہ روز بد میں اُسکا کوئی یار بیکس
هر چه زود بر آید دیر نپاید قطعه خاک مشرق شنیده ام که کنند
بچهل سال کاسهٔ چینی صد بروزے کنند در مردشت لاجرم قیمتش
همی بینی مرغک از بیضه برون آید و روزی طلبد آدمی زاده
ندارد خبر و عقل و تمیز آنکه ناگاه کسی گشت بچیزی نرسید وین
بتمکین و فضیلت بگذشت از همه چیز آبگینه همه جا یابی از آن
قدرش نیست لعل دشوار بدست آید ازان است عزیز
دیر بکسر بمعنی مدت متمادی مقابل زود اور کبھی بمعنی دور نقیض نزدیک از باب قائم
پاید صیغہ مضارع ہے پائیدن سے بمعنی قائم و دائم رہنا قولہ زود بر آید یعنی جو چیز کہ جلد
حاصل ہو قدر و منزلت اُسکی دیر تک نرہے یعنی قائم و دائم نہ رہیگی قولہ خاک مشرق الخ یعنی خاک
مشرق میں کہ عبارت ہے ملک مشرق روبہ معمورہ عالم سے اس قدر ہے کہ یعنی ساز نہ ہوگا چنانچہ
اس بیت حافظ میں بیت گفتم ای جام جهان بین بتو کی داد حکیم گفت آن روز که این گنبد مینا کردند

وہ سست کہ پہونچا اور پا تیزی سے گھوڑا پایسے در کل شتر آہستہ پہونچا بامنزل ❊ حکمت

نادان را بہ از خاموشی نیست و اگر این مصلحت بدانستی نادان نبودی ❊ قطعہ ❊ چون نداری کمال فضل آن بہ ❊ کہ زبان در دہان نگہداری ❊ آدمی را زبان فضیحہ کند ❊ جوز بے مغز را سبکساری ❊ قطعہ ❊ خری را ابلہی تعلیم میداد ❊ برو بر صرف کردہ سعی دائم ❊ حکیمی گفتش ای نادان چہ کوشی ❊ درین سودا بترس از لوم لائم ❊ نیاموزد بہائم از تو گفتار ❊ تو خاموشی بیاموز از بہائم ❊ مثنوی ❊ ہر کہ تأمل نکند در جواب ❊ بیشتر آید سخنش ناصواب ❊ یا سخن آرای چو مردم بہوش ❊ یا بنشین ہمچو بہائم خموش ❊

فضل بزرگی قولہ کہ زبان آہ زبان در دہان نگاہداشتن کنایہ ہے خاموشی سے قولہ فضیحہ رسوا کرنا اور رسوائی از کشف سبکساری بے وقاری از زبان قولہ جوز آہ

اسمین پر اخیر کا زائد ہے جیسا کہ اس بیت مین ہے بدرگاہ لطف و بزرگیش بر بزرگان نہادہ بزرگی زسر ❊ لوم ازرلامہ و لومہ بالفتح مصدر ہے باب نصر ینصر سے اور لائم اسکا اسم فاعل ہے لام یلوم لوما و لومۃ و ملامۃ فہو لائم یعنی نکوہیدن و سرزنش کردن و عیب گفتن و مذمت نمودن از زبان قولہ سخنش قبل کلمہ سخن کے وہ حذف ہے ناصواب یعنی خطا بہائم جمع ہے بہیمہ کی چارپایہ اگرچہ پرندی ہو یا ذی حیات کہ تمیز و عقل نہ رکھتا ہو از منتخب قولہ یا بنشین یعنی مت بول یعنی صحیح بولنا ہے یا بنشین چون حیوانات خموش

ترجمہ نادان کے حق مین خاموشی سے بہتر کچھ نہین یعنی بولنا اسکا باعث ظہور حماقت و نادانی ہے جسکا ثمرہ ذلت و خفت و پشیمانی ہے اور ایک چپ رہنا ہزار آفت سے باعث نگہبانی ہے قطعہ تجھمین اگر کچھ نہوے فضل و کمال ❊ بول مت اور کسی سے کر نہ کلام ❊ آدمی ہے زبان سے رسوا ❊ بے مغزی سے جسطرح بادام ❊ قطعہ کسی خرکو اک احمق تھا پڑھاتا ❊ پڑھاتا تھا ہمیشہ اسپہ محنت ❊ اک عاقل نے کہا تو کیون بکے ہے ❊ اے کی خلق سے تجھکو ملامت ❊ نہ گویا ہوسکے خر حیوان سے ❊ تو سیکھ خموشی کہ آفت سے سلامت ❊ مثنوی جو کوئی

ویسے نہ سمجھکر جواب دیا اسکا سخن ہووے بہت ناصواب ❊ بات تو انسان کی طرح کہہ سکتی
یا تو بہائم کی طرح رہ خموش ❊ پند ہر کہ با دانا تر از خود جدل کند تا بدانند
کہ داناست بدانند کہ نادانست بیت چون در آید مہ از تو کسے
بسخن گرچہ بہ دانی اعتراض مکن ❊ جدل بفتحتین خصومت و دشمنی
و بحث از کشف و منتخب ... بزرگ و ... از کشف قوله ... حرف
خطاب بعد اسکے ... وحدت کی ... ترجمہ جو کوئی اپنے سے زیادہ تر
عالم کے ساتھہ بار بار الزام بحث کیسے تا لوگ جانیں کہ علامہ وقت ... سننے والے
سمجھیں کہ جاہل ... ہی بیت تجھسے افضل ہو سکا الخ ❊ بات اچھی کہہ ...
حکمت ہر کہ با بدان نشیند نکوئی نبیند ابیات گر نشیند فرشتہ
با دیو ❊ وحشت آموزد و خیانت و ریو ❊ از بدان جز بدی
نیاموزی ❊ نکند گرگ پوستین دوزی ❊ دیو اقسام شیاطین سے ہے
اور گمراہ و کج اندیش و کج طبع کو بھی کہتے ہیں اور کنایہ ہے مردم پہلوان و دلیر و شجاع سے از ...
اور بقول صاحب مؤید الفضلا قنیہ ہیں یعنی شیطان وحشت خالی و اندوہ و تنہا
و بیسندگی از منتخب خیانت دغل و ناراستی از منتخب ریو بالکسر فریب و مکر و حیلہ
و تزویر یعنی آراستن دروغ از کشف ترجمہ جو کوئی بدوں کے ساتھہ بیٹھے نیکی کا
پھل بلکہ ثمرہ بدی کا ... اسکے ساتھہ ابیات گر ملک ہو بدون سے ہم صحبت ❊ سیکھے
مکر و خیانت و وحشت ❊ ہو بدون سے نہ خیر کی روزی ❊ بھیڑیے سے نہ پوستین دوزی ❊
پند مردمان را عیب نہانی پیدا مکن کہ مر ایشان را رسوا کنی و خود را
بے اعتماد ❊ ترجمہ لوگوں کا عیب پوشیدہ ظاہر کر انکو رسوا کرنیکا آخر کار
اور آپکو سب کی نظر میں بے اعتبار یعنی کوئی تجھکو نہ کریگا محرم اسرار حکمت ہر کہ علم خواند
و عمل نکرد بدان ماند کہ گاو راند و تخم نہ فشاند ❊ از تن بیدل طاعت
نیاید و پوست بے مغز بضاعت را نشاید ❊ ہر کہ در مجادلہ چست
در معاملہ درست بیت بس قامت خوش کہ زیر چادر باشد ❊

چون باز کنی مادر بادر باشد ٭ قولہ از تن بیدل آہ مراد بیدل سے وہ شخص ہے
کہ قوت روحانی و دل نرکھتا ہو اور مراد پوست بے مغز سے میوہ بے مغز مثل بادام خالی وغیرہ
اور یہ کنایہ ہے اُس سے جسکا ظاہر آراستہ اور باطن خراب ہو از خیابان ترجمہ جو کوئی
علم دینی سیکھے اور اُسپر عامل نہووے وہ مشابہ اُسکے ہے کہ کھیت جوتے اور بیج نہ بووے
تن بیدل طاعت کا شائق نہووے پوست بے مغز بضاعت کے لائق نہووے
کہ جو کوئی مجادلہ اور طلاقت لسانی مین چست ہو مطالعہ علوم بلاغت و معانی مین کبھی قدم
بیت ٭ کتنی بیرو قدر زیر نقاب آفت جانی ٭ شکل کے دیکھو تو ہے شیطان کی نانی
حکمت ٭ اگر شبہا ہمہ شب قدر بودے ٭ شب قدر بے قدر بودے
بیت ٭ گر سنگ ہمہ لعل بدخشان بودے ٭ پس قیمت لعل و
سنگ یکسان بودے ٭ شب قدر فضیلت اُسکی تمام سال کی راتون پر
کلام اللہ سے ثابت چنانچہ حاصل مضمون سورہ قدر کا یہ ہے کہ تحقیق نازل کیا ہم نے قرآن کو
شب قدر مین اور تم اس شب کی قدر و ماہیت نہین جانتے ہو وہ شب ہے کہ بہتر ہے ہزار
مہینون سے نازل ہوتے ہین فرشتے اور جبرئیل علیہ السلام باذن اللہ علیٰ محمد اور آل محمد پر
اُس رات کو سبب ہر امر کے کہ خداوند تعالیٰ نے مقدر کیا سلامتی ہے وہ شب جمیع بدیون سے
تا طلوع سفیدۂ صبح یا امام اور مومنین عابدین پر سلام کرتے ہین تعیین مین اس شب کے
درمیان علما کے اختلاف ہے اہل سنت مین بعضون کے نزدیک ماہ شعبان مین
بعضون کے نزدیک ماہ رمضان مین مخفی ہے بعضے کہتے ہین شب نیمہ شعبان کی ہے
اور ماہ رمضان مین باختلاف روایات شب اول یا شب پانزدہم یا شب ہفدہم
یا شب بست و یکم یا شب بست و سوم یا شب بست و نہم یا سی ام ہے اور فرقہ زیادہ
اکثرون کا اتفاق شب بست و ہفتم پر ہے اور باجماع علماے شیعہ امامیہ شب نوزدہم
بست و یکم و بست و سوم سے خالی نہین اور بعضے احادیث سے خصوصیت شب بست و سوم کی
معلوم ہوتی ہے اس سورہ کے نزول کا سبب بوجوہ مختلفہ مذکور ہے از انجملہ یہ کہ فرمایا جناب
رسالتمآب نے کہ تھا بنی اسرائیل مین ایک عابد نے ہزار مہینے سلاح جنگ پہن کر راہ خدا مین جہاد

نہ ڈرے یعنی مردانہ از کشف یار بمعنی مددگار سایہ پروردہ کنایہ ہی اُس شخص سے
جسنے ہمیشہ فراغت و آسائش مین اوقات بسر کی ہو اور کبھی محنت و مشقت نہ کھینچی ہو
یعنی ناتجربہ کار اور کنایہ صفت خور سے ہی از برہان مبارز جو کسیکے ساتھ بارادۂ جنگ
نکلا ہو از برہان قتال یکسر باہم کشش و کارزار کرنا از منتخب وصراح جنگ از کشف
مصدر ہی باب مفاعلہ سے آہنین چنگال کنایہ ہی پنجہ کش اور شیر سے ترجمہ
جس ضعیف نے قوی کے ساتھ دلاوری کی گویا اپنی ہلاکت مین دشمن کی یاوری کی
قطعہ سایہ پروردہ کب مقابل ہو؛ جنگ جو سے کہ خطرۂ جان ہی؛ نرم بازو اگر ملا وے ہاتھ؛
آہنین پنجہ سے تو نادان ہی حکمت ہر کہ نصیحت نشنود سر ملامت شنیدن
دارد بیت چون نیاید نصیحت در گوش؛ اگرت سرزنش
کنم خاموش؛ سرزنش بالفتح ملامت عتاب و خشم و زجر و رسوائی از منتخب
و کشف ترجمہ جو کوئی خود رائی سے نصیحت نہ سنے بدل و جان خواہش فضیحت و
رسوائی کی رکھتا ہی بے گمان بیت تو جو کہتا نہین ہی پند بگوش؛ گر ملامت کرون
تو رہ خاموش؛ لطیفہ بے ہنران ہنرمندان را نتوانند دید چنانکہ
سگان بازاری سگ شکاری را مشغلہ برارند و پیش آمدن نیارند
یعنی چون سفلہ ہنر با کسے برنیاید بخبثش در پوستین افتد
بیت کند ہر آینہ غیبت حسود کوتہ دست؛ کہ در مقابلہ گنگش
بود زبان مقال؛ مشغلہ بالفتح و با غین منقوطہ کار و بار از منتخب
فریاد و فغان و فتنہ و غوغا سے مردمان از کشف اللغات اس جگہ مراد ہی
آواز سگ سے جسکو عربی مین نباح بالکسر و فتح با سے موحدہ و در آخر حا سے
حطی و عوا بالفتح کہتے ہین اور فارسی مین لائیدن اور ہندی مین بھونکنا
کہتے ہین یا ریدن بمعنی توانستن از کشف اللغات خبث بالضم کمینہ و بد کہنا
اور ناخوش ہونا از کشف اللغات خبث بالضم اور خباثت بالفتح دونوں
مصدر ہین باب کرم یکرم سے قولہ خبثش اسمین شین ضمیر فاعل کی ہی یعنی

در پوستین افتادن کنایہ ہے عیب گوئی او عیب کرنے سے از زبان غیبت بالکسر کسیکو پیچھے ایسی بات کہنا کہ اگر وہ سنے تو آزردہ ہو بشرطیکہ وہ سخن راست ہو اور اگر دروغ ہو تو اسکو بہتان وافترا کہتے ہیں ازخیابان کوتہ دست کنایہ ہے پارسا و عاجز سے ازخیابان حسد بفتحتین و حسود بضمتین دونوں مصادر ہیں باب نصر ینصر سے بمعنی بدخواہی اور مصدر بمعنی اسم فاعل بھی آتا ہے پس اس مقام میں حسود بمعنی حاسد مقصود ہے ترجمہ بے ہنر ہنرمندوں کو نہ دیکھ سکیں ناتوانی اور حسد اور دولت کے غرور سے جیسے کتے بازاری سگ شکاری کے آگے نہ آسکیں بھونکیں دور سے یعنی جب کوئی کمینہ پست مرتبہ کسی عالم بلند مرتبہ سے دلیل میں بند آوے تو لاریب اپنی خبث باطنی سے اُسکی غیبت کرے اور رکھے اُسپر بہتان و عیب بیت نہ کیون ترا کہے پیچھے حسود خستہ تال کہ آگے عالموں کے ہو زبان ناطقہ لال حکمت اگر جور شکم نیستے ہیچ مرغ در دام صیاد نیفتادے بلکہ صیاد خود دام ننہادے بیت شکم بند دست ست و زنجیر پاے شکم بندہ نادر پرستد خدا جور شکم کنایہ ہے طلب طعام سے بمبالغہ و ابرام نیستے ایسا یاے آرزو ہے چنانچہ اس شعر جامی میں ہے بیت بجائے نیل من بودے چہ بودے زیا پوسش من اسودے چہ بودے از تشریح الحروف ترجمہ اگر بکھیڑا پیٹ کا نہوتا تو کوئی مرغ صیاد کے دام میں نہ آتا بلکہ صیاد خود دام نہ بچھاتا بیت ہتکڑی ہاتھ کی اور پاؤں کی بیڑی ہے شکم پیٹ کے بندے سے خالق کی عبادت ہو کم حکمت

حکیمان دیر دیر خورند و عابدان نیم سیر و زاہدان سد رمق و جوانان تا طبق برگیرند و پیران تا عرق بکنند اما قلندران چندان بخورند که در معده جاے نفس نماند و بر سفره روزی کس بیت اسیر بند شکم را دو شب نگیرد خواب شبے ز معدہ سنگی شبے ز دلتنگی

حکیم صیغہ صفت مشبہ کا ہے باب کرم یکرم سے مصدر اسکا حلم و حکمت ہے بمعنی دانا و رستگار و استوار کار و خداوند حکمت از صراح زاہد اسم فاعل ہے باب سمع یسمع سے مصدر اسکا زہد بالضم ہے بمعنی نہ چاہنا خلاف رغبت پس زاہد وہ شخص کہ رغبت وخواہش دنیا کی

نرکھا منتخب وصراح یعنی مخالف نفس امارہ کا **قولہ** مسدرمق میدبیشہ یدوال مصدر ہی باب
نصر ینصر سے بمعنی فاعلیت بازدارندہ اور رمق بفتحتین باقی ماندہ نفس یعنی مسدود کرنے والی
جان باقی ماندہ کی **قلندر** و کلندر وہ شخص جسکو کونین سے تجرید و تفرید ہوا ور کونین اور اہل کونین سے
ذرہ بھی میل نرکھتا ہو تو وہ اہل غرور سے ہو اور مذہب قلندر سے دور اور قلندر عبارت اُس
ذات سے ہی جو نقوش و اشکال عادتی اور آرزوہاے بے سعادتی سے مجرد اور باصفا ہوا ہو
اور مرتبہ روح سے ترقی کرگیا ہو اور تکلفات رسمی اور تعریفات اسمی سے خلاص پایا ہوا ور دامن
وجود اپنا سب سے سمیٹا ہوا ور سب سے ہاتھ کھینچا ہوا ور بدل وجان سب سے قطع امید کیا ہو
اور طالب جمال و جلال حق ہوا ہوا اور فرق درمیان قلندر و ملامتی وصوفی کے یہ ہے کہ قلندر تجرید و
تفرید کامل رکھے اور عادت و عبادت کی تخریب مین کوشش کرے اور ملامتی وہ کہ
عبادت پوشیدہ کرے یعنی نہ تو کوئی نیکی ظاہر کرے نہ کوئی برائی چھپا دے اور صوفی
وہ کہ دل اُسکا اصلا مشغول بخلق نہو اور اُنکے رد و قبول کی طرف التفات نہ کرے اور مرتبہ
صوفی کا دونون سے بلندتر ہے کیونکہ باوجود تفرید و تجرید کے متابع و پیرو حضرت رسول کا ہے
اور قدم بہ قدم حضرت رسولؐ کے رکھتا ہے از برہان و کشف اور ملا سعد شرح گلستان مین
لکھتے ہین کہ قلندر بمعنی درویش و ملے خوار اصل مین قال اندرا تھا بمعنی تخفیف چار دل الف کے
قلندر ہوا اور قصہ اسکا کتاب مثنوی منطق الطیر تصنیف شیخ فریدالدین عطار مین اس طرح پر ہے
کہ ایک غریب ملک عجم مین آیا شہر مین پھرتا تھا ناگاہ دیکھا کہ کئی شخص شراب خوری مین مشغول ہین
غریب کو دیکھ کر اُنمین سے ایک نے کہا اندرآ غریب اندر گیا اور شراب خواری مین مشغول ہوا
اور تمام مال اپنا اس کام مین صرف کیا جب غریب مین پھر آیا دوستون نے پوچھا کہ تجھکو
عجم مین کیا پیش آیا کہنے لگا مین نے کچھ نہین جانا مگر یہ کہ ایک قال اندرآ یعنی ایک نے کہا
اندرآ اور صاحب خیابان بقول میر جمال الدین کے لکھتے ہین کہ قلندر معرب کلندر کا ہے بمعنی
چوب گندہ و ناتراشیدہ اور اسی جہت سے مردم ناتراشیدہ و نا ہموار پر اطلاق کلندر کا
کرتے ہین فقط اور محشی گلستان لکھتے ہین کہ یہ معنی مناسب مقام نہین یہان قلندر سے
مراد وہ ہے جو پابند شرع نہو اور مشرب رندانہ رکھتا ہو اور خراباتی ہو چنانچہ عراقی نے اس بیت مین

یہی معنی مراد لیے ہیں ؎ صنارہ قلندر سزد اربمن نمائی ٭ کہ دراز و دور دیدم رہ و رسم پارسائی
یعنی مشرب رندانہ اور صاحب بہار عجم کہتا ہے کہ اس شعر میں قلندر بمعنی خرابات یا جائے قیام قلندران
بحسب مجازی ہے انتہی قول المحشی مؤلف کے نزدیک یہ معنی جو محشی اور عراقی اور صاحب
بہار عجم نے لکھے نظر بعبارات آیندہ کہ در معدہ جائے نفس و بر سفرہ روزی کس نماند اس مقام سے
کوئی معنی مناسبت نہیں رکھتا بلکہ نظر باصل قلندر کہ اندر آ قلندر مجازاً بمعنی حریص طعام ہے کہ وہ
چاہتا ہے جسقدر کھانا دسترخوان پر ہے سب اپنے پیٹ کے اندر آوے کچھ باقی نرہے
کہ دوسرا کھاوے اور رند و خراباتی پر معنی حریص طعام بخوبی صادق نہیں آتے کیونکہ صاحب [illegible]
رند بمعنی مردم محیل و زیرک و بے باک و منکر و لاابالی و بے قید لکھتا ہے اور وجہ تسمیہ کی یہ لکھی ہے
کہ یہ لوگ منکر اہل قید و صلاح کے ہیں اور خراباتی وہ جو میخانہ و بوزہ خانہ و قمار خانہ وغیرہ میں بیٹھا
اور رہتا ہو لیکن بمعنی مجازی حریص طعام عبارات آیندہ سے مناسبت تام رکھتا ہے قولہ اسیر
بند شکم آن یعنی جو لوگ بندہ شکم ہیں انکو دو شب نیند نہیں آتی ایک اس رات کو کہ زیادہ کھایا ہو
اور پیٹ میں گرانی ہو مارے درد کے لوٹیں اعضا شکنی سے اینٹھیں دوسرے اس رات کو کہ
فاقہ ہو اور خلو معدہ سے مارے بھوک کے تڑپیں قراقر شکم اور بیتابی سے اٹھیں اور
بیٹھیں ترجمہ دانا کھاوین دیر دیر عابد ہیں سیر زاہد بقدر سد رمق جوان تا طبق بڈھا
اسوقت تک کہ ہوئیں عرق عرق لیکن قلندر یہانتک کھاوین کہ نہ معدہ میں رہے
گنجایش ہوا کی نہ دسترخوان پر روزی آدمی کی بیت جو کہ ہو قیدی شکم کا دو شبین [illegible]
کھائے جس شب کو بہت اور گرسنہ جس شب کو ہے ٭ حکمت مشورت با زنان
تباہ است و سخاوت با مفسدان گناہ بیت ترحم بر پلنگ تیز دندان
ستمگاری بود بر گوسفندان ٭ پلنگ ایک جانور ہے دشمن بکریوں کا از قسم [illegible]
اس جگہ مراد ہے درندہ سے ترجمہ مصلحت عورتوں کے ساتھ کہ ناقص العقل ہوتی ہیں
ضائع و تباہ ہے اور سخاوت مفسدوں کے ساتھ کہ فساد کی اعانت ہے بڑا گناہ ہے بیت
درندوں پر ترحم اے برادر ٭ ستم ہے بکریوں کی جان حزین پر ٭ پند ہر کہ دشمن
پیش است اگر نکشد دشمن خویش است بیت [illegible]

و مار بر سر سنگ ﴿ خیره رائی بود قیاس و درنگ ﴿ قوله قیاس و درنگ
قیاس بالکسر و قوس بالفتح دونون مصدر ہین باب ضرب یضرب اور کبھی نصر ینصر سے
قاس یقیس قوسا و قیاسا فهو قایس اندازہ کرنا کسی چیز کا ساتھ کسی چیز یا شئ کے از صراح چونکہ
اندازہ کے واسطے فی الجملہ درنگ ضرور ہی لہذا قیاس اس جگہہ مجازا بمعنی تاخیر مقصود ہو اور لفظ درنگ
عطف تفسیری ہی و گروہے خلاف این مصلحت دیده اند و گفته اند
که در کشتن بندیان تامل اولیٰ تر است بحکم آنکه اختیار باقیست
توان کشت و توان هشت اما اگر بی تامل کشته شود محتمل است
که مصلحتی فوت شود و تدارک مثل آن ممتنع باشد ﴿ مثنوی ﴾ نیک
سهل است زنده بیجان کرد ﴿ کشته را باز زنده نتوان کرد ﴿ شرط
عقلست صبر تیر انداز ﴿ که چو رفت از کمان نیاید باز ﴿ بندی قیدی
کشتن بالضم جان مارنا و بالکسر جوتنا اور بونا اور کاٹنا از برہان ہشتن بکسر بمعنی گذاشتن
و فرو گذاشتن و رہا کردن و آویختن از برہان قوله توان کشت بضم کاف یعنی قتل کرسکتے ہین
یہ معنی ظاہر ہین لیکن بلحاظ اسکے کہ اس کتاب کے اکثر فقرات مسجع و مقفے ہین ہشت بالکسر کا
قافیہ صحیح کشت بالضم نہین ہوسکتا ہان اگر کشت بالکسر کہین تو البتہ قافیہ صحیح ہشت کا ہوسکتا ہی
پس اس مقام مین توان کشت بالکسر بمعنی مجازی بند کرسکتے ہین بنظر اسکے کہ بند ہونے غلہ کے
بند کرنا غلہ کا لوازم کشتکاری سے ہی مناسب مقام اور مناسبت اس لفظ و معنی کی فقرہ آئندہ سے
ظاہر یعنی بندیون کے قتل کرنے مین تامل ضرور ہی اسواسطے کہ اختیار باقی ہی اسکو بند رکھین یا رہائی دین
لیکن اگر بے تامل مار ڈالا جاوے تو احتمال ہی کہ کوئی ایسی مصلحت فوت ہو جسکا تدارک محال ہو تدارک
تلافی عربیہ فیہ غیر محقق بر باعی بلا ہمزہ وصل ہی باب تفاعل سے بمعنی دریافتن چیزے رفتہ را از تعقب
یا بکدیگر رسیدن و بدست آوردن از کشف ممتنع اسم مفعول ہی باب افتعال سے مصدر اسکا
امتناع ہی ممتنع بمعنی محال نیک بمعنی خوب و بسیار از برہان ترجمہ جس شخص کا
دشمن پیش رو ہی اگر وہ اسکو نہ مارے تو خود اپنی جان کا عدو ہی بیت ہاتھ مین سنگ اور
سنگ پہ مار ﴿ گر نہ مارے تو اسپہ عقل کی مار ﴿ اور ایک فرقہ نے خلاف اسکے مصلحت دیکھی

از خیابان قولہ درہم نشود یعنی ناخوش نشود از خیابان قولہ زر کم نشود یعنی قیمت زر کم نہ شود
ترجمہ جو عالم جاہلوں سے بحث کرے چاہیے کہ توقع عزت کی نہ کرے بقول شخصے جواب جاہلان
باشد خموشی اور اگر کوئی جاہل زبان آوری سے کسی عالم پر غالب آوے تو تعجب نہیں کیونکہ وہ مثل
پتھر کے ہے کہ موتی کو توڑتا ہے بیت کیوں نہ بلبل کا بند ہووے دم گر قفس میں ہو زاغ کے باہم
قطعہ سو جفا کھینچے گر اوباش سے عاقل لیکن ناخوشی کیسی کہتے ہیں کہ غصہ ہونا پتھر سے اگر
اگر کاسہ زریں توڑے نہیں قیمت ہو سنگ اور نہ کمی پا سونا حکمت خردمندوں کا

کہ در زمرۂ اجلاف سخن بربندد شگفت مدار کہ آواز بربط با غلبۂ دہل
بر نیاید و بوی عنبر از گند سیر فرو ماند مثنوی بلند آواز نادان گردن
افراخت کہ دانا را بہ بیشرمی بینداخت نمی داند کہ آہنگ
حجازی فرو ماند ز بانگ طبل غازی زمرہ بضم اول و سکون دوم گروہ دم

زمر بضم اول و فتح دوم جمع مصدر ہے باب سمع یسمع سے زمر بفتح یکم و سکون دوم بالمعنی بجانا
یہ مصدر ہے باب نصر ینصر اور ضرب یضرب دونوں سے آیا ہے چونکہ زمرہ و زمر دونوں کے بجانا دلالت
اور یہ ملکہ ذکر ساز و آواز ہے پس ہونا لفظ زمرہ کا اسجگہ خالی از لطافت معنوی نہیں قولہ بلند آواز
یعنی نادان نے شرم و حیا بلند آواز کلہ در از اجلاف بالفتح جمع ہے جلف بالکسر کی یعنی
بد باطن و کمینہ و بے عقل و ستمگار بعضے نسخہ میں بجائے اجلاف کے اوباش ہے قولہ سخن بربندد
یعنی ناطقہ بند ہو جاوے بربط نام ایک ساز کا ہے مشہور اور بعضے کہتے ہیں کہ بربط ساز عود ہے اور
مانند طنبورہ کے ہوتا ہے کاسہ بزرگ اور دستہ کوتاہ از بریان اسمیں تار ریشمی باندھتے ہیں
از قسم رباب سے چھوٹا از مؤید الفضلا غلبہ تحقیق غالب ہونا اور بسیار اور قریب ہے نقارہ و ادا
یعنی افزونی دہل بضم دال و فتح ہا سے ہوز فارسی طبل عربی اطبال و طبول جمع ڈھول ہندی بو فارسی
رائحہ عربی گند بالفتح بو بد سیر فارسی ثوم عربی لہسن ہندی آہنگ بمعنی قصد اور نام سرود کا اور وہ ادا
جو قبل سرود کے کھینچیں اور یہ بمعنی قصد و ارادہ سے ماخوذ ہے کیونکہ قصد نغمات میں کرتے ہیں گیا آہنگ ہے یعنی
قصد کسی نغمہ کا ہے ہندی میں آہنگ کو الاپ کہتے ہیں از غیاث حجاز نام ایک مقام کا ہے جملہ بارہ مقاما
معلوم ہو بسبب قلت گنجائش کے تفصیل اسکی بیچ ہر رادی یعنی راگنی حجاز بزرگ کو کہتے ہیں عراق

مطربان نواء عشاق زنگله بوسلیک **قوله** آہنگ مجازی معنی اسکے واضح کیے گئے علاوہ اسکے آہنگ بمعنی ارادہ اسی کا ہی آہنگیدن سے اور آہنگیدن بمعنی نوشیدن و کشیدن و انداختن بھی آیا ہے پس بنظر ہونے لفظ بیانداخت کے بیت ماقبل میں ہونا لفظ آہنگ کا بیت ثانی میں کہ بمعنی انداختن ہے مستعمل تناسب لفظی اور لطافت معنوی سے خالی نہیں **غازی** عربی میں بمعنی کشتہ و قتل کنندہ کفار اور فارسی میں بمعنی ریسمان باز و بازیگر جسکو ہندی میں نٹ کہتے ہیں از بیان رشیدی و غیاث **ترجمہ** کمینوں اور جاہلوں کے زمرہ میں اگر سبب آنکی کلہ درازی و بلند آوازی کے کسی عالم کا ناطقہ بند ہوجاوے تو اسکا تعجب نہیں کیونکہ ایک آواز ہین و ضعیف بربط کی بہت سے طبل و نقاروں کی صدا سے تو ہین و کشیدن کے ساتھ کان میں کب آوے اور علی ہذا القیاس عنبر کی خوشبو لہسن کی بدبو سے دب جاوے **مثنوی** ہو اکلہ درازی سے جو نادان کسی دانا پر غالب ہوئی بازان بزرگی کیا آواز حجازی کو دبا دے اسکو شور طبل غازی **حکمت** جوہر اگر در خلاب افتد ہمچنان نفیس است و غبار اگر بفلک رسد ہمچنان خسیس است استعداد بے تربیت دریغ است و تربیت نامستعد ضائع خاکستر نسبتی عالی دارد که آتش جوہر علوی است ولیکن چون بنفس خود ہنری ندارد با خاک برابر است و قیمت شکر نه از نی است که آن خود خاصیت وی است **مثنوی** چو کنعان را طبیعت بے ہنر بود پیمبرزادگی قدرش نیفزود ہنر بنمای اگر داری نه گوہر گل از خار است و ابراہیم از آزر **ترجمہ** جوہر و گوہر موتی خلاب بفتح صحیح ہر زنگ کیچڑ آب و گل کہ راہوں میں رہتا ہے جس میں پاؤں پھنس جاوے از برہان و کشف و سراج و جہانگیری و منتخب و رشیدی اور صاحب خیابان و مدار الافاضل نے لکھا ہے کہ خلاب بالکسر و قیل بالفتح آب و گل و سرگین کہ گندہ ہو از غیاث نفیس چیز کہ قیمتی و گران مایہ لطیف و پسندیدہ ہو از منتخب و غیاث خسیس فرومایہ و ناکس چیز زبون از منتخب و کشف و کلید و رشیدی و رنگ استعداد آمادگی یعنی ساختگی و پرداختگی از صراح تربیت پرورش و پروردن از کشف دریغ افسوس

واندوہ و دشوار اس لفظ کو مقام حسرت و تاسف میں کہتے ہیں از زبان غیاث قولہ استعداد
بے تربیت آہ اس جگہ استعداد بمعنی قابلیت مطلق ہے یعنی لیاقت بدون تربیت کے ناقص ہے
پس قابل کو مربی ضرور ہے از خیابان خاکستر فارسی رماد عربی راکھ ہندی نسبت اصل
و نژاد انگشت و صراح جوہر اصل و نژاد و مادہ ہر چیز از برہان اور اصطلاح میں جو چیز بذات
خود قائم ہو اور یہ جوہر بمعنی نفیس ہے اور عرض وہ جو بذات خود قائم نہو بلکہ قیام اسکا بوسیلہ
جوہر کے ہو جیسے لوح و نقش و جامہ و رنگ لوح و جامہ جوہر ہے نقش و رنگ عرض ہے یعنی
قیام نقش کا بوسیلہ لوح کے اور قیام رنگ کا بوسیلہ جامہ کے ہے علوی منسوب بعلو
یعنی بلندی کی قولہ آتش جوہر علوی ست یعنی کرہ نار کی سبب بلندی کے اوپر ہے اس واسطے کہ
آسمان دنیا کے نیچے پہلے کرہ آتش ہے اسکے نیچے کرہ ہوا اسکے نیچے کرہ آب اسکے نیچے کرہ خاک
اور جاننا چاہیے کہ ہر چند اصل خاکستر کی آگ ہے لیکن جب آگ نے صورت ناری زائل اور
خاکستر نے صورت خاکی پیدا کی تو خاکستر قائم بذات خاک ہوئی قولہ ولیکن ہنری ندارد
یعنی خاکستر کہ خوبی و لطافت ظاہری و باطنی بذات خاص نہیں رکھتی پس کثافت میں خاک کے
برابر ہے قولہ قیمت شکر الخ قیمت یعنی ارز و بہا و قدر و مرتبہ قیم بکسر اول و فتح ثانی جمع
از برہان و صراح اور خاصیت یعنی طبیعت و خوے و اثر از منتخب اور وے بمعنی او او یعنی
خود او خود بمعنی ذات از برہان یعنی قدر و مرتبہ شکر کا بسبب نے کے ایسا نہیں کہ وہ معدوم ہو گیا
بلکہ خود اسمیں خاصیت ذاتی ہے کنعان نام ہے حضرت نوح علیہ السلام کے بیٹے کا جسنے کفر
اختیار کیا اور نام عمرو کے باپ کا از غیاث ترجمہ معنی اگر کچھ زمین پر گر پڑے ویسا ہی نفیس
ہے نفاست اسکی گر پڑنے سے زائل نہو غبار اگر آسمان تک پہونچے ویسا ہی خسیس رہیگا
آسمان تک چڑھنے سے باطل نہو محض مادہ لیاقت سے حصول لیاقت بدون تربیت دشوار ہے
اور جو شخص کہ مادہ قابلیت کا نہ رکھتا ہو اسکو تربیت بیکار ہے خاکستر اصل اسکی بلند مرتبہ ہے
کیونکہ کرہ ناری سب عناصر کے کردن سے بالا تر ہے لیکن جو بذاتہ کچھ خوبی و لطافت ظاہری
و باطنی نہیں رکھتی تو کثافت میں خاک کے برابر ہوا اور قدر و منزلت شکر کی بسبب نے کے نہیں
بلکہ خود اسمیں جوہر ذاتی ہے اسی لیے سبکے کام آتی ہے خیابان راجہ بیان لطافت و حلاوت نیا

یگانۂ آفاق ہی جسکو دیکھو وہ اُسکا مشتاق ہی اُسکی خوبی و شیرینی کے آگے گُرد بھی ہی رطب ناشپاتی ہی تلخی زہر کی اسی سے جاتی ہی قند مصری حلوا سوہن حلوا مغزی جوزی حبشی دودھیا لڈو پیڑا برفی کھجلا ٹکیہ جھجھلا جلیبی امرتی گلاب جامن نان خطائی تاج خانی اور اقسام کی مٹھائیان اسی سے بناتے ہین شادی مین دولھا دُلھن کے مُنھ سے لگاتے ہین ایام صحت مین تو سب اسکو پیتے کھاتے ہین بیماری مین دوا کے ساتھ پلاتے ہین حتی کہ مرتے وقت جان کندن مین دانت بیٹھ گئے ہون تو اُٹھا کر مصری کھلاتے ہین للمؤلفہ اب آگے نہین تاب بیان کی نہ رقم کی ؎ لکھنے مین لپٹتی ہین زبانین بھی قلم کی ۔ الغرض بدون جوہر ذاتی کے اصل کی صفت کچھ کام نہین آتی شہتوت جو کنعان نے ہنر تھا اور بد انجام ۔ پیمبر زادگی آئی نہ کچھ کام ۔ ہنر دکھلا جو رکھتا ہو نہ گوہر ۔ ہی گل کانٹے سے آذر سے پیمبر ۔ **حکمت مشک آن ست کہ ببوید نہ آنکہ عطار بگوید دانا چون طبلۂ عطار ست خاموش و ہنر نماے و نادان چون طبل غازی بلند آواز میان تہی و یافہ درای قطعہ عالم اندر میان جاہل را مثلے گفتہ اند صدیقان ۔ شاہدا اندر میان کوران ست ۔ مصحفے در سرای زندیقان ۔** مشک بالضم و بالکسر دونون صحیح کیونکہ اہل فارس بکسر میم اور اہل ماوراء النہر بضم میم کہتے ہین اور مسک بالکسر و سین مہملہ اُسکا معرب ہی از رشیدی و بہار عجم و غیاث لیکن صاحب برہان قاطع بکاف فارسی لکھتا ہی زبان ہندی مین اسکو کستوری کہتے ہین بوید صیغہ مضارع ہی بوئیدن سے اور بوئیدن عرفاً بمعنی بو کرنا او متعدی ہی معروف مگر اس فقرہ سے ظاہر کہ لازم بھی آیا ہی اور بھی لفظ بو کہ بمعنی بو دہندہ آیا دلیل ہی کہ بمعنی لازم ہوا از خیابان بعضے نسخہ مین خود ببوید ہی طبلہ صندوقچہ کوچک از غیاث عطار خوشبو فروش اور فارسی مین بمعنی دوا فروش از کشف و مؤید **طبل غازی** صاحب خیابان لکھتا ہی کہ مراد طبل غازی سے وہ طبل ہی کہ امرا و سلاطین رکھتے ہین کہ وہ بہ نسبت اور طبلون کے زیادہ بلند آواز ہوتا ہی غازی سے رسن باز نہ سمجھنا چاہیے کیونکہ رسن باز ڈھول رکھتے ہین نہ طبل بس شارح فاضل نے جو بمعنی رسن باز لکھا درست نہین ہی **اقول** شارح فاضل کا قول نادرست نہین کیونکہ منتخب اللغات مین قوم ہی کہ طبل نقارہ ہی جسکو بجاتے ہین اور اُسکے ایک طرف چمڑا لگاتے ہین اور کبھی دونون طرف

لگاتے ہین اس کلام سے معلوم ہوا کہ طبل نقارہ اور ڈھول دونون کو کہتے ہین کیونکہ دونون طرف چمڑا نقارہ مین نہین لگاتے بلکہ ڈھول مین یافہ بمعنی سخنان ہرزہ و بیہودہ و سردر گم و پریشان و ہذیان و فحش و یاوہ و گم شدہ و ناپدید گشتہ از برہان درا صیغہ امر کا ہی کہ بمعنی اسم فاعل بھی مستعمل ہی مصدر اسکا درائیدن بمعنی گفتن و آواز کردن از مؤید اور بمعنی زنگ جرس و گفتگو اور ماضی گفتن سے یعنی گفت اور امر گفتن کا یعنی بگو اور امر درآمدن کا یعنی بدرون آے و سرکنندہ سخن و سخن سر کردن و بمعنی نہایت آہنگ آن جیسے کوعربی مین طرفہ کہتے ہین انتہی برہان یافہ درا بمعنی زیادہ گو و دلوچ گو و ہرزہ گو و بیہودہ گو و ہرزہ درا سے از برہان صدلق بفتح دوست و دوستان مفرد و جمع مذکر و مؤنث مستعمل اور صدلق بکسر صاد و تشدید دال بسیار راست گو از منتخب شاہد حسین و خوبصورت و خوش نما زندیق بفتح معرب زندیک بروزن نزدیک جو شخص کہ اوامر و نواہی کتاب زند و پازند پر عمل کرے بعضے کہتے ہین زند متن ہی اور پازند اسکی تفسیر اور بعضے بالعکس اور بعضے کہتے ہین دونو کتاب آئین آتش پرستی مین ہین تصنیفات ابراہیم زردشت سے اور وہ حکیم تھا منوچہر کی نسل سے شاگرد افلاطون حکیم کا بعد تحصیل علم حدود سیلان مین ایک پہاڑ پر گوشہ نشین ہوکر ریاضت مین مشغول ہوا اور ایک کتاب تصنیف کرکے اسکا نام زند رکھا جب گشتاسپ کی ایام سلطنت سے تیس برس گذرے تو پہاڑ سے اترا اور لباس آتش پرستی پہن کر گشتاسپ کے پاس گیا اور دعوی پیغمبری کا کیا گشتاسپ نے واسطے امتحان صدق و کذب دعوی پیغمبری کے علما کو بلایا انھون نے معجزہ طلب کیا اسنے کہا تانبے کو گداختہ کرکے میرے سر پر ڈالو چنانچہ انھون نے ویسا ہی کیا جو اسنے ایک دوا دافع ضرر آتش طیار کرکے لگائی تھی اسکو زیادہ آزار نہ پہونچا گشتاسپ اور اسفندیار اسکی ملت مین آئے مذہب آتش پرستی اور کیش گبری اسی سے پیدا ہوا اور وہ دو معبود کا قائل ہوا ایک یزدان فاعل خیر دوسرا شیطان فاعل شر اور بقول ایک جماعت کے تیسرے سال ایام حکومت گشتاسپ مین وہ کہ ایک ملحد کا خادم اور مبروص تھا ظاہر ہوا اہل فلسطین نے بسبب اسکی دروغ و خیانت کے اسکو شہر بدر کیا آخر اسنے آذربائجان مین آکر دین مجوسی احداث کیا اور بعضے کہتے ہین کہ وہ رہنے والا آذربائجان کا تھا نام اصلی اسکا ابراہیم ایک پیغمبر کی شاگردی کی تھی علم نجوم کو خوب جانتا تھا مدت تک مسافرت کی حکماے مصر و شام و روم و ہند کی صحبت مین رہا اور اسنے

نیرنجات و طلسمات سیکھا اور ایک کتاب زبان فارسی مین تصنیف کر کے ابستا اُسکا نام رکھا
کوئی شخص اُسکو نہ سمجھتا باوجودیکہ جاماسپ اکابر حکماے فارس سے ہی اکثر لغات اُس کتاب کے
نہ جانتا اور وہ دعوی کرتا تھا کہ کتاب خدا اُسکو بتوسط پیغمبر پہنچی ہی کوئی نہین سمجھتا بعد اسکے اُس کتاب کی تفسیر لکھی
اوسکا نام زند رکھا پھر اُس تفسیر کی تفسیر لکھی اُسکا نام پازند رکھا آخر الامر بلخ مین جا کر گشتاسپ کو اپنے دین کی دعوت
کی معجزہ اپنا آگ کا ہاتھ مین لینا اور آگ مین جانا لوگون کو دکھایا گشتاسپ اُس سے گرویدہ ہوا اور
کتاب زند و پازند کو جو بزعم فارسیان بطریق وحی زردشت پر نازل ہوئی بارہ ہزار گاے کی
پوست منقش بطلا و لاجورد مین لکھکر قلعہ استخر مین مدفون کیا اور بعضے کہتے مین کہ نوشیروان
کے زمانہ مین وہ کتاب منسوخ ہوئی اور دوسرے کہتے ہین کہ زردشت بزبان سریانی نام حضرت
ابراہیم پیغمبر علیہ السلام کا ہی اور بروایت دیگر زردشت و برزین دونون پیشوایان ملت ابراہیم
علیہ السلام کے تھے والعلم عند اللہ از برہان جامع بیان لغت زارتشت اور صاحب منتخب و غیاث اللغات
لکھتا ہی کہ زندیق قائل ہی دو صانع کا نور و ظلمت نور سے یزدان اور ظلمت سے اہرمن تعبیر کرتا ہی
اور جو کہ ایمان بخدا و آخرت نرکھتا ہو اور جو کہ ایمان ظاہر کرے اور باطن مین کافر ہو اور بعضے کہتے ہین
زندیق معرب ہی زن دین کا یعنی عورتون کا دین رکھتا ہی یعنی دین اُسکا مثل دین عورتون کے
بے اصل ہی اور صحیح یہ کہ زندیق معرب زندی کا ہی یعنی وہ شخص جو کتاب زند کا معتقد ہی موافق قاعدہ
تعریب کے قاف کو آخر مین زیادہ کیا جو کہ وزن فعلیل بالفتح کلام عرب مین نہین آیا لہذا حرف
اول کو کہ زاے معجمہ ہی کسرہ دیا اور صاحب خیابان لکھتا ہی کہ زندیق معرب ہی زندیک کا بکاف تازی
اور زندیک مرکب ہی زند اور یاے نسبت اور کاف تصغیر سے مجازاً بمعنی بیدین و از دین برگشتہ
و مختلف المذہب پر اطلاق کیا جاتا ہی ترجمہ خوبی مشک کی یہ ہی کہ آپ خوشبو کرتی ہی
نہ یہ کہ مثل بادفروشون کے مدح و ثنا اُسکی عطار کہے دانا ہی مثل صندوقچہ خوشبو فروش
ظاہر مین خموش باطن ہنر سے مالا مال کھلے تو اہل مجلس کو کردے نہال اور نادان ہی جیسے باجا و شادیانہ کا
ڈھولنا یا نٹون کا ڈھول کان کے چیلے اڑا دے ایسا نکلے جیسا ناس بول باطن ہنر سے خالی اور
ظاہر نہایت ہیچ و لچر قطعہ حق مین عالم کے اور جاہل کے ٭ کہگئے ہین مثل یہ صدیقان ٭
خوبصورت ہو جیسے اندھون مین ٭ یا کہ قرآن بیان زندیقان ٭ پند دوستے را کہ

بعمرے فراچنگ آرند نشاید که بیکدم بیازارند **بیت** سنگے بچند سال شود
لعل پارهٔ زنهار تا بیک نفس نشکنی بسنگ **قوله** فراچنگ آه
فراچنگ آوردن کنایہ ہے ہاتھہ آنے سے از برہان لعل معرب ہے لال کا بمعنی جو چیز سرخ ہو عموماً
جوہر سرخ قیمتی معروف خصوصاً از برہان و رسالہ معربات اور لال ہندی و فارسی مین مشترک ہے
یا تصرف فارسیان عربی دان کا ہوا از سراج اور میر صدر الدین محمد جواہر نامہ سے لکھتا ہے کہ معدن
لعل کا مخفی تھا عباسیون کے اوائل ایام سلطنت مین ارض ختلان مین کہ مضافات بدخشان
سے ہے اور نام اسکا کولاب مشہور لوگ وہان کے حُسن سے معمور ایکبار زلزلہ عظیم آیا اور کوہ سکنان
شق ہوگیا کان لعل کی پیدا ہوئی اور لعل شہر بدخشان سے نہین نکلتا بلکہ دوسرے معادن سے
لاکر بدخشان مین بیچتے ہین اسی جہت سے لعل بدخشان مشہور ہے اسکے اقسام بہت ہین رمانی
و پیازی و تمری و لحمی و عنابی و لائی واد ریسی و دوشابی اور لعل پیکانی و لعل عقربی و لعل قطبی
نگینہ دار ہوتا ہے از غیاث **ترجمہ** جو دوست کہ مدت العمر مین ہاتھہ آئے ہرگز لائق نہین
کہ ایکدم مین اسکو آزردہ کرے ستائے **بیت** پتھر ہو برسون مین کہین لعل بے بہا پھر مت توڑ
سنگ سے یہ مرا ان لے کہا **حکمت** عقل در دست نفس چنان گرفتار ست
کہ مرد عاجز در دست زن گربز **بیت** در خرمی بر سرا ببند
که بانگ زن از وی برآید بلند گربز بضم کاف فارسی و سکون رای مہملہ وضم
بای فارسی و سکون زاء ترجمہ بروزن ہرمز مکار و تحیل و دلیر اور بکسر ثالث بھی آیا ہے از
برہان معرب اسکا جُربُز بضم جیم و بای تازی از منتخب **قوله** در خرمی آه خان آرزو لکھتے ہین
کہ اکثر نسخون مین یون ہے در خرمی بر سرائے به بند معنی اسکے یہ ہونگے کہ جس گھر مین زن گربز ہو
اُس گھر مین خرمی کو راہ نہ دے اور ایسا کرے کہ خرمی اُس گھر مین راہ نپا دے یہ معنی خالی تکلف سے
نہین لیکن واضح یہ ہے کہ در خرمی بر سرائے ست بنا یعنی جس گھر مین عورت بلند آواز ہو اور آواز اسکی
باہر آوے وہان خرمی اور خوشدلی نہو یہ کلام خان مرحوم خالی قوت سے نہین واقعی در صورت
جنگ و ناموافقت درمیان زن و شوہر کے خوشوقتی و شادمانی کو وہان کب گنجائش ہے **ترجمہ**
عقل اسطرح گرفتار ہے ہاتھہ مین نفس امارہ کے جیسے مرد عاجز و مغلوب گرفتار ہو ہاتھہ مین زن مکارہ کے

ہوسکتا ہو کہ بجاے سباح کے شکانج بکسر شین معجمہ و کاف تازی مفتوح بنون زدہ اور آخر مین
جیم مخفف شکنجہ کا بمعنی عذاب رہا ہو اور مرکز کاف کا قلم نساخ سے رہ گیا ہو اس سبب سے
سباح مشہور ہو جاتا ہی اس صورت مین تقدیر اس مصرع کی یون ہوگی کہ ملک و دولت نادان را
بہر و جنگ شکنجہ عذاب است یعنی نادان کے واسطے ہونا ملک و دولت کا بوجہ سرکشی رعایا
خواہ غنیم کے باعث عذاب جان و قہر الٰہی ہی ہمچنین رائے ناصائب مکر و فریب
و افسون ہو اور قوت بے رائے صائب کے حماقت و جہالت و جنون ہی یعنی بے
تمیز و عقل ہی زیبا پیش جہانبانی ، خدا کا قہر نادان پہ مملکت رانی حکمت
جوانمردے کہ بخورد و بدہد بہ از عابدے کہ بہرد و بنہد جوانمرد
کنایہ ہی کریم و سخی و بخشندہ و صاحب ہمت سے اور نام ہی قصابون کے پیر کا از برہان
قولہ بہرد و بنہد لفظ بہرد صیغہ مضارع ہی بردن کا بمعنی ربودن و یافتن اور بنہد مضارع ہی نہادن کا
بمعنی رکھنا اور چھوڑنا ترجمہ وہ سخی کریم جو کھاوے اور کھلاوے بہتر ہی اُس عابد سے
جو مال پاوے لیکن نہ خود کھاوے نہ کسیکو کھلاوے بلکہ دوسرون کے واسطے چھوڑ جاوے
پسند ہر کہ ترک شہوت از بہر قبول خلق داد است از شہوت
حلال در شہوت حرام افتاد است بیت عابد کہ نہ از بہر خدا
گوشہ نشیند بیچارہ در آئینہ تاریک چہ بیند ترک بفتح اول
و سکون ثانی بمعنی کذاشتا و چھوڑنا از برہان و بمعنی گذشتن و کردن و دادن و گرفتن کے
مستعمل از خیابان شہوت بالفتح آرزو و شوق نفس بطرف حصول لذت و منفعت از
بہار العجم اور سروری و کشف مطلق آرزو و خواہش خواہ آرزو و مطعام ہو خواہ آرزو ہے جماع از شمسی و غیاث
اس جگہ مراد لذتہاے مباح سے از خیابان الٹیمہ ترجمہ تارک کنایہ ہوول جلد ہونت سے
ترجمہ جو کوئی لذات مباح کو بغرض محبت خلق کے چھوڑ دیوے خواہش حلال سے
چھوٹ کر آرزوے حرام مین پڑیگے بیت مکاری سے جو کنج عبادت مین در آوے
کب ہشدہ دل مین اسے حق نظر آوے حکمت اندک اندک خیلے شود و قطرہ
قطرہ سیلے گردد یعنی آنکہ دست قدرت ندارد سنگ خردہ نگاہ

نمیدارد تا بوقت فرصت دمار از دماغ خصم برآرد * مصرع * قطر
علی قطر اذا اتفقت نہر و نہر الی نہر اذا اجتمعت بحر * بیت * اندک
اندک بہم شود بسیار * دانہ دانہ است غلہ در انبار * اندک بکسر فارسی
نبذ و نتر و قلیل عربی تھوڑا ہندی خیل بے وجیل ذھیر و زیادہ عربی بسیار و فراوان
و بیش فارسی بہت ہندی قطرہ عربی چکہ بفتح جیم فارسی و کاف مشدد و بوچہ بضم
یاے تحتانی و سکون واو و جیم تازی بر وزن چوچہ فارسی بوند ہندی سیل و سیلان
عربی توجہ بفتح تاے فوقانی فارسی سیول بضم شین جمع مصدر ہے باب ضرب یضرب سے
بہنا پانی ہندی وہ پانی جو کثرت بارش سے بہت زور سے بہے چنانچہ از بہار و رشیدی و سراج
و صراح و غیاث قدرت توانائی دستگاہ تمرد سرکشیدہ دمار بفتح بمعنی ہلاک دم
و نفس و دود و دخان از بہار و مؤید دماغ بفتح عربی مغز سر فارسی بھیجا ہندی اطبا
لکھتے ہیں کہ محل روح نفسانی ہے از غیاث قولہ قطر علی قطر الخ صاحب خیابان بقول شارح فاضل
لکھتا ہے کہ ضمیر اتفقت کی تاویل ہے لیکن ضمیر تانیث اجتمعت کی جو کہ بجانب نہر کے راجع ہے تردد سے
خالی نہیں اس جہت سے کہ نہر مذکر ہے اور چونکہ جنس بمعنی جمع کبھی آیا ہے چنانچہ صراح میں تصریح کی ہے
اس صورت میں ارجاع ضمیر مؤنث نظر بمعنی جمع درست ہو سکتا ہے اگرچہ اس جگہ معنی جمع کے
مراد نہیں اور بعضے نسخہ میں قطرۃ علی قطرۃ ساتھ زیادتی تاے فوقانی کے واقع ہے انبار
بالفتح ڈھیر غلہ کا جسکو ہندی میں ادکا نون کہتے ہیں اور وہ مکان جس میں غلہ کو رکھیں
ترجمہ تھوڑا تھوڑا ہو زیادہ بے شمار * قطرہ قطرہ ملکر ہوے بے شمار * یعنی جو کوئی
قوت توانائی نہیں رکھتا ہے سنگریزے جمع کر کے گھات میں رہتا ہے تا وقت فرصت دشمن کے
دماغ سے دھواں نکالے * بیت * قطرہ قطرہ ملکے ہے چلتی ہے نہر * نہریں ہوں جب جمع ہو جاتا
بحر * تھوڑے تھوڑے سے بہت ہوے بے بہرہ * دانہ دانہ غلے سے ہو جاے ڈھیر * حکمت
عالم را نشاید کہ سفاہت از عامی بحلم درگذراند کہ ہر دو طرف را
زیان دارد و ہیبت این کم شود و جہل آن مستحکم * بیت * چو با سفلہ
گوئی بلطف و خوشی * فزون گرددش کبر و گردن کشی * سفاہت

الیکم یا بنی آدم ان لا تعبدوا الشیطان ** بیت ** بقول دشمن پیمان دوست
بشکستی ** ببین کہ از کہ بریدی و با کہ پیوستی ** حمایت وحراست بالکسر
نگاہبانی کرنا از منتخب ** قولہ ** جان الخ یعنی جبتک سانس کی آمد ورفت جاری ہی
جان باقی ہی والا جان فانی ہی دنیا عبارت ہی اس جہان فانی سے اور معنی اصلی اُسکے
زن بسیار نزدیک شوندہ مشتق ہی دنو بمعنی قریب ہے کیونکہ قریب تر ہی طرف آدمی کے نسبت
عقبیٰ کے یا بمعنی زن سخت وخسیس وناکس اس صورت مین دنیا مونث ہی ادنی کا مشتق
دنارت سے بمعنی ناکسی وزبونی از شرح مقامات حریری وسروری ومدار جاننا چاہیے کہ الف
لفظ دنیا کا بخلاف الف لفظ عقبیٰ وضربیٰ ونصریٰ وغیرہ کے برسم خط عربی وفارسی بشکل الف
اس قاعدہ سے لکھتے ہین کہ ایسا الف جو بعد یاے تحتانی کے واقع ہو بشکل الف لکھنا چاہیے
جیسا کہ لفظ علیا وغیرہ مین ہی مگر لفظ یحیی مین علما سا تھ یاے تحتانی کے لکھتے ہین از غیاث
** قولہ ** دنیا وجود سے میان دو عدم شارح نور اللہ لکھتے ہین کہ الوجود بین العدمین عدم
کما ان الطہر بین الدمین دم یعنی وہ وجود کہ درمیان دو عدم سابق ولاحق کے ہو بسبب
اسکے کہ دو طرف سے مغلوب ہی حکم عدم کا رکھتا ہی جسطرح طہر بین الحیضین ہر چند بظاہر
طہر ہی لیکن حیض کا حکم رکھتا ہی اور صاحب سروری لکھتا ہی کہ عدم سابق کو قدیم اور عدم
لاحق کو حادث کہتے ہین ** قولہ ** بقول دشمن اس جگہ دشمن مضاف اور لفظ خدا اُسکا مضاف الیہ
محذوف ہی ** ترجمہ ** جان ہی سارے ہین ایکدم کے اور دنیا وجود ہی بیچ مین دو عدم کے
جو لوگ دین کو عوض دنیا کے بیچین بڑے خر ہین اور پورے احمق یوسف سے عزیز کو
بیچین تو وہ بے تمیز وبد اختر ہین اور مثل حیوان مطلق چنانچہ دین فروشون و دنیا ن
پرستون کے حق مین خداوند تعالی سیپارہ ہیتیسوین سورہ یس مین فرماتا ہی جسکا ترجمہ یہ ہی
کہ آیا نہ عہد وپیمان لیا تھا مین نے تمسے اے بنی آدم کہ اطاعت کرو تم شیطان کی وہ تمھارا
دشمن ظاہر ہی ** بیت ** عدو کے کہنے سے پیمان دوستی توڑا ** ہزار حیف تو کس سے ملا
کسے چھوڑا ** حکمت ** شیطان با مخلصان بر نیاید وسلطان با مفلسان
** مثنوی ** وامش مدہ آنکہ بے نمازست ** گرچہ دہنش ز فاقہ باز ست

گر قرض خدا بسے گذارد ٭ از قرض تو نیز غم ندارد ٭ امروز دو مردہ پیش
گیرد مرکن ٭ فردا گوید ترے از اینجا برکن ٭ مرکن بکسر اول و سکون ثانی و
فتح ثالث تغار و لگن از غیاث مخلص بکسر لام دوست خالص کہ دوستی و محبت کو اسنے
ریا سے خالص کرے از منتخب قولہ امروز الخ یہ بیت نسخہ سروری وغیرہ مین نہین ہی اور
محشی اسکی شرح مین لکھتا ہی کہ دو مردہ یعنی بقدر دو کس و مرکن بکسر اول و فتح ثالث فارسی مین
بمعنی لگن و تغار اور ترے از اینجا برکن کنایہ ہی چشم اکھاڑنے سے یعنی تارک الصلوۃ ولگن
طعام وقت حاجت قرض لیوے اور وقت باز طلب تقاضا کے کچھ نہ دیوے اور فحش کہے
ترجمہ شیطان بہتر آوے مخلصون سے اور سلطان مفلسون سے ٭ مثنوی مستا
قرض دے بے نمازیون کو ٭ کو فاقہ سے انکا منہ کھلا ہو ٭ جو قرض خدا بجا نہ لاوے ٭ وہ
قرض ترا نہ دے جو پاوے ٭ لیوے تو ہزارون کھا کے قسمین ٭ پر دینے کو وہ دکھاوے پشمین ٭
حکمت ہر کہ در زندگی نانش نخورند چون بمیرد نامش نبرند لذت انگور بیوہ
داند نہ خداوند میوہ یوسف صدیق علیہ السلام در خشک سال سیر
نخوردے تا گرسنگان را فراموش نکند ٭ مثنوی آنکہ در راحت و نعم
زیست ٭ او چہ داند کہ حال گرسنہ چیست ٭ حال درماندگان کسے داند ٭
کہ باحوال خویش درماند ٭ قطعہ ایکہ بر مرکب تازندہ سواری ہشدار ٭
کہ خر خارکش سوختہ در آب و گل ست ٭ آتش از خانہ ہمسایہ درویش
مگیر ٭ کانچہ بر روزن او میگذرد دود دل ست ٭ قولہ نامش نبرند یعنی لوگ
اسکا نام خیر کے ساتھ نہ لین بلکہ گالیان دین بیوہ و میوہ بکسر و بفتح دونون آیا ہی شرح
سکندر نامہ خان آرزو و بہار عجم اور موید الفضلا مین ہی کہ بیوہ بفتح یکم و سوم لاریون کا کہنا ہی
کہ پھل خشک آب زدہ سے دھوپ مین پکاتے ہین لیکن بسبب ذکر انگور کے یہ معنی اس مقام مین
چسپان نہین اور صاحب برہان قاطع و مدار الافاضل لکھتا ہی کہ بیوہ و بیوہ بکسر صحیح ہی
صدیق بسیار راست گو تنعم مصدر ہی باب تفعل سے بمعنی ناز و نعمت کے ساتھ پرورش
پانا از منتخب ہش بالضم مخفف ہی ہوش کا بمعنی زیرکی و آگاہی و شعور و عقل و فہم و فراست

از زبان سوختہ بمعنی مصیبت رسیدہ از زبان ترجمہ جسکی زندگی مین عمر بادوستان
اُسکی روٹی نہ کھاوین جب مرجاوے تو بخیر وخوبی اُسکا نام زبان پر نہ لاوین بلکہ اتفاقاً ذکر آجاوے
تو کہین جانے بھی دو کس خبیث خناس کا نام لیتے ہو شیطان کے حوالے فی النار والسقر
خس کم جہان پاک ع عالمے را شاد کردہ آفرین بر مردنش ✽ خوب ہوا مرا دوکنک مرگیا
ابلیس کا نور نظر گیا واقعی لذت وحلاوت انگور کی جانے بیکس بیوہ نہ صاحب میوہ حضرت یوسف
علی نبینا وعلیہ السلام جب دونون مصر مین قحط پڑا کبھی سیر ہو کر کھانا نہ کہاتے تو نوشش اسواسطے
کہ بھوکھون کو نکین فراموش مثنوی عیش وراحت مین جو ہمیشہ رہا ✽ کب وہ بھوکھون کا حال
سمجھ وہ جانے کیا ✽ درد دل عاجزون کا وہ سمجھے ✽ جو کہ درماندہ خود رہا ہووے ✽ قطعہ
تازی گھوڑے پہ چڑھا ہی تو بہت رہ ہشیار ✽ رہے خر ہیمہ کش آفت زدہ چپلے مین پھنسا
گھر سے ہمسایہ درویش کے تو آگ نہ لے ✽ اُسکے روزن سے جو نکلے ہے دھوان ہے دل کا سینہ
درویش ضعیف حال را در تنگی خشک سال مپرس کہ چونی الا بشرط
آنکہ مرہم بر ریشش نہی ومعلومے پیشش قطعہ خرے کہ بینی بار
بگل درافتادہ ✽ بدل بروشفقت کن ولے مرو بسرش ✽
و چو رسیدی بپرسیدیش کہ چون افتادہ میان بہ بند وچو مردان بگیر دنب خرش
خشک سال وہ سال جسمین پانی نہ برسے اور قحط پڑے از بہ ایں معلوم دانستہ شدہ
و آگاہی اور فارسی مین بمعنی چیز درہم و دینار مستعمل ہوا ہو گوید وکشف اور فارسی مین لفظ
معلوم بمعنی زر اس جہت سے مستعمل ہو کہ بسبب زیادتی شہرت کے حاجت نام لینے کی نہین
جیسے لفظ یقین بمعنی مرگ از خیابان جیسے ایام معلومات کنایہ دہہ اول ذی الحجہ سے از سراج
اور جو صاحب خیابان لکھتا ہو کہ لکھنا شارح ناظم کا لفظ معلوم کو بمعنی ذخیرہ بے اصل ہو
مدار الافاضل وغیاث اللغات مین بمعنی ذخیرہ موجود شفقت بفتحتین مہربانی از مؤید وسراج
بفتح یکم وسکون دوم مہربانی کرنا از کشف اور خان آرزو لکھتا ہو کہ شفقت بفتحتین بمعنی ترس
بیم اور بمعنی مہربانی مجازاً مستعمل اور محشی لکھتا ہو کہ یہ قول ابن درید و ابن فارس ہو کہ اشفقت
و شفقت بیک معنی ہو مگر اہل لغت اسکے منکر ہین اور کہتے ہین کہ شفقت بمعنی مہربانی

اور اشفاق بمعنی ترسانیدن اور اس خاصیت کو ابتدا کہتے ہین چنانچہ کتب صرف مین مذکور ہی
قولہ دنب خرش بعضے نسخہ مین بجاے ذُنب کے دُم ہی اور دُنب بضم دال مہملہ و سکون نون
بمعنی دم و دنبالہ برہان و مؤید مین مرقوم جسکو عربی مین ذَنَب بفتحتین ذال معجمہ و نون کہتے ہین
اس جگہہ ذنب صحیح کیونکہ دم بسکون میم یا بکسرہ میم بطور اضافت کی صورت مین مصرع بن سکتا
ہوتا ہی ترجمہ درویش ضعیف الحال کو ایام قحط مین مت پوچھ کہ تو کیونکر اور تیرا کیا حال ہی
مگر اس شرط پر کہ اُسکے زخم دل پر احسان کا مرہم رکھے اور اُسکے آگے دینار و درہم قطعہ
جو خر لیا ہوا چہلے مین تو پہنسا دیکھے ؛ گر اُسپہ دل سے محبت اور اُسکے پاس نجا ؛ جو پوچھا جاے
یہ کیونکر گرا تو باندھ کمر ؛ مثال مردون کے اور تو اُسکو دُم پکڑ کے اُٹھا ؛ حکمت دو چیز
محال عقل ست خوردن بیش از رزق مقسوم و مردن پیش از وقت معلوم
قطعہ قضا دگر نشود ور ہزار نالہ و آہ ؛ بکفر یا بشکایت بر آید از دہنی ؛
فرشتہ کہ وکیل ست بر خزائن باد ؛ چہ غم کند کہ بمیرد چراغ پیر زنی ؛
محال بالضم امر نابودنی و ناممکن از منتخب و غیاث اور محال دو قسم ہی محال عقلی و محال
عادی محال عقلی وہ جسکا وجود عقلاً ممتنع ہی جیسے وجود مصنوع بے وجود صانع یا وجود روشنی
روز بے وجود آفتاب اور محال عادی وہ جسکا وجود عقلاً ممکن ہی مگر بعادت جاری نہین
رزق مقسوم وہ روزی جو قسام ازل نے ہر مخلوق کے واسطے تقسیم و مقرر کی اور
لوح محفوظ پر ثبت ہوئی کمی و بیشی اُسمین ممکن نہین وقت معلوم کنایہ ہی ساعت مرگ سے
کہ اسمین بھی تقدیم و تاخیر ممکن نہین چنانچہ کلام اللہ مین آٹھوین سیپارہ سورہ اعراف
مین یہ آیہ ناطق ہی لکل امة اجل فاذا جاء اجلهم لا یستأخرون ساعة ولا یستقدمون
یعنی واسطے ہر فرقہ کے وعدۂ موت ہی پس جسوقت پہونچے اُن لوگون کا وعدۂ موت نہ
ایک ساعت اُسمین تاخیر ہوگی نہ ایک ساعت تقدیم قضا وہ حکم الٰہی ہی جو مخلوقات کے
حق مین دفعتاً واقع ہوا اور قدر وہ جو موافق حکم قضا بتدریج عرصہ ظہور مین آوے لہذا قضا کو
امر کہتے ہین اور قدر کو مامور اور لطائف مین لکہا ہی کہ فرق درمیان قضا و قدر کے یہ ہی کہ قضا
حکم ازلی ہی مرتبہ تفصیل مین اور کبھی لفظ قضا بمعنی ادا و اداء حق بھی آیا ہی از غیاث اللغات

اور صاحب مؤید الفضلا لکھتا ہے کہ قضا مرتبۂ اجمال ہے اور قدر مرتبۂ تفصیل ہے قولہ کسل
وہ جسنے کوئی کام چھوڑ دیا جاے از منتخب و کشف اس جگہ وکیل بمعنی متوکل ہے از خیابان
یعنی وہ شخص جو کام کسیکا اپنے اوپر لیوے قولہ فرشتہ کہ وکیل است یعنی حضرت میکائیل علیہ السلام
جو خزانہ ہوا پر موکل و معین ہیں ترجمہ دو چیز محال عقلی ہے زیادہ رزق مقسوم سے کھانا
اور پیش از ساعت معین موت کا آنا و مرجانا قطعہ ترجمہ نہ حکم قضا گو ہزار بار داد
کرے بکفر کوئی یا بشکوہ داد و بلا ؛ فرشتہ دار ہوا ہیں اگرچہ میکائیل ؛ بجھے جو چراغ ضعیفہ
تو اسکو کیا پروا ؛ سنذای طالب روزی بنشین کہ بخوری وای مطلوب
اجل مرو کہ جان نبری قطعہ جہد رزق ار کنی و گر نکنی ؛ برساند خدای عزوجل ؛
ور روی در دہان شیر و پلنگ ؛ نخورندت مگر بروز اجل ؛ قولہ بنشین
صیغہ امر کا ہے نشستن سے اور نشستن بمعنی بیٹھنا اور رہنا دونوں آیا ہے از بہار قاطع
قولہ ای طالب روزی بنشین کہ بخوری یہ مضمون بظاہر منافی مضمون اس قطعہ
حکایت ہشت زن کے ہے صلہ رزق ہر چند بیگمان برسد ؛ شرط عقل است جستن
از درہا ؛ گرچہ کس بے اجل نخواہد مرد ؛ تو مرو در دہان اژدرہا ؛ لیکن درحقیقت اس جگہ
نشستن بمعنی ماندن و بودن مقصود اور لفظ متوکل محذوف ہے اور توکل بمعنی انجام کار
خود بخدا سپردن و بحضرت مسبب الاسباب توجہ نمودن از غیاث اللغات اور اعتراف
بعجز و اعتماد بر غیر خود کردن صراح میں موجود اور توکل کے یہ معنی نہیں کہ تلاش روزی سے
ہاتھ کھینچ لیوے بلکہ یہ معنی ہیں کہ تلاش روزی میں مصروف ہو کر حصول اسکا متعلق
بافضال الٰہی سمجھے اور بدون فضل الٰہی کے محض اپنی سعی و کوشش کو وسیلہ حصول
روزی کا نہ جانے یعنی ای طالب روزی خدا پر متوکل رہ اور یقین کر کہ وہ تجھکو روزی
پہونچا دیگا اور تو رزق مقسوم کھا دیگا مطلوب اجل مراد ہے نفس انسان سے کہ بمصداق
آیۂ کریمہ کل نفس ذائقۃ الموت ہر شخص کو ایکدن مرنا ہے قولہ مرو یعنی در تہلکہ مرو بمصداق آیہ
لا تلقوا بایدیکم الی التہلکۃ قولہ جان نبری یعنی جان بسلامت نبری حاصل مطلب اس فقرہ کا
الٰہی آدم تحصیل دنیاے فانی کی بقدر حاجت ضرور واجب ہے بمنطوق و ما من دابۃ فی الارض الا علی اللہ رزقہا

تحصیل دنیا سے بالکلیہ ہاتھ کھینچ کر بیٹھ نہ رہ تا انتظام عالم درہم وبرہم نہو بلکہ موافق آیہ فاذا قضیت الصلوٰۃ فانتشروا فی الارض وابتغوا من فضل اللہ واذکروا اللہ کثیرا لعلکم تفلحون حاصل مطلب یہ کہ جسوقت تم نماز سے فارغ ہو تو پراگندہ ہو روے زمین مین واسطے تلاش روزی کے اور امید رکھو فضل خدا سے اور بہت یاد کرو خداوند تعالی کو کہ وہ رزاق حقیقی ہے شاید کہ تم رستگار ہو الزام کہ روزی اپنی تلاش کر او اسقدر دنیا طلبی مین مصروف نہو کہ بسبب کثرت دولت کے دین کا خیال تیرے دل سے جاتا رہے اور تو ہلاکت مین پڑے قولہ چند رزق ازکنی آہ اقول ہرچند مضمون اس قطعہ کا بظاہر مخالف مضمون اُس قطعہ کے ہے جو مشت زن کی حکایت مین واقع ہوا ہے رزق ہرچند بے گمان برسد ٭ شرط عقل ست جستن از درہا ٭ ورچہ کس بے اجل نخواہد مرد ٭ تو مرو در دہان اژدرہا لیکن درحقیقت دونون قطعہ متحد المعنی ہین کیونکہ چہ بمعنی کوشش بلیغ کرنا پس معنی بیت اول کے یہ ہین کہ واسطے تحصیل معاش کے تو کوشش بلیغ نکر بے بلکہ تھوڑی محنت کر خداوند تعالی تجھکو روزی پہونچا دیگا اور بیت ثانی مین دہان شیر و پلنگ کنایہ ہے روے زمین سے پس معنی اُس بیت کے یہ ہین کہ بنظر السفر صورۃ السقر ساحت روے زمین کو مثل دہان شیر و پلنگ تصور کرکے سفر سے احتراز نکر بلکہ واسطے طلب روزی کے بیباکانہ سفر کر کہ قبل از روز موعود نہین تجھکو کھا نہ جائیگی اے بنی آدم طالب روزی خدا پر متوکل رہ کہ وہ رزاق حقیقی تجھکو روزی پہونچا دیگا اور تو اپنا رزق مقسوم کھا دیگا اور اے انسان فانی موت سے نہ بھاگ یعنی بخوف موت گوشہ نشین نہو کہ بمصداق کل نفس ذائقۃ الموت اور قل ان الموت الذی تفرون منہ فانہ ملاقیکم تو جان اپنی بچا نہین سکتا یعنی موت کے ڈر سے ترک معاش کرنا اور سفر کو سنجانا بیکار ہے کہ قبل وقت موت کے موت آنہین سکتی قطعہ ڈھونڈ ہو روزی مگر نہ حد سے زیادہ دیگا بیشک خدا ے عزوجل تو شیر کے منہ مین تو اگر جا وے ٭ نہ تجھے کھاے

جز بہ وزاجل حکمت توانگر واسق کلوخ زراندودست و درویش صالح شاہد خاک آلود این دلق موسی ست مرقع و آن ریش فرعون مرصع ولیکن شدت نیکان روے در فرج دارد و دولت بدان سر در نشیب قطعہ ہر کراجاہ و دولتست بدان ٭ خاطر

خستہ ور نخواہد یافت ؛ خبرش دہ کہ ہیچ دولت و جاہ ؛ بسرائے دگر
نخواہد یافت ؛ قولہ توانگر و درویش یہ دونون مشبہ ہین اور مشبہ بہ توانگر کا کلوخ
زر اندودہ اور درویش کا شاہد خاک آلود قولہ این و آن الخ این کہ اسم اشارہ ہی موضوع
واسطے قریب کے ضمیر اسکی راجع بطرف درویش اور آن اسم اشارہ ہی واسطے بعید کے
مشار الیہ اسکا توانگر فاسق مرقع یعنی رقعہ برقعہ دوختہ قولہ ریشش مرصع کہتے ہین کہ فرعون
ملعون اپنے ہر موے ریش مین در گران بہا پروتا تھا اور مرصع صیغہ اسم مفعول کا ہی باب
تفعیل سے مصدر اسکا ترصیع یعنی نصب کردن شدت بمعنی سختی و تنگی و مفلسی فرج
بفتحتین و سکون جیم بمعنی کشایش قولہ دے در فرج دارد یعنی تنگدستی و مفلسی درویش
صالح کو دنیائے ناپایدار مین چند روزہ رہے اور آخرت مین کہ دار القرار ہی اسکو فراخی ہمیشہ
ہمیشہ رہے قولہ دولت مدان الخ یعنی فراخ دستی دولتمندان فاسق کی صرف تا وقت حیات ہی
سریع الزوال آخرت مین ہوے انکو قعر جہنم مین عذاب و نکال قولہ ہر کرا الخ یعنی
جو لوگ دولتمند ہین اور باوجود دولت کے خستہ دلون کے ساتھ مراعات و خبرگیری پیش
نہین آتے اُنسے کہدو کہ آخرت مین وہ دولت اصلا انکے کام نہ آویگی ترجمہ توانگر فاسق
مشابہ ہی کلوخ زرنگار سے ظاہر مین لطیف باطن مین کثیف اور درویش صالح
مشابہ ہی معشوق غبار آلود سے ظاہر مین خسیس باطن مین نفیس ہرچند بظاہر ہی بشکل
دلق مرقع حضرت موسیٰ علیہ التحیۃ والثنا کا اور وہ ہی بشکل ریش فرعون مرصع بہ دُر گران بہا
لیکن تنگدستی ابرار کی دکھادیگی عاقبت مین روے فرحت و انبساط یعنی وے ہمیشہ
رہینگے بہشت مین ساتھ انواع ناز و نعمت کے اور سوار ہونگے ناقہ نور پر جنکے جلو مین
چلینگے ہزارون پیادہ و سوار اور دولت اشرار کی مثل گنج قارون مائل ہی بہ تحت الثریٰ
اور وے مبتلا ہونگے آخرت مین بانواع صعوبت و عذاب اور انکا سر جائینگے قعر
جہنم مین نگونسار قطعہ جو کوئی ساتھ جاہ و حشمت کے ؛ مفلسون پر نہ رحم کھاویگا
اُس سے کہدے کوئی کہ دولت و جاہ ؛ عاقبت مین نہ کام آویگا ؛ حکمت
حسود از نعمت حق بخیل ست و بندہ بیگناہ را دشمن میدارد

قطعہ مردکی خشک مغز را دیدم ٭ رفتہ در پوستین صاحب جاہ ٭
گفتم ای خواجہ گر تو بدبختی ٭ مردم نیک بخت را چہ گناہ ٭ حسود بالضم برا چاہنا
اور یہ تمنا کرنا کہ نعمت و فضیلت کسی کی زائل ہو کر اپنے پاس آوے اور بالفتح بدخواہ اور بدخواہ کسیکا از منتخب
بضمتین بدخواہ اور بدخواہی کرنا از کشف حسد بفتحتین و حسود بضمتین دونون مصدر ہین
باب نصر ضرب سے بمعنی بدخواستن یعنی تمنا کرنا زوال نعمت محسود کا طرف اپنے
از صراح و منتخب کہ بمعنی حاسد مشہور ہے غلط ہے از غیاث و خیابان اس مقام پر حسود
بفتح اول و ضم ثانی بمعنی حاسد مناسب قولہ حسود از نعمت آہ یعنی بخیل چاہتا ہے
کہ کسیکو نہ دیوے یعنی نہین چاہتا کہ خدا تعالے کسیکو کچھ دیوے از خیابان اقول غرض
یہ کہ حاسد اس نعمت کے دینے میں بخل کرتا ہے جو عطیہ خدا ہے اور بحکم الٰہی دینا خمس و
زکوٰۃ کا واجب الادا ہے قولہ بندہ بیگناہ را دشمن پندارد یعنی اور بندگان خدا سے
جو متمول و بیگناہ ہیں ناحق عداوت رکھتا ہے اور خواہان ہے انکے مال کا اور یعنی انکے
زوال کا خشک مغز کنایہ ہے دیوانہ و سودائی و تندخو سے از برہان و بہار و کشف و
اور غیاث میں بمعنی بیہودہ گو سے اور احمق اور اس جگہ مراد ہے حسود سے از خیابان در پوستین
افتادن و رفتن کنایہ ہے عیب جوئی و عیب گوئی و غیبت سے از بہار و
غیاث قولہ گر تو بدبختی الخ یعنی بقول شخصی کہ خدا سپید بد و خدا سپید بماند اللہ تعالیٰ نے
ہرگاہ بمصداق فعل الحکیم لا یخلو عن الحکمۃ تجھکو دولت عطا نہ کی اور تیرے افلاس میں
حکمت و مصلحت جانی تو اہل دول جو بسبب عدم مشیت الٰہی تجھکو نہین دیتے اسمین
انکا کیا گناہ ہے قطعہ الا تا نخواہی بلا بر حسود ٭ کہ آن بخت برگشتہ
خود در بلاست ٭ چہ حاجت کہ با وی کنی دشمنی ٭ کہ ویرا چنان
دشمنی در قفاست ٭ الا و اما و ہاں تینون حرف تنبیہ ہین بمعنی آگاہ و خبردار
تا بمعنی ہرگز بلا رحمت و بمعنی بلایا جمع از صراح یعنی مکروہ پہونچانا اور فارسیون کے
محاورہ میں ایذا بسیار از غیاث قولہ کہ آن یہ کاف علت کا ہے قولہ خود در بلاست
یعنی آتش حسد میں وہ خود مبتلا ہے کیونکہ جو کوئی گرفتار حسد ہے اسکو ہمیشہ حالت جان کندن

در پیش فان الحسد یاکل صاحبہ کالنار تاکل نفسہا ان لم تجد حطبا یعنی حسد کھا جاتا ہے
اپنے صاحب یعنی حاسد کو جسطرح آگ اگر نہ پاوے لکڑی تو کھا جاوے اپنے نفس کو یعنی
جلتے جلتے آخر راکھ ہو جاتی ہے از خیابان قولہ کہ وی را چنان آہ یعنی حسد ہمیشہ اُسکو رنج
وغم میں مبتلا رکھتا ہے ترجمہ حاسد اُس نعمت کے دینے میں بخل کرتا ہے جو عطیۂ
خدا ہے باوجودیکہ دینا خمس وزکوۃ کا بحکم الٰہی واجب الادا ہے اور بندۂ بیگناہ یعنی مرد متمول
وذی جاہ سے ناحق عداوت رکھتا ہے کہ خواہان ہے اُنکے مال کا اور متمنی اور آرزومند ہے
اُنکے زوال کا **قطعہ** ایک مردک سفیہ اور مفلس ٭ کر رہا تھا امیرون کی تحقیر ٭
کہا میں نے کہ تو جو ہے محتاج ٭ اہل دولت کی اسمین کیا تقصیر ٭ **قطعہ** تو کیون چاہتا ہے
زوال مسعود ٭ کہ وہ تو بلا میں ہے خود مبتلا ٭ عداوت کی حاجت ہے کیا اُسکے ساتھ ٭
کہ رشک اسکا دشمن ہے پیچھے لگا ٭ **حکمت** تلمیذ بے ارادت عاشق بے زر
است و رونده بے معرفت مرغ بے پر و عالم بے عمل درخت
بے بر و زاہد بے علم خانۂ بے در مراد از نزول قرآن تحصیل سیرت
خوب ست نہ ترتیل سورۂ مکتوب عامی متعبد پیادہ رفتہ است
و عالم متہاون سوار خفتہ عاصی کہ دست بردارد بہ از عابد کہ در سر
دارد **بیت** سرہنگ لطیف خوے دلدار ٭ بہتر ز فقیہ مردم آزار ٭
تلمیذ بکسر تا شاگرد تلامیذ و تلامذہ جمع اور ظاہرا فارسی ہے اور عربی لفظ نہیں لیکن اسکو
قاموس نہیں لایا لیکن تحقیق یہ کہ معرب ہے تلمیذ بالفتح ہے از منتخب ارادت بالکسر
چاہنا اور طلب صادق قولہ عاشق بے زر است یعنی مثل عاشق مفلس ہے مطلب کو
نہ پہونچیگا قولہ رونده بے معرفت یعنی مسافر ناواقف راہ سے کہ منزل مقصود کو بے
رہنما کے نہیں پہونچ سکتا قولہ مرغ بے پر یعنی مثل طائر بے بال و پر کے ہے کہ اُڑنے کو
چاہتا ہے مگر اُڑ نہیں سکتا قولہ درخت بے بر یعنی عالم بے عمل مثل درخت بے ثمر کے ہے
غرض یہ کہ جسطرح درخت بے ثمر کو بے تامل کاٹ کر جلاتے ہیں اُسیطرح عالم بے عمل آتش
دوزخ میں جلائے جاوینگے زاہد جو کہ رغبت و خواہش دنیا کی نہ رکھے اور جاہل ہو

و ناموس سے تعلق نہ پکڑے از غیاث اور عابد پرستندہ حق زہّاد جمع اور باصطلاح
جو کہ ہمیشہ متوجہ آخرت ہو اور دنیا کی لذت و راحت سے احتراز کرے ۹ اولش ہر کہ
پشت پا سے نزد ۹ آخر از دست او سخاره کون ۹ اور خورد و خواب اپنے اوپر حرام کرے
مگر بضرورت اور ہمیشہ دل نرم اور چشم تر ہو اور ایک ساعت ورد و عبادت سے خالی نہ
از گذشت قولہ خانہ بے در یعنی جسطرح خانۂ بے در میں کوئی جا نہیں سکتا اسیطرح
عابد جاہل کے دل میں نور معرفت آ نہیں سکتا کیونکہ بدون علم کے خداشناسی محال ہے
ترتیل قرارت قرآن با دا ے مخارج حروف بآہستگی و آرمیدگی از غیاث اللغات
قولہ تعالی و رتل القرآن ترتیلا یعنی تلاوت کر قرآن کی بقرارت و سہولت قولہ سیرت خو
یعنی ارتکاب اوامر و اجتناب مناہی قولہ نہ ترتیل سورۃ نکتہ ﷺ نہ صرف قرارت الفاظ
قرآن بے موافقت دل با زبان عامی جاہل متعبد صیغہ اسم فاعل کا ہے باب تفعل سے
مصدر اسکا تعبد ہے بمعنی عبادت کنندہ و بسیار عبادت کنندہ و بتکلف عبادت کنندہ
از غیاث فرق درمیان عابد و متعبد کے یہ ہے کہ جو کوئی قطع نظر حکم شارع کے بنظر اپنی عبودیت
اور خداوند تعالی کی معبودیت کے عبادت اسکی واجب و فرض عین جانکر بے شائبہ ریا
بطبع و رغبت بشرائط معینہ عمل میں لاوے وہ تو عابد ہے اور جو کوئی بنظر حکم شارع بے
صدق دل اور بے شرائط معینہ ظاہری و باطنی جبرا و کرہا بتکلف عبادت کرے وہ متعبد ہے
اس جگہ بمعنی کثیر العبادت مناسب ہے پیادہ نقیض سوارہ و نام مہرہ شطرنج اور کنایہ مردم
بے سواد سے یعنی جسنے علم و فضل حاصل نکیا ہو از برہان رفتہ معروف و مجازا بمعنی مرد
متوجہ اور مستی کنندہ و بمعنی خوار و حقیر داشتہ شدہ سوار بالضم بروزن خوار
بمعنی راکب اور بفتح بقول ایک محقق کے بمعنی راکب اسپ اور بمعنی راکب دوسرے کی
سواریوں کا مجازا از غیاث قولہ پیادہ رفتہ است یعنی جاہل کثیر العبادت مثل اس مسافر
کے ہے جو پیادہ پا سفر کو جاوے قولہ سوار خفتہ یعنی عالم کاہل و قلیل العبادت مثل
اس سوار کے ہے جو گھوڑے پر سو جاوے حاصل مطلب دونوں فقرات کا یہ کہ پیادہ اگرچہ
بہ نسبت سوار کے سست رفتار ہے راہ کو نہ چھوڑے تو منزل مقصود کو پہونچے ضرور اور

سوار تازی کو جو چست رفتار ہو گھوڑے پر سو جاوے اور اسپ مطلق العنان ہو اسے گم کردہ راہ ہو جاوے تو منزل مقصود سے رہے دور کیونکہ اکثر تجربہ ہوا ہے کہ سوار کے سو جانے کی حالت میں گھوڑا راہ چھوڑ کر داہنے یا بائیں کو گیا ہے قولہ دست بردارد یعنی دست تضرع بحضور قاضی الحاجات بردارد قولہ در سر دارد یعنی عجب و غرور در سر دارد ترجمہ شاگرد بے شوق کو حصول علم و فضل معلوم جیسے عاشق مفلس وصل معشوق سے محروم اور مسافر نادان فہم گم کردہ راہ بے راہبر کب راہ پر آتا ہے جیسے طائر بے بال و پر اڑنا چاہتا ہے پر نہیں اڑا جاتا ہے اور عالم بے عمل قابل ہیں جہنم میں جانے کے جیسے درخت بے ثمر لائق ہیں کاٹ کر جلانے کے اور زاہد بے علم کے دل میں نور معرفت آ نہیں سکتا جس طرح خانۂ بے در میں کوئی جا نہیں سکتا نزول قرآن سے مراد الٰہی ارتکاب اوامر و اجتناب مناہی ہے نہ صرف قرات الفاظ قرآنی بموافقت دل و زبان و بے ادراک مطالب و معانی جاہل کثیر العبادت بسبب کثرت بندگی پہونچے خدا کے حضور بہشت میں سواری کو پاویں نا قوا سے نور مثل اُس مسافر کے جو پیادہ سفر کر جاوے گو سست رفتار ہو راہ نہ چھوڑے تو منزل مقصود کو پہونچے ضرور اور عالم کاہل قلیل العبادت بوجہ قلت طاعت سایہ عرش معلی و طوبیٰ سے رہے دور نہ پاویں اسکو حور و قصور مثل اُس سوار کے جو گھوڑے پر سو جاوے اگرچہ مرکب اُسکا تازی باد پا چست رفتار ہو بے راہ جانے سے ٹھوکریں کھا کر گرے دست و پا زخموں سے چور ہو بیت

سرہنگ شفیق و مہر و دلجو بہتر نہ فقیہ مست و بدخو قولہ یکے را گفتند کہ عالم بے عمل بچہ ماند گفت بزنبور بے عسل بیت زنبور درشت بے مروت را گوے باری چو عسل نمیدہی نیش مزن ترجمہ کسی عاقل لوگوں نے پوچھا کہ عالم بے عمل کسکے مشابہ ہے کہا بالمثل جیسے زنبور بے عسل بیت زنبور شہد کی کہدے اتنا ہی یار دیتا تو عسل نہیں ہے تو نیش نہ مار اقول وجہ تشبیہ کی یہ ہے کہ عالم بے عمل باغوائے نفس امارہ حلال و حرام نیک و بد عدل و ستم کو یکساں جانے پس انواع ایذا و اضرار نسبت بعامۂ خلائق اسکے ہاتھ سے ظہور میں آوے زنبور تو ایک وقت وہ مثل افعی کے موذی ہے جسکا کاٹا ہوا الم نہ پاوے اور قبل اسکے جو عالم بے عمل کی

یہ شعر سے مذکور ہوئی ہر چند بظاہر اسکا اسکی تعلیم سے اور لوگ منتفع ہوتے ہیں ظاہر بینون کی نظر مین
درخت کی ثمر دار ہے وہ مشابہ ہوتا شجر بے ثمر ہے لیکن فی الحقیقت ثمر علم کا حسن عمل اور ثمر حسن عمل کا
خوشنودی خدا ہے غرض عمل باعث انواع راحت و دخول جنت ہے اور بے عملی عالم کی جہنم میں
پہنچنے کا سبب ہے اسکو تارک العمل دیکھکر اور لوگ بھی اعمال حسنہ سے کنارہ کش ہوتے ہیں تعلیم
علوم دینیہ مثل تعلیم وعظ و احکام باطل متعصب ہو گئے مصداق آیہ لم تقولون ما لا تفعلون کبر مقتا
عند اللہ ان تقولوا ما لا تفعلون جسکا ماحصل مطلب ظاہر ہے کہ کیون تعلیم و تلقین کرتے ہو تم
وہ بات جسپر خود عمل نہیں کرتے ہو جب کہ اعمال نا رضامندی خدا ہے کہا اور دوسرون سے کہتے کہ کرو اور
آپ نکرے تعلیم علوم عالم بے عمل کے حق میں ثمر فلاح کا دیتے بلکہ آخرت میں وہ بانواع عذاب
معذب ہو قولہ مرید بے مروت زن ست و عابد با طمع راہزن قطعہ
ای بنا موس کردہ جامہ سپید ٭ بہر پندار خلق و نامہ سیاہ ٭ دست
کوتاہ باید از دنیا ٭ آستین خواہ دراز و خواہ کوتاہ ٭ بعض نسخہ میں بجاے
چہرہ کے جامہ لکھا ہے والد ناموس عصمت و عفت اور توقع حرمت کی خلق سے
رکھنا اور نیکنامی و تدبیر و سیاست و ناکاب و حیلہ و قاعدہ و دستور و بانگ و صدا
و صاحب راز و دام صیاد و مکر و حیلہ معانی از غیاث و برہان و منتخب و صراح وغیرہ پندار
تصور و تکبر و خیال از غیاث و برہان و جہانگیری ترجمہ مرید بے مروت مثل زن کے ہے
اور عابد لالچی مثل راہزن ہے قطعہ خلق کے دیکھنے کو جامہ سپید ٭ کرین نامہ عمل کا
کالا سیاہ ٭ ہاتھ دنیا سے کھینچ کو تاہ ٭ آستین کیا طویل کیا کوتاہ ٭ حکمت ٭
دو کس را حسرت از دل نرود و پای تغابن از گل بر نیاید تاجر
کشتی شکستہ و وارث با قلندران نشستہ قطعہ پیش درویشان
بود خونت مباح ٭ گر نباشد در میان مالت سبیل ٭ یا مرو با
یار ازرق پیرہن ٭ یا بکش بر خان و مان انگشت نیل ٭ یا مکن با
پیلبانان دوستی ٭ یا بنا کن خانہ در خورد پیل ٭ ترجمہ دو شخص کے
دل سے حسرت نہ جاوے اور پانون افسوس کا کیچڑ سے باہر نہ آوے ایک وہ سوداگر

لکھا ہے کہ غزالی بتخفیف زاے معجمہ منسوب ہے غزالہ سے کہ نام ہے ایک قریہ کا مضافات طوس سے
اور بعضے بتشدید کہتے ہیں وجہ اسکی ایکروز مین نے دانشمند خان سے پوچھی کہنے لگے ایک غزالی
یعنی ریسمان فروش امام سے ارتباط رکھتا تھا کبھی کبھی امام اسکی دکان میں بیٹھتے اس علاقہ سے
لوگ انکو غزالی کہتے ہیں اور بعضے کہتے ہیں کہ امام نے فرمایا کہ جو کوئی میرا نام غزالی بتشدید لیتا ہے گویا مجھکو
گالی دیتا ہے اور مولانا عصام الدین نے قصیدہ بردہ کی شرح میں تخفیف اختیار کی اور مولانا
عبد الغفور نے حاشیہ نفحات میں بتشدید تحقیق کیا ہے انتہی اور ملا عصمت محشی خیالی لکھتا ہے
کہ تشدید تصحیفات عوام سے ہے احتمال ہے کہ نسبت بغزالہ یعنی آفتاب ہو کیونکہ کشف دلالت
و بلاغت میں وہ مثل آفتاب ہے از محشی گلستان اور صاحب خیابان لکھتا ہے کہ ظاہرا بتشدید صحیح
چنانچہ جیسا الیاس [illegible] نے حاشیہ قاموس میں تصریح کیا اور ابن خلکان نے بھی بتشدید تحقیق
کیا ہے وفات اس جناب کی سنہ ۵۰۵ھ خمسمائۃ و عشرین میں چنانچہ تواریخ میں ہے [illegible] قولہ خداوند آرزو
طبیعت شناس کنایہ ہے طبیب حاذق سے قولہ امید عافیت آہ یعنی بیمار کو چاہیے کہ حال
اپنی بیماری کا طبیب حاذق سے کہے اور موافق اسکی تجویز کے علاج کرے والا امید شفا کی نہ رکھے
ہر چند موافق اصول طبیہ اوائل بیماری میں تین روز تک طبیعت پر شفا کو موقوف رکھنا مناسب ہے
کہ حالت بحران یعنی حال نزاع مرض و طبیعت میں اگر طبیعت غالب ہوسے تو مرض خود بخود
زائل ہو جاتا ہے لیکن امراض مہلکہ مثل حمیات و استسقا و اورام معدہ و طحال اور دوسرے
اور امراض بلا [illegible] بدون معالجہ کے دفع نہیں ہوتے قولہ ذل بضم ذال معجمہ و تشدید لام ذلت و خواری
قولہ [illegible] بکسر عین مہملہ و تشدید زاے معجمہ یعنی عزت ہے مجھے کوئی دوا
[illegible] اقبال و خواص کے اس شبہہ پر کہانا کہ شاید نفع بخشے یا دیکھ راہ کے بدون ہمراہی
قافلہ [illegible] کے جانا کہ شاید منزل مقصود کو پہونچے خلاف راہ راست و طریق مستقیم
اندیشہ [illegible] صاحبان عقل سلیم کیونکہ نامعلوم دوا کھانے میں اندیشہ ہلاکت ہے اور نادیدہ
راستہ چلنے میں خوف ضلالت ہے قطعہ شفا کی [illegible] وہ امید تب موافق عقل ہے کہ نبض اپنی
طبیب حاذق کو دکھلاتا ہے جو کچھ پوچھے کہ یہ ذلت نہیں ہے [illegible] اور [illegible]
حکمت [illegible] دانی کہ ہر آنکہ معلوم تو خواہد شد پرسیدن آن [illegible]

که ہیبت سلطنت را زبان دارد قطعه چو لقمان دید کاندر دست داؤد
ہمی آہن بمعجز موم گردد ٭ نپرسیدش چه میسازی که دانست ٭
که بے پرسیدنش معلوم گردد ٭ ہر آئینه و ہر آئینه بکسر یائے حطی یعنی ناچار
ولا علاج ولابد و بے شک و بے دغدغہ اور عربی میں علی کل حال اور بعنی ظاہر و روشن
اور ترجمہ واجب کا بھی ہے از بیرنان ہیبت در عب و خوف عربی بیم و ترس و دہشت
فارسی دھاک ہندی سلطنت دراززبانی و بمعنی قہر و غلبہ لقمان صاحب خیابان
لکھتا ہے کہ نام ہے ایک حکیم کا کذا فی المہذب اور تفسیر عمدۃ المعالی میں ہے کہ لقمان بیٹا
باعور کا اور وہ بیٹا ناحور کا اور وہ بیٹا آزر کا بعضے کہتے ہیں حکیم تھا اور بعضے پیغمبر جانتے
ہیں اور یہ بعید ہے اور بعضے کہتے ہیں غلام حبشی تھا کذا فی روضۃ الصفا انتہی قول خان آرزو
موم بالضم لفظ عربی ہے بمعنی عصارۂ شہد جمع اسکی میام بالکسر لیکن اہل فارس بواو
فارسی پڑھتے ہیں از مؤید الفضلا قولہ چو لقمان دید آه اصل اس کلام کی جیسا کہ [illegible]
آیہ شریفہ و آتینا لقمان الحکمۃ کی تفسیر میں لکھا ہے کہ لقمان ؑ مہینوں حضرت داؤد علیہ السلام کی
صحبت میں رہتے اور حضرت زرہ بناتے تھے جبتک کہ زرہ طیار نہوئی لقمان نے کچھ نپوچھا
جب طیار ہو چکی اور پہنا تو کہا لبوس الحرب انت یعنی زرہ جنگ تو ہی ہے ترجمہ
جس چیز کو تو جانتا ہو کہ بے شبہہ تجھے معلوم ہو جائیگی اسکے پوچھنے میں جلدی نکر کہ تیری
تیری زبان کی دھاک کا زیان ہے قطعہ جب لقمان نے دیکھا کہ داؤد ؑ ہے لوہا معجزے سے
موم کرتا ٭ نہ پوچھا کیا ہو کرتے جانتا تھا ٭ کہ بے پوچھے ہی خود معلوم ہوگا ٭ بیت از
لوازم صحبت یکے آن ہست که با خانه بپردازی یا با خانهٔ خداے
در سازی قطعه حکایت بر مزاج مستمع گوی ٭ اگر دانی که دارد با تو
میلے ٭ ہر آن عاقل که با مجنون نشیند ٭ نباید کردنش جز ذکر لیلے ٭
لوازم جمع ہے لازمہ کی بمعنی درکار و لابد از خیابان و شکرستان صحبت بالضم یاری
پردازی پرداز صیغہ امر کا ہے پرداختن سے اور اسمیں یائے خطاب ہے اور پرداختن کے
سولہ معنے آئے ہیں مثل ترک کرنا اور مشغول ہونا اور مقید ہونا اور اٹھانا وغیرہ از برہان قاطع

قولہ باخانہ پردازی صاحب خیابان و شارح گلستان اور شارح نور اسد نے باخانہ کو بیاے تحتانی
اور پردازی کو بصیغہ امر بمعنی خالی بگذاری اختیار کیا ہی تحقیق کے نزدیک جملۂ اول میں باخانہ بیاے
معدودہ اور خانہ مضاف لفظ غیر مضاف الیہ مقدر اور پردازی بصیغہ نفی مناسب ہو مطلب یہ کہ شخص
غیر کے گھر سے مشغول مت ہو اور اپنا دل اُس سے مقید نکر یعنی بطریق لزوم کسیکے گھر میں اقامت
اختیار نکر اور اگر اتفاق رہنے کا پڑے تو صاحب خانہ کی رضامندی ہر وقت ملحوظ رکھ قولہ باخانہ
خدای درسازی صاحب خیابان لکھتا ہی کہ سروری میں بجاے یاے تحتانی کے تاے فوقانی مرقوم ہی
قولہ حکایت بمزاج آہ اس قطعہ کی بیت اول میں لیلے بیاے مجہول اور بیت ثانی میں لیلی
بیاے معروف یا با الف یعنی لیلا بظاہر مختلف القوافی ہی لیکن مولوی محمد غیاث الدین
نبیرۂ مفتی شرف الدین رامپوری صاحب غیاث اللغات لیلی کی تحقیق میں لکھتے ہیں کہ آخر میں
یاے معروف و مجہول دونوں وضع سے درست ہی اور یہ اسم عربی ہی ساتھ اس تقریر کے
کہ لیلی با اعتبار قاعدۂ عربی درست ہی کہ اصل میں لیلا ہو جو کہ اہل فارس ہمزۂ آخر کا اعتبار نہیں کرتے
لیلا کو بقاعدہ امالہ لیلی بیاے مجہول کیا اور اُنکے نزدیک اکثر مقامات میں یاے مجہول کو معروف
پڑھنا افصح ہی اسواسطے لیلی کی یاے آخر کو معروف پڑھتے ہیں اس صورت میں لیلی و لیلے
دونوں بیاے مجہول متفق القوافی ہیں نہ مختلف القوافی ترجمہ مصرع آداب غیر ضروریہ
ایسا یہ ہی کہ غیر کے مکان میں تا امکان ہمیشہ نہ رہے اور اگر اتفاق رہنے کا پڑے تو صاحب خانہ
سازش یعنی اُسکی رضامندی ہر لحظہ مد نظر رکھے قطعہ ہی لازم طبع شاعر کے اسراف و حقیقت
دیکھ کر لب اپنے کھولے ؛ وہی عاقل ہی جو مجنون کے آگے ؛ ذکر لیلی کبھی نہ بولے
حکایت جمعی کہ با پاکان نشینند اگر خود طبیعت ایشان در ایشان اثر نکند بفعل
ایشان متہم گردد تا بحدیکہ اگر بخرابات رود بنماز کردن منسوب گردد
بخمر خوردن مثنوی رقم بر خود بنادانی کشیدی ؛ کہ نادان را بصحبت
برگزیدی ؛ طلب کردم ز دانایان یکے پند ؛ مرا گفتند با نادان مپیوند
کہ گر دانا ے دہری خر بباشی ؛ وگر نادانی ابلہ تر بباشی ؛ نیز بمعنی دیگر
ابتری ایضا و بمعنی بعد ازین بھی نظر ہے لہذا از بیان یہی معنی اس جگہ مناسب لیکن

نسخہ مین بجاے اگر نیز سے تا بخراباتی رود کے اسطرح پر ہی اگرچہ طبیعت انسان نگیرد لیکن بطریق انسان متہم گردد چنانکہ اگر شخصے بخرابات رود متہم صیغہ اسم مفعول کا ہی یعنی تہمت نہادہ شدہ اور تہمت بضم اول وفتح ثانی و ثالث گمان بد کرنا از منتخب اور بہار عجم مین لکھا ہی کہ یہ لفظ فارسیون مین بسکون دوم اور ساتھ لفظ کردن و انداختن و نہادن و زدن و بستن و کشیدن و برداشتن مستعمل از غیاث خرابات جمع ہی خرابہ کی بمعنی ویرانہ و میخانہ اور چونکہ شراب خانہ دیار اسلام مین اکثر مقام ویرانہ مین ہوتا ہی لہذا میخانہ کو خرابہ کہتے ہین از کشف علاوہ اسکے وہ مقام محل خرابی و خسران عاقبت و بربادی دین و ایمان و خان و مان ہی اس جہت سے بھی اگر اسکو خرابہ کہیے تو بیجا نہین قولہ نصیحت پذیری یعنی نادان کو اپنی صحبت مین اختیار کیا قولہ طلب کردم یعنی ڈھونڈھا میری قولہ بیہودہ یعنی نادانون سے نہ مل قولہ ابلہ تر نباشی یعنی بمنطوق الصحبۃ مؤثرۃ احمق کی صحبت کی تاثیر سے تو اور زیادہ احمق ہو جائیگا ترجمہ جو کوئی بدکارون کی صحبت بیٹھے اگرچہ بعد اسکے بدی انکی طبیعت کی اس شخص کے دل مین اثر نہ کرے مگر انکے فعل کی تہمت مین وہ رسوا ہووے یہان تک کہ مثلاً کوئی متقی میخانہ مین جاوے واسطے نماز گذاری کے منسوب ہووے ساتھ شراب خواری کے مثنوی خرد نے مین نام وہ اپنا لکھا دے جو نادانون کو صحبت مین بٹھا دے ؛ یہ دانا دل نے مجھکو کی نصیحت ؛ نہ مل نادان سے ہرگز اسکی صحبت ؛ ملے علامہ تو ہو جاے خبیث ؛ اور نادان ہو حماقت مین بڑا خبیث

حکمت حلم شتر چنانکہ معلوم است اگر طفلے مہارش گیرد و صد فرسنگ ببرد گردن از متابعتش نپیچد اما اگر درہ ہولناک پیش آید کہ موجب ہلاک باشد و طفل آنجا بنادانی خواہد رفتن زمام از کفش درگسلاند و دیگر مطاوعت نکند کہ ہنگام درشتی ملاطفت مذموم است و گویند دشمن بملاطفت دوست نگردد بلکہ طمع زیادت کند

قطعہ کسیکہ لطف کند با تو خاک پایش باش ؛ وگر خلاف کند در دو چشمش آگن خاک ؛ سخن بلطف و کرم با درشت خو

کہ زنگ خوردہ نگردد مگر بسوہان پاک ۞ حلم آہستگی و بردباری از منتخب
یعنی تاب وری و تحمل و بارکشی و جفاکشی از برہان فرسنگ تین میل اور ہر میل چار ہزار گز اور
ہر گز چوبیس مٹھی جو ہاتھ بھر ہوتا ہے یعنی بارہ ہزار ہاتھ از برہان فرسخ اسکی عربی فراسخ جمع قولہ پیچید
یہان بمعنی ہزائد ہے درہ بتخفیف و تشدید کشادگی درمیان دو کوہ از برہان مطاوعت
فرمان برداری کرنا از منتخب درشتی سختی و بدخلقی از غیاث ملاطفہ کسیکے ساتھ نیکی کرنا
از منتخب مذموم بد و زشت از غیاث افگن صیغہ امر کا ہے افگندن سے بمعنی پڑ کرنا
ترجمہ بردباری اونٹ کی جیسی ہے معلوم ہے کہ اگر ایک لڑکا اسکی نکیل پکڑ لے اور
سو فرسخ لیجاوے تو بھی اسکی فرمان برداری سے گردن نہ پھراوے لیکن اگر پہاڑ کا درہ
خوف ہلاکت سے بھرا آگے آوے اور لڑکا وہان نادانی سے چاہے کہ لیجاوے مہار اسکے
ہاتھ سے جھٹک کر توڑا دوے اور اس طرف جانیکو رخ نکرے اگرچہ کوئی اسکی بوٹی بوٹی
اڑا دے کیونکہ یہ بات مخفی نہیں سبکو معلوم ہے کہ سختی کے وقت نرمی مذموم ہے اور عقلا کہگئے
ہین کہ دشمن دوستی و نیکی سے کبھی رام نہو بلکہ عداوت مین طمع زیادہ کرے دشمنی اسکی کبھی
تمام نہو قطعہ ترجمہ لطف کرے اسکا خاک پا ہو جا ۞ کرے خلاف تو جھونک اسکی
دونون آنکھ مین خاک ۞ کبھی نہ لطف و کرم کر درشت خو اون پر ۞ نہ زنگ خوردہ ہو لوہا بغیر
سوہن پاک حکمت ہر کہ در پیش سخن دیگران افتد تا مایہ فضلش بدانند
پایہ جہلش بشناسند قطعہ ندہد مرد ہوشمند جواب ۞ مگر آنگہ کزو سوال
کنند ۞ گرچہ بر حق بود فراخ سخن ۞ حمل دعویش بر محال کنند ۞ مایہ
بمعنی مقدار و دستگاہ و بنیاد از برہان فضل افزونی و تمام کردن بکسے بفضیلت از
منتخب و غیاث پایہ بمعنی مرتبہ و رتبہ و زبون و خوار از لطائف و غیاث فراخ سخن
بسیار گو و پرگو از خیابان عربی مین مکثار کہتے ہین بنا سے مثلثہ از مؤید الفضلا و شکرستان
حمل بالفتح بمعنی گمان بردن و قیاس نمودن از غیاث محال بضم اول امر نابودنی جسکا
ہونا ممکن نہو از غیاث ترجمہ جو کوئی دوسرون کی بات مین جا پڑے یعنی دو شخص کی
آشنا گفتگو مین قبل از اتمام سخن قطع کلام کرکے بغرض اظہار قابلیت بول اٹھے تا کہ لو

دستگاہ اسکے فضل و بلاغت کی جانین غلط سمجھا ہے سامعین و ناظرین جہل و حماقت مین اسکو جانین
قطعہ جو ہی عاقل کبھی نہ دیوے جواب ¤ نکرے جبتک اُس سے کوئی سوال ¤ یاوہ گو ہووے گرچہ برسر حق
اسکی باتون پہ ہو گمان محال ¤ حکمت ریشے درون جامہ داشتم و شیخ رحمۃ اللہ
علیہ ہر روز بپرسیدے کہ چون ست و نپرسیدے کہ کجاست دانستم
کہ ازان احتراز میکند کہ ذکر ہر عضوے روا نباشد و خردمندان گفتہ اند
ہر کہ سخن نسنجد از جواب برنجد قطعہ تا نیک ندانی کہ سخن عین صواب ست
باید کہ بگفتن دہن از ہم نگشائی ¤ گر راست سخن گوئی و در بند بمانی ¤ بہ زانکہ
دروغت دہد از بند رہائی ¤ ریش و زخم فارسی جرح بالضم و جراحت بالکسر عربی
گھاؤ ہندی عضو بالضم اندام اور بالفتح خطا ہے از غیاث و بحر الجواہر و کشف و مدار و منتخب
قولہ نسنجد و برنجد بعضے نسخہ مین بالعکس ہے یعنی نسنجد و نرنجد معنی دونون کے ترجمہ مین
لکھے جاینگے قولہ گر راست الخ مطلب یہ کہ جھوٹھ بولنا نعوذ باللہ ہرگز جائز نہین اگرچہ
اپنا ضرر متصور ہو مگر بیگناہ کی رہائی کے واسطے البتہ جائز ہو سکتا ہے لیکن چاہیے کلام ماول
کہنا کہ بظاہر جھوٹھ ہوا اور فی الحقیقت سچ پس باب اول کی پہلی حکایت مین دروغ
مصلحت آمیز بہ از راستی فتنہ انگیز اس قول سے منافات نہین رکھتا بلکہ مآل دونون کا
ایک ہے ترجمہ ایک زخم مقام پوشیدہ مین زیر جامہ چھپائے رکھتا تھا مین اور
پیر یعنی شیخ شہاب الدین سہروردی خدا رحم کرے اُنپر ہر روز عند الملاقات مجھسے پوچھتے
کہ تیرا زخم اب کیسا ہے اور یہ نہ پوچھتے کہ کہان ہے آخر مین نے سمجھا کہ حضرت اس جہت سے
احتراز کرتے ہین کہ پوچھنا اُس مقام کا ناجائز ہے یعنی منافی طبع و مکروہ خاطر ہے لینا اندام نہانی کے
نام کا اور عقلا کہگئے ہین کہ جو کوئی نہ کہیگا سخن سنجیدہ بے شبہ ہوئیگا جواب سے رنجیدہ
اور جو کوئی کریگا کلام متین کبھی نہوگا اُسکے جواب سے ملول و غمگین قطعہ جبتک نہ سمجھنا کہ
سخن تیرا ہی صائب ¤ کہنے کے لیے منہ نہ کبھی کھولنا بھائی ¤ گو قید ہو سچ بولنے سے پر وہ بہتر
اس جھوٹھ سے جو تجھکو دلا دیوے رہائی ¤ حکمت دروغ گفتن بضربت لازب
ماند کہ اگر نیز جراحت درست شود نشان بماند نہ بینی

یوسف علیہ السلام بدروغی کہ موسوم شدند براست گفتن اعتماد
نماندند قال بل سولت لکم انفسکم امرا قطعہ یکے را کہ عادت بود راستی
خطائے رود درگذارند ازو ٭ وگر نامور شد بقول دروغ ٭ دگر راست
باور ندارند ازو ٭ ضربت عربی کوب فارسی چوٹ ہندی لازب بکسر زائے معجمہ
صیغہ اسم فاعل کا ہے مصدر اسکا لزب بالفتح اور لزوب بالضم ہے باب نصر ینصر سے بمعنی چسپیدن
چیزے بچیزے از منتخب و کشف و غیاث قولہ ضربت لازب بعض نسخہ میں ضربت لازم ہے لیکن
محاورۂ فصحائے عرب میں جو ضرب کہ زخم اسکا چنگا ہوگیا ہو اُسکو ضرب لازب کہتے ہیں نہ
ضربت لازم اور صراح میں لکھا ہے یقال صار الشئ ضربۃ لازب وہو افصح من لازم قولہ بماند
اول صیغہ مضارع کا ہے بالنسق بینے اور دوسرا بماند ماندن سے قولہ کہ اگراہ کاف بیانیہ ہے
اور تا آخر فقرہ بیان ہے ضربت لازب کا نیز اس جگہ بھی نیز بمعنی بعد ازین مناسب جیسا کہ
قبول است حکمت ہر کہ بادبان نشنید میں تصریح اُسکی برہان قاطع سے لکھی گئی موسوم
نامزد مشہور قولہ قال بل سولت لکم آہ یہ آیہ اس جگہ سورۂ یوسف میں واقع ہے ابتدائے
سورہ سے رکوع دوم میں جہان یہ ذکر ہے کہ برادران حضرت یوسف جب حضرت کو
کنوے میں ڈال کر عشا کے وقت اپنے والد ماجد کے پاس نکسے روتے ہوئے آئے اور کہنے لگے
کہ اے والد بزرگوار ہم سب آگے نکل گئے تھے اور یوسف کو اسباب کے پاس چھوڑ گئے تھے
اس اثنا میں بھیڑیا انکو کھا گیا اور آپ باور نہ کرینگے ہمارا کہنا اگرچہ ہم سچے ہیں اور لائے تھے
انکے پیراہن خون آلودہ کو تب حضرت یعقوب نے انکے جواب میں فرمایا بل سولت لکم انفسکم
امرا سولت صیغہ واحد مؤنث غائب کا ہے باب تفعیل سے مصدر اسکا تسویل ہے
اور تسویل بمعنی آراستن کارے وسوال کردن وخواستن بزبان و نیز آراستن شیطان
گناہان را و نفس مردم وافزا و بعض آرائی از غیاث و منتخب و مدار و کشف و فرہنگ تسہیلی
ولطائف وکنز ما حصل یعنی بلکہ یہ کہ خواہش کی ہے تمہارے لیے تمہارے نفوس امارہ نے
واسطے ایک کار عجیب کے اور بہتر ہوا در ترغیب کیا ہے اور یہ ایک عظیم فریب ہے یعنی تم نے
حضرت یوسف کو بھیڑیے نے کھایا بلکہ تمہیں نے خود انکو ہلاک کیا ہے دوسرے اس مقام پر جہان

حضرت یوسفؑ نے ابن یامین اپنے بھائی کو بسبب وزدی پیمانہ نقرہ کے اپنے پاس رکھ لیا اور
بھائیون نے حضرت یعقوب علیہ السلام سے یہ قصہ ظاہر کرکے کہا کہ آپ پوچھ لیوین اہل قریہ سے
جہان ہم فروکش ہوئے تھے اور اہل قافلہ سے جنکے ساتھ ہم آئے ہین اور ہم بے شک سچے ہین
تو پھر اُنکے جواب مین حضرت نے یہی فرمایا کہ بل سولت لکم انفسکم امرا فصبر جمیل ہرچند بار دوم
برادران حضرت یوسفؑ نے حال قید ہونے ابن یامین کا سچ کہا لیکن بار اول جو اُنھون نے صریح
جھوٹھ کہا تھا بار دوم اُنکی سچی بات قابل اعتبار کے نرہی اور اس جگہ مراد آیہ ثانیہ ہے قولہ یکے را
یعنی ہر یکے یا ہر کسے را راستی یعنی راست گوئی خطا بفتح گناہ کرنا اور نا راست نقیض
صواب اور جو گناہ کہ بے ارادہ سرزد ہو اور بمعنی جھد ہمزہ بھی آیا ہے از غیاث نامور مشہور
و معروف قولہ دگر راست یعنی اگر راست گوید باور بفتح واو اعتبار کرنا اور قبول کرنا
یعنی تصدیق سخن لفظ کردن و افتادن و داشتن کے ساتھ از برہان و غیاث اللغات
ترجمہ جھوٹھ بولنا پوری چوٹ کے مشابہ ہے کہ اگر بعد اُسکے زخم چنگا ہو جاوے تو بھی
نشان زخم کا رہ جاوے کیا تو نے کتب تفاسیر مین نہین دیکھا کہ برادران حضرت یوسف
علیہ السلام جو ایک بار جھوٹھ بول کر جھوٹھے مشہور ہوئے بار دیگر اُنکے سچ کہنے پر اعتماد نہ رہا
چنانچہ سورہ یوسف مین یہ آیہ قال بل سولت لکم انفسکم امرا دو مقام پر وارد ہے ترجمہ اسکا
لغات کی شرح مین لکھا گیا قطعہ اگر سچے سے ہووے سہو و خطا ؛ نہ اسپر کرے کوئی
کچھ التفات ؛ ہوا نامور جو کوئی جھوٹھ مین ؛ نہ باور رہے سچی بھی ایک اُسکی بات ؛ حکمت
اجل کاینات از روے ظاہر آدمی ست و اذل موجودات سگ
و باتفاق خردمندان سگ حق شناس بہ از آدمی ناسپاس
قطعہ سگے را لقمہ ہرگز فراموش ؛ نگردد ور زنی صد نوبتش سنگ ؛
وگر عمرے نوازی سفلہ را ؛ بکمتر چیزے آید با تو در جنگ ؛ اجل بفتحتین
و تشدید لام بمعنی بزرگتر صیغہ اسم تفضیل کا ہے کاینات بمعنی موجودات و مخلوقات
از کشف و غیاث اذل بفتحتین و تشدید لام بمعنی ذلیل تر سگ و اسپ و اسپا
بکسر اول و سکون ثانی و باے موحدہ فارسی کلب و قطعہ بضم قاف و فتح ضاد معجمہ

وعین مہملہ عربی کتا ہندی لیکن قضاعہ سگ آبی کو کہتے ہین نہ سگ دشتی کو نوازی
اسمین یاے خطاب ہی اور نوازی صیغہ امر کا ہی مصدر اسکا نواختن اور نوازیدن دونون
آیا ہی بمعنی خوش کردن و نوازش نمودن و بمراد رسانیدن از برہان سفلہ بکسر اول
و سکون ثانی فرومایہ و کمینہ تحقیق اس لفظ کی سابق اس کتاب مین لکھی گئی ترجمہ
بزرگترین مخلوقات حسب ظاہر آدمی ہی اور ذلیل ترین موجودات کتا لیکن باتفاق دانشمندان
سگ حق شناس بہتر ہی مردم ناسپاس سے قطعہ نواک لقمہ کتے کو فراموش ٭ اگر سو بار مارے
اسکو تو سنگ ٭ کمینے پر جو کیجے مدتون لطف ٭ کرے بے شبہ ادنی بات پر جنگ ٭
مرزا جعفر علی فصیح نے مثنوی نان و نمک مین مضمون حدیث کیا خوب نظم کیا ہی مثنوی
خصلتین مومن کی ہین کتے مین دس ٭ ہی یہ مضمون حدیث اے بوالہوس ٭ ایک خصلت
یہ کہ ہی شب زندہ دار ٭ شب کو کم سوتا ہی یہ نیکو شعار ٭ دوسری ہی یہ نہایت باوفا ٭
جان سے آقا پہ رہتا ہی فدا ٭ تیسری خصلت یہ ہی اسمین عجیب ٭ پیٹ بھر کھاتا نہین کھانا
غریب ٭ چار مین خصلت ہی اس حیوان کی صبر ٭ نفس پر اپنے سدا کرتا ہی جبر ٭ پانچوین
یہ خو ہی قانع ہی کمال ٭ کھا کے لقمہ پھر نہین کرتا سوال ٭ ہی چھٹی کیا خوب اس حیوان مین خو ٭
صاف سینہ ہی نہین ہی کینہ جو ٭ اسکو گر مارے کوئی اور پھر بلا لے ٭ دم ہلاتا مار کھا کر دوڑے
اسے ٭ ساتوین یہ ہی کہ ہی بے خانمان ٭ نہ کہین گھر ہی نہ رہنے کا مکان ٭ آٹھوین کرتا ہی
یہ اکثر بکا ٭ پاکیون کو دوست رکھتا ہی خدا ٭ ہی نوان یہ لطف بے مقدار ہی ٭ سب کی آنکھون
مین ذلیل و خوار ہی ٭ دسوین بعد از مرگ یہ فرخندہ حال ٭ چھوڑ جاتا ہی نہ بستر کہ نہ مال ٭
دیدہ باطن اگر تو وا کرے ٭ سگ کو بہتر آپ سے سمجھا کرے ٭ سگ ہین ہون یہ وصف
اور تو بے نصیب ٭ حیف ہی تو سگ سے بدتر اے حبیب ٭ کاش تو کتا ہی ہوتا اے شغال ٭
تجھ مین بھی مومن کے ہوتے دس خصال ٭ حکمت از نفس پرور ہنروری نیاید
و بے ہنر سروری را نشاید مثنوی مکن رحم بر گاو بسیار خوار ٭ کہ بسیار
خسپ ست بسیار خوار ٭ چو گاو ار ہمی بایدت فربہی ٭ چو خر تن
بجور کسان در دہی ٭ ہنر پروری سے مراد ہی تحصیل علم دین اور عبادت

خداوند مبین سروری مہتری و بزرگی ازبہان خوار مصرع اول مین ماخوذ خوردن سے
صیغہ امر کا ہی بمعنی اسم فاعل یعنی خورندہ اور مصرع ثانی مین بمعنی ذلیل و خوار ضد عزیز خسپ
بمعنی خسپندہ یعنی سونے والا بعضے نسخہ مین مصرع ثانی یون ہی کہ بسیار خوار است بسیار خوار ؛
دونون خوب ہین قولہ چوگاو الخ یعنی موٹے بیل کی طرح اگر تجکو بھی فربہی منظور ہی تو بے تامل
لوگون کا ظلم بے عذر سہا کر از خیابان ترجمہ جو لوگ کہ نفس پرور ہین اُنسے نہوسے
ہنرپروری اور جو بے ہنر ہین وے نہین ہین لائق سروری نتیجہ اسکا یہ کہ نہایت خوب ہی
نفس کشی کہ اسی مین ہی خداوند تعالیٰ کی خوشی مثنوی نہ کر رحم تو بیل پر زنہار ؛ ہی
بسرکش بڑا جو ہی بسیار خوار ؛ جو چاہے کہ فربہ ہو مانند ثور ؛ اُٹھا جور مردم تو گدہون کی طور ؛
فصیح ہی امیر المومنین سے یہ خبر ؛ ایک عبا مین کرتے تھے حضرت بسر ؛ دن کو اُسکو اوڑھتے
تھے وہ جناب ؛ رات کو کرتے تھے اُسکا فرش خواب ؛ ایک شب حضرت کے نیچے وہ عبا ؛
اہل خدمت نے بچھادی تھی دوتا ؛ صبح اُٹھکر خادمون سے یون کہا ؛ رات بھر مین خواب
راحت مین رہا ؛ ہوسکی شب کو نہ مجھسے بندگی ؛ پھر عبا دہری بچھا مت کبھی ؛ رات مجھکو
بسکہ آسایش ہوئی ؛ نفس کی تزیین و آرایش ہوئی ؛ خطاب بالنفس ہان م لااس
رمز سے آگاہ ہو ؛ تابع فقر رسول اللہ ہو ؛ چاہتا ہی تو کہ ہو پھولون کے بیچ ؛ ڈھونڈھتا ہی
رخت دیبا و پنیچ ؛ قاقم و سنجاب کا طالب ہوا ؛ نفس تیرا عقل پر غالب ہوا ؛ سمجھکر ہی درکار
فرش خواب نرم ؛ کیجو تجھے اے بے حیا آتی ہی شرم ؛ مصطفے ہون رنج مین راحت مین تو ؛
کچھ بھی ہی انصاف اے بے آبرو ؛ وائے تجھپر حیف تیری زندگی ؛ نفس کی نوکر رہا ہی بندگی ؛
شام سے سوتا ہی اے بے آبرو ؛ صبح تک کروٹ نہین لیتا ہی تو ؛ سچ بتا زندہ ہی تو یا مردہ ہی کہ
فرش مین ہی پڑا یا سم خوردہ ہی ؛ موت آئی یا کہ نیند آئی تجھے ؛ مین کہون غافل کہ سودائی تجھے ؛
جب کوئی بولا تو ہی تو چونکتا ؛ اُٹھکے کتے کی طرح ہی بھونکتا ؛ حکمت در انجیل آمدہ است
کہ ای فرزند آدم اگر توانگری دہمت مشتغل شوی بمال از من و اگر درویش
کنمت تنگدل نشینی پس حلاوت ذکر من کجا دریابی و بعبادت من
کی شتابی قطعہ گہ اندر نعمتے مغرور و غافل ؛ گہ اندر تنگدستی خستہ و ریش ؛

جو در سرا و ضرا حالت این ست ٭ ندانم کہ تسبیح پردازی از خویش ٭ انجیل
بالکسر نام ہی کتاب کا جو حضرت عیسیٰ علی نبینا و علیہ السلام پہ نازل ہوئی اور یہ لفظ معرب ہی
انگلیون کا بعد حذف واو و نون قلب سکانی کیا درمیان لام اور یا کے اور الف کو کسرہ دیا کیونکہ
افعیل بالفتح کلام عرب مین نہین آیا ہی از غیاث قولہ مشتغل آہ یعنی مجھکو فراموش کرکے مال مین
مشغول ہو تنگدل محزون و غمگین قولہ نشینی یعنی بد کرمین پردازی مغرور و فریفتہ شدہ
از مدار فریفتہ متاع دنیوی از حل اللغات تمہی اسمین یاے خطاب ہی یعنی ای شخص کبھی تو نعمت
مین مغرور و غافل رہتا ہی بطر بالفتح و تشدید شادی دلقبہ از منتخب راحت و آسایش از غیاث ضر بالضم سختی و گزند
از غیاث متعلقہ انجیل مین یہ آیا ہی کہ ای بنی آدم اگر مین تجھکو تونگری دون تو تجھکو تو فراموش کرکے
مشغول ہووے مال مین اور ہر وقت بحالت خواب و بیداری تو رہے اسیکی یاد و خیال مین اور
اگر مین تجھکو فقیر و محتاج کرون تو ناک بھون چڑھا کر تو بیٹھے تنگدل و حزین اور باولا و غمگین پس
شیرینی اور لذت میرے ذکر کی کہان یاد رہے اور میری عبادت کی طرف تیری طبیعت کب جاوے
قطعہ کبھی تو گنج مین رہ جاے غافل ٭ کبھی ہو تجھکو رنج تنگدستی ٭ جو دونون حال مین تیرا ایک
یہ حال ٭ عبادت کب کریگا تو خدا کی ٭ حکمت ارادت بیچون یکے را از تخت شاہی
فرود آرد و یکے را در شکم ماہی نکو دارد ٭ بیت وقت ست خوش آن را
کہ بود ذکر تو مونس ٭ ور خود بود اندر شکم حوت چو یونس ٭ بیچون یعنی بیمثال
مراد ہی اس سے خداوند ذوالجلال قولہ یکے را الخ مقصود حضرت سلیمان بن داؤد علی نبینا
و علیہ السلام ہی اجمالاً حال انتزاع ملک و سلطنت کتب تواریخ سے یون معلوم ہوتا ہی کہ حضرت
سلیمان علیہ السلام ایکبار شام کو اپنی انگوٹھی جرادہ نامے جاریہ کو حوالہ کرکے بیت الخلا کو
تشریف فرما ہوئے تھے صخرہ نامی عفریت کہ مدت سے گھات مین تھا بصورت حضرت سلیمان
متشکل ہوکر ظاہر ہوا جرادہ سے انگشتری لیکر تخت سلطنت پر آبیٹھا سب جن و انس اُس
ملعون کی اطاعت مین آئے جب حضرت بیت الخلا سے فارغ ہوکر تشریف لائے اور اپنی
انگشتری جرادہ سے مانگی بسبب اسکے کہ بقدرت الٰہی حضرت کی شکل و شمائل مین فی الجملہ
تغیر آگیا تھا جرادہ نے نہ پہچانا کہا کہ انگوٹھی مین نے مالک کے حوالہ کی تو کون ہی کہ مین نہین پہچانتی

اس گفتگو مین حضرت کی نگاہ جو سریر پر جا پڑی دیکھا کہ ایک شخص اپنی صورت کا تخت پر
بیٹھا ہے الغرض ایام انتزاع سلطنت مین جس کسی سے حضرت فرماتے کہ مین سلیمان ہون
وہ نعوذ باللہ نسبت سفاہت کی حضرت کی طرف کرتا اتفاقاً ایک روز حضرت نبوی نے
بحالت گرسنگی و تشنگی کسی بنی اسرائیل کے گھر جا کر زنجیر ہلائی ایک عورت گھر مین سے
نکل آئی پوچھا کیا حاجت ہے حضرت نے فرمایا تو میری ضیافت کر کہ مین بھوکا ہون ضعیفہ نے
کہا میرا شوہر گھر مین نہین ہے میرے باغ مین جا کر میوے کھاؤ اور پانی پیو میرا شوہر آئیگا
تو شرط مہمانی بجا لاویگا حضرت باغ مین آکر کچھ میوہ کھا کر پانی پیکر خواب راحت مین گئے
اُسوقت ایک مار سیاہ پانی سے نکلا دیکھا کہ حضرت کے جسم مبارک پر مکھیان بیٹھی ہین
بحکم الٰہی ایک شاخ ریحان منھ مین لیکر مگس ران ہوا اس عرصہ مین مالک خانہ گھر مین زبانی
اہلیہ کے حال مہمان کا سنکر باغ مین آیا یہ حال عجیب دیکھکر اپنی جورو کو دکھایا پھر حضرت کو
جگایا اور بہت دلداری کرکے اپنے گھر مین لایا اور کہا یہ منزل خاصہ آپ کی ہے اور ایک دختر
جمیلہ رکھتا ہون آرزو رکھتا ہون کہ آپ کے عقد مین لاؤن حضرت سلیمان علیہ السلام نے
قبول فرما کر اُسکے ساتھ نکاح کیا تین شبانہ روز اُسکے گھر مین رہکر چوتھے روز رخصت ہوکے
دریا کے کنارے جاکر ماہی گیرون مین ملے یہان تک کہ اُس بلاے ناگہانی سے نجات پائی
تفصیل اس اجمال کی یہ کہ صخرہ جنی چالیس روز تک تخت سلطنت پر فرمان روا اور احکام
خلاف شرع جاری کرتا رہا اور بالتماس ساری شیاطین سر و سحر احکام نا مشروع لکھ لکھکر پایہ
سریر اعلی کے نیچے چھپاتا چنانچہ بعد وفات حضرت کے شیاطین نے بہم حضرت وہ
خرخرافات نکالکر بنی آدم مین شائع کیا چنانچہ ذکر اسکا کلام اللہ مین باین عبارت موجود
واتبعوا ما تتلوا الشیاطین علی ملک سلیمان وما کفر سلیمان ولکن الشیاطین کفروا یعلمون الناس السحر
جب اعیان نیک و اشراف بنی اسرائیل نے اطوار بیہودہ صخرہ جنی کے دیکھے تو واسطے
انکشاف امر مبہم کے اُسکے آگے توریت پڑھنے لگے وہ ملعون باستماع کلام الٰہی بے طاقت ہوکر
تخت سے غائب ہوا اور انگشتری سلیمانی دریا مین ڈال دی اتفاقاً وہ انگوٹھی ایک مچھلی
نگل گئی اور اُسی صیاد کے دام مین پھنسی جہان حضرت تشریف رکھتے تھے القصہ باتفاق

کہ سب کی گنجائش اس میں نہیں ہو سکتی بعضے اس کشتی میں اور بعضے دوسری کشتی میں جاتی ہیں چنانچہ
حضرت نے اپنے اہل و عیال کو اس کشتی میں بٹھا کر خود مع دو بیٹون کے منتظر آنے دوسری
کشتی کے کنارے پر رہے جب کشتی آئی اور چاہا کہ سوار ہوں ایک بیٹے کا پاؤن لڑکھڑایا قضا
دریا میں ڈوب گیا دوسرے فرزند کو بھیڑیا اٹھا کر لے بھاگا اور مار کر کھایا حضرت نے جانا کہ یہ بلا
آسمانی ہے اور یہی آفت آئی ہے راضی برضائے الٰہی ہو کر کشتی میں بیٹھے جب بیچ دریا میں پہونچے
یا مرقا و نیچیون یک بیک کشتی ٹھہر گئی حضرت کے دل میں یہ بات جم گئی کہ اب اور آفت کا
سامنا ہے لازم ہے کہ دونون کا تکرار تھا منا ہے پھر فرمایا کہ ایک بندہ خداوند سے بھاگ کر
اس کشتی میں آیا ہے جب تک اسکو دریا میں نہ گرا دو گے بہت محال ہے کہ کشتی کو یہ سے حرکت کی مجال
ہو لوگوں نے پوچھا وہ کون ہے حضرت نے فرمایا میں ہوں سب کہنے لگے آپ میں بے شک
پیغمبر خدا ہیں گو کہ تکرار کی ایک وہ پایا جناب یونس نے قرعہ ڈالنے کو فرمایا تین بار متواتر حضرت ہی کا
نام پر آیا آخر کار بحکم پروردگار ایک مچھلی عظیم الجثہ دریا سے ہوئی نمودار ہر چند لوگوں کو حسن
عقیدت تھا باپ انکار لیکن نظر مشیت کردگار حضرت کو اپنے گرنے میں بہت تھا اصرار
ہر کیف خود دریا میں کود پڑے مچھلی نے فی الفور نگل لیا اور ایک طرف کو نکل گئی بروایت
صحیح منقول ہے کہ خطاب الٰہی مچھلی کو پہونچا تھا کہ خبردار یونس کو اسطرح نہ لگانا کہ کسی عضو کو
صدمہ پہونچے آزار میں نے اپنے پیغمبر کو تیرا لقمہ نہیں کیا بلکہ تیرے شکم کو اسکا زندان کیا ہے میں
دریا میں چالیس روز حضرت یونس مچھلی کے پیٹ میں تسبیح و تہلیل کرتے اور لا الٰہ الا انت
سبحانک انی کنت من الظالمین کہتے رہتے رسالہ اختیارات کسیہ سے معلوم ہوتا ہے کہ نہم ماہ محرم کو
حضرت مچھلی کے پیٹ سے باہر آئے سبحان اللہ ایک تاریکی شب دوسری تاریکی دریا تیسری
تاریکی شکم ماہی یعنی ظلمات میں عبادت گزار الٰہی جناب کا کام تھا جو شخص بکسر نون بفتح
اسم فاعل کا معنی ہمدم و آرام دہندہ از منتخب یونس بہر سہ حرکات نون مگر بضم نون فصیح تر
از غیاث و صراح و قاموس نتیجہ مشیت الٰہی حضرت سلیمان سے چھینے تخت شاہی
اور حضرت یونس کو محفوظ رکھا اندر شکم ماہی بیت بندہ وہ ہے جو ذکر خدا ہی رہے مونس
جیسے شکم حوت میں ذاکر رب یونس ۞ حکایت اگر تیغ قہر برکشد نبی و ولی سر درکشند

واگر غمزۂ لطف جنباند بدان بہ نیکان در رساند قطعہ گر بمحشر خطاب قہر کند
انبیا را چہ جائے معذرت ست ٭ پردہ از روے لطف گو بردار ٭ کاشقیا
را امید مغفرت ست ٭ نبی ماخوذ ہے نبو سے بفتحتین نون و با اور آخر مین ہمزہ ساکن
بمعنی باہر آنا ایک جگہ سے طرف دوسری جگہ کے اسی معنی سے عرب کہتے ہین یا نبی اللہ یعنی
یا من خرج من مکۃ الی المدینۃ اور نبو بمعنی علو وارتفاع جو کہ مرتبہ نبی کا سب مخلوقات سے
ارفع واعلیٰ ہے اسی جہت سے پیغمبر اس لقب سے ملقب ہوئے اور یا ماخوذ ہے نبا سے بفتحتین
بمعنی خبر دادن پس نبی کہ صیغہ صفت مشبہ کا ہے بروزن فعیل بمعنی اسم فاعل یعنی خبر دہندہ
اور نبی عام ہے صاحب کتاب ہو یا نہو اور رسول خاص ہے جو کہ صاحب کتاب ہو از صراح وغیاث
وشرح نصاب ولی بمعنی دوست وصدیق ویاری دہندہ ومتصرف وصاحب وخداوند
وبندہ نیک مقرب جناب حق تعالیٰ از غیاث غمزہ مژہ چشم اور یہ اصل مین عربی ہے
مشتق غمز سے بمعنی اشارہ کرنا اور بمعنی مژگان مشتق غمض سے بمعنی آنکھ بند کرلینا لیکن
اہل فارس بجاے ضاد معجمہ کے زاے معجمہ استعمال کرتے ہین جیسے قفس کو قفص لکھتے
ہین بنا بر علیہ غمض کو غمز کیا از مؤید معذرت عذر خواستن از غیاث بردار صیغہ
امر کا ہے اس جگہ بمعنی مضارع یعنی بردارد مقصود قولہ پردہ از روے لطف گو بردار
یعنی اللہ تعالیٰ جسوقت پردہ لطف کا اٹھا دیوے اور اپنے بندون کو بنظر مہربانی
دیکھے اشقیا جمع ہے شقی کی بمعنی بدبخت از غیاث ومؤید وکشف وصراح اس جگہ شقی
سے کافر مراد نہین کیونکہ کفار یعنی مشرکان وقاتلان انبیا واولیا کی نجات نہوگی وے
ملاعین مخلد فی النار ہونگے مغفرت بخشش ترجمہ جسوقت خداوند قہار تیغ
قہر کی عرش معلی پر کھینچے ہر ایک نبی وہی مارے دہشت کے سر کھینچے اور جب لطف
وعنایت سے اندک پلک جھپکا وے اشرار کو ابرار کے مرتبہ پر پہونچا وے بلکہ
کہے محشر مین گر خطاب قہر ٭ عذر کی جانہو پیمبر کو ٭ بر سر لطف جب کہ آوے خدا ٭
اشقیا کو امید رحمت ہو ٭ حکمت ہے کہ بتادیب دنیا راہ صواب نہ گیرد
بعقوبت عقبیٰ گرفتار آید قال اللہ تعالیٰ ولنذیقنہم من العذاب الادنیٰ

دون العذاب الاکبر بیت پندست خطاب مهتران آنکه بند
چون پند دہند و نشنوی بند نهند ٭ تادیب ادب دینا مراد ہی عذاب سے
قولہ بنگیرد بہ زائد ہی نگیرد یعنی اختیار نکرے تعذیب عذاب کرنا لنذیقن بفتح لام
وضم نون وکسر ذال معجمہ وسکون یا وفتح قاف ونون مشدد مفتوح صیغہ جمع متکلم مع الغیر لام تاکید
بانون ثقیلہ اثبات فعل مضارع مجہول ہم بضم ہا وسکون میم ضمیر جمع مذکر راجع بطرف کفار
قولہ لنذیقنہم یعنی ہر آئینہ چکھاوینگا ہین کفار کو عذاب ادنی یعنی عذاب دنیا مثل
قتل واسیری وغلامی عذاب اکبر یعنی قیامت کو جلائے جانا جہنم مین دوامی خطاب
بمعنی عتاب قولہ پندست الخ یعنی غصہ وعتاب کرنا بڑون کا چھوٹون پر پند بزرگانہ
ہی جب وے بسبب شامت ایام پند نہ سنین تب انکو مقید کرین ترجمہ
جو کوئی باوجود عذاب دنیا کے متنبہ ہو کر راہ صواب نکرے اختیار آخر کار وہ عقاب عقبی
مین ہوئے گرفتار چنانچہ خداوند تعالی فرماتا ہی جسکا ماحصل مطلب یہ ہی کہ جو لوگ
ایمان نہین لاتے ہر آئینہ پہلے انکو چکھا وینگے ہم دنیا مین عذاب آسان مثل قتل
واسیری وغلامی اسمین بھی اگر متنبہ ہو کر ایمان نہ لاوینگے تو قیامت کو ہم انھین جلاوینگے
پھر جلا وینگے جہنم مین دوامی بیت چھوٹون کو بڑے کرین نصیحت اور پند ٭
جب مانین نہ پند تب کرین انکو بند ٭ پند نیکبختان بحکایت وامثال
پیشینیان بند گیرند ازان پیش که پسینیان بواقعهٔ ایشان مثل زنند
دزدان دست کوته نکنند تا دستشان کوته نکنند ٭ قطعه نزود مرغ سوی
دانه فراز ٭ چون دگر مرغ بیند اندر بند ٭ پند گیر از مصائب دگران ٭ تا
نگیرند دیگران بتو پند ٭ نیک بخت سعادتمند امثال بالفتح جمع ہی مثل کی
مراد قصص بطریق تمثیل پیشینیان اگلے پسینیان پچھلے واقعه سرگذشت
ایشان ضمیر جمع ہی راجع بطرف پیشینیان کوته مخفف کوتاه کا ہے لا کوته بمعنی کردن
دوسرا بمعنی قطع وبریدن فراز بالفتح گستردن وگشادن ونزدیک پیش آمدن وبالا
وبلندی وفراہم از مؤید قولہ سوی دانه فراز یعنی جس جگہ دانے چھٹین یا جمع کیے ہون

ترجمہ سعادتمند دانشمند قصص وحکایات گذشتگان سے نکر اپنے حق میں پند و نصیحت
لیتے ہیں اور اُسپر عمل کرتے ہیں قبل اسکے کہ آیندگان اُنکے حادثات اور واقعات گذشتہ کو
ضرب المثل کریں چوٹے بدمعاش ہاتھ نہ کھینچیں یعنی چوری سے باز نہ آویں جبتک
کہ اُنکے ہاتھ کاٹے نہ جاویں قطعہ مرغ دانا چگتا نہ دانے نیچے دام میں مرغ جب
کہ دیکھے بستہ ☼ پند سے دوسروں کے پند تو لیکر ☼ دوسرے تجھسے تا نہ لیوین پند ☼
حکمت آنرا کہ گوش ارادت گران آفریدہ اند چون کند کہ بشنود وآنرا
کہ کمند سعادت میبرد چہ کند کہ نرود قطعہ شب تاریک دوستان
خدا ☼ مے بتابد چو روز رخشندہ ☼ وین سعادت بزور بازو نیست ☼
تا نہ بخشد خداے بخشندہ ☼ رباعی از تو بکہ نالم کہ دگر داور نیست ☼
وز دست تو ہیچ دست بالاتر نیست ☼ آنراکہ تو رہ دہی کسے گم نکند ☼
وانراکہ تو گم کنی کسے رہبر نیست ☼ ارادت بمعنی خواستن از منتخب
مصدر ہے باب افعال سے مادہ اسکا رود بالفتح ہے باب نصر ینصر سے از صراح قولہ
آنراکہ گوش ارادت گران آفریدہ اند قول کنایہ ہے اُس شخص سے جسکا گوش دل
بہرا ہے پس بمصداق قولہ تعالیٰ ختم اللہ علی قلوبہم وعلی سمعہم وعلی ابصارہم غشاوۃ
کیونکر سنے وفصائح پند کان کے گران ولفظ فارسی بلکہ عربی بہرا ہندی قولہ آفریدہ اند
یعنی خداوند تعالیٰ آفریدہ است قولہ کمند سعادت میبرد یعنی اللہ تعالیٰ جسکو کمند سعادت
گلے میں ڈالکر کھینچتا ہے قولہ شب تاریک الخ حاصل مطلب ظاہری یہ ہے کہ دوستان
خدا اندھیری رات میں اسطرح دیکھتے ہیں جیسے کوئی روز روشن میں دیکھے لیکن اس
معنی سے دوستان خدا کی کچھ خوبی نہ نکلی کیونکہ چور جو دشمن خدا ہیں مشق بہم پہنچاکر
اندھیری رات میں مثل روز روشن کے بخوبی دیکھتے ہیں پس یہ تعریف من قبیل المدح
بما یشبہ الذم متصور اور مطلب ظاہری شعر ثانی کا یہ ہے کہ اندھیری رات میں صاف دیکھنا
زور بازو سے نہیں ہو سکتا جبتک کہ خداے کریم یہ سعادت عطا نکرے اس شعر کا
مضمون اول شعر اولکے مضمون سے کچھ ربط نہیں رکھتا کیونکہ زور بازو کو اندھیری رات میں

دیکھنے سے کیا علاقہ دیکھنا متعلق ہی آنکھ سے بازو سے کیا واسطہ مؤلف کے نزدیک مراد
شب تاریک سے راز نہان ہی اور سعادت سے روشنی قلب و کشف اور بازو جو کہنے سے
کھٹنے تک ہی اس جگہ مقصود نہین بلکہ بمعنی قوت و استعداد کے آیا ہی چنانچہ غیاث مین مرقوم ہی
اور زور بازو سے ریاضت مراد ہی اور حاصل مطلب اس قطعہ کا یہ ہی کہ دوستان خدا کے قلوب پر
راز نہان اسطرح ہی عیان جیسے روز تابان کشف ہووے انپر فرش سے عرش تک
زمین سے تا آسمان اور یہ صفائی قلب کی محض بقوت ریاضت حاصل ہوتی کہان
جب تک کہ عطا نہ کرے یہ سعادت خداوند دو جہان ترجمہ جس شخص کا گوش
ارادت خدا ہی نے بہرا پیدا کیا کیا کرے کیونکر سنے قوت سماعت کہان سے لاوے
اور جسکو کمند سعادت کھینچ لیے جائے یعنی خداوند تعالے اپنے کمال فضل و احسان سے
کمند سعادت گردن مین ڈال کر وہ کیا کرے کیونکر حضور مین نہ جاوے قطعہ
اولیا کے دلون پہ راز نہان ؛ ہی عیان جیسے روز رخشندہ ؛ مرتبہ یہ ملے کسکو
محنت سے ؛ تا نبخشے خدائے بخشندہ رباعی شکوہ نہ خدا کا کر کہ ہی داور کون ؛
قدرت مین بتا تو اس سے ہی برتر کون ؛ جسکا ہو وہ ہادی نہ ہو گمراہ کبھی ؛ جسکو
وہ بھلا دے اسکا ہو رہبر کون ؛ حکایت گدائے نیک انجام بہ از پادشاہ
بد فرجام بیت غمے کز پیش شادمانی بری ؛ بہ از شادئ کز پسش
غم خوری ؛ فرجام یعنی انجام ترجمہ فقیر نیک انجام بہتر ہی بادشاہ بد فرجام سے
بیت وہ غم اچھا ہو جسکے پیچھے خوشی ؛ خوشی غم کے پہلے ہو ازبسکہ بری ؛ حکایت
زمین را از آسمان نثار ست و آسمان را از زمین غبار کل اناء یترشح
بما فیہ بیت گرت خوے من آمد ناسزاوار ؛ تو خوے نیک خویش
از دست مگذار ؛ نثار بالکسر ریختن و بالضم آنچہ ریزند اس جگہ دونون معنی
درست مراد اس سے باران اناء بالکسر آوند یترشح صیغہ واحد مذکر غائب اثبات
فعل مستقبل معروف باب تفعل سے مصدر اسکا ترشح عربی تراویدن فارسی ٹپکنا
ہندی قولہ کل اناء یترشح بما فیہ ترجمہ اسکا فارسی مین یہ ہی مصرع از کوزہ برون

کہ درو نشست ترجمہ زمین کو آسمان سے ہوتا ہے گوہر باران وصول و بالعکس آسمکے
آسمان کو زمین سے جاتی ہے خاک و دھول اور حق واضح ہے تو یہ ہے کہ جس برتن میں جو
رہتا ہے وہی ٹپکتا ہے حاصل نہیں ہوتی بلند ہمت عالی ظرف کی طرف سے کبریائی اور
پست ہمت کم ظرف کی طرف سے گدائی بابت بدی کچھ کہے اگر کوئی اے یار تو اپنی
نیکیاں مت چھوڑ زنہار با حکمت خداوند تبارک و تعالی سے ہمیشہ
وے پوشد و ہمسایہ نمے بیند و مے خروشد نعوذ باللہ
اگر خلق غیب دان بودے ؛ کسے بحال خود از دست کس نیاسودے
قولہ کسے بحال خود الخ یعنی بمصداق آیہ خلق الانسان ہلوعا اور حدیث لو کان لابن آدم
وادیان من المال لابتغی وادیا ثالثا ولا یملأ جوف آدم الا التراب اور خلق الانسان
حریص لما منع جسکا حاصل مطلب یہ ہے کہ پیدا کیا گیا انسان حرص میں مثل ہلوع کے جو نام ہے
ایک چارپایہ کا کہ حرص میں ضرب المثل ہے کبھی آسودہ نہیں ہوتا اور اگر میسر ہوویں واسطے
بنی آدم کے دو جنگل سونے کے یا مال تو باوجود اس قدر کثرت مال کے خواہش کرے
تیسرے جنگل کی اور پیٹ آدمی کا نہیں بھرتا مگر خاک سے یعنی تا دم مرگ اسکے دل
طمع نہیں جاتی اور انسان حریص ہے واسطے اس چیز کے جو منع کی گئی چنانچہ حضرت آدم
ابو البشر علی نبینا و علیہ السلام نے باوجود ممانعت جناب باری تعالی کے شیطان ملعون کے
کہنے سے بہشت میں گیہوں کو کھا لیا خواجہ حافظ شیراز فرماتے ہیں ؎ من ملک بودم و
فردوس بریں جایم بود ؛ آدم آورد دریں دیر خراب آبادم ؛ او نائب شیطان یعنی بفضل الٰہ
ہر بشر کے ساتھ تا ایام حیات موجود پناہ بخدا اگر جملہ انسان غیب دان یعنی ایک دوسرے کے
مافی الضمیر اور کیفیت حال اور مقدار متاع و مال اور زنان صاحب جمال سے مطلع ہوتے
تو امیر سے فقیر تک کوئی مارے فکر کے چین سے نہ سوتا اور انتظام عالم کمال درہم و برہم ہوتا جناب تبارک و تعالی
علام الغیوب علی الاعلی باوجودیکہ سب کے گناہ دیکھتا اور سبکے عیب جانتا ہے لیکن وہ ستار العیوب
سبکے گناہ دیدہ و دانستہ چھپاتا ہے اور انسان بے دیکھے اور بے جانے دل سے جوڑ کر اور
ناحق عیب لگاتا ہے بیت پناہ رب کی گر انسان غیب دان ہوتا ؛ تو مارے فکر کے

کوئی نہ چین سے سوتا ❊ حکمت زر از معدن بکان کندن بدر آید و از دست بخیل بجان کندن برآید قطعہ دونان بخورند و گوش دارند ❊ گویند امید بہ کہ خوردہ ❊ روزے ببینی بکام دشمن ❊ زر ماندہ و خاکسار مردہ ❊ زر فارسی طلا عربی سونا ہندی معدن عربی کان فارسی کھان ہندی قولہ بجان کندن برآید بعضے نسخہ مین بجاے برآید کے بدر نیاید ہے اور بعضے مین صرف جان کندن صورت اول وثالث مین یہ معنی کہ بخیل کے ہاتھ سے مال بحالت جان کندن یعنی احتضار کہ وقت مجبوری ہے نکلے یا جب اسکو قتل کرین اور صورت ثانی مین یہ معنی کہ بعد مرنے کے بھی بخیل کے ہاتھ سے مال نہ نکلے چنانچہ بعضے لئیم وقت مرنیکے روپیہ اشرفی نگل گئے ہین اور بعضون نے وصیت کی ہے کہ مال کو قبر مین وقت دفن کے رکھہ دینا دونان جمع ہے دون کی بمعنی دنی الطبع کہ مراد ہے بخیل سے گوش داشتن کنایہ ہے محافظت ونگہبانی کرنے سے از بہار عجم قولہ گویند امید بہ کہ خوردہ غرض بخیل کی اس کہنے سے یہ کہ کھانے کی امید مین لذت روحانی ہے اور کھانے مین قوت جسمانی اور آنکے عندیہ بیہودہ مین لذت روحانی کو قوت جسمانی ولذت زبانی پر ترجیح ہے قولہ روزے آہ یعنی ایک روز ایسا ہوگا کہ مال بخیل کا غیرون کے کام آوے اور وے متصرف ہون قولہ خاکسار مردہ سروری لکھتا ہے کہ خاکسار مراد ہے صاحب درہم ودینار اور خاکسار مین سار بمعنی مانند یعنی شخص مردہ ایام زندگی مین مثل خاک تھا غرض یہ کہ بخیل سیم وزر کو خاک مین چھپاتے ہین اور زمین مال بدفونی کی حافظ رہتی ہے اسیطرح بخیل بھی مال کا نگہبان تھا اور صاحب خیابان لکھتا ہے کہ لفظ خاکسار کبھی بمقام مدح مین مستعمل ہوتا ہے بمعنی غریب وفانی اور کبھی بمقام ذم مین بمعنی ذلیل وخوار اس جگہ معنی دوم مراد ہے مولف کے نزدیک دونون معنی درست ہین لیکن اگر خاکسار مردہ مین اضافت مقلوب سمجھکر تقدیر مصرع کی یون کرین کہ زر ماندہ و مردہ خاک گشتہ تو معنی نیکلف پیدا ہوتے ہین ترجمہ سونے کی کان سے سنا ہے کہ اُس زمین کو کھودین تو سونا نکلے اور بخیل مرجاوے تو بھی اُسکے ہاتھ سے مال نہ نکلے قطعہ کنگال رہین مال کے نگہبان ❊ کھاوین نہ کہین امید بہتر ❊ مال انکا زمین سے تب اکھڑے ❊ جب آپ گڑین زمین کے اندر

حکمت ہرکہ بر زیردستان نہ بخشاید بجور زبردستان گرفتار آید مثنوی
نہ ہر بازو کہ در وے قوتے ہست ؛ بمردی عاجزان را بشکند دست ؛
ضعیفان را مکن بر دل گزندے ؛ کہ درمانی بجور زورمندی ؛ ترجمہ
جو کوئی ظالم زیردستون پر رحم نکرے اور ناحق ستاوے تو آخرکار زبردستون کے ظلم مین خود
ہووے گرفتار مثنوی نہ ہر شہ زور کو قدرت یہ ہووے ؛ کہ توڑے دست و بازو عاجزون کے
ضعیفون کے نہ دل کو دے تو ایذا ؛ کہ تو بھی جور ظالم مین پڑیگا ؛ حکایت درویشے
بمناجات در میگفت یارب بر بدان رحمت کن کہ بر نیکان خود
رحمت کردہ کہ مر ایشان را نیک آفریدہ قولہ در میگفت اس جگہ
در زائد ہے ترجمہ ایک درویش مناجات مین یون کہتا تھا کہ خداوند تعالے
بدون پر رحم کر کیونکہ نیکون پر اتنا ہی رحم کافی ہے کہ انکو نیک پیدا کیا حکمت عاقل
چون خلاف درمیان آید بجہد و چون صلح بیند لنگر بنہد کہ آنجا
سلامت بر کنارست و اینجا حلاوت درمیان لنگر لوہے کا ہوتا ہے
بشکل کہ جسکو رسّی مین باندھ کر دریا مین ڈالتے ہین جب اُسنے زمین کو پکڑا جہاز رک جاتا ہے
اور اس جگہ لنگر نہادن کنایہ ہے رہنے سے ترجمہ عاقل جہان مخالفت و مخاصمت دیکھے
وہان سے دور بھاگے اور جہان مصالحت و موافقت دیکھے وہان رہے سبکے آگے
کیونکہ جائے خلاف مین خیریت نہین سلامت ہے دوری مین اور مقام صلح مین حلاوت ہے
قرب و حضور مین حکمت مقامر را سہ شش مے باید ولیکن سہ یک
برمے آید بیت ہزار بار چراگاہ خوشتر از میدان ؛ ولیک
اسپ ندارد بدست خویش عنان ؛ قولہ مقامر را سہ شش الخ یہ قول
بطریق تشبیہ ہے مشبہ بہ اسکا مقدر ہے مقامر بضم اول و کسر رابع قمارباز یعنی جواری
سہ شش یعنی اٹھارہ سہ یک تین کانے میدان بمعنی نخاس جہان گھوڑا
دوڑا دین قولہ ندارد بدست خویش عنان یعنی بے اختیار ہے ترجمہ قمارباز کو اٹھارہ
ڈھنگ پڑنے چاہیے کہ اسکی بازی جیتے اور داؤن ہاتھ آوے اور اُسکو تین کانے

پڑتے ہین کہ جس سے بازی ہار جاوے بیت ہزار بار چراگاہ اچھا میدان سے ولیک
لگام ہاتھ مین رکھتا نہین عنان گھوڑا حکایت اول کسیکہ علم بر جامہ کرد
وانگشتری در دست چپ جمشید بود گفتندش چرا زینت بچپ
دادی و فضیلت راست راست گفت راست را زینت
راستی تمام ست قطعہ فریدون گفت نقاشان چین را
کہ پیرامون خرگاہش بدوزند بدان را نیک دار ای مرد ہشیار
کہ نیکان خود بزرگ و نیک روزاند علم جامہ و علم الثوب بیلکہ بر
جامہ سے اندازند در وقت بافتن از کشف و علم بفتحتین نشان و رایت لشکر و
نقش جامہ کہ کار زر و جز آن بر جامہ کنند و رایت وانچہ بر نیزہ و بہ بندند از منتخب
و غیاث جمشید بیاے مجہول و معروف دونون درست بیٹا طمورث کا اہل عجم
اسکو منوشلخ کہتے ہین پہلے اسکا نام جم تھا یعنی بادشاہ بزرگ اور وجہ تسمیہ جمشید کی
یہہ ہے کہ جب وہ سیر عالم کرتا ہوا آذربایجان مین پہونچا بروز اول ماہ بیساکھ تخت مرصع
مقام بلند پر رکھوایا اور تاج مرصع سر پر رکھکر اسپر بیٹھا ہنگام طلوع آفتاب جو کرن
سورج کی تخت و تاج پر پڑی شعاع اسکی ساتھ نہایت روشنی کے ظاہر ہوئی چونکہ زبان
پہلوی شعاع کو شید بالکسر کہتے ہین لفظ شید کو لفظ جم پر اضافہ کیا یعنی بادشاہ
روشن تب سے جمشید مشہور ہوا اور اس روز جشن عظیم کیا اور اس روز کا نام
نوروز رکھا اگر ساتھ لفظ خاتم و نگین و اسپ و باد و آصف ماہی طیور اور امثال اسکے ہو
تو مراد ہے حضرت سلیمان علی نبینا و علیہ السلام سے مگر صاحب برہان قاطع نے یہہ معانی جمشید و [illegible]
لغت مین لکھے ہین اور اگر ساتھ لفظ سد و آئینہ و آب حیوان اور امثال اسکے ہو تو مراد ہے سکندر سے اور اگر
ساتھ جام و شراب و بزم و جشن و نوروز اور امثال اسکے ہو تو مراد ہے جمشید بادشاہ سے از غیاث و کشف و [illegible]
قولہ تمام ست یعنی کافی ہے اور دست چپ البتہ محتاج زینت کا ہے لہذا انگشتری اسمین پہنی گئی
نقاش بالفتح و تشدید قاف صورت گر و نگارندہ و از کشف پیرامون گرد اگرد و نواحی اطراف
و جوانب و دور و حوالی عربی چارون طرف ہندی خرگاہ بروزن درگاہ خیمہ بزرگ

مدور از برہان اور صاحب غیاث اللغات در رشیدی و مدار و مؤید و سراج و کشف لکھتے ہین
کہ خرگاہ بالکسر بمعنی جاے خوشی کیونکہ بالکسر بزبان پہلوی بمعنی خوشی اور خرگاہ بمعنی خیمہ اسمین
مناسبت مستقل ہی کہ خیمہ بھی جاے خوشی ہی بعد اسکے لکھتے ہین کہ خر بالفتح بمعنی کلان جیسا
کہ لفظ خرپشتہ و خرمگس مین ہی و لفظ گاہ بمعنی خیمہ مطلق پس لفظ خرگاہ بالفتح بمعنی خیمہ کلان
اور تحقیق یہ ہی کہ خرگاہ ساتھ فتحہ کے ہو موافق قیاس بمعنی جاے بزرگ اور کسرہ خا بسبب
کراہیت فتح خا ہی کہ گدھے کو بھی کہتے ہین انتہی قولہ قولہ بدوزند یعنی نقاشان بدوزند
اور مراد نقاش سے یہان خیاط ہی کہ چکن اور گل بوٹے کپڑے پر بناتے ہین از خیابان قولہ
بہ ایشان رانیک دار الخ بدون سے مراد یہان گنہگار ہین اور نیک دار سے مراد یہ کہ عزیز و کرم
رکھ نیک روز نیک بمعنی خوب و بسیار اور روز کنایہ ہی ظاہر و آشکارا و روشن سے از برہان
یعنی خوش ظاہر ترجمہ پہلے جس شخص نے نقش و نگار طلاکار کپڑے پر ایجاد کیا
اور انگشتری بائین ہاتھ مین پہنی جمشید بادشاہ تھا لوگون نے پوچھا کیون بائین
ہاتھ کو دی زینت حال آنکہ داہنے ہاتھ کو ہی فضیلت اُسنے کہا دست راست کو زینت راستی
کافی ہی اور دست چپ البتہ محتاج زینت ہی لہذا مین نے انگشتری بائین ہاتھ مین پہنی
قطعہ فریدون نے چکن دوزان چین سے ٭ کہا بوٹے لگالین گرد خرگاہ ٭ بدون کو نیک رکھو
اے مرد ہشیار ٭ کہ نیکان خود بڑے ہین صاحب جاہ ٭ حکایت بزرگے را پرسیدند
کہ چندین فضیلت کہ دست راست راست خاتم در انگشت چپ
چرا میکنند گفت ندانی کہ اہل فضیلت ہمیشہ محروم باشند بیت
آنکہ خدا آفرید روزی و بخت ٭ یا فضیلت ہمی دہد یا تخت ٭ قولہ
دست راست راست بعضے نسخہ مین ہی دست راست دارد خاتم بفتح تا اور کبھی بکسر تا
اور خیتام بیا اور خاتام بالف انگشتری خواتیم جمع تختم انگشتری انگلی مین پہننا اور محمد خاتم الانبیا
بالفتح صلواۃ اللہ علیہ و علیہم اجمعین از صراح مختار فصحاے عجم بفتح تا از غیاث و مدار و کشف و
بہار عجم خاتم ختم تمام کرنا اور مہر کرنا اور خاتم بفتح تا انگشتری کیونکہ فاعل بفتح عین بمعنی مفعول
مستعمل جیسے عالم بمعنی بالعلم پس خاتم بمعنی ما یختم بہ اور وہ ہی انگشتری اور بمعنی انگشتری

بکسر تا بھی آیا ہی اور اطلاق خاتم بکسور التا کا انگشتری پر ویسا ہی جیسا کہ قاطع وصارم کا اطلاق
سیف پر ہی الا فی الحقیقت سیف قاطع نہین بلکہ ما یقطع بہ ہی اور قاطع سیف کا لگانے والا
ہی اور لفظ طبع بھی بمعنی مہربانی کے آیا ہی اور نھین، دونون طریق سے طالع بفتح یاے موحدہ
وکسر یاے مذکور بمعنی انگشتری مستعمل ہوا ہی از نوادر اسرار حواری حظ بالفتح وتشدید ظاے
معجمہ بہرہ ونصیب و روزی بمعنی رزق و بشا ہرہ از بیان تا اخبار وصحاح اللغہ و منتخب از
رشیدی و مؤید بخت بالفتح بہرہ ونصیب اور یہ لفظ عربی مین بھی آیا ہی اصل مین بخش تھا
شین معجمہ کو ساتھ تاے فوقانی کے بدلا گیا از غیاث، جواہر الحروف، بہار عجم طالع از بیان
دولت از کشف اور صاحب صراح لکھتا ہی وہو معرب بخت یعنی بختیار اور صاحب مؤید الفضلا
لغات عربی کے ذیل مین لکھتا ہی وہو اعجمی کذا فی التاج اور بعضے کہتے ہین بخت ونصیب ایک ہی
اور بعضون نے فرق کیا ہی نصیب کا اطلاق اس چیز پر جو کہ حاصل ہو چنانچہ کہتے ہین النصیب
نصیب یعنی نصیب وہ ہی جو پہونچے اور بخت کا اطلاق یافت اور نایافت دونون پر یعنی بخت
اعم ہی اور قول اول صحیح تر ہی کیونکہ لوگ کہتے ہین ہمارے نصیب مین نہ تھا حاصل یہ کہ
بخت ونصیب اسکا نام ہی جو خداوند تعالی نے مقدر کیا ہی جسکو ہندی مین بھاگ اور [illegible]
کہتے ہین فضیلت درجہ بزرگ فضل وکمال اور خوبی مین اور وہ طاعت جو نہ فرض ہو
نہ سنت ہو از مؤید وصراح ترجمہ کسی بزرگ سے لوگون نے پوچھا کہ باوجود اسقدر فضیلت
داہنے ہاتھ کے جو کہ معلوم ہی بائین ہاتھ مین انگوٹھی کیون پہنا کرتے ہین فرمایا کیا تو نہین جانتا
کہ اہل فضیلت ہمیشہ محروم رہتے ہین بیت خالق علم و فضل و روزی و بخت ٭
یا فضیلت عطا کرے یا بخت ٭ حکمت نصیحت پادشاہان مسلم کسے راست
کہ بیم سر ندارد یا امید زر ٭ مثنوی ٭ موحد چہ در پاے ریزی زرش ٭ چہ شمشیر
ہندی نہی برسرش ٭ امید و ہراسش نباشد ز کس ٭ برین ست
بنیاد توحید و بس ٭ موحد بالضم وحاے حطی مشدد ومکسور بمعنی یگانہ پرست یعنی خدا کو
واحد جاننے والا صیغہ اسم فاعل کا ہی باب تفعیل سے مصدر اسکا توحید ہی اور باصطلاح اہل ادراک
وہ شخص جو مرتبہ یگانگی کو پہونچا ہو اور دوئی سے چھوٹا ہو اور سب قیود سے گذرا ہو اور نظر اسکی

سواے خداوند تعالیٰ کے سب سے ساقط ہوتا ہی آرزو شفقت قولہ چہ شمشیر ہندی لفظ شمشیر کو ساتھ
لفظ ہندی کے جو اکثر شعرا نے استعمال کیا ہی وجہ اسکی یہ کہ شمشیر ہندی از بس قاطع و برّان ہوتی ہی
ترجمہ نصیحت کرنا بادشاہ کو اُس شخص کے واسطے زیبا ہی جو نہ دہشت سر کی رکھے
نہ امید زر کی مثنوی موحد کہ تو پاؤں پر رکھے زر ڈو یا کھینچے تو سر پر تیغ دو سر لہ ہم
رہا اُسکو نہ پیش و پس ٭ اسی پر ہی بنا توحید کی بس ٭ حکمت شاہ از بہر دفع ستمگاران است
و شحنہ برائے خونخواران و قاضی مصلحت جوے طراران ہرگز دو خصم
بحق راضی پیش قاضی نشدند قطعہ چو حق معاینہ بینی کہ مے بباید داد ٭
بلطف بہ کہ بجنگ آوری و دلتنگی ٭ خراج اگر نگزارد کسے بطیب نفس ٭
بقہر ازو بستانند مرد سرہنگی ٭ شحنہ بکسر اول و سکون ثانی وہ جسکو بادشاہ
واسطے حراست شہر اور سیاست مردم کے شہر میں نصب کرے عرف میں اُسکو کوتوال
کہتے ہیں اور بفتح اول غلط ہی از غیاث و قاموس و صراح و منتخب و مزیل الاغلاط و بہار عجم
خونخواران بمعنی قاتلان طرار بالفتح و تشدید راے مہملہ کیسہ بُر جیب کترا ہندی حل اللغات
ہیں جو کہ آستین و گریبان کسیکا پھاڑتے اور شارح فاضل لکھتا ہی کہ طرار عبارت ہی مردم
زبان آور سے کہ بقوت ناطقہ حق دوسرے کا چھین لیں کہ متعارف یہی معنی اس مقام پر مناسب
از زبان معاینہ مصدر ہی باب مفاعلہ سے بمعنی بچشم خود دیکھنا قولہ مے بباید داد
یعنی دینا اُسکا واجب ہی قولہ بلطف بہ یعنی ادا ے حق بنرمی و ملاطفت بہتر ہی نہ ساتھ لڑائی
اور دلتنگی کے قولہ بطیب نفس یعنی برضا و رغبت قولہ مرد سرہنگی یعنی [illegible]
ترجمہ بادشاہ مقرر ہو واسطے دفع ستمگاروں کے اور کوتوال واسطے گرفتاری اور
قلع و قمع خونخواروں کے اور قاضی صلح جو درمیان طراروں اور جیب کتروں کے ہرگز تو نے نہ
دیکھا ہوگا کہ دو خصم حق پر ہوں راضی ساتھ اسکے جاویں پیش قاضی قطعہ تو حق کسیکا
نہ دالنستہ کہ خوشی سے دیوے ٭ ہی کیون خوبی کہ دیوے بجنگ و دلتنگی ٭ خراج کا کوئی
گر نہ دیگا رغبت سے ٭ تو لینگے بازور کے عامل سواے سرہنگی ٭ حکمت ہمہ کس را
دندان بترشی کند گردد مگر قاضیان را کہ بشیرینی حکایت قاضی کہ برشوت

بخورد پنج خیارش ثابت کند از بہر تودہ خربزہ زارش کند بالضم دلیر یعنی ضیق چنانچہ کہتے ہیں یہ چہری کند ہے یعنی تیز نہیں ہے قولہ نگرد قاضیان را کہ شیرینی یعنی شیرینی کند گردد اور صاحب خیابان اور شارح مشرقی کہتے ہیں کہ شیرینی عبارت ہے رشوت سے کہ موجب کندی دندان قاضی ہے اقول اگرچہ نظر بہ بیت آئندہ شیرینی کنایہ رشوت سے ہے لیکن کند ہونا دانتوں کا شیرینی سے ہے نزدیک عرف مصنف علیہ الرحمۃ کی یہ معلوم ہوتا ہے کہ ترش چیز کھانے سے جو دانت کند ہو جاتے ہیں دوسری چیز نہیں کھا سکتے حالانکہ بعد کند ہونے کے اگر کوئی چیز چرپری کھٹی بھی کوئی کھاوے بے تکلف کھا سکتا ہے علی ہذا القیاس قاضی نے جب رشوت کھائی تو سوائے رشوت کے دوسری چیز یعنی مال حلال اُس سے کھایا نجائیگا اور رشوت لیے اسکو صبر نہ آویگا تو جب ہر شخص کا دانت ترشی سے کند ہوتا ہو تو قاضی کا دانت شیرینی یعنی رشوت سے کند اور رشوت ستانی پر تیز ہوتا ہے بیت رشوت میں اگر قاضی جی لیں پانچ خیار ثابت کریں دس نہر کے لیے خربزہ زار حکایت قحبہ پیر از نابکاری چہ کند کہ توبہ نکند وشحنہ معزول از مردم آزاری بیت جوان گوشہ نشین شیر مرد راہ خداست کہ پیر خود نتواند ز گوشہ برخاست بیت جوانے سخت می باید کہ از شہوت بپرہیزد کہ پیر سست رغبت را خود آلت بر نمی خیزد قحبہ بالضم زن بدکار و فاحشہ ماخوذ ہے قحاب بالضم سے بمعنی سرفہ و سعال چونکہ بدکاران عرب مردم رہگذر کو آواز سرفہ طلب کرتے تھے لہذا زنان فاحشہ بلقب قحبہ موسوم و مشہور ہوئیں از غیاث اللغات قحبہ و فاجرہ و زانیہ عربی ہے پچاس در و سپی فارسی چھنال ہندی از منتخب و نفائس نابکاری یعنی زناکاری گفت بمعنی ہتھیار لفظ عربی ہے اور ہندوستان میں بہ معنی قضیب مشہور ہے ظاہرا ولایت میں مستعمل نہیں مگر کلام بلغا میں آلت مردی واقع از غیاث و بہار عجم ترجمہ چھنال عورت پیرانہ سالی میں زنا سے توبہ نکرے تو کیا کرے کہ اُسکا کوئی پرسان حال نہیں اور شحنہ معزول ایذا رسانی خلائق سے توبہ نکرے تو کیا کرے کہ اب کوئی اُسکا جا و جلال نہیں بیت جوان گوشہ نشین شیر راہ حق کا ہے کہ پیر گوشہ سے خود ہی اٹھ نہیں سکتا ہے

بیت اگر پہنچو جوش جوانی مین تو ہی بہتر ہ کہ پیرون کی توالت ضعف سے خود اٹھ نہین سکتے
حکایت حکیمی نامور را پرسیدند کہ چندین درخت نامور کہ خدای تعالے
آفریدہ است بلند و برومند ہیچیک را آزاد نخواندہ اند مگر سرو را کہ ثمرہ
ندارد درین چہ حکمت است گفت ہریکی را فصلی معین است و وقتی
معلوم کہ بوجود آن تازہ اند وگاہی بعدم آن پژمردہ و سرو را ہیچ
ازین نیست و ہمہ وقت خوش است و این است صفت آزادگان
قطعہ برین کہ میگذرد دل منہ کہ دجلہ بسی ٭ پس از خلیفہ بخواہد گذشت
در بغداد ٭ گرت ز دست برآید چو نخل باش کریم ٭ ورت ز دست
نیاید چو سرو باش آزاد ٭ برومند بروزن تنومند باردار و باور و صاحب نفع
و بمعنی برخوردار و کامیاب از برہان آزاد بے عیب و بے قید و مجرد و خلاص شدہ و
نجات یافتہ اور محققین کے نزدیک وہ شخص جو تعلقات ظاہری و باطنی سے خلاص پاوے
از برہان ثمر میوہ و حمل و فا کہ عربی بار و برومیوہ فارسی پھل ہندی قولہ فصلی معین
اکثر نسخون مین بجاے فصلی دخلی ہو ہر چند دخل بمعنی آمد اور مراد اس سے سرسبزی
و برومندی ہو لیکن صاحب برہان قاطع نے لفظ آزاد کی تحقیق مین اسی حکایت کو
نقل کیا ہو اور اسمین فصلی مرقوم ہو لفت کے نزدیک بمقام دگر بہار و خزان کے لفظ
فصل انتساب معلوم ہوتا ہو کہ مطلب بے تکلف حاصل ہوتا ہو اور لفظ دخل خالی
تکلف نا دلیل سے نہین دجلہ بالفتح و بالکسر دونون صحیح نام ایک دریا کا ہو کہ بغداد کے
نیچے روان ہو از غیاث و قاموس و منتخب و بہار عجم اور بیانا ہر رود کو دجلہ کہتے ہین
اور صاحب مؤید و بہار و کشف نے فقط بالکسر لکھا ہو خلیفہ کسیکے پیچھے آنے والا اور
کسی کا قائم مقام کسیکا ہونے والا اور بادشاہ و لیکن خلیفہ اصل مین خلیف تھا کہ
بروزن فعیل بمعنی پس آیندہ ابدا سکے بعد اس قاعدہ سے کہ جب کسی کلمہ کو
معنی وصفی سے طرف معنی اسمی کے نقل کرین تو اسکے آخر مین ہ زیادہ کرین اور اسلئے
تہ کو تاے نقل کہتے ہین خلیفت کے آخر مین تاے نقل زیادہ کی جیسا کہ کافیہ و شافیہ

وذہبیہ میں زیادہ کی ہے از خبایث خلفا جمع خلیفہ ظریف کی جمع ظرفا ہے از صراح اور ملا اسعد
صاحب شکرستان لکھتا ہے کہ خلیفہ لقب ہے سلاطین عباسیہ کا انمین سے بعضونکا
القاب المعتصم باللہ اور المتوکل باللہ اور المقتضی بآثار اللہ اور المستضئ بنور اللہ اور مثل
اسکے تھا قولہ برین کہ بگذرد آہ یعنی بغداد میں جو تجھپر گذرتی ہے ملول نہو کہ بعد خلیفہ کے
مثل دریا کے گذر جائیگی نخل درخت خرما قولہ چو نخل باش کریم یعنی جسطرح درخت خرما
یا اور اشجار میوہ دار کریم ہیں اور اسکے پھل سے لوگ بہرہ ور ہوتے ہیں تو بھی اسیطرح فیض
اپنا جاری کر سرو بفتح اول و سکون ثانی نام درخت کا ہے اسکی تین قسم ہیں
تفصیل ہر ایک کی باب ہشتم کی بیسوین حکایت قاضی ہمدان میں لکھی گئی سرو ناز وہ ہے جو نو رستہ ہو
اور شاخین اسکی ہر طرف مائل ہوں از بستان ترجمہ ایک حکیم نامی سے لوگون نے
پوچھا کہ اتنے درخت نامور خدا نے پیدا کیے ہیں بلند و بار ور کسیکو آزاد نہیں کہتے مگر
درخت سرو کو کہ نہ پھول رکھتا ہے نہ ثمر اسمین کیا حکمت ہے آپنے کہا کہ ہر درخت کے واسطے
موسم بہار معین ہے اور وقت خاص اسکا سب کو معلوم ہے کبھی اسکے وجود یعنی فصل بہار کے آنے سے تازہ
گویا از سر نو زندہ ہوتے ہیں کبھی اسکے عدم یعنی بسبب خزان کے آنے سے افسردہ و پژمردہ ہوتے اور
سرو کو تمام ایام بہاری ہیں سرسبز ہوتا فصل خزان میں بھی یکسان ہے اسکے واسطے عید و غم نہیں ہمیشہ رہتا
سبز اور خوش و خرم اور یہی ہے صفت آزادوں کی قطعہ نہو ملول کہ بغداد میں ترے ایام ہیں مثال دجلہ
گذر جائینگے خلیفہ کے بعد جو تیرے ہاتھ سے ممکن ہو نخل سا ہو کریم نہو سکے جو کرم سرو سا تو ہو آزاد

دو کس مردند و حسرت بردند یکے آنکہ داشت و نخورد و دیگر آنکہ دانست و نکرد قطعہ
کس نہ بیند بخیل فاضل را کہ نہ در عیب گفتنش کوشد ور کریمے دو صد گنہ
دارد کرمش عیبہا فرو پوشد تحسر مصدر ہے باب تفعل سے بمعنی ماندہ شدن و افسوس خوردن اور
اسکا حسرت ہے یعنی دریغ و پشیمانی باب سمع یسمع سے ترجمہ دو شخص مرے اور حسرت اپنے ساتھ لیگئے ایک وہ کہ مال
رکھا اور نہ کھایا دوسرے وہ کہ جانا و عمل نکیا کسی نے نہ دیکھا ہوگا کہ فاضل بخیل کی عیب گوئی میں کوشش
نکرے اور اپنی زبان کو بند کرے اور کریم میں اگر سیکڑون عیب رکھتا ہو کرم اسکا ان
سب عیبوں کو چھپاوے مطلب یہ کہ بخل ایک ایسا عیب ہے کہ جسکو ہزار فضل و کمال

چھپا نہ سکین اور ایک سخاوت ایسا ہنر ہی کہ باوجود جاہل ہونے سخی کے اسکے ہزار عیبون کو چھپا دے

## خاتمۃ الکتاب

تمام شد کتاب گلستان واللہ المستعان بتوفیق باری عز اسمہ
درین جملہ چنانکہ رسم مؤلفان ست از شعر متقدمان تلفیقی نرفت
بیت کہن خرقہ خویش پیراستن ۔ بہ از جامہ عاریت خواستن ۔
قولہ مستعان صیغہ اسم مفعول ہی استعانت سے بمعنی مدد چاہا گیا باری ایک نام ہی
منجملہ نود ونہ نام حق سبحانہ تعالی کے تلفیق لغت مین اسکے معنی ہین جمع لانا اور
فراہم کرنا اور بمعنی درز جامہ وپیوند خرقہ گدڑی درویشون کی اور جامہ ستبرک
ترجمہ تمام ہوئی کتاب گلستان اور خدا سے تعالی مدد چاہا گیا ہی توفیق
باری تعالی سے کہ برتر ہی نام اسکا اس جملہ یعنی اس کتاب گلستان مین جیسا کہ رسم
اور عادت مؤلفون اور مصنفون کی ہی کہ اپنی کتاب مین دوسرے کے کلام کو بطور
تضمین اور تمثیل لاتے ہین کتاب گلستان مین شعر متقدمین سے کوئی پیوند نہین
لگایا گیا پرانی گدڑی کو اپنی سنوارنا بہتر ہی جامہ عاریت چاہنے سے غالب
گفتار سعدی طرب انگیزست وطیبت آمیز کوتہ نظران زبان طعن
دراز کردہ کہ مغز دماغ بیہودہ بردن ودود چراغ بیفائدہ خوردن
کار خردمندان نیست ولیکن برائے روشن صاحبدلان
کہ روے سخن در ایشان ست پوشیدہ نماند کہ در موعظتہاے
شافی در سلک عبارت کشیدہ ست وداروے تلخ نصیحت
بشہد ظرافت بر آمیختہ تا طبع ملول انسان از دولت قبول محروم نماند
الحمد للہ رب العالمین قولہ طیبت بالکسر حرف ثالث کہ یا
ہی مفتوح بمعنی مزاح وخوش طبعی وحلال ہونے کے از غیاث ظرافت
بمعنی دانائی وزیرکی وخوش طبعی از منتخب وغیاث ترجمہ اکثر باتین سعدی کی
خوشی اٹھانے والی ہین اور خوش طبعی کی ملی ہوئی کوتہ نظرون کو اسکے ساتھ زبان

طعنہ کی دراز ہووے کہ مغز دماغ کو بیہودہ خالی کرنا اور دھواں چراغ کا بیفائدہ کھانا کام عقلمندونکا نہیں ہے یعنی مشقت بیکار اور محنت بے سود ہے لیکن اوپر عقل روشن صاحبدلون کے کہ روے سخن کا اُنکی طرف ہے یعنی مخاطب اہل دل ہین پوشیدہ نہیے کہ دوائی نصیحتون شافی کے لڑی عبارت مین پروئے ہین اور دوا کڑوی نصیحت و پند کی شہد ظرافت اور خوش طبعی مین ملائی ہے تاکہ طبیعت سنجیدہ انسان کی دولت قبول سے محروم نرہے یعنی ظاہر اقصہ و کہانی ہے اور باطن مین پند و موعظت سراسر عبرت ہے تمام تعریف خاص خدا کو سزاوار ہے جو سامی عالم کا پروردگار ہے مثنوی

ما نصیحت بجای خود کردیم ٭ روزگاری درین بسر بردیم
گر نیاید بگوش رغبت کس ٭ بر رسولان بلاغ باشد و بس

یعنے اپنی جگہ نصیحت کی ہم نے ایک عرصہ تک اسمین ہم نے بسر کیا اگر زبان رغبت سے کوئی نہ سُنے تو پیغمبرون کا کام فقط پہنچا دینا ہے

| | |
|---|---|
| یا ناظراً فیه سل بالله مرحمةً | علی المصنف واستغفر لصاحبه |
| واطلب لنفسك من خیر ترید بها | من بعد ذلك غفراناً لكاتبه |
| لو ان لی بیوم التلاق حسانة | عند الرؤف لقلت یا مولانا |
| انا المسیء وانت مولی المحسن | هاقد اسأت واطلب الاحسانا |

ترجمہ اے دیکھنے والے اس کتاب گلستان کے طلب کر خدا تعالےٰ سے رحمت کو مصنف پر اور بخشش طلب کر واسطے صاحب کتاب کے اور طلب کر واسطے وات اپنی کے جس چیز کو کہ چاہتا ہے تو بعد اسکے مغفرت طلب کر اسکے لکھنے والے کی اگر میسر ہو واسطے میرے دن قیامت کے کوئی نیکی نزدیک خدا مہربان کے ہر آئینہ کہون مین کہ اے پروردگار میرے مین گنہگار ہون اور تو مالک ہے نیکی کرنے والا ہان تحقیق کہ بدی کی مین نے اور طالب کرتا ہون تجھ سے احسان کو

———

## خاتمۃ الطبع

نیسان باری ابر تائید رحمت باغبان حقیقی سے تازہ گلزار جاوید بہار نے شگفتہ ہو کر
اپنے ریاحین و گلہائے رنگا رنگ کے روائح عطر بیز روح افزا سے مشام جان گلچینان
گلشن معنی سرائے اخلاق و معرفت گوش کو معنبر و معطر کیا یعنی شرح بسیط حاوی المتن
گلستان حضرت مصلح الدین سعدی شیرازی علیہ الرحمۃ کی اردو زبان عام فہم میں جسکا
نام شرح گلستان مسمی بہ گلدستہ خندان ہے لوحش اللہ عجیب و غریب
و شگرف شرح ہے جسمیں گلبندی تحقیقات معانی لغات کی بہ سند کتب متداولہ
معتبرہ لغت جلوہ آرا ہے سب فنون فارسی کے قواعد صرف و نحو اور استعمال ہر لفظ کا
مصادر مشہورہ کے ساتھ بر طبق محاورہ اہل زبان اور عربی کے ضوابط ضروری سے
گل کھلے ہیں بیاد ر گلشن بہار ضمیر ہو اور سوا اسکے خوبی فقرات و استعارات و کنایات
وہ وہ چمن بہاریں شگفتہ ہیں کہ جسکے دیکھنے سے دامن نگاہ مانند دامن گلچین کے
پھولوں سے بھر جاتا ہے یہ شرح مایۂ یادگار ہے سرمایۂ افتخار سخن فہمان اولوا الابصار ہے نیز یہ
شامل ہو اعظ دلنشین اور قصص نمکین اور محسنات بدیع و قطعات و رباعیات اور
صنائع تجنیس کے فسبحان اللہ ایسی شرح اس جامعیت کے ساتھ نہیں ہوئی
چنانچہ تصدیق اس مقال کی بعد الملاحظہ ناظرین تمکین پر خود آشکار ہو جائیگی ع
حاجت مشاطہ نیست روے دل آرام را باسی شرح کا مصداق ہے جسکو اسے
مراتب تحقیقات سے گلدستہ بند بہارستان علوم ابر در بار تازگی افزاے چمنستان
فنون مانی نگار خانہ دقائق صدر نشین چار بالش دقائق گلچین باغستان خوش بیانی
گلگشت فرماے بوستان نکتہ دانی بلبل خوشنواے شاخسار استعارات رنگین
طوطی شکر خاے شکرستان گفتار شیرین عالم نبیل فاضل جلیل مولوی عبد الرزاق صاحب
مرحوم نے بعنوان تازہ و بطرز بے اندازہ تصنیف فرما کر یادگار چھوڑا بالفعل بحکم عمدہ
بہارستان بلاغت کا اہتزاز نسیم الطاف و توجہ ابر گہر بار دین پروری سحاب
نظیر جوہری سمو المکان رفیع الشان ناظم علی خان صاحب مہتمم مطبع

مشتاقات ملک اردو واسطے گلزار مطبع نامی منشی نولکشور واقع لکھنؤ میں اعداد و آبیاری الطباع سے فی ماہ بہار اپریل ۱۸۸۲ع میں بہ رنگ جمادی الاول ۱۲۹۹ھ کے گل شگفتہ ہوئی حدیقہ آرائے گلزار فکان اس گلشن بے خزاں کو مقبول گلچینان ریاض سخن پسند کرے

قطعہ تاریخ طبع شرح گلستان طبع زاد کلک گہر سلک کنور لال جی پرشاد صاحب خلف کنور سند رجیت سر دفتر و میر منشی سرکار شاہی کاتب کتاب ہذا

مژدہ ہر کاتب و ہر سامع و ناظران — تحفہ چون وحی آید بر زمین از آسمان
وہ چہ تحفہ قدر این دانند کسی جز اہل علم — منشی قابل لیتقی ہست نام اندر زمان
فیض او مشہور خلق و خلق او ظاہر چو نور — لمعہ از شمس پیشانیش گشتہ عیان
ہر کسی آمد بفیضش گشت فوراً کامیاب — از عراق و از عجم و ز خطۂ ہندوستان
قدر او من دانم و داند دلی ہر چہ ہست — روز و شب ورد دعائش بر زبان از دہان
قدر تو یک ذرہ و خورشید عالم ہست او — ختم کن این را بگو تاریخ شرح گلستان

قطعہ

طبع شد در مطبع نامی چو شرح گلستان — یاسمن شد منفعل نسرین خجل در بوستان
ہاتف غیبی بہ سروری گفت بشنو این ندا — یکہزار و ہشتصد ہشتاد و دو تاریخ آن

کیمیاے سعادت فارسی - چہار رکن شریعت و حقیقت میں مصنفہ امام محمد غزالی رحمۃ اللہ -

اخلاق جلالی - محشی مصنفہ ملا جلال الدین دوانی -

اخلاق ناصری مصنفہ محقق نصیر الدین طوسی -

اخلاق محسنی - درسی متداول از ملا حسین واعظ کاشفی تخلص -

گلشن اسرار - رموز تصوف کا بیان مصنفہ نثر نثار دقائق معنی بڑے ہی مولوی انور علی -

می باید شنید - مطلب ابیات اندرز و نصائح حکیمانہ مصنفہ مولوی رفعت علی رفعت -

مکتوبات امام ربانی - تین جلدیں مع رسالہ رد روافض و رسالہ مصطلحات حضرات صوفیہ یعنی مکاتیب و ارشادات حضرت مجدد الف ثانی ہیں -

۱ - جلد - جس میں [illegible] مکتوب ہیں جمع کردہ شاہ یار محمد بموجب ارشاد حضرت - ۲ - جلد - تالیف شاہ محمد [illegible] ۳ - جلد - تالیف شاہ محمد نعمان مع جلد رسالہ رد روافض و جلد رسالہ مصطلحات صوفیہ -

گنجینہ عرفان - بعنوان نکات اہل تصوف مصنفہ حضرت شیخ فرید الدین عطار وغیرہ عرفا -

رسالہ غوثیہ - مسمی بہ انشاء العشق از ارشادات حضرت غوث اعظم رحمۃ اللہ علیہ -

بوستان محشی - جلی قلم بامتن اوسط قلم قطعہ کلاں خوشخط مصنفہ حضرت شیخ سعدی رح -

ایضاً - دو مصرعہ جلی خوشخط -

ایضاً - قلم متوسط -

بوستان محشی - سہ مصرعہ متن و حاشیہ میں -

ایضاً - مترجم ترجمہ منظوم اردو بموزون شعر بشعر - ترجمہ از نتیجہ طبع منشی گوبند پرشاد فضا تخلص -

انفاس الاکابر و انوار الضمائر و رسالہ معرفت و عرفان یعنی مصنفہ مولوی محمد نعیم اللہ -

مثنوی شاہ بو علی قلندر - عارفانہ مضمون از شاہ بو علی قلندر -

مثنوی مولوی روم - نہایت خوشخط چار مصرعہ جس میں [illegible] شعر از نتیجہ طبع عرفانی حضرت مولانا جلال الدین رومی با الحاق دفتر ہفتم -

شرح مثنوی روم - حل المتن بہترین شرح ہے نادر از تصنیفات مولانا عبد العلی ملقب بہ بحر العلوم تین جلدیں -

ایضاً مسمی بہ لطائف معنوی تصنیف مولوی عبد اللطیف -

ایضاً مسمی بہ مکاشفات رضوی مصنفہ مولوی محمد رضا -

مجموعہ کلیات مثنویات - مشتمل دہ رسائل ذیل از حضرت شیخ فرید الدین عطار -

۱ - رسالہ جواہر الذات - ۲ - رسالہ مصباح -
۳ - رسالہ الہی نامہ - ۴ - رسالہ شتر نامہ - ۵ - رسالہ منطق الطیر - ۶ - رسالہ بلبل نامہ - ۷ - رسالہ نزہت الاحباب - ۸ - رسالہ مفتاح الفتوح - ۹ - رسالہ بیسر نامہ - ۱۰ - رسالہ پند نامہ عطار -

مثنوی سلسلہ جلیل [illegible] وعظ از حکیم مشہور حسین [illegible]

مجالس العشاق - با تصویر از سلطان حسین مرزا مشہور شہنشاہ [illegible] -

منطق الطیر - نادر مثنوی مخاطبات طرفہ طیور کے

اور جوابات اُسکے بمصنفہ حضرت شیخ فریدالدین عطار۔

نظم اللآلی۔ شرح قصیدہ بدأالامالی عربی زبان کا جسکی شرح نظم فارسی حافظ محمد بخش رفیقی نے فرمائی۔

مثنوی بزم وصال۔ معرفت کے مذاق مین عمدہ مثنوی ہے۔

مثنوی شیخ بہلول۔ حکایات اندرز آمیز۔

حدیقہ حکیم سنائی۔ وہی کتاب مذاق تصوف مین۔

معدن الجواہر۔ محاسن اخلاق کا بیان مصنفہ ملا طرزی۔

انوار الرحمن لتنویر الجنان۔ ملفوظات حضرت مولانا عبدالرحمن۔

## اخلاق وتصوف اردو

جامع الاخلاق۔ ترجمہ اردو اخلاق جلالی مترجمہ مولوی امانت اللہ۔

نکات احسانی۔ دو جلد مین ایک جلد مین نکات اردو کا بیان دوسری مین نکات فارسی کا مصنفہ مولوی حکیم احسان علی وکیل۔

ذخیرہ سعادت۔ یہ سیاستی بلاسر شتنک کی دو فصل اول و آخر کا ترجمہ ہے تہذیب واخلاق مین مترجمہ لالہ لال جی کاکوروی۔

نور العین ترجمہ مجمع البحرین کہ مصنفہ شاہزادہ داراشکوہ تصوف مین ہے۔

دستور المعاش۔ طریقہ آموزی معاش مولفہ ومترجمہ جان مارکوئس لیتہ بی صاحب۔

دائرۂ علم۔ حصہ اول انگریزی سے چند معلومات مرتبہ

مولوی محمد کریم بخش پیرمنشی

مفید الصبیان۔ شرح مجموعہ سبق ہاے مشہور معلومات متعلقہ علم تواریخ وجغرافیہ وغیرہ کا ترجمہ قصیدہ مولفہ راے ورنگا پرساد۔

گلشن خیریت۔ حکایات دلچسپ ومرغوب مصنفہ سید غلام حیدر خان اکسٹرا اسسٹنٹ۔

کیمیاے حکمت۔ حصہ اول مشتمل علم وآداب اخلاق [illegible] مصنفہ مولوی احمد الدین مدرس۔

بحر الحقیقۃ۔ اندر فصل مواعظ اصلاح نفس کے مصنفہ حسین تخلص۔

باغ ارم۔ ترجمہ مثنوی مولوی روم مولفہ مولوی شاہ مستعان۔

چشمۂ فیض۔ ترجمہ پندنامہ عطار منظوم مترجمہ بشیر الدین خان

گلدستۂ اخلاق۔ معروف بہ تالیف ہرگوبند مولفہ بابو ہرگوبند سہاے رئیس قائم کوئل علی گڑھ پنشنر سرشتہ دار وکیل عدالت دیوانی آگرہ۔

اخلاق سروری۔ مولفہ مفتی غلام سرور لاہوری۔

گلشن سروری۔ نظم مین تہذیب واخلاق کا بیان مولفہ مفتی غلام سرور لاہوری۔

سرور حیدری۔ رسالہ اعتقادیہ مولفہ سید غلام حیدر خان بہادر۔

تہذیب احسانی۔ در تربیت اخلاق انسانی مولفہ حکیم احسان علی۔